بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَمَنْ يَّبْتَغِ غَيْرَ الْاِسْلَامِ دِيْنًا فَلَنْ يُّقْبَلَ مِنْهُ وَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ (ال عمران:۸۵)

"اور جو اسلام کے سوا کوئی اور دین چاہے گا تو وہ ہرگز اس سے قبول نہ کیا جائے گا اور وہ آخرت میں خسارہ پانے والوں میں سے ہوگا"

# اسلام

# یا

# مسلک پرستی

مع ترمیم و اضافہ


رابطے کے لیے

مسجد توحید

توحید روڈ، پوسٹ بکس نمبر 7028، کیماڑی، کراچی

فون: 32854484,32850510

# فہرس

# کتابیات

(کتاب ہٰذا میں دیئے گئے حوالے درج ذیل کتب سے لیے گئے ہیں)


۱۔ **آب حیات** مؤلفہ قاسم نانوتوی، مطبوعہ ادارہ تالیفات اشرفیہ، بیرون بوہڑ گیٹ، ملتان

۲۔ **آپ بیتی** مؤلفہ زکریا کاندھلوی، مطبوعہ مکتبہ رحمانیہ، اردو بازار، لاہور

۳۔ **آسمانی جنت اور درباری جہنم** مؤلفہ امیر حمزہ، مطبوعہ مرکز الدعوۃ والارشاد، لاہور

۴۔ **آئینہ سلوک** مؤلفہ نثار احمد خان، مطبوعہ ادارۃ القرآن والعلوم الاسلامیہ، لسبیلہ چوک، کراچی

۵۔ **احکام شریعت** مؤلفہ رضا خاں بریلوی، مطبوعہ شبیر برادرز، اردو بازار، لاہور

۶۔ **اخبار الاخیار** مؤلفہ عبد الحق دہلوی (مترجم)، مطبوعہ دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی

۷۔ **اختلاف امت اور صراط مستقیم** مؤلفہ محمد یوسف لدھیانوی، مطبوعہ مکتبہ مدینہ، اردو بازار، لاہور

۸۔ **اشرف الجواب** مؤلفہ اشرف علی تھانوی، مطبوعہ مکتبہ رحمانیہ، اردو بازار، لاہور

۹۔ **اشرف الحکایات** مطبوعہ خانقاہ نقشبندیہ مجددیہ غفوریہ، شاہ فیصل کالونی، کراچی

۱۰۔ **اصول شاشی** (مترجم)، مطبوعہ ادارہ اسلامیات، اردو بازار، لاہور

۱۱۔ **اصول الفقہ** مؤلفہ عبید اللہ اسعدی، مطبوعہ مجلس نشریات اسلام، ناظم آباد، کراچی

۱۲۔ **اعمال قرآنی** مؤلفہ اشرف علی تھانوی، مبطوعہ دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی / کتب خانہ شان اسلام، اردو بازار، لاہور / تاج کمپنی لمیٹیڈ، لاہور

۱۳۔ **افکار صوفیہ** مؤلفہ عبد الرحمٰن عبد الخالق، مطبوعہ ضیاء السنۃ ادارۃ الترجمۃ والتالیف، رحمت آباد، فیصل آباد

۱۴۔ **اقتضاء الصراط المستقیم** مؤلفہ ابن تیمیہ (مترجم)، مطبوعہ المکتبۃ السلفیۃ، شیش محل روڈ، لاہور

۱۵۔ **اکمال الشیم** (مترجم)، مطبوعہ ادارہ اسلامیات، اردو بازار، لاہور

۱۶۔ **الاستمداد** مؤلفہ رضا خاں بریلوی، مطبوعہ مظہر فیض رضا، برج منڈی، لائلپور (فیصل آباد)

۱۷۔ **الانتصار لسنۃ سید الابرار**، مطبوعہ انجمن اشاعت التوحید والسنۃ، پنج پیر، صوابی

۱۸۔ **البراہین القاطعہ** مؤلفہ خلیل احمد سہارنپوری، مطبوعہ دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی

۱۹۔ **التحقیق الحسن فی نفی دعاء الاجتماعی بعد الفرائض والسنن**، مطبوعہ قریشی دواخانہ، شربت خان روڈ، ژوب، بلوچستان

۲۰۔ **الجواب الباہر** مؤلفہ ابن تیمیہ (مترجم)، مطبوعہ مکتبۃ الدعوۃ، فیصل آباد

۲۱۔ **الجواب الکافی** موکفہ ابن قیم، مطبوعہ دار الکتب، بیروت، لبنان

۲۲۔ **الجواب الکافی** موکفہ ابن قیم (مترجم)، مطبوعہ مکتبہ قدوسیہ، اردو بازار، لاہور

۲۳۔ **الرسالۃ الغوثیہ** موکفہ عبدالقادر جیلانی (مترجم)، مطبوعہ غلام دستگیر اکادمی، جھنگ

۲۴۔ **الشفاء** موکفہ قاضی عیاض (مترجم)، مطبوعہ انجمن اصلاح المسلمین، پنڈی بھٹیاں، گوجرانوالہ

۲۵۔ **الفرقان بین اولیاء الرحمٰن و اولیاء الشیطٰن** موکفہ ابن تیمیہ (مترجم)، مطبوعہ المکتبۃ السلفیۃ، لاہور

۲۶۔ **القصیدۃ النونیہ** موکفہ ابن قیم، مطبوعہ سہیل اکیڈمی، لاہور

۲۷۔ **القول الجمیل** موکفہ شاہ ولی اللہ (اردو ترجمہ "شفاء العلیل" از خرم علی)، مطبوعہ مکتبہ رحمانیہ، اردو بازار، لاہور

۲۸۔ **الموضوعات الکبیر** مرتبہ ملا علی قاری، مطبوعہ میر محمد کتب خانہ، آرام باغ، کراچی

۲۹۔ **المنقذ من الضلال** موکفہ امام غزالی (اردو ترجمہ "روشنی کی طرف" از خلیل خان برکاتی)، مطبوعہ حامد اینڈ کمپنی، اردو بازار، لاہور

۳۰۔ **امام صحیح العقیدہ ہونا چاہیے** موکفہ بدیع الدین راشدی، مطبوعہ جمعیت اہلحدیث، سندھ

۳۱۔ **امداد السلوک** موکفہ رشید احمد گنگوہی ، مطبوعہ ادارہ اسلامیات، انارکلی، لاہور

۳۲۔ **امداد الفتاویٰ** از اشرف علی تھانوی، مطبوعہ ادارۃ المعارف، کراچی

۳۳۔ **امداد المشتاق الی اشرف الاخلاق** موکفہ اشرف علی تھانوی، مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ، بلال گنج، لاہور

۳۴۔ **انفاس العارفین** موکفہ شاہ ولی اللہ دہلوی (مترجم)، مطبوعہ نوری بکڈپو، لاہور

۳۵۔ **انوار المصابیح** موکفہ نذیر احمد رحمانی، مطبوعہ ادارہ اشاعت قرآن و حدیث، کورٹ روڈ، کراچی

۳۶۔ **اہل حدیث کا مذہب** موکفہ ثناء اللہ امرتسری، مطبوعہ میر محمد کتب خانہ، آرام باغ، کراچی

۳۷۔ **اہل حدیث کے چار مراکز** موکفہ عبدالرشید عراقی، مطبوعہ مکتبۃ السنۃ، سولجر بازار، کراچی

۳۸۔ **اہل سنت و اہل بدعت کی پہچان**، مصنفہ سعید قادری، مطبوعہ مدنی کتب خانہ، نور مارکیٹ، اردو بازار، گوجرانوالہ

۳۹۔ **بدعاتِ مروجہ** موکفہ عبدالعزیز بن عبداللہ بن باز (مترجم)، مطبوعہ المکتبۃ السلفیۃ، لاہور

۴۰۔ **بریلوی علماء و مشائخ کے لیے لمحہ فکریہ** موکفہ عاشق الٰہی بلند شہری، مطبوعہ دار الاشاعت، اردو بازار، کراچی

۴۱۔ **بریلوی فتنہ کا نیا روپ** موکفہ عارف سنبھلی، مطبوعہ ادارہ اسلامیات، اردو بازار، لاہور

۴۲۔ **بریلویت** موکفہ احسان الٰہی ظہیر (مترجم)، مطبوعہ ادارہ ترجمان السنۃ، اردو بازار، لاہور

۴۳۔ **بلبل بستان مصطفیٰ ﷺ** ، مطبوعہ مکتبہ رضویہ، آرام باغ، کراچی

۴۴۔ **بوادر النوادر** مؤلفہ اشرف علی تھانوی، مطبوعہ ادارہ اسلامیات، اردو بازار، لاہور

۴۵۔ **بہار شریعت** مؤلفہ امجد علی اعظمی، مطبوعہ شبیر برادرز، اردو بازار، لاہور

۴۶۔ **بہشتی زیور** مؤلفہ اشرف علی تھانوی، مطبوعہ ادارہ نشریات اسلام، اردو بازار، لاہور

۴۷۔ **بہجۃ القلوب** مؤلفہ محمد اقبال، مطبوعہ ادارہ اسلامیات، اردو بازار، لاہور

۴۸۔ **بیاض الاولیآء**، مطبوعہ ادارہ اسلامیات، لاہور

۴۹۔ **بیان الفوائد فی حل شرح العقائد** (مترجم)، مطبوعہ میر محمد کتب خانہ، آرام باغ، کراچی

۵۰۔ **پہلا زینہ** مؤلفہ خلیل الرحمٰن جاوید، مطبوعہ جامعۃ الاحسان الاسلامیۃ، منظور کالونی، کراچی

۵۱۔ **تاریخ اسلام** مؤلفہ اکبر نجیب آبادی، مطبوعہ نفیس اکیڈمی، اردو بازار، کراچی

۵۲۔ **تاریخ اسلام** مؤلفہ معین الدین ندوی، مطبوعہ مکتبہ رحمانیہ، اردو بازار، لاہور

۵۳۔ **تاریخ الخلفاء** مؤلفہ جلال الدین سیوطی (مترجم)، مطبوعہ مکہ پبلشنگ کمپنی، لاہور

۵۴۔ **تاریخ ترکانِ عثمان** مؤلفہ علی محمد شاہین، مطبوعہ مکتبہ فریدی، اردو کالج، کراچی

۵۵۔ **تاریخ تصوف** مؤلفہ پروفیسر یوسف سلیم چشتی، مطبوعہ دارالکتب، اردو بازار، لاہور

۵۶۔ **تاریخ طبری** (مترجم)، مطبوعہ نفیس اکیڈمی، اردو بازار، کراچی

۵۷۔ **تاریخ فقہ اسلامی** مؤلفہ محمد خضری بک (مترجم)، مطبوعہ نیشنل بک فاؤنڈیشن، لاہور / دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی

۵۸۔ **تاریخ مشائخ چشت** مؤلفہ زکریا کاندھلوی، مطبوعہ مکتبۃ الشیخ، بہادر آباد، کراچی

۵۹۔ **تاریخ میلاد** مؤلفہ حکیم عبد الشکور، مطبوعہ دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی

۶۰۔ **تبرکات کی شرعی حیثیت** مؤلفہ عبد المتین اچکزئی، مطبوعہ مکتبہ اسحاقیہ، پشین، بلوچستان

۶۱۔ **تبلیغی نصاب** مرتبہ خالد سلفی گرجاکھی، مطبوعہ اہلحدیث ٹرسٹ، کراچی

۶۲۔ **تبلیغی نصاب —ایک مطالعہ** مؤلفہ تابش مہدی، مطبوعہ البدر بک کارپوریشن، ریگل چوک، کراچی

۶۳۔ **تحذیر الناس** مؤلفہ قاسم نانوتوی، مطبوعہ دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی

۶۴۔ **تحفۃ الشیوخ**، مطبوعہ کتب خانہ مظہری، ناظم آباد، کراچی

۶۵۔ **تذکرۃ الخلیل** مؤلفہ عاشق الٰہی میرٹھی، مطبوعہ مکتبۃ الشیخ، بہادر آباد، کراچی

۶۶۔ **تذکرۃ الاولیاء**، مطبوعہ جہانگیر بکڈپو، اردو بازار، لاہور

۶۷۔ **تذکرہ اولیائے پاک وہند** مؤلفہ ظہور الحسن شارب، مطبوعہ الفیصل، اردو بازار، لاہور

۶۸۔ **تذکرہ شاہ ولی اللہ** مؤلفہ مناظر احسن گیلانی، مطبوعہ نفیس اکیڈمی، اردو بازار، کراچی

۶۹۔ **تذکرہ غوثیہ** مؤلفہ شاہ گل حسن، مطبوعہ دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی

۷۰۔ **ترتیب الموضوعات**، مطبوعہ دارالکتب العلمیہ، بیروت، لبنان

۷۱۔ **تسکین الخاطر لتذکرۃ اعمال مرشدی مولٰنا محمد طاہر** مؤلفہ خان بادشاہ، مطبوعہ دارالتوحید والسنۃ، منڈیالہ تیغہ، گوجرانوالہ

۷۲۔ **تسکین الصدور** مؤلفہ سرفراز صفدر، مطبوعہ نصرۃ العلوم، گوجرانوالہ

۷۳۔ **تفسیر عثمانی** مؤلفہ شبیر احمد عثمانی، مطبوعہ ایچ ایم سعید کمپنی، پاکستان چوک، کراچی / دارالاشاعت، اردو بازار کراچی

۷۴۔ **تفسیر معارف القرآن** مؤلفہ شفیع عثمانی، مطبوعہ ادارۃ المعارف، کراچی

۷۵۔ **تقلید کی شرعی حیثیت** مؤلفہ تقی عثمانی، مطبوعہ مکتبہ دارلعلوم، کورنگی، کراچی

۷۶۔ **تقویۃ الایمان** مؤلفہ شاہ اسماعیل دہلوی (مترجم)، مطبوعہ میر محمد کتب خانہ، آرام باغ، کراچی

۷۷۔ **توحید الرحمٰن** مؤلفہ عبداللہ روپڑی، مطبوعہ روپڑی اکیڈمی، لاہور

۷۸۔ **توحید کے مسائل** مؤلفہ محمد اقبال کیلانی، مطبوعہ حدیث پبلی کیشنز، شیش محل روڈ، لاہور

۷۹۔ **تیسر الباری شرح صحیح بخاری** مؤلفہ وحید الزماں، مطبوعہ تاج کمپنی، لاہور

۸۰۔ **جامع الفتاویٰ انوار شریعت**، مطبوعہ سنی دارلاشاعت علویہ رضویہ، ڈجکوٹ، فیصل آباد

۸۱۔ **جامع ترمذی** (مترجم)، مطبوعہ محمد علی کارخانہ اسلامی کتب، اردو بازار، کراچی

۸۲۔ **جاء الحق** مؤلفہ احمد یار خان، مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ اردو بازار، لاہور

۸۳۔ **جمال الاولیاء** مؤلفہ اشرف علی تھانوی، مطبوعہ ادارہ اسلامیات، اردو بازار لاہور

۸۴۔ **جمعیت اشاعت التوحید والسنت کا تعارف اور اس کی دعوت،** مطبوعہ جمعیت اشاعت التوحید والسنت، کراچی

۸۵۔ **جواہر التوحید** مؤلفہ غلام اللہ خان، مطبوعہ مکتبہ رشیدیہ، مدینہ مارکیٹ، راولپنڈی

۸۶۔ **جواہر القرآن** مؤلفہ غلام اللہ خان، مطبوعہ مکتبہ رشیدیہ، مدینہ مارکیٹ، راولپنڈی

۸۷۔ **چودھویں صدی ہجری کی ایک عظیم شخصیت** مؤلفہ محمد یوسف صابر، مطبوعہ ضیاء القرآن پبلی کیشنز، اردو بازار، لاہور

۸۸۔ **حجۃ اللہ البالغۃ** مؤلفہ شاہ ولی اللہ دہلوی (مترجم)، مطبوعہ دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی

۸۹۔ **حدیث اور اہلحدیث** مؤلفہ انوار خورشید، مطبوعہ جمعیۃ اہل السنۃ، لاہور

۹۰۔ **حدیث اور غیر اہلحدیث** مؤلفہ خواجہ محمد قاسم، مطبوعہ ادارہ اشاعت القرآن والحدیث پاکستان، کورٹ روڈ، کراچی

۹۱۔ **حدائق بخشش** مؤلفہ رضاخاں بریلوی، مطبوعہ فرید بک سٹال اردو بازار، لاہور

۹۲۔ **حدیقۃ الاولیاء** مؤلفہ غلام سرور لاہوری، مطبوعہ تصوف فاؤنڈیشن، لاہور

۹۳۔ **حضرت امام مہدی** مؤلفہ ضیاء الرحمٰن فاروقی، مطبوعہ اشاعت المعارف، ریلوے روڈ، فیصل آباد

۹۴۔ **حضرت مولانا الیاس اور ان کی دینی دعوت** ، مطبوعہ مجلس نشریاتِ اسلام، ناظم آباد، کراچی

۹۵۔ **حقیقت گیارھویں شریف** مؤلفہ ملک محمد اشرف نقشبندی، مطبوعہ شہباز پبلشرز، شاہدرہ، لاہور

۹۶۔ **حقیقت وسیلہ** مؤلفہ مقصود الحسن فیضی، مطبوعہ نور اسلام اکیڈمی، لاہور

۹۷۔ **حکایات اولیاء** مؤلفہ اشرف علی تھانوی، مطبوعہ دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی

۹۸۔ **حنفیت اور مرزائیت** مؤلفہ عبدالغفور اثری، مطبوعہ اہلحدیث یوتھ فورس، سیالکوٹ

۹۹۔ **حیاۃ الموات** (روحوں کی دنیا) مؤلفہ رضاخاں بریلوی، مطبوعہ فریدی بک سٹال، اردو بازار، لاہور

۱۰۰۔ **حیات النبی** ﷺ مؤلفہ اسماعیل سلفی، مطبوعہ اسلامک پبلشنگ ہاؤس، لاہور

۱۰۱۔ **خزائن السنن**، مطبوعہ مکتبہ صفدریہ، گوجرانوالہ

۱۰۲۔ **خزینۃ الاصفیاء** مؤلفہ غلام سرور لاہوری مطبوعہ مکتبہ نبویہ، لاہور

۱۰۳۔ **خصائص کبریٰ** مؤلفہ جلال الدین سیوطی (مترجم)، مطبوعہ حامد اینڈ کمپنی، اردو بازار، لاہور

۱۰۴۔ **خصائلِ نبوی** ﷺ **بشرح شمائل ترمذی** مؤلفہ زکریا کاندھلوی، مطبوعہ ثقافتِ اسلامیہ پبلی کیشنز، لاہور

۱۰۵۔ **خطبۃ الجمعۃ** مؤلفہ حسین احمد مدنی، مطبوعہ میر محمد کتب خانہ، کراچی

۱۰۶۔ **خصوص الکلم فی فصوص الحکم** (یعنی فصوص الحکم کی شرح) مؤلفہ اشرف علی تھانوی، مطبوعہ تصوف فاؤنڈیشن، سمن آباد، لاہور

۱۰۷۔ **خوابوں میں دیدارِ رسول** ﷺ **کی حقیقت** مؤلفہ سعید یوسف زئی، مطبوعہ پاک اکیڈمی، آرام باغ کراچی

۱۰۸۔ **خیر کثیر** مؤلفہ شاہ ولی اللہ (مترجم)، مطبوعہ محمد سعید اینڈ سنز، قرآن محل، مولوی مسافر خانہ، کراچی

۱۰۹۔ **درود شریف کے مسائل** مؤلفہ اقبال کیلانی، مطبوعہ حدیث پبلی کیشنز، شیش محل روڈ، لاہور

۱۱۰۔ **دستور المتقی فی احکام النبی** ﷺ مؤلفہ محمد یونس قریشی، مطبوعہ جمعیت اہلحدیث، کراچی

۱۱۱۔ **دعائیں** مؤلفہ بدرالزماں شفیع نیپالی، مطبوعہ مکتبۃ السنۃ، سولجر بازار، کراچی

۱۱۲۔ **دین تصوف** مؤلفہ یحییٰ گوندلوی، مطبوعہ جامع تعلیم القرآن، سیالکوٹ

۱۱۳۔ **دیوبند سے بریلی تک** مؤلفہ ابوالاوصاف رومی، مطبوعہ ادارہ اسلامیات، انارکلی، لاہور

۱۱۴۔ **دیوبندیت** مؤلفہ عبد الستار خان نیازی اہلحدیث، مطبوعہ ادارہ ترجمان اہلحدیث، مسلم بازار، سرگودھا

۱۱۵۔ **رسائل شاہ ولی اللہ دہلوی** (مترجم)، مطبوعہ تصوف فاؤنڈیشن، سمن آباد، لاہور

۱۱۶۔ **رضاخانی مذہب** مؤلفہ سعید قادری، مطبوعہ مدنی کتب خانہ، اردو بازار گوجرانوالہ

۱۱۷۔ **روح، عذاب قبر اور سماع موتیٰ** مؤلفہ عبد الرحمٰن کیلانی، مطبوعہ مکتبۃ الاسلام، وسن پورہ، لاہور

۱۱۸۔ **زاد السعید** مؤلفہ اشرف علی تھانوی، مطبوعہ دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی

۱۱۹۔ **زاد المعاد** مؤلفہ محمد ابن قیم حنبلی (مترجم)، مطبوعہ نفیس اکیڈمی، اردو بازار، کراچی

۱۲۰۔ **زلزلہ ور زلزلہ** مؤلفہ نجم الدین چغتائی، مطبوعہ کتب خانہ مظہری، گلشن اقبال، کراچی

۱۲۱۔ **سفینۃ الاولیاء** مؤلفہ شہزادہ دارہ شکوہ قادری (مترجم)، مطبوعہ نفیس اکیڈمی، اردو بازار، کراچی

۱۲۲۔ **سکینۃ الاولیآء** مؤلفہ شہزادہ دارہ شکوہ قادری (مترجم)، مطبوعہ الفیصل، اردو بازار، لاہور

۱۲۳۔ **سلاسل طیبہ** مؤلفہ حسین احمد مدنی، مطبوعہ ادارہ اسلامیات، اردو بازار، لاہور

۱۲۴۔ **سلطنت مصطفیٰ** ﷺ مؤلفہ احمد یار خان، مطبوعہ ضیاء القرآن پبلی کیشنز، اردو بازار، لاہور

۱۲۵۔ **سماع موتیٰ** مؤلفہ عبد اللہ روپڑی، مطبوعہ محدث روپڑی اکیڈمی، لاہور

۱۲۶۔ **سنن ابن ماجہ** (مترجم)، مطبوعہ اسلامی اکادمی، اردو بازار، لاہور

۱۲۷۔ **سنن ابی داؤد** (مترجم)، مطبوعہ اسلامی اکادمی، اردو بازار، لاہور

۱۲۸۔ **سنن دارمی** (مترجم)، مطبوعہ قرآن محل، اردو بازار، کراچی

۱۲۹۔ **سنن نسائی** (مترجم)، مطبوعہ اسلامی اکادمی، اردو بازار، لاہور

۱۳۰۔ **سوانح قاسمی** مؤلفہ مناظر احسن گیلانی، مطبوعہ مکتبہ رحمانیہ، اردو بازار، لاہور

۱۳۱۔ **سیرتِ احمدِ مجتبیٰ** ﷺ مؤلفہ مصباح الدین شکیل، مطبوعہ پاکستان اسٹیٹ آئل کمپنی، کراچی

۱۳۲۔ **سیرت البم**، مطبوعہ پاکستان اسٹیٹ آئل کمپنی، کراچی

۱۳۳۔ **شاہ ولی اللہ اور اُن کا فلسفہ** مؤلفہ عبید اللہ سندھی، مطبوعہ المحمود اکیڈمی، اردو بازار، لاہور

۱۳۴۔ **شجرہ بدعات** مؤلفہ عنایت اللہ بخاری، مطبوعہ المکتبۃ الحسینیہ، سرگودھا

۱۳۵۔ **شرح فقہ اکبر** مؤلفہ ملا علی قاری، مطبوعہ محمد سعید اینڈ سنز، مولوی مسافر خانہ، کراچی

۱۳۶۔ **شرح کشف المحجوب** مؤلفہ صوفی واحد بخش سیال، مطبوعہ الفیصل، اردو بازار، لاہور

۱۳۷۔ **شریعت وطریقت** مؤلفہ عبد الرحمٰن کیلانی، مطبوعہ مکتبۃ الاسلام، وسن پورہ، لاہور

۱۳۸۔ **شفاء الصدور** مؤلفہ محمد حسین نیلوی، مطبوعہ المکتبۃ الحسینیہ، سرگودھا

۱۳۹۔ **شمع محمدی** مؤلفہ محمد جوناگڑھی، مطبوعہ مکتبہ محمدیہ، چیچہ وطنی، ساہیوال

۱۴۰۔ **صحیح بخاری** (مترجم)، مطبوعہ مکتبہ رحمانیہ، اردو بازار، لاہور
۱۴۱۔ **صحیح مسلم** (مترجم)، مطبوعہ خالد، احسان پبلشر، لاہور
۱۴۲۔ **صراط مستقیم** مؤلفہ شاہ اسماعیل دہلوی (مترجم)، مطبوعہ ادارہ نشریات اسلام، اردو بازار، لاہور
۱۴۳۔ **صراط مستقیم اور اختلاف امت** مؤلفہ صغیر بہاری، مطبوعہ مکتبہ اہلحدیث ٹرسٹ، کورٹ روڈ، کراچی
۱۴۴۔ **صلوٰۃ الرسول** ﷺ مؤلفہ صادق سیالکوٹی، مطبوعہ نعمانی کتب خانہ، اردو بازار، لاہور
۱۴۵۔ **صلوٰۃ النبی** ﷺ مؤلفہ ابراہیم سیالکوٹی، مطبوعہ طارق اکیڈمی، فیصل آباد
۱۴۶۔ **ضعفاء الکبیر للعقیلی**، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ، بیروت، لبنان
۱۴۷۔ **عبقات** مؤلفہ ڈاکٹر خالد محمود، مطبوعہ دار المعارف اردو بازار، لاہور
۱۴۸۔ **عذاب قبر کی حقیقت** مؤلفہ بدیع الدین راشدی، مطبوعہ جمعیت اہلحدیث، موسیٰ لین، کراچی
۱۴۹۔ **عقائد الاسلام** مؤلفہ عبد الحق حقانی، مطبوعہ ادارہ اسلامیات، لاہور
۱۵۰۔ **عقائد علمائے دیوبند اور حسام الحرمین**، مطبوعہ دار الاشاعت، اردو بازار، کراچی
۱۵۱۔ **عقائد علمائے دیوبند اور مسئلہ حیات الانبیاء**، مطبوعہ جمعیت اشاعۃ التوحید والسنۃ، کراچی
۱۵۲۔ **عقد الجید** مؤلفہ شاہ ولی اللہ (مترجم)، مطبوعہ محمد سعید اینڈ سنز، قرآن محل، اردو بازار، کراچی
۱۵۳۔ **عملیات و تعویذات** (اشرف علی تھانوی کے ملفوظات مرتبہ زید ندوی)، مطبوعہ ادارہ تالیفاتِ اشرفیہ، ملتان
۱۵۴۔ **عوارف المعارف** مؤلفہ شہاب الدین سہروردی (مترجم)، مطبوعہ ادارہ اسلامیات، لاہور
۱۵۵۔ **غنیۃ الطالبین** مؤلفہ عبد القادر جیلانی (مترجم)، مطبوعہ نفیس اکیڈمی، اردو بازار، کراچی
۱۵۶۔ **غیر مقلدین سے لاجواب سوالات** مؤلفہ محمود حسین، مطبوعہ طیب اکیڈمی، ملتان
۱۵۷۔ **فاتحہ خلف الامام** مؤلفہ خالد گرجاکھی، مطبوعہ مکتبہ اہلحدیث ٹرسٹ، کراچی
۱۵۸۔ **فاضل بریلوی کا حافظہ** مؤلفہ انوار احمد، مطبوعہ انجمن ارشاد المسلمین، شاداب کالونی، لاہور
۱۵۹۔ **فتاویٰ ثنائیہ** مؤلفہ ثناء اللہ امرتسری، مطبوعہ مکتبہ ثنائیہ، النور اکیڈمی، سرگودھا
۱۶۰۔ **فتاویٰ رشیدیہ** از رشید احمد گنگوہی، مطبوعہ مکتبہ رحمانیہ، اردو بازار، لاہور
۱۶۱۔ **فتاویٰ محمودیہ** از محمود حسن گنگوہی، مطبوعہ کتب خانہ مظہری، گلشن اقبال، کراچی
۱۶۲۔ **فرض نمازوں کے بعد اجتماعی دعا** مؤلفہ محمد عبد المعبود، مطبوعہ مکتبہ رحمانیہ، اردو بازار، لاہور
۱۶۳۔ **فصوص الحکم** (مترجم) مؤلفہ ابن عربی، مطبوعہ پروگریسو بکس، اردو بازار، لاہور / تصوف فاؤنڈیشن، سمن آباد، لاہور
۱۶۴۔ **فضائل اعمال** مؤلفہ زکریا کاندھلوی، مطبوعہ کتب خانہ فیضی، لاہور

۱۶۵۔ **فضائل حج** مؤلفہ زکریا کاندھلوی، مطبوعہ کتب خانہ فیضی، لاہور

۱۶۶۔ **فضائل درود** مؤلفہ زکریا کاندھلوی، مطبوعہ کتب خانہ فیضی، لاہور

۱۶۷۔ **فضائل صدقات** مؤلفہ زکریا کاندھلوی، مطبوعہ کتب خانہ فیضی، لاہور

۱۶۸۔ **فقہ اور تصوف** مؤلفہ رفیع عثمانی، مطبوعہ ادارۃ المعارف، کراچی

۱۶۹۔ **فیضانِ سنت** مؤلفہ الیاس قادری، مطبوعہ مکتبۃ المدینہ، کھارادر، کراچی

۱۷۰۔ **فیوض الحرمین** مؤلفہ شاہ ولی اللہ دہلوی (مترجم)، مطبوعہ دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی / محمد سعید اینڈ سنز، مولوی مسافر خانہ، کراچی

۱۷۱۔ **قاعدۃ جلیلۃ** مؤلفہ ابن تیمیہ، مطبوعہ مکتبۃ الفرقان، عجمان، متحدہ عرب امارات

۱۷۲۔ **قبر اور عذاب قبر** مؤلفہ رانا اسحاق، مطبوعہ ادارہ اشاعت اسلام، اقبال ٹاؤن، لاہور

۱۷۳۔ **قبر پرستی** مؤلفہ صلاح الدین یوسف، مطبوعہ مکتبہ ضیاء الحدیث، لاہور

۱۷۴۔ **قبر کا بیان** مؤلفہ اقبال کیلانی، مطبوعہ حدیث پبلیکیشنز، لاہور

۱۷۵۔ **قبے اور مزارات کی تعمیر** مؤلفہ صفی الرحمٰن مبارکپوری، مطبوعہ دارالسلام، لاہور

۱۷۶۔ **قصص الاولیاء** مؤلفہ اشرف علی تھانوی مطبوعہ دارلاشاعت، اردو بازار، کراچی

۱۷۷۔ **قصص الاولیاء** مؤلفہ عالم فقری، مطبوعہ شبیر برادرز، اردو بازار، لاہور

۱۷۸۔ **کتاب التوحید** مؤلفہ محمد بن عبدالوہاب نجدی (مترجم)، مطبوعہ میر محمد کتب خانہ، آرام باغ، کراچی

۱۷۹۔ **کتاب الروح** مؤلفہ ابن قیم (مترجم)، مطبوعہ شبیر برادرز، اردو بازار، لاہور

۱۸۰۔ **کتاب الضعفاء والمتروکین للنساء**، مطبوعہ مؤسسۃ الکتب الثقافیۃ، بیروت، لبنان

۱۸۱۔ **کتاب الموضوعات** مؤلفہ عبدالرحمٰن الجوزی، مطبوعہ دارالکتب العلمیۃ، بیروت، لبنان

۱۸۲۔ **کتاب الوسیلۃ** مؤلفہ ابن تیمیہ (مترجم)، مطبوعۃ میر محمد کتب خانہ، آرام باغ، کراچی

۱۸۳۔ **کراچی کا عثمانی مذہب** مؤلفہ قاسم گرجاکھی، مطبوعہ ادارہ اشاعت قرآن وحدیث، کورٹ روڈ، کراچی

۱۸۴۔ **کرامات غوث الاعظم** مؤلفہ محمد شریف نقشبندی، مطبوعہ ضیاء القرآن پبلی کیشنز، اردو بازار، لاہور

۱۸۵۔ **کشف المحجوب** مؤلفہ علی ہجویری (مترجم)، مطبوعہ ضیاء القرآن پبلی کیشنز، اردو بازار، لاہور

۱۸۶۔ **کشکول** مؤلفہ شفیع عثمانی، مطبوعہ دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی

۱۸۷۔ **کلیات امدادیہ** مؤلفہ امداداللہ مہاجر مکی، دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی

۱۸۸۔ **کیا مردے سنتے ہیں؟** مؤلفہ خلیل الرحمٰن جاوید، مطبوعہ جامعۃ الاحسان الاسلامیۃ، منظور کالونی، کراچی

۱۸۹۔ **کیا مردے سنتے ہیں؟** مؤلفہ عبداللہ بہاولپوری، مطبوعہ اہلحدیث ٹرسٹ، کراچی

۱۹۰۔ **کیا نبی ﷺ نور تھے** ؟ مؤلفہ طالب الرحمٰن، مطبوعہ المعهد الاسلامی، اسلام آباد
۱۹۱۔ **کیمیائے سعادت** مؤلفہ امام غزالی (مترجم)، مطبوعہ دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی
۱۹۲۔ **گنبدِ خضریٰ** مؤلفہ معراج عالم، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ، فیصل آباد
۱۹۳۔ **مجلسِ صوفیہ** مؤلفہ معین الدین داوائی، مطبوعہ نفیس اکیڈمی، اردو بازار، کراچی
۱۹۴۔ **مجلہ "الاشرف"** جامعہ اشرفیہ، کراچی
۱۹۵۔ **مجلہ "البلاغ"** دارالعلوم، کورنگی، کراچی
۱۹۶۔ **مجلہ "الخیر"** جامع خیر المدارس، ملتان
۱۹۷۔ **مجلہ "بینات"** جامعۃ العلوم الاسلامیہ، بنوری ٹاؤن، کراچی
۱۹۸۔ **مجلہ "گلستان"**، جمعیت اشاعت التوحید والسنۃ، سرگودھا
۱۹۹۔ **مجلہ "عارفین"** جمعیت اشاعت التوحید والسنۃ، سرگودھا
۲۰۰۔ **مجلہ "نغمۂ توحید"** جمعیت اشاعت التوحید والسنۃ، گجرات
۲۰۱۔ **مجموعہ رسائل امام غزالی** (مترجم) مطبوعہ دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی
۲۰۲۔ **مدارج النبوت** مؤلفہ عبدالحق دہلوی (مترجم)، مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ، اردو بازار، لاہور
۲۰۳۔ **مرزائیت اور اسلام** مؤلفہ احسان الٰہی ظہیر، مطبوعہ ادارہ ترجمان السنۃ، لاہور
۲۰۴۔ **مرشد جیلانی کے ارشادات حقانی** مؤلفہ حنیف یزدانی، مطبوعہ مکتبہ نذیریہ، لاہور
۲۰۵۔ **مسعود بی ایس سی کی جماعت المسلمین پر ایک نظر - ایک محقق کے قلم سے،**
مطبوعہ مکتبہ اہلحدیث ٹرسٹ، کراچی
۲۰۶۔ **مسلک اہلحدیث پر ایک نظر**، مطبوعہ اہلحدیث ٹرسٹ، کراچی
۲۰۷۔ **مسند ابی داؤد طیالسی** (مترجم)، مطبوعہ ادارۃ القرآن والعلوم الاسلامیہ، کراچی
۲۰۸۔ **مسند احمد**، مطبوعہ داراحیاء تراث العربی، بیروت
۲۰۹۔ **مسنون نماز** مؤلفہ صلاح الدین یوسف، مطبوعہ دارالسلام، لاہور
۲۱۰۔ **مشکوٰۃ المصابیح** (مترجم)، مطبوعہ مکتبہ رحمانیہ، اردو بازار، لاہور
۲۱۱۔ **مطالعہ تصوف** مؤلفہ غلام قادر لون، مطبوعہ دوست ایسوسی ایٹس، اردو بازار، لاہور
۲۱۲۔ **معارف الاکابر** مؤلفہ اشرف علی تھانوی، مطبوعہ ادارہ اسلامیات، اردو بازار، لاہور
۲۱۳۔ **معارف شمس تبریز** مؤلفہ حکیم محمد اختر، مطبوعہ کتب خانہ مظہری، گلشن اقبال، کراچی
۲۱۴۔ **معین الارواح** مؤلفہ محمد خادم حسین زبیری، مطبوعہ میر محمد کتب خانہ، آرام باغ، کراچی

۲۱۵۔ **مفتاح المتقطعات** مؤلفہ میرزا اختیار حسین، مطبوعہ جماعت سالکین آغائیہ مرتضیہ، فیڈرل بی ایریا، کراچی

۲۱۶۔ **مقدمہ ابن خلدون** (مترجم)، مطبوعہ میر محمد کتب خانہ، آرام باغ، کراچی

۲۱۷۔ **مقیاس وہابیت** مؤلفہ عمر اچھروی، مطبوعہ المقیاس پبلشرز، دربار مارکیٹ، لاہور

۲۱۸۔ **مکتوبات امام ربانی** مؤلفہ احمد سرہندی (ملحقہ: مبداءو معاد و جواہر مجددیہ)(مترجم)،
مطبوعہ ادارہ اسلامیات، اردو بازار، لاہور

۲۱۹۔ **ملفوظات مجدد مائۃ حاضرۃ** مؤلفہ ابن رضا خاں بریلوی، مطبوعہ مدینہ پبلشنگ کمپنی، ایم اے جناح روڈ، کراچی

۲۲۰۔ **مؤطا امام مالک** (مترجم)، مطبوعہ ادارہ نشریاتِ اسلام، اردو بازار، لاہور

۲۲۱۔ **میزان الاعتدال**، مطبوعہ دارالکتب العلمیہ، بیروت، لبنان

۲۲۲۔ **نادر مجموعہ رسائل قاسم نانوتوی**، مطبوعہ میر محمد کتب خانہ، آرام باغ، کراچی

۲۲۳۔ **نشر الطیب فی ذکر الحبیب** مؤلفہ اشرف علی تھانوی، مطبوعہ دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی

۲۲۴۔ **نماز کے بعد اجتماعی دعا کی شرعی حیثیت** مؤلفہ رانا اسحاق، مطبوعہ ادارہ اشاعت اسلام، لاہور

۲۲۵۔ **نور محمدی** مؤلفہ عبداللہ روپڑی، مطبوعہ روپڑی اکیڈمی، لاہور

۲۲۶۔ **نیل الامانی** مؤلفہ محب اللہ راشدی، مطبوعہ ادارہ تحقیقات سلفیہ، کراچی

۲۲۷۔ **وصایا شریف** مؤلفہ حسنین رضا خاں، مطبوعہ رضائے مصطفیٰ بریلی، انڈیا

۲۲۸۔ **ہشت بہشت** (تصوف کی درج ذیل آٹھ کتابوں کا مجموعہ:) مطبوعہ مکتبہ جام نور، دہلی
**انیس الارواح** (ملفوظات خواجہ عثمان ہارونی) مؤلفہ معین الدین چشتی اجمیری
**دلیل العارفین** (ملفوظات معین الدین چشتی اجمیری) مؤلفہ قطب الدین بختیار کاکی
**فوائد السالکین** (ملفوظات قطب الدین بختیار کاکی) مؤلفہ فرید الدین گنج شکر
**راحۃ القلوب** (ملفوظات فرید الدین گنج شکر) مؤلفہ نظام الدین اولیاء
**اسرار الاولیاء** (ملفوظات فرید الدین گنج شکر) مؤلفہ بدر اسحاق
**افضل الفوائد** (ملفوظات نظام الدین اولیاء) مؤلفہ امیر خسرو
**فوائد الفواد** (ملفوظات نظام الدین اولیاء) مؤلفہ امیر حسن سنجری
**مفتاح العاشقین** (ملفوظات نصیر الدین چراغ دہلوی) مؤلفہ محب اللہ

۲۲۹۔ **ہمعات** مؤلفہ شاہ ولی اللہ (مترجم) مطبوعہ سندھ ساگر اکادمی، اردو بازار، لاہور



اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی خَاتَمِ النَّبِیّٖنَ

# مُقَدِّمَۃ

صد ہزار شکر اس کریم ذات کا جو اس کائنات کی ہر شے کی بلا شرکتِ غیرے خالق ومالک ہے۔ جس نے جن وانس کو فقط اپنی بندگی کے لیے پیدا کرنے کے بعد ان کی رہنمائی کے لیے بے شمار انبیاء علیہم السلام مبعوث فرمائے جو سب کے سب ایک ہی بات کی طرف بلانے والے تھے کہ:

اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّا اللّٰہَ ؕ (حم السجدۃ:۱۴)

"کسی کی بندگی نہ کرو سوائے اللہ کے۔"

یٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰہَ مَا لَکُمْ مِّنْ اِلٰہٍ غَیْرُہٗ ؕ (ھود:۵۰)

"اے میری قوم بندگی کرو اللہ کی جس کے سوا تمہارا کوئی الٰہ نہیں۔"

الٰہ یعنی معبود ایک وسیع المعنی لفظ ہے، یعنی ہر قسم کی جسمانی (قولی و فعلی) اور مالی عبادت کا اکیلا مستحق، تمام مخلوقات کی ضرورتوں کا اکیلا پورا کرنے والا، سب کے بگڑے کام بنانے والا، سب کی مرادیں پوری کرنے والا، سب کی جھولیاں بھرنے والا، فریادرسی کرنے والا، سب کا داتا، دستگیر، وغیرہ، وغیرہ۔ نیک و سعید لوگ ان انبیاء علیہم السلام کی دعوت قبول کرکے انعام کے مستحق ٹھہرتے اور شقی وبدبخت لوگ ان کی بات کو ٹھکرادیتے اور انہیں تکلیف دیتے یا ان کے بعد ایسے اقدامات کرتے کہ صرف اپنے ذاتی مفاد کے تحفظ کے لیے ان نبیوں کے لائے ہوئے دین کی شکل ہی بدل ڈالتے۔ یہ لوگ انبیاء علیہم السلام کی دعوت میں تحریف کرتے اور اس کی ایسی تاویل کرتے جو اس دعوت حق کی ضد ہوتی۔ اس کے لیے وہ مختلف گروہ اور ٹولے بنالیتے جس سے ملّی وحدت

پارہ پارہ ہو جاتی۔ لوگ توحید کی شکل میں کفر و شرک کرنے لگتے۔ دین حق کو اس حالت تک پہنچانے والے یہی علماء و مشائخ، قوم کے رہنما اور دینی ٹھیکیدار بن جاتے، بے وقوف لوگوں کو انگلیوں پر نچاتے اور انکا مال لوٹتے۔ تقریباً ہر نبی کی امت کے ساتھ یہی ہوا۔ چنانچہ صالحؑ کی قوم میں نو گروہ تھے [1] اور بنی اسرائیل میں بہتر۔[2] اللہ نے اپنے آخری نبی ﷺ پر نازل ہونے والی سچی کتاب قرآن مجید میں واضح طور پر فرمادیا تھا کہ:

وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا ۠ (آل عمران:۱۰۳)

"اور تم سب مل کر اللہ کی رسی کو مضبوطی سے تھامے رہو اور تفرقے میں نہ پڑو۔"

وَلَا تَكُوْنُوْا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝ مِنَ الَّذِيْنَ فَرَّقُوْا دِيْنَهُمْ وَكَانُوْا شِيَعًا ۭ (الروم:۳۱،۳۲)

"اور مشرکوں کی طرح نہ ہوجانا جنہوں نے اپنے دین میں تفرقہ ڈالا اور گروہ گروہ ہوگئے۔"

اور ایسا کرنے والوں کو عذاب عظیم کی وعید سنائی:

وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ تَفَرَّقُوْا وَاخْتَلَفُوْا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَاۗءَھُمُ الْبَيِّنٰتُ ۭ وَاُولٰۗىِٕكَ لَھُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝۱۰۵ (آل عمران:۱۰۵)

"اور ان لوگوں کی طرح نہ ہوجانا جنہوں نے تفرقہ ڈالا اور واضح احکام آجانے کے بعد اختلاف کیا، اور انہی لوگوں کے لیے دردناک عذاب ہے۔"

نیز اپنے رسول ﷺ کو تنبیہ کی کہ:

اِنَّ الَّذِيْنَ فَرَّقُوْا دِيْنَهُمْ وَكَانُوْا شِيَعًا لَّسْتَ مِنْهُمْ فِيْ شَيْءٍ ۭ اِنَّمَآ اَمْرُهُمْ اِلَى اللّٰهِ ثُمَّ يُنَبِّئُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ ۝۱۵۹ (الانعام:۱۵۹)

"جن لوگوں نے اپنے دین میں تفرقہ ڈالا اور گروہ گروہ ہوگئے آپ کو ان سے کوئی سروکار نہیں، ان کا معاملہ تو اللہ کے سپرد ہے، پھر جو کچھ وہ کرتے رہے وہ ان کو (سب) بتائے گا۔"

لیکن افسوس کہ اس آخری نبی کی امت بھی اس فتنے سے نہ بچ سکی اور فتنہ پردازوں (یعنی نام نہاد علماء اور پیروں) نے اسے بھی بے شمار فرقوں اور مسلکوں میں تقسیم کر دیا۔ چنانچہ خود کو مسلمان

---

(1) سورۃ النمل:۴۸

(2) سنن ابی داؤد: جلد ۳، کتاب السنۃ، باب ۳۸۷ فی شرح السنۃ، صفحہ ۸

کہلانے والا، خالص ایمان کا حامل، قرآن و حدیث کا سچا پیرو تو آج کم ملے گا البتہ خود کو دیوبندی، بریلوی، وہابی، شیعہ، سنی، اثری، سلفی، ذکری، بوہری، نُصیری، اسماعیلی، قادیانی، پرویزی، بہائی، بابی، حنفی، شافعی، مالکی، حنبلی، ظاہری، باطنی، دُرُوز، نام نہاد اہل حدیث، اہل قرآن، جماعت المسلمین اور حزب اللہ وغیرہ کہنے والے بہت مل جائیں گے۔ ان میں سے ہر ایک گروہ
كُلُّ حِزْبٍۭ بِمَا لَدَيْهِمْ فَرِحُونَ (الروم:۳۲) کے مصداق خود کو ہدایت یافتہ اور ناجی تصور کرتا ہے اور باقیوں کو گمراہ و ناری گردانتا ہے اور ان پر کفر کے فتوے لگاتا ہے۔

مالک کائنات کا بے حد شکر ہے کہ اس نے ہمیں ان تمام فرقوں سے بچایا اور اس بات کی توفیق دی کہ اس موضوع پر کچھ لکھیں۔ یوں تو اہل حق نے اس پر بہت کچھ لکھا ہے اور ان فرقوں کے باطل عقائد و نظریات پوری شرح و بسط کے ساتھ عوام کے سامنے پیش کر دیئے ہیں اور جتا دیا کہ فَاعْتَبِرُوْا یٰٓاُولِی الْاَبْصَارِ۔ چنانچہ اس پر مزید قلم اٹھانے کی ضرورت نہ تھی مگر تبلیغی جماعت والے جو کہ دیوبندی عقائد و نظریات کے حامل ہیں، ہمارے اُن ساتھیوں سے جو لاعلمی میں کبھی اِن کے ساتھ ہوتے تھے لیکن اللہ کی توفیق سے حق کو پہچان کر یکسو اور اِن سے لاتعلق ہو گئے ہیں، اکثر سوالات کرتے ہیں کہ انہوں نے تبلیغی جماعت کیوں چھوڑی؟ اِن کے استفسار پر خود کو سب سے زیادہ مومن و مسلم سمجھنے والے، توحید کے پیرو ہونے کے دعویدار دیوبندیوں، جن کے متبعین کا دعویٰ ہے کہ ان کے اکابرین ہی کا تو صدقہ ہے کہ برصغیر میں "اسلام" نظر آرہا ہے، کے وہ عقائد و نظریات و اعمال جو قرآن و حدیث کے مطالعے کے دوران ہمیں خلافِ شریعت نظر آئے، سپرد قلم کیے جا رہے ہیں تا کہ لوگوں پر یہ حقیقت واضح ہو جائے کہ ان کے ہاتھوں دین میں کیسا بگاڑ آیا ہے۔ آئندہ صفحات میں اس کا ایک مختصر جائزہ پیش کیا جا رہا ہے۔

یہ تو ہے اس کتاب کی وجہ تالیف کہ دیوبندی عقائد رکھنے والی جماعت کے کارکنوں کے پوچھنے پر ان کے عقائد کی خرابیوں کو ضبط تحریر میں لایا جا رہا ہے۔ لیکن یہ ایک افسوسناک حقیقت ہے کہ یہ خرابیاں صرف دیوبندی مسلک میں ہی نہیں بلکہ تقریباً ہر مسلک اور فرقے کے عقائد میں پائی جاتی ہیں جو "اسلام" کا سابقہ لاحقہ لگا کر خوشنما ناموں کے ساتھ رائج الوقت ہیں۔ کتاب کے بعض مقامات پر اس کی نشاندہی کر دی گئی ہے۔ یہ بات خارج از امکان نہیں کہ مسلک پرستی

کے شکار لوگ اس کتاب کا عنوان اور فہرست مضامین دیکھ کر ہی اس کا مطالعہ نہ کریں، لیکن اکابر پرستی سے پاک ان مختلف مسالک و فرقوں کا کوئی فرد کھلے دل سے اگر اس کا مطالعہ کرے تو کچھ بعید نہیں کہ وہ فرقہ و مسلک پرستی سے توبہ کر کے یکسو ہو جائے، جیسے مالک الملک نے ہمارے بہت سے ساتھیوں کو توفیق بخشی۔ یہی اس تحریر کا مطلوب ہے جو اللہ کرے حاصل ہو۔ آمین

یہاں ایک اہم بات اور واضح کر دینا چاہتے ہیں کہ ہمارا یہ ایمان ہے کہ کوئی شخص توہینِ رسالت کا ارتکاب کر کے مسلمان نہیں رہ سکتا۔ اسی طرح اللہ کے اولیاء کرام کی تحقیر بھی اللہ سے جنگ کرنے کے مترادف ہے۔ یہ بہت نازک مسئلہ ہے جو مسلکی دکاندار مولویوں کے پیشہ ورانہ ہتھکنڈوں کے ہاتھوں سنگین صورت اختیار کر گیا ہے۔ اس کا اطلاق قرآن و حدیث کے مسلمات کے دائرے میں رہتے ہوئے ہی ہونا چاہیے۔ یاد رہے کہ اس تحریر سے کسی کی دل آزاری قطعاً مقصود نہیں بلکہ صرف اور صرف حق کے متلاشیوں کو چراغ دکھانے کی ایک مخلصانہ کوشش ہے۔ مالک سے دعا ہے کہ وہ اس ادنیٰ سی کوشش کو شرف قبولیت بخشے اور اسے لوگوں کی ہدایت کا ذریعہ بنائے۔ آمین

اس کتابچے میں اگر کہیں قرآن و حدیث کے متن یا ترجمے یا کوئی حوالہ نقل کرنے میں کسی بھی قسم کی غلطی ہوئی ہو تو قارئین سے گزارش ہے کہ نشاندہی فرمائیں۔ تصحیح و تنقید برائے اصلاح کو خوش آمدید کہا جائے گا۔

فقط والسلام

بارِ اوّل: جمعہ ۲۷ رشوّال ۱۴۱۴ھ
بارِ دوم: جمعہ ۱۶ ررجب ۱۴۱۹ھ
بارِ سوم: جمعہ ۲۶ رصفر ۱۴۲۰ھ
بارِ چہارم: جمعہ ۳۰ رجمادی الثانی ۱۴۲۱ھ
بارِ پنجم و ششم: ماقبل وبعد ۱۴۲۹ھ
بارِ ہفتم: جمعہ ۲۸ رربیع الاوّل ۱۴۳۲ھ

# اہانت باری تعالیٰ

دیوبندی مسلک کا یہ عقیدہ ہے کہ

"..وہ حصہ زمین جو جناب رسول اللہ ﷺ کے اعضاء مبارکہ کو مَس کیے ہوئے ہے علی الاطلاق افضل ہے۔ یہاں تک کہ کعبہ اور عرش و کرسی سے بھی افضل ہے۔" (1)

یہ عقیدہ ان کی کتاب "اَلْمُهَنَّدُ عَلَى الْمُفَنَّدِ" میں بیان کیا گیا ہے۔ یہ وہ کتاب ہے جو احمد رضا خاں بریلوی کی کتاب "حُسَامُ الحَرَمَيْن علی منحر الکفر والمین" کے جواب میں لکھی گئی، جس میں دیوبندی عقائد لکھے گئے ہیں، اور ان پر اس وقت کے بڑے بڑے تمام دیوبندی علماء مثلاً خلیل احمد سہارنپوری (مصنف کتاب)، اشرف علی تھانوی، مفتی کفایت اللہ، وغیرہ نے مہر تصدیق ثبت کی ہے۔

جس کسی کے دل میں اللہ کا ذرہ برابر بھی وقار ہو گا وہ اس باطل عقیدے کا فوراً رد کر دے گا، لیکن توحید کے بلند بانگ دعوے کرنے والے ان مسلک پرستوں کے دل میں اللہ کا کوئی وقار نہیں۔ کیا یہ لوگ اللہ کے اس فرمان سے ناآشنا ہیں:

مَا لَكُمْ لَا تَرْجُوْنَ لِلّٰهِ وَقَارًا (نوح: ۱۳) "تمہیں کیا ہو گیا ہے، تمہارے نزدیک اللہ کا کوئی وقار نہیں"

اس عقیدے میں اللہ تعالیٰ کی عظمت و کبریائی کی تنقیص کرتے ہوئے رسول اللہ ﷺ کو فوقیت دی گئی ہے۔ عبد کو معبود سے، مخلوق کو خالق سے بڑھا کر پیش کیا گیا ہے۔ اللہ تعالیٰ سے منسوب چیزوں کے مقابلے میں رسول ﷺ سے منسوب چیز کو افضل قرار دیا گیا ہے، حالانکہ جس طرح اللہ سے افضل تو کیا اس کے برابر بھی کوئی چیز نہیں، اسی طرح دوسروں سے منسوب کوئی شے بھی منسوب الی اللہ سے افضل و اعلیٰ بلکہ برابر بھی نہیں ہو سکتی کہ یہی توحید باری تعالیٰ کا تقاضہ ہے:

(1) عقائد علمائے دیوبند اور حسام الحرمین، صفحہ ۲۱۹۔ یہ بات تو تحریراً موجود ہے ورنہ تبلیغی جماعت والے تو اپنے بیانات میں عرش الٰہی کو نبی ﷺ کی جوتی کے برابر بھی نہیں سمجھتے اور دعویٰ کرتے ہیں کہ نبی ﷺ کی جوتی اللہ کے عرش سے بھی افضل ہے! (معاذ اللہ) ان کے ایک ایسے کفریہ بیان کا راقم خود گواہ ہے۔

لِلَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ مَثَلُ السَّوْءِ ۚ وَلِلّٰهِ الْمَثَلُ الْاَعْلٰى ؕ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ (النحل:٦٠)
''جولوگ آخرت پر ایمان نہیں رکھتے ان کی مثال بہت بری ہے اوراللہ کی مثال بہت بلند ہے اور وہ بہت زبردست ، حکمت والا ہے۔''

لَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ (الاخلاص:٤) '' اس کا کوئی کفو (برابر و ہمسر) نہیں ''

هَلْ تَعْلَمُ لَهٗ سَمِيًّا (مریم: ٦٥) ''کیا تو جانتا ہے کسی کو اس کے نام کا ( اس کے جیسا)''

لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ ۚ (الشوریٰ:١١) ''اس کے جیسی کوئی چیز نہیں ''

عرش وہ جگہ ہے جس پر تمام کائنات کا خالق و مالک مستوی ★ ہے :

اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ (الاعراف : ٥٤/یونس :٣)
''بیشک تمہارا رب اللہ ہے جس نے چھ دن میں آسمانوں اورزمین کو بنایا، پھر عرش پر مستوی ہوگیا''

اسی طرح کا مضمون قرآن میں دوسری جگہوں پر بھی ہے :

اَلرَّحْمٰنُ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى (طٰہٰ:٥) ''وہ بڑا مہربان عرش پر مستوی ہوا ۔''

وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ (التوبہ :١٢٩) ''وہ بڑی عظمت والے عرش کا مالک ہے ۔''

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ (المومنون:١١٦) ''اس بڑی عزت والے عرش کے مالک کے سوا کوئی الہٰ نہیں''

لَوْ كَانَ فِيْهِمَآ اٰلِهَةٌ اِلَّا اللّٰهُ لَفَسَدَتَا ۚ فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَرْشِ عَمَّا يَصِفُوْنَ (الانبیاء :٢٢)
''اگر ان دونوں (زمین وآسمان) میں اللہ کے علاوہ کوئی اور الہٰ ہوتا تو ضرور فساد ہوجاتا، سو اللہ جو عرش کا مالک ہے پاک ہے اُن باتوں سے جو یہ بیان کرتے ہیں۔''

---

★ ''مستوی'' ہونے کی کیا کیفیت ہے؟اس کو بیان نہیں کیا جاسکتا۔ اسے متشابہات میں سے سمجھنا چاہیے جن کے معنی اللہ نے کسی کو نہیں بتائے۔ قرار پکڑنا، قائم و متمکن ہونا وغیرہ جیسے الفاظ سے بھی اس کیفیت کو نہیں ظاہر کیا جاسکتا۔ گزشتہ ایڈیشن میں یہ الفاظ سہواً استعمال ہوگئے تھے۔ قرآن کے محولہ مقامات کے علاوہ سورۃ الفرقان آیت ٥٩ / السجدۃ:٤ / الحدید:٤میں بھی کچھ مختلف الفاظ کے ساتھ یہ بات بیان کی گئی ہے۔

ان کے علاوہ بھی قرآن میں متعدد مقامات پر عرش الٰہی کی عظمت، بزرگی، عزت، تشریف، تعظیم، تکریم، تمجید، تمکنت و توقیر کا ذکر ہے۔ عرش الٰہی کی فضیلت بخاری کی اس روایت سے بھی واضح ہوتی ہے کہ جس دن اللہ کے (عرش کے) سائے کے سوا کوئی سایہ نہ ہوگا تو سات قسم کے اشخاص اس کے نیچے ہوں گے۔[1] زمین کے کسی ٹکڑے کی خواہ وہ قبر نبوی ﷺ ہی کیوں نہ ہو، اللہ کے عرش سے کوئی نسبت ہو ہی نہیں سکتی چہ جائیکہ اس کو افضل قرار دیا جائے! اسی طرح نبی ﷺ کی جوتی کو عرشِ عظیم و کریم سے افضل سمجھنے کی حقیقت جانی جاسکتی ہے خواہ وہ جوتی تبلیغ اسلام کے لیے کتنی ہی استعمال کیوں نہ ہوئی ہو اور عرش الٰہی اپنی جگہ پر ساکت و جامد ہی کیوں نہ ہو (جس سے تبلیغی جماعت والے استدلال کرتے ہیں)! ★ اب آیئے کرسی کی طرف جس کا ذکر آیت الکرسی میں ہے:

وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ (البقرۃ ۲۵۵)

" تمام زمین اور آسمانوں پر اللہ کی کرسی چھائی ہوئی ہے جن کی حفاظت اسے ذرا بھی دشوار نہیں"

کرسی سے مراد چارپایوں والی کوئی نشست ہرگز نہیں کیونکہ نعوذباللہ اللہ کا کوئی محدود مادّی جسم نہیں جو ایک محدود جگہ پر متمکن ہو۔ ہم تو اس کی کرسی اور اس پر مستوی ہونے کا تصور و ادراک بھی نہیں کرسکتے۔ "کرسی" سے مراد کرسی استویٰ کے ساتھ تمام کائنات کا کنٹرول، قابو، اختیار، اقتدار اور نظمِ حکومت وغیرہ سب ہی کچھ ہے، کیونکہ زمین اور آسمان اور جو کچھ ان کے درمیان ہے، سب پر اس اکیلے اللہ کی

---

(1) صحیح بخاری : جلد ۱، کتاب الزکوٰۃ، باب الصدقۃ بالیمین، صفحہ ۱۵ /جامع ترمذی:ابواب البیوع، باب ماجآء فی انظار المعسروالرفق بہ، صفحہ۴۸۹

★ ایک بات یہ بھی کہی جاتی ہے کہ نبی ﷺ اپنی جوتیوں سمیت عرش الٰہی پر معراج کی رات گئے جبکہ موسٰی علیہ السلام کی وادی طوٰی میں جوتیاں اتروالی گئیں۔ اوّل تو یہ بات ہی محتاج ثبوت ہے کہ نبی ﷺ عرش الٰہی پر چڑھے، اور پھر جوتیوں سمیت! دوسرے اگر بالفرض ایسا ہوا بھی تو اس سے یہ کہاں ثابت ہوا کہ وہ جوتی اس عرش سے افضل ہوگئی جس کی تعریف خود اللہ نے اپنی کتاب میں بیان فرمائی ہے جیسا کے ابھی آیات پیش کی گئیں؟ تیسرے یہ کہ موازنے میں موسٰی علیہ السلام کا واقعہ پیش کرنا بھی بے جوڑ ہے کیونکہ وہ عرش پر نہیں بلکہ ارض فلسطین تشریف لے گئے تھے۔

حکومت ہے ۔[1] وہی اکیلا ان کا نظام چلارہا ہے ، اس کے امر کے سامنے ہر شے اور مخلوق عاجز ہے ، ہیچ ہے مگر ان مسلک پرستوں کے نزدیک قبر نبوی اللہ کے اس لامحدود اختیار (یعنی کرسی) سے افضل ہے ۔ اس طرح غیر اللہ کی منسوبات کو اللہ تعالیٰ کی منسوبات سے افضل قرار دے کر انہوں نے مخلوق کو خالق سے اور بندے کو آقا سے بڑھادیا ہے۔

اور اب کعبۃ اللہ کی عظمت بھی دیکھیے :

إِنَّ أَوَّلَ بَيْتٍ وُّضِعَ لِلنَّاسِ لَلَّذِي بِبَكَّةَ مُبٰرَكًا وَّهُدًى لِّلْعٰلَمِيْنَ (آل عمران:۹۶)

''بے شک پہلا گھر جو لوگوں کے لیے (بغرض عبادت) بنایا گیا وہی ہے جو مکہ میں ہے، بابرکت ہے اور جہانوں کے لیے موجب ہدایت ہے۔''

جَعَلَ اللّٰهُ الْكَعْبَةَ الْبَيْتَ الْحَرَامَ قِيٰمًا لِّلنَّاسِ (المائدۃ:۹۷)

'' اللہ نے لوگوں کے قیام کے واسطے کعبہ کو حرمت والا گھر بنایا۔''

یہی وہ عزوشرف والا گھر ہے جسے آدم علیہ السلام نے بنایا ، پھر نبی ﷺ کے جد امجد ابراہیم و اسماعیل علیہما السلام نے تعمیر کیا۔ یہی وہ گھر ہے جس کی طرف منہ کرکے فریضۂ صلوٰۃ ادا کرنے کا حکم دیا گیا[2] اور اس کا استقبال ادائیگی صلوٰۃ کی شرط لازم قرار دیا گیا ۔ یہی وہ مقام ہے جس کے طواف کے بغیر حج جیسی افضل ترین عبادت نہیں ہوتی ۔ نبی ﷺ اور ان سے پہلے انبیاء علیہم السلام نے اس کا طواف کیا، جہاں ادا کی جانے والی صلوٰۃ (اجروثواب میں) مسجد نبوی کی سو نمازوں اور دوسری مساجد کی ایک لاکھ نمازوں سے افضل ہے ۔[3] اس عظمت و کرامت والے گھر کا دیکھنا بھی ثواب ہے ۔ لیکن مسلک پرستوں کی نظر میں شاید اس کی کوئی اہمیت نہیں۔ کعبہ شعائر اللہ میں سے ہے جس کی توہین کفر اور تعظیم تقویٰ ہے:

---

(1) سورۃ المائدۃ:۱۲۰/الشوریٰ :۴۹، وغیرہ

(2) سورۃ البقرۃ: آیت ۱۴۴ تا ۱۵۰

(3) صحیح مسلم : جلد ۳، کتاب الحج، باب فضل الصلوٰۃ بمسجدی مکۃ و المدینۃ، صفحہ ۴۰۲ / سنن نسائی : جلد ۱، کتاب المساجد، باب ۴۰۰ فضل الصلوٰۃ فی المسجد الحرام، صفحہ ۲۳۵ / سنن ابن ماجۃ: جلد ۱، کتاب الصلوٰۃ، باب ۱۹۵ ماجاء فی فضل الصلاۃ فی المسجد الحرام و مسجد النبی ﷺ صفحہ ۴۹۷

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُحِلُّوْا شَعَآىِٕرَ اللّٰهِ (المائدۃ:۲)

"مومنو! شعائر اللہ کو حلال نہ سمجھو (ان کی بے حرمتی نہ کرو)۔"

وَمَنْ يُّعَظِّمْ شَعَآىِٕرَ اللّٰهِ فَاِنَّهَا مِنْ تَقْوَى الْقُلُوْبِ (الحج:۳۲)

"اور جو شعائر اللہ کی تعظیم کرتا ہے تو یہ دل کے تقویٰ کی بات ہے"

اوپر دی گئی آیات و احادیث کی روشنی میں قبر نبوی کو اللہ کے عرش و کرسی اور کعبہ سے افضل جاننے کا عقیدہ، کیا عرش الٰہی اور کعبے کی تنقیص و توہین نہیں کرتا؟ درجِ ذیل اشعار بھی ذرا ملاحظہ کرلیں:

ے سارے اقطابِ جہاں کرتے ہیں کعبے کا طواف — کعبہ کرتا ہے طوافِ درِ والا تیرا
ے اور پروانے ہیں جو ہوتے ہیں کعبے پہ نثار — شمع اِک تو ہے پروانہ ہے کعبہ تیرا

(حدائق بخشش، حصہ اوّل، وصل سوم در حسن مفاخرت از سرکار قادریت ؓ)

(یعنی عبدالقادر جیلانی کو حاصل قابل فخر خوبیوں کا بیان، صفحہ ۷)

ے حاجیو آؤ شہنشاہ کا روضہ دیکھو — کعبہ تو دیکھ چکے، کعبے کا کعبہ دیکھو
ے غور سے سنو تو رضا کعبے سے آتی ہے صدا — میری آنکھوں سے میرے پیارے کا روضہ دیکھو

(ایضاً: صفحہ ۴۶، ۴۷)

ے کعبے کا نام تک نہ لیا طیبہ ہی کہا — پوچھا تھا ہم سے جس نے کہ نہضت کدھر کی ہے
ے کعبہ بھی ہے انہی کی تجلی کا ایک ظِل — روشن انہی کے عکس سے پتلی حجر کی ہے
ے ہوتے کہاں خلیل و بناءِ کعبہ و منیٰ — لولاک والے صاحبی سب تیرے گھر کی ہے

(ایضاً: صفحہ ۷۲)

اسی نعتیہ مجموعے کے ایک دوسرے شعر میں دیکھیں کس طرح واضح طور پر کعبہ و کرسی کی تحقیر کی گئی ہے:

ے معراج کا سماں ہے کہاں پہنچے زائرو — کرسی سے اونچی کرسی اسی پاک گھر کی ہے
ے عشاقِ روضہ سجدہ میں سوئے حرم جھکے — اللہ جانتا ہے کہ نیت کدھر کی ہے

جس پر کس جرأت سے یہ حاشیہ آرائی بھی کی گئی ہے کہ

"..عاشقانِ روضہ کا سجدہ اگرچہ صورۃً سوئے حرم ہے مگر نیت کا حال خدا جانتا ہے کہ وہ کسی وقت اس کے محبوب ﷺ سے جدا نہ ہوئے۔ وہ خوب جانتے ہیں کہ

ع کعبہ بھی انہیں کی تجلی کا ایک ظِلّ

کعبہ بھی انہیں کے نور سے بنا۔ انہیں کے جلوہ نے کعبہ کو کعبہ بنادیا۔ تو حقیقتِ کعبہ وہ جلوہ محمدیہ ہے جو اس میں تجلی فرما ہے۔ وہی روح قبلہ اور اسی کی طرف حقیقۃً سجدہ ہے۔ اتنا یاد رہے کہ حقیقتِ محمدیہ ہماری شریعت میں مسجود الیہا ہے اور اگلی شریعتوں میں سجدۂ تعظیمی کی مسجود لہا تھی۔ ملائکہ و یعقوب و ابنائے یعقوب علیہم الصلوٰۃ والسلام نے اسی کو سجدہ کیا۔ آدم و یوسف علیہم الصلوٰۃ والسلام قبلہ تھے۔“

(ایضاً، صفحہ ۸۱، ۸۲)



کتاب ہٰذا کے ردّ میں لکھی جانے والی تحریروں، تقریروں اور فتاویٰ میں یہ مغالطہ دینے کی کوشش کی جاتی ہے کہ چونکہ عرش و کرسی اور کعبہ سب مخلوق ہیں اور نبی ﷺ تمام مخلوق سے افضل ہیں اس لیے قبر نبوی بھی ان سے افضل ہوئی! یہ مغالطہ آرائی سراسر باطل ہے۔ یہاں عرش و کرسی اور کعبے کا موازنہ نبی ﷺ سے نہیں کیا گیا بلکہ قبر کی مٹی ہی سے کیا گیا ہے جو کہ ربّ ذوالجلال کے قہر و غضب کو بھڑکانے کا انداز ہے۔ ذرا غور کریں کہ موازنہ و مقابلہ تو نبی ﷺ کے جسم سے لگنے والی مٹی کا عرش و کرسی و کعبے سے ہے اور فی الحقیقت یہ مقابلہ نسبتوں کا ہے: ایک وہ چیز جس کی نسبت نبی ﷺ سے ہے یعنی قبر نبوی کی مٹی اور اس کے مقابل وہ چیزیں جن کا تعلق اللہ تعالیٰ سے ہے یعنی عرش و کرسی اور کعبہ۔ یہ تو بالکل بدیہی بات ہے کہ جو فرق مخلوق و خالق میں ہے، عبد و معبود میں ہے، بندے اور رب میں ہے، وہی فرق نبی کی نسبت اور اللہ کی نسبت میں ہے۔ جس طرح اوّل الذکر کا کسی طرح بھی مؤخر الذکر سے مقابلہ نہیں کیا جاسکتا اسی طرح ان کے منسوبات کا بھی آپس میں کوئی مقابلہ نہیں ہو سکتا کجا یہ کہ اسے افضل قرار دیا جائے!

اس کے علاوہ یہ بات بھی قابل غور ہے کہ انبیاء علیہم السلام کی قبروں کی مٹی کی فضیلت بیان کرنے کے لیے قرآن و حدیث سے دلیل چاہیے، اور اگر موازنہ کرنا ہی ہے تو نبی ﷺ کی قبر کی مٹی کا موازنہ دیگر انبیاء کی قبور کی مٹی تک ہی محدود رہنا چاہیے نہ کہ حدود سے تجاوز کر کے عرش الٰہی تک پہنچنے کی جسارت کرنے لگیں! نیز اس موازنے میں بھی منسوب شے کی فضیلت دکھانے کے لیے منسوب الیہ کا لحاظ لازمی رکھنا ہو گا ورنہ پھر مفضول

کی توہین لازم آئے گی۔ عرشِ الٰہی کی فضیلت قرآن سے ثابت ہے جس کا بیان سابقہ صفحات میں کیا جاچکا ہے یہ شعائر اللہ میں سے ہے جس کے لیے "عظیم و کریم" کے الفاظ آئے ہیں؛ کعبہ مبارکہ و کرسیٔ الٰہی کی فضیلت بھی پیچھے بیان کی جاچکی ہے جو کہ تمام اشیاء پر ان کی علی الاطلاق فضیلت ثابت کرنے کے لیے کافی ہے۔ اس کے باوجود قبرِ نبوی کی مٹی کو ان سے افضل قرار دینا اور اس کے لیے حجت کرنا کیا ربِّ ذوالجلال کے قہر و غضب کو بھڑکانا نہیں؟ العیاذ باللہ! کیا ان لوگوں کی اکابر پرستی نے ان کے قلب و ذہن پر مہر لگادی ہے کہ قرآن و حدیث پر غور و فکر کی صلاحیت مفقود ہو کر رہ گئی ہے؟

ترنڈہ، ضلع رحیم یار خان کے ایک مُلاّ تونسوی نے سوقیانہ زبان میں ہوا پرستی نام کتاب لکھ کر بڑی دریدہ دہنی کا مظاہرہ کیا ہے۔ اس کا کچھ جواب تو ہم نے اپنے رسالے حبل اللہ کے شمارہ ۲۵ میں مِنَ الْكَذَّابُ کے تحت دے دیا ہے۔ اس کتاب میں ملاّ موصوف نے زیر بحث مسئلے کے بارے میں دعویٰ کیا ہے کہ

> یہ "صرف دیوبندیوں کا نہیں بلکہ پوری امت محمدیہ علی صاحبہا الصلاۃ والسلام کا یہی عقیدہ ہے کیونکہ اسی عقیدہ پر اجماعِ امت ہے۔" (صفحہ ۲۸۹)

یہ مسلک پرست اپنے مفروضہ مسائل میں اسی طرح اجماعِ امت کا دعویٰ کرتے ہیں۔ یہ بھی ایک لطیفہ ہے کہ ہر مسلک اپنے حریف مسلک کے خلاف اسی طرح کسی فرضی اجماع کا دعویدار ہے۔ مُلاّ تونسوی نے تو اپنے مسلک کے تقریباً ہر مسئلے پر کسی نہ کسی مزعومہ اجماع کا دعویٰ کیا ہے۔ شاید کچھ ہم خیال لوگوں کے کسی مخصوص مسئلے پر اتفاق رائے کو یہ لوگ "اجماع" قرار دے لیتے ہیں جو کہ محض ایک خام خیالی ہے اور کنویں کے مینڈکوں کے ٹرّانے کے مترادف ہے کیونکہ ہمارا ایمان ہے، امتِ محمدیہ کبھی بھی باطل پر مجتمع و متفق نہیں ہوسکتی۔ ایک دوسری کتاب ملتان سے مُلاّ مجیب الرحمٰن کی شائع ہوئی ہے جس کا نام "راہِ حق" رکھا گیا ہے حالانکہ اس میں سراسر ناحق بیان ہوا ہے۔ کتاب کی ابتداء میں کسی اوکاڑوی مولوی نے اپنے "کلمات متبرکہ" میں کتاب "اسلام یا مسلک پرستی" کے مصنف پر الزام لگایا ہے کہ اس کا "اکثر مواد کیپٹن مسعود عثمانی سے چوری کیا ہے"۔ چوروں کو ہر شخص چور ہی

نظر آتا ہے۔ اسلام کے دینِ حق میں مسلک پرستی کی راہزنی کرنے اور اپنے اکابرین کے کفریہ شرکیہ عقائدو نظریات کی دراندازی کرنے والوں سے بھلا اور کیا توقع کی جاسکتی ہے!

چوری کا الزام لگانے والے کو شاید یہ نظر نہیں آیا کہ مذکورہ کتابیں سرفراز صفدر، امین صفدروغیرہ کی مناظراتی کتابوں کے بلاحوالہ مواد سے پُر ہیں۔ اگر کسی کی تحریر سے استفادہ کرتے ہوئے کچھ تحریر کرنا چوری کے زمرے میں آتا ہے تو پھر یہ دونوں مولوی بلکہ تقریباً ہر مصنف و مؤلف چور ٹھہرے گا جس نے اپنی تحریر کسی نہ کسی کی تحریر سے استفادہ کرتے ہوئے لکھی۔ ان مسلک پرستوں کا تو یہ حال ہے کہ اپنی تحریروں میں اپنے اکابرین کے بیان کردہ جملے اور پورے پورے پیراگراف نقل کرکے ایک نئے نام سے تحریر کردیتے ہیں جس کا مشاہدہ قرآن کے تراجم اور دیگر تحریروں میں کیا جاسکتا ہے۔ زیرِ تبصرہ عقیدہ اشرف علی تھانوی کی "اشرف الجواب" اور زکریا کاندھلوی کی کتاب "فضائل اعمال" میں بغیر ردّوبدل کے انہی الفاظ میں منقول ہے جس سے بخوبی پتہ چل جاتا ہے کہ سارق کون ہے؟

کتاب "اسلام یا مسلک پرستی" کے مصنف کو ڈاکٹر عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کی تحریریں پڑھ کر ہی دیوبندیت سے توبہ کرنے کی توفیق ہوئی اور پھر اللہ تعالیٰ کے فضل و عنایت سے مسلک پرستوں کے عقائدو اعمال کی خرابیوں کو اس کتاب میں مرتب کیا۔ الحمدللہ اس تحریر کو ملک کے طول و عرض سے بڑی پذیرائی ملی جس کے چھے ایڈیشن چھپ چکے ہیں اور اب یہ ساتواں ایڈیشن کچھ ترمیم و اضافے کے ساتھ مرتب کیا گیا ہے۔ اس کتاب میں ڈاکٹر عثمانی کی تحریروں سے کچھ چرا کر نہیں نقل کیا گیا بلکہ قرآن و احادیثِ صحیحہ پر مبنی ان کی پیش کردہ دعوت کو ہی اپنے انداز میں بیان کیا گیا ہے۔

قرآن و حدیث کے معیار پر پوری اترتی ہوئی بات اپنی تائید میں پیش کرنا چوری ہے تو لامحالہ اپنے بزرگوں کے غلط عقائد پر مبنی تحریریں پیش کرنا اور بلاحوالہ طویل عبارتوں کا اقتباس کرلینا تو بدرجۂ اولیٰ چوری ہے جس کے لیے اردو میں محاورہ استعمال ہوتا ہے "مکھی پر مکھی مارنا"۔ ذالك مبلغهم من العلم!

ملاّ تونسوی اور مُلاّ مجیب نے اپنی کتابوں میں اس بات پر بھی صفحات کالے کیے ہیں کہ جو تعلق عرش اور کعبے کا اللہ سے ہے، وہی تعلق اللہ کے نبی کا اللہ سے ہے، عرش و کرسی اور کعبہ اللہ کے ہیں تو نبی ﷺ بھی تو اللہ ہی کے نبی ہیں۔ اور پھر گھما پھرا کر بات وہیں لے آئے کہ چونکہ عرش و کرسی اور کعبہ مخلوق ہیں اور نبی ﷺ افضل المخلوق اس لیے زیرِ بحث عقیدہ بالکل درست ہے۔ یہاں ان مولویوں کی اس منطق کو سامنے رکھتے ہوئے اس مسئلے پر مزید غور وخوض کیا جائے تو پھر بات یوں سامنے آئے گی کہ ابھی تو صرف نبی ﷺ کی قبر کی مٹی ہی عرش و کرسی اور کعبے سے افضل ٹھہری ہے تو پھر خود منسوب الیہ نبی ﷺ کی ذات کس ذات سے افضل ٹھہرے گی؟ اگر اس کا جواب مسلک پرست یہ دیں کہ اللہ کے نبی تمام انسانوں، انبیاء و اولیاء، تمام مخلوقات سے افضل ہیں تو پھر ذہن میں سوال اٹھتا ہے کہ پھر نبی ﷺ کی قبر کی مٹی کا موازنہ اللہ کے عرش و کرسی اور کعبے سے ہی کیوں کیا گیا؟ کیا مخلوقات میں صرف یہی چیزیں رہ گئی تھیں جن سے موازنہ مقصود تھا؟ کیا یہ چیزیں تمام مخلوق سے افضل تھیں یا نبی ﷺ کے ہم پلہ تھیں کہ ان سے موازنہ کیا جاتا؟ مُلاّ مجیب اپنی کتاب میں یہ لکھ چکے ہیں کہ ہم انسانوں میں سب سے افضل نبی ﷺ کو اور اس کے بعد ابراہیم علیہ السلام کو سمجھتے ہیں۔ دوسری بات جو اس تعلق سے ہمارے سامنے آتی ہے وہ یہ کہ آخر کسی ایک صحابی کے ذہن میں بھی یہ بات نہ آئی اور کسی صحابی نے بھی یہ انوکھا عقیدہ نہ رکھا! پورے سرمایۂ حدیث میں کوئی ایک بھی روایت ایسی موجود نہیں جو مُلاّ مجیب کے انوکھے اور نرالے اصولوں کے مطابق قابلِ استدلال ٹھہرے حالانکہ وہ اپنے ان اصولوں کی ٹکسال پر ہر طرح کی ضعیف اور موضوع روایت بھی درست ثابت کر دکھاتے ہیں جس کی تفصیل ان شاء اللہ آگے آئے گی۔ لے دے کے دیوبندی امت کے کسی مزعومہ اجماع کا ڈھکوسلہ اور شیخ سعدی کا یہ مقولہ ہی ان کے تہی داماں کی زینت بنا نظر آتا ہے کہ

ع بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

اور یہ بات پہلے بیان کی جاچکی ہے کہ یہ ان کی فریب کاری ہے جو نبی ﷺ کی قبر کی مٹی کو اللہ کے عرش و کرسی اور کعبے سے افضل ثابت کرنے کے لیے ان چیزوں کو مخلوق اور

نبی ﷺ کو افضل الخلائق کہتے ہیں کیونکہ ان چیزوں کا موازنہ نبی ﷺ سے نہیں بلکہ ایک دوسری مخلوق یعنی قبر کی مٹی سے ہے یعنی یہ نہیں کہا گیا کہ اللہ کے نبی اللہ کے عرش و کرسی اور کعبے سے افضل ہیں بلکہ اللہ کے نبی کے جسم سے مَس ہونے والی زمین کو جو کہ قبرِ نبوی کی مٹی ہی ہے، اللہ کے عرش و کرسی اور کعبے سے افضل گردانا گیا ہے۔ اس لیے ان کا یہ کہنا بیکار جاتا ہے کہ اللہ کی نسبت جیسے عرش و کرسی اور کعبے سے ہے اسی طرح نبی ﷺ سے بھی ہے۔

اور اسی تعلق سے مُلّا مجیب کے اُن عجائب و غرائب کا جواب بھی مطلوب ہے جن میں انہوں نے زیر بحث عقیدے کو ثابت کرنے کے لیے قرآنی آیت: وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ سے استدلال کرتے ہوئے خامہ فرسائی فرمائی ہے کہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ ہم نے آپ ﷺ کی خاطر آپ کا ذکر بلند کیا، اللہ تعالیٰ نے آپ کا ذکر ایسا بلند کیا کہ عرش و کرسی کے ذکر سے بھی آپ کا ذکر بلند ہے؛ کلمہ، نماز، اذان وغیرہ میں نبی کریم ﷺ کا ذکر ہے جبکہ ان میں کعبہ کا ذکر نہیں صرف نیتِ نماز کے وقت ذکر کیا جاتا ہے (یہ بھی ان کی غلط بیانی ہے ورنہ استقبال قبلہ قبولیت صلوٰۃ کی شرط تو ہے مگر صلوٰۃ کے وقت اس کا ذکر کرنے کے بارے میں نبی ﷺ نے اُمت کو کوئی تعلیم نہیں دی لہٰذا ایسا کہنا خالص بدعت کے زمرے میں آئے گا) جبکہ عرش و کرسی کا کسی عبادت میں ذکر نہیں کیا جاتا تو آپ کا ذکر ان کے ذکر سے بلند ہوا، آپ کی ذات ان چیزوں کی ذات سے بلند ہوئی بلکہ بلندیٔ ذکر ذات کی بلندی کا اشارہ دیتی ہے (راہِ حق: صفحہ ۳۴۵)
مُلّاجی کی اس خامہ فرسائی پر رضا خاں بریلوی کا یہ شعر یاد آ گیا:

ع حاجیو آؤ شہنشاہ کا روضہ دیکھو ........ کعبہ تو دیکھ چکے، کعبے کا کعبہ دیکھو

اس سے پہلے اگر کسی کی سمجھ میں خانصاحب کا یہ شعر سمجھ میں نہ آتا ہو تو اب سمجھ لینا چاہیے کہ اب تو تمام پہلو مُلّاجی نے روشن کر دیئے!

کیا اب بھی مُلّا تونسوی یہ کہتے نظر آئیں گے کہ ہم پر جھوٹے الزامات لگائے گئے ہیں جن سے ہمارا دامن پاک ہے! شاید متقدمین نے تو یہیں تک اکتفا کیا کہ نبی ﷺ کی قبر کی مٹی کو اللہ کے کریم و عظیم عرش، کعبے و کرسی سے افضل قرار دیا ورنہ مُلّا تونسوی اور مُلّا مجیب جیسے متاخرین کی زیرِ نظر کتابوں میں نبی ﷺ کی قبر کی فضیلت جتانے والی زیرِ نظر عبارات سے سے

لگتا ہے کہ یہ کسی اور ہی طرف جارہے ہیں......! نہیں معلوم کہ کب حج کے مقامات کی جگہ تبدیل ہو اور کب مدینے میں حج ہونے لگے کیونکہ بزعم خویش حج کے محور کعبۃ اللہ سے افضل جگہ تو مدینے میں موجود ہے! پچھلے صفحے پر لکھا رضا خاں بریلوی کا شعر ذہن میں دہرالیا جائے۔

ملاّ تونسوی اور مُلاّ مجیب نے اپنی مذکورہ کتابوں میں جو سرفراز صفدر، امین صفدر، اشرف علی تھانوی، شفیع عثمانی، زکریا کاندھلوی وغیرہ مسلکی اکابرین کی تحریروں کے طویل اقتباسات سے پُر ہیں، ان میں صفحات کے صفحات سیاہ کرتے ہوئے بڑی کرتب بازی اور فنکارانہ مہارت کے داؤ پیچ کا مظاہرہ کرتے ہوئے قبرِ نبوی کو اللہ کے عرش و کرسی و کعبے سے افضل ثابت کرنے کی کوشش کی ہے اور مختلف مسالک کے اقوال بھی اپنی تائید میں پیش کیے ہیں لیکن ایک بھی آیت اور ایک حدیث بھی اس بارے میں پیش نہیں کی جو ثابت کرے کہ نبی ﷺ کی قبر کی مٹی اللہ تعالیٰ کے عرش کریم و عظیم، وسیع کرسی اور کعبہ مبارکہ سے افضل ہو! بالکل اسی طرح کے دلائل ہیں جو بریلوی مسلک والے اپنے شرکیہ عقائد اور بدعی اعمال کو صحیح ثابت کرنے کے لیے دیتے ہیں، جس سے اندازہ ہوتا ہے کہ یہ مولوی اس سے پہلے ضرور بریلوی رہے ہونگے اور یہ بھی کہ یہ لوگ ذہنی طور پر ایک ہی ہیں، ان میں کوئی فرق نہیں! اس پر ہم صرف مشرکین کی ہرزہ سرائی پر منزلہ یہ فرمانِ الٰہی ہی نقل کرسکتے ہیں کہ

ذَٰلِكَ قَوْلُهُم بِأَفْوَاهِهِمْ يُضَاهِؤُونَ قَوْلَ الَّذِينَ كَفَرُواْ مِن قَبْلُ قَاتَلَهُمُ اللّهُ أَنَّى يُؤْفَكُونَ (التوبۃ: ۳۰)

# نورِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم

انسائیکلوپیڈیا بریٹانیکا (Encyclopedia Britanica, 1997)، انسائیکلوپیڈیا امریکانا (Encyclopedia Americana,1998)، انسائیکلوپیڈیا انکارٹا (Encyclopedia Encarta, 1998) اور انسائیکلوپیڈیا گرولیئر (Encyclopedia Grolier, 1998) کے مطابق نصاریٰ کے اپنے پیغمبر عیسیٰ علیہ السلام سے متعلق جو عقائد ہیں انہیں نائسین کریڈ (Nicene Creed) کا نام دیا گیا ہے جو اٹلی کے شہر نائسیا (Nicea) میں اُس وقت کے تمام عیسائی فرقوں کے رہنماؤں کی مجلس منعقدہ ۳۲۵ء میں متفقہ طور پر طے پائے۔ اس نائسین کریڈ میں ان کا عقیدہ اس طرح بیان کیا گیا ہے:

We believe in one God, the Father almighty, maker of all things visible and invisible; and in one Lord Jesus Christ, the Son of God, begotten from the Father, only-begotten, that is, from the substance of the Father, God from God, **Light from Light**, true God from true God, begotten not made, of one substance with the Father, through whom all things came into being, things in heaven and things on earth, Who because of us men and because of our salvation came down and became incarnate, becoming man, suffered and rose again on the third day, ascended to the heavens, and will come to judge the living and the dead; and in the Holy Spirit.[1]

"ہم ایک خدا پر ایمان لاتے ہیں جو باپ ہے اور قادر مطلق ہے، تمام دیدہ و نادیدہ چیزوں کا خالق ہے؛ اور ایک خداوند یسوع مسیح پر ایمان لاتے ہیں، جو خدا کا بیٹا ہے، خدا کا (جنا ہوا) اکلوتا یعنی باپ ہی کے جوہر سے، خدا سے خدا، نور سے نور، عین خدا سے عین خدا، جنا ہوا، بنایا ہوا نہیں، باپ ہی کے جوہر سے جس کے ذریعے سے آسمانوں اور زمین میں تمام چیزوں کو وجود ملا، جو ہم انسانوں کے لیے اور ہماری نجات کے لیے بطور اوتار مجسم بشکل انسانی اترا، اس نے تکلیف اٹھائی اور تیسرے دن جی اٹھا اور آسمان پر چڑھ گیا، مُردوں اور زندوں کے فیصلے کے لیے پھر آئے گا؛ اور ہم روح القدس پر بھی ایمان لاتے ہیں۔"

---

[1] [2] Bibliography: Athanasius, Saint, History of the Arians (1993); Gregg, Robert, ed., Arianism (1987); Gwatkin, H. M., Studies of Arianism, 2d ed. (1900); Kannengiesser, Charles, Arius and Athanasius: Two Alexandrian Theologians (1991); Newman, John Henry, The Arians of the Fourth Century (1833; repr. 1968); Sumruld, William, Augustine and the Arians (1994); Williams, Daniel, Ambrose of Milan and the End of the Arian-Nicene Conflicts (1995) (c) 1997 Grolier, Inc.

۴۵۱ء کی منعقدہ The Council of Chalcedon میں ان عقائد کی توثیق کرتے ہوئے ان میں مزید اضافہ کیا گیا کہ:

> We believe in one God, the Father, the Almighty, maker of heaven and earth, of all that is, seen and unseen. We believe in one Lord, Jesus Christ, the only Son of God, eternally begotten of the Father, God from God, **Light from Light**, true God from true God, begotten, not made, of one Being with the Father. Through him all things were made. For us and for our salvation he came down from heaven: by the power of the Holy Spirit he became incarnate from the Virgin Mary, and was made man. For our sake he was crucified under Pontius Pilate; he suffered death and was buried. On the third day he rose again in accordance with the Scriptures; he ascended into heaven and is seated at the right hand of the Father. He will come again in glory to judge the living and the dead, and his kingdom will have no end. We believe in the Holy Spirit, the Lord, the giver of life, who proceeds from the Father and the Son. With the Father and the Son he is worshiped and glorified. He has spoken through the Prophets. We believe in one holy catholic and apostolic Church. We acknowledge one baptism for the forgiveness of sins. We look for the resurrection of the dead, and the life of the world to come. [2]

"ہم ایک خدا پر ایمان لاتے ہیں جو باپ ہے اور قادر مطلق ہے، زمین اور آسمان کا خالق ہے، اور ہر اس چیز کا بھی جو نظر آتی ہے اور جو نظر نہیں آتی۔ اور ہم ایک خداوند یسوع مسیح پر ایمان لاتے ہیں، جو خدا کا اکلوتا بیٹا ہے، باپ سے ابد الآباد سے جنا ہوا، خدا سے خدا، نور سے نور، عین خدا سے عین خدا، جنا ہوا، بنایا ہوا نہیں، باپ کے ساتھ ایک جنس۔ اسی سے تمام چیزیں پیدا کی گئیں۔ ہمارے لیے اور ہماری نجات کے لیے وہ آسمان سے نیچے آیا: روح القدس کے اختیار سے وہ کنواری مریم کے ذریعے مجسم بشکل انسان ہوا۔ ہمارے لیے پیلاطس (Pontius Pilat) کے دور میں اسے صلیب پر چڑھایا گیا۔ وہ موت میں مبتلا ہوا اور دفنایا گیا۔ تیسرے دن مقدس کتاب کے مطابق وہ دوبارہ اٹھ کھڑا ہوا۔ وہ آسمان پر چڑھ گیا اور باپ کے ساتھ دائیں ہاتھ تخت نشیں ہوا۔ زندوں اور مُردوں کی عدالت کے لیے وہ بڑی شان سے دوبارہ آئے گا اور اس کی بادشاہت کا خاتمہ نہ ہو گا۔ اور ہم روح القدس، خداوند خدا، زندگی دینے والے پر بھی ایمان لاتے ہیں جو باپ سے بیٹے تک آتا ہے اور جس کی باپ اور بیٹے کے ساتھ بندگی اور عبادت کی جاتی ہے اور جو رسولوں کے ذریعے سے کلام کرتا رہا۔ ہم صرف ایک مقدس کیتھولک اور رسولی چرچ پر ایمان لاتے ہیں۔ ہم گناہوں کی معافی کے لئے ایک بپتسمہ کو تسلیم کرتے ہیں۔ مُردوں کے دوبارہ جی اٹھنے اور اس دنیا کے بعد کی آنے والی زندگی کے ہم منتظر ہیں۔"

یہود و نصاریٰ نے شرک کی انتہا کر دی کہ عزیر و عیسیٰ علیہما السلام کو اللہ کا بیٹا گردانا:

وَقَالَتِ الْيَهُودُ عُزَيْرٌ ابْنُ اللَّهِ وَقَالَتِ النَّصَارَى الْمَسِيحُ ابْنُ اللَّهِ ۖ ذَٰلِكَ قَوْلُهُم بِأَفْوَاهِهِمْ ۖ يُضَاهِئُونَ قَوْلَ الَّذِينَ كَفَرُوا مِن قَبْلُ ۚ قَاتَلَهُمُ اللَّهُ ۚ أَنَّىٰ يُؤْفَكُونَ (التوبہ ۳۰)

''اور یہود کہتے ہیں کہ عزیر اللہ کے بیٹے ہیں، اور عیسائی کہتے ہیں کہ مسیح اللہ کے بیٹے ہیں۔ یہ ان کے منہ کی باتیں ہیں۔ پہلے کافر بھی اسی طرح کی باتیں کیا کرتے تھے۔ یہ بھی ان ہی کی ریس کرنے لگے ہیں۔ اللہ انہیں غارت کرے۔ یہ کہاں بہکے پھرتے ہیں۔''

اللہ نے ذات کے اس شرک کے متعلق ارشاد فرمایا کہ

تَكَادُ السَّمَاوَاتُ يَتَفَطَّرْنَ مِنْهُ وَتَنشَقُّ الْأَرْضُ وَتَخِرُّ الْجِبَالُ هَدًّا (سورۃ مریم ۹۰)

''(یہ ایسی سنگین بات ہے کہ) قریب ہے اگر آسمان پھٹ پڑیں، زمین شق ہو جائے اور پہاڑ ڈھے جائیں تو بعید نہیں۔''

یہود و نصاریٰ کے جب یہ کارنامے ہوں تو یہ نام نہاد امت مسلمہ ان سے کیوں پیچھے رہتی کیونکہ مشہور حدیث ہے:

لَتَتَّبِعُنَّ سُنَنَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ شِبْرًا بِشِبْرٍ وَّ ذِرَاعًا بِذِرَاعٍ حَتَّى لَوْ دَخَلُوا جُحْرَ ضَبٍّ تَبِعْتُمُوهُمْ قُلْنَا يَا رَسُولَ اللهِ الْيَهُودَ وَالنَّصَارَى قَالَ فَمَنْ

''نبی ﷺ نے فرمایا تم لوگ ضرور بالضرور اپنے سے پہلے لوگوں کے راستے پر چلو گے بالشت بہ بالشت اور ہاتھ بہ ہاتھ۔ یہاں تک کہ اگر ان میں سے کوئی گوہ کے بل میں داخل ہوا ہو گا تو تم بھی اس میں داخل ہو گے۔ صحابہ نے پوچھا کے پہلے لوگوں سے کیا یہود و نصاریٰ مراد ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: تو پھر اور کون؟''(1)

چنانچہ اس امت نے ایک قدم اور آگے بڑھایا اور نبی ﷺ کو اللہ کی ذات کا ہی حصہ قرار دے ڈالا۔ اوپر بیان کردہ عیسائیوں کے عقائد سے کتنی مماثلت ہے ان مسلک پرستوں کے عقائد میں! اس مسئلے پر مسلک پرست مختلف الرائے ہیں۔ کچھ مسلک پرست اللہ کو نور کہتے ہیں اور نبی ﷺ کو اس نورِ الٰہی کا ایک حصہ قرار دیتے ہیں چنانچہ ان کی عبادت گاہوں سے یہ صدا بلند ہوتی ہے کہ

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللهِ......وَعَلٰى آلِكَ وَاَصْحَابِكَ يَا نُوْرًا مِّنْ نُّوْرِ اللهِ

یعنی اے اللہ کے رسولؐ اور اے اللہ کے نور میں سے ایک نور! آپؐ پر اور آپؐ کی آل اور آپؐ کے

(1) صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب الاعتصام، باب ۱۲۲ قول النبی ﷺ لَتَتَّبِعُنَّ سُنَنَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ، صفحہ ۹۳۷

اصحاب پر سلامتی ہو۔ اور ان کے وظائف و عملیات کے مجموعوں میں اس ندا سے متعلق مشکل کشائی وغیرہ کے بڑے حیرت انگیز فضائل بیان کیے جاتے ہیں۔ ان کے "اعلیٰ حضرت" تو یہاں تک کہہ گئے کہ

؎ تیری نسل پاک میں ہے بچہ بچہ نور کا　　تو ہے عین نور، تیرا سب گھرانہ نور کا [1]

ان کے ایک شعر

؎ مقصود یہ ہیں آدم و نوح و خلیل سے　　تخم کرم میں ساری کرامت ثمر کی ہے

پر حاشیہ لکھا گیا ہے کہ

"علما فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ تمام عالم کے پدرِ معنوی ہیں کہ سب کچھ انہیں کے نور سے پیدا ہوا" [2]

کتابِ ہٰذا کے عنوان لے میں اس نعتیہ مجموعے کا یہ شعر

؎ معراج کا سماں ہے کہاں پہنچے زائرو　　کرسی سے اونچی کرسی اسی پاک گھر کی ہے

؎ عشاقِ روضہ سجدہ میں سوئے حرم جھکے　　اللہ جانتا ہے کہ نیت کدھر کی ہے

اور اس کا درج ذیل حاشیہ نقل کیا گیا تھا کہ

"....عاشقانِ روضہ کا سجدہ اگرچہ صورۃً سوئے حرم ہے مگر نیت کا حال خدا جانتا ہے کہ وہ کسی وقت اس کے محبوب ﷺ سے جدا نہ ہوئے۔ وہ خوب جانتے ہیں کہ ع۔۔۔ کعبہ بھی انہیں کی تجلی کا ایک ظِلّ

کعبہ بھی انہیں کے نور سے بنا۔ انہیں کے جلوہ نے کعبہ کو کعبہ بنا دیا۔ تو حقیقتِ کعبہ وہ جلوہ محمدیہ ہے جو اس میں تجلی فرما ہے۔ وہی روح قبلہ اور اسی کی طرف حقیقۃً سجدہ ہے۔ اتنا یاد رہے کہ حقیقتِ محمدیہ ہماری شریعت میں مسجود الیہا ہے اور اگلی شریعتوں میں سجدۂ تعظیمی کی مسجود لہا تھی۔ ملائکہ و یعقوب و ابنائے یعقوب علیہم الصلوٰۃ والسلام نے اسی کو سجدہ کیا۔ آدم و یوسف علیہما الصلوٰۃ والسلام قبلہ تھے" [3]

اس سے یہ عقدہ کشائی ہوتی ہے کہ ان "اعلیٰ حضرت" کے معتقدین حج و عمرے میں خانہ کعبہ کا نہیں بلکہ حقیقت میں سبز گنبد کا طواف کرتے ہیں اور اسی طرح نماز پڑھتے ہوئے بھی قبلہ ان کا بیت اللہ نہیں بلکہ یہی سبز گنبد ہوتا ہے! صورتاً وہ کعبہ رخ ہوتے ہیں لیکن درحقیقت وہ "روضۂ رسول" کا استقبال کرتے ہیں! ان کے پیچھے نمازیں پڑھنے والوں کے لیے لمحۂ فکریہ ہے

---

(1) حدائقِ بخشش، حصہ دوم، صفحہ ۴

(2) حدائقِ بخشش: حصہ اوّل، صفحہ ۵۷

(3) حدائقِ بخشش: حصہ اوّل، صفحات ۸۱، ۸۲

کیونکہ نبی ﷺ نے قبر کی طرف رخ کر کے صلوٰۃ ادا کرنے سے منع فرمایا ہے (جامع ترمذی: کتاب الجنائز) اور اس سبز گنبد کے نیچے تین قبریں ہیں۔

"شیخ الحدیث" زکریا کاندھلوی صاحب نے بھی اس میں حصہ ڈال کر اپنی حدیث دانی کا ثبوت عنایت فرمایا:

"حضور اقدس ﷺ کے بدن یا کپڑوں میں جوں نہیں ہوتی تھی۔ اس کی وجہ ظاہر ہے کہ جوں بدن کے میل سے پیدا ہوتی ہے اور پسینہ سے بڑھتی ہے اور حضور اقدس ﷺ سراسر نور تھے وہاں میل کچیل کہاں تھا؟ اسی طرح آپ کا پسینہ سراسر گلاب تھا جو خوشبو میں استعمال کیا جاتا تھا۔ بھلا عرقِ گلاب میں جوں کا کہاں گذر ہو سکتا ہے۔"(1)

کچھ مسلک پرستوں نے اس مسئلے میں یہ انداز اپنایا کہ

"میرے عقیدے میں آپ ﷺ بیک وقت نور بھی ہیں اور بشر بھی۔ اور میرے نزدیک نور و بشر کو دو خانوں میں بانٹ کر ایک کی نفی اور دوسرے کا اثبات غلط ہے۔"(2)

اور کچھ یہاں تک گئے کہ نور محمدی کو کائنات کی سب سے پہلی تخلیق قرار دیا حالانکہ صحیح روایات میں نبی ﷺ کا اپنا ارشاد منقول ہے کہ

---

(1) خصائل نبوی شرح شمائل ترمذی از زکریا کاندھلوی: صفحہ ۳۴۸۔ ایسا کہنا حدیث کے بالکل خلاف ہے۔ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی حدیث آگے آرہی ہے کہ نبی ﷺ اپنے کپڑوں سے جوئیں خود ہی نکال لیتے تھے۔ اگر یہ نکتہ تراشا جائے کہ کپڑوں میں جوئیں پڑتی تھیں، جسم میں نہیں، تو حدیث میں اس کو بھی واضح کر دیا گیا ہے: ام حرام بنت ملحان رضی اللہ تعالیٰ عنہا نبی ﷺ کے سر میں جوئیں دیکھتی تھیں (صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب الجہاد، باب ۴۸، الدعأ بالجہاد للرجال و للنسآء، صفحہ ۶۹) اگر یہ فرمائیں کہ وہ ڈھونڈتی تھیں، ملتی نہ تھیں، تو عرض ہے کہ جب پیدا ہی نہیں ہوتی تھیں تو ڈھونڈنے کا کیا سوال، وجود رکھنے والی چیز کو ہی تلاش کیا جاتا ہے، نہ کہ ناپید کو! دورانِ گفتگو یہ مسلک پرست اس طرح کی باتیں بناتے ہیں، اس لیے بطور وضاحت یہاں اس کا تذکرہ کر دیا گیا ہے۔

(2) اختلاف امت اور صراطِ مستقیم از یوسف لدھیانوی، حصہ اوّل، صفحہ ۳۳

(3) سنن ابی داؤد: جلد ۳، کتاب السنۃ، باب ۴۰۳ فی القدر، صفحہ ۴۹۱/ جامع ترمذی: جلد ۲، ابواب تفسیر القرآن، باب و من سورۃ نون والقلم، صفحہ ۶۰۲/ مسند احمد: (۵/ ۳۱۷) حدیث عبادۃ بن الصامت رضی اللہ عنہ، حدیث نمبر ۲۲۱۹۷، جلد ۶، صفحہ ۴۳۲

اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰہُ الْقَلَمَ۔۔۔ ''اللہ تعالیٰ نے سب سے پہلے قلم کو پیدا فرمایا۔''(3)

موصوف لکھتے ہیں:

''عبد الرزاق نے اپنی سند کے ساتھ حضرت جابر بن عبد اللہ انصاری سے روایت کیا ہے کہ میں نے عرض کیا میرے ماں باپ آپ ﷺ پر فدا ہوں مجھ کو خبر دیجیے کہ سب اشیاء سے پہلے اللہ تعالیٰ نے کونسی چیز پیدا کی۔ آپ ﷺ نے فرمایا اے جابر اللہ تعالیٰ نے تمام اشیاء سے پہلے تیرے نبی کا نور اپنے نور سے، نہ بایں معنٰی کہ نور الٰہی اس کا مادہ تھا، بلکہ اپنے نور کے فیض سے پیدا کیا۔ پھر وہ نور قدرت الٰہیہ سے جہاں اللہ تعالیٰ کو منظور ہوا سیر کرتا رہا اور اس وقت نہ لوح تھی، نہ قلم تھا، نہ بہشت تھی، نہ دوزخ تھی، نہ فرشتے تھے، نہ آسمان، نہ زمین، نہ سورج، نہ چاند، نہ جن، نہ انسان۔ پھر جب اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو پیدا کرنا چاہا تو اس نور کے چار حصے کیے اور ایک حصے سے قلم پیدا کیا اور دوسرے سے لوح، اور تیسرے سے عرش۔ اس حدیث سے نور محمدی ﷺ کا اوّل الخلق ہونا باوّلیت حقیقیہ ثابت ہوا کیونکہ جن جن اشیاء کی نسبت روایت میں اوّلیت کا حکم آیا ہے ان اشیاء کا نور محمدی ﷺ سے متاخر ہونا اس حدیث میں منصوص ہے۔'' (1) ★

یہاں ہم قارئین سے درخواست کریں گے کہ وہ گزشتہ صفحات میں بیان کردہ مسیحی عقائد Nicene Creed پر ایک دفعہ پھر نظر ڈال لیں اور اوپر بیان کردہ ان مسلک پرستوں کے عقائد سے موازنہ کرکے مماثلت کا اندازہ خود کرلیں۔ کیا یہ ان کے قدم بقدم چل کر مذکورہ صدر حدیثِ رسول ﷺ کی تصدیق کررہے ہیں!

ذرا ان مسلک پرستوں کے متفق علیہ بزرگ حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکیؒ کی اس ''نورانی'' شاعری پر بھی ایک نظر عنایت فرمائیں:

سب دیکھو نور محمد ﷺ کا سب بیچ ظہور محمد ﷺ کا

---

(1) نشر الطیب فی ذکر الحبیب از اشرف علی تھانوی: صفحات ۵،۶

★ نبی ﷺ اور صحابہ ؓ سے منسوب ایسا کوئی ارشاد صحیح احادیث میں نہیں ملتا۔ مصنّف عبد الرزاق اگرچہ حدیث کی ابتدائی تالیفات میں سے ہے لیکن التزام صحت کی کمی اور رطب و یابس کی وجہ سے محدثین اسے چوتھے درجے کی کتب حدیث میں شمار کرتے ہیں۔ شاہ ولی اللہ تک نے، جو مسلک پرستوں کی متفق علیہ شخصیت ہیں، مصنف عبد الرزاق کو تیسرے طبقے میں شمار کیا ہے اور اس کی وجہ اس میں ان ہی ضعیف، منکر، مقلوب، شاذ، وغیرہ روایات کا بکثرت پایا جانا ہے۔ (حجۃ اللہ البالغۃ: طبقات کتب حدیث، صفحہ ۴۱۲)

جبریل علیہ السلام مقرب خادم ہے | سب جا مشہور محمد ﷺ کا
جس مسجد میں میں سنتا ہوں | تو ہے مذکور محمد ﷺ کا
وہ سر ظہور و خفا کا ہے | سب دیکھو نور محمد ﷺ کا
کہیں روح مثال کہایا ہے | کہیں جسم میں جا سمایا ہے
کہیں حسن و جمال دکھایا ہے | سب دیکھو نور محمد ﷺ کا
کہیں عاشق وہ یعقوب علیہ السلام ہوا | کہیں یوسف وہ محبوب ہوا
کہیں صابر وہ ایوب علیہ السلام ہوا | سب دیکھو نور محمد ﷺ کا
کہیں موسیٰ علیہ السلام وہ کلیم ہوا | کہیں راز قدیم علیم ہوا
کہیں ہارون علیہ السلام وہ ندیم ہوا | سب دیکھو نور محمد ﷺ کا
کہیں ابراہیم علیہ السلام خلیل ہوا | سُن راز قدیم علیل ہوا
کہیں صادق اسماعیل علیہ السلام ہوا | سب دیکھو نور محمد ﷺ کا
کہیں یار کہیں بیگانہ ہے | کہیں شمع کہیں پروانہ ہے
کہیں نہ کہیں دیوانہ ہے | سب دیکھو نور محمد ﷺ کا
کہیں غوث ابدال کہایا ہے | کہیں قطب بھی نام دھرایا ہے
کہیں دین امام کہایا ہے | سب دیکھو نور محمد ﷺ کا (1)

...............

نہ پیدا اگر ہوتا احمد کا نور | نہ ہوتا دو عالم کا ہرگز ظہور (2)

...............

روشنیٔ عرش نور لا مکاں | شمع بزم عالم کون و مکاں (3)
دیکھ لے ہے چشم دل کی کھول کر | ہر جگہ نورِ محمد ﷺ جلوہ گر
چاہیے تجھ کو اگر وصل خدا | سایۂ نور محمد ﷺ میں تو آ (4)
نور احمد ﷺ سے منور ہے دو عالم دیکھو | دیکھتے ہو مہ و خورشید کی تنویر عبث
دل میں کافی ہے خیالِ رُخ انوار تیرا | شمع و مصباح کی اُس گھر میں ہے تنویر عبث (5)

(1) کلیات امدادیہ (نالہ امداد غریب): صفحہ ۱۹
(2) کلیات امدادیہ (جہاد اکبر): صفحہ ۱۰۸
(3) کلیات امدادیہ (مثنوی تحفۃ العشاق): صفحہ ۱۳۱
(4) کلیات امدادیہ (غذائے روح): صفحہ ۱۵۸ ۔ یہاں ایک لطیفہ بھی ہے کہ یہ "نورانی" اشعار انہوں نے اپنے پیر صاحب میاں جی "نور محمد" صاحب کے نام معنون فرمائے ہیں جو انہی کی طرح ایک غیر عالم شخص تھے۔
(5) کلیات امدادیہ (گلزار معرفت): صفحہ ۲۰۹

ان کے اسلاف میں سے یہ باتیں احمد سرہندی المعروف بہ مجدد الف ثانی نے بھی اپنے مکتوبات میں لکھی ہیں۔ (1)

اور عبدالحق صاحب نے اپنے "محدث دہلوی" ہونے کا ثبوت یہ لکھ کر دیا:

"آپ ﷺ اوّل اس لیے ہیں کہ عالم وجود میں سب سے پہلی تخلیق آپ ﷺ ہیں (کہ حدیث میں آیا ہے) اوّل ماخلق الله نوری (ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے سب سے پہلے میرا نور پیدا فرمایا)۔ آپ ﷺ نبوت میں بھی سب سے اوّل ہیں (کیونکہ حدیث میں ہے) کنت نبیا و اٰدم لمنجدل فی طینه (میں اس وقت نبی تھا جب آدم اپنے خمیر میں تھے)۔" (2)

"آپ ﷺ کے انوار نے تمام عالم کو گھیرا ہوا ہے اور تمام عالم کو روشن کیا ہے اور آپ ﷺ کے ظہور کی مثل کسی کا ظہور نہیں اور آپ ﷺ کے نور کی مثل کوئی نور نہیں اور آپ کے اسرار باطن ہیں۔ کسی شخص کو آپ ﷺ کے حال کی حقیقت کا ادراک نہیں۔ دور و نزدیک کی ہر شے حضور علیہ السلام کے کمال اور جمال کے نظارہ میں حیران و متحیر ہے۔" (3)

"اور اخبار میں آیا ہے کہ جب آنحضرت ﷺ کا نور مبارک پیدا ہوا اور پھر اس نور سے دیگر انبیاء علیہم السلام کے انوار ظاہر ہوئے تو پروردگار تعالیٰ نے نورِ آنحضرت کو فرمایا کہ ان کے انوار پر نظر ڈالو۔ پس آنحضرت ﷺ نے ان کی طرف نظر کی تو آپ کے نور مقدس نے سب انبیاء کے انوار کو ڈھانپ لیا اور سب پر غالب آگیا تو ان سب نے عرض کیا اے ہمارے پروردگار! یہ کون ہے جس کے نور نے ہم سب کے انوار کو ڈھانپ لیا ہے تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ یہ محمد بن عبداللہ ﷺ کا نور ہے۔ اگر تم اس پر ایمان لاتے ہو تو میں تم سب کو انبیاء بناؤں گا۔ سب نے کہا اے پروردگار ہم سب اس پر ایمان لاتے ہیں، اس کی نبوت میں۔ پس رب العزت جل جلالہ نے فرمایا پس میں تم پر گواہ بن گیا ہوں۔" (4)

عبدالحق صاحب کے فہم حدیث کے بعد، ذرا قاضی عیاض صاحب کی قرآن دانی بھی ملاحظہ فرمائیے:

"اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ (النور: ۳۵) یعنی اللہ تعالیٰ آسمانوں اور زمینوں کا نور ہے۔ حضرت کعب احبارؓ اور حضرت سعید بن جبیر نے اس آیت کی تفسیر میں فرمایا ہے کہ "یہاں نور سے مراد حضرت محمدؐ ہیں اور اللہ تعالیٰ کے قول: مَثَلُ نُوْرِهٖ (اس کے نور کی مثال) سے مراد بھی حضور ﷺ کا نور ہے۔"

اور اللہ تعالیٰ نے اس جگہ کے علاوہ قرآن کریم کے دوسرے مقامات پر آپ کو نُوْرٌ اور سِرَاجًا مُّنِيْرًا کے نام سے یاد کیا ہے چنانچہ ایک جگہ ارشاد ہے:

---

(1) مکتوبات امام ربانی: دفتر سوم، مکتوب نمبر ۱۰۰، جلد ۲، صفحہ ۵۹۹

(2) مدارج النبوت: جلد ۱، صفحہ ۱

(3) ایضاً: جلد ۱، صفحہ ۲

(4) ایضاً: جلد ۲، صفحہ ۲

قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّ كِتٰبٌ مُّبِيْنٌ (المائدہ:۱۵)

"بے شک آیا ہے تمہارے پاس اللہ کی طرف سے ایک نور اور ایک کھلی ہوئی کتاب"

ایک مقام پر ارشاد ہے:

اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۝ وَّدَاعِيًا اِلَى اللّٰهِ بِاِذْنِهٖ وَسِرَاجًا مُّنِيْرًا ۝

(سورۃ الاحزاب: ۴۵،۴۶)

"اور ہم نے آپ کو گواہ، خوش خبری سنانے والا، اللہ کے عذاب سے ڈرانے والا اور اللہ تعالیٰ کی اجازت سے اس کی طرف بلانے والا اور روشن چراغ بنا کر بھیجا ہے"۔ (1)

علمائے دیوبند کے سر خیل رشید احمد گنگوہی صاحب، اپنی تصوف کی کتاب "امداد السلوک" میں سورۃ المائدۃ کی محولہ بالا آیت کے ذیل میں لکھتے ہیں کہ

"........سیر کی وجہ سے انسان کا نفس نورانی ہوجاتا ہے اور یہی بات ہے کہ حق تعالیٰ نے اپنے حبیب ﷺ کی شان میں فرمایا ہے:

قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّ كِتٰبٌ مُّبِيْنٌ۔۔ "بے شک آیا تمہارے پاس حق تعالیٰ کی طرف سے نور اور واضح کتاب۔"

نور سے مراد حبیبِ خدا ﷺ کی ذات ہے۔ نیز حق تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے:

يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۝ وَّدَاعِيًا اِلَى اللّٰهِ بِاِذْنِهٖ وَسِرَاجًا مُّنِيْرًا ۝

"اے نبی ﷺ ہم نے تم کو نور اور مژدہ سنانے والا اور ڈرانے والا اور اللہ کی طرف بلانے والا اور چراغِ منیر بنا کر بھیجا ہے۔"

منیر روشن کرنے والے اور دوسروں کو نور دینے والے کو کہتے ہیں۔ پس اگر کسی دوسرے کو روشن کرنا انسان کے لئے محال ہوتا تو ذات پاک ﷺ کو بھی یہ کمال حاصل نہ ہوتا کیونکہ آنحضرت ﷺ بھی تو اولادِ آدمؑ ہی میں ہیں۔ مگر آنحضرت صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنی ذات کو اتنا مطہر بنالیا کہ نور خالص بن گئے اور حق تعالیٰ نے آپ ﷺ کو نور فرمایا اور شہرت سے ثابت ہے کہ آنحضرت ﷺ کے سایہ نہ تھا اور ظاہر ہے کہ نور کے علاوہ ہر جسم کے سایہ ضرور ہوتا ہے۔ اسی طرح آپ ﷺ نے اپنے متبعین کو اس قدر تزکیہ اور تصفیہ بخشا کہ وہ بھی نور بن گئے۔ چنانچہ ان کی کرامات وغیرہ کی حکایتوں سے کتابیں پُر اور اتنی مشہور ہیں کہ نقل کی حاجت نہیں۔ نیز حق تعالیٰ نے فرمایا ہے:

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ نُوْرُهُمْ يَسْعٰى بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَبِاَيْمَانِهِمْ

(1) الشفاء: جلد ا، صفحات ۲۷،۲۸

"جو لوگ ہمارے حبیب ﷺ پر ایمان لائے ہیں ان کا نور ان کے آگے اور داہنی جانب دوڑ تا ہو گا۔"

دوسری جگہ ارشاد فرمایا ہے:

يَوْمَ تَرَى الْمُؤْمِنِينَ وَالْمُؤْمِنٰتِ يَسْعٰى نُوْرُهُمْ بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَبِاَيْمَانِهِمْ

"یاد کر اس دن کو جب مومنین کا نور ان کے آگے اور داہنی طرف دوڑ تا ہو گا اور منافقین کہیں گے کہ ذرا ٹھہر جاؤ تا کہ ہم بھی تمہارے نور سے کچھ اخذ کریں۔"

ان دونوں آیتوں سے صاف ظاہر ہے کہ آنحضرت ﷺ کی متابعت سے ایمان اور نور دونوں حاصل ہوتے ہیں۔ حضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ حق تعالیٰ نے مجھ کو اپنے نور سے پیدا فرمایا اور مومنین کو میرے نور سے پیدا فرمایا۔ نیز آپ ﷺ نے اس طرح دعا کی ہے کہ اے میرے اللہ! میرے سمع اور بصر اور قلب کو نور بنا دے۔ بلکہ یوں عرض کیا کہ خود مجھ کو نور بنا دے۔

پس اگر انسان کے نفس کا روشن ہونا محال ہو تا تو آنحضرت ﷺ یہ دعا کبھی نہ کرتے۔ کیونکہ محال بات کی دعا کرنا بالاتفاق ممنوع ہے۔ کہتے ہیں کہ ابو الحسن نوری کو نوری کہتے ہیں اس لئے کہ بارہا ان سے نور دیکھا گیا تھا اور بہتیرے خواص و عوام صلحاو شہداء کی قبرستانوں سے نور اٹھتا ہوا دیکھتے ہیں اور یہ نور اُن کے نفس زاکیہ ہی کا نور ہے کہ جب نفس کا کام عالی ہو جاتا ہے تو اس کا نور بدن میں سرایت کر جاتا ہے اور بدن کا مزاج و طبیعت بن جاتا ہے۔ اس کے بعد اگر نفس بدن سے جدا بھی ہو جاتا ہے تب بھی وہ بدن نور کی آمد و رفت کا ایسا ہی منبع و منفذ بنا رہتا ہے جس طرح زندگی اور نفس کے باقی رہنے کے وقت بنا ہوا تھا۔" (صفحات ۲۰۱، ۲۰۲)

اپنے اکابرین کی اتباع میں شبیر احمد عثمانی صاحب نے بھی "تفسیر عثمانی" میں سورۃ المائدۃ کی مذکورہ بالا آیت کی تفسیر میں نبی کو ہی نور بتایا ہے۔ (صفحہ ۱۴۲، حاشیہ ۱۰۱) اور آج کے متبعین بھی اس سے یہی مراد لیتے ہیں۔ (شمائل کبریٰ، جلد ۱، صفحہ ۳۴۶)

محولہ بالا قرآنی آیت اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ "اللہ زمین و آسمان کا نور ہے"، اس سے یہ لوگ یہ مطلب اخذ کرتے ہیں کہ اللہ ایک نور ہے۔ حالانکہ نور تو خود ایک مخلوق ہے، اللہ اس کا خالق ہے جیسا کہ فرمایا:

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ وَ جَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ ۗ ثُمَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ يَعْدِلُوْنَ ۝ (الانعام: ۱)

"تمام تعریف اللہ ہی کے لیے ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا اور اندھیرے اور نور کو بنایا، پھر بھی یہ کافر لوگ (اور چیزوں کو) اپنے رب کے برابر ٹھہراتے ہیں۔"

مگر ان مسلک پرستوں کا فیصلہ ہے کہ

"اللہ تبارک و تعالیٰ جو مجرد نور ہے، مادیت کا سایہ بھی اس کے پاس نہیں۔ اس نور ہی نور سے سیدنا حضرت موسیٰ علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام اور حضور اقدس ﷺ کو ہم کلامی کا شرف حاصل رہا ہے۔"[(1)]

یہ لوگ اللہ کو نور قرار دیتے ہیں اور رسول ﷺ کو اس کا ایک ٹکڑا بتاتے ہیں حالانکہ اللہ کی کوئی مثال ہی نہیں[(2)] اس کے برابر تو ہر گز کوئی نہیں،[(3)] اس کی ذات کے سوا تو سب کچھ فنا ہو جانے والا ہے۔[(4)] تو پھر اللہ کو ایک فانی چیز بنانا کیا اس کے ساتھ ظلم نہیں؟ افترا پردازی نہیں؟ مالک کا ارشاد ہے:

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ (الصف:۷)

"اور اس سے بڑا ظالم کون ہوگا جو اللہ پر جھوٹ باندھے"

ان مسلک پرستوں نے قرآن کی اس آیت کو اپنے استدلال کی خراد پر چڑھایا ہوا ہے:

قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّكِتٰبٌ مُّبِيْنٌ ﴿۱۵﴾ (سورۃ المآئدہ:۱۵)

"بیشک تمہارے پاس اللہ کی طرف سے نور اور روشن کتاب آچکی ہے"

اور اس سے وہ کچھ ثابت کرتے ہیں جو پیچھے بیان کیا گیا۔ یہ چیز خود نبی ﷺ سے ثابت ہے کہ قرآن کی تفسیر قرآن کے ذریعے کی جائے★ جیسا کہ سورۃ الانعام کی درج ذیل آیت کی تشریح میں کیا گیا:

اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ يَلْبِسُوْٓا اِيْمَانَهُمْ بِظُلْمٍ اُولٰٓئِكَ لَهُمُ الْاَمْنُ وَهُمْ مُّهْتَدُوْنَ ﴿۸۲﴾ (الانعام:۸۲)

"جو لوگ ایمان لائے اور اپنے ایمان میں ظلم کی ملاوٹ نہیں کی، ان کے لیے ہی امن ہے اور وہی ہدایت پانے والے ہیں۔"

صحابہ رضی اللہ عنہم پر یہ بات بہت شاق گزری اور انہوں نے کہا کہ اے اللہ کے رسول! ہم میں سے ایسا کون ہے جس نے اپنی جان پر ظلم نہ کیا ہو۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اس کا یہ مطلب نہیں جو تم

---

(1) بریلوی فتنہ کا نیا روپ: صفحہ ۱۹۲ (2) سورۃ الشوریٰ:۱۱ (3) سورۃ الاخلاص: ۴ (4) سورۃ القصص: ۸۸ / الرحمٰن:۲۶، ۲۷

★ ہمارے لیے یہ ہے کہ قرآن کی تفسیر پہلے قرآن سے کی جائے، اگر وہاں نہ ملے تو پھر صحیح احادیث میں تلاش کی جائے۔

سمجھے ہو بلکہ اس سے مراد وہ ہے جو لقمان نے اپنے بیٹے سے کہا تھا یعنی یہاں ظلم سے مراد عام ظلم نہیں بلکہ شرک کا ظلم عظیم ہے۔ پھر آپ ﷺ نے سورہ لقمان کی آیت پڑھی :

اِنَّ الشِّرْكَ لَظُلْمٌ عَظِيْمٌ (لقمان ۱۳) ... ''بیشک شرک تو بڑا بھاری ظلم ہے۔'' [1]

اسی لیے اہل علم میں یہ مقولہ مشہور ہے کہ اَلْقُرْاٰنُ يُفَسِّرُ بَعْضُهٗ بَعْضاً یعنی قرآن کی آیات خود ایک دوسرے کی تشریح کرتی ہیں۔ زیر نظر آیت کی تشریح سورۃ التغابن میں ملتی ہے :

فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَ النُّوْرِ الَّذِيْٓ اَنْزَلْنَا ؕ (التغابن: ۸)

''تو تم ایمان لاؤ اللہ پر اور اس کے رسول پر اور اس نور پر جو ہم نے نازل کیا ہے''

پس واضح ہو گیا کہ سورۃ المائدۃ کی آیت میں جو ''نور'' ہے وہ سورۃ التغابن کے مطابق ہدایت دینے والی کتاب قرآن مجید ہی ہے جو اللہ نے نازل کی ہے۔

قرآن عربی ادب کا ایسا لا ثانی شاہکار ہے جس نے بڑے بڑے فصحا کو گنگ کر دیا تھا اور وہ اس کلام کے کھلے چیلنج فَاْتُوْا بِسُوْرَةٍ مِّنْ مِّثْلِهٖ کے آگے قطعاً بے بس تھے۔ ادبی انداز میں کسی چیز کی اہمیت کو زیادہ کرنے کے لیے مترادف الفاظ کی تکرار کی جاتی ہے جس کی قرآن میں متعدد مثالیں موجود ہیں مثلاً اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ دونوں ہم معنی الفاظ ہیں، اگرچہ ان میں باہم ایک لطیف فرق ضرور ہے جو اس طرح کے تمام مترادف الفاظ میں ہوتا ہے۔ اللہ کی مہربانی، رحم، عفو و کرم کی زیادتی کو ظاہر کرنے کے لیے یہ انتہائی فصیح و بلیغ اور متنوع الفاظ استعمال ہوئے ہیں۔ اسی طرح سورۃ المائدۃ کی آیت میں ''نور'' اور ''کتاب مبین'' دونوں ہم معنی اور مترادف الفاظ ہیں جن کا یکجا استعمال کلام میں زور پیدا کرتا ہے۔ اور دونوں کا تعلق ایک ہی اسم سے ہے جس کی شہادت اس سے اگلی آیت

يَّهْدِيْ بِهِ اللّٰهُ مَنِ اتَّبَعَ رِضْوَانَهٗ سُبُلَ السَّلٰمِ وَيُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ بِاِذْنِهٖ وَيَهْدِيْهِمْ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿۱۶﴾ (المآئدہ:۱۶)

[1] متفق علیہ، بحوالہ مشکوٰۃ، جلد ۲، کتاب الآداب، باب الظلم، صفحہ ۴۷۷/ صحیح بخاری: کتاب الانبیاء، باب ۳۴۲ قول اللہ تعالیٰ وَلَقَدْ اٰتَيْنَا لُقْمٰنَ الْحِكْمَةَ صفحہ ۳۴۴

''جس کے ذریعے اللہ اپنی رضا پر چلنے والوں کو نجات کے رستے دکھاتا ہے اور اپنے حکم سے اندھیرے میں سے نکال کر روشنی کی طرف لے جاتا ہے اور ان کو سیدھے رستے پر چلاتا ہے۔''

اس آیت کے لفظ ''بِهٖ'' (جس کے ذریعے) کی واحد مذکر غائب کی ضمیر متصل ہے جو ایک ہی اسم کو راجع ہے ورنہ اگر ''نور'' اور ''کتاب مبین'' سے دو جدا جدا امراجع مراد ہوتے تو ضمیر میں تثنیہ کا صیغہ ''بِهِمَا'' (جن کے ذریعے) ہوتا۔ مزید برآں اگر ''نور'' اور ''کتاب مبین'' کو غیر مترادف گردانتے ہوئے دو مختلف ذوات مراد لی جائیں اور مذکورہ ضمیر واحد کے لیے یہ کہا جائے کہ یہ متصل اور قریبی اسم ''کتاب مبین'' کو راجع ہے تو پھر اس بات کی نفی لازم آئے گی کہ آیتِ بالا میں بیان کردہ راہ نجات اور سلامتی کے راستے کی طرف رہنمائی کا کام اسم بعید ''نور'' کے ذریعے نہیں ہوسکتا جبکہ یہ حقیقت کے منافی ہے تو پھر قواعد کی رُو سے صیغہ تثنیہ ''بهما'' آنا چاہیے تھا تاکہ دو مختلف ذوات کی طرف نسبت ہو جاتی۔ لیکن چونکہ صیغہ واحد ہی آیا ہے اس لیے یہ اس بات کو مستلزم ہے کہ یہاں ''نور'' اور ''کتاب مبین'' سے مترادفاً فقط ایک ہی ذات مقصودِ بیان ہو۔ اس تشریح کی تائید قرآن کی دوسری آیات سے بھی ہوتی ہے:

يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَكُمْ بُرْهَانٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَاَنْزَلْنَاۤ اِلَيْكُمْ نُوْرًا مُّبِيْنًا ﴿۱۷۴﴾ (النساء:۱۷۴)

''لوگو! تمہارے رب کی طرف سے تمہارے پاس دلیل (روشن) آچکی ہے اور ہم نے (کفر اور ضلالت کا اندھیرا دور کرنے کو) تمہاری طرف چمکتا ہوا نور بھیجا ہے۔''

اَلَّذِيْنَ يَتَّبِعُوْنَ الرَّسُوْلَ النَّبِيَّ الْاُمِّيَّ الَّذِيْ يَجِدُوْنَهٗ مَكْتُوْبًا عِنْدَهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ وَالْاِنْجِيْلِ يَاْمُرُهُمْ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهٰىهُمْ عَنِ الْمُنْكَرِ وَيُحِلُّ لَهُمُ الطَّيِّبٰتِ وَيُحَرِّمُ عَلَيْهِمُ الْخَبٰٓئِثَ وَيَضَعُ عَنْهُمْ اِصْرَهُمْ وَالْاَغْلٰلَ الَّتِيْ كَانَتْ عَلَيْهِمْ ؕ فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِهٖ وَعَزَّرُوْهُ وَنَصَرُوْهُ وَاتَّبَعُوا النُّوْرَ الَّذِيْۤ اُنْزِلَ مَعَهٗۤ ۙ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿۱۵۷﴾ (الاعراف:۱۵۷)

''وہ جو (محمد) رسول (اللہ) کی جو امّی نبی ہیں، پیروی کرتے ہیں جن (کے اوصاف) کو وہ اپنے یہاں تورات اور انجیل میں لکھا ہوا پاتے ہیں، وہ انہیں نیک کام کا حکم دیتے ہیں اور برے کام سے روکتے ہیں اور پاک چیزوں کو ان کے لیے حلال کرتے ہیں اور ناپاک چیزوں کو ان پر حرام ٹھہراتے ہیں اور ان پر سے بوجھ اور طوق جو ان (کے سر) پر (اور گلے میں) تھے اتارتے ہیں، تو جو لوگ اُن پر ایمان لائے اور انکی رفاقت کی اور انہیں مدد دی، اور جو نور ان کے ساتھ نازل ہوا ہے اس کی پیروی کی، وہی مراد پانے والے ہیں۔''

وَكَذٰلِكَ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ رُوْحًا مِّنْ اَمْرِنَا ؕ مَا كُنْتَ تَدْرِىْ مَا الْكِتٰبُ وَلَا الْاِيْمَانُ وَلٰكِنْ جَعَلْنٰهُ نُوْرًا نَّهْدِىْ بِهٖ مَنْ نَّشَآءُ مِنْ عِبَادِنَا ؕ وَاِنَّكَ لَتَهْدِىْٓ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ (الشوریٰ:۵۲)

''اور اسی طرح ہم نے اپنے حکم سے تمہاری طرف روح القدس کے ذریعے سے پیغام (قرآن) بھیجا ہے۔ تم نہ تو کتاب کو جانتے تھے اور نہ ایمان کو لیکن ہم نے اس کو نور بنایا ہے کہ اس سے ہم اپنے بندوں میں سے جس کو چاہتے ہیں ہدایت کرتے ہیں۔''

اِنَّآ اَنْزَلْنَا التَّوْرٰىةَ فِيْهَا هُدًى وَّنُوْرٌ (المآئدہ:۴۴)

''بیشک ہم نے توراۃ نازل کی جس میں ہدایت ہے اور نور ہے۔''

وَاٰتَيْنٰهُ الْاِنْجِيْلَ فِيْهِ هُدًى وَّنُوْرٌ (المآئدہ:۴۶)

''اور ہم نے ان (عیسیٰ) کو انجیل عطا کی جس میں ہدایت ہے اور نور ہے''

يُرِيْدُوْنَ اَنْ يُّطْفِـُٔوْا نُوْرَ اللّٰهِ بِاَفْوَاهِهِمْ وَيَاْبَى اللّٰهُ اِلَّآ اَنْ يُّتِمَّ نُوْرَهٗ وَلَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ (التوبہ:۳۲)

''یہ لوگ چاہتے ہیں کہ اللہ کے نور (یعنی نور ہدایت جو اسلام کے ذریعے نبی ﷺ پھیلا رہے تھے) کو اپنے منہ سے (پھونک مار کر) بجھادیں (یعنی اس کوشش کو باآسانی ختم کردیں)۔ اور اللہ اپنے نور کو پورا کیے بغیر رہنے کا نہیں خواہ کافروں کو برا ہی کیوں نہ لگے۔''

قرآن کی آیت اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ سے پتہ چلتا ہے کہ کائنات کا نور اللہ کی ذات سے ہے۔ ایمان و ایقان اور رشد و ہدایت کا مرکز و منبع، مہبط و منفجر، سرچشمہ و سرسوت اُسی کی ذات ہے۔ اس نور کو اس نے اپنے پیغمبروں اور کتابوں کی تعلیمات میں رکھ دیا ہے جس کی طرف وہ جسے چاہتا ہے راہ دکھاتا ہے:

اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ؕ اَلْمِصْبَاحُ فِىْ زُجَاجَةٍ ؕ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّىٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّلَا غَرْبِيَّةٍ ۙ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِىْٓءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ ؕ نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ ؕ يَهْدِى اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ ؕ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيْمٌ (النور:۳۵)

''اللہ آسمانوں اور زمین کا نور ہے۔ اس کے نور کی مثال ایک طاق کی سی ہے جس میں ایک چراغ رکھا ہو جو شیشے کی ایک قندیل میں ہو اور شیشہ ایک چمکدار ستارے کی مانند ہو؛ اس میں زیتون کے ایک

بابرکت درخت کا تیل جلایا جاتا ہے۔ یہ درخت مشرق کی طرف ہے نہ مغرب کی طرف۔ (ایسا لگتا ہے کہ) اس کا تیل بنا آگ چھوئے جلنے کو تیار ہے۔ نور پر نور ہے۔ اللہ جسے چاہتا ہے اپنے نور کی طرف راہ نمائی فرماتا ہے۔ اللہ یہ مثالیں لوگوں کو سمجھانے کے لیے بیان فرماتا ہے اور اللہ تعالیٰ ہر شے کا جاننے والا ہے۔''

سورۃ ابراہیم آیت ۵، الاحزاب ۴۳، الحدید ۹، الرعد ۱۶، الطلاق ۱۱، وغیرہ متعدد آیاتِ قرآنی میں اس نورِ ہدایت کو بیان کیا گیا ہے۔

اَفَمَنْ شَرَحَ اللّٰهُ صَدْرَهٗ لِلْاِسْلَامِ فَهُوَ عَلٰى نُوْرٍ مِّنْ رَّبِّهٖ ؕ فَوَيْلٌ لِّلْقٰسِيَةِ قُلُوْبُهُمْ مِّنْ ذِكْرِ اللّٰهِ ؕ اُولٰٓئِكَ فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿۲۲﴾ (الزمر:۲۲)

''تو کیا وہ شخص جس کا سینہ اللہ نے اسلام کے لیے کھول دیا اور وہ اپنے رب کی طرف سے نور پر ہے (اس شخص کی طرح ہو سکتا ہے جس کا دل سخت ہے)۔ تباہی ہے ان کے لیے جن کے دل یادِ الٰہی سے (اثر نہیں لیتے بلکہ اور) سخت ہو گئے ہیں۔ یہ لوگ کھلی گمراہی میں پڑے ہوئے ہیں۔''

وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ (النور:۴۰)

''جسے اللہ تعالیٰ ہی نور نہ دے اس کے لیے کہیں نور نہیں۔''

یہی نورِ ہدایت مومنوں کی آخرت میں رہنمائی کرے گا جس کی روشنی میں وہ آخرت کی منازل طے کریں گے۔ اس نورِ ہدایت سے دوری کے سبب دشمنانِ دین آخرت میں بھی نور سے محروم رہیں گے اور مومنین سے اس نور میں سے کچھ نور دینے کی التجائیں کریں گے مگر انہیں یہ نور نہیں ملے گا اور دنیا میں اس نور سے دور رہ کر گمراہی کی تاریکیوں میں بھٹکنے کے سبب آخرت میں بھی ان کے لیے جہنم کے اندھیرے ہی اندھیرے ہوں گے۔ (التحریم:۸/ الحدید:۱۳،۱۹،۲۸)

اب دوسرے پہلو یعنی نبی ﷺ کی نوری تخلیق کے بارے میں غور کرتے ہیں۔ اس سلسلے میں یہ بات بھی قابل غور ہے کہ ابراہیم علیہ السلام نے اپنے بیٹے کے ساتھ کعبے کی تعمیر کے بعد اللہ سے دعا کی: ★

رَبَّنَا وَابْعَثْ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِكَ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيْهِمْ ؕ (البقرۃ:۱۲۹)

★ ابراہیم علیہ السلام کے علم میں ایسی کوئی بات نہ تھی کہ اُن سے بلکہ آدم علیہ السلام سے بھی صدیوں پہلے نبی ﷺ پیدا کر دیئے گئے تھے (جیسا کہ اشرف علی تھانوی صاحب نے اپنی کتاب نشر الطیب کے صفحہ ۶ پر اس کے برخلاف دعویٰ کیا ہے) ورنہ ابراہیم علیہ السلام ایسی دعا کیوں مانگتے؟

"اے ہمارے رب ان (لوگوں) میں ان ہی میں سے ایک رسول بھیج جو انہیں تیری آیتیں پڑھ کر سنایا کرے، اور کتاب اور دانائی سکھایا کرے اور ان (کے دلوں) کو پاک صاف کیا کرے۔"

مالک نے یہ دعا قبول کی:

كَمَآ اَرْسَلْنَا فِيْكُمْ رَسُوْلًا مِّنْكُمْ يَتْلُوْا عَلَيْكُمْ اٰيٰتِنَا وَ يُزَكِّيْكُمْ وَيُعَلِّمُكُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُعَلِّمُكُمْ مَّا لَمْ تَكُوْنُوْا تَعْلَمُوْنَ (البقرۃ:۱۵۱)

"جس طرح ہم نے تم میں تم ہی میں سے ایک رسول بھیجا ہے جو تم کو ہماری آیتیں پڑھ پڑھ کر سناتا اور تمہیں پاک کرتا اور کتاب (یعنی قرآن) اور حکمت سکھاتا ہے اور ایسی باتیں بتاتا ہے جو تم پہلے نہیں جانتے تھے۔"

لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ (آل عمران:۱۶۴)

"اللہ نے مومنوں پر بڑا احسان کیا ہے کہ ان میں انہی میں سے ایک رسول بھیجا جو ان کو اللہ کی آیتیں پڑھ پڑھ کر سناتا ہے اور ان کو پاک کرتا اور (اللہ کی) کتاب اور حکمت سکھاتا ہے۔"

هُوَ الَّذِيْ بَعَثَ فِي الْاُمِّيّٖنَ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ (الجمعۃ:۲)

"وہی تو ہے جس نے ان پڑھوں میں انہی میں سے (محمد کو) رسول (بنا کر) بھیجا جو ان کے سامنے اس کی آیتیں پڑھتا اور ان کو پاک کرتا اور (اللہ کی) کتاب اور حکمت سکھاتا ہے۔"

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ (التوبۃ:۱۲۸) .... "(لوگو!) تمہارے پاس تم ہی میں سے ایک رسول آئے ہیں۔"

وَلَقَدْ جَآءَهُمْ رَسُوْلٌ مِّنْهُمْ فَكَذَّبُوْهُ فَاَخَذَهُمُ الْعَذَابُ وَهُمْ ظٰلِمُوْنَ (النحل:۱۱۳)

"اور ان کے پاس انہی میں سے ایک رسول آیا تو انہوں نے اس کو جھٹلایا سو ان کو عذاب نے آپکڑا اور وہ لوگ ظالم تھے"

مندرجہ بالا آیات میں مِنْهُمْ (ان ہی میں سے) اور مِنْكُمْ (تم ہی میں سے) کی تکرار اس بات کی شہادت دے رہی ہے کہ نبی ﷺ جن لوگوں میں مبعوث ہوئے، ان ہی سے تعلق رکھتے تھے، ان ہی کی نوع اور جنس میں سے تھے، ان ہی جیسے گوشت پوست کے چلتے پھرتے انسان تھے، اور ان سے جدا کوئی نورانی مخلوق نہ تھے۔ چنانچہ خود رسول اللہ ﷺ کو اس بات کو واضح کرنے کا حکم دیا گیا کہ

قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ (الکھف:۱۱۰ / حم السجدۃ:۶) "کہدو کہ میں محض تمہارے جیسا ہی ایک انسان ہوں"

قُلْ سُبْحَانَ رَبِّيْ هَلْ كُنْتُ اِلَّا بَشَرًا رَّسُوْلًا (بنی اسرائیل:۹۳)

''کہدو کہ میرا رب پاک ہے، میں تو صرف پیغام پہنچانے والا ایک انسان ہوں''

اور مزید فرمایا کہ

وَلَآ اَقُوْلُ لَكُمْ اِنِّيْ مَلَكٌ (الانعام:۵۰) ''اور میں نہیں کہتا کہ میں کوئی فرشتہ (نورانی مخلوق) ہوں۔''

اگر نبی ﷺ نور سے بنے ہوئے تھے تو کیا جن لوگوں میں بھیجے گئے اور خود کو جن کی مانند کہنے کا اللہ تعالیٰ نے انہیں حکم دیا وہ بھی نور سے بنے ہوئے تھے؟

یہاں اس بحث کا ایک عقلی پہلو بھی دیکھیے۔ ''نور'' تو ایک ایسی غیر مادی شے ہوتی ہے جسے چھوکر محسوس نہیں کیا جاسکتا، جس کا کوئی وزن نہیں ہوتا اور جو جگہ بھی نہیں گھیرتی۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم مصافحے و معانقے میں نبی ﷺ کا جسم محسوس کرتے تھے، (1) وحی کے وقت نبی ﷺ کے وزن سے آپ ﷺ کی سواری بیٹھ جاتی تھی۔ (2) کیا ''نور'' کو پسینہ بھی آتا ہے؟ (3) کیا ''نور'' کو بچھو ڈنک بھی مارتا ہے؟ (4) اور اس پر زہر بھی اثر کرتا ہے؟ (5) کیا ''نور'' کے باپ دادا بھی ہوتے ہیں اور اس کی آل اولاد بھی ہوا کرتی ہے، اور ''نور'' بھی شادی کیا کرتا ہے؟ اور کیا ''نور'' بچپن، جوانی اور بڑھاپے کے دور سے گزرتا ہے اور کیا ''نور'' کو بھوک لگا کرتی ہے؟ (6) کیا ''نور'' کے دانت بھی ٹوٹتے ہیں؟ (7) اور زخمی ہونے کے بعد ''نور'' سے لہو کی دھاریں بہا کرتی

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب المناقب، باب ۳۷۶ صفۃ النبی ا، صفحہ ۳۸۹

(2) مسند احمد: (۶/۴۵۸) حدیث اسماء بنت یزید، حدیث نمبر ۲۷۴۶۵، جلد ۶، صفحہ ۶۱۲

(3) نبی ﷺ کو بہت پسینہ آتا تھا (صحیح مسلم: جلد ۶، کتاب الفضائل، باب طیب عرقہ، صفحہ ۴۰)

(4) نبی ﷺ کو ایک دفعہ بچھو نے ڈنک مار دیا تھا۔ (مشکوٰۃ: جلد ۲، کتاب الطب والرقیٰ، فصل ثالث، حدیث نمبر ۴۳۶۴، صفحہ ۳۶۷)

(5) نبی ﷺ کو خیبر میں ایک یہودیہ نے بکری کے گوشت میں زہر کھلا دیا تھا جس کو آپ نے تھوک دیا تھا مگر اس کا اثر نبی ﷺ کو وفات کے وقت بھی محسوس ہوا۔ (صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب المغازی، باب ۵۵۳ مرض النبی ﷺ ووفاتہ صفحہ ۵۸۷)

(6) نبی ﷺ کو بھوک بھی لگا کرتی تھی۔ (صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب المناقب، باب ۳۷۸ علامات النبوۃ فی الاسلام، صفحہ ۳۹۵)

(7) نبی ﷺ کے غزوہ احد میں دانت بھی ٹوٹ گئے تھے۔ (ایضاً: کتاب المغازی، باب ۴۹۲ ما اصاب النبی ﷺ من الجراح یوم احد، صفحہ ۶۰۰ / جلد ۳، کتاب الطب، باب ۴۱۸ حرق الحصیر لیسد بہا الدم، صفحہ ۳۲۲)

ہیں ؟(1) کیا ”نور“ کو بیماریاں بھی لگ جاتی ہیں ؟(2) اور ”نور“ کو وفات پانے کے بعد کیا پانی سے غسل بھی دیا کرتے ہیں، کفن بھی پہناتے ہیں ؟(3) اور کیا ”نور“ کی قبر بھی بنا کرتی ہے ؟ اور ”نور“ کی موجودگی میں اندھیرا بھی ہو سکتا ہے (4) اور چراغ جلانے کی بھی ضرورت ہوتی ہے ؟ نبی ﷺ اور ازواجِ مطہرات کے گھروں میں، جہاں نبی ﷺ قیام فرماتے تھے، اور مسجدِ نبوی، جہاں آپ رات کی صلوٰۃ (مغرب، عشاء اور فجر) بھی پڑھاتے تھے، سب جگہ اندھیرا دور کرنے کے لیے کیا چراغ نہیں جلایا جاتا تھا؟ جس وقت نبی ﷺ فجر کی صلوٰۃ پڑھاتے تو اتنا اندھیرا ہوتا تھا کہ کوئی صلوٰۃ ادا کر کے جانے والی خواتین کو پہچان بھی نہیں سکتا تھا۔(5) ایک دفعہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی باری کی رات میں نبی ﷺ بقیع میں دفن مؤمنین کے لیے دعائے مغفرت کرنے تشریف لے گئے، عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بھی پیچھے ہو لیں اور واپسی پر نبی ﷺ کے آگے آگے چلتی ہوئی نبی ﷺ سے پہلے آ کر لیٹ گئیں۔ نبی ﷺ نے ان کے پھولے سانس کے بارے میں پوچھا تو اس دوڑ بھاگ کی خبر ہوئی۔ نبی ﷺ نے فرمایا کہ جو کالا کالا میرے آگے نظر آتا تھا وہ تم ہی تھیں۔ یعنی نبی ﷺ نے اپنے آگے ایک سیاہ ہیولا سا دیکھا اور اندھیرے کی وجہ سے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو پہچان نہ سکے۔ (6)

احادیث میں نبی ﷺ کی رات کی دعا کے یہ الفاظ بھی روایت کیے گئے ہیں:

اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ ...... اَنْتَ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَنْ فِيْهِنَّ

---

(1) غزوہ احد میں دانت ٹوٹنے پر نبی ﷺ کا کافی خون بہا۔ (ایضاً، جلد ۲، کتاب المغازی، باب ۴۹۳، صفحہ ۶۰۰) اسی طرح بطور علاج سینگی لگوا کر فصد کھلوانے سے بھی نبی ﷺ کا خون بہ نکلا (ایضاً، جلد ۳، کتاب الطب، باب ۴۱۸ حرق العصیر لیسد بہا الدم، صفحہ ۳۴۲) سفر طائف میں اشرار کے پتھراؤ سے نبی ﷺ کے خون بہنے کا واقعہ تو اسکولوں کی کتابوں تک میں بچوں کو پڑھایا جاتا ہے۔

(2) نبی ﷺ کبھی کبھی بیمار بھی ہو جاتے تھے جس میں علاج معالجہ بھی فرماتے تھے۔

(صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب الطب، باب ۴۰۷ الحجم من الشقیقة والصداع، صفحہ ۳۱۵)

(3) نبی ﷺ کی وفات کے بعد آپ کو پانی سے غسل بھی دیا گیا اور کفن بھی پہنایا گیا۔

(سنن ابی داوٗد: جلد ۲، کتاب الجنائز، باب ۵۷۳ فی ستر المیت عند غسلہ، صفحہ ۵۵۳)

(4) اسی طرح وفات کے بعد نبی ﷺ کو حجرہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا میں قبر کھود کر دفنا دیا گیا۔

(صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الجنائز، باب ۸۸۰ ماجآء فی قبر النبی ﷺ صفحہ ۶۰۰ )

(5) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب مواقیت الصلوٰۃ باب ۳۷۶ وقت الفجر، صفحہ ۳۱۶

(6) صحیح مسلم: جلد ۲، کتاب الجنائز، باب ما یقال عند دخول القبر والدعاء لاھلھا، صفحہ ۴۰۰

"اے اللہ سب تعریفیں تیرے ہی لیے ہیں.. تو آسمانوں اور زمین اور جو کچھ ان میں ہے، سب کا نور ہے.." (1)

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِیْ قَلْبِیْ نُوْرًا وَّ فِیْ بَصَرِیْ نُوْرًا وَّ فِیْ سَمْعِیْ نُوْرًا وَّ عَنْ یَّمِیْنِیْ نُوْرًا وَّ عَنْ یَّسَارِیْ نُوْرًا وَّ فَوْقِیْ نُوْرًا وَّ تَحْتِیْ نُوْرًا وَ اَمَامِیْ نُوْرًا وَّ خَلْفِیْ نُوْرًا وَّ اجْعَلْ لِّیْ نُوْرًا. اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ نُوْرًا. فذکر عَصَبِیْ وَ عُیُوْنِیْ وَ اُذُنِیْ وَ فَمِیْ وَ لِسَانِیْ وَ لَحْمِیْ وَ دَمِیْ وَ شَعْرِیْ وَ بَشَرِیْ

"اے اللہ میرے دل میں نور کر دے اور میری آنکھوں میں نور، اور میرے کانوں میں نور، اور میرے دائیں نور، اور میرے بائیں نور، اور میرے اوپر نور، اور میرے نیچے نور، میرے آگے نور، میرے پیچھے نور، (غرض) میرے لیے (ہر طرف نور ہی) نور کر دے۔ اے اللہ مجھے نور بنا دے (دوسرے راویوں نے پٹھوں، آنکھوں، کانوں، منہ، زبان، گوشت پوست، خون، بال، کھال وغیرہ کا بھی ذکر کیا ہے)۔" (2)

اگر اللہ کے رسول ﷺ بذات خود نور تھے، نورِ مجسم تھے، تو پھر یہ کون سے نور کے لیے دعا کی جاتی تھی؟ ایک دفعہ نبی ﷺ نے بھولے سے ایک رکعت زیادہ یا کم پڑھا دی۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے یاد دلایا تو فرمایا:

اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ اَذْكُرُ كَمَا تَذْكُرُوْنَ وَاَنْسٰى كَمَا تَنْسَوْنَ فَاِذَا نَسِيْتُ فَذَكِّرُوْنِیْ

"بیشک میں بھی تمہاری ہی طرح کا ایک بشر ہوں۔ میں یاد رکھتا ہوں جیسے تم یاد رکھتے ہو اور میں بھول جاتا ہوں جیسے تم بھول جاتے ہو۔" (3)

بعض افراد کے لیے بد دعائیہ کلمات کہنے کا سبب بتایا کہ

اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ اَرْضٰى كَمَا يَرْضَى الْبَشَرُ وَاَغْضَبُ كَمَا يَغْضَبُ الْبَشَرُ

"میں ایک بشر ہوں، خوش ہوتا ہوں جیسے بشر خوش ہوتا ہے اور غصہ ہوتا ہوں جیسے بشر غصہ ہوتا ہے" (4)

اور نبی ﷺ کا اپنا یہ قول تو احادیث کثیرہ میں روایت کیا گیا ہے کہ: اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ "میں تو ایک بشر ہوں"۔ (5) اللہ کے رسول ﷺ کو بشر نہ ماننے والے فوراً کہدیتے ہیں کہ یہ بطور تواضع کے ہے،

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب الدعوات، باب ۴۳، الدعاء اذ انتبه بالليل، صفحه ۵۲۱

(2) صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب الدعوات، باب ۴۳، الدعاء اذ انتبه بالليل، صفحه ۵۲۱

(3) صحیح مسلم: جلد ۲، کتاب المساجد والسجود له، باب السهو فی الصلوٰة، صفحه ۱۳۴

(4) صحیح مسلم: جلد ۵، کتاب البر والصلة والادب، باب من لعنه النبی ﷺ، صفحه ۲۲۹

(5) صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب الاحکام باب ۷۱۱۶ من قضی له بحق اخیه، صفحه ۸۷۴ / کتاب الحیل، باب ۱۴۲۶، صفحه ۹۷۷

نبی ﷺ کہہ سکتے تھے، ہمیں ایسا کہنا جائز نہیں........ یہ تواضع کا معاملہ نہیں تھا بلکہ ان مذکورہ احادیث میں فصل خصومات کے بارے میں نبی ﷺ نے اپنی بشریت بتائی تھی کہ

اَقْضِیْ لَہٗ عَلٰی نَحْوِ مَا اَسْمَعُ........

"میں جو سنتا ہوں، اس پر فیصلہ کر دیتا ہوں۔ اگر کوئی چرب زبان، باتونی شخص مجھ سے اپنے بھائی کے خلاف فیصلہ کرا لیتا ہے تو وہ جان لے کہ اس نے جہنم کا ٹکڑا لیا ہے، چاہے تو لے لے یا چاہے چھوڑ دے۔"

اس سے صاف ظاہر ہے کہ یہ کوئی تواضع و انکساری کا معاملہ نہیں تھا کیونکہ قضا جیسے اہم اور نازک معاملات میں ان چیزوں کا کوئی دخل نہیں ہوتا۔ یہ لوگ کہتے ہیں کہ نبی ﷺ خود کو بشر کہہ سکتے تھے، دوسروں کے لیے اس طرح کہنا جائز نہیں۔ تو انہیں معلوم ہونا چاہیے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم بھی نبی ﷺ کو بشر ہی سمجھتے اور کہتے تھے جیسا کہ درج ذیل احادیث سے ثابت ہوتا ہے:

عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ كُنْتُ اَكْتُبُ كُلَّ شَيْءٍ اَسْمَعُہٗ، مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰہِ اُرِيْدُ حِفْظَہٗ فَنَھَتْنِيْ قُرَيْشٌ وَقَالُوْا اَتَكْتُبُ كُلَّ شَيْءٍ تَسْمَعُہٗ، وَرَسُوْلُ اللّٰہِ بَشَرٌ يَّتَكَلَّمُ فِي الْغَضَبِ وَالرِّضَا...

"عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے، کہتے ہیں کہ میں جو کچھ نبی ﷺ سے سنتا، اسے یاد کرنے کی غرض سے لکھ لیتا۔ تو قریش نے مجھے منع کیا کہ تم جو کچھ سنتے ہو لکھ لیتے ہو حالانکہ نبی ﷺ ایک بشر ہیں اور غصے اور خوشی دونوں میں کلام کرتے ہیں.. "(1)

عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے نبی ﷺ کے بارے میں فرمایا کہ

كَانَ بَشَرًا مِّنَ الْبَشَرِ يَفْلِيْ ثَوْبَہٗ وَيَحْلُبُ شَاتَہٗ وَيَخْدُمُ نَفْسَہٗ

" (نبی ﷺ وغیرہ) بشروں میں سے ایک بشر تھے، اپنے کپڑوں میں خود ہی جوں تلاش کر لیتے، خود ہی بکری کا دودھ نکال لیتے، اپنے کام خود ہی کر لیتے۔ "(2)

نبی ﷺ کی وفات پر جب عمر رضی اللہ عنہ کہنے لگے کہ

"واللہ! جب تک رسول اللہ بہت سی قوموں کے ہاتھ اور زبان نہ کاٹ ڈالیں گے، انہیں موت نہ آئے گی"

تو عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کھڑے ہو کر کہا

اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ قَدْ مَاتَ وَاِنَّہٗ بَشَرٌ..... "رسول اللہ کو بیشک موت آگئی کیونکہ وہ بشر ہی تو تھے"(1)

---

(1) سنن ابی داؤد: جلد ۳، کتاب العلم، باب ۹۴ کتابۃ العلم، صفحہ ۱۱۶

(2) مسند احمد: (۶/۲۶۵) حدیث السیدۃ عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا، حدیث نمبر ۲۵۶۶۲، جلد ۶، صفحہ ۳۶۵

نبی ﷺ کا ارشاد ہے :

خُلِقَتِ الْمَلٰٓئِكَةُ مِنْ نُّوْرٍ وَّخُلِقَ الْجَآنُّ مِنْ مَّارِجٍ مِّنْ نَّارٍ وَّخُلِقَ اٰدَمُ مِمَّا وُصِفَ لَكُمْ

”فرشتے نور سے پیدا کیے گئے اور جن آگ کی لپٹ سے اور آدم جس چیز سے پیدا کیے گئے ہیں★ وہ تمہیں بیان کر دی گئی ہے۔“ (2)

اس طرح نبی ﷺ کے اپنے ارشاد کے مطابق نورانی مخلوق تو فرشتے ہوئے۔ نورانی فرشتوں نے خاکی بشر کو سجدہ کیا۔ جو لوگ نبی ﷺ کو نورانی مخلوق کہتے ہیں وہ نادانستگی میں ایک طرح سے ان کا درجہ بھی گھٹاتے ہیں، اور یہی اصل میں گستاخیٔ رسول ہے، ان کو بشر کہنا گستاخی نہیں، بلکہ یہ تو قرآن وحدیث پر ایمان لانا ہے اور اس کے علاوہ کچھ کہنا قرآن وحدیث کا انکار کرنا ہے۔ لیکن بعض مسلک پرستوں کا طرزِ عمل دیکھیے کہ جب تک وہ بشر کو نور نہ مانیں انہیں بشر میں کوئی فضیلت ہی نظر نہیں آتی :

| | |
|---|---|
| ؎ شکلِ بشر میں نورِ الٰہی اگر نہ ہو | کیا قدر اس خمیرۂ ماؤ و مدر کی ہے |
| ؎ نورِ الٰہ کیا ہے محبت حبیب کی | جس دل میں یہ نہ ہو وہ جگہ خوک وخر کی ہے |

(حدائقِ بخشش، حصہ اوّل، صفحہ ۴۷)

یعنی بشر کی شکل میں اللہ کا نور آیا ہے وگرنہ ایسا نہ ہو تو پانی اور مٹی سے اٹھنے والے اس خمیر کی کوئی قدر باقی نہیں رہتی اور یہ نور تو در کنار، اگر اللہ کے محبوب کی محبت دل میں نہیں تو سمجھ لو کہ وہ جگہ سؤروں گدھوں کے رہنے کی ہے!

مشرکینِ مکہ کو دعوتِ اسلام قبول کرنے میں سب سے بڑی رکاوٹ یہ تھی کہ ان کے خیال میں نبی مافوق الفطرت ہوتا، ان کی طرح کھانے پینے، اور تلاش معاش کرنے والا نہ ہوتا:

وَقَالُوْا مَالِ هٰذَا الرَّسُوْلِ يَاْكُلُ الطَّعَامَ وَيَمْشِيْ فِي الْاَسْوَاقِ (الفرقان:۷)

”اور وہ کہا کرتے کہ یہ کیسا رسول ہے کہ کھانا کھاتا ہے اور بازاروں میں چلتا پھرتا ہے۔“

---

(1) سنن دارمی: صفحہ ۶۸

★ یعنی مٹی جیسا کہ سورۃ ص ر آیت ۷۱، الرحمٰن: ۱۴، الحجر: ۲۶، وغیرہ میں آیا ہے۔

(2) صحیح مسلم: جلد ۶، کتاب الزهد والرقائق، باب فی احادیث متفرقة، صفحہ ۴۹۷

وہ اپنے جیسے چلتے پھرتے، گوشت پوست کے انسان کو رسول ماننے کو تیار نہ تھے۔ تمام قوموں کا یہی طرزِ عمل رہا ہے، ہر قوم نے اپنے نبی پر یہ اعتراض کیا ہے کہ تم تو ہمارے جیسے بشر ہو، رسول کیسے ہو سکتے ہو! سورۃ یاسین میں یہی صورتحال بیان کی گئی ہے:

قَالُوْا مَآ اَنْتُمْ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا ۙ وَمَآ اَنْزَلَ الرَّحْمٰنُ مِنْ شَيْءٍ ۙ اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا تَكْذِبُوْنَ (یٰس:۱۵)

''انہوں نے (رسولوں سے) کہا کہ تم تو کچھ نہیں سوائے ہماری طرح کے بشر، اور رحمٰن نے کوئی چیز تم پر نازل نہیں کی، تم تو بس جھوٹ بولتے ہو۔''

دوسری جگہ فرمایا کہ

وَمَا مَنَعَ النَّاسَ اَنْ يُّؤْمِنُوْٓا اِذْ جَآءَهُمُ الْهُدٰٓى اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا اَبَعَثَ اللّٰهُ بَشَرًا رَّسُوْلًا (بنی اسرائیل:۹۴)

''اور جب لوگوں کے پاس ہدایت پہنچی تو انہیں ایمان لانے سے سوائے اس چیز کے کسی نے نہیں روکا کہ وہ کہنے لگے کہ کیا اللہ نے ایک بشر کو رسول بنا کر بھیجا ہے۔''

ان کے اس تعجب کو مالک نے یہ کہہ کر رد کر دیا کہ

قُلْ لَّوْ كَانَ فِي الْاَرْضِ مَلٰٓئِكَةٌ يَّمْشُوْنَ مُطْمَئِنِّيْنَ لَنَزَّلْنَا عَلَيْهِمْ مِّنَ السَّمَآءِ مَلَكًا رَّسُوْلًا (بنی اسرائیل:۹۵)

''اگر زمین پر فرشتے (یعنی نورانی مخلوق) بستے اور اطمینان سے چل پھر رہے ہوتے تو ہم آسمان سے ضرور کسی فرشتے (یعنی نورانی مخلوق) کو رسول بنا کر بھیجتے۔''

زمین پر چونکہ گوشت پوست کے انسان ہی بستے ہیں اس لیے اللہ نے ان ہی میں سے ایک گوشت پوست کا رسول بنا کر بھیجا:

وَمَآ اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ اِلَّآ اِنَّهُمْ لَيَاْكُلُوْنَ الطَّعَامَ وَيَمْشُوْنَ فِي الْاَسْوَاقِ ۭ (الفرقان:۲۰)

''اور ہم نے آپ سے پہلے بھی جتنے رسول بھیجے سب کھانا کھاتے تھے اور بازاروں میں چلتے پھرتے تھے۔''

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ اِلَّا رِجَالًا نُّوْحِيْٓ اِلَيْهِمْ مِّنْ اَهْلِ الْقُرٰى ۭ (یوسف:۱۰۹)

''اور ہم نے تم سے پہلے بستیوں کے رہنے والوں میں سے مرد ہی (رسول بنا کر) بھیجے جن کی طرف ہم وحی بھیجتے تھے۔''

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ اِلَّا رِجَالًا نُّوْحِيْٓ اِلَيْهِمْ فَسْـَٔلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ (النحل:۴۳)

''اور ہم نے تم سے پہلے مرد ہی پیغمبر (بنا کر) بھیجے جن کی طرف ہم وحی بھیجتے تھے۔ اگر تم نہیں جانتے تو جو یاد رکھتے ہیں ان سے پوچھ لو۔''

وَمَآ اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ اِلَّا رِجَالًا نُّوْحِيْٓ اِلَيْهِمْ فَسْـَٔلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۝ وَمَا جَعَلْنٰهُمْ جَسَدًا لَّا يَاْكُلُوْنَ الطَّعَامَ وَمَا كَانُوْا خٰلِدِيْنَ ۝ (الانبیاء ۷-۸)

''اور ہم نے تم سے پہلے بھی مردوں ہی کو رسول بنا کر بھیجا، جن کی طرف ہم وحی بھیجتے تھے۔ (اے لوگو!) اگر تم نہیں جانتے تو جو یاد رکھتے ہیں ان سے پوچھ لو۔ اور ہم نے ان رسولوں کے جسم ایسے نہیں بنائے تھے کہ کھانا نہ کھائیں، اور نہ ہی ہمیشہ رہنے والے تھے۔''

مَا الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ اِلَّا رَسُوْلٌ ۚ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ ۭ وَاُمُّهٗ صِدِّيْقَةٌ ۭ كَانَا يَاْكُلٰنِ الطَّعَامَ ۭ اُنْظُرْ كَيْفَ نُبَيِّنُ لَهُمُ الْاٰيٰتِ ثُمَّ انْظُرْ اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ (المائدہ: ۷۵)

''مریم کے بیٹے مسیح صرف (اللہ کے) رسول (ہی تو) تھے، ان سے پہلے بھی بہت سے رسول گزر چکے، اور ان کی والدہ (مریم اللہ کی ولیہ اور) سچی فرمانبردار تھیں۔ وہ دونوں (انسان تھے اور) کھانا کھاتے تھے۔ دیکھو ہم ان لوگوں کے لیے اپنی آیتیں کس طرح کھول کھول کر بیان کرتے ہیں، پھر (بھی) دیکھو کہ یہ کدھر سے بہکائے جارہے ہیں۔''

اللہ اگر کسی انسان کو رسول بنا کر نہ بھیجتا تو لوگوں کے لیے یہ بہانہ کرنا آسان ہو جاتا کہ احکام شریعت کی پابندی اور ارکان دین کی بجا آوری ایک نبی کے لیے آسان ہے کیونکہ وہ ان کے جیسا نہیں جبکہ وہ لوگ ان کو اس لیے ادا نہیں کر سکتے کیونکہ وہ نبی کی طرح نہیں، بلکہ بشر ہیں، کمزور مخلوق ہیں، نفسانی تقاضے ساتھ لگے ہوئے ہیں، وغیرہ، وغیرہ۔ اللہ تعالیٰ نے انسانوں میں ان ہی جیسے ایک انسان کو رسول مبعوث کر کے ایسے کسی ممکنہ بہانے کی گنجائش ہی باقی نہیں رکھی۔ اور اُس رسول کو رہتی دنیا تک کے لیے ایک قابلِ تقلید نمونہ و مثال بنایا۔ اور یہ بات توجہ طلب ہے کہ نمونہ و مثال اپنی نوع سے ہی ہو سکتا ہے، کسی دوسری نوع سے نہیں۔

یہاں ایک بات واضح رہے کہ جو شخص یہ کہے کہ رسول تو ہمارے ہی جیسا ہے، اس میں اور عام انسانوں میں کچھ فرق نہیں تو وہ شخص بلاشبہ کافر ہے کیونکہ صرف تخلیقی و نوعی اعتبار سے ایک نبی عام انسانوں جیسا ہوتا ہے ورنہ عام انسانوں کا اس سے کوئی مقابلہ

اور موازنہ نہیں۔ عام انسانوں کے اخلاق و کردار کا نبی کے عزم و صبر، اعلیٰ اخلاق و اوصاف سے بھلا کیا مقابلہ، وہ تو بلاشبہ اعلیٰ اخلاق و کردار کا اکمل ترین نمونہ ہوتا ہے اور سب سے بڑھ کر یہ کہ وہ حاملِ وحی ہوتا ہے۔ مشابہت صرف نوعیت، تخلیق اور بناوٹ میں ہے؛ رتبے اور حیثیت، مقام و مرتبے، قدر و منزلت میں ہر گز کوئی مماثلت نہیں۔ ماسوا نوع کے، باقی اور کسی چیز میں ایک عام انسان کو کسی نبی سے کوئی مناسبت نہیں۔



ڈیرہ اسماعیل خان کے مُلّا مجیب الرحمٰن نے گزشتہ صفحات میں بیان کئے گئے اپنے اکابرین کے باطل نظریات کا دفاع کرتے ہوئے یہاں بھی وہی دیرینہ فن کاری کا مظاہرہ کیا ہے اور جو حوالے ہم نے اِن کے مذکورہ عقائد کے بطلان کو ظاہر کرنے کے لیے پیش کیے ہیں، اُنہی کو پیش کرکے ان باطل تصورات کے درست ہونے پر اصرار کیا ہے۔ دعویٰ کرتے ہیں کہ ”نورانیت اور بشریت ایک دوسرے کے متضاد نہیں جس سے دو متضاد کا اجتماع لازم آئے“ اور پھر اِس دعوے کے خلاف فرماتے ہیں کہ ”آپ ذات و جنس کے لحاظ سے بشر یعنی انسان ہیں اور آپ کی صفت میں سے ایک صفت اور صفاتی نام نور بھی ہے اور یہ قرآن و سنت کے ہر گز خلاف نہیں ہے۔“ اصل مسئلہ تو ہے ہی ذات کا جس کو اِن کے اکابرین نے اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰهُ نُوْرِیْ، وغیرہ کہہ کر ثابت کیا کہ ذاتی طور پر ہی نور بنایا تھا، صفاتی طور پر نور بنایا جانا تو اِن کا اپنا ایک حیلہ ہے اور اپنے اکابرین کے باطل نظریات کا دفاع کرنے کی ناکام کوشش کیونکہ کوئی صفت ذات میں ہی پیدا کی جاتی ہے یعنی پہلے ذات بنتی ہے پھر صفت؛ کوئی ذات موجود ہی نہ ہو اور اس کی صفت پیدا کر دی جائے! ذاتِ انسانی مادّے سے وجود میں آتی ہے جسے چھو کر محسوس کیا جاسکتا ہے جبکہ اوصاف غیر مادّی ہوتے ہیں جن کا وجود حسّی نہیں ہوتا بلکہ پہلے سے موجود کسی وجود میں پیدا ہوتے ہیں۔ ایک طرف روایت: اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰهُ نُوْرِیْ کو پیش کرنا جو کہ جنس کا تعین کرتی ہے اور دوسری طرف نور کو صفت بتانا، اس بات کی چغلی کھاتا ہے کہ ضرور دال میں کچھ کالا ہے۔ حیرت ہے کہ قرآن و حدیث کی صریح خلاف ورزی کرتے ہوئے بھی دعویٰ کرتے ہیں کہ ”یہ قرآن و سنت کے ہر گز خلاف نہیں ہے!“ جیسا کہ پہلے بخاری سے مروی فرمان رسول ﷺ نقل کیا گیا کہ

أَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰهُ الْقَلَمَ یعنی اللہ تعالیٰ نے سب سے پہلے قلم کو پیدا کیا؛ اب یہ کہنا کہ "اللہ تعالیٰ نے سب سے پہلے نبی ﷺ کا نور پیدا کیا"، کیا اس صریح حدیث کی خلاف ورزی نہیں؟ پہلے مذکور بخاری سے ہی مروی حدیث میں نبی ﷺ کے پانچ نام بتائے گئے: محمد، احمد، حاشر، عاقب، ماحی۔ قارئین دیکھ سکتے ہیں کہ ان پانچ ناموں میں "نور" نامی کوئی نام موجود نہیں، تواِس مزعومہ نام کا دعویٰ بخاری کی اس حدیث کے خلاف نہیں؟ کیا صحابہ رضی اللہ عنہم میں سے کسی سے اس طرح کی باتیں ثابت ہیں؟ صحابہ رضی اللہ عنہم کا اس بارے میں عقیدہ تو پچھلے صفحات میں بتادیا گیا کہ وہ نبی ﷺ کو بشر ہی سمجھتے تھے، کیونکہ ان کے سامنے قرآن و حدیث کے دلائل تھے جن میں نبی ﷺ کو بشر ہی کہا گیا ہے۔ ذاتی اور صفاتی کی تقسیم بھی ان مولویوں کی اُسی طرح کی ایک کرتب بازی ہے جس طرح بریلوی مولوی، عطائی اور وہبی کی تقسیم کے ذریعے نبی ﷺ کو عالم الغیب ثابت کرتے ہیں۔

ذٰلِكَ قَوْلُهُمْ بِاَفْوَاهِهِمْ ۚ يُضَاهِــُٔوْنَ قَوْلَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَبْلُ ؕ قٰتَلَهُمُ اللّٰهُ ۚ اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ

مُلّا مجیب نے کنز العمال کے حوالے سے نبی ﷺ سے منسوب یہ فرمان نقل کیا ہے میں پیدائش میں سب انبیاء سے پہلے ہوں اور بعثت میں سب سے آخر۔ اور پھر خامہ فرسائی فرمائی ہے کہ "روحیں پیدا کی گئیں تو سب سے پہلے حضور ﷺ کی روح پیدا کی گئی اور جو جسم عنصری سب سے پہلے پیدا کیا گیا وہ حضرت آدم علیہ السلام کا تھا۔" اس من گھڑت روایت کا مسئلہ نور و بشر سے تو کوئی تعلق نہیں البتہ بریلویوں کو نبی ﷺ کو ساری انسانیت کا باپ بنانے کے لیے دلیل ہاتھ آگئی۔ اسی بنیاد پر بریلوی مجدّد احمد رضا خاں صاحب نے اپنے محولہ ماقبل درجِ ذیل اشعار میں آدم علیہ السلام کو نبی ﷺ کا بیٹا اور حوّا کو بہو بنادیا یعنی ماں باپ کو بہو بیٹا بنادیا! پڑھیے اور داد دیجیے:

مقصود یہ ہیں آدم و نوح و خلیل سے — تخمِ کرم میں ساری کرامت ثمر کی ہے
ان کی نبوت ان کی ابوّت ہے سب کو عام — ام البشر عروس انہیں کے پسر کی ہے

ان اشعار پر اس طرح حاشیہ آرائی کی گئی ہے کہ

"علماء فرماتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تمام عالم کے پدر معنوی ہیں کہ سب کچھ انہیں کے نور سے پیدا ہوا۔ اسی لیے حضور پاک کا نام ابو الارواح ہے۔ تو آدم علیہ السلام اگرچہ

صورت میں حضور کے باپ ہیں مگر حقیقت میں وہ بھی حضور کے بیٹے ہیں۔ تو ام البشر یعنی حضرت حوا حضور کے پسر آدم علیہ السلام کی عروس ہیں۔ علیہم الصلوٰۃ والسلام۔

آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام جب حضور کو یاد کرتے تو یوں فرماتے: یاابنی صورۃ و ابائی معنی ''اے ظاہر میں میرے بیٹے اور حقیقت میں میرے باپ''۔ (حدائق بخشش: حصہ اوّل صفحہ ۵۷)

مُلّا مجیب اور مُلّا تونسوی کا قرآنی آیت: قَدْ جَآءَ كُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّ كِتَابٌ مُّبِيْنٌ سے یہ اخذ کرنا کہ یہاں نور سے مراد نبی ﷺ ہیں، بریلویوں کا انداز ہے جس پر ان کے ہم مسلک کل تک شدید تنقید کرتے تھے؛ دورِ حاضر کے نام نہاد مفسر و محدث سرفراز صفدر کی کتاب نور و بشر اس پر شاہد ہے۔ مگر آج اپنے بزرگوں کی تحریروں کے دفاع میں یہ حال ہو گیا ہے کہ کل کا کفر آج عین اسلام ٹھہرا ہے! فاعتبروا یا اولی الابصار

# نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا علم

مسلک پرستوں کا یہ بھی عقیدہ ہے کہ:

''نبی ﷺ کو بیشک اولین و آخرین کا علم عطا ہوا'' (1)

بریلوی مسلک کے ''حضرت'' نے حسبِ روایت اس میں بھی اپنے ''اعلیٰ'' ہونے کا ثبوت دیا بلکہ یہ کہنا شاید غلط نہ ہو کہ ان کے مذہب کا مدار المہام بھی یہی ایک نکتہ ہے جس سے باقی سارے سوتے پھوٹتے ہیں۔ فرماتے ہیں:

''بیشک حضرت عظمتہ، نے اپنے حبیب اکرم ﷺ کو تمام اوّلین و آخرین کا علم عطا فرمایا، شرق سے غرب، عرش سے فرش سب انہیں دکھایا، ملکوت السمٰوات والارض کا شاہد بنایا، روز اوّل سے روز آخر تک مَاكَانَ وَ مَايَكُوْن انہیں بتایا، اشیائے مذکورہ سے کوئی ذرہ حضور ﷺ کے علم سے باہر نہ رہا، علم عظیم حبیب کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم ان سب کو محیط ہوا، نہ صرف اجمالاً بلکہ ہر صغیر و کبیر، ہر رطب و یابس، جو پتہ گرتا ہے زمین کی اندھیریوں میں جو دانہ کہیں پڑا ہے، سب کو جدا جدا تفصیلاً جان لیا بلکہ یہ جو کچھ بیان ہوا ہرگز ہرگز محمد رسول اللہ کا پورا علم نہیں۔ صلی اللہ علیہ وسلم وعلی آلہٖ وصحبہٖ اجمعین وکرم۔''(2)

''نبی ﷺ تمام اشیاء کو جانتے ہیں۔ اللہ کے کام، احکام اور صفات اور اسماء اور افعال اور آثار تمام علوم ظاہر و باطن و اوّل و آخر کا احاطہ فرمالیا۔''(3)

''رسول اللہ ﷺ کو تو تعیین وقتِ قیامت کا بھی علم ملا۔ حضور ﷺ کو بلا استثناء جمیع جزئیاتِ خمس★ کا علم ہے، جملہ مکنونات قلم و مکتوبات لوحِ محفوظ اور روز اوّل سے روزِ آخر تک تمام مَا كَانَ

---

(1) عقائد علمائے دیوبند اور حسام الحرمین، صفحہ ۲۳۸ (2) مجموعہ رسائل: حصہ اوّل، صفحات ۱۲۶، ۱۲۷ (3) الدولۃ المکیۃ: صفحہ ۲۶۹

★ یعنی وہ پانچ مغیبات جن کا ذکر سورۃ لقمان کی آخری آیت میں ہے، جن کے متعلق یہ فرمانِ رسول ﷺ حدیث کی تقریباً ہر اس کتاب میں ملے گا جس میں ایمانیات کو بیان کیا گیا ہے کہ ان پانچ باتوں کو اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا: پھر آپ ﷺ نے یہی آیت تلاوت فرمائی کہ اللہ ہی جانتا ہے کہ (۱) قیامت کب آئے گی، (۲) وہی جانتا ہے کہ پانی کب برسے گا، (۳) اور وہی جانتا ہے کہ ماں کے پیٹ میں کیا ہے، (۴) اور یہ کہ کوئی شخص کل کیا حاصل کرے گا، (۵) اور کوئی شخص کس زمین میں موت پائے گا۔ (صحیح بخاری: جلد۱، کتاب الایمان، باب ۳۷ سوال جبریل، صفحہ ۱۲۷ / جلد ۲، کتاب التفسیر باب سورۃ لقمان، صفحہ ۷۹۴ / جلد۳، کتاب التوحید، باب ۱۲۳۹ قول اللہ تعالیٰ عَالِمُ الْغَيْبِ فَلَا يُظْهِرُ عَلَىٰ غَيْبِهِ أَحَدًا، صفحہ ۹۶۱)

وَمَا یَكُوْن، مندرجہ لوح محفوظ اور اس سے بہت زیادہ کا علم ہے جس میں ماورائے قیامت توجملہ افراد خمس داخل اور دربارۂ قیامت اگر ثابت ہو کہ اس کی تعیین وقت بھی درجِ لوح ہے تو اسے بھی شامل ہے ورنہ احتمال حاصل، حضور پر نور ﷺ کو حقیقتِ روح کا بھی علم ہے۔" (خالص الاعتقاد: صفحہ ۷)

ان کے اسلاف میں عبدالحق "محدث" دہلوی صاحب نے بھی اس طرح کی باتیں لکھی ہیں:

"حضور ﷺ ہر شے کے جاننے والے ہیں: وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ (اور وہ ہر شے کا جاننے والا ہے) اور حضور ﷺ تمام شیونات الٰہی، احکام، صفات حق، تمام اسماء و افعال اور آثار اور جملہ علوم، ظاہر و باطن★، اوّل و آخر جانتے ہیں اور ان پر محیط ہیں جو اس کے مصداق ہے فوق کل ذی علم علیم (ہر علم والے کے اوپر علم والا ہے) علیہ من الصلوٰۃ افضلها و من التحیات اتمها و اکملها۔"
(مدارج النبوت: جلد ۱، صفحہ ۲)

قرآن و حدیث کے مطالعے سے معلوم ہوتا ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ کو صرف اتنا ہی علم تھا جتنا رب نے بذریعہ وحی انہیں موقع بموقع عطا فرمایا۔ اولین و آخرین کا علم تو صرف باری تعالیٰ کو ہے، جس میں اس کا کوئی شریک نہیں:

---

★ یہ چیز غیب کے زمرے میں آتی ہے جس کے متعلق قرآن میں اعلان کروادیا گیا کہ اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا، حتیٰ کہ اللہ کا پیغمبر بھی نہیں:

قُلْ لَّا يَعْلَمُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الْغَيْبَ اِلَّا اللّٰهُ ۭ وَمَا يَشْعُرُوْنَ اَيَّانَ يُبْعَثُوْنَ (النمل:۶۵)

"(اے نبی!) آپ کہہ دیجیے کہ زمین اور آسمان میں غیب کا جاننے والا اللہ کے سوا کوئی نہیں اور (جنہیں اللہ کے سوا ایسا سمجھا جاتا ہے) انہیں تو یہ بھی شعور نہیں کہ انہیں کب دوبارہ زندہ کیا جائے گا۔"

قُلْ لَّآ اَقُوْلُ لَكُمْ عِنْدِيْ خَزَاۗىِٕنُ اللّٰهِ وَلَآ اَعْلَمُ الْغَيْبَ وَلَآ اَقُوْلُ لَكُمْ اِنِّىْ مَلَكٌ ۚ (الانعام:۵۰)

"(اے نبی!) آپ کہہ دیجیے کہ میں تم سے یہ نہیں کہتا کہ میرے پاس اللہ کے خزانے ہیں اور نہ میں غیب کا جاننے والا ہوں اور نہ میں تم سے یہ کہتا ہوں کہ میں کوئی فرشتہ ہوں۔"

ہو سکتا ہے کہ یہ آیات ان موصوف کے علم میں نہ ہوں کہ صوفیوں کو قرآن سے کم ہی تعلق ہوتا ہے لیکن یہ تو "محدث" بھی مشہور ہیں۔ پھر تو کم از کم بخاری و مسلم کی یہ احادیث ان کے علم میں ضرور ہونی چاہیں کہ:

مَنْ حَدَّثَكَ اَنَّ مُحَمَّدًا رَاٰى رَبَّهٗ فَقَدْ كَذَبَ .....وَمَنْ حَدَّثَكَ اَنَّهٗ يَعْلَمُ الْغَيْبَ فَقَدْ كَذَبَ

(صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب التوحید، باب ۱۲۳۹ قول اللہ تعالیٰ عالِمُ الغَیْبِ فَلَا یُظْهِرُ عَلٰی غَیْبِهٖ اَحَدًا، صفحہ ۹۶۱)

"جو تم سے یہ کہے کہ محمد ﷺ نے اپنے رب کو دیکھا تو بیشک اس نے جھوٹ کہا..... اور جو تم سے یہ کہے کہ وہ غیب جانتے تھے، تو بیشک اس نے جھوٹ کہا۔"

وَمَنْ زَعَمَ اَنَّهٗ يُخْبِرُ بِمَا يَكُوْنُ فِيْ غَدٍ فَقَدْ اَعْظَمَ عَلَى اللّٰهِ الْفِرْيَةَ

(صحیح مسلم: جلد ۱، کتاب الایمان، باب معنیٰ قول اللہ عزوجل وَلَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰی، صفحہ ۲۹۷)

"جو تم سے یہ کہے کہ نبی ﷺ کو خبر تھی کہ کل کیا ہونے والا ہے تو بیشک اس نے اللہ پر بہت بڑا جھوٹ باندھا..."

وَمَآ اُوْتِيْتُمْ مِّنَ الْعِلْمِ اِلَّا قَلِيْلًا (بنی اسرائیل:۸۵) "اور نہیں دیا گیا تمہیں علم میں سے، مگر تھوڑا سا"

نبی ﷺ کو متشابہ آیات کی تاویلات کا علم نہیں دیا گیا :

وَمَا يَعْلَمُ تَاْوِيْلَهٗٓ اِلَّا اللّٰهُ (آل عمران:۷) "ان کی تاویل سوائے اللہ کے کوئی نہیں جانتا۔"

ذٰلِكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ الْغَيْبِ نُوْحِيْهِ اِلَيْكَ ۭ وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ اِذْ يُلْقُوْنَ اَقْلَامَھُمْ اَيُّھُمْ يَكْفُلُ مَرْيَمَ ۠ وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ اِذْ يَخْتَصِمُوْنَ (آل عمران:۴۴)

" (اے نبی!) یہ باتیں غیب کی خبروں میں سے ہیں جو ہم تمہارے پاس بھیجتے ہیں۔ اور جب وہ لوگ اپنے قلم (بطور قرعہ) ڈال رہے تھے کہ مریم کی کفالت کون کرے تو تم ان کے پاس نہیں تھے، اور نہ اس وقت ہی ان کے پاس تھے جب وہ آپس میں جھگڑ رہے تھے۔"

تِلْكَ مِنْ اَنْۢبَاۗءِ الْغَيْبِ نُوْحِيْهَآ اِلَيْكَ ۚ مَا كُنْتَ تَعْلَمُهَآ اَنْتَ وَلَا قَوْمُكَ مِنْ قَبْلِ هٰذَا (ھود:۴۹)

" یہ باتیں غیب کی خبروں میں سے ہیں جو ہم تمہاری طرف وحی کرتے ہیں، جنہیں اس سے پہلے تم نہیں جانتے تھے، اور نہ ہی تمہاری قوم۔"

نَحْنُ نَقُصُّ عَلَيْكَ اَحْسَنَ الْقَصَصِ بِمَآ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ هٰذَا الْقُرْاٰنَ ڰ وَاِنْ كُنْتَ مِنْ قَبْلِهٖ لَمِنَ الْغٰفِلِيْنَ (یوسف:۳)

" (اے نبی!) ہم اس قرآن کے ذریعے سے جو ہم نے تمہاری طرف بھیجا ہے، تمہیں ایک نہایت اچھا قصہ سناتے ہیں، اور تم اس سے پہلے بے خبر تھے۔"

ذٰلِكَ مِنْ اَنْۢبَاۗءِ الْغَيْبِ نُوْحِيْهِ اِلَيْكَ ۚ وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ اِذْ اَجْمَعُوْٓا اَمْرَهُمْ وَهُمْ يَمْكُرُوْنَ (یوسف:۱۰۲)

" (اے نبی!) یہ باتیں غیب کی خبروں میں سے ہیں جو ہم تمہاری طرف بھیجتے ہیں، اور جب برادران یوسف نے اپنی بات پر اتفاق کیا تھا اور وہ فریب کر رہے تھے تو تم ان کے پاس نہ تھے۔"

وَاَعِدُّوْا لَهُمْ مَّا اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ قُوَّةٍ وَّمِنْ رِّبَاطِ الْخَيْلِ تُرْهِبُوْنَ بِهٖ عَدُوَّ اللّٰهِ وَعَدُوَّكُمْ وَاٰخَرِيْنَ مِنْ دُوْنِهِمْ ۚ لَا تَعْلَمُوْنَهُمْ ۚ اَللّٰهُ يَعْلَمُهُمْ ۭ (الانفال:۶۰)

"اور جہاں تک ہو سکے (فوج کی جمعیت کے) زور سے اور تیار بندھے ہوئے گھوڑوں سے ان کے (مقابلے) کے لیے مستعد رہو تاکہ اس سے خوف زدہ کر دو اللہ کے دشمنوں اور تمہارے دشمنوں کو اور ان کے سوا اور لوگوں کو جن کو تم نہیں جانتے، اللہ جانتا ہے۔"

اَلَمۡ یَاۡتِکُمۡ نَبَؤُا الَّذِیۡنَ مِنۡ قَبۡلِکُمۡ قَوۡمِ نُوۡحٍ وَّعَادٍ وَّثَمُوۡدَ ۬ۛ
وَالَّذِیۡنَ مِنۡۢ بَعۡدِهِمۡ ۛؕ لَا یَعۡلَمُهُمۡ اِلَّا اللّٰهُ ؕ (ابراھیم:۹)

''کیا تم کو ان لوگوں کی خبر نہیں پہنچی جو تم سے پہلے تھے یعنی قوم نوح اور عاد و ثمود، اور جو ان کے بعد ہوئے جنہیں اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا۔''

وَمِمَّنۡ حَوۡلَکُمۡ مِّنَ الۡاَعۡرَابِ مُنٰفِقُوۡنَ ؕۛ وَمِنۡ اَهۡلِ الۡمَدِیۡنَةِ ؔۛ
مَرَدُوۡا عَلَی النِّفَاقِ ۟ لَا تَعۡلَمُهُمۡ ؕ نَحۡنُ نَعۡلَمُهُمۡ ؕ (التوبہ:۱۰۱)

''اور تمہارے اِرد گرد و بدووں میں ایسے منافق ہیں، اور مدینے والوں میں بھی، جو نفاق پر اڑے ہوئے ہیں، تم انہیں نہیں جانتے، ان کو ہم جانتے ہیں۔''

وَمَا کُنۡتَ تَرۡجُوۡۤا اَنۡ یُّلۡقٰۤی اِلَیۡکَ الۡکِتٰبُ اِلَّا رَحۡمَةً مِّنۡ رَّبِّکَ (القصص:۸۶)

''اور تمہیں (اے پیغمبر!) امید نہ تھی کہ تم پر یہ کتاب نازل کی جائے گی مگر تمہارے رب کی مہربانی سے (نازل ہوئی)۔''

وَمَا کُنۡتَ بِجَانِبِ الۡغَرۡبِیِّ اِذۡ قَضَیۡنَاۤ اِلٰی مُوۡسَی الۡاَمۡرَ وَمَا کُنۡتَ مِنَ الشّٰهِدِیۡنَ (القصص:۴۴)

''اور جب ہم نے موسیٰ کی طرف حکم بھیجا تو تم (طور کے) مغرب میں نہیں تھے، اور نہ اس واقعے کے دیکھنے والوں میں تھے۔''

وَمَا کُنۡتَ بِجَانِبِ الطُّوۡرِ اِذۡ نَادَیۡنَا (القصص:۴۶)

''اور نہ تم اس وقت طور کے کنارے پر تھے جب ہم نے (موسیٰ کو) آواز دی۔'' ★

قُلۡ هُوَ نَبَؤٌا عَظِیۡمٌ ﴿۶۷﴾ اَنۡتُمۡ عَنۡهُ مُعۡرِضُوۡنَ ﴿۶۸﴾ مَا کَانَ لِیَ مِنۡ عِلۡمٍۭ بِالۡمَلَاِ
الۡاَعۡلٰۤی اِذۡ یَخۡتَصِمُوۡنَ ﴿۶۹﴾ اِنۡ یُّوۡحٰۤی اِلَیَّ اِلَّاۤ اَنَّمَاۤ اَنَا نَذِیۡرٌ مُّبِیۡنٌ ﴿۷۰﴾ (ص:۶۷۔۷۰)

''(اے نبی!) کہدو کہ یہ ایک بڑی (ہولناک چیز کی) خبر ہے جس کو تم دھیان میں نہیں لاتے، مجھ کو اوپر کی مجلس والوں کا جب وہ جھگڑتے تھے کچھ بھی علم نہ تھا۔ میری طرف تو یہی وحی کی جاتی ہے کہ میں کھلم کھلا ڈرانے والا ہوں۔''

---

★ اس آیت اور اوپر بیان کردہ سورہ آل عمران آیت ۴۴ اور سورہ یوسف آیت ۱۰۲ سے بعض مسلک پرستوں کے اس شرکیہ عقیدے کا بھی رد ہو جاتا ہے کہ نبی ﷺ ہر جگہ حاضر و ناظر ہیں، کائنات کا ایک ایک ذرہ آپ کے مشاہدے میں ہے اور تمام مخلوق کے تمام اعمال سے آپ بخوبی واقف اور آگاہ ہیں جیسا کہ جاء الحق، احکام شریعت، ملفوظات، وغیرہ جیسی کتب میں بیان کیا گیا ہے۔

قُلْ مَا كُنْتُ بِدْعًا مِّنَ الرُّسُلِ وَمَآ اَدْرِيْ مَا يُفْعَلُ بِيْ وَلَا بِكُمْ ۭ اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا يُوْحٰٓى اِلَيَّ وَمَآ اَنَا اِلَّا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ۝ (الاحقاف:۹)

" (اے نبی!) کہدو کہ میں کوئی نرالا رسول تو نہیں ہوں، اور میں نہیں جانتا کہ میرے ساتھ کیا سلوک کیا جائے گا اور تمہارے ساتھ کیا کیا جائے گا، میں تو اسی کی پیروی کرتا ہوں جو مجھ پر وحی آتی ہے اور میں تو کھلا ڈرانے والا ہوں۔"

وَكَذٰلِكَ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ رُوْحًا مِّنْ اَمْرِنَا ۭ مَا كُنْتَ تَدْرِيْ مَا الْكِتٰبُ وَلَا الْاِيْمَانُ وَلٰكِنْ جَعَلْنٰهُ نُوْرًا نَّهْدِيْ بِهٖ مَنْ نَّشَاۗءُ مِنْ عِبَادِنَا ۭ (الشوریٰ:۵۲)

"اور اسی طرح ہم نے اپنے حکم سے تمہاری طرف روح القدس کے ذریعے سے پیغام (قرآن) بھیجا ہے۔ تم نہ تو کتاب کو جانتے تھے اور نہ ایمان کو لیکن ہم نے اس کو نور بنایا ہے کہ اس سے ہم اپنے بندوں میں سے جس کو چاہتے ہیں ہدایت کرتے ہیں۔"

قُلْ اِنْ اَدْرِيْٓ اَقَرِيْبٌ مَّا تُوْعَدُوْنَ اَمْ يَجْعَلُ لَهٗ رَبِّيْٓ اَمَدًا ۝ (الجن:۲۵)

"(اے نبی!) کہدو کہ جس (دن) کا تم سے وعدہ کیا جاتا ہے میں نہیں جانتا کہ وہ عنقریب آنے والا ہے یا میرے رب نے اس کی مدت دراز کر دی ہے۔"

يَسْـَٔــلُكَ النَّاسُ عَنِ السَّاعَةِ ۭ قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ اللّٰهِ ۭ وَمَا يُدْرِيْكَ لَعَلَّ السَّاعَةَ تَكُوْنُ قَرِيْبًا ۝

" (اے نبی!) لوگ تم سے قیامت کی نسبت دریافت کرتے ہیں (کہ کب آئے گی)، کہدو کہ اس کا علم اللہ ہی کو ہے۔ اور تمہیں کیا معلوم ہے شاید قیامت قریب ہی آ گئی ہو۔" ★ (الاحزاب:۶۳)

ان کے علاوہ بھی متعدد آیات ایسی پیش کی جا سکتی ہیں جن سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ سوائے اس علم کے جس سے ان کے مالک نے وحی کے ذریعے ان کو آگاہ کر دیا، اولین و آخرین کے عالم نہ تھے۔ مذکورہ بالا آیتوں میں بیان کردہ باتوں کے علاوہ بھی اور باتیں ایسی ہیں جن کا علم نبی ﷺ کو نہیں دیا گیا مثلاً آپ کو اصحاب کہف کی تعداد معلوم نہ تھی، (1) حشر کا علم نہ تھا، (2) وغیرہ، ان آیات سے جہاں نبی ﷺ کے علم کا نزول وحی تک محدود ہونا ثابت ہوتا ہے وہیں اس من گھڑت روایت کی بھی حقیقت واضح ہو جاتی ہے کہ

---

★ یہ مضمون سورۃ الاعراف آیت: ۱۸۷/ لقمٰن: ۳۴/ حٰم السجدۃ: ۴۷/ النٰزعٰت: ۴۲، ۴۳، ۴۴، وغیرہ میں بھی بیان کیا گیا ہے۔

(1) سورۃ الکہف: ۲۲

(2) سورۃ الملک: ۲۶، وغیرہ

كُنْتُ نَبِيًّا وَّاٰدَمُ كَانَ بَيْنَ الْمَآءِ وَالطِّيْنِ "میں اس وقت بھی نبی تھا جب آدم ابھی پانی اور مٹی ہی کے درمیان تھے۔"

اب احادیث کی طرف آیئے: ایک روایت میں آتا ہے کہ ایک موقع پر کچھ بچیاں دف بجا کر شہداء بدر کی تعریف کر رہی تھیں۔ ایک بچی نے یہ بھی کہنا شروع کر دیا کہ ہمارے درمیان ایک ایسا نبی ہے جو جانتا ہے کہ کل کیا ہو گا۔ نبی ﷺ نے فرمایا: یہ نہ کہو، اور جو پہلے کہہ رہی تھیں وہی کہو۔ [1] بخاری روایت کرتے ہیں کہ جب ام علاء رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ کی وفات پر یہ کہا کہ اللہ نے انہیں عزت دی تو نبی ﷺ نے فرمایا: تمہیں کیسے معلوم؟ اللہ کی قسم میں اللہ کا رسول ہوں، مگر مجھے یہ نہیں معلوم کہ میرے ساتھ کیا ہو گا۔ [2]

ایک روایت میں نبی ﷺ فرماتے ہیں کہ میں نہیں جانتا کہ تُبّع لعنت زدہ ہے یا نہیں اور میں نہیں جانتا کہ عزیر نبی تھے یا نہیں؛ مستدرک حاکم کی روایت میں یہ بھی اضافہ ہے کہ میں نہیں جانتا کہ ذوالقرنین پیغمبر تھے یا نہیں اور حدود کا نفاذ گناہ کا کفارہ ہوتے ہیں یا نہیں۔ [3] مشرکین کی وفات پانے والی کمسن اولاد کے انجام کے متعلق پوچھے جانے پر نبی ﷺ نے بتایا کہ اللہ بہتر جانتا ہے کہ وہ بڑے ہو کر کیسے اعمال کرتے۔ [4]

قرآن و حدیث سے ہی پتہ چلتا ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کا بھی نبی ﷺ کے متعلق یہی عقیدہ تھا کہ اللہ تعالیٰ نے پہلے ہی سے اپنے رسول کو ہر ہر چیز کا علم نہیں دے رکھا (جس کے برعکس مندرجہ بالا اقتباسات میں مسلک پرستوں نے عقیدہ بنایا ہوا ہے)، اور یہ کہ آپ غیب داں نہیں اور جب تک اللہ تعالیٰ وحی کے ذریعے پوشیدہ امور کی خبر نہ دے، اس وقت تک پیش آمدہ صورتحال کی حقیقت سے لاعلمی رہتی تھی نیز آپ کی زندگی میں پیش آنے والے واقعات نے بھی یہی ثابت کیا، مثلاً ۵ ہجری میں غزوہ بنی مصطلق سے واپسی پر منافقین نے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر تہمت لگا دی۔ اس واقعہ افک میں ایک مہینے سے زیادہ عرصے تک نبی ﷺ

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب المغازی، باب ۴۷۹ (شھود الملئكة بدراً کے بعد کا بلاعنوان باب) صفحہ ۵۶۳

(2) صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب التعبیر، باب ۱۰۶۴ رؤیا النسآء، صفحہ ۷۹۹

(3) سنن ابی داؤد: جلد ۲ کتاب السنة باب ۴۰۰ فی التخییر بین الانبیاء علیہم السلام، صفحہ ۴۷۵

(4) سنن ابی داؤد: جلد ۲ کتاب السنة: باب ۴۰۴ فی ذراری المشرکین، صفحہ ۴۹۵

اور جانثار صحابہ رضی اللہ عنہم قلبی رنج سے سخت ملول و آزردہ رہے۔ یہاں تک کہ سورۃ النور کی ابتدائی آیات کے ذریعے اللہ تبارک و تعالیٰ نے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی برأت نازل فرمائی۔ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا جو اس دوران سخت تکلیف میں رہیں، فرماتی تھیں کہ مجھے یقین تھا کہ اللہ تعالیٰ میری بریئت ظاہر فرمائے گا کیونکہ میں پاک دامن تھی، لیکن مجھے یہ گمان ہرگز نہ تھا کہ میری برأت میں اللہ اپنا کلام نازل فرمائے گا جو (قیامت تک) پڑھا جاتا رہے گا، البتہ مجھے یہ امید تھی کہ اللہ کے رسول ﷺ کو کوئی خواب دکھائی دے گا جس کے ذریعے اللہ میری پاک دامنی ظاہر فرما دے گا۔ [1]

اسی طرح سورۃ تحریم کے مطابق نبی ﷺ نے اپنی کسی زوجہ محترمہ کو دیگر ازواج سے چھپا کر کوئی بات بتائی جو انہوں نے کسی دوسری کو بھی بتادی۔ اللہ تعالیٰ نے وحی کے ذریعے اپنے نبی کو اس پر مطلع کر دیا۔ نبی ﷺ نے جب ان زوجہ محترمہ سے بازپرس کی تو انہوں نے یہی پوچھا کہ آپ کو کس نے بتایا؟ نبی ﷺ نے فرمایا کہ مجھے علیم و خبیر رب نے خبر دی ہے۔[2] یہاں یہ بات قابل غور ہے کہ ام المومنین کا یہ عقیدہ نہ تھا کہ نبی ﷺ کو ہر چیز کا خود سے علم ہو جاتا ہے ورنہ یہ سوال ہی نہ کیا جاتا کہ آپ کو کس نے بتایا؟ نیز اگلے صفحات میں ”عرض اعمال“ کی بحث میں احادیث بیان کی جا رہی ہیں جن کے مطابق اللہ کے رسول ﷺ کو اپنی امت کے اعمال کی خبر نہیں ہے۔

فقہ حنفی کی پیروی کا دعویٰ کرنے والے صاحبان، فقہ حنفی کا فیصلہ بھی پڑھ لیں:

**ذکر الحنفیۃ تصریحاً بالتکفیر باعتقاد ان النبی علیہ الصلوٰۃ والسلام یعلم الغیب لمعارضۃ قولہ تعالیٰ قُلْ لَّا یَعْلَمُ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الْغَیْبَ اِلَّا اللّٰهُ**

”حنفی فقہا نے اس بات کی تصریح کی ہے کہ جو شخص یہ عقیدہ رکھے کہ نبی ﷺ غیب جانتے تھے، وہ کافر ہے کیونکہ یہ عقیدہ اس فرمانِ الٰہی کے خلاف ہے کہ: کہدو کہ آسمانوں اور زمین میں غیب کا جاننے والا اللہ کے سوا کوئی نہیں “۔[3]

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب التفسیر، باب ۷۷۴، سورۃ النور، قَوْلُهٗ وَلَوْلَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ.. صفحہ ۹۲۳

(2) سورۃ التحریم: آیت ۳

(3) شرح فقہ اکبر: صفحہ ۱۸۱

کتاب ہٰذا کے ردّ میں لکھی جانے والی تحریروں میں پیشہ ور مولویوں کی جانب سے اپنے مسلکی اکابرین کے منجملہ دیگر عقائد، اس عقیدے کا بھی دفاع کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ مُلاّ مجیب نے حسب سابق یہاں بھی اسی طرح تیسرے چوتھے درجے کی غیر مستند کتابوں کے حوالے سے ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ نبی ﷺ کو اوّلین و آخرین کا علم عطا ہوا اور المہند علی المفند کی محولہ بالا عبارت کے لیے بتایا کہ اس کا یہ مطلب لینا درست نہیں کہ پہلے انسان سے لے کر قیامت تک کے آخری انسان تک سب کے حالات، کلیات، جزئیات، کا آپ کو علم عطا ہوا اور اپنی دانست میں یہ نتیجہ بھی اخذ کرلیا کہ کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' کے مصنف نے مذکورہ عبارت کا یہی غلط مطلب لیا ہے۔ قارئین! یہاں اُن عبارتوں کو دہرانا باعث طوالت ہوگا جو ہم نے اِس باب کے پہلے دو صفحات پر نقل کی ہیں۔ وہاں دیکھا جاسکتا ہے کہ اُن میں مسلک پرستوں نے کوئی استثنیٰ باقی نہیں رکھا اور اللہ کے رسول ﷺ کو ایک ایک ذرّے، ہر چیز، لوحِ محفوظ میں لکھی جانے والی ہر بات، قلمِ قدرت سے لکھا گیا ہر لفظ، ہر ظاہر و باطن کا جاننے والا دکھایا ہے! اور دعویٰ کیا ہے کہ یہ تو کچھ بھی نہیں، اللہ کے نبی ﷺ کو تو اس سے بھی بہت زیادہ علم عطا کیا گیا! اب بتایئے کہ ہم نے کون سا غلط مطلب اخذ کیا ہے، جو کچھ یہ مسلک پرست قولاً و تحریراً بتاتے ہیں، ہم نے وہی تو نقل کیا ہے۔ یہ مسلک پرست مولوی پہلے قرآن و حدیث کے خلاف ایک عقیدہ گھڑتے ہیں پھر جب گرفت کی جاتی ہے تو اس میں اس طرح سے ''عطائی اور وہبی''، ''ذاتی اور صفاتی''، ''عارضی اور مستقل'' وغیرہ کے خود ساختہ تفریقی استثنیٰ داخل کردیتے ہیں جن کی حقیقت کا ان کے اندھے معتقدین کو کوئی علم نہیں ہوتا اور وہ بلا کسی استثنیٰ کے مطلقاً ایسا عقیدہ رکھتے ہوئے، اسی کی تبلیغ کرتے ہوئے، اس پر لڑتے مرتے ہوئے اس دنیا سے اپنے ابدی مقام کی طرف کوچ کرجاتے ہیں! یااَسفیٰ

دیوبندیوں کے ایک معتبر اور معروف ادارے کے رسالے ''السعید'' بابت مارچ / اپریل ۲۰۱۰ء کے بیک ٹائٹل پر ''عقائد اہلسنت والجماعت'' کے عنوان سے علوم نبوت کی عظمت کی سرخی کے تحت لکھا ہے:

"آنحضرت ﷺ کو تمام مخلوقات میں سب سے زیادہ علوم عطاء ہوئے ہیں۔ مخلوق میں سے کوئی مقرب فرشتہ اور نبی ورسول بھی آپ کے علمی مرتبہ تک نہیں پہنچ سکتا۔ آپ ﷺ کو اوّلین و آخرین کا علم عطاء ہوا لیکن اس سے لازم نہیں آتا کہ آپ کو ہر وقت ہر چیز کا علم ہو۔"

اور یہی بات مُلّا مجیب نے بھی بیان کی ہے اور پھر بریلویوں کے ہی انداز میں "عطائی اور وہبی"، "ذاتی اور صفاتی"، "عارضی اور مستقل" وغیرہ کے حیلوں کا سہارا لے کر نبی ﷺ کے علوم سے متعلق وہی کچھ ثابت کیا ہے جو کچھ نبی ﷺ کو عالم الغیب ثابت کرنے کے لیے بریلوی کرتے ہیں۔ یہی وہ بنیادی مسئلہ ہے جس کی وجہ سے رضا خاں بریلوی نے "حسام الحرمین" لکھی جس کو آج بھی ان کے متبعین پیش کرتے رہتے ہیں۔ خانصاحب بریلوی کو یہ معلوم نہ تھا کہ ان کے مخالفین بعد میں کتنے بدل جائیں گے ورنہ انہیں حسام الحرمین لکھنے کی ضرورت ہی نہ پیش آتی۔ بہر حال دیوبندیت اور بریلویت میں ایک فرق ضرور ہے وہ یہ کہ ان میں سے ایک بغیر لاگ ولپٹ کے ڈنکے کی چوٹ پر اپنا عقیدہ بیان کرتا ہے جبکہ ایک کا حال یہ ہے کہ

ع رِند کے رِند رہے، ہاتھ سے جنت نہ گئی

# وسیلہ

مسلک پرستوں کے نزدیک دعاؤں میں وسیلہ و واسطہ دینا جائز ہے چنانچہ لکھتے ہیں:

”دعاؤں میں انبیاء علیہم السلام اور صلحاو اولیاء، شہداء و صدیقین کا توسل جائز ہے، انکی حیات میں بھی اور انکی وفات کے بعد بھی “ (1)

حیات تک تو اس ”توسل“ کا معاملہ اس حد تک درست تھا کہ ان سے دعا کروائی جاتی جیسا کہ عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی عمرے پر روانگی کے وقت نبی ﷺ نے ان سے کہا کہ:

يَا اَخِیْ اَشْرِكْنَا فِیْ دُعَآءِكَ اَوْلَاتَنْسِنَا مِنْ دُعَآءِكَ

”اے میرے بھائی ! ہمیں اپنی دعا میں شریک کرنا (فرمایا) اپنی دعاؤں میں ہمیں نہ بھولنا۔“ (2)

اور یہ دعا ہر زندہ مومن سے کروائی جا سکتی ہے۔ لیکن مرنے کے بعد ان کا وسیلہ پکڑنا تو وہی شرک ہے جو مشرکین مکہ بھی کرتے تھے۔

اشرف علی تھانوی صاحب نے اپنی کتاب نشر الطیب میں توسّل کی ایک مستقل فصل قائم کی ہے اور اس کے صفحہ ۱۷۴ پر لکھا ہے کہ

”پہلی روایت سنن ابن ماجہ صلوٰۃ الحاجۃ میں عثمان بن حنیف سے روایت ہے کہ ایک نابینا شخص نبی ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ دعا کیجیے اللہ تعالیٰ مجھ کو عافیت دے۔ آپ ﷺ نے فرمایا اگر تو چاہے اس کو ملتوی رکھوں اور یہ زیادہ بہتر ہے اور اگر تو چاہے تو دعا کر دوں۔ اس نے عرض کیا کہ دعا ہی کر دیجیے۔ آپ ﷺ نے اس کو حکم دیا کہ وضو کرے اور اچھی طرح وضو

(1) عقائد علمائے دیوبند اور حسام الحرمین: صفحہ ۲۲۰/اختلاف امت اور صراط مستقیم: حصہ اوّل، صفحہ ۴۷

(2) مسند ابی داؤد طیالسی: جلد ۲، کتاب الاذکار والدعوات والاستغفار، حدیث ۲، صفحہ ۱۳۲

(ڈاکٹر عثمانی رحمہ اللہ تعالیٰ نے مذکورہ حدیث کا حوالہ ”وسیلے کا شرک“ نامی کتابچے میں مسند طیالسی سے دیا تھا مگر کتاب ہٰذا کے راقم نے پچھلے ایڈیشن میں جامع ترمذی کا حوالہ دیا تھا کہ اس وقت راقم کے پاس مسند طیالسی موجود نہ تھی مگر معترضین کے اُس حوالے پر اعتراض کی وجہ سے اب اصل حوالہ نقل کیا جاتا ہے)

کرے اور دو رکعت پڑھے اور یہ دعا کرے، اے اللہ! میں آپ سے درخواست کرتا ہوں اور آپ کی طرف متوجہ ہوتا ہوں بوسیلہ (محمد ﷺ) نبی رحمت کے، اے محمد ﷺ! میں آپ ﷺ کے وسیلہ سے اپنی اس دعا کے ساتھ اپنے رب کی طرف متوجہ ہوا ہوں تاکہ وہ پوری ہووے، اے اللہ! آپ ﷺ کی شفاعت میرے حق میں قبول کیجیے۔ یعنی اس سے توسّل صراحۃً ثابت ہوا اور چونکہ آپ ﷺ کا اس کے لیے دعا فرمانا کہیں منقول نہیں، اس سے ثابت ہوا کہ توسّل کی دعا جائز ہے۔ اسی طرح توسّل دعا میں کسی کی ذات کا بھی جائز ہے........"

تھانوی صاحب کی بیان کردہ روایت درست نہیں ہے۔ تفصیل ہمارے کتابچے "یہ مزار یہ میلے" میں دیکھی جاسکتی ہے۔

بعض لوگ توسل کو لازم قرار دیتے ہیں اور اس کے جواز میں مثالیں دیتے ہیں کہ جس طرح بادشاہ سے ملنے کے لیے دربان، افسر سے ملنے کے لیے چپراسی، چھت پر چڑھنے کے لیے سیڑھی کی ضرورت ہوتی ہے اس لیے اللہ تک پہنچنے کے لیے بھی کوئی وسیلہ ضرور ہونا چاہیے کیونکہ اللہ کی طرف سے دین و قرآن سمیت ہر چیز ہمیں کسی وسیلے سے ملی ہے۔ ان لوگوں کو اللہ کی کتاب جواب دیتی ہے کہ

فَلَا تَضْرِبُوْا لِلّٰهِ الْاَمْثَالَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ وَ اَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ (النحل:۷۴)

"پس تم اللہ کے بارے میں مثالیں نہ بناؤ (اس لیے کہ) اللہ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے۔"

ان دنیاوی شخصیات بادشاہ وغیرہ تک رسائی کے لیے دوسروں کو اس لیے واسطہ بنایا جاتا ہے کہ ان شخصیات کو علم نہیں ہوتا کہ ان کے پاس آنے والے کے کیا مسائل ہیں، کیا حاجات و ضروریات ہیں، وغیرہ۔ اور جب تک یہ درمیانے واسطے انہیں نہ بتائیں تو وہ لاعلم و بے خبر ہی رہتے ہیں۔ لیکن جو ذات دلوں کے بھید سے بھی واقف ہے تو کیا اسے بھی بتانے کے لیے اس طرح درمیانی واسطوں کی ضرورت ہے؟

بعض مسلک پرست اس قسم کی جاہلانہ مثالیں تو نہیں دیتے لیکن دعا کی قبولیت کے لیے وسیلے کے زُود اثر ہونے پر ان کا ایمان ہے۔ یہ لوگ قرآنی آیت

وَابْتَغُوْٓا اِلَيْهِ الْوَسِيْلَةَ (المائدۃ:۳۵) "اس کی طرف وسیلہ تلاش کرو"

کی توضیح و تشریح تو ٹھیک کرتے ہیں کہ یہاں وسیلہ سے مراد تقرب ہے جو حدیث کی رُو سے اعمالِ صالحہ اور جہاد فی سبیل اللہ سے حاصل ہوتا ہے، جیسا کہ اسی آیت کے اگلے حصے

وَجَاهِدُوْا فِيْ سَبِيْلِهٖ ''اور اس کی راہ میں جہاد کرو''

سے ثابت ہے، مگر ساتھ ہی ان مردہ ہستیوں کو، جو ان کی دعاؤں سے غافل ہیں(1)، مقرب الی اللہ سمجھ کر وسیلہ یعنی دعاؤں کی قبولیت کا ذریعہ بھی بناتے ہیں۔ یہی کام تو مشرکین مکہ بھی کیا کرتے تھے اور اپنے اس فعل کی یہ توجیہ کرتے تھے کہ:

مَا نَعْبُدُهُمْ اِلَّا لِيُقَرِّبُوْنَآ اِلَى اللّٰهِ زُلْفٰى ؕ (الزمر: ۳)
''ہم (اللہ کے سوا) ان کی بندگی صرف اس لیے کرتے ہیں کہ وہ اللہ تک ہماری رسائی کرا دیں ''

وہ یہ بھی کہتے تھے کہ
هٰٓؤُلَآءِ شُفَعَآؤُنَا عِنْدَ اللّٰهِ (یونس: ۱۸) ''یہ اللہ کے پاس ہمارے سفارشی ہیں''

ان کے اس فعل کے ردّ میں مالک نے فرمایا کہ:

قُلْ اَتُنَبِّـُٔوْنَ اللّٰهَ بِمَا لَا يَعْلَمُ فِي السَّمٰوٰتِ وَلَا فِي الْاَرْضِ (یونس: ۱۸)
''کہدو کیا تم اللہ کو وہ بات بتاتے ہو جس کا وجود اسے نہ آسمانوں میں معلوم ہوتا ہے اور نہ زمین میں؟''

نیز یہ بھی کہ وسیلہ ڈھونڈ کر یہ کیا اللہ کو وہ کچھ بتانا چاہتے ہیں جو وہ نہیں جانتا:

اَمْ تُنَبِّـُٔوْنَهٗ بِمَا لَا يَعْلَمُ فِي الْاَرْضِ اَمْ بِظَاهِرٍ مِّنَ الْقَوْلِ ؕ (الرعد: ۳۳)
''کیا تم اسے ایسی چیزیں بتاتے ہو جس کو وہ زمین میں (کہیں بھی) نہیں جانتا یا (یہ محض) ظاہری (باطل اور جھوٹی) بات ہے۔''

مالک ان کے اس شرک سے پاک ہے، چنانچہ فرمایا:

سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ (یونس: ۱۸) ''وہ پاک اور اعلیٰ ہے اس شرک سے جو وہ کرتے ہیں''

---

(1) قرآن میں اللہ فرماتا ہے: اور اس سے بڑھ کر کون گمراہ ہو سکتا ہے جو ایسے کو پکارے جو قیامت تک اسے جواب نہ دے سکے، اور جو ان کی پکاروں ہی سے غافل ہوں۔ (سورۃ الاحقاف: ۵)

یہ اس مالک کی بارگاہ میں سفارشی ڈھونڈتے ہیں جو جلی، خفی، سرّی، جہری سب سنتا ہے، سب جانتا ہے:

وَاَسِرُّوْا قَوْلَكُمْ اَوِاجْهَرُوْا بِهٖ ؕ اِنَّهٗ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ (الملک: ۱۳)

''اور تم بات پوشیدہ کہو یا ظاہر، وہ سینوں کی ہر بات جاننے والا ہے۔''

اِنَّهٗ يَعْلَمُ الْجَهْرَ وَمَا يَخْفٰى (الاعلیٰ: ۷) ''وہ کھلی بات بھی جانتا ہے اور چھپی بھی۔''

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ وَنَعْلَمُ مَا تُوَسْوِسُ بِهٖ نَفْسُهٗ ۖۚ وَنَحْنُ اَقْرَبُ اِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيْدِ ﴿۱۶﴾ (ق: ۱۶)

''اور ہم ہی نے انسان کو پیدا کیا ہے اور جو خیال بھی اس کے دل میں پیدا ہوتا ہے ہم اسے جانتے ہیں، اور ہم تو اس کی رگ گردن سے بھی زیادہ اس سے نزدیک ہیں۔''

پیچھے بیان کردہ مکی سورتوں کی آیات سے پتہ چلتا ہے کہ وسیلے کا شرک ایک مدت سے چلا آرہا تھا۔ اللہ کے رسول ﷺ سے اس کے متعلق سوال کیا گیا★ تو اس کا جواب اس طرح دیا گیا کہ:

وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِيْ عَنِّيْ فَاِنِّيْ قَرِيْبٌ ؕ اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ ۙ فَلْيَسْتَجِيْبُوْا لِيْ وَلْيُؤْمِنُوْا بِيْ لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُوْنَ (البقرۃ: ۱۸۶)

''(اے نبی!) جب میرے بندے تم سے میرے متعلق پوچھیں تو انہیں بتادو کہ میں ان سے قریب ہی ہوں، پکارنے والا جب مجھے پکارتا ہے تو میں جواب دیتا ہوں، لہٰذا انہیں چاہیے کہ وہ میرا ہی حکم مانیں اور مجھ پر ہی ایمان لائیں تاکہ راہ راست پالیں۔''

ایک مقام پر زور دے کر اس بات کو واضح کیا گیا کہ:

---

★ ایک مخالفانہ تحریر میں یہ جاہلانہ اعتراض اٹھایا گیا ہے کہ نبی ﷺ کے سامنے یہ مسئلہ ''کون لایا، کب لایا اور کس کتاب میں نقل ہے؟'' اگر مولوی صاحب اپنی آنکھوں سے مسلک پرستی کی عینک اتار لیں تو نظر آجائے گا کہ اس طرح کے سوالوں کا جواب خود قرآن میں ہی موجود ہے۔ قرآن میں آئے سَاَلَكَ اور يَسْـَٔلُوْنَكَ کے الفاظ ثابت کرتے ہیں کہ مذکورہ آیات کے تحت دیا جانے والا جواب اُس سوال کا ہے جو اُسی دور کے لوگوں نے پوچھا تھا۔

وَ قَالَ رَبُّكُمُ ادْعُوْنِيْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ ؕ اِنَّ الَّذِيْنَ يَسْتَكْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِيْ سَيَدْخُلُوْنَ جَهَنَّمَ دٰخِرِيْنَ ﴿٦٠﴾ (المومن:٦٠)

"اور تمہارے رب نے ارشاد فرمایا ہے کہ تم مجھ سے دعا کرو میں تمہاری دعا قبول کروں گا (اور یہ) جو لوگ میری بندگی سے تکبر کرتے ہیں وہ ضرور رسوا ہو کر جہنم میں داخل ہوں گے"

جو مالک اتنا نزدیک ہو، اتنا سننے والا ہو، جواب دینے والا ہو، اتنا شفیق اور مہربان ہو کہ اپنے فرمانبردار اور باغی سب کی سنتا ہو اور اپنے سے مانگنے کا حکم بھی دیتا ہو تو یہ انتہائی ظلم ہے کہ پھر بھی اس تک پہنچنے کے لیے خود ساختہ ذرائع کا سہارا لیا جائے۔ اور جن کا یہ سہارا لیتے ہیں اگر وہ زندہ ہوں تو بھی وہ کچھ نہیں دے سکتے، وہ تو خود ہی کسی سہارے کے متلاشی رہتے ہیں :

قُلِ ادْعُوا الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ فَلَا يَمْلِكُوْنَ كَشْفَ الضُّرِّ عَنْكُمْ وَ لَا تَحْوِيْلًا ﴿٥٦﴾ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ يَبْتَغُوْنَ اِلٰى رَبِّهِمُ الْوَسِيْلَةَ اَيُّهُمْ اَقْرَبُ وَيَرْجُوْنَ رَحْمَتَهٗ وَيَخَافُوْنَ عَذَابَهٗ ؕ (بنی اسرائیل:٥٦-٥٧)

"کہو (کہ مشرکو!) اللہ کے سوا جن لوگوں کی نسبت تمہیں گمان ہے (کہ وہ تمہارے کارساز ہیں) ان کو پکار دیکھو۔ وہ تم سے تکلیف دور کرنے یا اس کو بدل دینے کا کچھ بھی اختیار نہیں رکھتے۔ یہ لوگ جن کو (اللہ کے سوا) پکارتے ہیں وہ تو خود اپنے رب کی طرف قربت تلاش کرتے رہتے ہیں کہ کون ان میں (اللہ کا) زیادہ مقرب (ہوتا) ہے، اور وہ اس کی رحمت کے امیدوار رہتے ہیں اور اس کے عذاب کا خوف رکھتے ہیں۔"

اس سے کوئی ہرگز یہ نہ سمجھے کہ وہ لوگ بھی تقرب الی اللہ کے لیے کوئی شخصی یا اصنامی سہارے ڈھونڈتے ہیں جیسا کہ بعض لوگ اس آیت سے بھی یہ شرکیہ مطلب اخذ کرتے ہیں۔ بلکہ غیر اللہ کی پکار کے بے فائدہ اور بے کار ہونے کے اعلان سے صاف ظاہر ہے کہ یہ ایماندار بندے اللہ کا تقرب حاصل کرنے کے لیے سورۃ المائدۃ کی مذکورہ بالا آیت کے بموجب اچھے سے اچھے اعمال کو ذریعہ توسل و تقرب بناتے ہیں۔

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے آیت بالا کی تفسیر میں فرمایا کہ ان سے مراد وہ جن تھے جنہیں مشرکین پوجا کرتے تھے اور وہ جن مسلمان ہو گئے لیکن مشرکین بے خبری میں پھر بھی انہیں

پوجتے رہے۔[1] یہ بات واضح رہے کہ وہ جن زندہ و موجود تھے نہ کہ بے جان مردے۔

کیا اب بھی مرّوجہ وسیلے کی کسی بھی شکل میں کوئی گنجائش باقی رہتی ہے؟ فَبِاَيِّ حَدِيْثٍ بَعْدَهٗ يُؤْمِنُوْنَ ؟ قرآن و حدیث کے دلائل سے تو یہ شرکیہ وسیلہ ناجائز ٹھہرتا ہے۔ مزید برآں ان مسلک پرستوں کی مسلمہ کتابوں میں بھی اسے ناجائز اور حرام قرار دیا گیا ہے۔

علامہ آلوسی تفسیر روح المعانی جلد ۶، صفحہ ۱۲۵ پر لکھتے ہیں :

''کسی شخص سے درخواست کرنا اور اس کو اس معنی میں وسیلہ بنانا کہ وہ دعا کرے، اس کے جائز ہونے میں کوئی شک نہیں بشرطیکہ جس سے درخواست کی جارہی ہو وہ زندہ ہو۔ دوسری طرف میت یا غائب شخص سے دعا کرانے کے ناجائز ہونے میں کسی عالم کو بھی شک نہیں ہے، اور یہ ایک ایسی بدعت ہے جس کا ارتکاب سلف میں کسی نے نہیں کیا۔ صحابہ کرامؓ سے بڑھ کر نیکی اور ثواب کا کون حریص ہوا ہے، لیکن کسی ایک صحابیؓ سے بھی منقول نہیں کہ انہوں نے صاحب قبر سے کبھی کچھ طلب کیا ہو۔''

قدوری شرح کرخی باب الکراہت میں لکھتے ہیں :

''بشر بن ولید کہتے ہیں کہ مجھ سے امام ابو یوسف نے بیان کیا کہ امام ابو حنیفہؒ نے کہا کہ کسی کے لیے اللہ تعالیٰ سے بجز اس کی ذات اور صفات کے حوالے دے کر دعا کرنا جائز نہیں اور میں ناجائز سمجھتا ہوں کہ کوئی یوں کہے کہ بحق تیری مخلوق کے۔ اور یہی قول امام ابو یوسف کا ہے کہ وہ کہتے ہیں کہ میں ناجائز سمجھتا ہوں کہ کوئی یوں کہے کہ بحق تیرے نبیوں کے یا بحق تیرے رسولوں کے یا بحق بیت الحرام یا بحق مشعر الحرام۔ (قول قدوری) اللہ تعالیٰ سے اسکی مخلوق کا واسطہ دے کر سوال کرنا جائز نہیں ہے کیوں کہ کسی بھی مخلوق کا خالق پر کوئی حق نہیں ہے کہ وہ اسے ادا کرے۔''

حنفی مسلک کی معتبر ترین کتاب ہدایہ (جلد۴، صفحہ ۴۵۹) میں درج ہے:

''اور جائز نہیں کہ کوئی اپنی دعا میں یوں کہے کہ بحق فلاں یا اپنے انبیاء علیہم السلام اور رسولوں کے حق کے طفیل یا صدقے میں، کیونکہ خالق پر کسی مخلوق کا کوئی حق نہیں۔''

---

(1) صحیح بخاری: جلد۲، کتاب التفسیر، تفسیر سورہ بنی اسرائیل، باب ۷۴۴، صفحہ ۹۰۶/
صحیح مسلم: جلد ۶، کتاب التفسیر، صفحہ ۵۲۳

حنفی مسلک کے دو بڑے اماموں کا فیصلہ تو اوپر آگیا، اب تیسرے امام یعنی محمد بن حسن شیبانی کا فیصلہ بھی سنیئے جو صیانۃ الانسان میں (صفحہ ۲۰۱) اس طرح درج کیا گیا ہے:

"یہ کہنا کہ اے اللہ میں تجھ سے فلاں بندے کے حق کے واسطے سے سوال کرتا ہوں یا یوں کہنا کہ اس کی جاہ کے واسطے یا اس کی حرمت کے واسطے سوال کرتا ہوں، مکروہ تحریمی (یعنی حرام) ہے اور یہ بات احناف کی ساری کتابوں کے متنوں میں لکھی ہوئی ہے۔ امام محمد کے نزدیک یہ کہنا ایسا حرام ہے کہ اس پر آگ کا عذاب ہوگا۔"

اپنے "مذہب" کے تینوں اماموں کا فیصلہ سامنے ہوتے ہوئے بھی، خود کو فقہ حنفی کا پیرو گردانںے والے اشاعتیوں اور پنج پیریوں کے "شیخ القرآن" غلام اللہ خان صاحب اپنی تفسیر "جواہر القرآن" میں سورۃ بنی اسرائیل کی آیت ۵۷ کے لفظ "وسیلہ" کی تفسیر بیان کرتے ہوئے دعویٰ کرتے ہیں کہ

"البتہ بحرمت فلاں دعا مانگنے میں کوئی کلام نہیں، یہ سب کے نزدیک جائز ہے★ مگر اس میں بھی تفصیل ہے جو حسب ذیل ہے:

اگر بحرمت فلاں کہنے والے کا عقیدہ یہ ہو کہ اولیاء کرام یا انبیاء علیہم السلام پکاریں سنتے ہیں اور حاجت روائی کر سکتے ہیں تو اس عقیدے والے کا یہ کہنا شرک ہے، جائز نہیں۔ اور اگر اس کا عقیدہ شرکیہ نہ ہو اور اس کی تمام کتابیں تردید شرک و بدعت سے پُر ہوں اور اس کی کسی کتاب میں یہ کلمات آگئے ہوں تو ان کی توجیہ کتاب اللہ اور سنتِ رسول ﷺ کے مطابق کرنا ضروری ہے۔ بعض لوگ یہ توجیہ کرتے ہیں اے اللہ میں گنہگار ہوں فلاں پیغمبر یا ولی تیرا پیارا ہے۔ مجھے اس کی وجہ سے معاف کردے۔ یہ بالکل بے معنی ہے کیونکہ فلاں پیغمبر یا ولی تو اللہ کے مقبول ہیں خدا مجرم کو کیوں معاف کردے۔ یہ ایسا ہی ہے کہ کوئی قاتل سیشن جج سے کہہ دے میں مجرم ہوں اور یہ آپ کا پیارا بیٹا ہے مجھے آپ معاف کردیں۔ یہ توجیہ بالکل لغو ہے۔ اس کی توجیہ صحیح یہ ہے۔ اے اللہ مجھے فلاں پیغمبر یا ولی سے محبت ہے اور میں اس کی اتباع کرتا ہوں۔ یہ محبت فعل قلبی ہے اور اتباع فعل جوارح ہے۔ گویا اپنے فعل قلب یا فعل اعضاء کو اللہ تعالیٰ کے آگے بطور وسیلہ پیش کرنا اپنے اعمال صالحہ کا وسیلہ ہونا قرآن مجید اور احادیث صحیحہ سے صاف ثابت ہے۔ سورۃ آل عمران میں **واتبعنا الرسول فاکتبنا مع**

★ نہ جانے یہ "سب" کون لوگ ہیں!

**الشاھدین** اور سورہ انعام میں پارہ ساتواں پہلے صفحے میں ہے **یقولون ربنا اٰمنا فاکتبنا مع الشاھدین** ان دونوں آیتوں میں اتباع اور ایمان کو وسیلہ بنایا گیا ہے۔ معلوم ہوا کہ اتباع پیغمبر وسیلہ ہے اور اس طرح غار والی حدیث صحیح سے اعمال صالحہ کا وسیلہ بنانا معلوم ہوتا ہے۔ البتہ یہ ضروری ہے کہ قائل اس کا توحید و سنت پر پختہ ہو، شرک اور بدعت سے بیزار ہو جیسا کہ شاہ ولی اللہ اور مولانا اسماعیل شہید اور مجدد الف ثانی وغیرہ۔ پس ایسے بزرگانِ دین سے جو ایسے کلمات منقول ہیں ان کی توجیہ کر دی گئی ہے۔ لہٰذا ان بزرگوں پر جو طعن دیتے ہیں کہ انہوں نے یہ کیوں لکھا ہے بالکل غلط ہے۔ جب ان کی عبارت کی توجیہ قرآن و سنت صحیحہ کے مطابق ہو سکتی ہے تو طعن کرنا بے معنی ہے۔ البتہ یہ ضروری ہے کہ عوام الناس کو اس قسم کی عبارت کا سبق دینا بہتر نہیں ہے کیونکہ یہ دور عام شرک و بدعت کا ہے۔ اس سے لوگ غلط فائدہ اٹھاتے ہیں نیز قرآن مجید کی تمام دعائیں اور احادیث صحیحہ کی دعائیں ایسی عبارت سے خالی ہیں۔ ھٰذا تحقیق شیخی وسندی **مولانا حسین علی مرحوم**" (جواہر القرآن: جلد ۲، صفحہ ۹۲۰)

اسی طرح اہلحدیث اور دیوبندی مسلک کے متفق علیہ شاہ اسماعیل دہلوی نے بھی اپنی کتاب "**تقویۃ الایمان**" میں (جس کے توحیدی مضامین کی یہ لوگ بڑی تعریفیں کرتے ہیں) اس توسل کو جائز قرار دیا۔ ملاحظہ فرمایئے:

"یہ جو لوگوں میں ایک ختم مشہور ہے کہ اس میں یوں پڑھتے ہیں **یا عبدالقادر شیئاً للہ** یعنی اے شیخ عبدالقادر دو تم اللہ کے واسطے، یہ لفظ نہ کہنا چاہیے ہاں اگر یوں کہے کہ یا اللہ کچھ دے شیخ عبدالقادر کے واسطے تو بجا ہے۔" (1)

"نصیحۃ المسلمین" کے نام سے منسلکہ اس کتاب کی دوسری قسط (فصل دوم: صفحہ ۵۴۶) میں اس طرح وضاحت فرمائی گئی کہ

---

(1) تقویۃ الایمان، مطبوعہ مرکنٹائل پرنٹنگ پریس، بازار فتحپوری، دہلی (۱۳۴۱ھ) حسب فرمائش آل انڈیا اہلحدیث کانفرنس، دہلی / مطبوعہ ملک سراج الدین اینڈ سنز، لاہور (۱۹۵۶ء) / مطبوعہ المکتبۃ السلفیۃ، لاہور، صفحہ ۸۱ / مطبوعہ میرمحمد کتب خانہ، آرام باغ، کراچی، صفحہ ۵۴ / مطبوعہ اسلامی کتب خانہ، اردو بازار، لاہور، صفحہ ۸۰ / مطبوعہ مکتبہ ثنائیہ، سرگودھا، صفحہ ۹۳

(اتنے حوالے اس لیے دیئے ہیں کہ یہ دونوں مسلک اس کتاب کو اب اس عبارت کے بغیر شائع کرتے ہیں جس کے ثبوت کے لیے دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی اور نعمانی کتب خانہ، اردو بازار، لاہور کی مطبوعہ تقویۃ الایمان ملاحظہ فرمایئے)

''یہ بھی جاننا چاہیے کہ اولیاء انبیاء سے بس اس طرح وسیلہ پکڑنا درست ہے کہ خدا کی بارگاہ میں یوں عرض کیا جائے:''الٰہی محمد مصطفیٰ ﷺ کے طفیل سے یا حضرت علی مرتضیٰ ؓ کے تصدق سے میری فلاں حاجت روا کر'' یہ صورت جائز ہے اور اس کے علاوہ جو اور صورتیں اختیار کی جاتی ہیں وہ ناجائز ہیں۔''

اس بات کی وضاحت کر دی جائے کہ سطور سابقہ میں فقہ حنفی کی کتابوں اور ان مسلک پرستوں کے لٹریچر کے حوالے صرف انہی کو چہرہ دکھانے کے لیے نقل کیے گئے ہیں ورنہ ان کا کہا اور لکھا، قرآن وحدیث کے فرمان کے مقابلے میں کوئی حجت نہیں رکھتا۔

ایک اور قابل غور بات دیکھیے کہ اس وسیلے کو اپنے حنفی اماموں کے حرام قرار دیئے جانے کے باوجود اسی فقہ حنفی کے پیرو ہونے کے دعویدار یہ مسلک پرست ''ختم چشتیہ'' میں ''شجرہ شریف'' پڑھ کر اللہ کو ڈھیروں شخصیات کا واسطہ دے کر دعائیں مانگتے ہیں۔ بریلوی و دیوبندی مسلک کے متفق علیہ ''امام الطائفہ'' امداد اللہ مہاجر مکی صاحب* نے **''شجرۂ پیران چشت اہل بہشت رضی اللہ عنہم''** میں مناجات کرتے ہوئے اسی طرح چالیس ہستیوں کا واسطہ دیا ہے۔ اس شجرے کی ایک مثلث اس طرح ہے:(1)

دور کر دل سے حجاب جہل و غفلت میرے رب
کھولدے دل میں درِ علم حقیقت میرے اب
ہادئ عالم علی مشکل کشا* کے واسطے

اور ''شجرۂ قادریہ قمیصیہ منظومہ'' میں بھی اسی طرح تینتیس ہستیوں کا نام بنام واسطہ دے کر مناجات کی گئی ہے ملاحظہ کیجیے کہ درجِ ذیل اشعار میں کس قدر واسطے دیئے گئے ہیں:(2)

---

★ بریلوی مصنف بھی انہیں ''حضرت حاجی امداد اللہ رضی اللہ عنہ'' لکھتے ہیں (گنبد خضریٰ: صفحہ ۴۳۶) اوراسی طرح دیوبندی مصنف بھی انہیں ''حضرت رضی اللہ عنہ'' لکھتے ہیں (کلیات امدادیہ: صفحہ آخر)

(1) کلیات امدادیہ (ارشادمرشد): صفحہ ۱۰۳

* قرآن میں فرمانِ الٰہی ہے کہ اللہ کے سوا کوئی مشکل کشا نہیں ہے۔(الانعام:۱۷/یونس:۱۰۷) علی رضی اللہ عنہ کو ''مشکل کشا'' کہنے پر شیعوں کو کافر کافر کہنے سے پہلے سپاہ صحابہ والوں کو اپنے امام صاحب کا یہ شعر ذہن میں رکھنا چاہیے۔

(2) کلیات امدادیہ (مثنوی گلزار معرفت): صفحہ ۲۱۷

۔ بحق حضرت نورِ محمد ﷺ — منور کن دلم از نور بیحد
۔ خداوندا بحق جملہ پیراں — مراہم درطریق شاں بمیراں
۔ بحق آل و ازواج و صحاب — بجملہ اولیا ابدال و اقطاب
۔ بغوث و فرد و ابرار و باوتاد — بعشاق و بعباد و بزہاد

اسی طرح اپنی ایک دوسری مثنوی ''جہاد اکبر'' کے آخر میں، اپنے فقہ کے مذکورہ بالا فیصلے کے علی الرغم ''بحق نبی ﷺ اور آل رسول ﷺ، بحق ابو بکرؓ، بحق عمرؓ، بحق علیؓ اور عثمانؓ'' بھی کہہ کر دعا مانگی گئی ہے۔[1]

بریلوی مسلک کا اس سلسلے میں عقیدہ کسی تبصرے کا محتاج نہیں۔ ان کے مجدد صاحب نے ایک شعر میں تو یہاں تک کہہ دیا کہ:

۔ بے ان کے واسطے کے خدا کچھ عطا کرے
حاشا غلط غلط یہ ہوس بے بصر کی ہے

جس پر یہ حاشیہ لکھا گیا:

''ائمہ دین تصریح فرماتے ہیں کہ دنیا میں اور آخرت میں، ظاہر میں اور باطن میں، جسم میں اور روح میں جو نعمت جو برکت جو خوبی روز ازل سے ابدالآباد تک جسے ملی اور ملتی ہے اور ملے گی، اس سب میں واسطہ و قاسم محمد رسول اللہ ﷺ سے ہیں۔ حضور کے ہاتھ سے ملیں اور ملتی ہیں اور ملتی رہیں گی۔'' [2]

دیکھیے اپنی ایک مستقل نظم کے ان دو اشعار میں انہوں نے کیا کچھ نہیں کہدیا:[3]

۔ وہی نورِ رب وہی ظلِ رب، ہے انہیں سے سب، ہے انہیں کا سب
نہیں انکی مِلک میں آسماں کہ زمیں نہیں کہ زماں نہیں
۔ بخدا خدا کا یہی ہے در، نہیں اور کوئی مفر مقر
جو وہاں سے ہو یہیں آکے ہو، جو یہاں نہیں تو وہاں نہیں

(1) کلیات امدادیہ (جہاد اکبر): صفحہ ۱۲۷
(2) حدائق بخشش، حصہ اوّل: صفحہ ۷۵
(3) الاستمداد: صفحہ ۱۳۶/نیز حدائق بخشش: حصہ اوّل، صفحات ۳۸، ۳۹

مذکورہ بالا مثنوی کے درج ذیل اشعار میں پیر امداداللہ صاحب نے بھی کچھ اسی طرح کی خامہ فرسائی فرمائی ہے:[1]

ے محمد ہے ممدوح ذات خدا محمد کا ہو وصف کس سے ادا
ے محمد سا مخلوق میں کون ہے اسی کا طفیل ہے یہاں جون ہے
ے نہ پیدا اگر ہوتا احمد کا نور نہ ہوتا دو عالم کا ہرگز ظہور
ے محمد خلاصہ ہے کونین کا محمد وسیلہ ہے دارین کا

اور ایک دوسری مثنوی میں وہ اس طرح گویا ہوئے ہیں:[2]

ے لی جیو خدا کے واسطے اُسدن مری خبر عصیاں کا میرے جب کھلے اخبار یارسول
ے دونوں جہان میں مجھ کو وسیلہ ہے آپ کا کیا غم ہے گرچہ ہوئمیں بہت خوار یارسول

اور ایک تیسری مثنوی میں وہ یہاں تک گئے:

ے کر وسیلہ اس کو اے امداد تو وصل سے حق کے ہو تا دلشاد تو
ے جو کہ اے امداد اللہ کا وصال بے وسیلہ اس کے چاہے ہے محال
ے ختم کر کے یہ مناجات نکو کر وسیلہ ذات پیغمبر ﷺ کو تو
ے بے وسیلوں کا وسیلہ ہے وہی بلکہ ساروں کا وسیلہ ہے وہی

(کلیات امدادیہ (جہاد اکبر):صفحہ ۱۰۸)

ان اشعار کی طوالت شاید بعض طبائع پر گراں گزری ہو (حالانکہ یہ صرف چند نمونے ہیں، اور ایسے نمونے آگے بھی آئیں گے)، لیکن اس سے کم از کم یہ تو ثابت ہو گیا کہ جنہیں توحید پرست سمجھ کر، بلند و بالا مقام دیئے جاتے ہیں اور جن کی تعریف میں زمین و آسمان کے قلابے ملائے جاتے ہیں، وسیلے کے اس شرک میں وہ کسی سے بھی پیچھے نہیں۔



(1) کلیات امدادیہ (گلزار معرفت): صفحہ ۲۰۵
(2) کلیات امدادیہ (مثنوی تحفۃ العشاق): صفحہ ۱۳۱

کتاب ہٰذا کے ردّ میں لکھی جانے والی تحریروں، تقریروں اور فتاویٰ میں وسیلے کے اس شرکیہ عقیدے کا دفاع کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ اس طرح کی قدیم و جدید مساعی نامسعود کی بنیاد عثمان بن حنیف رضی اللہ عنہ سے منسوب نابینا والی روایت ہوتی ہے جس میں بتایا گیا ہے کہ نبی ﷺ کے حسبِ ارشاد اُس شخص نے دو رکعت پڑھ کر نبی ﷺ کے وسیلے سے دعا کی تو اُس کی بینائی لوٹ آئی۔ ہمارے کتابچے "یہ مزار یہ میلے" میں مذکورہ روایت کے ایک راوی ابو جعفر مدینی پر محدثین کی جرح نقل کر کے اسے وضاع یعنی حدیثیں گھڑنے والا بتایا گیا۔ وسیلے کا دفاع کرنے والوں نے دعویٰ کیا کہ یہ مجروح ابو جعفر مدینی نہیں بلکہ دوسرا ابو جعفر الخطمی ہے جو بالکل ثقہ راوی ہے۔ مُلا تونسوی نے حسب معمول اس پر بھی ایک طومار باندھتے ہوئے اپنی دیرینہ بازاری زبان میں خوب لعن طعن کی اور اپنے زعمِ باطل میں اسے ثقہ ابو جعفر ثابت کیا ہے جس کی توثیق و ترجمے کے لیے ابن حجر کی تہذیب التہذیب کا حوالہ دیا ہے۔ مولوی صاحب کی عیاری ملاحظہ فرمایئے کہ جامع ترمذی مطبوعہ بیروت کے حوالے سے اس ابو جعفر کے بارے میں دعویٰ کر دیا کہ وہ ثقہ راوی ابو جعفر الخطمی ہے لیکن برصغیر کے مطبوعہ نسخوں میں اس کے خطمی نہ ہونے کی تصریح کو کتابت کی غلطی ٹھہرا دیا۔ چہ خوب! اسی کو کہتے ہیں میٹھا میٹھا ہپ ہپ کڑوا کڑوا تھو تھو۔ اور ایسے ہی دوغلے پن پر اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب میں بربادی کی وعید سنائی ہے:

وَيْلٌ لِّلْمُطَفِّفِينَ ۝١ الَّذِينَ إِذَا اكْتَالُوا عَلَى النَّاسِ يَسْتَوْفُونَ ۝٢ وَإِذَا كَالُوهُمْ أَو وَّزَنُوهُمْ يُخْسِرُونَ ۝٣

قارئین! جاننا چاہیے کہ یہ راوی ابو جعفر متنازعہ ہے کیونکہ اسی روایت کی کسی سند میں اسے المدنی، کسی میں المدینی، کسی میں الخطمی المدنی اور کسی میں اسے غیر الخطمی کہا گیا ہے:

☆ البدایہ والنہایہ اور مسند احمد میں روح بن عبادہ نے شعبہ سے جو روایت نقل کی ہے اس میں یہ ابو جعفر المدینی ہے (جلد ۲، صفحہ ۱۶۱)؛

☆ مستدرک حاکم میں محمد بن یعقوب نے عثمان بن عمر سے اور انہوں نے شعبہ سے جو روایت نقل کی ہے اس میں بھی یہ ابو جعفر المدینی ہے (جلد ۱، صفحہ ۳۱۳)؛

☆ مستدرک حاکم کی دوسری سند میں احمد بن سلیمان نے حسن بن مکرم سے اور انہوں نے عثمان بن عمر سے اور انہوں نے شعبہ سے جو روایت نقل کی ہے اس میں یہ ابو جعفر المدنی ہے (جلد ۱، صفحہ ۶۲۵)؛

☆ مستدرک حاکم کی تیسری سند میں احمد بن جعفر نے عبد اللہ بن احمد سے، انہوں نے احمد بن حنبل سے، انہوں محمد بن جعفر سے، انہوں نے شعبہ سے جو روایت نقل کی ہے اس میں بھی یہ ابو جعفر المدنی ہے (جلد ۱، صفحہ ۵۱۹)؛

☆ مستدرک حاکم کی چوتھی روایت حمزہ بن عباس سے ہے جو عباس بن محمد سے، وہ عوفی بن عمارہ سے، وہ روح بن القاسم سے اور وہ ابو جعفر الخطمی المدنی سے روایت کرتے ہیں (جلد ۱، صفحہ ۱۲۶)؛

☆ طبرانی کی معجم الصغیر کی روایت طاہر بن عیسیٰ سے ہے، وہ اصبغ بن فرج سے، وہ عبد اللہ بن وہب سے، وہ احمد بن شبیب سے، وہ روح بن القاسم سے روایت کرتے ہیں اور اس میں بھی ابو جعفر الخطمی المدنی ہے (جلد ۱، صفحہ ۱۸۳)؛

☆ عمل الیوم واللیلۃ میں ابن السنی نے ابو عروبہ سے، انہوں نے عباس بن فرح سے، انہوں نے احمد بن شبیب سے، انہوں نے روح بن القاسم سے جو روایت نقل کی ہے اس میں بھی ابو جعفر الخطمی المدنی ہے (صفحہ ۳۰۲)؛

☆ البدایہ والنہایہ میں ابن ماجہ سے جو روایت نقل کی ہے اس میں احمد بن منصور، عثمان بن عمر اور شعبہ ہیں اور اس میں صراحت ہے کہ یہ ابو جعفر الخطمی نہیں ہے (جلد ۶، صفحہ ۱۶۱)؛

☆ البدایہ والنہایہ میں ترمذی کی جو روایت محمود بن غیلان عن عثمان بن عمر عن شعبہ سے مروی ہے اس میں بھی صراحت ہے کہ یہ ابو جعفر غیر الخطمی ہے (جلد ۶، صفحہ ۱۶۱)؛ اس کے بارے میں ابن حجر کہتے ہیں کہ ترمذی نے کہا ہے کہ وہ الخطمی نہیں ہے۔ (التہذیب: جلد ۱۲، صفحہ ۵۸ / التقریب: صفحہ ۳۹۹)

مندرجہ بالا شواہد اس بات کو ثابت کرنے کے لیے کافی ہیں کہ یہ روایت مضطرب اور ساقط الاعتبار ہے اور ایک ایسی روایت پر کوئی عقیدہ قائم نہیں ہو سکتا جس کے کسی راوی کی ثقاہت کے بارے میں تیقن حاصل نہ ہو کیونکہ علماء کی صراحت ہے کہ ظنی دلائل پر ایمان و عقیدے کی بنیاد نہیں رکھی جا سکتی۔ اور ویسے بھی اس سے زیادہ سے زیادہ دعاء کرانا ہی ثابت ہوتا ہے جو نبی ﷺ نے اس نابینا صحابی کے لیے کر دی تھی۔(مزید تفصیل جاننے کے لیے ملاحظہ فرمایئے البصائر از مُلا طاہر، صفحات ۳۲۱ تا ۳۳۹)

اس عنوان پر مزید رہنمائی کے لیے کتاب الوسیلہ کا درجِ ذیل اقتباس ملاحظہ فرمایئے: **صحابی کا فعل کب حجت ہوتا ہے؟**

جو علما کہتے ہیں کہ صحابی کا قول حجّت ہے وہ بھی یہ شرط لگاتے ہیں کہ دوسرے صحابہ اُس کے مخالف نہ ہوں اور کوئی نص اُس کے خلاف موجود نہ ہو۔ صحابہ کی خاموشی بھی اِس بارے میں مُعتبر بتائی جاتی ہے، جس کی صُورت یہ ہے کہ اگر کوئی فعل یا قول شہرت پا گیا اور صحابہ رضی اللہ عنہم نے اُس پر اعتراض کی بجائے سکوت کیا تو سمجھا جائیگا کہ اُنہوں نے مخالفت نہیں کی، اور اُسے "اجماع اقراری" کہا جا سکتا ہے، کیونکہ صحابہ کسی باطل فعل کو بغیر اعتراض کئے چھوڑ نہیں سکتے۔ لیکن اگر وہ مشہور نہیں ہُوا اور اُس کے خلاف کوئی قول موجود نہیں ہے تو اُسے حجّت قرار دیا جا سکتا ہے، لیکن اگر معلوم ہو جائے کہ مخالفت ہوئی ہے تو پھر وہ بالاتّفاق حُجّت نہیں ہو سکتا۔ اور جب یہ نہ معلوم ہو سکے کہ اُس کی مخالفت ہوئی ہے یا موافقت تو اُسے اُسی حال میں مُعلّق چھوڑ دیا جائیگا، کسی پہلو پر بھی جزم نہ کیا جائیگا۔ لیکن اگر سُنّتِ نبوی اُس کے خلاف پر دلالت کرے تو باتّفاقِ اہل علم، حُجّت، رسول اللہ کی سُنّت میں ہو گی نہ کہ اُس کے قول و عمل میں۔

**عثمان بن حنیف کا قول حُجت نہیں**

اگر یہ مُسلّم ہے تو پھر عثمان بن حنیف وغیرہ بعض صحابہ رضی اللہ عنہم سے اگر یہ ثابت بھی ہو جائے کہ اُنہوں نے وفات کے بعد نبی صلعم کو وسیلہ بنانا (بغیر اس کے کہ آپ ﷺ دُعا یا شفاعت کریں) مشروع و مُستحب قرار دیا ہے، تو چونکہ ہمیں معلوم ہو چکا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور دوسرے اکابر صحابہ کی یہ رائے نہ تھی بلکہ وہ اِسے وفات کے بعد ناجائز سمجھتے تھے، اس لئے اُن کا (عثمان بن حنیف وغیرہ کا) قول ہر گز حُجّت نہیں ہو سکتا۔

**اجماعِ اقراری کی واضح مثالیں**

اِس بارے میں صحابہ رضی اللہ عنہم کا طریقہ یہ تھا کہ استسقاء کے موقع پر آپ ﷺ کی زندگی میں آپ ﷺ کی دُعا کو وسیلہ بناتے تھے، لیکن جب وفات ہو گئی تو پھر اُنہوں نے ایسا نہیں کیا بلکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے باتّفاقِ اہلِ علم اپنی صحیح و مشہور و ثابت دُعا میں جو عام الرّمادہ کے ہولناک قحط میں مہاجرین وانصار کے رُوبرو مانگی تھی، کہا تھا:

اللهم انا كنا اذا اجدبنا نتوسل اليك بنبينا فتسقينا، وانا نتوسل اليك بعم نبينا فاسقنا

”اے خدا جب ہم قحط میں مُبتلا ہوتے تھے تو اپنے نبی ﷺ کا وسیلہ تیرے سامنے پیش کرتے تھے اور تو ہمیں سیراب کر دیتا تھا، (اب) ہم اپنے نبی ﷺ کے چچا کا وسیلہ تیرے حضور لاتے ہیں، ہمیں سیراب کر دے۔“

اس دُعا پر تمام صحابہ رضی اللہ عنہم نے سکُوت کیا اور باوجود شُہرت کے کسی نے بھی اِسکی مخالفت نہ کی۔ بنابریں یہ دُعا اجماعِ اقراری کی ایک نہایت واضح مثال ہے۔

اِسی قسم کی دُعا معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ نے بھی اپنے عہدِ خلافت میں استسقاء کے موقع پر مانگی تھی۔ حالانکہ اگر وفات کے بعد بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے وسیلہ لینا درست ہوتا تو صحابہ رضی اللہ عنہم ضرور کہتے کہ رسول اللہ ﷺ کو چھوڑ کر عباس بن عبد المطلب رضی اللہ عنہ اور یزید بن الاسود رضی اللہ عنہ وغیرہ کو ہم کیوں وسیلہ بنائیں، حالانکہ آپ ﷺ افضل خلائق ہیں اور آپ ﷺ کا وسیلہ خُدا کی جناب میں سب سے افضل واعظم وسیلہ ہے؟

## دُعا کا وسیلہ تھا نہ کہ ذاتِ خاص کا

لیکن چونکہ اُن میں سے کسی ایک نے بھی یہ نہیں کہا اور دُوسری طرف ہمیں معلوم ہے کہ زندگی میں وہ صرف آپ ﷺ کی دُعاءِ شفاعت کو وسیلہ بناتے اور وفات کے بعد دُوسروں کی دُعاؤشفاعت سے وسیلہ چاہتے تھے تو ثابت ہو گیا کہ جو وسیلہ اُن کے نزدیک مشروع تھا وہ دُعا کا وسیلہ تھا نہ کہ کسی کی ذاتِ خاص کا۔

## حدیثِ اعمٰی کیوں حجت ہے

رہی حدیثِ اعمٰی تو وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور عام صحابہ رضی اللہ عنہم کے لئے حُجّت ہے کیونکہ اندھے سے یہی کہا گیا تھا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی دُعاؤشفاعت کو وسیلہ بنائے نہ کہ آپ ﷺ کی ذات کو۔ لیکن اگر فرض کر لیا جائے کہ کسی صحابی نے آپ ﷺ کی شفاعت کے بجائے آپ ﷺ کی ذات

کو وسیلہ بنانے کے لئے کہا، پوری مشروع دُعا کے بجائے اُس کے صرف بعض حصّوں کی تلقین کی، تو اِس صُورت میں بھی یہی کہا جایگا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا فعل موافق سُنّتِ نبوی ﷺ ہے اور اُس صحابی کا فعل مُخالفِ سُنّت ہے اور یہ کہ جو حدیث اُس نے روایت کی ہے خُود اُسی پر حجّت ہے۔ واللہ اعلم بالصّواب! ﴿کتاب الوسیلہ: صفحات ۲۲۷ تا ۲۲۹﴾

راوی ابو جعفر کی مندرجہ بالا بحث کے ساتھ ساتھ یہ بات بھی قابل غور ہے کہ اس کے استاد عمارۃ بن خزیمۃ بن ثابت جس سے اس نے یہ روایت نقل کی ہے، اس کے بارے میں امام ابن حزم کہتے ہیں کہ: **مجھول ، لا ادری من ھو** یعنی مجہول راوی ہے، نہیں معلوم کہ وہ کون ہے۔ بہر حال ایسی منفرد و مجروح روایت قران و حدیث کے نصوص کے خلاف دلیل نہیں بن سکتی۔

# شفاعت

مسلک پرستوں کا یہ بھی عقیدہ ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ اور ابو بکر و عمر رضی اللہ عنہما کی قبور کے پاس حاضر ہو کر شفاعت کی درخواست کرنا اور یہ کہنا بھی جائز ہے کہ

''حضرت میری مغفرت کی شفاعت فرمائیں۔'' پھر آپ کے وسیلے سے دعا کرے اور شفاعت چاہے[1]

وسیلے کا شرک ہونا پچھلے عنوان کے تحت بیان ہو چکا ہے۔ رہا معاملہ شفاعت کا تو اس سلسلے میں پھر آیت الکرسی کا حوالہ دیا جاتا ہے:

مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ (البقرۃ: ۲۵۵)

''کون ہے جو اس کی بارگاہ میں اس کی اجازت کے بغیر کسی کی سفارش کر سکے۔''

اللہ نے اس کا کسی کو اختیار نہیں دیا کیونکہ

قُلْ لِّلّٰهِ الشَّفَاعَةُ جَمِیْعًا ؕ (الزمر:۴۴)

''(اے نبی!) آپ کہہ دیجیے کہ شفاعت تو ساری اللہ کے اختیار میں ہے''

یہ تو اس کی مرضی پر منحصر ہے کہ اپنے مخلص بندوں میں سے جس کی چاہے عزت افزائی فرمائے اور میدان محشر میں اس کو حکم دے کہ وہ کسی مومن گنہگار کے لیے نپے تلے الفاظ میں اللہ سے سفارش کرے کہ مالک اس کے ساتھ رحمت کا معاملہ فرما دے، اور یہ صرف اللہ کی اجازت سے ہی ہو گا، کسی کے ذاتی اختیار سے ہرگز نہیں، کیونکہ ارشاد ربانی ہے:

وَاتَّقُوْا یَوْمًا لَّا تَجْزِیْ نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ شَیْـًٔا وَّلَا یُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ (البقرۃ:۴۸)

''اور اس دن سے ڈرو جب کوئی کسی کے کچھ بھی کام نہ آئے گا اور نہ کسی سے سفارش منظور کی جائے گی''

یَوْمَئِذٍ لَّا تَنْفَعُ الشَّفَاعَةُ اِلَّا مَنْ اَذِنَ لَهُ الرَّحْمٰنُ وَرَضِیَ لَهٗ قَوْلًا (طٰہٰ:۱۰۹)

---

(1) فتاویٰ رشیدیہ : صفحہ ۱۴۲/فضائل حج: صفحات ۱۴۰ تا ۱۵۰/ مولوی ادریس میرٹھی: روزنامہ جنگ کراچی، اقراء صفحہ، مؤرخہ۲۹ مئی ۱۹۹۲ء/ مفتی محمد جمیل نعیمی: روزنامہ جنگ کراچی، ۲۰ مارچ۱۹۹۸ء

''اس دن کسی کی سفارش کچھ فائدہ نہ دے گی مگر اس شخص کی جسے رحمٰن اجازت دے اور اس کی بات کو پسند کرے''

اِلَّا لِمَنِ ارْتَضٰى وَهُمْ مِّنْ خَشْيَتِهٖ مُشْفِقُوْنَ ﴿۲۸﴾ (الانبیاء:۲۸)

''اور وہ کسی کی سفارش نہیں کر سکتے مگر اس کی جس سے اللہ راضی ہو، اور وہ اس کی ہیبت سے ڈرتے رہتے ہیں۔''

وَلَا تَنْفَعُ الشَّفَاعَةُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا لِمَنْ اَذِنَ لَهٗ (سبا:۲۳)

''اور کسی کی بھی سفارش اس کے نزدیک فائدہ نہ دے گی مگر جس کے لیے وہ اجازت دے۔''

يَوْمَ يَقُوْمُ الرُّوْحُ وَالْمَلٰٓئِكَةُ صَفًّا ۙ لَّا يَتَكَلَّمُوْنَ اِلَّا مَنْ اَذِنَ لَهُ الرَّحْمٰنُ وَقَالَ صَوَابًا ﴿۳۸﴾ (النبا:۳۸)

''جس دن روح (جبرئیل) اور سارے فرشتے صف باندھے کھڑے ہوں گے تو کوئی بول نہ سکے گا مگر جس کو رحمٰن اجازت بخشے اور اس نے بات بھی درست کہی ہو۔''

وَلَا يَمْلِكُ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهِ الشَّفَاعَةَ اِلَّا مَنْ شَهِدَ بِالْحَقِّ وَهُمْ يَعْلَمُوْنَ ﴿۸۶﴾ (الزخرف: ۸۶)

''اور اللہ کو چھوڑ کر جن کو یہ پکارتے ہیں، وہ شفاعت کی قدرت نہیں رکھتے، مگر جو گواہی دیں حق کے ساتھ اور جو جانتے ہوں''

وَكَمْ مِّنْ مَّلَكٍ فِى السَّمٰوٰتِ لَا تُغْنِىْ شَفَاعَتُهُمْ شَيْئًا اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ اَنْ يَّاْذَنَ اللّٰهُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيَرْضٰى ﴿۲۶﴾ (النجم: ۲۶)

''اور آسمانوں میں بہت سے فرشتے ہیں جن کی سفارش کچھ بھی فائدہ نہیں دیتی مگر اس وقت کہ اللہ جس کے لیے چاہے اجازت دے اور پسند کرے''

یعنی کوئی کسی کافر، مشرک، بدعتی کی سفارش نہیں کر سکے گا، اور سفارش کی اجازت محض اس کی عزت افزائی کے لیے دی جائے گی۔ وہ نہ تو اللہ کی مرضی کے خلاف سفارش کریں گے نہ اللہ ان کی سفارش کا پابند ہو گا کہ ضرور ہی قبول کی جائے۔ خالص ایمان کے حامل مومنوں کی تقاصیر پر اللہ کے رسول ﷺ اور دیگر انبیاء علیہم السلام اور صالحین رحمۃ اللہ علیہم بے شک ان کی شفاعت فرمائیں گے۔ لیکن اس کے لیے ان کی قبروں پر جا کر ان کو پکارنا،

شفاعت کی دعا کرنا، یہ سمجھتے ہوئے کہ یہ ہماری دعا سن رہے ہیں، کفر و شرک اور قرآن کا انکار ہے۔ باقی زکریا کاندھلوی صاحب وغیرہ نے مذکورہ حوالہ جات میں جو روایتیں زیارتِ قبر پر حلت شفاعت سے متعلق نقل کی ہیں، وہ تمام کی تمام متکلم فیہ، موضوعہ، مخترعہ، منکر اور ضعیف روایتیں ہیں۔

''کتاب الوسیلہ'' جو ابن تیمیہ کی کتاب ''قاعدۃ جلیلۃ فی التوسل والوسیلۃ'' کا ترجمہ ہے، اس میں کئی مقامات پر مذکورہ روایات پر تفصیلی تبصرہ کرتے ہوئے انہیں ناقابلِ اعتبار ٹھہرایا ہے۔ ایک جگہ لکھتے ہیں:

**احادیث متعلقہ زیارت قبر اور فضیلتِ صحابہؓ**: رہیں قبر انور کی زیارت کی حدیثیں، تو سب کی سب ضعیف اور ناقابل التفات ہیں، اِسی لیے اصحابِ صحاح و سنن نے اُن میں سے کوئی ایک روایت بھی نہیں لی۔ اُن میں سب سے قوی حدیث عبداللہ بن عمر العمریؓ کی ہے، مگر وہ بھی فی نفسہ ضعیف اور جھوٹ کی سیاہی سے کالی ہو رہی ہے۔ مثلاً بقول راوی فرمایا:

من زارنی من بعد مماتی فکانما زارنی فی حیاتی

''جس نے میری موت کے بعد میری زیارت کی، گویا زندگی ہی میں میری زیارت کی۔''

اِس کا باطل اور مخالف ہونا بالکل ظاہر ہے۔ کیونکہ جس نے ایمان کے ساتھ آپؐ کی زندگی میں زیارت کی، صحابی ہے، اور اگر آپؐ کی طرف ہجرت کی یا آپؐ کے ساتھ جہاد میں شریک ہوا تو اَور بھی بڑے درجے کا مُستحق ہے۔ اور معلوم ہے کہ بعد کا کوئی مسلمان کتنا ہی بڑھ جائے صحابہؓ کی فضیلت کو نہیں پہنچ سکتا۔ صحیحین میں ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا:

لاتسبوا اصحابی فوالذی نفسی بیدہ لوانفق احدکم مثل اُحد ذھبا ما بلغ مد احدھم ولا نصیفہ

''میرے اصحاب کو بُرا نہ کہو، کیونکہ قسم ہے اُس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اگر تم اُحد پہاڑ کے برابر بھی سونا خرچ کرو تو بھی اُن کی ایک مٹھی کو نہ پہنچو گے۔''

**سفر زیارت اور صحابہؓ کا درجہ**: پس اگر بعد کا کوئی مُسلمان فرض و واجب اعمال و عبادات مثلاً حج، جہاد، صوم، صلوٰۃ کے ذریعہ سے بھی صحابہؓ کے برابر نہیں ہو سکتا تو ایک ایسے فعل (زیارت قبر نبوی) کے ذریعہ سے کیونکر اُن کا ہم رُتبہ یا اُن جیسا ہو سکتا ہے، جو باتّفاقِ جملہ اہلِ اسلام فرض و واجب نہیں بلکہ اس کے ارادے سے سفر کا حکم بھی نہیں دیا گیا، حکم کیا معنی، اِس

قسم کے سفر ہی سے منع کر دیا گیا ہے! ہاں مسجدِ نبویؐ اور مسجدِ اقصیٰ میں نماز کے لئے سفر مستحب اور حج کے لئے کعبہ کا سفر فرض ہے، مگر اِس مستحب و فرض سفر سے بھی کوئی شخص صحابہؓ کے درجہ کو نہیں پہنچ سکتا، کُجا ایسے سفر سے جس کی ممانعت ثابت ہے۔

**زیارت قبور اور نذرومنت:** تمام ائمہؒ متفق ہیں کہ اگر نبی صلی اللہ علیہ وسلم یا دوسرے انبیاء و صالحین کی قبروں کی زیارت کے لئے منّت مانی گئی تو اُسے پُورا کرنا روا نہیں، اِس کے خلاف مسجدِ نبویؐ اور مسجدِ اقصیٰ میں نماز کی منّت کا پُورا کرنا ضروری ہے۔

اس بارے میں امام شافعیؒ سے دو قول مروی ہیں: ایک یہ کہ اِس منّت کا پُورا کرنا واجب ہے اور یہی امام احمدؒ اور امام مالکؒ کا مذہب ہے، اور دوسرا قول یہ ہے کہ واجب نہیں اور یہ امام ابو حنیفہؒ کا مذہب ہے جن کا اصول ہی یہ ہے کہ نذر اُسی فعل کی واجب ہو گی جو شرعاً خود واجب ہے اور چونکہ اِن دونوں مسجدوں کا سفر شرعاً واجب نہیں، اِس لئے اُن کے نزدیک اِس سفر کی نذر بھی واجب نہیں۔ لیکن اکثر علماء کی رائے یہ ہے کہ عبادات و طاعات کی نذر پوری کرنی چاہئے کیونکہ صحیح بخاری میں ہے کہ فرمایا:

من نذر ان یطع اللّٰہ فلیطعه و من نذر ان یعصی اللّٰہ فلا یعصه

"جس نے اللہ کی اطاعت کی نذر مانی، چاہئے کہ اطاعت کرے اور جس نے نافرمانی کی نذر مانی، چاہئے کہ نافرمانی نہ کرے۔"

**ناواجب کا عامل اور صحابہؓ کا ہم پلّہ؟** رہا قبورِ انبیاءؑ و صالحین کی زیارت کے لئے سفر، تو وہ نذر ماننے کی وجہ سے کسی امام کے نزدیک بھی واجب نہیں ہوتا۔ پھر یہ کہنا کیونکر صحیح ہو سکتا ہے کہ جو ایسا کریگا، صحابہؓ کا ہم درجہ ہو جائیگا؟ خصوصاً ایسی حالت میں کہ امام مالکؒ اِس قول تک کو بُرا اور مکروہ قرار دیتے ہیں کہ "میں نے قبرِ نبوی کی زیارت کی"۔ اور یہ اِس لئے کہ لفظ "زیارت" مجمل ہے جس میں بدعی زیارت بھی داخل ہے جو شرک کی قسم سے ہے۔

**شرعی و بدعی زیارت:** قبورِ انبیاء و مومنین کی زیارت، جیسا کہ پہلے بیان ہو چکا، دو قسم کی ہے: شرعی زیارت اور بدعی زیارت۔ **شرعی زیارت سے مقصود نمازِ جنازہ کی طرح صاحبِ قبر پر سلام اور اُس کے حق میں دُعا ہوتی ہے۔** بدعی زیارت مُشرکین و مُبتدعین کی زیارت ہے، جو مُردوں سے دعائیں کرنے اور منّتیں ماننے جاتے ہیں، یا یہ سمجھتے ہیں کہ کسی بزرگ کی قبر کے پاس دُعا مانگنا، مسجدوں اور گھروں میں دُعا مانگنے سے افضل ہے، یا یہ کہ خُدا کو اُن کی قسم دلانا، یا

اُن کی ذات کے حوالہ سے سوال کرنا، مشروع اور قبولیتِ دُعا کا ذریعہ ہے۔ یہ بدعی زیارت ہے اور اِس سے منع کیا گیا ہے۔

پس چونکہ لفظ "زیارت" مشتبہ و مجمل اور حق و باطل دونوں کو محتمل تھا اِس لئے امام مالکؒ نے اِسے ناپسند کیا اور ایسے الفاظ اختیار کئے جن میں اِس طرح کا اشتباہ نہیں، مثلاً **نبی صلعم پر سلام وغیرہ۔**

امام مالکؒ کی اِس رائے پر قبر نبوی کی زیارت والی حدیثوں سے اعتراض نہیں کیا جاسکتا کیونکہ وہ سب کی سب ضعیف بلکہ موضوع ہیں جن سے دین میں کوئی کام نہیں لیا جاسکتا۔

**مَابَیْنَ قَبْرِیْ وَمِنْبَرِیْ رَوْضَۃٌ** الحدیث: حدیث میں ہے کہ آپؐ نے فرمایا:

مابین بیتی ومنبری روضۃ من ریاض الجنۃ

"میرے گھر اور میرے منبر کے درمیان کی جگہ جنّت کے چمنوں میں سے ایک چمن ہے۔"

یہ نہایت صحیح و ثابت حدیث ہے لیکن بعضوں نے اسے بالمعنی روایت کر دیا ہے کہ "مابین قبری و منبری الخ" (میری قبر اور میرے منبر کے درمیان) حالانکہ آپؐ نے یہ اُس وقت فرمایا تھا جب آپؐ زندہ موجود تھے اور قبر کا نام و نشان تک نہ تھا۔ اِسی لئے جب صحابہؓ میں آپؐ کی جائے دفن کے بارے میں اختلاف ہوا تو کسی نے بھی اِس حدیث سے استدلال نہیں کیا، ورنہ اگر یہ حدیث لفظ "قبری" کے ساتھ اُن کے سامنے ہوتی تو نص شرعی کا کام دیتی اور کوئی جھگڑا پیدا نہ ہوتا۔ آپؐ حضرت عائشہؓ کے حجرہ میں دفن کئے گئے۔ پھر جب ولید بن عبدالملکؒ کی خلافت اور مدینہ پر عمر بن عبدالعزیزؒ کی امارت کے زمانہ میں مسجد نبوی میں توسیع کی گئی تو ازواجِ مطہّرات کے حُجرے جو مشرق میں قبلہ کی طرف تھے خرید کر اُس میں ملا دئے گئے، حضرت عائشہؓ کا حُجرہ بھی اُسی وقت سے مسجد میں داخل ہو گیا اور بیرونی دیوار ترچھی بنا دی گئی کیونکہ صحیح مسلم کی حدیث میں ہے کہ

لاتجلسوا علی القبور ولا تصلوا الیھا

"نہ قبروں پر بیٹھو اور نہ اُنکی طرف مُنہ کر کے نماز پڑھو۔"

**قبروں کو مسجد بنانا!** اِسی طرح قبروں کو مسجد قرار دینے یعنی قصداً اُن کے قریب جا کر نماز پڑھنے سے منع کیا ہے، اگرچہ مصلّی خُدا ہی کے لئے نماز کیوں نہ پڑھ رہا ہو۔ پس جو لوگ انبیاء و صالحین کی قبروں پر جاتے ہیں تاکہ وہاں نماز پڑھیں یا دُعا کریں تو وہ بعینہ اُس حرام کے مرتکب ہوتے ہیں جس کی راہیں اللہ اور اس کے رسولؐ نے بند کر دی ہیں۔ **ہاں مشروع سلام اور متوفّی کے حق میں دُعا کے لئے جانا دُرست ہے جیسا کہ مذکور ہوا۔**

............

**قبر شریف کے پاس جاکر دُعا طلب کرنا:** پھر یہ کہ وفات کے بعد اور قبر شریف کے پاس آپؐ سے شفاعت و دعا و استغفار کی درخواست کسی امام کے نزدیک بھی مشروع نہیں۔ ائمہ اربعہؒ اور اُن کے قدیم اصحاب نے اس کا کہیں ذکر نہیں کیا البتہ بعض متاخّرین نے اس طرح کی بات کہی ہے اور ایک حکایت بھی بیان کی ہے کہ ایک بدّو قبر نبویؐ پر حاضر ہُوا اور آیت وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ الخ پڑھی، پھر اُس نے خواب میں دیکھا کہ خُدا نے اُسے بخش دیا۔

لیکن مجتہدین اصحابِ مذاہب میں سے کسی ایک نے بھی اِس طرح کی کوئی چیز بیان نہیں کی اور یہ لوگ بھی جو کچھ بیان کرتے ہیں، بلا کسی شرعی دلیل کے ہے، جس کا کوئی وزن نہیں۔ اور ظاہر ہے قبر کے پاس آپؐ سے دُعا و شفاعت و استغفار کی التجا اگر جائز ہوتی تو صحابہؓ اور تابعینؒ اِسے سب سے پہلے جانتے اور اِس پر سب سے پہلے کاربند ہوتے۔ نیز ائمہؒ اسلام اِسے نقل و روایت کرتے۔

**سلف صالح کا روّیہ:** امام مالکؒ نے کیا ہی خوب فرمایا: لایصلح آخر ھذہ الامۃ الا بما صلح اوّلھا (اس اُمّت کا آخر بھی اُسی سے درست ہو گا جس سے اِس کا اوّل دُرست ہوا ہے) اور کہا "اِس اُمّت کے اوائل سے مجھے یہ بات نہیں پہنچی۔" پس ایسا امام جس کا یہ قول ہے کیا ایسا دین ایجاد کریگا جو سلف میں سے کسی سے بھی منقول نہیں اور اُمّت کو حکم دے گا کہ انبیاء و صالحین سے اُن کی قبروں کے پاس دُعا و شفاعت و استغفار طلب کریں، ایک ایسی بات جو سلف صالح میں سے کسی نے بھی نہیں کی اور نہ کہی؟

(کتاب الوسیلہ: صفحات ۱۷۱ تا ۱۷۴ نیز ۱۷۸ تا ۱۷۹)

مندرجہ بالا اقتباس میں علاوہ سرخیوں کے خط کشیدہ اور گہرے الفاظ میں جو بات بیان کی گئی ہے وہ درست نہیں۔ اگرچہ صحیح احادیث میں قبرستان میں پڑھنے کی جو مسنون دعاء بتائی گئی ہے اس میں مُردوں کے لیے سلام اور استغفار کے الفاظ منقول ہیں لیکن اس کے لیے خصوصی طور سے کسی قبر کی زیارت کے لیے جانا اسلامی تعلیمات کے خلاف ہے۔ اور یہ عقیدہ رکھنا کہ مردہ ہمیں دیکھ رہا ہے، ہمارا سلام سن رہا ہے، یہ تو قرآن کا انکار ہے اور قبر پرستی کی بنیاد۔ اسی طرح سے مذکورہ اقتباس کے بعد ابن تیمیہ نے نبی ﷺ کا سلام سننے، جواب دینے کے لیے روح لوٹا دیئے جانے، فرشتوں کا سلام پہنچانے، درود پیش ہونے، وغیرہ کے بارے جو روایات نقل کی ہیں وہ سب کی سب قرآن کی مخالفت پر مبنی ہیں۔ یہ وہی روایات ہیں جن سے ابن تیمیہ کے امامِ مسلک احمد بن حنبل اور شاگردِ رشید ابن قیم وغیرہ

نے استدلال کرتے ہوئے عودِ روح، عرضِ اعمال اور سماعِ موتیٰ کے کفریہ و شرکیہ عقائد تعلیم کیے ہیں جن سے ہم قطعاً بری و بیزار ہیں۔ ان کی جو باتیں شریعت اسلامی کے مطابق ہیں، انہیں ہم تسلیم کرتے ہیں اور جو بات اس کے مخالف اور متصادم ہے اس سے ہم برأت کا اظہار کرتے ہیں۔

ہمارے مؤقف کی مخالفت میں لکھی جانے والی تحریروں میں اعتراض اٹھایا جاتا ہے کہ ایک طرف تو ابن تیمیہ اور ان کے امام کو کفریہ عقائد کا حامل قرار دیا جاتا ہے دوسری طرف انہی کی کتابوں سے حوالے بھی دیئے جاتے ہیں۔ واضح ہو کہ ایک ابن تیمیہ یا ان کے امام کیا، ہم تو ہر کسی کی تحریر و تقریر میں موجود حق کو تسلیم کرتے ہیں لیکن جس کسی نے بھی باطل کی ترویج و اشاعت کی، مسلک پرستوں کی طرح ہم آنکھ بند کرکے اس کو قبول نہیں کرلیتے بلکہ زبان و قلم سے اُس کی تردید و نفی کرتے ہیں اور اس کے باطل ہونے کا کھل کر اظہار کرتے ہیں کہ یہ ایمان کا تقاضا ہے اور رحمٰن کے بندوں کی شان ہے، کما قال:

وَالَّذِيْنَ اِذَا ذُكِّرُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ لَمْ يَخِرُّوْا عَلَيْهَا صُمًّا وَّ عُمْيَانًا (الفرقان:۷۳)

”اور وہ لوگ کہ جب انہیں ان کے رب کی آیات سے نصیحت کی جاتی ہے تو ان پر بہرے اور اندھے ہو کر نہیں گرتے۔“

وَالَّذِيْنَ اجْتَنَبُوا الطَّاغُوْتَ اَنْ يَّعْبُدُوْهَا وَ اَنَابُوْٓا اِلَى اللّٰهِ لَهُمُ الْبُشْرٰى ۚ فَبَشِّرْ عِبَادِ ﴿۱۷﴾ الَّذِيْنَ يَسْتَمِعُوْنَ الْقَوْلَ فَيَتَّبِعُوْنَ اَحْسَنَهٗ ؕ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ هَدٰىهُمُ اللّٰهُ وَ اُولٰٓئِكَ هُمْ اُولُوا الْاَلْبَابِ ﴿۱۸﴾ (الزمر:۱۸،۱۷)

”اور جنہوں نے طاغوت کی بندگی سے اجتناب کیا اور اللہ کی طرف انابت اختیار کی، ان کے لیے بشارت ہے، پس میرے بندوں کو بشارت سنادو جو بات کو سنتے ہیں اور ان میں سے احسن کی اتباع کرتے ہیں؛ یہی ہیں جن کو اللہ نے ہدایت دی ہے اور یہی سمجھ دار ہیں۔“

کتابِ ہٰذا کے ردّ میں لکھی جانے والی تحریروں میں مسلک پرست اپنے اکابرین کے اس باطل عقیدے کا دفاع کرتے ہوئے ان مذکورہ احادیث کے درست ہونے پر اصرار کرتے ہیں۔ مُلاّ مجیب نے یہاں بھی حسبِ معمول تیسرے چوتھے درجے کی ناقابلِ استدلال

روایات سے قبرِ نبوی کی زیارت کی فضیلت ثابت کرنے کی کوشش کی ہے اور ان روایات کے ضعف کو دور کرنے کے لیے فنکارانہ چابکدستی دکھاتے ہوئے بڑے داؤ پیچ لگائے ہیں۔ محدثین نے اگر ان روایات کے راویوں پر جرح کی ہے تو اسے غیر وزنی، مبہم اور غیر مفسر قرار دے دیا ہے؛ لطیفہ یہ کہ اگر اشرف علی تھانوی صاحب کے بھانجے ظفر احمد عثمانی صاحب نے اگر ان میں سے کسی روایت کو درست قرار دے دیا تو اُسے بھی لے لیا لیکن امام جوزی نے اگر اُسے صدیوں پہلے غلط کہا تو ردّ کر دیا! ان روایات کا اِرسال اور راویوں کا منفرد و مجہول ہونا بھی انہیں کوئی ضرر نہیں دیتا!

مُلاّ تونسوی نے بھی اپنی پیشہ ورانہ مہارت کا مظاہرہ کرتے ہوئے اسی طرح چوتھے درجے کی روایات اور تفسیری اقوال کی بنیاد پر اِس باطل کو حق ثابت کرنے کی سعیٔ نامراد کی ہے۔ تمہید میں عرض کرتے ہیں کہ

> ”حضور اکرم ﷺ اپنی قبر مبارک میں بہ تعلق روح بجسدہ زندہ ہیں.......اور قبر شریف میں روح اور جسد کے تعلق کی وجہ سے آپ ﷺ زائرین کا سلام سنتے ہیں اور جواب مرحمت فرماتے ہیں. قبر کی یہ زندگی حق و سچ مسلمہ حقیقت ہے♥ اور اسی زندگی کی وجہ سے بعد از سلام آپ ﷺ کی خدمت میں یہ درخواست کرنا بھی جائز ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ آپ ہمارے لئے دعاء مغفرت فرمائیں اور اللہ تعالیٰ کے ہاں ہماری سفارش فرمائیں کہ ہماری فلاں حاجت کو اللہ تعالیٰ پورا فرمائے وغیرہ وغیرہ اسی طرح اگر کسی شخص نے زائر کو کہا کہ بوقت زیارت حاضری میری طرف سے حضور اکرم ﷺ کی خدمت میں سلام عرض کرنا تو اس کی طرف سے سلام بھی پیش کرے اور یہ سب باتیں کتاب و سنت اور اجماع امت سے ثابت ہیں چنانچہ چند دلائل ملاحظہ فرمائیں“ (صفحہ ۳۳۰)

اور اس کے بعد ”کتاب و سنت“ کے ان دلائل میں تفسیری اقوال پیش کیے جن میں سورۂ نساء کی آیت ۶۴ سے متعلق مفتی شفیع عثمانی کا یہ قول بھی ہے:

---

♥ اس عقیدے و نظریئے کی حقیقت آئندہ صفحات میں دی گئی ہے۔

"**یہ آیت اگرچہ خاص واقعہ منافقین کے بارے میں نازل ہوئی ہے** لیکن **اس کے الفاظ سے ایک عام ضابطہ نکل آیا** کہ جو شخص رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوجائے اور آپؐ اس کے لئے دعائے مغفرت کردیں اس کی مغفرت ضرور ہوجائے گی اور آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حاضری جیسے آپؐ کی دنیوی حیات کے زمانہ میں ہوسکتی تھی اسی طرح آج بھی روضہ اقدس پر حاضری اسی حکم میں ہے (تفسیر معارف القرآن:ص۴۵۹ج ۲)۔"

مُلاّ مجیب کی بھی فنکاری ملاحظہ فرمایئے! ان موصوف نے اپنے مسلکی بھائی کی مکھی پر مکھی مارتے ہوئے آیتِ مذکورہ سے یہی استدلال کرتے ہوئے پہلے راہ ہموار کی کہ "**جو کام دنیاوی زندگی میں جائز تھا وہ قبر کی زندگی میں بھی درست ہے ہرگز شرک نہیں شرک ہوتو دونوں زندگیوں میں ہو**" اور پھر اپنا مطلب کشید کرنے کے لیے اس آیت کو اپنے باطل استدلال کی خراد پر چڑھادیا کہ :-

"**اگرچہ یہ آیت خاص واقعہ میں نازل ہوئی لیکن الفاظ میں عموم معتبر ہوتا ہے** کیونکہ قرآن مجید قیامت تک عمل کے لیے آیا ہے تو اگر منافق مغفرت کی دعا آپ ﷺ سے کراتے تو اللہ قبول فرماکر مغفرت فرمادیتے اور ایمان بھی نصیب فرمادیتے تو مسلمان دعاء مغفرت کرائیں تو بھی یقیناً اللہ قبول فرماکر مغفرت فرمادیں گے اور جب آپ سے دعاء مغفرت کرانا دنیاوی زندگی میں اللہ تعالیٰ کا حکم ہے اور ذریعہ مغفرت ہے تو روضۂ مبارک پر حاضر ہوکر دعاء مغفرت کی درخواست کرنا بھی ضرور ذریعہ مغفرت ہوگا کیونکہ آپ ﷺ قبر اطہر میں زندہ ہیں اور نزدیک سے سنتے ہیں۔" (صفحہ ۶۰)

مقامِ حیرت ہے کہ مدرسوں میں برسوں اصولِ فقہ پڑھنے پڑھانے اور زندگی فقہی گتھیاں سلجھانے اور موشگافیاں کرنے میں بِتانے والوں نے کس طرح بلا دلیل ایک "خاص" کو "عام" کرلیا اور لوگوں کو قبر پرستی کا لائسنس جاری کردیا! ہم سے شرک کی تعریف کرنے کے طلبگاروں کو یہ بات شرک ہی نظر نہیں آتی کہ کوئی اللہ کی طرح حی لایموت رہے اور سمعی اسباب کے بغیر ہر ایک کی ہر وقت سنے!

مُلاّ مجیب نے قبر نبوی کی زیارت سے متعلق زیر نظر غیر مستند روایات کے لیے ہمارے دیئے گئے ابن تیمیہ کے مذکورہ بالا حوالے پر اور مُلاّ تونسوی نے عمومی اعتبار سے ہر اُس

ضعیف روایت کے حوالے سے جس کے بارے میں ہمارے لٹریچر میں محدثین کی جروح نقل کی گئی ہیں، یہ اعتراض اٹھایا ہے کہ ایک طرف تو ان لوگوں کو "مشرک اور خلافِ قرآن عقیدہ رکھنے والا کہتے ہیں"، دوسری طرف ان کی تحقیق پر اعتماد کرتے ہوئے ان کی کتابوں کے حوالے بھی دیتے ہیں! ...... جیسا کہ ہم نے اپنے رسالے "حبل اللہ" کے شمارہ ۵۲ میں مُلّا تونسوی کی مذکورہ کتاب کے ایک حصے کا تفصیلی جواب دیتے ہوئے بتایا، مُلّا موصوف نے یہ انداز اپنی کتاب میں ہر اس جگہ اختیار کیا ہے جہاں انہوں نے اپنے ان عقائد و نظریات کا دفاع کیا ہے جن کی تائید میں ان کی پیش کی جانے والی روایات کو ہم نے اسماء الرجال کے فن کے تحت جرح و تعدیل کی بنیاد پر ناقابل قبول ثابت کیا ہے۔ دین کو پیشہ بنا کر اس کی حرام کمائی کو جائز ٹھہرانے والی روایات ہوں یا تعویذ گنڈے کے شرک کو ثواب بتانے والی روایات، نبی ﷺ کی قبر کی زیارت پر شفاعت نبوی لازم بتانے والی جھوٹی روایات ہوں یا نبی ﷺ کو تخلیقِ کائنات کا سبب بتانے والی موضوع روایات، وسیلے کے شرک کو جائز کرنے والی من گھڑت روایات ہوں یا قبر پرستی کے شرک کو فروغ دینے والی مخترعہ روایات، جہاں اور جس مقام پر مُلّا جی کو اپنی پیش کردہ روایات کی صحت اس فن کے تحت متاثر ہوتی نظر آئی، وہیں انہوں نے اپنے اس حربے کو آزمایا اور یہ فنکاری دکھائی ہے!

ہمارے لٹریچر میں مسلک پرستوں پر یہ بات پہلے ہی واضح کر دی گئی ہے کہ

> "جن جرح و تعدیل کی کتابوں کے حوالے پیش کیے گئے ہیں وہ ان "حضرات" کی اپنی کتابیں نہیں ہیں بلکہ انہوں نے سلف کی کتابوں کا، جو کمیاب اور طویل تھیں، صرف اختصار پیش کیا ہے اور بس؛ باقی جہاں وہ قُلْتُ (میں کہتا ہوں) کہہ کر عبارت لاتے ہیں، وہ سلف کی جرح کی شدت کو کم کرنے یا ختم کرنے اور اپنے عقیدے کی حفاظت ہی کے لیے ہوتی ہے!"

(ایمان خالص: قسط دوم، صفحہ ۳۰)

اور ویسے بھی یہ اصول ہم صرف ان مسلک پرستوں کے باطل کو واضح کرنے کے لیے استعمال کرتے ہیں تاکہ انہیں بتائیں کہ دیکھو تمہارا باطل تو خود تمہارے ہی اصولوں پر پورا نہیں اترتا۔ اور ان اصولوں بلکہ تمام کتب ہائے فنون، شروح و تفاسیر، قرآن و حدیث، جو

انہی مسلک پرستوں کے ذریعے شائع ہوتے ہوئے ہم تک پہنچے ہیں، ان کو اگر ہم دینی امور میں مدد اور معاون سمجھ کر استعمال کرتے بھی ہیں تو نبی ﷺ کے اس فرمان کے تحت کہ:

اِنَّ اللهَ يُؤَيِّدُ هٰذَا الدِّيْنَ بِالرَّجُلِ الْفَاجِرِ ▽

"بیشک اللہ تعالیٰ فاجر آدمی کے ذریعے بھی اس دین کی مدد کرتا ہے۔"

مُلّا جی نے اسی مذکورہ فنکاری میں یہ ایک نیا اصول بھی وضع کیا جس کی بنیاد پر ہر باطل حق اور ہر غلط صحیح قرار دیا جاسکتا ہے۔ مُلّا جی نے قبر نبوی پر آکر سلام کرنے، گناہوں کی معافی چاہنے اور دعا کی درخواست کرنے سے متعلق ایک حکایت بیان کی اور اس کے بارے میں لکھا کہ

"قارئین کرام! یہ حکایت مشہور ہے، اس کو تلقی بالقبول کا درجہ حاصل ہے اور **جس روایت کو تلقی بالقبول کا درجہ حاصل ہو جائے اس کی سند دیکھنے کی ضرورت نہیں ہوا کرتی وہ روایت خود بخود قابل قبول بن جاتی ہے۔**" (صفحہ ۳۳۳)

ایک دوسرے مقام پر اس طرح گوہر افشانی فرمائی:

"ہوا پرست لوگ خواہ مخواہ فرق بیان کرنے والی احادیث کو ناقابل قبول بناتے ہیں ورنہ جن علماء اصول حدیث نے پہچان کے اصول وضع کئے ہیں منجملہ اصول یہ بھی ہے کہ جس حدیث کو تلقی بالقبول کا درجہ حاصل ہو جائے، جس حدیث سے کوئی فقہ استدلال کرے اور جو حدیث مختلف سندوں سے مروی ہو تو وہ حدیث مقبول کے درجہ میں شمار ہو جاتی ہے خواہ وہ سند کے لحاظ سے ضعیف بھی ہو" (صفحہ ۴۱۷)

مُلّا موصوف نے اپنے اس نادر اصول کا کوئی حوالہ نہیں دیا، بہر حال اپنے اس خود ساختہ اصول کے تحت انہوں نے اپنے کفریہ شرکیہ باطل عقائد و نظریات کے لیے پیش کی جانے والی ہر ضعیف، مردود و موضوع روایت کو مقبول بنا دیا ہے! مسلکی ہٹ دھرمی کی حد تو یہ ہے کہ لَوْلَاكَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاكَ والی روایت جس کو ان کے اپنے ہم مسلک مُلّا علی قاری نے "موضوعات کبیر" یعنی بڑی گھڑی ہوئی روایات میں بیان کیا ہے، مُلّا تونسوی نے اپنی کتاب (صفحہ ۴۰۲) میں اپنے اسی مذکورہ اصول کے تحت اسے بالکل صحیح ثابت کر دیا!

---

▽ بخاری: کتاب الجهاد والسير، باب اِنَّ اللهَ يُؤَيِّدُ هٰذَا الدِّيْنَ بِالرَّجُلِ الْفَاجِرِ

اصول حدیث پر ابن حجر کی نخبۃ الفکر، محمود الطحان کی مصطلح الحدیث، صبحی صالحی کی علوم الحدیث وغیرہ کئی کتابیں دیکھیں مگر مُلّا تونسوی کا تلقی بالقبول والا انوکھا اصول کہیں نہیں مل سکا۔ اگر یہ اصول اسی طرح ہے جس طرح مُلّا تونسوی نے بیان کیا ہے تو پھر یاد رکھیے کوئی کفر بھی کفر نہ رہے گا، کوئی شرک شرک نہ رہے گا، کسی بدعت کی پھر کبھی نشاندہی نہیں کی جاسکے گی کیونکہ ہر وہ جھوٹی اور من گھڑت روایت جو یہ مسلک پرست، خواہ شیعہ ہوں یا وہابی، بریلوی ہوں یا دیوبندی، صوفی پیر ہوں یا مست ملنگ، یا کوئی اور، اپنے باطل عقائد و اعمال کے ثبوت میں پیش کرتے ہیں، ان کے نزدیک اس تلقی بالقبول کے مزعومہ اصول کے تحت مقبول ہوتی ہے۔ مثلاً نظریۂ امامت، تقیہ، متعہ، فضیلت علی واہلبیت ﷺ، واقعات کربلا و حرّہ، افک و فدک، وغیرہ سے متعلق پیش کی جانے شیعوں کی من گھڑت تمام روایات تلقی بالقبول کے اصول کے تحت مقبول ہیں اوران کی سند معلوم کرنے ضرورت نہیں؛ اب دیوبندیوں کی ذیلی تنظیم سپاہ صحابہ کی ان کے خلاف محاذ آرائی بیکار ٹھہری...... اہلحدیثوں کے تقلید کے حرام بلکہ شرک ہونے، فاتح خلف الامام، آمین بالجہر، ممانعت ترک رفع الیدین، پیر پھیلا کر کھڑے ہونے، سینے پر ہاتھ باندھنے، وغیرہ جیسے ان کے مخصوص مسائل پر پیش کیا جانے ان کا موقف تلقی بالقبول کے اصول کے تحت مقبول ہے اور ان کے خلاف بریلویوں اور دیوبندیوں کی محاذ آرائی بیکار ٹھہری...... بریلوی مسلک کا انبیاء و اولیاء کو عالم الغیب اور حاضر وناظر ماننے، زندگی میں اور مرنے کے بعد بھی مشکل کشائی اور تصرف فی الامور کی قدرت رکھنے، ان کی پیدائش اور وفات کے دنوں میں جشن منانے، عرس و میلے کرنے، مُردوں کو ایصال ثواب کے لیے سوئم وچہلم وغیرہ کی تقریبیں منعقد کر کے دعوتیں اڑانے، وغیرہ جیسے عقائد واعمال سے متعلق ان کا فرمانا اس تلقی بالقبول کے اصول کے تحت سب کچھ قابلِ تسلیم ٹھہرا اوران کے خلاف محاذ آرائی بیکار ٹھہری...... یہ خود ساختہ اصول وضوابط ہی ان کے بطلان کو واضح کرتے ہیں اور انہی کے ذریعے ان کی صحت کو جانچا اور پرکھا جاسکتا ہے۔

# قبر میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات

علمائے دیوبند کے عقائد پر مبنی ان کی کتاب " المہند علی المفند" میں یہ بھی لکھا ہے کہ:

"ہمارے نزدیک اور ہمارے مشائخ کے نزدیک نبی ﷺ اپنی قبر میں زندہ ہیں اور آپ کی حیات دنیا کی سی ہے، بلا مکلف ہونے کے اور یہ حیات مخصوص ہے نبی ﷺ اور تمام انبیاء علیہم السلام اور شہداء کے ساتھ، یہ برزخی نہیں ہے، جو حاصل ہے تمام مسلمانوں بلکہ سب آدمیوں کو۔" (صفحہ ۲۲۱)

مولوی قاسم نانوتوی صاحب تو اس میں اتنا اضافہ اور کرتے ہیں کہ:

"رسول اللہ ﷺ کی حیاتِ دنیوی علی الاتصال اب تک برابر مستمر ہے، اس میں انقطاع یا تبدل و تغیر جیسے حیات دنیوی کا حیات برزخی ہو جانا واقع نہیں ہوا.." (1)

"بالجملہ مابین موت و حیات تقابل تضاد ہو یا تقابل عدم و ملکہ بہر حال ہر چہ باد اباد رسول اللہ ﷺ اور مومنین کی موت میں بھی مثل حیات فرق ہے۔ ہاں فرق ذاتیت و عرضیت متصور نہیں۔ وجہ اس فرق کی وہی تفاوتِ حیات ہے یعنی حیات نبوی بوجہ ذاتیت قابل زوال نہیں اور حیات مومنین بوجہ عرضیت قابل زوال ہے، اس لیے وقتِ موت حیاتِ نبوی ازائل نہ ہو گی ہاں مستور ہو جائے گی اور حیات مومنین ساری یا آدھی زائل ہو جائے گی.." (2)

"حیات و بدن نبوی صلعم قابل انفکاک نہیں ....." (3) ★

"ارواح انبیاء کو بدن کے ساتھ علاقہ بدستور رہتا ہے پر اطراف و جوانب سے سمٹ آتی ہے اور اس لیے حیات جسمانی کو بہ نسبت سابق ایسی طرح قوت ہو جاتی ہے جیسے ظرف مذکور کو رکھ دینے کے بعد چراغ کے شعلہ میں نورانیت بڑھ جاتی اور سکتہ میں ایسا ہو جاتا ہے جیسے فرض کیجیے چراغ ٹمٹمانے لگے اور گل ہونے کو ہو۔ بہر حال ارواح انبیاء کرام کو بدستور اپنے ابدان کے

---

(1) آبِ حیات: صفحہ ۳۲

(2) ایضاً: صفحہ ۱۸۴، ۱۸۵

★ اس کا مطلب تو یہ ہوا کہ نبی ﷺ کو تو موت ہی نہیں آئی بلکہ روح گویا سینے میں ہی اٹکی رہی اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے معاذ اللہ اسی طرح زندہ دفن کر دیا۔ استغفر اللہ

(3) ایضاً: صفحہ ۱۹۲

ساتھ تعلق رہتا ہے بلکہ کیفیت حیات بعد بوجہ اجتماع مدت اور ہی قوت آجاتی ہے اور مثل نور چراغ وظلمت ظرف محیط حیات وموت دونوں مجتمع ہو جاتے ہیں۔" (1)

اشرف علی تھانوی صاحب نے اس میں مزید اضافہ فرمایا:

"نبی ﷺ کی قبر مبارک کے لیے بہت کچھ شرف حاصل ہے کیونکہ جسد اطہر اس کے اندر موجود ہے بلکہ خود روح سمیت موجود ہیں۔ صحابہ کا بھی یہی اعتقاد ہے۔ حدیث میں بھی ہے کہ آپ قبر میں زندہ ہیں اور رزق پہنچتا ہے۔" (2) ★

اور ایک دوسری جگہ اس طرح لکھا:

"حضور ﷺ کی قبر مبارک کے لیے بہت کچھ شرف حاصل ہے کیونکہ جسد اطہر اس کے اندر موجود ہے بلکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم خود یعنی جسد مع تلبس الروح اس کے اندر تشریف رکھتے ہیں کیونکہ آپ قبر میں زندہ ہیں۔"(3)

دارالعلوم دیوبند کے صدرالمدرسین حسین احمد مدنی، جمعہ کے خطبہ ثانیہ میں لکھتے ہیں کہ

وَقَالَ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ وَهُوَ فِيْ قَبْرِهٖ حَيٌّ اَلْبَخِيْلُ مَنْ ذُكِرْتُ عِنْدَهٗ وَلَمْ يُصَلِّ عَلَيَّ

"اور فرمایا انہوں نے جن پر صلوٰۃ وسلام ہو اور جو اپنی قبر میں زندہ ہیں، کہ جس کے سامنے میرا ذکر ہو اور وہ مجھ پر صلوٰۃ نہ پڑھے تو وہ بخیل ہے۔" (4)

دیوبندی مسلک کے ایک ترجمان کا فتویٰ ملاحظہ ہو جو نام نہاد "اشاعۃ التوحید والسنۃ" والوں کے بانی حسین علی الوانی کے سند یافتہ "خلیفہ" ہیں:

"قرون اولیٰ حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین سے لیکر آج تک جمیع علماء کرام کا اجماعی طور پر حیات النبی ﷺ کے متعلق جو عقیدہ ہے وہ یہ ہے کہ حضرت اقدس نبی کریم ﷺ اور سب انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام وفات کے بعد اپنی اپنی قبروں میں زندہ ہیں اور اُن کے ابدان مقدسہ بعینہ محفوظ ہیں اور جسد عنصری کیساتھ عالم برزخ میں اُن کو حیات حاصل ہے اور حیاتِ دنیوی کے مماثل ہے۔ صرف یہ ہے کہ احکام شرعیہ کے وہ مکلّف نہیں ہیں۔ روضہ اقدس پر جو درود شریف پڑھے وہ

---

(1) نادر مجموعہ رسائل قاسم نانوتوی: (جمال قاسمی) صفحہ ۱۱، ۱۲
(2) بحوالہ "الخیر"، ستمبر ۱۹۹۱ء، صفحہ ۱۱

★ خط کشیدہ الفاظ صحابہ کرام ﷺ پر صریح بہتان ہیں۔ صحابہ کرام ﷺ کا تو اس کے برعکس وفات النبی ﷺ پر اجماع ہے، جیسا کہ آگے آرہا ہے اور یہ مذکورہ حدیث بھی درست نہیں، تفصیل آگے آرہی ہے۔

(3) اشرف الجواب: صفحہ ۲۵۸ (4) خطبۃ الجمعۃ، صفحہ ۲۱، ۲۲

بلاواسطہ سنتے ہیں اور سلام کا جواب دیتے ہیں۔ حضرات دیوبند کا بھی یہی عقیدہ ہے۔ اب جو اس مسلک کے خلاف کرے اتنی بات یقینی ہے کہ اُس کا اکابر دیوبند کے مسلک سے کوئی واسطہ نہیں ہے۔ جو شخص اکابر دیوبند کے مسلک کے خلاف رات دن تقریریں بھی کرے اور اپنے آپ کو دیوبندی بھی کہے، یہ بات کم از کم ہمیں تو سمجھ نہیں آتی۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو صراط مستقیم اور اکابر دیوبند کے مسلک پر صحیح پابند بنا کر استقامت نصیب فرماوے۔ آمین۔ فقیر خان محمد عفی عنہ۔ خانقاہ سراجیہ"

(تحریر کا عکس ملاحظہ فرمائیے)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بعد الحمد والصلوٰۃ ... فقیر ابو الخلیل خان محمد عفی عنہ

مکرم حاکم خان صاحب

مکرمی - السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

قرون اولیٰ حضرت صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین سے لے کر آج تک جمیع علماء کرام کا اجماعی عقیدہ حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق جو عقیدہ ہے - وہ یہ ہے - کہ حضرت اقدس نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور سب انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام وفات کے بعد یعنی اپنی قبروں میں زندہ ہیں - اور ان کے ابدان بعینہا محفوظ ہیں - اور جسد عنصری کے ساتھ عالم برزخ میں ان کو حیات حاصل ہے - اور حیات دنیوی کے مماثل ہے - صرف یہ ہے - کہ احکام شرعیہ کے وہ مکلف نہیں ہیں - روضہ اقدس پر جو درود شریف پڑھے - وہ بلاواسطہ سنتے ہیں - اور سلام کا جواب دیتے ہیں - حضرات دیوبند کا بھی یہی عقیدہ ہے - اب جو اس مسلک کے خلاف کرے اتنی بات یقینی ہے کہ اس کا اکابر دیوبند کے مسلک سے کوئی واسطہ نہیں ہے - جو شخص اکابر دیوبند کے مسلک کے خلاف رات دن تقریریں بھی کرے اور اپنے آپ کو دیوبندی بھی کہے - یہ بات کم از کم ہمیں تو سمجھ نہیں آتی - اللہ تعالیٰ ہم سب کو صراط مستقیم اور اکابر دیوبند کے مسلک پر صحیح پابند بنا کر استقامت نصیب فرماوے - آمین - فقیر خان محمد عفی عنہ - خانقاہ سراجیہ

# حیاۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم

کے متعلق

جمعیت اشاعۃ التوحید والسنہ پاکستان

کا

# عقیدہ

نتیجہ فکر

استاذ العلماء شیخ القرآن حضرت مولانا **محمد طیب** صاحب پنج پیری

شائع کردہ
(مولوی عصمت اللہ بن مولوی احمد سعید چتروڑی)
کبیر والا ضلع خانیوال

ذیل میں مسلک دیوبند کی ترجمانی کرنے والی تنظیم "اشاعت التوحید والسنۃ" کے اکابرین کے کچھ فتاویٰ کا عکس دیا جارہا ہے جن میں نبی ﷺ کی حیات سے متعلق اپنے اکابرین کے مؤقف کو بیان کیا گیا ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## السوال

بخدمت اقدس شیخ القرآن حضرت مولانا محمد طیب صاحب پنج پیری امیر جمعیت اشاعۃ التوحید والسنہ پاکستان

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کے بعد خیریت طرفین من اللہ مطلوب۔ گذارش ہے کہ مولوی احمد سعید چترو ڑی اور مولوی محمد یونس نعمانی، مولوی عبد الرحیم نظامی وغیرہ نے آج کل ہر جگہ جلسہ عام میں سماع درود وسلام عند قبر النبی صلی اللہ علیہ وسلم اور حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے قائلین پر کفر کا فتویٰ دینا شروع کر دیا ہے یہ فتویٰ کفران کا انفرادی فعل اور فتویٰ ہے یا اشاعۃ التوحید والسنہ کا بھی یہی عقیدہ ہے اور یہ فتویٰ کفر دینے والے اشخاص کون ہیں اور اشاعۃ التوحید والسنہ میں ان کا کیا مقام ہے! سائل عصمت اللہ چترو ڑی پیر والا خانیوال (۷-۱-۹۵-۱۰)

## الجواب

مولوی احمد سعید چترو ڑی اور مولوی محمد یونس نعمانی اور مولوی عبد الرحیم نظامی وغیرہ کا جمعیت اشاعۃ التوحید والسنہ سے کوئی تعلق نہیں اور ان کا یہ فتویٰ انفرادی فعل ہے یہ اشخاص معتزلی مسلک ہیں جس سے جمعیت اشاعۃ التوحید والسنہ کا کوئی تعلق نہیں ہے بلکہ مولوی احمد سعید اور مولوی محمد یونس نعمانی اور عبد الرحیم نظامی وغیرہ کا قائلین سماع درود وسلام عند قبر النبی صلی اللہ علیہ وسلم وحیات النبی فی القبور پر فتویٰ کفر دینے کی وجہ سے خود

کافر ہو چکے ہیں اس لئے ایسے گمراہ اشخاص کی تقریریں سننا گمراہی کا سبب بنتی ہیں۔ تمام مسلمانوں کے لئے ضروری ہے کہ ایسے اشخاص کی مجلسوں سے احتراز کریں۔
جمعیت اشاعۃ التوحید والسنہ کے دستور کی مطابق جو لوگ سماع درود سلام عند القبور النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے قائل ہیں وہ مسلمان ہیں جس دستور پر پیر طریقت سید عنایت اللہ شاہ صاحب بخاری گجرات اور مولانا قاضی شمس الدین صاحب گوجرانوالہ' سید سجاد حسین بخاری حافظ آباد' مولانا عبد الغنی جاجروی رحیم یار خان' مولوی محمد امیر میانوالوی' مولوی محمد حسین نیلوی سرگودھا' مولوی عبد الرزاق واں بھچھراں' مولوی احسان الحق ابن شیخ القرآن سید ضیاء اللہ شاہ بخاری خود مولوی احمد سعید چتروڑی وغیرہ کے دستخط موجود ہیں دیکھ لیں اس دستور میں یہ بھی فیصلہ موجود ہے کہ ہم سماع عند القبور کے قائلین کو بھی کافر نہیں کہتے جو ان کو کافر کہے اس کا ہماری جماعت اشاعت التوحید والسنہ سے کوئی تعلق نہیں ہے۔
مسئلہ حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم وسماع النبی میں جمعیت اشاعت التوحید والسنہ کا وہی عقیدہ ہے جس کو اس جماعت کے بانی شیخ القرآن حضرت مولانا غلام اللہ صاحب اور مولانا قاضی نور محمد صاحب نے لکھا ہے۔ اور لکھ کر اس پر دستخط بھی کر دیئے ہیں۔ وفات کے بعد نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے جسد اطہر شریف کو برزخ (قبر شریف) میں بہ تعلق روح حیات حاصل ہے اور اس حیات کی وجہ سے روضہ اقدس پر حاضر ہونے والوں کا صلوۃ والسلام آپ خود سنتے ہیں۔ (تعلیم القرآن ۲۲جون ۱۹۶۲ء)
اس کے علاوہ دارلعلوم تعلیم القرآن راجہ بازار راولپنڈی کے مفتی عبد الرشید صاحب ایک سوال کے جواب میں تحریر فرماتے ہیں جس کی تصدیق و توثیق کے لئے حضرت شیخ القرآن کے دستخط بھی ثبت ہیں۔ اکابر علماء دیو بند نے اپنی تحریروں میں تصریح کی ہے کہ عند القبور انبیاء علیہم السلام کا سماع بلا شبہ ثابت ہے خصوصا" سید الانبیاء کا مقام بہت بلند ہے اور آپ کے سماع میں تو کچھ شبہ ہی نہیں۔

مفتی عبد الرشید ۲۷صفر ۹۷ ۱۳ھ

الجواب صحیح

واقعی اکابر علماء دیوبند سماع درود وسلام عند القبور النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے قائل ہیں یہی ہمارا عقیدہ ہے۔

لاشئی غلام اللہ ۱۷جمادی الاول ۹۲ ۱۳ھ

احقر محمد طیب عفااللہ عنہ پنج پیری

امیر جمعیت اشاعت التوحید والسنہ پاکستان

۲ رمضان المبارک ۱۳۹۷ھ

بریلوی مسلک کے "مجدد" نے تو یہاں تک کہدیا کہ:

"انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی حیات حقیقی، حسی، دنیاوی ہے۔ ان پر تصدیق وعدۂ الٰہیہ کے لیے محض ایک آن کو موت طاری ہوتی ہے پھر فوراً ان کو ویسے ہی حیات عطا فرمادی جاتی ہے۔ اس حیات پر وہی احکام دینویہ ہیں: ان کا ترکہ نہ بانٹا جائے گا، ان کی ازواج کو نکاح حرام، نیز ازواجِ مطہرات پر عدت نہیں۔ وہ اپنی قبور میں کھاتے پیتے، نماز پڑھتے ہیں، بلکہ سیدی محمد بن عبدالباقی زرقانی فرماتے ہیں کہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی قبور مطہرہ میں ازواج مطہرات پیش کی جاتی ہیں، وہ ان کے ساتھ شب باشی فرماتے ہیں۔" (1)

یہی وجہ ہے کہ یہ فرقہ و مسلک پرست لوگ جوق در جوق مدینے میں قبر نبوی پر اپنی اور دوسروں کی جانب سے درود و سلام کے نذرانے پیش کرتے ہیں، شفاعت کی دعا کرتے ہیں، مبالغے کی حد تک ادب کرتے ہیں، کچھ لوگ مصافحے کے لیے مصر ہوتے ہیں اور بعض تو ان کے بقول کر بھی لیتے ہیں مثلاً جامی و رفاعی صاحبان، (2) بعض کو سلام کا جواب بھی ملتا ہے، (3) بعض لوگ وہاں سے علم کے "خزانے" لے کر آتے ہیں جیسے شاہ ولی اللہ صاحب، (4) اور بعضوں کو کوئی اور چیز مل جاتی ہے مثلاً دودھ، روٹی، چاول، وغیرہ! (5) قرآن وحدیث کا مطالعہ کیا جائے تو حقیقت اس کے برعکس نظر آتی ہے۔

## قرآن

اِنَّكَ مَيِّتٌ وَّاِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ ﴿۳۰﴾ (الزمر:۳۰)

"اے نبی آپ کو بھی موت آئے گی اور یہ سب بھی مرنے والے ہیں۔"

وَمَا جَعَلْنَا لِبَشَرٍ مِّنْ قَبْلِكَ الْخُلْدَ ۭ اَفَا۟ىِٕنْ مِّتَّ فَهُمُ الْخٰلِدُوْنَ ﴿۳۴﴾ كُلُّ نَفْسٍ ذَاۗىِٕقَةُ الْمَوْتِ ۭ (الانبیاء:۳۴)

---

(1) ملفوظات مجدد مائة حاضرة: حصه سوم، صفحه ۳۲

(2) فضائلِ درود: صفحه۱۲۶/ فضائل حج: صفحات۱۶۶، ۱۶۷

(3) فضائلِ درود: صفحه ۱۲/ "البلاغ" بابت صفر۱۳۹۴ ہجری: صفحه ۱۰۱

(4) تذکرہ شاہ ولی اللہ: صفحه ۲۴۸ نیز شاہ ولی اللہ کی تصنیفات فیوض الحرمین، حجۃ اللہ البالغہ، وغیرہ

(5) فضائلِ درود: صفحه ۱۳۱ / فضائلِ حج: صفحات ۱۶۴ تا ۱۷۰/ شاہ ولی اللہ کی تصنیف درثمین (انیسویں حدیث)، وغیرہ

"(اے نبی!) ہم نے تم سے پہلے بھی کسی بشر کو ہیشگی نہیں دی۔ اگر تم کو موت آگئی تو کیا یہ لوگ ہمیشہ جیتے رہیں گے؟ ہر جاندار کو موت کا مزہ چکھنا ہے۔"

كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ إِلَّا وَجْهَهُ (القصص:۸۸) "ہر شے ہلاک ہونے والی ہے سوائے اس (اللہ) کی ذات کے"

كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ ﴿۲۶﴾ وَّيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلٰلِ وَ الْاِكْرَامِ ﴿۲۷﴾ (الرحمٰن:۲۶،۲۷)

"جو (مخلوق) زمین پر ہے سب کو فنا ہونا ہے اور تمہارے پروردگار ہی کی ذات (بابرکات) جو صاحب جلال وعظمت ہے باقی رہے گی۔"

ثُمَّ اِنَّكُمْ بَعْدَ ذٰلِكَ لَمَيِّتُوْنَ ﴿۱۵﴾ ثُمَّ اِنَّكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ تُبْعَثُوْنَ ﴿۱۶﴾ (المومنون:۱۵،۱۶)

"پھر اس زندگی کے بعد تم کو موت آکر رہے گی، پھر اسکے بعد قیامت کے دن (دوبارہ) اٹھائے جاؤ گے"

وَمِنْ وَّرَآئِهِمْ بَرْزَخٌ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ﴿۱۰۰﴾ (المومنون: ۱۰۰)

"اور ان سب (مرنے والوں) کے پیچھے دوبارہ اٹھائے جانے کے دن تک برزخ حائل ہے۔"

وَالَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ لَا يَخْلُقُوْنَ شَيْئًا وَّهُمْ يُخْلَقُوْنَ ﴿۲۰﴾ اَمْوَاتٌ غَيْرُ اَحْيَآءٍ ۚ وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۙ اَيَّانَ يُبْعَثُوْنَ ﴿۲۱﴾ (النحل: ۲۰،۲۱)

"اللہ کے علاوہ جن دوسری ہستیوں (انبیاء اور اولیاء) کو وہ لوگ (حاجت روائی) کے لیے پکارتے ہیں، کسی چیز کی بھی خالق نہیں بلکہ خود مخلوق ہیں۔ وہ مردہ ہیں، زندہ نہیں (ان میں جان کی رمق تک باقی نہیں) اور انہیں تو یہ تک نہیں معلوم کہ انہیں دوبارہ کب اٹھایا جائے گا۔"

مندرجہ بالا آیات واضح کر رہی ہیں کہ ہر وہ چیز جس کے اندر جان ہے اس کے لیے موت بھی ہے، اور اس میں کسی کا کوئی استثنیٰ نہیں، نہ انبیاء کا نہ اولیاء کا، کیونکہ خلقی و نوعی اعتبار سے وہ دوسرے انسانوں ہی کی طرح ہوتے ہیں۔ (1)

سورۂ نحل کی مذکورہ بالا آیات کے متعلق لوگ کہہ دیا کرتے ہیں کہ یہ تو بتوں کے متعلق ہیں، حالانکہ یہ انسانوں ہی کے متعلق ہیں کیونکہ انہی کو دوبارہ اٹھایا جائے گا اور انہی کا حساب کتاب ہوگا ورنہ کیا بتوں کو بھی زندہ کیا جائے گا اور اِن سے اِن کے اعمال کا حساب لیا جائے گا

(1) سورة يوسف:۱۰۹/ النحل:۴۳/ بنی اسرائیل: ۹۳/الانبیآء:۷/ الفرقان: ۲۰/ الکهف: ۱۱۰/ حٰمٓ السجدة:۶

جبکہ وہ تو کچھ کر ہی نہیں سکتے ؟ زندہ وہی شے کی جائے گی جو اس سے پہلے بھی زندہ تھی۔ موت وحیات تو جن وانس وحیوان کے لیے ہی ہے، بے جان بتوں کو زندہ کرنا چہ معنی دارد؟ مزید یہ کہ سورۃ الاعراف میں فرمایا:

اِنَّ الَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ عِبَادٌ اَمْثَالُكُمْ (الاعراف:۱۹۴)

”وہ ہستیاں جن کو تم اللہ کے سوا (حاجت روائی اور مشکل کشائی کے لیے) پکارتے ہو وہ تو تمہاری طرح اللہ کے بندے ہیں (یعنی انسان)۔“

اس شرکیہ عقیدے کے حاملین فوراً یہ آیت پیش کر دیتے ہیں کہ:

وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ يُّقْتَلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتٌ بَلْ اَحْيَآءٌ وَّلٰكِنْ لَّا تَشْعُرُوْنَ (البقرۃ:۱۵۴)

”اورانہیں مردہ نہ کہو جو اللہ کی راہ میں قتل کیے جائیں، وہ زندہ ہیں، مگر تمہیں اس کا شعور نہیں۔“

اور اس سے استدلال کرتے ہیں کہ نبی کا درجہ چونکہ شہید سے کہیں زیادہ ہے اس لیے وہ بھی زندہ ہیں۔ اللہ کا فرمان سر آنکھوں پر۔ قرآن کے ایک حرف کا بھی منکر کافر ہے۔ اللہ تعالیٰ نے واضح فرمادیا کہ (اپنی دنیاوی حیات پر ان کو قیاس نہ کیا جائے) ان کو ایک خاص حیات دی گئی ہے جس کا تمہیں شعور نہیں ہے (کیونکہ اگر یہ دنیوی حیات ہوتی تو شعور لازماً ہوتا اور نفی کی ضرورت ہی نہ پڑتی)۔ ثابت ہوا کہ یہ حیات برزخی ہے، دنیاوی نہیں (جبکہ مسلک پرستوں کی مندرجہ بالا تحریروں میں دعویٰ کیا گیا ہے کہ یہ حیات دنیاوی ہے، برزخی نہیں)۔ دوسری جگہ فرمایا:

وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ قُتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتًا بَلْ اَحْيَآءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُوْنَ (آل عمران:۱۶۹)

”اورانہیں مردہ نہ خیال کروجو اللہ کی راہ میں قتل کیے جائیں بلکہ وہ زندہ ہیں اور اپنے رب کے پاس رزق پا رہے ہیں“

مسلم کی روایت کے مطابق شہداء کو اڑنے والے سبز جسم عطا کیے جاتے ہیں اور وہ عرش الٰہی کے نیچے معلق قندیلوں میں قیام کرتے ہیں۔(1) ورنہ شہید اگر دنیا میں زندہ ہوتے تو ان کی بیواؤں کی شادیاں کیونکر جائز ہوتیں اور ان کی میراث کیسے تقسیم ہوتی۔ فرقہ پرست

(1) صحیح مسلم:جلد ۵، کتاب الامارات، باب فی بیان ان ارواح الشهدآء فی الجنة احیاء عند ربهم یرزقون، صفحه ۱۶۲

لوگ یہی باتیں فوراً نبی ﷺ کے متعلق کہنا شروع کر دیتے کہ نبی ﷺ زندہ ہیں اسی لیے تو ان کی میراث تقسیم نہیں ہوئی اور ان کی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کا نکاح ثانی بھی نہیں ہوا، جیسا کہ قاسم نانوتوی وغیرہ صاحبان نے لکھا:

''انبیاء علیہم السلام کی ارواح طیبہ کو بعد مرگ بھی وہی تعلق اپنے اجسام سے رہتا ہے جو قبل مرگ تھا یہی وجہ ہے کہ اُن کے اجساد مثل اجسام احیاء پھوٹتے پھٹتے نہیں چنانچہ احادیث میں موجود ہے اور یہی وجہ ہے کہ اُن کے ازواج مثل ازواج احیاء اوروں سے نکاح کرنیکا اختیار نہیں رکھتے اور یہی وجہ ہے کہ اُن کے اموال کو مثل اموال احیاء اُن کے وارث تقسیم نہیں کر سکتے۔'' (1)

''بقاء اجساد کا انبیاء کرام علیہم السلام کے لیے ضروری ہونا اور سوا اُن کے اوروں کے لیے ضروری نہ ہونا اور ازواج انبیاء کرام علیہم السلام کو نکاح ثانی کی اجازت کا نہ ہونا اور اوروں کی ازواج کے لیے اس اجازت کا ہونا اور اموال انبیاء کرام علیہم السلام میں میراث کا جاری ہونا اور اوروں کے اموال میں جاری ہونا اسپر شاہد ہے کہ ارواح انبیاء کرام علیہم السلام کا اخراج نہیں ہوتا فقط مثل نور چراغ اطراف وجوانب سے قبض کر لیتے ہیں یعنی سمیٹ لیتے ہیں اور سوا اُن کے اوروں کی ارواح کو خارج کر دیتے ہیں اور اس لیے سماع انبیاء کرام علیہم السلام بعد وفات زیادہ تر قرین قیاس ہے اور اسی لیے اُن کی زیارت بعد وفات بھی ایسی ہی ہے جیسے ایام حیات میں احیاء کی زیارت ہوا کرتی ہے اور اس وجہ سے یوں نہیں کہہ سکتے کہ زیارت نبوی ﷺ مثل زیارت مسجد زیارتِ مکان ہے اور اسی وجہ سے بحکم لاَ تَشُدُّوْ الرِّحَالَ وہاں اس اہتمام سے جانا ممنوع ہے بلکہ وہ زیارت مکان نہیں زیارت مکیں ہے۔'' (2)

''بعد انقطاع علاقہ جسمانی ازواج و اموال کے ساتھ جو علاقہ تھا، بدرجہ اولیٰ منقطع ہو جائے گا، اور باوجود حیات شہداء ان کی ازواج کو مثل ازواج دیگر مومنین امت بعد انقضائے عدت اختیار نکاح ہو گا، اور ان کے اموال متروکہ میں میراث بدستور معلوم جاری کی جائے گی۔ ہاں علاقہ حیات انبیاء علیہم السلام منقطع نہیں ہوتا۔ اس لیے ازواج نبوی صلعم اور نیز اموال نبوی صلعم بدستور آپ کے نکاح اور آپ ہی کی ملک میں باقی ہیں۔ اور اغیار کو اختیار نکاح ازواج اور ورثہ کو اخیار تقسیم اموال نہیں۔'' (3)

(1) جمال قاسمی، صفحہ ۱۰
(2) جمال قاسمی: ۱۴، ۱۵
(3) آبِ حیات: صفحہ ۱۹۴

''انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہوتے ہیں لہٰذا ان کی ملک باقی رہتی ہے۔ اسی وجہ سے نبی ﷺ کی بیبیوں سے کسی کے نکاح کرنے کی قرآن پاک میں صاف لفظوں میں ممانعت وارد ہے۔'' (1)

حالانکہ اس کا جواب تو خود قرآن میں اللہ نے اور حدیث میں رسول ﷺ نے دے دیا:

اَلنَّبِیُّ اَوْلٰی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ وَاَزْوَاجُهٗ اُمَّهٰتُهُمْ ؕ (الاحزاب:۶)

''پیغمبر مومنوں پر ان کی جانوں سے بھی زیادہ حق رکھتے ہیں، اور پیغمبر کی بیویاں انکی مائیں ہیں''

وَمَا كَانَ لَكُمْ اَنْ تُؤْذُوْا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَلَاۤ اَنْ تَنْكِحُوْۤا اَزْوَاجَهٗ مِنْۢ بَعْدِهٖۤ اَبَدًا ؕ اِنَّ ذٰلِكُمْ كَانَ عِنْدَ اللّٰهِ عَظِیْمًا ﴿۵۳﴾ (الاحزاب:۵۳)

''اور تم کو زیب نہیں دیتا کہ اللہ کے رسول کو اذیت دو اور نہ ہی یہ کہ اس کی بیویوں سے اس کے بعد کبھی نکاح کرو۔ اللہ کے نزدیک یہ گناہِ عظیم ہے۔''

نبی ﷺ کا ترکہ اس لیے تقسیم نہیں ہوا کہ آپ ﷺ نے اس سے منع فرمایا ہے:

لَا نُوْرَثُ مَا تَرَكْنَا صَدَقَةٌ

''ہم کسی کو وارث نہیں بناتے، ہم جو کچھ چھوڑتے ہیں وہ صدقہ ہوتا ہے۔''(2)

لہٰذا ازواج مطہرات رضوان اللہ تعالیٰ علیہن اجمعین کے نکاح ثانی کے ناجائز ہونے اور نبی ﷺ کی وراثت کی عدم تقسیم سے نبی ﷺ کی حیات فی القبر کا استدلال کرنا باطل ہے۔ نبی ﷺ جنت الفردوس کے اعلیٰ ترین مقام پر ہیں۔

## حدیث

بخاری کی ایک طویل روایت کے مطابق نبی ﷺ کو خواب میں جبرئیل و میکائیل علیہما السلام نے آسمان میں مختلف مقامات کی سیر کرائی۔ وہاں آپ نے اپنے سر کے اوپر معلق ایک بادل کے

(1) خصائلِ نبوی ﷺ بشرحِ شمائل ترمذی، صفحہ ۴۳۲

(2) صحیح بخاری:جلد ۳، کتاب الفرائض، باب ۸۵۷ فی الحوض، صفحہ ۶۲۸/مؤطا امام مالک: کتاب الجامع، باب ۸۱ ماجاء فی ترکۃ النبی ﷺ صفحہ ۶۹۴

مثل چیز کے متعلق پوچھا تو بتلایا گیا کہ یہ آپ کا مقام ہے۔ آپ نے اس میں جانا چاہا تو بتایا گیا کہ آپ کی عمر کا کچھ حصہ ابھی باقی ہے جسے پورا کرکے آپ اس میں آجائیں گے۔ [(1)] اور نبی ﷺ وہ باقی حصہ پورا کرکے جنت الفردوس کے اعلیٰ ترین مقام پر پہنچ کر اپنے رفیق اعلیٰ سے جا ملے ہیں (اس دنیاوی قبر میں نہیں ہیں)۔ [(2)] بخاری ہی کی دوسری روایت کے مطابق وفات رسول ﷺ پر صحابہ رضی اللہ عنہم میں مختلف آراء پائی جاتی تھیں۔ عمر رضی اللہ عنہ نے تلوار نکال لی اور کہا کہ جو کہے گا کہ رسول ﷺ فوت ہوگئے، میں اس کی گردن ماردوں گا۔ اس اثناء میں ابوبکر رضی اللہ عنہ پہنچ گئے، آپ نے پیشانی رسول کو بوسہ دیا اور کہا:

وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ لَا یُذِیْقُکَ اللّٰہُ الْمَوْتَتَیْنِ اَبَدًا

"اور اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اللہ آپ کو کبھی بھی دو موتوں کا مزہ نہ چکھائے گا۔" [(3)]

ایک دوسری روایت میں یہ الفاظ آئے ہیں :

وَاللّٰہِ لَا یَجْمَعُ اللّٰہُ عَلَیْکَ مَوْتَتَیْنِ اَمَّا الْمَوْتَۃُ الَّتِیْ کُتِبَتْ عَلَیْکَ فَقَدْ مُتَّھَا

"اللہ کی قسم! اللہ آپ پر دو موتیں جمع نہ کرے گا، جو موت آپ کے لیے لکھ دی گئی تھی بے شک وہ ہو چکی۔" ★

پھر آپ باہر نکلے اور خطبہ ارشاد فرمایا:

اَلَا مَنْ کَانَ (مِنْکُمْ) یَعْبُدُ مُحَمَّدًا صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَاِنَّ مُحَمَّدًا قَدْ مَاتَ وَمَنْ کَانَ (مِنْکُمْ) یَعْبُدُ اللّٰہَ فَاِنَّ اللّٰہَ حَیٌّ لَّا یَمُوْتُ

"سن لو! (تم میں سے) جو محمد ﷺ کی بندگی کرتا تھا وہ جان لے کہ محمد ﷺ کو موت آگئی اور (تم میں سے) جو اللہ جل جلالہ کی بندگی کرتا تھا تو اللہ جل جلالہ زندہ ہے، اسے موت نہیں۔"

پھر آپ نے سورۃ الزمر کی آیت ۳۰ تلاوت کی:

اِنَّکَ مَیِّتٌ وَّاِنَّھُمْ مَّیِّتُوْنَ "(اے نبی!) تم کو بھی موت آئے گی اور ان سب کو بھی موت آئے گی۔"

---

(1) صحیح بخاری؛ جلد ۳، کتاب التعبیر، باب ۱۰۹۹ تعبیر الرؤیا بعد صلوٰۃ الصبح صفحہ ۸۱۹/جلد ۱، کتاب الجنائز، باب ۸۷۷، صفحہ ۵۹۷

(2) ایضاً: کتاب الدعوات، باب ۶۲۷ دعاء النبی ﷺ، صفحہ ۵۳۳/جلد ۲، کتاب المغازی، باب ۵۵۴ آخر ما تکلم النبی ﷺ، صفحہ ۱۷۷

(3) صحیح بخاری؛ جلد ۲، کتاب المناقب، باب ۳۸۷، صفحہ ۴۲۷

★ یعنی ایسا نہیں ہوگا کہ آپ ﷺ قبر میں جاکر دوبارہ زندہ ہو جائیں اور پھر قیامت میں تیسری دفعہ زندگی ملے!

پھر سورۃ آل عمران کی آیت ۱۴۴ تلاوت کی :

وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ ۚ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ ؕ اَفَاۡئِنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلٰٓى اَعْقَابِكُمْ ؕ

"محمد (ﷺ) اس کے سوا کچھ نہیں کہ بس ایک رسول ہیں، ان سے پہلے بھی بہت سے رسول گزرے ہیں، تو کیا اگر یہ مر جائیں یا شہید کر دیئے جائیں تو تم الٹے پیروں پھر جاؤ گے ؟"

اس پر عمر رضی اللہ عنہ گھٹنوں کے بل گر گئے اور سارے صحابہ رضی اللہ عنہم رونے لگے۔ (1)

اس طرح اس پر تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا اجماع ہو گیا کہ واقعی اللہ کے رسول ﷺ فوت ہو کر اپنے رب سے جا ملے ہیں اور اللہ کے قانون* کے مطابق قیامت سے پہلے دنیا میں زندہ نہیں کیے جائیں گے۔

کسی صحابی سے بھی بعد از وفات، حیات النبی کا عقیدہ ثابت نہیں۔ جو کوئی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے عقیدہ حیات النبی بعد الموت وابستہ کرتا ہے وہ ان مبارک و عظیم ہستیوں پر تہمت لگاتا ہے۔ حدیث کی کسی کتاب میں اس قسم کا کوئی باب موجود نہیں۔ آثار صحابہ بھی یہی ثابت کرتے ہیں کہ اللہ کے نبی ﷺ اپنے رب کے پاس چلے گئے، ورنہ اگر کسی صحابی کا یہ عقیدہ ہوتا کہ نبی ﷺ کو موت نہیں آئی تو وہ ہر گز نبی ﷺ کو دفن نہ کرتے۔ مردہ ہی دفن کیا جاتا ہے، زندہ کو کوئی دفن نہیں کرتا۔ عام انسان بھی کسی زندہ مخلوق کو زمین میں نہیں دباتے تو افضل البشر نبی ﷺ کو جان نثار کرنے والے صحابہؓ کیسے دفن کر سکتے تھے، جنہیں نبی ﷺ سے اتنی محبت تھی کہ انہیں اتنا بھی گوارا نہ تھا کہ نبی کے ایک کانٹا بھی چبھے۔ نہ ہی ان کا یہ عقیدہ تھا کہ نبی ﷺ قبر میں جا کر زندہ ہو جائیں گے، ورنہ وہ کبھی بھی کسی کو آپ ﷺ کا خلیفہ نہ بناتے، آپ ﷺ کے منبر اور مصلے پر قدم رکھنے کی کسی کو جرأت نہ ہوتی، ہر مسئلے کا حل آپ ﷺ سے دریافت کر لیتے، ہر مشکل میں آپ ﷺ سے رہنمائی حاصل کی جاتی، مثلاً اللہ کے رسول ﷺ کی وفات کے بعد ابو بکر رضی اللہ عنہ کو فتنۂ ارتداد، ادئیگیٔ زکوٰۃ سے انکار اور نبوت کے جھوٹے دعویداروں سے نپٹنا پڑا۔ بڑا کٹھن مرحلہ تھا، لیکن وہ، یا کوئی اور صحابی رہنمائی کے لیے

(1) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الجنائز، باب ۷۸، الدخول علی المیت بعد الموت، صفحه ۵۷۶ / صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب المغازی، باب ۵۵۳ مرض النبی ﷺ و وفاته، صفحه ۶۸۷

* "اس زندگی کے بعد تم کو موت آکر رہے گی اور پھر قیامت کے دن ہی دوبارہ زندہ کیے جاؤ گے۔" (المومنون: ۱۵، ۱۶)

قبر نبوی پر کبھی بھی نہ آئے، کچھ بھی نہ پوچھا۔ جنگ جمل اور صفین میں پہلی دفعہ مسلمانوں نے ایک دوسرے کو قتل کیا، امت کا اتحاد باقی نہ رہا، آپ ﷺ نے انہیں نہیں روکا۔ آپ ﷺ کے ذوالنورین صحابی مظلوم عثمان رضی اللہ عنہ بھوک پیاس کی حالت میں باغیوں کے ہاتھوں بے دردی سے شہید کر دیئے گئے، قاتلوں کو سزا بھی نہ دی گئی، آپ ﷺ نے کچھ بھی نہ کیا، کسی کو خواب میں بھی کوئی حکم یا مشورہ نہ دیا۔ محدثین کو فتنۂ وضع حدیث سے سابقہ پڑا، اور صحیح احادیث کی چھان بین اور تلاش و جستجو میں انہوں نے خود کو ہلکان کیا۔ اگر نبی ﷺ زندہ ہوتے تو اس جانکاہی کی ضرورت ہی نہ پڑتی، قبر نبوی پر جاکر دریافت کرلیا کرتے کہ آیا یہ حدیث واقعی آپ ﷺ ہی کا ارشاد ہے یا من گھڑت ہے۔ غرض ایک سے ایک بڑے فتنے اور آزمائش سے یہ امت مسلمہ دوچار ہوئی لیکن کوئی ایک صحیح روایت بھی نہیں ملتی کہ کوئی صحابی یا تابعی وغیرہ رہنمائی کے لیے کبھی قبر نبوی پر آیا ہو۔

مسلک پرست لوگ اس سلسلے میں مؤطا امام مالک کی روایت پیش کر دیتے ہیں، جس میں یہ بتایا گیا ہے کہ عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما قبر نبوی پر آکر نبی ﷺ، ابو بکر رضی اللہ عنہ اور اپنے والد عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ پر درود پڑھتے۔[1] اس سلسلے میں یہ وضاحت ضروری ہے کہ اس روایت میں راوی عبد اللہ بن دینار کہتے ہیں کہ انہوں نے عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو ان قبور پر سلام پڑھتے ہوئے دیکھا، پہلی بات تو یہ ہے کہ یہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا اپنا انفرادی عمل تھا، دوسرے یہ کہ یہ سلام خطاب کے الفاظ سے نہیں تھا بلکہ دعائیہ تھا جو ہر مرحوم مومن کو کیا جاسکتا ہے لہٰذا اس روایت سے استدلال درست نہیں، ویسے خطابیہ الفاظ والی روایات درست بھی نہیں۔

آئندہ صفحات میں بیان کردہ اِنَّكَ لَاتَدْرِیْ مَا اَحْدَثُوْا بَعْدَكَ والی بخاری کی روایت بھی اس پر دال ہے کہ نبی ﷺ اس دنیاوی قبر میں زندہ نہیں بلکہ جنت الفردوس کے اعلیٰ ترین مقام الوسیلہ پر زندہ ہیں، ہمارے اور ان کے درمیان ایک برزخ حائل ہے،[2] اور ہمارا ان سے کوئی رابطہ نہیں، نہ خواب میں نہ بیداری میں، اور نہ اُن کو ہمارے حالات کا علم ہے۔

---

(1) مؤطا امام مالک: کتاب الصلوٰۃ، باب صلوٰۃ علی النبی، صفحہ ۱۴۴

(2) المؤمنون: ۱۰۰

عقلی طور پر بھی اگر دیکھیں تو حیات فی القبر ثابت نہیں کیونکہ ہوا لازمہَ حیات ہے، جس کے بغیر زندگی ممکن نہیں۔ مَنوں مٹی کے نیچے سانس کا عمل کس طرح جاری ہے اور اگر وہ زندہ بھی ہیں تو انہیں زندہ درگور کیوں کیا ہوا ہے؟ کیا یہ گستاخی رسول ﷺ کی انتہا نہیں؟ انہیں اُس انتہائی عزت و احترام کے ساتھ باہر نکالیں جو کہ نبی آخر الزماں ﷺ کے شایان شان ہے، تاکہ اِس پر فتن دور میں امت کی رہنمائی ہو، اسلام اور مسلمانوں کا کھویا ہوا وقار بحال ہو، گمراہی و ضلالت ختم ہو، آپس کے اختلافات دور ہوں، ہر طرف پھیلی ہوئی عداوت، کدورت و نفرت کی جگہ اخوت، مودّت و محبت لے لیں۔

غرض نقلی و عقلی، دونوں دلائل سے ثابت ہے کہ نبی ﷺ وفات پاکر جنت الفردوس کے اعلیٰ ترین مقام میں پہنچ گئے ہیں اور مدینے کی قبر میں نہیں ہیں، اور جو انہیں قبر میں ''زندہ'' ماننے اور ''مردہ'' کہنے کو گستاخیٔ رسول شمار کرے تو وہ خود ہی گستاخیٔ رسول کا مرتکب ہے! اس سے زیادہ گستاخی کیا ہوگی کہ آپ ﷺ کو جنت الفردوس کے اعلیٰ و ارفع مقام سے اتار کر دنیاوی گڑھے میں ''زندہ درگور'' متصوّر کیا جائے؟ نہ صرف یہ بلکہ وہ نبی ﷺ کو اللہ کی دائمی صفت ''الحیّ'' میں شریک بھی کرتا ہے۔ **اصل میں قبر میں حیات النبی ﷺ کا عقیدہ ہی قبر پرستی کے شرک کی جڑ ہے، جس کو بنیاد بنا کر لوگوں نے ہر مردے کو قبر میں زندہ تصور کرلیا ہے،** پھر ان کی دہائی ہے، ان کے نام کے نذرانے ہیں، ان کی پکاریں ہیں، نیازیں ہیں، اور توحید کے دعویدار اس طرح اللہ وحدہ لاشریک کے ساتھ اس کے مردہ بندوں کو شریک کرتے ہیں۔

پیچھے دیئے گئے مجلہ الخیر کے اقتباس میں اشرف علی تھانوی صاحب نے جس حدیث کا ذکر کیا کہ **''آپ قبر میں زندہ ہیں اور رزق پہنچتا ہے''** وہ سنن ابن ماجہ کی مرسل روایت ہے کہ:

فَنَبِيُّ اللهِ حَيٌّ يُرْزَقُ ...... ''اللہ کا نبی زندہ ہے اور رزق دیا جاتا ہے۔''

مرسل ہونے کے علاوہ اس کے ایک راوی سعید بن ابی ہلال کو ابن حزم نے ضعیف کہا ہے اور ابو بکر ابن العربی المالکی کے نزدیک یہ روایت ثابت بھی نہیں ہے۔[1] اسی طرح بیہقی اور ابویعلیٰ کی

---

(1) تہذیب التہذیب:جلد۳، صفحہ ۳۹۸/التاریخ الکبیر للبخاری: جلد ۲، صفحہ ۳۵۴

اس سلسلے میں پیش کی جانے والی روایات بھی درست نہیں اور ان کے راویوں پر سخت جرح کی گئی ہے۔(1) مسلم کی اُس حدیث سے بھی جس میں نبی ﷺ کا سفر معراج میں موسیٰ علیہ السلام کو اپنی قبر میں نماز پڑھتے دیکھنا روایت کیا گیا ہے، قبر میں حیات النبی ﷺ کی دلیل لانا باطل ہے کیونکہ یہ واقعہ معراج کا ہے جو کہ ایک معجزہ تھا، اور معجزے کے ایک غیر معمولی فعل ہونے کی وجہ سے اسے بطور دلیل پیش نہیں کیا جاسکتا کیونکہ معجزہ عام قانون سے ہٹ کر ایک خارق عادت فعل ہوتا ہے۔ اسی سفر معراج میں نبی ﷺ نے جہاں موسیٰ علیہ السلام کو زمین پر قبر میں نماز پڑھتے ہوئے دیکھ کر پہچان لیا کہ یہ موسیٰ علیہ السلام ہیں وہیں آسمان پر ان سے ملاقات کے وقت انہیں پہچان نہ سکے اور جبرئیل علیہ السلام سے پوچھا: مَنْ هٰذَا يَا جِبْرَئِيلُ (اے جبرئیل! یہ کون ہیں؟) حالانکہ اس سے پہلے بیت المقدس میں انبیاء علیہم السلام کی امامت کراتے وقت بھی ان سے ملاقات ہوئی تھی۔(2)

اور زمین کے لیے انبیاء علیہم السلام کے جسم کو کھانا حرام ہونے کی مسند احمد اور سنن ابوداؤد وغیرہ کی روایت سے حیات النبی ﷺ ثابت کرنا بھی درست نہیں کیونکہ یہ معلل روایت ہے، اس کے راوی حسین بن علی الجعفی نے اس میں تلبیس کرتے ہوئے ضعیف اور مجروح راوی عبد الرحمٰن بن یزید بن تمیم کی جگہ ثقہ راوی عبد الرحمٰن بن یزید بن جابر کا نام لے کر روایت کی ہے۔ اور عبد الرحمٰن بن یزید بن تمیم پر محدثین نے سخت جرح کی ہے۔(3)

* * * * * * *

**نوٹ**:- جس طرح حیات النبی ﷺ کا موضوع انتہائی حسّاس ہونے کی وجہ سے خاص اہمیت کا حامل ہے کہ فانی انسان کو غیر فانی ربّ کی طرح زندہ اور قائم و دائم سمجھنا شرک کا سبب بن کر قبر پرستی کا دروازہ کھولتا ہے، اسی طرح نبی ﷺ کو قبر میں زندہ ماننے والوں نے

---

(1) میزان الاعتدال: جلد ۱، صفحہ ۲۴۱/ ابن حجر لسان المیزان: جلد ۲، صفحہ ۲۴۶/ تقریب التہذیب: صفحہ ۴۸۸ / تہذیب التہذیب: جلد ۱۰، صفحہ ۱۴۰/ لسان المیزان: جلد ۲، صفحہ ۱۷۵

(2) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الصلوٰۃ کی پہلی حدیث، صفحہ ۲۳۸/ صحیح مسلم: جلد ۶، کتاب الفضائل، باب فضائل موسیٰ علیہ السلام، صفحہ ۱،

(3) التاریخ الکبیر للبخاری: جلد ۳، صفحہ ۳۶۵ / التاریخ الصغیر للبخاری: صفحہ ۱۷۵/ تہذیب التہذیب: جلد ۶، صفحات ۲۹۵، ۲۹۶/ علل الحدیث: جلد ۱، صفحہ ۱۹۷/ کتاب الجرح والتعدیل: جلد ۵، صفحات ۳۰۰، ۳۰۱

اپنے اس باطل عقیدے کے دفاع میں داؤپیچ بھی زیادہ لگائے ہیں۔ چنانچہ مُلاّ مجیب اور مُلاّ تونسوی نے اس سلسلے میں وہ فنکاری دکھائی ہے کہ سخت حیرت ہوتی ہے اور مولویوں کے بارے میں مشہور اس مقولے پر یقین واثق ہو جاتا ہے کہ مُلّوں سے کوئی نہیں جیت سکتا کیونکہ یہ لوگ جب چاہیں حرام کو حلال کر دکھائیں اور جب چاہیں حلال کو حرام! لہٰذا ایسے جری اور نڈر لوگوں سے کیا کہا سُنا جائے جنہیں سیاہ کو سفید اور سفید کو سیاہ کہنے میں کوئی باک نہیں؛ جن کے لینے کے باٹ اور ہوتے ہیں اور دینے کے اور! اِن مولویوں کی جرأت و بے باکی دیکھ کر ایک حکایت یاد آ گئی: ایک نکھٹو آدمی نے یہ شرط بدھ لی کہ اونٹ کی دُم نہیں ہوتی، اور گھر آ کر بیوی کو بتایا۔ بیوی نے سر پیٹ لیا کہ ایک تو پہلے ہی کسی کام کے نہیں اوپر سے شرط بھی لگائی تو ایسی جس میں ہار تو بدیہی ہے۔ وہ شخص کہنے لگا کہ میں مانوں گا ہی نہیں کہ اونٹ کی دُم ہوتی ہے۔ بیوی نے کہا کہ اگر انہوں نے اونٹ کی دُم تمہارے ہاتھ میں دے دی تب کیا کروگے۔ کہنے لگا کہ میں کہدوں گا کہ یہ دُم نہیں کچھ اور ہے! یہی حال ان مولویوں کا ہے۔

# قبروں سے فیض

دیوبندی مسلک کا عقیدہ ہے کہ:

''مشائخ کی روحانیت سے استفادہ اور ان کے سینوں اور قبروں سے باطنی فیوض کا پہنچنا سو بے شک صحیح ہے، مگر اس طریقے سے جو اس کے اہل اور خواص کو معلوم ہے، نہ کہ اس طرز سے جو عوام میں رائج ہے۔''(1)

بریلوی مسلک والوں کا کہنا ہے کہ:

''اولیاء کی کرامتیں اولیاء کے تصرف بعد وصال بھی بدستور ہیں ... الحمدللہ برزخ میں بھی ان کا فیض جاری اور غلاموں کے ساتھ وہی شانِ امداد و یاری ہے۔'' (2)

تمام علمائے دیوبند کے سرخیل حاجی امداد اللہ مہاجر مکی صاحب، جن کی درج ذیل قسم کی باتوں کی وجہ سے بریلوی بھی انہیں اپنا ہم مسلک مانتے ہیں، اپنے پیر صاحب کے متعلق لکھتے ہیں:

''عمر نے وفا نہ کی۔ جب حضرت نے یہ کلمہ فرمایا میں پٹی (میانہ کی) پکڑ کر رونے لگا۔ حضرت نے تشفی دی اور فرمایا کہ فقیر مرتا نہیں ہے۔ صرف ایک مکان سے دوسرے مکان میں انتقال کرتا ہے۔ فقیر کی قبر سے وہی فائدہ حاصل ہو گا جو زندگی ظاہری میں میری ذات سے ہوتا تھا۔''

پھر خود اپنے متعلق فرماتے ہیں کہ

''میں نے حضرت کی قبر مقدس سے وہی فائدہ اٹھایا جو حالت حیات میں اٹھایا تھا۔'' (3)

اور جب پیر صاحب کے ''مزار مقدس'' کی از سر نو درستگی کے متعلق ان سے پوچھا گیا تو فرمایا:

''کیا مضائقہ ہے بعض فقہا جائز لکھتے ہیں۔ پھر حضرت نے فرمایا کہ میں کیسے منع کر دیتا۔ جس مزار سراپا انوار سے میں نے فیض حاصل کیا ہو، میرے نزدیک اس کی درستی و اصلاح تو فرض ہے۔'' (4)

شائد اسی لیے انہوں نے اپنی مثنوی ''غذائے روح'' کے اسّی اشعار میں اپنے پیر نور محمد صاحب کے ''نور'' کی تعریفوں کے پُل باندھتے ہوئے ان کے اس ''مزار سراپا انوار'' کی

---

(1) عقائد علمائے دیوبند اور حسام الحرمین : صفحہ ۲۲، (2) حیاۃ الموات : صفحات ۱۰۹، ۱۱۱
(3) امدادالمشتاق: صفحہ ۱۱۳ (4) ایضاً: صفحہ ۱۱۸

شان میں اس طرح مدح سرائی فرمائی ہے [1] (قارئین! اس سے پہلے آپ عنوان ۲ کے تحت حاجی صاحب کی اس "نورانی شاعری" کے ذریعے اس "نور محمد" کے مقام سے واقف ہو چکے ہیں):

جسکو ہووے شوق دیدار خدا — اُنکے مرقد کی کرے زیارت وہ جا
اُس جگہ ہے مرقدِ پاکِ جناب — سر جھکاتے ہیں جہاں سب شیخ و شاب
اعتقادِ دل سے جو جاوے وہاں — اُسپہ سب اسرار باطن ہوں عیاں
دیکھتے ہی اُس کے مجھ کو ہے یقیں — اُسکو ہو دیدارِ رب العالمیں
کرتے ہی زیارت مزار پاک کی — ہوویں ظاہر اُسپہ اسرارِ خفی
کیوں پھرے ہے جابجا سر مارتا — سایۂ نور محمد میں تو آ

اسی لیے اپنی دوسری تصنیف میں اپنے مریدوں کو نصیحت کی کہ

"اولیاء اور مشائخ کی قبروں کی زیارت سے مشرف ہوا کرے اور فرصت کے وقت ان کی قبروں پر آکر روحانیت سے ان کی طرف متوجہ ہو اور ان کی حقیقت کو مرشد کی صورت میں خیال کر کے فیض حاصل کرے۔" [2]

ان سے پہلے شاہ ولی اللہ صاحب تو قبروں سے "فیض" کے حصول کا طریقہ بھی بتا گئے!

"فرمایا کہ جب قبرستان میں داخل ہو تو اِنَّا فَتَحْنَا دو رکعت میں پڑھے ★ پھر میت کی طرف سامنے ہو کر کعبہ معظمہ کو پشت دے کر بیٹھے پھر سورہ ملک پڑھے اور اللہ اکبر اور لا الٰہ الا اللہ کہے اور گیارہ بار سورۃ فاتحہ پڑھے پھر میت سے قریب ہو جاوے پھر کہے یارب یارب اکیس بار پھر کہے یا روح اور اس کو آسمان میں ضرب کرے اور یا روح الروح کی دل میں ضرب کرے یہاں تک کہ کشائش اور نور پاوے پھر منتظر رہے اس کا جس کا فیضان صاحبِ قبر سے ہو سکے دل پر۔" [3]

---

(1) کلیات امدادیه: صفحه ۱۵۸

(2) کلیات امدادیه (ضیاء القلوب) :صفحه ۲۷

★ نبی ﷺ نے تو قبرستان میں صلوٰۃ ادا کرنے سے منع فرمایا ہے (جامع ترمذی جلد۱، ابواب الصلوٰۃ، باب ماجاء ان الارض کلها مسجد الا المقبرۃ والحمام، صفحه ۱۵۶/ابوداؤد جلد۱، کتاب الصلوٰۃ، باب ۱۷۳ فی المواضع التی لاتجوز فیها الصلوٰۃ، صفحه ۲۰۹)

(3) القول الجمیل: صفحه ۸۵

ایک دوسری جگہ اس کو ذرا تفصیل سے بیان کیا: (1)

''جونہی قبر پر آئے پہلے ایک دوگانہ اس بزرگ کی روح کے لیے ادا کرے* اگر سورہ فتح یاد ہو تو پہلی رکعت میں پڑھے اور دوسری رکعت میں قل ھو اللہ پڑھے۔ اگر سورۃ فتح یاد نہ ہو تو دونوں رکعتوں میں فاتحہ کے بعد پانچ پانچ دفعہ قل ھو اللہ پڑھے۔ نماز کے بعد قبلہ کی طرف پشت کرکے بیٹھ جائے اور آیت الکرسی ایک دفعہ اور کچھ ایسی سورتیں جو زیارت وغیرہ کے موقع پر پڑھی جاتی ہیں جیسے سورہ ملک وغیرہ پڑھے۔ اس کے بعد قل اعوذبرب الفلق، قل اعوذبرب الناس پڑھے اس کے بعد فاتحہ کے بعد گیارہ دفعہ سورہ اخلاص پڑھے اور ختم کرے اور تکبیر پڑھے یعنی اللہ اکبر اللہ اکبر لا الہ الا اللہ واللہ اکبر اللہ اکبر وللہ الحمد پڑھے۔ تکبیر کے بعد سات دفعہ طواف کرے★ اور اس میں تکبیر پڑھے۔ طواف دائیں طرف سے شروع کرے۔ پاؤں کی طرف اپنا رخسار رکھے اور میت کے منہ کے قریب آجائے۔ اکیس دفعہ یارب کہے۔ اس کے بعد پہلے آسمان کی طرف نگاہ اٹھا کر یاروح کہے اس کے بعد دل میں ضرب کرے یاروح الروح۔''

تصوف کے مسائل پر مشتمل ''ھمعات'' نامی کتاب میں اس طرح نصیحت فرمائی:

''بارواح طیبہ مشائخ متوجہ شود وبرائے ایشان فاتحہ خواند یا زیارت قبر ایشاں رود وازانجا انجذاب **دریوزہ**''

جس کا ترجمہ شاہ ولی اللہ پر اتھارٹی سمجھے جانے والے پروفیسر سرور صاحب نے اس طرح کیا کہ

''مشائخ کی پاک روحوں کی طرف توجہ کرے۔ ان پر فاتحہ پڑھے۔ ان کی قبروں کی زیارت کرے۔ اور ان بزرگوں کی ارواح سے جذب وشوق کی **توفیق چاہے۔**'' (2)

(''دریوزہ'' کے معنی بھیک مانگنا ہیں، جسے مترجم نے اپنے تصرف سے ''توفیق چاہنا'' کر دیا جس میں وہ جذبہ نہیں رہتا جو مصنف موصوف نے تلقین کیا ہے)

غور فرمایئے، اللہ تو اپنے نبی ﷺ کو حکم دے کہ:

---

(1) الانتباہ فی سلاسل اولیاء: صفحہ ۲۰۷

* جاننا چاہیے کہ ہر عبادت صرف اللہ کے لیے ہی ہوسکتی ہے (جیسا کہ سورۃ الفاتحہ اور التحیات میں اس کی تصریح کی گئی ہے) اور غیر اللہ کے لیے عبادت کی کوئی بھی شکل بجالانا شرک کے زمرے میں آئے گا۔

★ یاد رہے کہ طواف بھی ایک عبادت ہے اور یہ بھی صرف اللہ کے لیے ہی کیا جاسکتا ہے۔ قبروں کے پھیرے لگانا مذہب اسلام کی تعلیم نہیں؛ نہ تو اللہ تعالیٰ نے اس کا کہیں حکم دیا اور نہ اس کے رسول ﷺ نے کبھی ایسا کیا۔

(2) ھمعات: صفحہ ۴۷

قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِيْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا (الاعراف:۱۸۸)

”کہدو کہ میں تو اپنی جان کے لیے بھی نفع نقصان کا اختیار نہیں رکھتا۔“

قُلْ اِنِّيْ لَآ اَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّلَا رَشَدًا (الجن:۲۱)

”کہدو کہ میں تمہارے برے اور بھلے کا اختیار نہیں رکھتا۔“

مگر ان مسلک پرستوں کے نزدیک اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات تو درکنار، اپنے صوفی بزرگوں کی روحانیت سے ان کی حیات اور بعد از موت ان کی قبروں سے بھی ”فیض“ پہنچنا درست ہے! حالانکہ یہ لوگ تو مر کر مٹی ہو گئے، ★کسی کو کیا دے سکتے ہیں :

اِنَّ الَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ عِبَادٌ اَمْثَالُكُمْ (الاعراف:۱۹۴)

”اللہ کو چھوڑ کر جن ہستیوں کو تم پکارتے ہو وہ تمہارے ہی جیسے بندے ہیں۔“

وَالَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ لَا يَخْلُقُوْنَ شَيْـًٔا وَّهُمْ يُخْلَقُوْنَ ﴿٢٠﴾
اَمْوَاتٌ غَيْرُ اَحْيَآءٍ ۚ وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۙ اَيَّانَ يُبْعَثُوْنَ ﴿٢١﴾ (النحل:۲۰،۲۱)

”اور وہ لوگ اللہ کے علاوہ جن دوسری ہستیوں (انبیاء وصلحاء وغیرہ) کو حاجت روائی کے لیے پکارتے ہیں (وہ تو) کسی چیز کی بھی خالق نہیں، بلکہ وہ تو خود مخلوق ہیں، مردہ ہیں، زندہ نہیں (ان میں جان کی رمق بھی نہیں بلکہ) انہیں تو اتنا بھی شعور نہیں کہ انہیں (زندہ کر کے) دوبارہ کب اٹھایا جائے گا۔“

قبروں میں پڑے ہوئے تو سن بھی نہیں سکتے:

وَمَآ اَنْتَ بِمُسْمِعٍ مَّنْ فِي الْقُبُوْرِ (فاطر: ۲۲)

”اور تم انہیں نہیں سنا سکتے جو قبروں میں مدفون ہیں۔“

کسی کو کیا دے سکتے ہیں، اور ان کے پاس ہے بھی کیا جو دے سکیں :

وَالَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ مَا يَمْلِكُوْنَ مِنْ قِطْمِيْرٍ (فاطر: ۱۳)

”اللہ کو چھوڑ کر جن ہستیوں کو تم پکارتے ہو، وہ کھجور کی گٹھلی کے چھلکے کی بھی مالک نہیں۔“

قُلِ ادْعُوا الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ ۚ لَا يَمْلِكُوْنَ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ فِي السَّمٰوٰتِ
وَلَا فِي الْاَرْضِ وَمَا لَهُمْ فِيْهِمَا مِنْ شِرْكٍ وَّمَا لَهٗ مِنْهُمْ مِّنْ ظَهِيْرٍ (سبا:۲۲)

★ یہی فرمان رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہے جیسا کہ آگے مذکور احادیث میں منقول ہے۔

"کہدو کہ پکارو ان ہستیوں کو جن کو تم نے اللہ کے بجائے کچھ سمجھ رکھا ہے، وہ تو آسمانوں اور زمین میں ایک ذرہ کی بھی مالک نہیں، اور نہ ان میں ان کی کچھ شراکت ہے، اور نہ ان میں سے کوئی اللہ کا مددگار رہی ہے۔"

ان کی حقیقت تو یہ ہے کہ

لَنْ يَّخْلُقُوْا ذُبَابًا وَّ لَوِ اجْتَمَعُوْا لَهٗ ؕ وَ اِنْ يَّسْلُبْهُمُ الذُّبَابُ شَيْـًٔا لَّا يَسْتَنْقِذُوْهُ مِنْهُ ؕ ضَعُفَ الطَّالِبُ وَ الْمَطْلُوْبُ (الحج:۷۳)

"اگر یہ سارے جمع ہو جائیں تو ایک مکھی بھی ہر گز نہ بنا سکیں گے، اور (مکھی پیدا کرنا تو دور کی بات) اگر مکھی ان سے کچھ چھین لے تو یہ اس سے اس کو چھڑا نہیں سکتے۔ کتنے کمزور ہیں یہ مانگنے والے اور وہ جن سے مانگا جا رہا ہے!"

مالک نے ایسی بے اختیار ہستیوں سے امیدیں رکھنے اور ان کو پکارنے کو بہت بڑی گمراہی کہا ہے:

وَ مَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ يَّدْعُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَنْ لَّا يَسْتَجِيْبُ لَهٗۤ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ وَ هُمْ عَنْ دُعَآئِهِمْ غٰفِلُوْنَ (الاحقاف: ۵)

"اور اس سے بڑھ کر کون گمراہ ہو سکتا ہے جو ایسے کو پکارے جو قیامت تک اسے جواب نہ دے سکے، اور جو ان کی پکاروں سے بھی غافل ہوں۔"

اسی لیے مالک نے اس فعل سے سختی سے منع فرمایا:

وَ لَا تَدْعُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَنْفَعُكَ وَ لَا يَضُرُّكَ ۚ فَاِنْ فَعَلْتَ فَاِنَّكَ اِذًا مِّنَ الظّٰلِمِيْنَ (یونس: ۱۰۶)

"اور اللہ کے علاوہ تم کسی ایسی ہستی کو نہ پکارو جو نہ تم کو نفع دے سکے نہ نقصان، پھر اگر تم نے ایسا کیا تو اسی وقت ظالموں میں سے ہو جاؤ گے۔"

اور تاکیدی حکم دیا کہ:

فَادْعُوا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ وَ لَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ (المومن:۱۴)

"پس تم اللہ ہی کو پکارو، دین کو اس کے لیے خالص کر کے، چاہے کافروں کو برا ہی کیوں نہ لگے"

کیونکہ نفع ہو یا نقصان ہر چیز کا دینے والا یعنی داتا صرف اللہ کی ذات ہے:

ع یارب تو ہے سب کا آقا سب کا مالک سب کا داتا

وہی سب کو سب کچھ دیتا ہے، اس کے سوا کوئی کسی کو کچھ نہیں دے سکتا۔ اس لیے صرف اسی سے سب کچھ مانگنا چاہیے۔ اللہ کے رسول ﷺ کا بھی یہی فرمان ہے کہ:

لِيَسْئَلْ اَحَدُكُمْ رَبَّهٗ حَاجَتَهٗ كُلَّهَا حَتّٰى يَسْئَلَ شِسْعَ نَعْلِهٖ اِذَا انْقَطَعَ . . .
. . . حَتّٰى يَسْئَلَهُ الْمِلْحَ

"تم میں سے ہر ایک کو چاہیے کہ اپنے رب سے ہی اپنی تمام حاجتوں کا سوال کرے، یہاں تک کہ جوتے کا تسمہ بھی ٹوٹ جائے تو اسی سے مانگے. یہاں تک کہ نمک بھی اسی سے مانگے۔"(1)

اِذَا سَئَلْتَ فَاسْئَلِ اللّٰهَ وَاِذَا اسْتَعَنْتَ فَاسْتَعِنْ بِاللّٰهِ وَاعْلَمْ اَنَّ الْاُمَّةَ لَوِاجْتَمَعَتْ عَلٰى اَنْ يَّنْفَعُوْكَ بِشَيْءٍ لَّمْ يَنْفَعُوْكَ اِلَّا بِشَيْءٍ قَدْ كَتَبَهُ اللّٰهُ لَكَ وَاِنِ اجْتَمَعُوْا عَلٰى اَنْ يَّضُرُّوْكَ بِشَيْءٍ لَّمْ يَضُرُّوْكَ اِلَّا بِشَيْءٍ قَدْ كَتَبَهُ اللّٰهُ عَلَيْكَ رُفِعَتِ الْاَقْلَامُ وَجُفَّتِ الصُّحُفُ

"جب بھی تم سوال کرو تو اللہ ہی سے کرو، اور جب بھی مدد مانگو تو اللہ ہی سے مدد مانگو اور جان لو کہ اگر ساری امت تمہیں نفع دینے کے لیے جمع ہو جائے تو ہرگز کوئی نفع نہیں دے سکتی مگر جو اللہ نے لکھ دیا اور اگر جمع ہو جائیں تمہیں تکلیف دینے پر تو تمہیں کوئی تکلیف بھی نہیں دے سکتے مگر جو اللہ نے لکھ دی۔ (تقدیر لکھنے والے) قلم اٹھا لیے گئے ہیں اور (اس کے) نوشتے سوکھ گئے ہیں۔"(2)

یہی بات ہم روزانہ ہر صلوٰۃ میں دہراتے ہیں کہ

اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ (الفاتحہ: ۴)

"اے اللہ! ہم صرف اور صرف تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور صرف تجھ ہی سے مدد چاہتے ہیں۔"

حدیث میں رکوع کے بعد اور ذکر بعد الصلوٰۃ میں نبی ﷺ کی دعا آئی ہے کہ:

اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ

---

(1) جامع ترمذی: جلد ۲، ابواب الدعوات کی آخری روایت، صفحہ ۲۰۷

(2) جامع ترمذی: جلد ۲، ابواب صفۃ القیٰمۃ، صفحہ ۱۲۵

"اے اللہ! جسے تو دے اسے کوئی روک نہیں سکتا، اور جسے تو نہ دے اس کو کوئی دے نہیں سکتا، اور کسی کی بھی کوشش تیرے آگے نہیں چلتی۔"(1)

لیکن ان مسلک پرستوں کے نزدیک غیر اللہ سے فیض پہنچنا درست ہے، خواہ زندہ ہو یا قبر کا بے جان مردہ۔ یہیں سے قبر پرستی کی ابتدا ہوتی ہے۔ لوگ قبر والوں سے حصول فیض کی تمنا میں قبر پر مجاور بن کر بیٹھ جاتے ہیں، چلّے کھینچتے ہیں، اور وہ وہ حرکتیں کرتے ہیں کہ اللہ کے رسول ﷺ کی تعلیمات اور احکامات الٰہی کی دھجیاں بکھیر دیتے ہیں، الٰہ واحد کو چھوڑ کر ہزاروں الٰہ بنا لیتے ہیں، اولاد، وسعت رزق، ذریعہ معاش، زوج، وغیرہ اللہ سے مانگنے کے بجائے بے جان مردوں سے مانگ کر اللہ کے ساتھ شرک کرتے ہیں۔ عجیب بات ہے کہ ہر "بزرگ" کی قبر سے ان لوگوں کو تو حسب خواہش اولاد، رزق اور دو جہاں کی "دولت" مل جاتی ہے، مراد بر آتی ہے، جھولی بھر جاتی ہے، مگر وہاں پر ہر وقت قطار لگائے فقیروں اور بھکاریوں کو کچھ نہیں ملتا، اور وہ صاحب قبر سے مانگنے والوں ہی کے آگے ہاتھ پھیلاتے ہیں، پیسے دو پیسے کا سوال کرتے ہیں، ان کی جھولی ہمیشہ خالی ہی رہتی ہے، اور وہ بھکاری کے بھکاری ہی رہتے ہیں، یہاں کا گدا کہیں کا بھی "امام" نہیں بنتا! ★

مسلک پرستوں کو قرآن و حدیث کا فیصلہ منظور نہ ہو تو اپنے ہی مسلک کے ایک امام کا فیصلہ ملاحظہ کریں:

"امام ابو حنیفہؒ نے ایک شخص کو کچھ نیک لوگوں کی قبروں کے پاس آکر سلام کر کے یہ کہتے ہوئے سنا کہ اے قبر والو! تم کو کچھ خبر بھی ہے اور کیا تم پر اس کا کچھ اثر بھی ہے کہ میں تمہارے پاس مہینوں سے آرہا ہوں اور تم سے میرا سوال یہ ہے کہ میرے حق میں دعا کر دو۔ بتاؤ تمہیں میرے حال کی کچھ خبر بھی ہے یا تم بالکل غافل ہو۔ ابو حنیفہؒ نے اس کا یہ قول سن کر اس سے دریافت کیا کہ قبر والوں نے کچھ جواب دیا۔ وہ بولا کہ نہیں۔ امام ابو حنیفہؒ نے یہ سن کر کہا تجھ پر پھٹکار! تیرے دونوں ہاتھ گرد آلود ہو جائیں! تو ایسے جسموں سے کلام کرتا ہے جو نہ

---

(1) صحیح مسلم: جلد۲، کتاب الصلوٰۃ، باب مایقول اذا رفع رأسه من الرکوع، صفحه ۷۵/ نیز کتاب المساجد، باب استحباب الذکر بعد الصلوٰۃ و بیان صفته، صفحه ۱۴۹

★ اشارہ اس شعر کی طرف ہے جو مسلک پرست اپنی نعتوں میں اکثر دہراتے ہیں:

ع مدینے کے گدا دیکھے دنیا کے امام اکثر ... بدل دیتے ہیں تقدیریں محمد کے غلام اکثر

جواب ہی دے سکتے ہیں اور نہ وہ کسی چیز کے مالک ہی ہیں اور نہ آواز ہی سن سکتے ہیں۔ پھر ابو حنیفہؒ نے قرآن کی یہ آیت تلاوت فرمائی : وَمَآ اَنْتَ بِمُسْمِعٍ مَّنْ فِي الْقُبُوْرِ (فاطر: ۲۲)
" (اے نبی!) تم ان لوگوں کو جو قبروں میں ہیں کچھ نہیں سنا سکتے۔" (تفہیم المسائل: صفحہ ۱۷۶)

لیکن قرآن وحدیث وفقہ سب کے فیصلے کے باوجود آپ دیکھیے کہ یہ لوگ مدد کے لیے کیسے غیر اللہ کی دہائیاں دیتے ہیں:

ع یا معین الدین چشتی ...... پار لگادے کشتی
ع بگرداب بلا افتاد کشتی ...... مدد کن یا معین الدین چشتی
ع یا بہاء الحق ........ بیڑا دھک
ع اے بابا شاہ کمال ........ پتر دیویں رتا لال
ع ساڈا تے عبدالقادر ہے ...... سانوں ہور قادر دی لوڑ نئیں

ے امداد کن امداد کن ہر رنج و غم آزاد کن
ے در دین و دنیا شاد کن یا غوث اعظم دستگیر
ے شرک کہا کریں کہنے والے کام نہیں مجھ کو ان سے
ے جب مشکل پڑی میں نے پکارا بابا شرف الدین پیر
ے جو کچھ بھی مانگا آپ سے اللہ سے وہ مل گیا
ے بابِ اجابت آپ ہیں حضرت اجالا شاہ ولی
ے محروم اس در سے کوئی زائر کبھی جاتا نہیں
ے کانِ مروّت آپ ہیں حضرت اجالا شاہ ولی

........

ے کیوں نہ قاسم ہو کہ تو ابن القاسم ہے کیوں نہ قادر ہو کہ مختار ہے بابا تیرا
ے تیری قدرت تو فطریات سے ہے کہ قادر نام میں داخل ہے یا غوث
ے تصرف والے سب مظہر ہیں تیرے تو ہی اس پردے میں فاعل ہے یا غوث
ے رضا کے کام اور رک جائیں حاشا ترا سائل ہے تو باذِل ہے یا غوث
ے گدائے آمدائے سلطاں بامید کرم نالاں تہی داماں مگر دانم اغثنی یا رسول اللہ
ے آہ یا غوثاہ یا غیثاہ یا امداد کن یا حیٰوۃ الجود یا روح المناد امداد کن
ے بیٹھتے اٹھتے حضورِ پاک سے التجا و استعانت کیجیے

ے یا رسول اللہ دہائی آپ کی گوشمالِ اہل بدعت کیجیے
ے غوث اعظم آپ سے فریاد ہے زندہ پھر یہ پاک ملت کیجیے

بریلوی مسلک کے لاتعداد شعراء کی کتابیں ایسی تحریروں سے بھری پڑی ہیں۔ صرف ان کے مجدد صاحب کے ہی ایک مجموعہ کلام "حدائق بخشش" میں ایسے سینکڑوں اشعار موجود ہیں، جن میں سے صرف چند اوپر نقل کیے گئے ہیں، جنہیں پڑھ کر ایک مومن کی زبان پر بے ساختہ وہ آیت آجاتی ہے جو مشرکین کی طرف سے ایک معبودِ برحق و برتر کو چھوڑ کر خود ساختہ سینکڑوں جھوٹے الٰہوں کو پکارنے اور ان سے امیدیں اور آرزوئیں وابستہ کرنے پر شکوہ کرتے ہوئے اللہ رب العالمین نے قرآن میں بیان کی ہے کہ:

اَلَيْسَ اللّٰهُ بِكَافٍ عَبْدَهٗ ؕ (الزمر:۳۶)

"کیا اللہ اپنے بندے کے لیے کافی نہیں ہے۔"

اور قرآن ہی میں بیان کردہ وہ جوہری قول یاد آجاتا ہے جو اللہ کے برگزیدہ پیغمبر یوسف علیہ السلام نے ان لوگوں کے سامنے پیش کیا تھا جو ایک اللہ کو چھوڑ کر بہت سے معبودانِ باطلہ کی بندگی میں لگے ہوئے تھے، اُس بے ہمتا ذات کے بجائے دوسروں پر بھروسہ کرکے انہیں مدد کے لیے پکارتے تھے:

ءَاَرْبَابٌ مُّتَفَرِّقُوْنَ خَيْرٌ اَمِ اللّٰهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ (یوسف:۳۹)

"کیا (یہ بہت سارے) متفرق رب بہتر ہیں یا (وہ) ایک زبردست اللہ؟"

اللہ کو چھوڑ کر دوسری ہستیوں سے فیض کی تمنا رکھنے والوں کو مالک کا یہ ارشاد بھی پڑھ لینا چاہیے کہ

مَثَلُ الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَوْلِيَآءَ كَمَثَلِ الْعَنْكَبُوْتِ ۚ اِتَّخَذَتْ بَيْتًا ؕ وَاِنَّ اَوْهَنَ الْبُيُوْتِ لَبَيْتُ الْعَنْكَبُوْتِ ۘ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ (العنکبوت:۴۱)

"ان لوگوں کی مثال جنہوں نے اللہ کے سوا (اوروں کو) کارساز بنا رکھا ہے، مکڑی کی طرح ہے، کہ وہ بھی ایک گھر بناتی ہے اور کچھ شک نہیں کہ تمام گھروں سے کمزور مکڑی کا گھر ہے، کاش یہ لوگ (اس بات کو) جانتے۔"

یہ بھی یاد رہے کہ المہند کی محولہ بالا عبارت میں مذکور مشائخ، روحانیت، استفادہ، باطنی فیوض، خواص، عوام، وغیرہ بھی ان کی اپنی وضع کردہ اصطلاحات و اختراعات ہیں ورنہ قرآن و حدیث

میں ان کا کوئی ثبوت نہیں ملتا، بلکہ یہ قرآن وحدیث کے خلاف اور شریعت کی ضد دینِ طریقت کی انوکھی اور ملحدانہ تراکیب ہیں، اور صوفیاء کی محض فسوں کاریاں۔ قرآن وحدیث تو ایمان اور عمل پر زور دیتے ہیں جو شریعت اسلامی کے عین مطابق ہو، باقی اس کے سوا سب کچھ باطل ہے:

اِنَّ اَحْسَنَ الْحَدِیْثِ کِتَابُ اللّٰہِ وَ اَحْسَنَ الْھَدْیِ ھَدِیُ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَشَرَّ الْاُمُوْرِ مُحْدَثَاتُھَا

''سب سے اچھا کلام اللہ کی کتاب ہے اور سب طریقوں میں عمدہ محمد ﷺ کا طریقہ ہے اور سب کاموں میں برا وہ کام جو نیا نکالا جائے۔''(1)

وَکُلُّ مُحْدَثَۃٍ بِدْعَۃٌ وَّ کُلُّ بِدْعَۃٍ ضَلاَلَۃٌ وَّکُلُّ ضَلاَلَۃٍ فِی النَّارِ

''اور ہر نئی پیدا کردہ بات بدعت ہے اور ہر بدعت گمراہی ہے، اور ہر گمراہی جہنم کی آگ میں لے جانے والی ہے۔''(2)

مَنْ اَحْدَثَ فِیْ اَمْرِنَا ھٰذَا مَا لَیْسَ مِنْہُ فَھُوَ رَدٌّ

''جس نے ہمارے دین میں کوئی نئی بات نکالی جو اس میں نہ تھی، وہ قابل رد ہے۔''(3)

مَنْ عَمِلَ عَمَلاً لَّیْسَ عَلَیْہِ اَمْرُنَا فَھُوَ رَدٌّ

''جو کوئی ایسا کام کرے جس کا ہم نے حکم نہیں دیا تو وہ قابل رد ہے۔''(4)

مَنْ اَحْدَثَ حَدَثًا فَعَلَیْہِ لَعْنَۃُ اللّٰہِ وَ الْمَلٰٓئِکَۃِ وَ النَّاسِ اَجْمَعِیْنَ

''جس نے کوئی نئی بات نکالی تو اُس پر لعنت اللہ کی، سارے فرشتوں اور انسانوں کی۔''(5)

---

(1) صحیح بخاری: جلد۳، کتاب الاعتصام، باب ۱۲۰۹ الاقتداء بسنن رسول اللہ ﷺ، صفحہ۹۱۶

(2) سنن نسائی:جلد۱، کتاب صلوٰۃ العیدین، باب ۹۴۸ کیف الخطبۃ، صفحہ ۵۲۸

(3) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب الصلح، باب ۱۶۷۸، صفحہ ۱۰۷۸/صحیح مسلم: جلد۴، کتاب الاقضیۃ، باب نقض الاحکام الباطلہ، صفحہ۳۴۸

(4) صحیح بخاری : جلد۱، کتاب البیوع، باب ۱۳۳۶ النجش، صفحہ ۸۵۱/
صحیح مسلم : جلد۴، کتاب الاقضیۃ، باب نقض الاحکام الباطلہ، صفحہ ۳۴۸

(5) صحیح بخاری : جلد۱، کتاب الحج، باب ۱۱۷۲ حرم المدینۃ، صفحہ ۷۶۱

وَمَنِ ابْتَدَعَ بِدْعَةَ ضَلَالَةٍ لَّا يَرْضٰهَا اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ كَانَ عَلَيْهِ مِنَ الْاِثْمِ مِثْلُ اٰثَامِ مَنْ عَمِلَ بِهَا

''اور جس نے کوئی بدعت ایجاد کی تو اللہ اور اس کا رسول اس سے راضی نہ ہوں گے اور اس پر ان سب لوگوں کا گناہ ہوگا جو اس بدعت پر عمل کریں گے۔''(1)

دراصل قبروں سے فیض حاصل ہونے کی بنیاد حیات فی القبر کا شرکیہ عقیدہ ہے جس کے موجد کے مطابق مردہ قبر میں جاکر زندہ ہو جاتا ہے۔ یہ قرآن کا سراسر انکار ہے، کیونکہ مالک کا ارشاد ہے:

ثُمَّ اِنَّكُمْ بَعْدَ ذٰلِكَ لَمَيِّتُوْنَ ﴿١٥﴾ ثُمَّ اِنَّكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ تُبْعَثُوْنَ ﴿١٦﴾

(المومنون:۱۵،۱۶)

''پھر اس زندگی کے بعد تم کو موت آکر رہے گی پھر اس کے بعد تم قیامت کے دن دوبارہ اٹھائے جاؤ گے''

لیکن مسلک پرست لوگ قرآن کے خلاف یہ عقیدہ اپنائے ہوئے ہیں اور مُصر ہیں کہ اسی دنیاوی قبر میں مردے کی روح لوٹا دی جاتی ہے، یہیں سوال وجواب کا سلسلہ ہوتا ہے، اور اسی گڑھے میں عذاب و ثواب، اذیت و راحت کے مراحل طے پاتے ہیں۔ ان کی کتابیں پڑھیں، کتاب اللہ کا کیسا مذاق اڑاتی نظر آتی ہیں:

''شیخ نجم الدین اصفہانی مکہ مکرمہ میں ایک بزرگ کے جنازے میں شریک ہوئے۔ جب لوگ ان کو دفن کر چکے تو تلقین کرنے والے نے قبر کے پاس بیٹھ کر تلقین کی۔ شیخ نجم الدین ہنسنے لگے اور ان کی عادت ہنسنے کی بالکل نہ تھی۔ بعض خدام نے ہنسی کی وجہ پوچھی تو شیخ نے جھڑک دیا۔ کئی دن بعد فرمایا کہ میں اس لیے ہنسا تھا کہ جب تلقین کرنے والا قبر پر تلقین کے لیے بیٹھا تو میں نے ان بزرگ کو جو دفن کیے گئے تھے، یہ کہتے ہوئے سنا کہ دیکھو جی حیرت کی بات ہے کہ ایک مردہ زندے کو تلقین کر رہا ہے۔'' (فضائل حج: صفحہ ۲۴۶)

''عرب کی ایک جماعت ایک مشہور سخی کریم کی قبر کی زیارت کو گئی۔ دُور کا سفر تھا۔ رات کو وہاں ٹھہرے۔ ان میں سے ایک شخص نے اس قبر والے کو خواب میں دیکھا۔ وہ اس

(1) جامع ترمذی بحوالہ مشکوٰۃ: جلد۱، باب الاعتصام، صفحہ ۵۷

سے کہہ رہا ہے کہ تو اپنے اونٹ کو میرے بختی اونٹ کے بدلے میں فروخت کرتا ہے۔ (بختی اونٹ اعلیٰ قسم کے اونٹوں میں شمار ہوتا ہے، جو اس میت نے ترکہ میں چھوڑا تھا) خواب دیکھنے والے نے خواب ہی میں معاملہ کرلیا۔ وہ صاحب قبر اٹھا اور اس کے اونٹ کو ذبح کر دیا۔ جب یہ اونٹ والا نیند سے اٹھا تو اس کے اونٹ کے خون جاری تھا۔ اس نے اٹھ کر ذبح کر دیا (کہ اس کی زندگی کی امید نہ رہی تھی) اور گوشت تقسیم کر دیا۔ سب نے پکایا، کھایا۔ یہ لوگ وہاں سے واپس ہوگئے۔ جب اگلی منزل پر پہنچے تو ایک شخص بختی اونٹ پر سوار ملا جو یہ تحقیق کر رہا تھا کہ فلاں نام کا شخص تم میں کوئی ہے۔ اس خواب والے شخص نے کہا کہ یہ میرا نام ہے۔ اس نے پوچھا کہ تو نے فلاں قبر والے کے ہاتھ کوئی چیز فروخت کی ہے۔ خواب دیکھنے والے نے اپنا خواب کا قصہ سنایا۔ جو شخص بختی اونٹ پر سوار تھا، اس نے کہا کہ وہ میرے باپ کی قبر تھی۔ یہ اس کا بختی اونٹ ہے۔ اس نے مجھے خواب میں کہا ہے کہ اگر تو میری اولاد ہے تو میرا بختی اونٹ فلاں شخص کو دیدے، تیرا نام لیا تھا۔ یہ بختی اونٹ تیرے حوالے ہے۔ یہ کہہ کر وہ اونٹ دے کر چلا گیا۔ (اتحاف) یہ سخاوت کی حد ہے کہ مرنے کے بعد بھی اپنی قبر پر آنے والوں کی مہمانی میں اپنے اصیل اونٹ کو فروخت کر کے آنے والوں کی مہمانی کی۔ باقی یہ بات کہ مرنے کے بعد اس قسم کا واقعہ کیوں کر ہوگیا، اس میں کوئی محال چیز نہیں ہے، عالم ارواح میں اس قسم کے واقعات ممکن ہیں۔" (فضائل صدقات: صفحہ ۱۱۷)

## غور فرمایئے: علمِ غیب اور تصرف فی الامور کی کیا شان ہے!

"شاہ ولی اللہ صاحب جب بطن مادر میں تھے کہ ان کے والد ماجد شاہ عبد الرحیم صاحب ایک دن خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر حاضر ہوئے اور مراقب ہوئے اور ادراک بہت تیز تھا۔ خواجہ صاحبؒ نے فرمایا کہ تمھاری زوجہ حاملہ ہے اور اس کے پیٹ میں قطب الاقطاب ہے، اس کا نام قطب الدین احمد رکھنا۔ اقرار و تسلیم فرمایا اور آکر بھول گئے۔ ایک روز شاہ صاحب کی زوجہ نماز میں تھیں، جب انہوں نے دعا مانگی تو انکے ہاتھوں میں دو چھوٹے چھوٹے ہاتھ نمودار ہوگئے۔ وہ ڈر گئیں اور گھبرا کر شاہ صاحب سے فرمایا کہ یہ کیا بات ہے؟ فرمایا ڈرو مت، تمھارے پیٹ میں ولی اللہ ہے۔ پس اسی لیے اصل نام تو قطب الدین احمد رکھا گیا، اور اکثر تحریرات میں اس نام کو خود شاہ صاحب لکھتے بھی تھے، اور مشہور ولی اللہ ہوا۔"
(حکایاتِ اولیاء: صفحہ ۱۷)

''ایک صاحب کشف حضرت حافظ صاحب رحمۃ اللہ علیہ (حافظ محمد ضامن تھانوی) کے مزار پر فاتحہ پڑھنے لگے۔ بعد فاتحہ کہنے لگے کہ بھائی یہ کون بزرگ ہیں، بڑے دل لگی باز ہیں، جب میں فاتحہ پڑھنے لگا تو مجھ سے فرمانے لگے کہ جاؤ کسی مردہ پر فاتحہ پڑھیو، یہاں زندوں پر فاتحہ پڑھنے آئے ہو۔ یہ کیا بات ہے۔ جب لوگوں نے بتایا کہ یہ شہید ہیں۔''
(حکایاتِ اولیاء: صفحہ ۱۸۸)

''مولوی معین الدین صاحب حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب کے سب سے بڑے صاحبزادے تھے۔ وہ حضرت مولانا کی ایک کرامت (جو بعد وفات واقع ہوئی) بیان فرماتے تھے کہ ایک مرتبہ ہمارے نانوتہ میں جاڑہ بخار کی بہت کثرت ہوئی۔ سو جو شخص مولانا کی قبر سے مٹی لے جاکر باندھ لیتا اسے ہی آرام ہو جاتا۔ پس اس کثرت سے مٹی لے گئے کہ جب ہی قبر پر مٹی ڈلواؤں تب ہی ختم۔ کئی مرتبہ ڈال چکا۔ پریشان ہو کر ایک دفعہ میں نے مولانا کی قبر پر جاکر کہا (یہ صاحبزادہ بہت تیز مزاج تھے) کہ آپ کی تو کرامت ہوئی اور ہماری مصیبت ہو گئی۔ یاد رکھو کہ اگر اب کے کوئی اچھا ہوا تو ہم مٹی نہ ڈالیں گے۔ ایسے ہی پڑے رہیو، لوگ جوتا پہنے تمہارے اوپر ایسے ہی چلیں گے۔ بس اسی دن سے پھر کسی کو آرام نہ ہوا۔ جیسے شہرت آرام کی ہوئی تھی ویسے ہی یہ شہرت ہو گئی کہ اب آرام نہیں ہوتا۔ پھر لوگوں نے مٹی لیجانا بند کر دیا۔'' (حکایاتِ اولیاء: صفحہ ۲۹۵)

شاہ ولی اللہ لکھتے ہیں کہ ان کے والد شاہ عبد الرحیم صاحب

''فرماتے تھے حضرت بایزید گو نے زیارت حرمین کا ارادہ کیا۔ ان کے ساتھ بہت سے کمزور، بچے اور عورتیں بھی نکل کھڑے ہوئے۔ سواری اور زادِ راہ کا کوئی انتظام نہ تھا۔ میں نے اور مخدومی بھائی صاحب نے متفق ہو کر ارادہ کیا کہ واپس لائیں۔ جب ہم تغلق آباد کے قریب پہنچے، دھوپ بہت تیز ہو گئی تھی۔ ہم ایک سایہ دار درخت کے نیچے اترے۔ تمام احباب سو گئے۔ میں ان کے کپڑوں کی حفاظت کے لیے جاگتا رہا۔ اسی اثناء میں میں نے چند سورتیں تلاوت کیں۔ وہاں چند قبریں تھیں۔ صاحب قبر باتیں کرنے لگا۔ اس نے کہا عرصہ ہوا قرآن نہیں سنا اور میں اس کے سننے کا بڑا مشتاق ہوں اگر کچھ اور تلاوت کریں تو بڑا احسان ہوگا۔ میں نے کچھ اور پڑھا۔ جب میں خاموش ہوا اس نے پھر درخواست کی۔ تیسری بار بھی پڑھا۔ پھر وہ مخدومی برادر گرامی جو پاس سو رہے تھے کو خواب میں ظاہر ہوا اور کہا میں نے انھیں بار بار تلاوت کے لیے کہا، انہوں نے قبول کیا۔ اب مجھے کہتے ہوئے شرم آتی ہے اور میرا شوق باقی ہے۔ آپ ان سے کہیں کہ کچھ زیادہ پڑھیں۔ وہ بیدار ہوئے اور مجھے کہا۔ میں نے زیادہ تلاوت

کیا۔ یہاں تک کہ اس صاحب قبر کو بہت خوش پایا۔ اس نے کہا جزاک اللہ عنی خیر الجزا۔ پھر میں نے اس سے عالم برزخ کے حالات پوچھے۔ “ (انفاس العارفین: صفحہ ۸۱، ۸۲)

”حضرت والد ماجد جب مخدومی شیخ محمد قدس سرہ کی قبر کے نزدیک بیٹھتے تو فرماتے کہ انکی روح نماز میں میری اقتدا کرتی ہے اور مجھ سے علوم و معارف سنتی ہے۔ ایک مرتبہ اس فقیر کی طرف متوجہ ہوئے اور بعض معارف بیان فرمائے۔ اسکے بعد فرمایا کہ انکی روح نے کہا کہ فلاں کو معرفت کی کچھ تعلیم دو۔ لا محالہ یہ بیان کیا گیا۔“ (انفاس العارفین: صفحہ ۸۳)

نہ جانے یہ کون لوگ ہوتے ہیں جو قبر میں جا کر نہ صرف سن سکتے ہیں بلکہ بولتے بھی ہیں اور دوسرے بھی ان کا کہا سن لیتے ہیں جب کہ اللہ تعالیٰ اپنے نبی ﷺ سے فرماتا ہے:

وَمَآ اَنْتَ بِمُسْمِعٍ مَّنْ فِى الْقُبُوْرِ (فاطر: ۲۲) ”اور آپ قبر والوں کو نہیں سنا سکتے۔“

یہ لوگ عقیدہ رکھتے ہیں کہ ہر مردہ قبر میں جا کر زندہ ہو جاتا ہے حالانکہ لاکھوں ایسے لوگ ہوتے ہیں جن کو یہ دنیاوی قبر ملتی بھی نہیں: ہندو اپنے مردے جلا دیتے ہیں، مجوسی گوشت خور پرندوں کی نذر کر دیتے ہیں، ہزاروں لوگ آگ میں جل کر خاک ہو جاتے ہیں، جنگوں اور دیگر ہولناک حادثات میں ہلاک ہو جانے والوں کی بوٹی بھی نہیں ملتی، وغیرہ، وغیرہ۔ فرعون کی لاش مصر کے عجائب گھر میں رکھی ہوئی ہے اور قرآن میں ہے کہ:

اَلنَّارُ يُعْرَضُوْنَ عَلَيْهَا غُدُوًّا وَّعَشِيًّا (المومن: ۴۶)

”انہیں صبح و شام آگ پر پیش کیا جاتا ہے۔“

اور قوم نوح کا یہ انجام ہوا کہ:

مِمَّا خَطِيْٓـٰٔتِهِمْ اُغْرِقُوْا فَاُدْخِلُوْا نَارًا (نوح: ۲۵)

”اپنے گناہوں کے سبب ہی غرقاب کر دیئے گئے پھر آگ میں ڈال دیئے گئے۔“

ان کی لاشیں تو پانی میں ڈوبی ہیں اور اللہ فرما رہا ہے کہ جہنم کی آگ میں ڈال دیے گئے۔ تو پھر وہ کون سی آگ ہے جو پانی میں جلتی ہے؟ وہ کون سی قبر ہے جہاں یہ لوگ دنیاوی قبر نہ ملنے کے باوجود بھی حساب کتاب اور عذاب و راحت کے مراحل سے گزرتے ہیں؟ ظاہر

ہے کہ وہ یہ دنیاوی قبر ہرگز نہیں کیونکہ اس دنیاوی قبر سے تو ہمیشہ مردہ ہی برآمد ہوتا ہے زندہ کبھی نہیں۔ بعض دفعہ فوجداری مقدمات میں موت کی وجوہات جاننے کے لیے مردے کا پوسٹ مارٹم کیا جاتا ہے اور موت کے کئی کئی دن بعد قبر کھود کر لاش باہر نکالی جاتی ہے لیکن لاش ہمیشہ بے جان ہی نکلتی ہے، سنتا، بولتا، جیتا جاگتا، زندہ جسم کبھی برآمد نہیں ہوتا، گلا سڑا بدن ہی نکلتا ہے جس کا تعفن سارے قبرستان میں پھیل جاتا ہے کیونکہ ہمیشہ رہنے والے جسم اللہ نے کسی کو بھی نہیں دیئے :

وَمَا جَعَلْنٰهُمْ جَسَدًا لَّا يَأْكُلُوْنَ الطَّعَامَ وَمَا كَانُوْا خٰلِدِيْنَ (الانبیاء: ۸)

”اور ہم نے ان کے ایسے جسم نہیں بنائے تھے کہ کھانا نہ کھائیں اور نہ وہ ہمیشہ رہنے والے تھے“

البتہ بعض دفعہ کسی کا جسم یا اسکا کچھ حصہ تادیر سلامت رہتا ہے جس کی وجوہات زندگی ہرگز نہیں بلکہ کچھ اور ہوسکتی ہیں مثلاً آب وہوا یا زمین کی اپنی اندرونی کوئی خاصیت وغیرہ۔ ورنہ قانون یہی ہے کہ

لَيْسَ مِنَ الْاِنْسَانِ شَيْءٌ اِلَّا يَبْلٰى اِلَّا عَظْمًا وَّاحِدًا وَّهُوَ عَجْبُ الذَّنَبِ وَمِنْهُ يُرَكَّبُ الْخَلْقُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

”انسان کے جسم میں کوئی چیز ایسی نہیں جو برباد نہ ہوجائے سوائے ایک ہڈی عجب الذنب کے، اور اسی سے روز قیامت جسم انسانی دوبارہ بنایا جائیگا۔“ (1)

كُلُّ ابْنِ اٰدَمَ يَأْكُلُهُ التُّرَابُ اِلَّا عَجْبُ الذَّنَبِ مِنْهُ خُلِقَ وَفِيْهِ يُرَكَّبُ

(1) صحیح بخاری:جلد ۲، کتاب التفسیر، سورۃ النبا، باب ۸۹۶، صفحہ ۱۰۶۰

"ہر آدمی کے بدن کو مٹی کھا جاتی ہے، سوائے عجب الذنب کے، اسی سے آدمی پہلے بنایا گیا اور دوبارہ بھی اسی سے بنایا جائے گا۔" (1)

بخاری کی ایک روایت کے مطابق جب ولید بن عبد الملک کے زمانے (۸۶ھ تا ۹۶ھ) میں عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے حجرے کی دیوار گر گئی اور وہاں موجود تین قبروں میں سے ایک قبر کھل گئی اور ایک پیر نظر آیا تو اسے عروہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پیر کی حیثیت سے پہچان لیا جو ۶۰ / ۶۵ سال گزرنے پر بھی صحیح سلامت تھا۔(2) بخاری ہی کی ایک دوسری روایت کے مطابق جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد عبد اللہ بن عمرو بن حرام رضی اللہ تعالیٰ عنہ غزوۂ احد میں شہید ہوگئے۔ اس جنگ میں زخمیوں کی کثرت کی وجہ سے ہر شہید کے لیے علیٰحدہ قبر نہیں کھودی گئی اور ستر شہداء مختلف قبروں میں دو دو تین تین کر کے ایک ساتھ دفنائے گئے۔ عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے داماد کے ساتھ ایک ہی قبر میں دفن کیے گئے۔ جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کو پسند نہ فرمایا اور چھ مہینے بعد قبر کھود کر ان کو علیٰحدہ کیا تو لاش صحیح و سالم تھی سوائے کان کی لو کے۔ (3)

تاریخ میں بھی ایسے استثنائی واقعات ملتے ہیں کہ زمین نے میت کو کافی عرصے تک خراب نہ کیا۔ بنو عباس نے برسرِ اقتدار آکر جوشِ انتقام میں اپنے حریف بنو امیہ کی قبریں کھود ڈالیں۔ عبد الملک کی قبر سے اس کی کھوپڑی برآمد ہوئی، امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی قبر سے کچھ نہ نکلا، بعض قبروں سے بعض اعضاء برآمد ہوئے، باقی سب مٹی بن چکے تھے۔ ہشام بن عبد الملک کی صرف ناک کی اونچائی جاتی رہی تھی، باقی تمام لاش صحیح سالم نکلی۔ ہشام نے ۱۲۵ھ میں وفات پائی اور بنو عباس نے سات سال بعد اس کی قبر کھودی تھی۔(4)

---

(1) صحیح مسلم: جلد۶، کتاب الفتن واشراط الساعة، باب مابین النفختین، صفحہ ۵۸۴

(2) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب الجنائز، باب ۸۸۰ ماجاء فی قبر النبی ﷺ، صفحہ ۶۰۱

(3) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب الجنائز، باب ۸۱۶ هل یخرج المیت من القبر واللحد لعلة، صفحہ ۵۶۲

(4) تاریخ اسلام: از اکبر نجیب آبادی، جلد۲، صفحہ ۲۹۲

بعض دفعہ قتل کی ہوئی لاشیں کئی کئی دن بعد گندے نالوں، نہروں، گڑھوں، غیر آباد مکانوں اور سنسان مقامات سے برآمد ہوتی ہیں، کسی میں جان کی رمق تک باقی نہیں ہوتی۔ جب یہ سب لوگ بے جان مردے تھے تو پھر ان مسلک پرستوں کے عقیدے کے مطابق روح کہاں اور کس جسم میں لوٹائی گئی؟

بخاری کی ایک روایت میں ہے کہ نبی کریم ﷺ کا گزر ایک یہودیہ پر ہوا جو مرگئی تھی۔ اس کے گھر والے اس پر رو رہے تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا:

إِنَّهُمْ لَيَبْكُونَ عَلَيْهَا وَ إِنَّهَا لَتُعَذَّبُ فِي قَبْرِهَا

"یہ اس پر رو رہے ہیں اور اس کو اس کی قبر میں عذاب دیا جارہا ہے۔"(1)

اور صحیح مسلم میں ہے کہ ایک یہودی کا جنازہ رسول اللہ ﷺ کے سامنے سے گزرا اور لوگ اس پر رو رہے تھے۔ فرمایا:

أَنْتُمْ تَبْكُونَ وَإِنَّهُ لَيُعَذَّبُ "تم اس پر رو رہے ہو اور اس کو عذاب ہو رہا ہے۔"(2)

سوال پیدا ہوتا ہے کہ وہ کون سی قبر تھی جہاں یہودی عورت اور مرد کو عذاب ہو رہا تھا جبکہ ان کی لاشیں ابھی دنیاوی قبر کے گڑھے میں اتاری بھی نہ گئی تھیں؟

مندرجہ بالا سوالوں کا جواب یہ ہے کہ وہ دنیاوی قبر ہرگز نہ تھی جو کہ لوگ مُردوں کو دیں یا نہ دیں، بلکہ وہ برزخی قبر ہوتی ہے، جو اللہ دیتا ہے اور وہ مرنے کے فوراً بعد مل جاتی ہے، جیسا کہ فرمایا:

قُتِلَ الْإِنْسَانُ مَا أَكْفَرَهُ ﴿١٧﴾ مِنْ أَيِّ شَيْءٍ خَلَقَهُ ﴿١٨﴾ مِنْ نُطْفَةٍ خَلَقَهُ فَقَدَّرَهُ ﴿١٩﴾ ثُمَّ السَّبِيلَ يَسَّرَهُ ﴿٢٠﴾ ثُمَّ أَمَاتَهُ فَأَقْبَرَهُ ﴿٢١﴾ ثُمَّ إِذَا شَاءَ أَنْشَرَهُ ﴿٢٢﴾ (عبس: ١٧تا٢٢)

---

(1) صحیح بخاری: جلد ١، کتاب الجنائز، باب ٨١٦ قول النبی ﷺ یعذب المیت ببعض بکاء اھلہ علیہ، صفحہ ٥١٢

(2) صحیح مسلم: جلد ٢، کتاب الجنائز، صفحہ ٣٧٥

”ہلاک ہوجائے انسان، کیسا ناشکرا ہے! کس چیز سے اس کو بنایا؟ اس کو نطفہ سے بنایا، پھر اس کو صحیح انداز پر رکھا، پھر اس کا راستہ آسان کر دیا، پھر اسے موت دی اور قبر دی، پھر جب چاہے گا اسے زندہ کر دے گا۔“

ورنہ اگر ایسا نہ ہو اور دنیاوی قبر میں موجود لاش ہی میں روح لوٹ آتی ہو تو

وَاَنَّ اللّٰهَ يَبْعَثُ مَنْ فِي الْقُبُوْرِ (الحج:۷) ”اور اللہ قبر والوں کو دوبارہ زندہ کرے گا“

کے کیا معنی ہوں گے؟ اور

اِنَّا نَحْنُ نُحْيِ الْمَوْتٰى (یٰس:۱۲) ”بے شک ہم مردوں کو زندہ کریں گے“

وَالْمَوْتٰى يَبْعَثُهُمُ اللّٰهُ (الانعام:۳۶) ”مُردوں کو اللہ دوبارہ زندہ کرے گا“

اور بعث بعد الموت، جس کے مشرکین مکہ انکاری تھے، کی دوسری متعدد آیات کیا بے معنی و بے اثر نہ ہو جائیں گی کیونکہ زندہ کو زندہ کرنے کا کیا مطلب؟ یہ تو قرآن و حدیث سے ثابتہ ”خلق جدید“ کا صریح انکار ہوگا!



**نوٹ**:- کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب اور مُلّا تونسوی نے اپنی کتابوں میں جو دلائل دے کر اللہ کے بندوں کو قبر پرستی کی دعوت دی ہے، ان کا تفصیلی پوسٹ مارٹم ہم نے اپنے رسالے ”حبل اللہ“ کے شمارہ ۲۵ میں بعنوان ”مِنَ الْكَذَّابْ“ اچھی طرح سے کر دیا ہے۔ من شاء فلیرجع الیہ

# عرضِ اعمال

بریلوی مسلک کے مقلدین کے عقیدے کے مطابق نبی ﷺ ہر جگہ حاضر و ناظر ہیں اور دنیا میں ہونے والا ہر کام آپ کے مشاہدے اور علم میں ہے۔ جب ہر جگہ پہلے سے موجود مانتے ہیں تو ربیع الاوّل کے مہینے میں یہ نجانے کیوں پکارتے پھرتے ہیں کہ

ع سرکار کی آمد مرحبا، نور کی آمد مرحبا

اسی طرح جب ہر عمل کو پہلے ہی سے دیکھ اور سن رہے ہیں تو پھر ان لوگوں کا اپنی دعا میں یہ کہنا اور اپنی عبادت گاہوں وغیرہ میں لکھنا کیا معنی رکھتا ہے کہ

يَا رَسُوْلَ اللهِ اِسْمَعْ قَالَنَا
يَا رَسُوْلَ اللهِ اُنْظُرْ حَالَنَا
اِنَّنِیْ فِیْ بَحْرِ هَمٍّ مُغْرَقٌ
خُذْ يَدِیَ سَهِّلْ لَّنَا اِشْكَالَنَا

”اے اللہ کے رسول! ہماری بات سنیے، اے اللہ کے رسول! ہمارا حال دیکھیے، میں تو غموں کے سمندر میں ڈوبا ہوا ہوں، میری دستگیری فرمائیے اور ہماری مشکل حل کیجیے۔“

تبلیغ والے مشکل کشائی کے لیے نبی ﷺ کو پکارنے کی ضرورت نہیں سمجھتے بلکہ دور سے ہی مشکل کا علم ہو جانے پر بادل میں بٹھا کر مشکل کشائی کے لیے حاضر و ناظر کر دیتے ہیں۔ مکمل واقعہ عنوان ۲۱ کے ذیل میں پڑھیے۔

مجلسِ تحفظ ختم نبوت والے دنیا میں حاضر نہیں کراتے البتہ گنبدِ خضراء میں زندہ اور اس کے اندر سے ہی تمام حالات سے باخبر، دیکھنے اور سننے والا ضرور مانتے ہیں تبھی تو قادیانیوں کا معاشرتی بائیکاٹ کرنے کے لیے اس شعر کے اسٹکر ز لگاتے پھرتے ہیں کہ:

ے اے مسلمان جب تو کسی قادیانی سے ملتا ہے
تو گنبدِ خضراء میں دلِ مصطفیٰ ﷺ دکھتا ہے

اشرف علی تھانوی صاحب فرماتے ہیں کہ

''کوئی دن نہیں کہ نبی ﷺ پر آپ ﷺ کی امت کے اعمال صبح وشام پیش نہ کیے جاتے ہوں۔''(1)

''............ مجموعی روایات سے خلاصتہ علاوہ فضیلت حیات و اکرام ملائکہ کے، برزخ میں آپ ﷺ کے یہ مشاغل ثابت ہوتے ہیں: اعمالِ امت کا ملاحظہ فرمانا، نماز پڑھنا، غذا مناسب اس عالم کے نوش فرمانا، سلام سننا نزدیک سے خود اور دور سے بذریعہ ملائکہ سلام کا جواب دینا یہ تو دائماً ثابت ہیں اور بعض اوقات خواص امت سے حالت بیداری میں آپ ﷺ کا کلام اور ہدایت فرمانا بھی آثار واخبار میں مذکور ہے اور حالتِ رویا و کشف میں تو ایسے واقعات احاطہ وشمار سے باہر ہیں اور ان تمام مشاغل کے ایک ہی وقت میں اجتماع سے تزاحم کا وسوسہ نہ کیا جائے کیونکہ برزخ میں روح کو پھر خصوصاً روحِ مبارک کو بہت وسعت ہوتی ہے............ ''(2)

کچھ مسلک پرست اس میں کچھ کمی کر دیتے ہیں اور عقیدہ رکھتے ہیں کہ:

''اگر کوئی شخص قبر نبوی ﷺ کے پاس صلوٰۃ وسلام پڑھے تو اس کو آپ ﷺ بنفس نفیس سنتے ہیں اور دور سے پڑھے ہوئے صلوٰۃ وسلام کو فرشتے آپ ﷺ تک پہنچادیتے ہیں جس کا آپ ﷺ جواب بھی دیتے ہیں۔''(3)

''نبی ﷺ حیات ہیں اور ایسی (بلند) آواز سے سلام عرض کرنا بے ادبی اور آپ ﷺ کی ایذا کا سبب ہے لہٰذا پست آواز سے سلام عرض کرنا چاہیۓ۔ مسجد نبوی ﷺ کی حد میں کتنی ہی پست آواز سے سلام عرض کیا جائے، اس کو آنحضرت ﷺ خود سنتے ہیں۔'' (4)

یہاں منقول ما قبل نبی ﷺ کے دنیاوی قبر میں زندہ ہونے اور وہاں پڑھے جانے والے درود وسلام سننے سے متعلق خانقاہ سراجیہ کے فتوے کے ساتھ ساتھ دارالعلوم تعلیم القرآن راولپنڈی کے مفتی عبدالرشید کا قبر میں نبی ﷺ کی حیات اور سماعت کے بارے میں فتویٰ اور مسلک دیوبند کی نمائندہ ''اشاعۃ التوحید والسنۃ'' کے مولوی طیب پنج پیری کا تائیدی و

(1) نشرالطیب، صفحہ ۱۴۰

(2) ایضاً: صفحہ ۱۴۲

(3) ایضاً: صفحہ۱۴۱/فضائلِ حج، صفحات ۱۴۰ تا ۱۵۰/ اختلافِ امت اور صراطِ مستقیم، حصہ دوم، صفحہ ۸۹/ نیز" آپ کے مسائل اوران کا حل"، روزنامہ جنگ، کراچی، مؤرخہ ۱۷/اپریل ۱۹۹۲ء

(4) تذکرۃ الخلیل: صفحہ ۳۷۰

تصدیقی فتویٰ بھی ملاحظہ کر لیا جائے جو انہوں نے اپنے ایک حریف مولوی احمد سعید چتروڑی کے عقائد کے ردّ میں دیئے اور جن میں انہوں نے اس بات کا اثبات کیا کہ:

''روضہ اطہر پر حاضری کے وقت پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام خود درود و سلام سنتے ہیں، جمہور امت اس پر متفق ہے اور ساداتِ دیوبند کا عقیدہ بھی یہی ہے اور دور سے پڑھے گئے درود کو فرشتوں کے ذریعے نہ پہنچائے جانے کا عقیدہ جہالت ہے اور یہ علماءِ دیوبند کا مسلک نہیں''

''وفات کے بعد نبی کریم ﷺ کے جسد اطہر شریف کو برزخ (قبر شریف) میں بہ تعلق روح حیات حاصل ہے اور حیات کی وجہ سے روضہ اقدس پر حاضر ہونے والوں کا صلوٰۃ وسلام آپ خود سنتے ہیں''

چنانچہ ان مسلک پرستوں کی تحریروں میں ایسے کئی واقعات درج ہیں کہ نبی ﷺ نے زائرین کا سلام سن کر جواب دیا اور قبر سے ہاتھ باہر نکال کر مصافحہ فرمایا، مثلاً

احمد رفاعی صاحب نے قبرِ نبوی پر آکر یہ اشعار پڑھے:

فِيْ حَالَةِ الْبُعْدِ رُوْحِيْ كُنْتُ أُرْسِلُهَا ...... تُقَبِّلُ الْأَرْضَ عَنِّيْ وَهِيَ نَائِبَتِيْ

وَهٰذِهٖ دَوْلَةُ الْأَشْبَاحِ قَدْ حَضَرَتْ ...... فَامْدُدْ يَمِيْنَكَ كَيْ تَحْظٰى بِهَا شَفَتِيْ

''جب یہاں سے دور تھا تو اس حالت میں حاضری اور زیارت کی سعادت حاصل کرنے کے لیے اپنی روح یہاں بھیج دیا کرتا تھا۔ وہ حاضر ہو کر نائب کی حیثیت سے یہاں کی پاک چوکھٹ اور آستانہ عالیہ کو بوسہ دیا کرتی تھی۔ اب اس بار میں جسم کو بھی لے کر حاضر ہو گیا ہوں اور اس مرتبہ خواہش یہ ہے کہ حضور کے دست کرم کو بوسہ دوں، عرض گذاردی ہے، نگاہ کرم فرمایئے اور ہاتھ مبارک نکالیے تاکہ میرے ہونٹ دست بوسی کی لذت سے آشنا اور اس عظیم سعادت سے بہرہ اندوز ہوں۔''

''اپنے ایک عاشق★ اور محبوب امتی کی اس عرض محبت کو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے شرف قبولیت بخشا، دست مبارک نمودار ہوا اور حضرت احمد رفائی رضی اللہ عنہ☆ نے بکمال ادب و شوق اور انتہائی وارفتگی اور بے خودی کے عالم میں اسے بوسے دیئے اور جذبات محبت کو تسکین پہنچائی۔'' (1)

---

★ یہاں یہ نازیبا لفظ ''عاشق'' ملاحظہ فرمایئے گا جو احادیث میں کسی صحابی نے کبھی استعمال نہیں کیا!

☆ چھٹی صدی ہجری کے ایک صوفی کے لیے ''**رضی اللہ عنہ**'' کے ان دعائیہ کلمات کو بھی ملاحظہ فرمایئے گا جو صرف صحابہ کے لیے مخصوص ہیں تاکہ ایک صحابی اور غیر صحابی کا فرق واضح رہے۔ بریلوی مسلک والے بلا تفریق اپنی پسندیدہ ہر شخصیت کے لیے یہ دعائیہ کلمات استعمال کرتے ہیں خواہ وہ محمود غزنوی جیسا دنیادار بادشاہ ہی کیوں نہ ہو۔ ثبوت کے لیے ان کی ''فیضان سنت'' کا مطالعہ فرمایئے۔

(1) گنبد خضریٰ: صفحہ ۴۳۲

تبلیغ والوں کے کاندھلوی صاحب نے یہ کہہ کر اپنے ''شیخ الحدیث'' ہونے کا ثبوت دیا کہ

''اس وقت تقریباً نوے ہزار کا مجمع مسجد نبوی میں تھا جنھوں نے اس واقعہ کو دیکھا اور حضور ﷺ کے دست مبارک کی زیارت کی جن میں حضرت محبوب سبحانی قطب ربانی شیخ عبدالقادر جیلانی نور اللہ مرقدہ کا نام نامی بھی ذکر کیا جاتا ہے۔''(1)

''سید نورالدین ایجی شریف عفیف الدین کے والد ماجد کے متعلق لکھا ہے کہ جب وہ روضہ مقدسہ پر حاضر ہوئے اور عرض کیا السلام علیك ایها النبی ورحمة الله وبركاته تو سارے مجمع نے جو وہاں حاضر تھا سنا کہ قبر شریف سے وعلیك السلام یا ولدی کا جواب ملا۔''(2)

صوفی معروف کرخی کا بیان ہے کہ میں حج سے فراغت کے بعد زیارت کے لیے حاضر ہوا۔ حجرہ شریف کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ شیخ ابو بکر دیار بکری تشریف لائے اور مواجہہ شریف کے سامنے کھڑے ہو کر عرض کیا السلام علیك یا رسول الله تو میں نے حجرہ شریف کے اندر سے یہ آواز سنی وعلیك السلام یا ابا بکر اور اس کو سب لوگوں نے جو اس وقت حاضر تھے، سنا۔(3)

امداد اللہ مہاجر مکی صاحب نے قبر نبوی پر آکر سلام عرض کیا تو اس کا جواب ملا۔(4)

مفتی شفیع عثمانی صاحب نے بھی اپنے رسالے البلاغ میں نبی ﷺ کے اس طرح جواب دینے کے کئی واقعات لکھے ہیں جو ہماری کتاب ''ایمان خالص ـ قسط اوّل'' کے آخر میں دیئے ہوئے ہیں۔ شاعر جامی نے ایک نعت لکھی اور یہ ارادہ کیا کہ اسے ''روضۂ اقدس'' کے پاس کھڑے ہو کر پڑھا جائے اور

''جب حج کے بعد مدینہ منورہ کی حاضری کا ارادہ کیا تو امیر مکہ نے خواب میں حضور اقدس ﷺ کی زیارت کی۔ حضور اقدس ﷺ نے خواب میں ان کو یہ ارشاد فرمایا کہ اس کو (جامی کو) مدینہ نہ آنے دیں۔ امیر مکہ نے ممانعت کر دی مگر ان پر جذب و شوق اس قدر غالب تھا کہ یہ چھپ کر مدینہ منورہ کی طرف چل دیئے۔ امیر مکہ نے دوبارہ خواب دیکھا۔ حضور ﷺ نے فرمایا وہ آرہا ہے، اس کو یہاں نہ آنے دو۔ امیر نے آدمی دوڑائے اور ان کو راستے سے پکڑوا کر بلایا۔ ان پر سختی کی اور

(1) فضائل حج: صفحہ ۱۶۶
(2) فضائل حج: صفحہ ۱۶۷
(3) فضائل حج: صفحہ ۱۶۷
(4) گنبد خضریٰ: صفحہ ۴۳۸

جیل خانہ میں ڈال دیا۔ اس پر امیر کو تیسری مرتبہ حضور اقدس ﷺ کی زیارت ہوئی۔ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ یہ کوئی مجرم نہیں بلکہ اس نے کچھ اشعار کہے ہیں جن کو یہاں آ کر میری قبر پر کھڑے ہو کر پڑھنے کا ارادہ کر رہا ہے۔ اگر ایسا ہوا تو قبر سے مصافحہ کے لیے ہاتھ نکلے گا جس میں فتنہ ہو گا★ اس پر ان کو جیل سے نکالا گیا اور بہت اعزاز و اکرام کیا گیا۔" (1)

یہ مسلک پرست عقیدہ رکھتے ہیں کہ

"نبی ﷺ امت کے تمام اعمال سے باخبر ہیں۔" (2)

اور اس عقیدے کے ثبوت میں امام عقیلی کی یہ روایت پیش کرتے ہیں کہ

"اللہ کے رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس نے میری قبر پر درود پڑھا تو میں سنتا ہوں اور جو قبر سے دور مجھ پر درود پڑھے وہ مجھ تک پہنچا دیا جاتا ہے۔"

حالانکہ عقیلی نے اپنی الضعفاء الکبیر میں یہ روایت نقل کر کے ساتھ ہی یہ لکھ دیا کہ لَا أَصْلَ لَهٗ (اس کی کوئی اصل نہیں) یعنی یہ بے بنیاد اور جھوٹی بات ہے۔ یہ حدیث روایت اور درایت دونوں کے اعتبار سے قابل رد ہے۔ روایتاً یہ کہ اس کے ایک راوی محمد بن مروان کو جریر اور ابن نمیر نے کذاب، ابن حبّان اور صالح بن محمد نے حدیثیں گھڑنے والا اور نسائی نے متروک الحدیث کہا ہے۔(3) اسی مضمون کی دوسری حدیث ابن وہب سے مروی ہے جو سارے اہل علم کے نزدیک بہت بڑا جھوٹا اور حدیثیں گھڑنے والا مشہور ہے۔(4)

اصول درایت کے لحاظ سے بھی یہ حدیث لائق استدلال نہیں کہ قرآن سے متصادم ہے کیونکہ قرآن میں بصراحت بیان ہوا ہے کہ تمام امور اللہ ہی کی طرف لوٹائے جاتے ہیں :

---

★ جب احمد رفاعی سے ان کے بزعم مصافحے کے لیے ہاتھ نکلا تھا تو اس وقت فتنہ کیوں نہ ہوا؟

(1) فضائل درود: صفحہ ۱۲۶

(2) تفسیرعثمانی : ف۳، سورۃ البقرۃ آیت ۱۴۳ کا حاشیہ

(3) تھذیب الکمال: جلد ۲۶، صفحہ ۳۹۳ و حاشیہ برصفحات ۳۹۵، ۳۹۶/
ضعفاء الکبیر للعقیلی: جلد ۴، صفحہ ۱۳۶/
کتاب الضعفاء المتروکین للنسائی: صفحہ۲۱۹/
الکامل فی ضعفاء الرجال: جلد ۷، صفحہ ۵۱۲

(4) میزان الاعتدال: جلد۳، صفحہ۲۷۸

وَاِلَيۡهِ يُرۡجَعُ الۡاَمۡرُ كُلُّهٗ (ھود:۱۲۳)

''اور اسی (اللہ) کی طرف ہی ہر کام لوٹایا جاتا ہے۔''

اَلَآ اِلَى اللّٰهِ تَصِيۡرُ الۡاُمُوۡرُ (الشوریٰ:۵۳)

''خبر دار! (جان لو کہ) اللہ ہی کی طرف تمام کام رجوع کرتے ہیں۔'' ★

صلوٰۃ وسلام بھی ایک دعا ہے۔ دوسری دعاؤں کی طرح اس دعا کا آغاز بھی اللہ کو مخاطب کرکے ہوتا ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰى آلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰى آلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

''اے اللہ تو محمد اور آل محمد پر رحمت فرما جیسے تو نے ابراہیم اور آل ابراہیم پر رحمت فرمائی، بیشک تو صفات والا بزرگی والا ہے۔ اے اللہ تو محمد اور آل محمد پر برکت فرما جیسے تو نے ابراہیم اور آل ابراہیم پر برکت فرمائی، بیشک تو صفات والا بزرگی والا ہے۔''(1)

اور دعا کے متعلق نبی ﷺ نے فرمایا کہ

اَلدُّعَآءُ هُوَ الۡعِبَادَةُ ''دعا ہی عبادت ہے''

اور تمام قسم کی عبادتیں (خواہ قولی ہوں، فعلی یا مالی وغیرہ) سب کی سب صرف اللہ ہی کے لیے ہیں جیسا کہ رسول اللہ ﷺ نے سکھایا کہ:

فَاِذَا صَلّٰى اَحَدُكُمْ فَلْيَقُلِ التَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلَوٰتُ وَالطَّيِّبٰتُ السَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ السَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ فَاِنَّكُمْ اِذَا قُلْتُمُوْهَا اَصَابَتْ كُلَّ عَبْدٍ لِلّٰهِ صَالِحٍ فِى السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ - اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ

''جب تم میں کوئی نماز پڑھے تو یوں کہے اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلَوٰتُ وَالطَّيِّبٰتُ السَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ السَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ (تمام زبانی عبادتیں اور بدنی عبادتیں اور مالی عبادتیں اللہ ہی کے لیے ہیں، اور اے نبی ﷺ آپ پر

---

★ یہ بات سورۃ البقرۃ (آیت ۲۱۰)، آل عمران(۱۰۹)، الانفال(۴۴)، الحج (۷۶)، فاطر(۴) اور الحدید(۵) میں بھی دہرائی گئی ہے

(1) صحیح بخاری : جلد۲، کتاب احادیث الانبیآء، باب ۳۱۳، یزفون النسلان فی المشی، صفحہ ۳۱۵

سلامتی ہو اور اللہ کی رحمت اور برکت ہو، اور سلامتی ہو ہم پر اور اللہ کے سارے نیک بندوں پر)
جب تم یہ کہو گے تو تمہارا سلام ہر نیک بندے کو جو آسمان اور زمین میں ہے پہنچ جائے گا۔ (پھر
کہو) اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَ رَسُوْلُهٗ (میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ
کے سوا کوئی الٰہ نہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد ﷺ اس کے بندے اور رسول ہیں)۔ (1)

جس عبادت کا آغاز ہی رب ذوالجلال کے بابرکت نام سے ہوتا ہو اور اسی کو خطاب ہو، تو بڑی ناانصافی ہوگی کہ فرشتہ اس کو اللہ کے دربار کے بجائے قبر نبوی پر پہنچا دے! اس بات میں کوئی شک و شبہ نہیں کہ اگر کوئی مومن بندہ نبی ﷺ پر صلوٰۃ و سلام بھیجے گا تو اس (مومن) کو اس کا فائدہ ملے گا اور نبی ﷺ کو بھی اس کا فائدہ پہنچے گا اور ان کے درجات بلند ہوں گے جیسا کہ بخاری کی مذکورہ بالا روایت سے ثابت ہوتا ہے۔★ غور فرمایئے کہ صلح حدیبیہ (ذوالقعدہ ۶ ھ) میں عثمان رضی اللہ عنہ مشرکین مکہ کی حراست میں رہے۔ نمازوں کو وہ کسی حال میں ترک کرنے والے نہ تھے، مگر نماز میں پڑھا ہوا درود نبی ﷺ تک نہ پہنچا ورنہ عثمان رضی اللہ عنہ کے خون کا بدلہ لینے کے لیے آپ بیعت رضوان نہ لیتے اور کہہ دیتے کہ عثمان زندہ ہیں اور ان کا درود پہنچ رہا ہے (اس لیے ان کے قتل کی افواہ غلط ہے)۔ ثابت ہوا کہ نبی ﷺ کا قریب سے صلوٰۃ و سلام سننا اور دور سے آپ تک پہنچا دیا جانا قرآن و حدیث کے خلاف اور مشرکانہ عقیدہ ہے۔ جب درود زندگی میں نہ پہنچا تو موت کے بعد کیا پہنچے گا۔

اس سلسلے میں پیش کی جانے والی ملائکہ سیاحین والی روایت بھی موضوع ہے اور اس کا ایک روای زاذان شیعہ ہے (2) اور شیعوں کا اپنے اماموں سے متعلق ایسا ہی عقیدہ ہے جیسا کہ درج ذیل روایت سے ثابت ہے:

## باب عرض الاعمال علی النبی ﷺ والائمة علیہم السلام

عن ابی عبداللہ علیہ السلام قال: تعرض الاعمال علی رسول اللہ ﷺ اعمال العباد کل صباح ابرارھا وفجارھا فاحذروھا، و ھو قول اللہ تعالیٰ: "اِعْمَلُوْا فَسَيَرَى اللّٰهُ عَمَلَكُمْ وَ رَسُوْلُهٗ ....." و سکت

(1) جامع ترمذی: جلد ۲، ابواب الدعوات کی تیسری حدیث، صفحہ ۶۳۱

★ اور فائدہ اس کا یہ ہوگا کہ اللہ کی رحمتیں نازل ہوں گی جیسا کہ مسلم کی روایت میں بیان ہوا: نبی ﷺ نے فرمایا کہ جو مجھ پر ایک مرتبہ درود پڑھتا ہے، اللہ تعالیٰ اس پر دس مرتبہ رحمت نازل فرماتا ہے۔
(مسلم: جلد ۱، کتاب الصلوٰۃ، باب استحباب القول مثل قول المؤذن لمن سمعه، صفحہ ۱۴)

(2) تقریب التہذیب: صفحہ ۱۰۵

ابو عبد اللہ علیہ السلام (امام جعفر صادق) نے ارشاد فرمایا کہ نبی ﷺ پر بندوں کے اعمال ہر صبح پیش کیے جاتے ہیں، اچھے اعمال بھی اور برے اعمال بھی، پس محتاط رہو۔ اس کے ثبوت میں امام، اللہ تعالیٰ کے اس قول کے شروع کا یہ حصہ پیش فرما کر ''اِعۡمَلُوۡا فَسَيَرَى اللّٰهُ عَمَلَكُمۡ وَرَسُوۡلُهٗ ....'' خاموش ہو گئے۔ (1)

اس روایت پر حاشیہ لکھنے والے صاحب نے اس خاموشی کی یہ وجہ بتائی کہ اس آیت کے بعد کا فقرہ '' وَالۡمُؤۡمِنُوۡنَ '' اس لیے نہیں پڑھا کہ اس زمانے (خلافت بنو امیہ) میں آئمہ پر اعمال کے پیش کیے جانے کے عقیدے کا اظہار وقت کے تقاضوں کے خلاف تھا۔ قرآن مجید کی جس آیت کا حوالہ کافی کلینی کی مندرجہ بالا روایت میں دیا گیا وہ سورۂ توبہ کی درج ذیل آیت ہے:

وَقُلِ اعۡمَلُوۡا فَسَيَرَى اللّٰهُ عَمَلَكُمۡ وَرَسُوۡلُهٗ وَالۡمُؤۡمِنُوۡنَ‌ؕ وَسَتُرَدُّوۡنَ اِلٰى عٰلِمِ الۡغَيۡبِ وَالشَّهَادَةِ فَيُنَبِّئُكُمۡ بِمَا كُنۡتُمۡ تَعۡمَلُوۡنَ ﴿۱۰۵﴾

''ان سے کہدو کہ عمل کیے جاؤ، اللہ اور اس کا رسول اور مومن (سب) تمہارے عملوں کو دیکھ لیں گے اور تم غائب و حاضر کے جاننے والے (الٰہ واحد) کی طرف لوٹائے جاؤ گے پھر جو کچھ تم کرتے رہے ہو وہ سب تم کو بتا دے گا۔''

اس آیت کا پس منظر یہ ہے کہ غزوہ تبوک میں مدینے کے منافقین کے ساتھ کچھ مسلمان بھی نبی ﷺ کے ساتھ جانے سے رہ گئے۔ منافقین تو اپنی منافقت کی وجہ سے نہ گئے اور نبی ﷺ کی واپسی پر مختلف بہانوں کو بطور عذر پیش کیا، لیکن جو پکے مسلمان اپنی کسی سستی اور کمزوری کی وجہ سے رہ گئے تو انہوں نے اپنی کوتاہی کا اعتراف کر لیا۔ اللہ نے بتایا کہ وہ ان کی توبہ قبول کر لے گا۔ اللہ نے نبی ﷺ کو ان سے صدقات لینے کی اجازت دی اور ان کے تزکیے کے ساتھ ان کے لیے دعاء رحمت کا حکم دیا تا کہ انہیں کچھ تسکین ہو۔ آئندہ کے لیے ان لوگوں کو کہہ دیا کہ اپنی اصلاح احوال کریں (یعنی آئندہ ایسے کڑے وقت میں پیچھے نہ رہیں) جس کا مشاہدہ اللہ تو فرمائے گا ہی لیکن اس کے رسول ﷺ اور عام مومن ساتھی بھی اس کا ثبوت ملاحظہ کریں گے۔ یہ تفصیل سورۃ توبہ کی آیات ۸۱ تا ۱۰۵ میں بیان کی گئی ہے۔ کیا

(1) الکافی للکلینی: جلد ۱، کتاب الحجة، صفحه ۲۱۹

اس سے کہیں یہ ثابت ہوتا ہے کہ اعمال اللہ کے بجائے کسی اور کے پاس پیش ہوتے ہیں اور وہ بھی ان کی وفات کے بعد؟

ان مسلک پرستوں کی کچھ جماعتیں شیعوں کو کافر قرار دیتی ہیں جس کا بیّن ثبوت دیواروں پر لکھے گئے ان کے نعرے ہیں لیکن تعجب ہے کہ عقیدہ اُنہی کا اپنا رکھا ہے!

ایک جگہ پر شیعوں کے عقائد کا رد کرتے ہوئے ایک دیوبندی عالم عبدالحق حقانی لکھتے ہیں:

”..اور حضرت کی بیویوں کو کیا کیا عیب لگاتے ہیں اور کیسے کیسے نالائق کلمات ان کی شان میں کہتے ہیں کہ اگر کوئی کسی ادنیٰ شخص کی بیوی کو ایسا کہے تو وہ اس کا کبھی منہ بھی نہ دیکھے۔ واہ حضرت کی روح پُر فتوح جنت میں، جب یہ حضرت ﷺ کے اصحاب اور اہل بیت کو خصوصاً بیویوں کو بُرا کہتے ہوں گے، کیا خوش ہوتی ہو گی؟“(1)

اب رہا یہ عقیدہ کہ ”رسول اللہ ﷺ پر صبح و شام امت کے اعمال پیش ہوتے ہیں“ ★ تو یہ اللہ کے حق پر ڈاکہ ہے اور محولہ بالا آیات کا انکار ہے۔ اس سلسلے میں پیش کی جانے والی ابن مبارک کی روایت منقطع، مجہول، موضوع اور متصادم القرآن ہے۔ اوپر کی آیات سے واضح ہوتا ہے کہ تمام اعمال اللہ ہی کے پاس جاتے ہیں، نبی ﷺ کے پاس نہیں۔ قرآن میں اللہ فرماتا ہے کہ:

وَمِنْ وَّرَآئِهِمْ بَرْزَخٌ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ﴿۱۰۰﴾ (المومنون:۱۰۰)

”اور ان (سب مرنیوالوں) کے پیچھے دوبارہ اٹھائے جانے کے دن تک ایک برزخ (آڑ) حائل ہے“

انہیں ہمارا شعور نہیں اور ہمیں ان کا شعور نہیں، نہ ہی ان سے کوئی رابطہ ہے۔ یہی بات اللہ تعالیٰ بھی نبی ﷺ کو بتائے گا، جب کہ آپ ﷺ آخرت میں کچھ لوگوں کو جہنم کی طرف لے جایا جاتا دیکھ کر کہیں گے کہ یہ میرے امتی ہیں:

اِنَّكَ لَا تَدْرِىْ مَا اَحْدَثُوْا بَعْدَكَ

”آپ کو نہیں معلوم کہ انہوں نے آپ کے بعد دین میں کیا کیا نئی باتیں داخل کر دیں۔“

نبی ﷺ نے بتایا کہ اس پر میں وہی جواب دوں گا جو عیسیٰ علیہ السلام کہیں گے یعنی

---

(1) عقائد الاسلام: صفحات ۲۵۰، ۲۵۱

★ نشر الطیب: صفحہ ۱۴۰ / اختلافِ امت اور صراطِ مستقیم: صفحہ ۸۹، نیز داڑھی سے متعلق کمیشن ایجنٹ صوفی مسکین کو دیا گیا مفتی ولی حسن ٹونکی کا وہ مشہور فتویٰ جو مسلک پرستوں کی مساجد میں آویزاں ہوتا ہے۔

وَكُنْتُ عَلَيْهِمْ شَهِيْدًا مَّا دُمْتُ فِيْهِمْ ۚ فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِيْ كُنْتَ اَنْتَ الرَّقِيْبَ عَلَيْهِمْ (المائدۃ:۱۱۷)

''اور میں جب تک ان میں رہاتو ان پر نگرانی کرتا رہا پس جب تو نے مجھے اٹھالیا تو صرف تو ہی ان پر نگراں رہا۔''

پھر آپ کو بتایا جائے گا کہ یہ وہ لوگ ہیں جو آپ کے بعد دین سے پھر گئے۔ نبی ﷺ ان لوگوں سے اپنی بیزاری کا اظہار فرمائیں گے اور کہیں گے:

سُحقاً سُحقاً لِّمَنْ بَدَّلَ بَعْدِیْ

''دور ہو، دور ہو جس نے میرے بعد دین کو بدل ڈالا۔'' (1)

اس سے صاف ظاہر ہو گیا کہ اگر نبی ﷺ پر امت کے اعمال پیش ہوتے تو آپ لاعلمی اور تعجب کا اظہار نہ کرتے۔ اگرچہ یہ حدیث بالکل واضح اور نص قطعی ہے اور محیط بر عموم ہے، لیکن تھانوی صاحب نے اپنے ''حکیم الامت'' ہونے کا ثبوت پیش کرتے ہوئے یہ کہہ کر اس میں شک پیدا کر دیا کہ:

> ''اور روایت اخیرہ پر عرضِ اعمالِ امت کی روایت کے تعارض کا شبہ اس لیے نہیں ہو سکتا کہ اس روایت میں نہ تو یہ نص ہے کہ یہ اعمالِ قلب کو بھی شامل ہے، نہ یہ نص ہے کہ تمام اعمالِ ظاہری کو شامل ہے۔ ممکن ہے کہ عقائد اور اعمال کے مفاسد کے وقائق پیش نہ کیے جاتے ہوں اور بعد فرض عرض عام کے نہ یہ نص ہے کہ بعد عرض کے وہ سب جزوی کر کے یاد رہتے ہوں ورنہ قیامت کے روز معرفت امت کے لیے غرہ اور تحجیل کی علامت مقرر ہونے کی کیا حاجت تھی کیونکہ اعمال معروضہ میں وضوو نماز اور امتی ہونا سب کچھ داخل ہے اور ان سب امور پر مطلع اور ان کی یاد ہوتے ہوئے وہی اطلاع اور یاد کافی تھی۔ خوب سمجھ لو۔'' (2)

پیچھے آیاتِ قرآنی بیان کی جا چکی ہیں جو بغیر کسی استثناء کے ہر طرح کے اعمال بلکہ ہر عمل کا اللہ کی بارگاہ میں پیش ہونے پر منصوص ہیں۔ نبی ﷺ تو خود پیر اور جمعرات کا روزہ رکھتے

---

(1) صحیح بخاری:جلد ۲، کتاب التفسیر، باب ۶۷۷ قولہ و کنت علیہم شہید. صفحہ۸۴۶ / نیز جلد۳، کتاب الفتن کی پہلی تین حدیثیں، صفحات ۸۲۱، ۸۲۲

(2) نشر الطیب: صفحات ۱۵۶، ۱۵۷

تھے اور فرماتے تھے کہ ان دنوں میں اللہ کی بارگاہ میں اعمال پیش ہوتے ہیں اور میں پسند کرتا ہوں کہ میرے اعمال جب بارگاہ الٰہی میں پیش ہوں تو میں روزے سے ہوں۔ (1)

معلوم ہوا کہ اعمال انسانی صرف اللہ کی جناب میں ہی پیش ہوتے ہیں۔ نبی ﷺ کے پاس نہیں، اور جو یہ اصرار کریں کہ نہیں جی رسول اللہ ﷺ پر بھی پیش ہوتے ہیں، تو ان کے بارے میں کہا جائے گا کہ انہوں نے نبی ﷺ کو اللہ کی صفات اور اختیارات میں شریک کرکے الٰہ بنالیا ہے۔



گزشتہ صفحات میں بیان کردہ قرآن و حدیث کے بیّن دلائل کا ردّ کرتے ہوئے مُلّا مجیب نے اپنی کتاب میں نبی ﷺ پر اعمال پیش ہونے پر اصرار کیا ہے اور ان محکم دلائل کے خلاف چوتھے درجے کی غیر مستند، منکر اور من گھڑت روایات کی بنیاد پر نبی ﷺ کے ساتھ ساتھ انبیاء اور والدین کو بھی شامل کردیا ہے کہ ان پر جمعے کے دن اعمال پیش ہوتے ہیں۔ جس طرح پچھلے صفحے پر ان کے "حکیم الامت" نے اپنی ماہرانہ "حکمت" دکھاتے ہوئے کھینچ تان کرکے نبی ﷺ پر اعمال پیش ہونے کی گنجائش نکالی ہے، اُسی طرح ان کے اس "امتی" نے بھی مغالطہ دینے کی کوشش کی ہے اور "عطائی اور وہبی"، "مستقل اور غیر مستقل"، "ذاتی اور صفاتی" کی طرز پر "اجمالی اور تفصیلی" کا استثنائی فرق گھڑ کر عقیدۂ توحید کو تھپکیاں دے کر سلانے کی کوشش کی ہے کہ اللہ کے پاس بندوں کے اعمال تفصیلاً پیش ہوتے ہیں اور نبی ﷺ پر اجمالاً!

ذٰلِكَ قَوْلُهُمْ بِاَفْوَاهِهِمْ ۚ يُضَاهِـُٔوْنَ قَوْلَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَبْلُ ۭ قٰتَلَهُمُ اللّٰهُ ۚ اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ

اپنے اس عقیدے کی شیعوں کے عقیدے سے مماثلت کو بھی اِسی حیلے سے ردّ کرنے کی کوشش کی ہے کہ شیعوں کا عقیدہ تفصیلی طور سے عرضِ اعمال کا ہے جب کہ ان دیوبندیوں کا اجمالی طور سے۔ قارئین! گزشتہ صفحات میں نقل کی گئی کافی کلینی کی عبارت میں دیکھا جاسکتا ہے کہ اس میں کہیں بھی "تفصیلی عرضِ اعمال" کا ذکر نہیں، یہ

---

(1) جامع ترمذی:جلد۱، ابواب الصوم، باب صوم الاربع والخمیس، صفحہ ۸۹۷

مُلاّ مجیب کی اپنی اختراع ہے۔ شیعوں کے نزدیک اعمال اسی طرح پیش ہوتے ہیں جس طرح دیگر مسلک پرست عقیدہ رکھتے ہیں۔ یہ بھی حیلہ تراشہ ہے کہ سنیوں کے کسی عقیدے کو شیعوں کے اختیار کرنے سے وہ عقیدہ غلط نہیں ہو جاتا۔ ہم نے ایسا کب کہا ہے؟ ہم نے تو قرآن اور صحیح حدیث کی ہی بات کی ہے جن کے مطابق اللہ کے سوا کسی دوسرے پر بندوں کے اعمال پیش ہونا شرک ہے اور سچے اولیاء اللہ صحابہ کرام ؓ کا سب کا یہی عقیدہ تھا۔ لیکن اِن مسلک پرستوں کی جرأت دیکھیے کہ اپنے اس باطل عقیدے کو ثابت کرنے کے لیے صحابہ کرام ؓ کو بھی متہم کر دیتے ہیں کہ اُن کا بھی یہی عقیدہ تھا کہ نبی ﷺ پر امت کے اعمال پیش ہوتے ہیں! مُردوں کی سماعت کو ثابت کرنے کے لیے ملائکہ سیاحین، نبی ﷺ کی قبر پر جو درود پڑھا جائے اسے نبی ﷺ خود سنتے ہیں اور جو دور سے پڑھا جائے اُسے فرشتے پہنچاتے ہیں، جمعے کے روز درود کی کثرت کرنے، نبی کو سلام کرنے پر جواب دینے کے لیے روح لوٹائے جانے، زمین پر نبیوں کے جسم کھانا حرام ہونے، وغیرہ کی ضعیف روایات جن کی حقیقت ہمارے کتابچوں "ایمان خالص -قسط دوم"، "یہ مزار یہ میلے"، "عذابِ برزخ" میں بیان کر دی گئی ہے، اُن کو اپنی مذکورہ ماقبل انوکھی و نرالی صفات کی حامل استدلالی خراد پر چڑھا کر پیشہ ورانہ مہارت سے درست قرار دیتے ہوئے عرضِ اعمال کا ثبوت بھی کشید کر لیتے ہیں کہ وفات کے بعد تو پیش ہوتا ہی ہے، زندگی میں بھی نبی ﷺ پر درود پیش ہوتا تھا تبھی تو صحابی نے موت کے بعد پیش ہونے کا پوچھا! فنکاری دیکھیے، فرماتے ہیں کہ یہ عقیدہ قرآن کی اس آیت کے خلاف نہیں جس میں ہے کہ ہر چیز اللہ کی طرف لوٹتی ہے کیونکہ ان حدیثوں میں اس کی نفی تو نہیں کہ درود اللہ کے پاس نہیں پہنچتا! یعنی مُلاّ موصوف کہنا چاہ رہے ہیں کہ پہلے نبی ﷺ پر پیش ہوتا ہے پھر وہاں سے اللہ کے پاس پیش ہوتا ہے! حیرت ہوتی ہے کہ ہم پر عربی زبان سے نابلد ہونے، ضرب یضرب میں فرق کرنے کی صلاحیت سے بھی محروم ہونے کی پھبتی کَسنے والوں کو یہ نظر نہیں آتا کہ درود اللہ سے کی جانے والی ایک دعاء ہے جس کے پہلے ہی لفظ میں اَللّٰھُمَّ کہکر اللہ سے مانگا جاتا ہے، کیا فرشتے بھی ان پیشہ ور مولویوں کی طرح عربی زبان سے نابلد ہیں کہ اللہ سے مانگی گئی دعاء کو نبی ﷺ کے پاس لے جا کر پیش کر دیتے ہیں کہ یہ آپ کے فلاں امتی نے بھیجا ہے!

# تعویذ گنڈے

ایک وقت تھا کہ امت محمدیہ کا چار دانگ عالم میں رعب و دبدبہ تھا، بڑی بڑی سورما ریاستیں اور قومیں اس کے زیر نگیں تھیں، صرف اللہ سے ڈرنے والی اُس امت میں اس کے سوا کسی کا خوف نہ تھا اور اُسی کی ذات واحد پر توکل کرتے ہوئے وہ اللہُ اکبر (اللہ سب سے بڑا ہے) کا نعرہ لگا کر بلا خوف وخطر ہر میدان میں کود پڑتی اور کامران لوٹتی۔ لیکن اسی امت کا آج یہ حال ہے کہ وہ اللہ کے سوا ہر چیز سے ڈرتی ہے: کالی بلی کا اِسے خوف ہے؛ الٹی آنکھ پھڑکنے سے اس کا دل دہل جاتا ہے؛ ۳، ۱۳، ۲۳ کے اعداد اس کو اوہام و خدشات میں گھیر لیتے ہیں؛ کوّے کی کائیں کائیں اور کتے کی بھوں بھوں اس کے دل میں طرح طرح کے وسوسے پیدا کر دیتی ہے؛ جنوں، بھوتوں، اور بد روحوں کے تو نام سے ہی اس کی جان جاتی ہے۔ غرضیکہ اس کی اکثریت طرح طرح کے توہمات کا شکار ہے اور ان سے بچاؤ اور حفاظت کے لیے تعویذ گنڈے، کڑے چھلے، کوڑیاں، مونگے، رنگ برنگے پتھروں کے نگینے وغیرہ استعمال کیے جاتے ہیں، ٹونے ٹوٹکے کیے جاتے ہیں۔ یہ سب چیزیں اللہ کے ان بندوں کے عقیدے کے مطابق ان کو بلائیات، آفات، مصائب اور بیماریوں سے محفوظ رکھنے میں اکسیر ہوتی ہیں!

اِن کا یہ عقیدہ کیسے بنا اور اس نے کیسے اتنا فروغ پایا؟ اس کو پھیلانے اور پروان چڑھانے والے یہی مسلک پرست لوگ اور ان کے اسلاف ہیں جو خود کو **مُوَحِّد** (یعنی ایک اللہ کو ماننے والے) کہتے ہیں اور کتاب و سنت کے پیرو ہونے کے بلند بانگ دعوے کرتے ہیں۔ انہی لوگوں نے تعویذ گنڈے کو جائز ٹھہرایا ہے۔ ان کے اسلاف میں احمد بن حنبل، اُن کے پیرو ابن تیمیہ اور اُن کے شاگرد ابن قیم، بخار، ولادت میں آسانی، نکسیر، گنج پن وغیرہ کے علاج کے لیے تعویذ لکھ کر دیتے تھے۔[1]

---

(1) زاد المعاد: جلد سوم، صفحہ ۳۶۸

شیخ عبد القادر جیلانی صاحب، جنہیں ان لوگوں نے غوث الاعظم ★ کا لقب دیا ہوا ہے، بخار وغیرہ کے تعویذ دیتے تھے۔[1]

شاہ ولی اللہ نے ''القول الجمیل'' میں آئندہ رونما ہونے والے واقعات کے کشف، پیروں کی نسبت معلوم کرنے، دوسرے کے دل کی بات معلوم کرنے، بانجھ پن دور کرنے اور اولاد نرینہ پیدا کرنے، لوٹا گھما کر چور پکڑنے، وغیرہ کے عملیات و تعویذات بیان کیے ہیں اور ''سلاسل اولیاء'' میں ڈھیروں دوسرے عملیات کے ساتھ تصور مرشد کا طریقہ اور میت و قبر کے حالات معلوم کرنے کا چلہ بھی لکھا ہے جس میں قبر پر جاتے ہی میت کی روح کے واسطے نماز پڑھنا، قبر کا سات دفعہ طواف کرنا، قبر کی پائنتی پر رخسار رکھنا، یاروح یاروح پکارنا وغیرہ جیسے عملیات شامل ہیں۔[2]

امداد اللہ مہاجر مکی صاحب نے اپنے رسالے ''ضیاء القلوب'' میں اپنے مریدوں کو کشف قبور کے علاوہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کا دیدار کرنے، نبی ﷺ کی روح سے ملاقات کرنے، فرشتوں اور روحوں کو حاضر کرنے، امراض کو سلب کرنے، آئندہ کے حالات سے

---

★ "غوث" اسم صفت ہے، اسکا مادہ "غَاثَ يَغُوْثُ" ہے جس کے معنی فریاد رسی کرنے کے ہیں جو صرف اللہ ہی کرتا ہے جیسا کہ اللہ نے سورۃ الانعام آیت ۱۷ / یونس: ۱۰۷ / النمل: ۶۲ وغیرہ میں فرمایا۔ اس طرح "غوث الاعظم" کے معنی ہوئے سب سے بڑا فریادرس، جو اللہ رب العالمین کے سوا کوئی نہیں، لہٰذا اللہ کے بندوں کو یہ لقب دینا شرک ہے۔ لیکن یہ لقب دیئے جانے والے جیلانی صاحب اپنے "رسالہ غوثیہ" میں لکھتے ہیں کہ یہ لقب انہیں خود اللہ تعالیٰ کی طرف سے عطا کیا گیا! چنانچہ اس مختصر سے رسالے میں ان کے اپنے مرتبہ کشف والہامات میں پینسٹھ ۶۵ مرتبہ اللہ تعالیٰ نے انہیں "یا غوث الاعظم" کہہ کر مخاطب فرمایا! ! (سبحان اللہ ! سبحانہ و تعالیٰ عما یشرکون، و من اظلم ممن افترىٰ على اللہ الکذب) اصطلاحاً یہ صوفیاء کے خود ساختہ باطنی نظام کا ایک منصب ہے جس کا قرآن و حدیث میں کوئی ثبوت نہیں۔ لیکن ان مسلک پرستوں کی تحریروں، تقریروں میں اس کا بے محابا استعمال ہوتا ہے۔ اور یہاں تک کہا جاتا ہے کہ

**"بغیر غوث کے زمین و آسمان قائم نہیں رہ سکتے"**۔ (ملفوظات مجدد مائۃ حاضرہ: حصہ اوّل، صفحہ ۱۲۸)

مسلک پرستوں میں یہ اصطلاح غوث الاعظم کے علاوہ غوث العالم، غوث الثقلین، وغیرہ کے ناموں سے بھی استعمال ہوتی ہے۔

(1) غنیۃ الطالبین: حصہ اوّل، صفحہ ۱۱۱، ۱۱۲

(2) رسائل شاہ ولی اللہ دہلوی: صفحات ۶۱، ۶۸، ۷۸، ۹۴، ۹۵، ۹۹، ۱۷۱، ۲۰۰، ۲۰۷

واقفیت حاصل کرنے، زندہ اور مردہ ''اہل اللہ'' کی نسبت معلوم کرنے، ہر کام بنانے کے لیے ''نماز کُن فَیَکون'' پڑھنے، وغیرہ سے متعلق عملیات بتائے ہیں۔(1)

اشرف علی تھانوی صاحب نے اپنی تصنیف ''بہشتی زیور'' کے نویں حصے میں ولادت میں آسانی، نرینہ اولاد، وغیرہ کے تعویذ لکھنے کے علاوہ تعویذ گنڈوں پر ''اعمال قرآنی'' کے نام سے ایک مستقل کتاب ہی لکھ ڈالی جس میں انواع و اقسام کے بعض انتہائی شرمناک و مضحکہ خیز اور بعض مستہزیٔ القرآن قسم کے عملیات درج ہیں مثلاً ولادت میں آسانی کے لیے قرآن کی آیت لکھ کر زچہ کی ران پر باندھ دی جائے، لڑکا پیدا ہونے کے لیے ایک دھاگہ قرآن سے دم کر کے پیٹ پر باندھ دیا جائے، دو آدمیوں میں دشمنی و تفریق پیدا کرنے کے لیے قرآن کی آیت کا تعویذ بنا کر دو پرانی قبروں کے درمیان دبا دیا جائے، وغیرہ۔

جب یہ لوگ یہاں تک گئے تو پھر وہ ''حضرت'' کیوں پیچھے رہتے جو کہ سب سے ''اعلیٰ'' ہیں، چنانچہ ''شمع شبستانِ رضا'' نامی کتاب میں ان ''اعلیٰ حضرت'' کے بھی ایک سے بڑھ کر ایک تعویذات و عملیات نقل کیے گئے ہیں۔ بلکہ یہ ایک طرح کی روایت سی پڑ گئی ہے کہ ہر مسلک کا عالم جسے کوئی نمایاں مقام مل جائے، ''مجرب'' عملیات و تعویذات، اوراد و وظائف ضرور مرتب کرواتا ہے۔ چنانچہ بازار میں اس قسم کے ڈھیروں مجموعہ ہائے عملیات دستیاب ہیں جن میں مذکورہ بالا قسم کی چیزیں بھی موجود ہوتی ہیں۔ ★

---

(1) کلیات امدادیہ : صفحات ۳۰، ۴۴، ۴۵، ۵۴، ۵۵، ۶۱

★ محولہ بالا کتب کے سینکڑوں عملیات میں سے متعدد ایسے ہیں جن میں اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ کی بطور وظیفہ ایک مخصوص تعداد میں مفرد تکرار کرنا بتایا گیا ہے، ان میں سے بعض میں دائیں بائیں گردن گھما کر ضربیں لگانا بھی بتایا گیا ہے، جبکہ قرآن میں اللہ تعالیٰ نے اپنے اسماء حسنیٰ کا یہ استعمال بتایا ہے کہ

وَلِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا ۠ وَذَرُوا الَّذِيْنَ يُلْحِدُوْنَ فِيْٓ اَسْمَآئِهٖ ۭ سَيُجْزَوْنَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (الاعراف:۱۸۰)

**'' اور اللہ ہی کے اچھے اچھے نام ہیں تو اس سے اس کے ناموں سے دعا کیا کرو، اور جو لوگ اس کے ناموں میں الحاد اختیار کرتے ہیں انکو چھوڑ دو وہ جو کچھ کر رہے ہیں عنقریب اس کی سزا پائیں گے۔''**

یعنی اگر گناہوں کی مغفرت درکار ہے تو ''یا غفّار'' کہہ کر دعا کی جائے، اللہ کی عطائیں مطلوب ہوں تو ''یا وھّاب'' کہہ کر مانگی جائیں، اس کی رحمت کی طلب ہے تو ''یا رحمٰن''، ''یا رحیم'' کہہ کر چاہی جائے۔ ایک بات واضح رہے کہ

جب ایسی بھاری بھر کم ہستیاں اور "بزرگان دین، اولیاء کرام و ائمہ عظام" کے لقب سے پہچانے جانے والے "حضرات" تعویذ لکھ کر دیں تو پھر لوگ کیوں نہ اس پر ایمان لائیں کہ ان لوگوں کے قول و عمل کو تو نمونہ و مثال گردانا جاتا ہے جس سے انحراف کی جرأت بڑے سے بڑا عالم بھی اپنے اندر نہیں پاتا اور ہر کوئی ان ہی کے "کارنامے" بیان کرنے میں رطب اللسان نظر آتا ہے۔ چنانچہ

---

اگرچہ ان اسماء حسنیٰ میں سے ہر ایک کے اپنے جدا معنی ہیں، لیکن ان میں کوئی بھی اپنی جگہ پر مکمل جملہ نہیں ہے۔ اسی لیے احادیثِ صحیحہ میں کوئی ایسا ذکر یا وظیفہ نہیں ملتا کہ اللہ کے اسمائے حسنیٰ میں سے کسی مفرد اسم کی ایک مخصوص تعداد میں تکرار کی جائے اور ہر اسم پر گردن کو دائیں بائیں گھما کر ضربیں لگائی جائیں۔ احادیث میں جتنے بھی اذکار مسنونہ روایت کیے گئے ہیں وہ سب کے سب مرکب تام یعنی مکمل جملے ہیں اور ان میں ایک مکمل بات بیان کی گئی ہے، مثلاً "اللہ" ایک بامعنی لفظ تو ہے لیکن مکمل جملہ نہیں البتہ "سُبحان الله" (اللہ پاک ہے)، "اَلحمدُ لِلّٰہِ" (اللہ ہی کے لیے سب تعریفیں ہیں)، "اَللہُ اکبر" (اللہ بہت بڑا ہے)، "لا الٰہ الا اللہ" (اللہ کے سوا کوئی الٰہ نہیں) یہ سب مکمل جملے ہیں۔ اسی طرح "العظیم" (عظمت والا) ایک مکمل جملہ نہیں، مگر "سُبحانَ اللهِ وَ بِحَمْدِہٖ سُبحانَ اللهِ الْعَظِیم" (اللہ پاک ہے، اسی کی تعریف ہے، اللہ عظمت والا ہے) ایک مکمل جملہ ہے۔ اس وضاحت کی روشنی میں وہ تمام اذکار و وظائف بے اصل و بے بنیاد ٹھہرتے ہیں جن میں کسی ایک مفرد اسم کی تکرار کی جاتی ہے۔

یہ بات بہر حال پیش نظر رہے کہ مکمل جملوں پر مشتمل مندرجہ بالا اذکار کرنا سنت سے ثابت ہے اور ان پر قرآن و حدیث کا واضح حکم موجود ہے لیکن وہ تمام اذکار جو معانی و مفہوم رکھنے والے مکمل جملوں کی شکل میں ہوتے ہوئے بھی قرآن و حدیث سے ثابت نہیں، ان کا کرنا خلاف شرع قرار دیا جائے گا اور محولہ بالا کتب ایسے ہی وظائف و اوراد سے بھری ہوئی ہیں مثلاً اوپر منقول اشرف علی تھانوی کی اعمال قرآنی نامی کتاب کے صفحۂ آخر پر ایک عورت کو جس کی مانگ سیدھی نہیں نکلتی تھی، بتایا ہوا یہ وظیفہ کہ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ کہہ کر مانگ نکالا کرو سیدھی نکلے گی، یا جیسے اوپر مذکور انہی موصوف کے بہشتی زیور کے حصہ نہم اور اعمال قرآنی میں زچگی میں آسانی کے لیے بتایا گیا یہ عمل کہ قرآن کی سورۂ انشقاق جس میں قیامت کی منظر کشی کی گئی ہے، کی آیت: وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ (یعنی اس زمین نے باہر ڈال دیا جو کچھ اس میں تھا اور وہ خالی ہوگئی) لکھ کر زچہ کی بائیں ران پر باندھ دی جائے، حفاظت حمل کے لیے قرآن کی آیت لکھ کر زچہ کے پیٹ پر باندھ دی جائے، حیض میں زیادتی ختم کرنے کے لیے قرآن کی آیت لکھ کر گلے میں اس طرح لٹکائی جائے کہ وہ رحم سے لگا رہے، ناف ٹل جانے یا پیشاب کی بیماریوں میں قرآن کی آیت لکھ کر ناف پر باندھ دی جائے، وغیرہ سب اسی طرح کے اعمال ہیں جن کا قرآن و حدیث میں کہیں ذکر موجود نہیں۔ مگر اس کے لیے تھانوی صاحب کا فرمانا ہے کہ "احقر کو اعلٰحضرت مرشدی سیّدی حضرت حاجی امداد اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا تھا کہ اگر کوئی حاجت مند تعویذ وغیرہ لینے آوے تو انکار مت کیا کرو جو خیال میں آیا کرے لکھ دیا کرو۔ چنانچہ احقر کا معمول ہے کہ اس حاجت کے مناسب کوئی آیۃ قرآنی یا کوئی اسم الٰہی سوچ کر لکھ دیتا ہوں اور بفضلہ تعالیٰ اس میں برکت ہوتی ہے۔" (اعمالِ قرآنی صفحہ آخر)

آج اگر امت محمد یہ کے افراد کی گردنوں کی تلاشی لی جائے تو کسی میں کاغذی تعویذ لٹک رہا ہو گا، کسی میں چھوٹا سا قرآنی نسخہ، کسی میں دنیا کے ملکوں کے سکّے، کسی میں کوڑیاں اور مونگے اور کسی میں چاقوو چھری کے ماڈل۔ ان کے بازوؤں کو دیکھیں تو "امام ضامن" کے نام سے ایک تعویذ بندھا ہو گا۔ ان کے بچوں کو دیکھیں تو ان کے بھی گلے اور پیروں میں چاندی، چمڑے یا مومی کپڑے کے خول میں ملفوف تعویذ اور گرہ دیئے ہوئے کالے دھاگے لٹک رہے ہوں گے۔ ان کی انگلیوں میں ایسی انگوٹھیاں نظر آتی ہیں جن میں تاریخ پیدائش کی مناسبت سے رنگ برنگے پتھروں کے نگینے جڑے ہوتے ہیں، جنہیں یہ "قسمت بنانے والا"، "بیماریاں بھگانے والا" سمجھتے ہیں۔ ان کے گھروں، دکانوں اور سواریوں میں بھی گنتی لکھے ہوئے جادوئی مربعے، نقش و تعویذات "خیر و برکت" کے لیے لٹک رہے ہوتے ہیں اور حد تو یہ ہے کہ گھوڑے کے نعل اور گائے بیل کے سینگ تک گاڑیوں، دکانوں اور مکانوں کے دروازوں میں نصب نظر آئیں گے اور عقیدہ یہ ہوتا ہے کہ یہ نظر بد سے بچاتے ہیں۔ اب ان تمام چیزوں کے بارے میں اللہ کے رسول ﷺ کے ارشادات بھی ملاحظہ فرمالیجیے :

1۔ "دم، تعویذ، ٹوٹکے سب شرک ہیں"۔(1)

2۔ "جس نے کوئی چیز بھی لٹکائی وہ اسی چیز کے سپرد کر دیا گیا"۔(2)

3۔ اللہ کے رسول ﷺ کے پاس ایک جماعت آئی۔ آپ نے ان میں سے نو سے بیعت لے لی اور ایک کو چھوڑ دیا۔ پوچھنے پر بتایا کہ اس نے تعویذ پہنا ہوا تھا۔ اس شخص نے یہ سن کر تعویذ توڑ پھینکا جس پر آپ ﷺ نے اس سے بھی بیعت لے لی اور فرمایا: "جس نے تعویذ لٹکایا اس نے شرک کیا"۔(3)

4۔ "نُشرہ (یعنی جن بھوت اتارنے کا عمل) ایک شیطانی عمل ہے"۔★(4)

---

(1) سنن ابی داؤد: جلد ۳، کتاب الطب، باب ۱۹۸ تعلیق التمائم، صفحہ ۱۹۴

(2) جامع ترمذی: جلد ۱، ابواب الطب، باب کراھیۃ التعلیق، صفحہ ۷۴۷

(3) مسند احمد : (۴/ ۱۵۶)(حدیث عقبۃ بن عامر الجھنی، حدیث ۱۶۹۶۹، جلد ۵، صفحہ ۱۵۶)

(4) سنن ابی داؤد: جلد ۳، کتاب الطب، باب ۱۹۰ النشرۃ، صفحہ ۱۹۰

★ انسان جنات سے افضل مخلوق ہے۔ ایک ادنیٰ مخلوق کیسے افضل مخلوق پر چڑھ آئے گی اور اس کو اپنے تابع فرمان بنالے گی۔ اس قسم کے بیان کیے جانے والے بکثرت واقعات جن میں سے بعض کا آنکھوں دیکھا ہونے کا دعویٰ بھی کیا جاتا ہے،

5۔ مسلک پرستوں کی مسجدوں کے باہر بچے ہاتھ میں پانی یا دودھ کا گلاس لیے کھڑے ہوتے ہیں اور نماز پڑھ کر باہر جانے والے لوگ اس میں پھونک مار کر نماز کی برکت ڈالتے جاتے ہیں۔ ماہ رمضان میں تو ایک تماشہ ہوتا ہے۔ ختم قرآن کے موقع پر پانی کی بوتلوں وغیرہ کا ڈھیر لگ جاتا ہے، تاکہ حافظ صاحب اس پر دم کر دیں اور ساتھ ہی اس پانی وغیرہ میں بیماریوں، نظر بد وغیرہ سے شفاء کی تاثیر بھی پھونک دیں۔ حالانکہ رسول اللہ ﷺ نے کھانے پینے کی چیز میں پھونک مارنے سے منع فرمایا ہے۔ (1)

6۔ ایک سفر میں اللہ کے رسول ﷺ نے نظر بد سے بچاؤ کے لیے اونٹوں کے گلوں میں پڑے پٹے وغیرہ کٹوا دیئے۔ (2)

7۔ ایک صاحب کے ہاتھ میں پیتل کا کڑا دیکھا تو نبی ﷺ نے پوچھا کہ یہ کیا ہے۔ اس نے جواب دیا کہ ہاتھ کی کمزوری دور کرنے کے لیے پہنا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا:
"یہ تو کمزوری کو اور بڑھائے گا، اور اگر تو اسی طرح مر گیا تو کامیاب نہ ہو گا۔" (3)

تعویذوں کو جائز قرار دینے والے لوگ عبد اللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما کی روایت پیش کر دیتے ہیں کہ وہ اپنے بچوں کو نیند میں ڈرنے سے بچانے کے لیے دعا سکھلاتے تھے اور ناسمجھوں کے گلے میں لکھ کر لٹکاتے تھے۔ روایت کے آخری الفاظ "لکھ کر لٹکاتے تھے" حدیث کے نہیں بلکہ راوی کے اپنے الفاظ ہیں۔ یہ روایت کئی خرابیوں کی وجہ سے ناقابل قبول ہے۔ اس کی سب سے بڑی علت اس کا راوی محمد بن اسحاق ہے جس پر محدثین نے سخت جرح کی ہے اور اسے "کذاب" (یعنی بہت زیادہ جھوٹ بولنے والا) تک کہا ہے۔ (4) امام مالک بن انس

---

دراصل بیماریاں ہوتی ہیں جنہیں لوگ یہ رنگ دے دیتے ہیں، یا پھر عاملوں اور پیروں کی لوگوں کا مال ہڑپ کرنے اور دوسرے مذموم مقاصد کے حصول کے لیے محض فریب کاریاں ہوتی ہیں، اور بعض ظاہری متاثرین اپنی کسی مطلب براری کے لیے بھی یہ سوانگ بھرتے ہیں۔

(1) جامع ترمذی :جلد ا، ابواب المشروبات، صفحہ ۶۸۱/موطا امام مالک: کتاب الجامع، باب ۲۸، صفحہ ۶۴۴
(2) متفق علیہ و موطا امام مالک: باب نزع المعالیق، صفحہ ۶۵۳
(3) مسند احمد، مستدرک الحاکم، صحیح ابن حبان
(4) میزان الاعتدال :جلد ۳، صفحہ ۲۱/ تہذیب التہذیب :جلد ۹، صفحہ ۴۵ نیز جلد ۲، صفحہ ۳۰۶

نے اسے ''دجّالوں میں کا ایک دجّال'' قرار دیا ہے۔(1) اس روایت کی ایک علت یہ بھی ہے کہ عبد اللہ بن عمرو بن العاص رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْھُمَا پر یہ الزام عائد کیا جارہا ہے کہ وہ اپنے کمسن بچوں کے گلے میں دعا کا تعویذ لکھ کر لٹکاتے تھے جبکہ وہ تو خود نبی ﷺ سے تعویذ لٹکانے کے خلاف صحیح حدیث روایت کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا ہے کہ ''اگر میں کہیں یہ کام کروں تو گویا مجھے حق وناحق کی کوئی پرواہ نہیں: میں تریاق پیوں، تعویذ لٹکاؤں، اپنے جی سے شعر کہوں۔'' (2) پس ثابت ہوا کہ صحیح احادیث میں تعویذ کی ممانعت آئی ہے ★ اور اللہ کے رسول ﷺ نے اسے شرک کہا ہے جیسا کہ مذکورہ احادیث میں گزرا۔ پھر کیونکر ''اللہ کی ذات سے سب کچھ ہونے کا یقین'' کاغذ کے ٹکڑوں پر لکھی تحریر، اعداد، آڑی ترچھی لکیروں وغیرہ سے ہونے کے یقین میں بدل جاتا ہے، انہیں مؤثر سمجھا جاتا ہے، اللہ کے بجائے ان چیزوں سے خوف کھایا جاتا ہے، جبکہ ایمان والوں کا تو یہ عقیدہ ہوتا ہے کہ:

لَّنْ يُّصِيْبَنَآ اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَا ۚ هُوَ مَوْلٰىنَا ۚ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ (التوبہ:۵۱)

''ہم کو ہرگز کوئی مصیبت نہیں پہنچ سکتی سوائے اس کے جو اللہ نے ہمارے لیے لکھ دی۔ وہی ہمارا کارساز ہے، اور ایمان والے تو اللہ ہی پر بھروسہ کرتے ہیں۔''

---

(1) تہذیب التہذیب جلد ۹، صفحہ ۴۱

(2) سنن ابی داؤد: جلد ۳، کتاب الطب، باب ۱۹۱ فی التریاق، صفحہ ۱۹۰

★ واضح رہے کہ ''تعویذ'' سے مراد گنڈے، منکے، کوڑیاں، نقش، خاکے وغیرہ وہ چیزیں ہیں جنہیں اس نیت سے لٹکایا اور آویزاں کیا جاتا ہے کہ اس کے ذریعے سے بلائیات و مصائب سے دفاع رہے گا اور دوسرے مافوق الاسباب فوائد حاصل ہوں گے جن کا پہلے ذکر کیا جاچکا ہے۔ بعض مترجمین ''تَعَوُّذ'' کا ترجمہ بھی ''تعویذ'' کر دیتے ہیں جو کہ غلط ہے۔ ''تَعَوُّذ'' کے معنی پناہ پکڑنے کے ہیں، قرآن میں اللہ نے خود مومنین کو ''تَعَوُّذ'' کا حکم دیا ہے:

فَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ (النحل: ۹۸)

''پس جب تم قرآن پڑھنے لگو تو شیطان مردود سے اللہ کی پناہ مانگ لیا کرو''

اصحاب صحاح ستہ و دیگر محدثین نے اپنے مجموعہ احادیث میں ''استعاذہ'' کے باب باندھے ہیں جن میں ایسی روایتیں بکثرت بیان کی ہیں جن میں نبی علیہ السلام کا مختلف چیزوں سے مختلف دعاؤں میں ''تَعَوُّذ'' کرنا بیان کیا گیا ہے (جسے مترجمین ''تعویذ'' کہہ کر یہ دھوکہ دیتے ہیں کہ تعویذ کرنا تو خود احادیث میں بیان کیا گیا ہے!) لہٰذا قرآن و حدیث کی رُو سے ''تَعَوُّذ'' بالکل جائز اور حلال ہے بلکہ حکمِ الٰہی و سنت رسول ﷺ ہے لیکن ''تعویذ'' سراسر ناجائز، حرام اور شرک ہے۔

جس حدیث میں اللہ کے رسول ﷺ کسی چیز سے منع فرمائیں تو وہ حدیثِ صحیح نص قطعی کا درجہ رکھتی ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ کا حکم ہے:

وَمَآ اٰتٰىكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ ۚ وَمَا نَهٰىكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ۝ (الحشر:۷)

''اور جو چیز تم کو رسول دیں تو وہ لے لو، اور جس سے منع کریں (اس سے) باز رہو، اور اللہ سے ڈرتے رہو، بے شک اللہ سخت عذاب دینے والا ہے۔''

محولہ بالا آٹھ احادیث میں رسول اللہ ﷺ نے تعویذ اور اس کی دوسری اقسام سے منع فرمایا ہے، اس لیے فرمانِ الٰہی کی روشنی میں تعویذ کے ناجائز ہونے میں کوئی شبہہ نہیں اور جائز ٹھہرانے کی قطعی کوئی گنجائش نہیں۔ قرآنی غیر قرآنی ہر قسم کا تعویذ شرک ہے۔ اس میں صرف اس قدر استثنٰی ہے کہ ایسے دم کی رخصت دی جس میں شرکیہ الفاظ نہ ہوں۔(1) نبی ﷺ خود معوذتین یعنی قرآن کی آخری دو سورتوں سے اپنے آپ پر دم کرتے تھے، اور جب آپ ﷺ کے مرض میں شدت آگئی تو عائشہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہَا یہ سورتیں پڑھ کر آپ ﷺ کا ہاتھ آپ کے جسم پر پھیر دیتی تھیں۔(2)

یہ باتیں سن کر فرقہ و مسلک پرست لوگ کہدیا کرتے ہیں کہ قرآن میں تو اللہ نے شفا بتلائی ہے(3) تو پھر کیوں نہ قرآن کا تعویذ استعمال کر کے شفا حاصل کی جائے۔ بیشک قرآن میں شفا ہے، لیکن وہ جسمانی امراض کے لیے نہیں کہ اس کا تعویذ لٹکایا جائے، بلکہ یہ شفا ان بیماریوں کے لیے ہے جو قلب و صدر میں ہوتی ہیں، یعنی ضعیف الاعتقادی، نفاق، شقاق، معصیت، وغیرہ:

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَاۗءَتْكُمْ مَّوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَشِفَاۗءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ ڏ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ (یونس ۵۷)

---

(1) صحیح مسلم: بحوالہ مشکوٰۃ، جلد ۲، کتاب الطب والرقیٰ، صفحہ ۳۶۱/ موطا امام مالک، باب الرقیہ، صفحہ ۶۵۵

(2) سنن ابی داوٗد، جلد ۳، کتاب الطب، باب ۲۰۰ کیف الرقیٰ، صفحہ ۲۰۱

(3) قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَاۗءٌ (حٰمٓ السجدۃ:۴۴) ''کہدو کہ جو ایمان لاتے ہیں ان کے لیے یہ ہدایت اور شفا ہے'' وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَاۗءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ (بنی اسرائیل:۸۲) '' اور ہم قرآن (کے ذریعے) سے وہ چیز نازل کرتے ہیں جو مومنوں کے لیے شفا اور رحمت ہے۔''

”لوگو! تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے نصیحت اور دلوں کی بیماریوں کی شفا، اور مومنوں کے لیے ہدایت ورحمت آپہنچی ہے۔“

شفا تو اللہ نے شہد میں بھی رکھی ہے،* تو کیا پھر شہد کو بوتل میں بھر کر پیٹ سے باندھ لیں تو شفا مل جائے گی؟ قرآن واقعی ایک نسخۂ کیمیا ہے، لیکن اس مریض کو کیا کہا جائے گا جو معالج کے تجویز کردہ نسخے کو بار بار پڑھے، چومے، آنکھوں سے لگائے، جزدانوں میں لپیٹ کر اوپر رکھے، یا اس کو مومی کاغذ میں لپیٹ کر گلے میں لٹکالے، لیکن اس میں دی گئی ہدایت پر عمل نہ کرے؟ بلاشبہ ایسے شخص کو دیوانہ ہی کہا جائے گا، اور وہ اسی طرح بیمار رہے گا جب تک اس تجویز کردہ نسخے کے مطابق عمل نہ کرے، یا ممکن ہے کہ اس کا اپنا مدافعتی نظام ہی اس بیماری پر قابو پالے کیونکہ دوا کا کام بھی اس نظام کی صلاحیت کو ابھارنا ہی ہوتا ہے۔ بالکل اسی طرح قرآن میں بتائی گئی شفا تب ہی حاصل ہوگی جب اس میں غور وفکر کیا جائے گا، اس کے مطابق عقائد و اعمال بنائے جائیں گے۔ اس کو تعویذ بنا کر لٹکانے سے شفاء کی امید رکھنے والا بالکل اسی دیوانے کی مثل ہے جو ڈاکٹر کے نسخے پر عمل نہ کرے بلکہ اس کو گلے میں لٹکالے۔ لہٰذا وہ تعویذ بھی ناجائز ہے جس میں قرآن لکھا ہوا ہو، کیونکہ قرآن لٹکانا سنت نہیں، سنت تو یہ ہے کہ اس سے نصیحت حاصل کی جائے۔

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو تعویذ گنڈوں سے کس قدر نفرت تھی اس کا اندازہ درج ذیل روایات سے ہوتا ہے:

عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے اپنی بیوی کی گردن میں ایک دھاگہ دیکھا تو پوچھا کہ یہ کیا ہے۔ ان کی بیوی نے بتایا کہ یہ دم کیا ہوا دھاگہ ہے۔ آپ نے اسے پکڑ کر ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالا اور کہا: ”اے آلِ عبد اللہ! تم شرک سے بے پرواہ ہو۔ میں نے نبی ﷺ کو فرماتے سنا کہ بیشک دَم، تعویذ اور ٹوٹکے شرک ہیں۔“ ان کی بیوی نے پوچھا کہ تم یہ کیسے کہتے ہو، میری آنکھ میں شدید تکلیف تھی، میں فلاں یہودی کے پاس جاتی تھی، پھر جب وہ اس پر دم کرتا تو آرام آجاتا۔ عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے کہا کہ وہ شیطان کا کام تھا۔ وہ اس آنکھ پر چوک لگاتا تھا، پھر جب وہ دم کرتا تو وہ شیطان رک جاتا۔ تجھ کو صرف اتنا ہی کہنا کافی تھا:

---

* فِيهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ (النحل: ٦٩) ”اس میں لوگوں کے لیے شفاء ہے“

اَذْهِبِ الْبَاسَ رَبَّ النَّاسِ وَاشْفِ اَنْتَ الشَّافِیْ لَاشِفَا اِلاَّ شِفَاءُكَ شِفَاءً لَّا يُغَادِرُ سَقْمًا

(اے لوگوں کے رب! بیماری دور کردے اور شفا دیدے، تو ہی شفا دینے والا ہے، تیری شفا کے سوا کوئی شفا نہیں، ایسی شفا دے جو بیماری کو بالکل ختم کردے)۔ (1)

حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ ایک مریض کی عیادت کو گئے؛ اسکے بازو پر ایک دھاگہ بندھا ہوا دیکھا تو اس کو کاٹ کر الگ کر دیا اور قرآن کی یہ آیت پڑھی :

وَمَا يُؤْمِنُ اَكْثَرُهُمْ بِاللّٰهِ اِلاَّ وَهُمْ مُّشْرِكُوْنَ (سورہ یوسف، آیت ۱۰۶)

"لوگوں کی اکثریت اللہ کو مانتی ضرور ہے مگر اس کے ساتھ دوسروں کو شریک بھی ٹھہراتی ہے۔"

ایک روایت میں یہ اضافہ بھی ہے کہ حذیفہ رضی اللہ عنہ نے اس مریض سے کہا کہ اگر تو اس حالت میں مر جائے کہ تیرے ہاتھ پر یہ دھاگہ بندھا ہوا ہو تو میں تیری نماز جنازہ نہ پڑھوں گا۔

(تفسیر ابن کثیر: جلد ۲، صفحہ ۴۹۴)

حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ نے جو سورۃ یوسف کی آیت پڑھی وہ انہی تعویذ گنڈوں کو مؤثر سمجھنے اور اس کا کاروبار کرنے والے قسم کے لوگوں پر صادق آتی ہے جو ایمان کا دعویٰ بھی کرتے ہیں مگر ساتھ ہی تعویذات کا شرک بھی کرتے ہیں۔

مندرجہ بالا روایات سے ثابت ہوتا ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم تعویذات کو شرک ہی سمجھتے تھے۔ رہیں وہ روایات جن میں عمر رضی اللہ عنہ کا سر درد میں بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کا تعویذ ٹوپی میں رکھنے، عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کا دریائے نیل میں تعویذ ڈالنے، عائشہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہَا کا تعویذ کو جائز سمجھنا، وغیرہ نقل کیا گیا ہے وہ سب ان نفوسِ عالیہ پر بہتان طرازی کے سوا کچھ نہیں۔

تعویذ گنڈوں کا ایک شنیع و قبیح پہلو بھی ملاحظہ فرمایئے: مسلک پرستوں اور ان کے اسلاف کے جائز کردہ اس تعویذ گنڈے کی آڑ میں کیسے گھناؤنے کام کیے جاتے ہیں۔ کتنے ہی تعویذ فروش ان آڑی ترچھی لکیروں اور گنتی لکھے ہوئے پرزوں سے لوگوں کا مال ہضم کر جاتے ہیں، تعویذ لینے کے لیے آنے والی کمزور عقیدہ عورتوں کی دنیا بھی برباد کر دیتے ہیں، ان پر جھاڑ

(1) سنن ابی داؤد: بحوالہ مشکوٰۃ، جلد ۲، کتاب الطب والرقیٰ، صفحہ ۳۶۴

پھونک کے بہانے ان کے ساتھ کیا کیا شرمناک افعال نہیں کیے جاتے، اس دینداری کی آڑ میں گناہوں کے اڈے چلتے ہیں جہاں جسم بھی بکتے ہیں اور ایمان کا بھی سودا ہوتا ہے، جن کی تفصیل اکثر و بیشتر اخبارات میں آتی رہتی ہے، اور جنہیں بنیاد بنا کر دین و مذہب سے بیزار تنظیموں کو اسلام پر تنقید کرنے کا موقع ہاتھ آجاتا ہے جنہوں نے اپنے اوپر حقوق انسانی، فلاح انسانیت، حقوق نسواں وغیرہ کے لیے کام کرنے والی این جی اوز (NGOs) کا پر فریب لیبل لگایا ہوتا ہے۔ اس طرح مذہب کی بدنامی کا سبب یہی تعویذ گنڈہ اور اس کے کرنے والے بنتے ہیں۔

الغرض ہند سے لکھے ہوئے کاغذ کے ان پرزوں میں کوئی تاثیر نہیں ہے۔ اگر کہیں ایسا ہوتا تو پھر تو سارے اسپتال ویران ہو جاتے اور ڈاکٹر بے روزگار! ان کے پاس کوئی نہ جاتا بلکہ سارے مریض مولویوں اور پیروں سے رجوع کرتے۔ یہ مولوی اور پیر سب سے زیادہ مالدار ہوتے، چند روپوں کے عوض تعویذ نہ بیچتے، بلکہ ایک تعویذ لکھتے اور پوشیدہ خزانوں کے مالک بن بیٹھتے۔ کم از کم اتنا تو ہوتا کہ کسی ڈاکٹر کے پاس کوئی تعویذ فروش نہ جاتا بلکہ اپنا علاج خود کر لیتا!

اب بھی اگر کوئی بضد ہے کہ تعویذ میں تو بہت اثر ہوتا ہے تو وہ تعویذ کے ان بیوپاریوں سے کہے کہ کوئی ایسا تعویذ کریں کہ ساری خرابیاں دور ہو جائیں، نفرتیں مٹ جائیں، تفرقہ بازی کا خاتمہ ہو جائے، ایک دوسرے کی تکفیر کرنے، ان کے جانیں لینے، مال لوٹنے اور ان کی عبادت گاہوں کو آگ لگانے والے سارے مسالک باہم شیر و شکر ہو کر ایک امت بن جائیں، غربت ختم ہو جائے، بیماریاں بھاگ جائیں، ملک کا سارا قرض ادا ہو جائے، ہر سو خوشحالی پھیل جائے، اسلام کو غلبہ حاصل ہو جائے، بیت المقدس آزاد ہو جائے، کشمیر ہندوؤں کے چنگل سے رہا ہو جائے، عراق و افغانستان کا مسئلہ حل ہو جائے، ان کے علاقوں پر سے غاصبانہ قبضہ ختم ہو جائے، اسلام دشمن قوتیں امریکہ، اسرائیل، بھارت، سربیا، وغیرہ تباہ ہو جائیں، ان کی مسجدوں پر قابض ہنود و یہود ہلاک ہو جائیں اور مسجدیں واپس مل جائیں، ان کی عزت و ناموس کی طرف بڑھنے والے ہاتھ شل ہو جائیں، ''نظام مصطفیٰ'' (جس کے نفاذ کا یہی تعویذ گنڈے کرنے والے مطالبہ کرتے ہیں) رائج ہو جائے یا خود ان کا اپنا مخصوص فقہ ہی نافذ ہو جائے۔



کتاب ہٰذا کے ردّ میں لکھی جانے والی تحریروں، تقریروں اور فتاویٰ میں اپنے اس تعویذ گنڈے کے دیرینہ کاروبار کا دفاع کرتے ہوئے ان مولویوں اور پیروں نے بڑی عیاری اور پیشہ ورانہ داؤ پیچ کا مظاہرہ کیا ہے اور ایسی ڈھٹائی اور دیدہ دلیری کے ساتھ صحیح کو غلط اور غلط کو صحیح دکھایا ہے کہ حیرت ہوتی ہے آخرت سے ان کی بے خوفی اور بے باکی پر! تفسیری اقوال اور تیسرے چوتھے درجے کی غیر مستند کتب کی روایات کے ذریعے اوپر بیان کردہ قرآن و صحیح احادیث کے صحیح موقف کو ردّ کرنے کی باطل کوشش کی ہے! جانوروں کے گلے میں پڑے نظرِ بد کے پٹّوں کو کٹوانے سے متعلق بخاری کی حدیث کے بارے میں دعویٰ کر دیا کہ ان میں گھنٹیاں لٹکائی جاتی تھیں جو ممنوع ہیں اور ان پٹوں سے گلا گھٹنے کا بھی اندیشہ رہتا تھا اس لیے انہیں کٹوا دیا گیا! پانی میں پھونکنے کی ممانعت سے متعلق فرمانِ نبوی کے بارے میں یہ چال چلی کہ یہ پانی پیتے ہوئے اس میں سانس چھوڑنے اور پھونکیں مارنے کے بارے میں ہے، پانی میں دم کرنے کی ممانعت نہیں ہے اور دَم کرنا تو تم خود تسلیم کرتے ہو! تعویذ گنڈے کو شرک ثابت کرنے والی حدیث کے بارے حیلہ گھڑا گیا کہ شرک جب ہو جب اِسے موثر سمجھے ورنہ اگر اللہ کی طرف سے فائدہ ہونے کے عقیدے کے ساتھ تعویذ لٹکایا کرے تو پھر ہرگز شرک نہ ہو گا! مُلا تونسوی نے تعویذ گنڈوں، جھاڑ پھونک کو علاج کے مختلف طریقوں کی ایک قسم قرار دے دیا جیسے، طب و حکمت، ڈاکٹری و ہومیوپیتھی۔ پیشہ ور مولویوں کی ان مکارانہ چالوں پر ہم صرف قرآن کی یہ آیتیں ہی پڑھ کر ان لوگوں کے متبعین و معتقدین کو ان سے ہوشیار کرتے ہیں کہ

وَكَذٰلِكَ جَعَلْنَا لِكُلِّ نَبِيٍّ عَدُوًّا شَيٰطِيْنَ الْاِنْسِ وَالْجِنِّ يُوْحِيْ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ زُخْرُفَ
الْقَوْلِ غُرُوْرًا ؕ وَلَوْ شَآءَ رَبُّكَ مَا فَعَلُوْهُ فَذَرْهُمْ وَمَا يَفْتَرُوْنَ ﴿۱۱۲﴾ وَلِتَصْغٰۤى اِلَيْهِ اَفْـِٕدَةُ
الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ وَلِيَرْضَوْهُ وَلِيَقْتَرِفُوْا مَا هُمْ مُّقْتَرِفُوْنَ ﴿۱۱۳﴾ اَفَغَيْرَ اللّٰهِ
اَبْتَغِيْ حَكَمًا وَّهُوَ الَّذِيْۤ اَنْزَلَ اِلَيْكُمُ الْكِتٰبَ مُفَصَّلًا ؕ وَالَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ
يَعْلَمُوْنَ اَنَّهٗ مُنَزَّلٌ مِّنْ رَّبِّكَ بِالْحَقِّ فَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُمْتَرِيْنَ ﴿۱۱۴﴾ وَتَمَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ
صِدْقًا وَّعَدْلًا ؕ لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمٰتِهٖ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿۱۱۵﴾ وَاِنْ تُطِعْ اَكْثَرَ مَنْ فِي
الْاَرْضِ يُضِلُّوْكَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ اِنْ يَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ وَاِنْ هُمْ اِلَّا يَخْرُصُوْنَ ﴿۱۱۶﴾ اِنَّ
رَبَّكَ هُوَ اَعْلَمُ مَنْ يَّضِلُّ عَنْ سَبِيْلِهٖ ۚ وَهُوَ اَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِيْنَ ﴿۱۱۷﴾ (الانعام:۱۱۲تا۱۱۷)

''اور اسی طرح ہم نے شیطان (سیرت) انسانوں اور جنّوں کو ہر نبی کا دشمن بنایا؛ وہ دھوکہ دینے کے لیے ایک دوسرے کے دل میں ملمّع کی ہوئی باتیں ڈالتے رہتے ہیں؛ اور اگر تمہارا رب چاہتا تو وہ ایسا نہ کرتے؛ پس تم ان کو چھوڑ دو جو جھوٹ یہ گھڑ رہے ہیں۔ اور (وہ ایسے کام) اس لیے بھی (کرتے ہیں) کہ جو لوگ آخرت پر ایمان نہیں رکھتے اُن کے دل اُن کی باتوں پر مائل ہوں اور وہ انہیں پسند کریں اور وہ بھی وہی کام کرنے لگیں جو یہ کرتے ہیں۔ (کہو) کیا میں اللہ کے سوا کوئی اور منصف تلاش کروں حالانکہ اُس نے تمہاری طرف واضح کتاب بھیجی ہے۔ اور جن لوگوں کو ہم نے کتاب دی ہے، وہ جانتے ہیں کہ وہ تمہارے رب کی طرف سے برحق اتری ہے سو تم ہرگز شک کرنے والوں میں نہ ہونا۔ اور تمہارے رب کی باتیں سچائی اور انصاف میں پوری ہیں، اُسکی باتوں کو کوئی بدلنے والا نہیں اور وہ سننے والا جاننے والا ہے۔ اور اکثر لوگ جو زمین پر آباد ہیں، اگر تم اُن کا کہنا مان لوگے تو وہ تمہیں اللہ کے راستے سے بھٹکا دیں گے۔ یہ محض خیال کے پیچھے چلتے اور نرے اٹکل کے تیر چلاتے ہیں۔ بیشک تمہارا رب خوب جانتا ہے انہیں جو اُسکے راستے سے بھٹک گئے اور وہ انہیں بھی جانتا ہے جو ہدایت پر ہیں۔''

# اللہ کے سوا دوسروں سے مدد مانگنا

رضا خاں بریلوی لکھتے ہیں کہ (1)

''سیدی احمد زروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہ اکابر علماء و اولیائے دیارِ مغرب سے ہیں اپنے قصیدے میں ارشاد فرماتے ہیں:-

| | |
|---|---|
| انا لمریدی جامع لشتاتہ | میں اپنے مرید کی پریشانیوں میں جمعیت بخشنے والا ہوں |
| اذا ماسطا جور الزمان بنکبتہ | جب ستم زمانہ اپنی نحوست سے اس پر تعدی کرے |
| وان کنت فی ضیق و کرب ووحشتہ | اور اگر تو تنگی و تکلیف ووحشت میں ہو تو |
| فناد بیا زروق آت لسرعتہ | یوں ندا کر یا زروق میں فوراً آموجود ہوں گا'' |

پیچھے توسل کے بیان میں گزر چکا ہے کہ مشرکین مکہ مدد اور استعانت کے لیے اپنے تین سو ساٹھ بتوں کو پکارتے تھے۔ اس کے مقابلے میں مالک کائنات نے صرف اپنی ذات سے مدد مانگنے کا حکم دیا اور نبی ﷺ کے ذریعے یہ طریقہ تعلیم کیا کہ یوں کہا کریں :

إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِينُ (سورۃ الفاتحہ:۴)

''(اے اللہ!)ہم صرف تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور صرف تجھ ہی سے مدد چاہتے ہیں۔''

اور اُس کے رسول برحق ﷺ نے بھی یہی بتایا کہ

إِذَا سَأَلْتَ فَسْئَلِ اللهَ وَإِذَا اسْتَعَنْتَ فَاسْتَعِنْ بِاللهِ

''جب بھی تم کچھ مانگو تو اللہ ہی سے مانگو، اور جب بھی مدد چاہو تو اللہ ہی سے چاہو۔'' ★

---

(1) روحوں کی دنیا: صفحہ ۱۳۵

★ پوری روایت ''قبروں سے فیض'' کے ذیل میں پیچھے بیان کی چکی ہے۔ مگر مقام حیرت و افسوس ہے کہ اس واضح حکم کے خلاف تذکرۃ الرشید کے مصنف کے بقول شاہ ولی اللہ صاحب اپنی وفات کے کئی سو سال بعد دنیا میں تشریف لاکر رشید احمد گنگوہی صاحب کے ایک مرید سے کہتے ہیں کہ ''جو چاہو حضرت مولانا رشید احمد سے چاہنا۔'' (تذکرۃ الرشید: حصہ ۲، صفحہ ۳۰۹)

مگر دیوبندیوں کے شیخ الہند مولوی محمود حسن صاحب "موضح الفرقان" نامی تفسیر قرآن میں جو کہ اب "تفسیر عثمانی" کے نام سے دستیاب ہے، اسی آیت اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ کے حاشیہ میں لکھتے ہیں :

"اس آیت شریفہ سے معلوم ہوا کہ اس کی ذات پاک کے سوا کسی سے حقیقت میں مدد مانگنی بالکل ناجائز ہے، ہاں اگر کسی مقبول بندہ کو محض واسطۂ رحمت الٰہی اور غیر مستقل سمجھ کر استعانت ظاہری اس سے کرے تو یہ جائز ہے کہ یہ استعانت در حقیقت حق تعالیٰ ہی سے استعانت ہے۔"

یہ لوگ خواہ کتنی ہی لفاظی کر لیں، اللہ کا فیصلہ اٹل ہے کہ

وَمَا النَّصْرُ اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ (آل عمران: ۱۲۶ / الانفال: ۱۰)

"مدد اللہ کے سوا کسی کی جانب سے نہیں، جو بہت زور آور اور حکمت والا ہے۔"

وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اٰلِهَةً لَّعَلَّهُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿٧٤﴾ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ نَصْرَهُمْ ۙ وَهُمْ لَهُمْ جُنْدٌ مُّحْضَرُوْنَ ﴿٧٥﴾ (یٰس: ۷۴، ۷۵)

"اور اللہ کو چھوڑ کر انہوں نے جو دوسرے الٰہ بنا لیے ہیں تاکہ (ان سے) اِن کو مدد پہنچے، وہ اِن کی مدد کی (ہرگز) طاقت نہیں رکھتے، (لیکن) یہ (پھر بھی) ان کے لیے حاضر باش لشکر بنے ہوئے ہیں۔"

اِنْ يَّنْصُرْكُمُ اللّٰهُ فَلَا غَالِبَ لَكُمْ ۚ وَاِنْ يَّخْذُلْكُمْ فَمَنْ ذَا الَّذِيْ يَنْصُرُكُمْ مِّنْۢ بَعْدِهٖ ۗ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ (آل عمران: ۱۶۰)

"اگر اللہ تمہاری مدد کرے تو کوئی تم پر غالب نہیں آسکتا اور اگر وہ تمہیں چھوڑ دے تو پھر کون ہے جو اس کے بعد تمہاری مدد کر سکے اور ایمان والوں کو تو اللہ ہی (کی مدد) پر بھروسہ کرنا چاہیے۔"

خود انبیاء علیہم السلام سے بھی کہلوا دیا گیا کہ

قُلْ اِنَّمَآ اَدْعُوْا رَبِّيْ وَلَآ اُشْرِكُ بِهٖٓ اَحَدًا ﴿٢٠﴾ قُلْ اِنِّيْ لَآ اَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّلَا رَشَدًا ﴿٢١﴾ قُلْ اِنِّيْ لَنْ يُّجِيْرَنِيْ مِنَ اللّٰهِ اَحَدٌ ۙ وَّلَنْ اَجِدَ مِنْ دُوْنِهٖ مُلْتَحَدًا ﴿٢٢﴾ (الجن: ۲۰، ۲۱، ۲۲)

"(اے نبی!) آپ کہدیجیے کہ میں تو بس اپنے رب کو ہی پکارتا ہوں اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہیں کرتا۔ آپ کہدیجیے کہ میں تمہارے حق میں کسی نفع ونقصان کا کچھ اختیار نہیں رکھتا۔ آپ (یہ بھی) کہدیجیے کہ مجھے اللہ (کے عذاب) سے ہرگز کوئی نہ بچا سکے گا، اور میں اس کے سوا کہیں جائے پناہ نہیں دیکھتا۔"

قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِيْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ۭ وَلَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَيْبَ لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَيْرِ ۚ وَمَا مَسَّنِيَ السُّوْۗءُ ۚ اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِيْرٌ وَّبَشِيْرٌ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ (الاعراف:۱۸۸)

’’ (اے نبی!) آپ کہہ دیجیے کہ میں تو اپنی جان کے لیے بھی کسی نفع و نقصان کا کوئی اختیار نہیں رکھتا، مگر جو اللہ چاہے، اور اگر میں غیب کی باتیں جانتا ہوتا تو بہت سے فائدے جمع کر لیتا اور مجھ کو کوئی تکلیف نہ پہنچتی۔ میں تو مومنوں کو ڈر اور خوشخبری سنانے والا ہوں۔‘‘

قُلِ اللّٰهُ يُنَجِّيْكُمْ مِّنْهَا وَمِنْ كُلِّ كَرْبٍ ثُمَّ اَنْتُمْ تُشْرِكُوْنَ (الانعام:۶۴)

’’(اے نبی!) آپ کہہ دیجیے کہ اس (طوفان) سے اور ہر تکلیف سے اللہ ہی تمہیں بچاتا ہے، پھر بھی تم شرک کرتے ہو۔‘‘

قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِيْ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ۭ (یونس:۴۹)

’’ (اے نبی!) آپ کہہ دیجیے کہ میں تو اپنی جان کے لیے بھی کسی نفع نقصان کا اختیار نہیں رکھتا، مگر جو اللہ چاہے۔‘‘

قُلْ يٰٓاَيُّھَا النَّاسُ اِنْ كُنْتُمْ فِيْ شَكٍّ مِّنْ دِيْنِيْ فَلَآ اَعْبُدُ الَّذِيْنَ تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلٰكِنْ اَعْبُدُ اللّٰهَ الَّذِيْ يَتَوَفّٰىكُمْ ښ وَاُمِرْتُ اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۱۰۴﴾ وَاَنْ اَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّيْنِ حَنِيْفًا ۚ وَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿۱۰۵﴾ وَلَا تَدْعُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَنْفَعُكَ وَلَا يَضُرُّكَ ۚ فَاِنْ فَعَلْتَ فَاِنَّكَ اِذًا مِّنَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۱۰۶﴾ وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا ھُوَ ۚ وَاِنْ يُّرِدْكَ بِخَيْرٍ فَلَا رَاۗدَّ لِفَضْلِهٖ ۭ يُصِيْبُ بِهٖ مَنْ يَّشَاۗءُ مِنْ عِبَادِهٖ ۭ وَھُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ﴿۱۰۷﴾ (یونس:۱۰۴تا۱۰۷)

’’(اے نبی!) آپ کہہ دیجیے کہ اے لوگو! اگر تم کو میرے دین کے بارے میں کسی طرح کا شک ہو (تو سن رکھو کہ) جن لوگوں کی تم اللہ کے سوا بندگی کرتے ہو میں ان کی بندگی نہیں کرتا۔ بلکہ میں تو اللہ کی بندگی کرتا ہوں جو تمہیں وفات دیتا ہے، اور مجھ کو یہی حکم ہوا ہے کہ میں ایمان لانے والوں میں سے ہوں، اور یہ کہ (اے نبی!) آپ یکسو ہو کر دین (اسلام) کی پیروی کیے جائیے اور ہرگز مشرکوں میں سے نہ ہونا، اور اللہ کو چھوڑ کر ایسے کو نہ پکارنا جو نہ تمہیں کچھ نفع دے سکے اور نہ نقصان۔ اگر ایسا کرو گے تو ظالموں میں ہو جاؤ گے۔ اور اگر اللہ تمہیں کوئی تکلیف پہنچائے تو اس کے سوا اُس کو کوئی نہیں ہٹا سکتا، اور اگر وہ تم کو کوئی بھلائی پہنچانا چاہے تو اس کے فضل کو کوئی روکنے والا نہیں، وہ اپنے بندوں میں سے جسے چاہتا ہے فائدہ پہنچاتا ہے، اور وہ بہت بخشنے والا اور رحم کرنے والا ہے۔‘‘

وَاِنْ یَّمْسَسْکَ اللّٰہُ بِضُرٍّ فَلَا کَاشِفَ لَہٗۤ اِلَّا ھُوَ ؕ وَاِنْ یَّمْسَسْکَ بِخَیْرٍ فَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ﴿۱۷﴾ (الانعام:۱۷)

''اور اگر اللہ تمہیں کوئی تکلیف پہنچائے تو اس کے سوا کوئی نہیں جو تم سے وہ تکلیف دور کر سکے اور اگر وہ تمہیں کوئی بھلائی پہنچائے تو وہ ہر چیز پر قادر ہے۔''

جب اللہ کے سوا کوئی مشکل کشا نہیں تو پھر کسی اور کو مدد کے لیے پکارنے کا کیا فائدہ؟

لَہٗ دَعْوَۃُ الْحَقِّ ؕ وَالَّذِیْنَ یَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِہٖ لَا یَسْتَجِیْبُوْنَ لَھُمْ بِشَیْءٍ اِلَّا کَبَاسِطِ کَفَّیْہِ اِلَی الْمَآءِ لِیَبْلُغَ فَاہُ وَمَا ھُوَ بِبَالِغِہٖ ؕ وَمَا دُعَآءُ الْکٰفِرِیْنَ اِلَّا فِیْ ضَلٰلٍ ﴿۱۴﴾ (الرعد:۱۴)

''اسی (اللہ) کو پکارنا حق ہے اور جن کو یہ لوگ اس کے سوا پکارتے ہیں وہ ان کی پکار کو کسی طرح قبول نہیں کرتے مگر اس شخص کی طرح جو اپنے ہاتھ پانی کی طرف پھیلا دے تاکہ وہ (دور ہی سے) اس کے منہ تک آ پہنچے حالانکہ وہ اس تک (کبھی بھی) نہیں پہنچ سکتا، اور (اسی طرح) کافروں کی پکار بے کار ہے۔''

وَمَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ یَّدْعُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ مَنْ لَّا یَسْتَجِیْبُ لَہٗۤ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَۃِ وَھُمْ عَنْ دُعَآئِہِمْ غٰفِلُوْنَ ﴿۵﴾ وَاِذَا حُشِرَ النَّاسُ کَانُوْا لَھُمْ اَعْدَآءً وَّکَانُوْا بِعِبَادَتِہِمْ کٰفِرِیْنَ ﴿۶﴾ (الاحقاف: ۵،۶)

''اور اس سے زیادہ گمراہ کون ہو گا جو اللہ کے سوا ایسے کو پکارے جو قیامت تک اس کی پکار کا جواب نہ دے اور جو اِن کی پکاروں سے غافل ہوں! اور جب (روزِ قیامت) لوگ جمع کیے جائیں گے تو یہ (پکارے جانے والے) اِن (پکارنے والوں) کے دشمن ہو جائیں گے اور اِن کی پوجا پرستش کا انکار کر دیں گے۔''

بے اختیار مخلوق کو پکارنا اور اُن سے امیدیں رکھنا کس قدر جہالت و نادانی ہے:

وَالَّذِیْنَ یَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ لَا یَخْلُقُوْنَ شَیْئًا وَّھُمْ یُخْلَقُوْنَ ﴿۲۰﴾ اَمْوَاتٌ غَیْرُ اَحْیَآءٍ ۚ وَمَا یَشْعُرُوْنَ ۙ اَیَّانَ یُبْعَثُوْنَ ﴿۲۱﴾ (النحل: ۲۰،۲۱)

''اور وہ لوگ اللہ کے علاوہ جن دوسری ہستیوں کو پکارتے ہیں، انہوں نے کسی چیز کو پیدا نہیں کیا، بلکہ وہ تو خود مخلوق ہیں، مردہ ہیں جن میں جان کی رمق بھی نہیں، اور انہیں تو یہ بھی شعور نہیں کہ انہیں کب اٹھایا جائے گا۔''

يَاَيُّهَا النَّاسُ ضُرِبَ مَثَلٌ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ ؕ اِنَّ الَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ لَنْ يَّخْلُقُوْا ذُبَابًا وَّ لَوِاجْتَمَعُوْا لَهٗ ؕ وَاِنْ يَّسْلُبْهُمُ الذُّبَابُ شَيْـًٔا لَّا يَسْتَنْقِذُوْهُ مِنْهُ ؕ ضَعُفَ الطَّالِبُ وَالْمَطْلُوْبُ ﴿۷۳﴾ (الحج: ۷۳)

" اے لوگو! ایک مثال بیان کی جاتی ہے، اسے غور سے سنو! بیشک وہ لوگ جنہیں تم اللہ کے سوا پکارتے ہو، وہ ایک مکھی بھی نہیں پیدا کر سکتے چاہے وہ سب اس کے لیے جمع ہو جائیں، اور اگر مکھی ان سے کچھ چھین لے تو اسے چھڑا نہیں سکتے۔ کتنے کمزور ہیں یہ مانگنے والے اور وہ جن سے مانگا جارہا ہے۔"

وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اٰلِهَةً لَّا يَخْلُقُوْنَ شَيْـًٔا وَّهُمْ يُخْلَقُوْنَ وَلَا يَمْلِكُوْنَ لِاَنْفُسِهِمْ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا وَّلَا يَمْلِكُوْنَ مَوْتًا وَّلَا حَيٰوةً وَّلَا نُشُوْرًا (الفرقان:۳)

" اور (لوگوں نے) اُس (اللہ) کے سوا دیگر الٰہ بنا لیے ہیں جو کوئی چیز پیدا نہیں کر سکتے اور وہ تو خود مخلوق ہیں، اور وہ تو اپنے لیے بھی کسی نفع ونقصان کا اختیار نہیں رکھتے، اور نہ موت وحیات ان کے اختیار میں ہے، اور نہ مر کر دوبارہ جی اٹھنا۔"

یہ سب تو اللہ ہی کے اختیار میں ہے:

اَللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ ثُمَّ رَزَقَكُمْ ثُمَّ يُمِيْتُكُمْ ثُمَّ يُحْيِيْكُمْ ؕ هَلْ مِنْ شُرَكَآئِكُمْ مَّنْ يَّفْعَلُ مِنْ ذٰلِكُمْ مِّنْ شَيْءٍ ؕ (الروم:۴۰)

"اللہ ہی نے تم کو پیدا کیا، پھر تم کو رزق دیا، پھر تمہیں موت دے گا، پھر تم کو دوبارہ زندہ کرے گا۔ بھلا تمہارے (بنائے ہوئے) شریکوں میں بھی کوئی ایسا ہے جو ان کاموں میں سے کچھ کر سکے؟"

سورۃ یونس میں اللہ نے مشرکین کی حالت بیان کی کہ اے نبی ﷺ اگر آپ ان سے پوچھیں کہ:

قُلْ مَنْ يَّرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ اَمَّنْ يَّمْلِكُ السَّمْعَ وَ الْاَبْصَارَ وَمَنْ يُّخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَمَنْ يُّدَبِّرُ الْاَمْرَ ؕ فَسَيَقُوْلُوْنَ اللّٰهُ ۚ فَقُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿۳۱﴾ (یونس:۳۱)

"کون ہے جو تم کو زمین و آسمان سے رزق دیتا ہے؟ کون ہے جو (تمہاری) دیکھنے اور سننے کی صلاحیتوں کا مالک ہے؟ کون ہے جو بے جان سے جاندار کو اور جاندار سے بے جان کو پیدا کرتا ہے؟ اور کون ہے جو سارے کام بناتا ہے؟ تو جھٹ کہدیں گے کہ اللہ۔ تو (اے نبی!) آپ ان سے کہیے کہ پھر تم (اللہ سے) ڈرتے کیوں نہیں؟"

سورۃ العنکبوت میں اللہ نے فرمایا کہ:

وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَ سَخَّرَ الشَّمْسَ وَ الْقَمَرَ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ ۚ فَاَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ﴿۶۱﴾ اَللّٰهُ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ وَ يَقْدِرُ لَهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَیْءٍ عَلِيْمٌ ﴿۶۲﴾ وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ نَّزَّلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ مِنْۢ بَعْدِ مَوْتِهَا لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ ؕ قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ ؕ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ ﴿۶۳﴾ (العنکبوت:۶۱تا۶۳)

”اور (اے نبی!) اگر آپ ان سے پوچھیں کہ زمین اور آسمان کس نے پیدا کیے اور سورج اور چاند کو کس نے مسخر کیا تو ضرور کہیں گے اللہ نے، تو پھر یہ کہاں سے بہکائے جا رہے ہیں۔ اللہ ہی اپنے بندوں میں سے جس کے لیے چاہتا ہے روزی فراخ کر دیتا ہے اور جس کے لیے چاہتا ہے تنگ کر دیتا ہے۔ بے شک اللہ ہر چیز کا علم رکھنے والا ہے۔ اور اگر آپ ان سے پوچھیں کہ آسمان سے پانی کس نے نازل کیا پھر اس سے زمین کو اس کے مردہ ہونے کے بعد (کس نے) زندہ کیا؟ تو ضرور کہیں گے کہ اللہ نے۔ آپ کہدیجیے کہ سب تعریف اللہ ہی کے لیے ہے، لیکن ان میں سے اکثر نہیں سمجھتے۔“

اور سورۃ الزخرف میں اس طرح فرمایا:

وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَهُمْ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ فَاَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ (الزخرف:۸۷)

” (اے نبی!) اور اگر آپ ان سے پوچھیں کہ انہیں کس نے پیدا کیا تو ضرور کہیں گے کہ اللہ نے۔ تو پھر یہ کہاں بہکائے جاتے ہیں۔“

سورۃ المومنون میں بھی ایسا ہی ارشاد فرمایا:

قُلْ لِّمَنِ الْاَرْضُ وَمَنْ فِيْهَآ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿۸۴﴾ سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ؕ قُلْ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ﴿۸۵﴾ قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ﴿۸۶﴾ سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ؕ قُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿۸۷﴾ قُلْ مَنْۢ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَیْءٍ وَّ هُوَ يُجِيْرُ وَ لَا يُجَارُ عَلَيْهِ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿۸۸﴾ سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ؕ قُلْ فَاَنّٰى تُسْحَرُوْنَ ﴿۸۹﴾ بَلْ اَتَيْنٰهُمْ بِالْحَقِّ وَ اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ﴿۹۰﴾ (المومنون:۸۴تا۹۰)

”آپ (ان سے) کہیے کہ اگر تم جانتے ہو تو بتاؤ کہ زمین اور جو کچھ اس میں ہے، سب کس کا ہے ؟ جھٹ بول اٹھیں گے کہ اللہ کا۔ آپ کہیے کہ پھر تم سوچتے کیوں نہیں ؟ آپ (ان سے) پوچھیئے کہ سات آسمانوں کا اور عرش عظیم کا مالک کون ہے ؟ بیساختہ کہدیں گے کہ یہ سب اللہ ہی کے ہیں۔ آپ کہیے کہ پھر تم ڈرتے کیوں نہیں ؟ آپ (ان سے) کہیے کہ اگر تم جانتے ہو تو بتاؤ کہ وہ کون ہے جس کا ہر شے پر اقتدار ہے اور وہ پناہ دیتا ہے اور اس کے مقابل کوئی پناہ نہیں دے سکتا ؟ فوراً کہدیں گے کہ یہ تو اللہ ہی کے لیے ہے۔ آپ (ان سے) کہیے کہ پھر تم پر کہاں سے جادو کیا جاتا ہے ؟ بات یہ ہے کہ ہم نے ان کے پاس حق پہنچادیا ہے اور یہ (پھر بھی شرک کیے جارہے ہیں تو یہ) بیشک جھوٹے ہیں۔“

مشرکین مکہ کی طرح یہ مسلک پرست بھی یہ سارے کام من جانب اللہ ہی سمجھتے ہیں مگر جس طرح توحید کے تمام اثباتی دلائل کے باوجود وہ لوگ اللہ کے ساتھ شرک کرنا نہ چھوڑتے تھے، اسی طرح یہ بھی اپنی روش پر جمے ہوئے ہیں اور غیر اللہ سے مدد مانگنا جائز سمجھتے ہیں! یہ کھلا شرک ہے اور قرآن کا انکار بھی۔ مسلک پرستوں کی ایک ذیلی جماعت شیعوں کو ”یا علی مدد“ کہنے پر کافر کافر کے نعرے لگاتی ہے اور اس کے جواب میں بلا اجازت ”یا اللہ مدد“ لکھ لکھ کر لوگوں کے گھروں کی دیواریں کالی کرتی ہے، گاڑیوں میں اسٹیکر لگاتی ہے۔★ یہ تکفیری نعرے بلند کرنے سے پہلے اس جماعت کو اوپر بیان کیے گئے اپنے بزرگوں کے ارشادات پر بھی غور کرلینا چاہیے۔ ساتھ ہی اپنے مکتب فکر کا یہ فیصلہ بھی پیشِ نظر رکھیں کہ

”...... حقیقت یہ ہے کہ وفات یافتہ بزرگوں کی روحوں سے امداد کے مسئلہ میں علماء دیوبند کا خیال بھی وہی ہے جو عام اہل السنت والجماعت کا ہے...... بزرگوں کی ارواح سے مدد لینے کے ہم منکر نہیں ہیں۔“ (1)

لہٰذا ان کے امام الطائفہ امداد اللہ مہاجر مکی صاحب کسی خاص مقصد کے حصول کے لیے چلہ تجویز کرتے ہوئے تلقین فرماتے ہیں:

★ فقہی مسائل کی باریکیوں میں پڑنے والے ان کے سرخیل اس ملکیت غیر کے بلا اجازت تصرف پر بھی کوئی فتویٰ صادر فرمائیں۔

(1) سوانح قاسمی: جلد ا، حاشیہ صفحہ ۳۳۲

''شعبان کی بیسویں تاریخ عصر کی نماز کے پہلے جو نوافل کے پڑھنے کا وقت ہے، اعوذ بسم اللہ اور معوذ تین اور کلمہ تمجید پڑھ کر مرشد کے واسطہ سے مشائخ طریقت کی مقدس روحوں سے مدد مانگ کر خلوت میں آجائے.....''[1]

توحید پرستی کے بلند بانگ دعوے کرنے سے پہلے ان مسلک پرستوں کو اپنے مذکورہ امام صاحب کی شاعری پر بھی ایک نظر ڈال لینی چاہیے۔ اس نورانی شاعری کے کچھ نمونے آپ پچھلے صفحات میں بھی ملاحظہ کر چکے ہیں۔ اسکے کچھ اور نمونے ذیل میں دیئے جارہے ہیں: [2]

ـ یا رسول کبریا فریاد ہے ... یا محمد مصطفیٰ فریاد ہے
ـ آپ کی امداد ہو میرا یا نبیؐ ... حال ابتر ہوا فریاد ہے
ـ سخت مشکل میں پھنسا ہوں آجکل ... اے مرے مشکل کشا فریاد ہے
ـ دردِ ہجراں سے ہے لب پر جان ہے مری ... اب تو کہہ کیجیے دوا فریاد ہے
ـ چہرۂ تاباں کو دکھلادو مجھے ... تم سے اے نور خدا فریاد ہے
ـ گردن و پا سے مری زنجیر و طوق ... یا نبی کیجیے جدا فریاد ہے
ـ قید غم سے اب چھڑا دیجے مجھے ... یا شہ ہر دو سرا فریاد ہے
ـ یا نبیؐ احمد کو در پر لو بلا ... اس لیے صبح و مسا فریاد ہے

............

ـ آپ کی فرقت نے مارا یا نبیؐ ... دل ہوا غم سے دو پارا یا نبیؐ
ـ طالب دیدار ہوں دکھلایئے ... روئے نورانی خدا یا نبیؐ
ـ حق تعالیٰ کے تم ہی محبوب ہو ... کون ہے ہمسر تمہارا یا نبیؐ
ـ درد ہجراں کے سبب مجھ سے کیا ... صبرو طاقت نے کنارا یا نبیؐ
ـ باغ جنت سے زیادہ ہے عزیز ... مجھ کو وہ کوچہ تمہارا یا نبیؐ
ـ مرتے دم گر دیکھ لوں روضہ شریف ... زندگی ہووے دوبارا یا نبیؐ
ـ لیجیے در پر بلا کب تک پھروں ... در بدر مارا مارا یا نبیؐ
ـ چین آتا ہے مرے دل کو تمام ... نام لیتے ہی تمہارا یا نبیؐ

............

---

(1) کلیات امدادیہ(ضیاء القلوب): صفحہ٦٨

(2) مذکورہ اشعار ان پیر صاحب کی مثنوی ''گلزار معرفت'' اور ''نالہ امداد غریب'' کے صرف ایک ایک صفحے کا عکس ہیں (کلیات امدادیہ، صفحہ ۱۹۱ اور ۲۰۵) ورنہ اسی مجموعے میں ان کے ایسے بہت سے اشعار درج ہیں۔

ـ مرا طالع خفتہ جاگے یقین ہے ... اگر خواب میں منہ دکھائے محمدؐ
ـ میں اس پر فدا جان اور دل سے قربان ... مرا جان و دل سب فدائے محمدؐ
ـ محمد کی مرضی ہے مرضی خدا کی ... خدا کی رضا ہے رضائے محمدؐ
ـ خجل ہوکے خورشید کا رنگ فق ہو ... اگر منہ سے پردہ اٹھائے محمدؐ
ـ نہوتے تو کچھ بھی نہوتا یقین ہے ... ہوا ہے یہ سب کچھ برائے محمدؐ
ـ تمنا یہ ہے رجج کی یا الٰہی ... عطا ہو اسے خاکپائے محمدؐ
ـ کرکے نثار آپ پہ گھر بار یا رسولؐ ... اب آپڑا ہوں آپ کے دربار یا رسولؐ
ـ عالم نہ متقی ہوں نہ زاہد نہ پارسا ... ہوں اُمتی تمہارا گنہگار یا رسولؐ
ـ اچھا ہوں یا برا ہوں غرض جو کچھ ہوں سو ہوں ... پر ہوں تمہارا تم میرے مختار یا رسولؐ
ـ کسطرح آہ میں کروں خدمت میں حالعرض ... ہوں خجلتِ گناہ سے سرشار یا رسولؐ
ـ ذات آپ کی تو رحمت و الفت ہے سربسر ... میں گرچہ ہوں تمام خطا وار یا رسولؐ
ـ کریئے نہ میرے فعل بروں پر نگاہ تم ... کی جیو نظر کرم کی بس اکبار یا رسولؐ
ـ جسدن تم عاصیوں کے شفیع ہوکے پیش حق ... اس دن نہ بھولنا مجھے زنہار یا رسولؐ
ـ لی جیو خدا کے واسطے اُس دن مری خبر ... عصیاں کا میرے جب کھلے اخبار یا رسولؐ
ـ تم نے بھی گر نہ لی خبر اس حال زار کی ... اب جا کہاں بتاؤ یہ ناچار یا رسولؐ
ـ دونوں جہاں میں مجھ کو وسیلہ ہے آپ کا ... کیا غم ہے گرچہ ہوں میں بہت خوار یا رسولؐ
ـ کیا ڈر ہے اُس کو لشکر عصیاں و جرم سے ... تمسا شفیع ہو جس کا مددگار یا رسولؐ
ـ گھیرا ہے ہر طرف سے مجھے درد و غم نے آپ ... اب زندگی بھی ہوگئی دشوار یا رسولؐ
ـ ہو آستانہ آپ کا امداد کی جبیں ... اور اس سے زیادہ کچھ نہیں درکار یا رسولؐ

............

ـ ذرا چہرہ سے پردے کو اٹھاؤ یا رسولؐ اللہ ... مجھے دیدار ٹک اپنا دکھاؤ یا رسولؐ اللہ
ـ کرو روئے منور سے مری آنکھوں کو نورانی ... مجھے فرقت کی ظلمت سے بچاؤ یا رسولؐ اللہ
ـ اٹھا کر زلف اقدس کو ذرا چہرہ مبارک سے ... مجھے دیوانہ اور وحشی بناؤ یا رسولؐ اللہ
ـ شفیع عاصیاں ہو تم وسیلہ بیکساں ہو تم ... تمہیں چھوڑ اب کہاں جاؤں بتاؤ یا رسولؐ اللہ
ـ پیاسا ہے تمہارے شربتِ دیدار کا عالم ... کرم کا اپنے اک پیالہ پلاؤ یا رسولؐ اللہ
ـ خدا عاشق تمہارا اور ہو محبوب تم اُس کے ... ہے ایسا مرتبہ کس کا سناؤ یا رسولؐ اللہ
ـ چھپیں خجلت سیجا پردۂ مغرب میں ماہ و خور ... گر اپنے حُسن کا جلوہ دکھاؤ یا رسولؐ اللہ
ـ لگے گا جوش کھانے خود بخود دریائے بخشایش ... کہ جب حرفِ شفاعت لب پہ لاؤ یا رسولؐ اللہ
ـ یقیں ہوجائیگا کفار کو بھی اپنی بخشش کا ... جو میداں میں شفاعت کے تم آؤ یا رسولؐ اللہ

- مجھے بھی یاد رکھیو ہوں تمہارا اُمتی عاصی ... گنہگاروں کو جب تم بخشواؤ یارسولؐ اللہ
- ہوا ہوں نفس اور شیطاں کے ہاتھوں سے بہت رسوا ... مرے اب حال پر تم رحم کھاؤ یارسولؐ اللہ
- اگرچہ نیک ہوں یا بد تمہارا ہو چکا ہوں میں ... تم اب چاہو ہنساؤ یا رلاؤ یارسولؐ اللہ
- کرم فرماؤ ہم پر اور کرو حق سے شفاعت تم ... ہمارے جرم و عصیاں پر نہ جاؤ یارسولؐ اللہ
- جہاز امت کا حق نے کردیا ہے آپ کے ہاتھوں ... بس اب چاہو ڈباؤ یا تراؤ یارسولؐ اللہ
- مشرف کرکے مجھ کو کلمۂ طیب سے اپنے تم ... پھر اب نظروں سے اپنی مت گراؤ یارسولؐ اللہ
- پھنسا ہوں بے طرح گرداب غم میں ناخدا ہو کر ... مری کشتی کنارے پر لگاؤ یارسولؐ اللہ
- اگرچہ ہوں نہ لائق دا لکے پر امید ہے تم سے ... کہ پھر مجھ کو مدینے میں بلاؤ یارسولؐ اللہ
- حبیب کبریا ہو تم امام انبیا ہو تم ... ہمیں بہر خدا حق سے ملاؤ یارسولؐ اللہ
- شراب بیخودی کا جام اِک مجھ کو پلا کر اب ... دوئی کے حرف کو دل سے مٹاؤ یارسولؐ اللہ
- بہت بھٹکا پھرا ہیں وادئ فرقت میں جوں وحشی ... کرم فرماؤ اب تو مت پھراؤ یارسولؐ اللہ
- مشرف کرکے دیدارِ مبارک سے مجھے اک دم ... مرے غم دین و دنیا کے بھلاؤ یارسولؐ اللہ
- خدا کے واسطے رحمت کے پانی سے مرے اگر ... تب ہجراں کی آتش کو بجھاؤ یارسولؐ اللہ
- پھنسا کر اپنے دام عشق میں امداد عاجز کو ... بس اب قید دو عالم سے چھڑاؤ یارسولؐ اللہ

..........

اور اپنے "امام الکبیر" بانی مدرسہ دیوبند، قاسم نانوتوی صاحب کے یہ اشعار بھی ذہن میں رکھے:(1)

- مدد کر اے کرم احمدی کہ تیرے سوا ... نہیں ہے قاسم بیکس کا کوئی حامی کار
- جو تو ہی ہم کو نہ پوچھے تو کون پوچھے گا ... بنے گا کون ہمارا تیرے سوا غمخوار
- امیدیں لاکھوں ہیں لیکن بڑی امید ہے یہ ... کہ ہو سگانِ مدینہ★ میں میرا نام شمار
- جیوں تو ساتھ سگانِ حرم کے تیرے پھروں ... مروں تو کھائیں مدینے کے مجھ کو مور و مار
- جو یہ نصیب نہ ہو اور کہاں نصیب مرے ... کہ میں ہوں اور سگانِ حرم کی تیری قطار

---

(1) دیوبند سے بریلی تک: صفحہ ۶۲

★ اللہ نے انہیں اشرف المخلوق انسان بنایا ہے لیکن نہ جانے کیوں یہ مسلک پرست اپنے رب کے اس احسان پر شاکر نہیں اور انہیں نجس مخلوق "کتا" ہی بننا پسند ہے۔ انہیں "سگِ مدینہ" یعنی مدینے کا کتا بننے قابلِ فخر معلوم ہوتا ہے حالانکہ نبی ﷺ نے مدینے کے کتوں کو مروا ڈالا تھا جب یہ علم ہوا کہ کتے کی موجودگی میں فرشتے نہیں آتے۔(صحیح مسلم:جلد۵ کتاب اللباس والزینة، باب تحریم تصویر صورة الحیوان، صفحہ ۳۲۰) اور وہ مدینے کا ہی تو ایک کتا تھا جس کے ہوتے ہوئے جبرئیل علیہ السلام باوجود وعدے کے، نبی ﷺ سے ملنے نہ آئے اور پھر وجہ معلوم ہونے پر نبی ﷺ نے مدینے کے اس کتے کو اپنے گھر سے نکلوا دیا جس نے نبی ﷺ کو تکلیف میں مبتلا رکھا۔(ایضاً)

یہ لوگ اپنے مخالف بریلوی مسلک کے ''المدد یارسول اللہ ''، ''یا غوث مدد'' وغیرہ جیسے نعروں پر بہت چیں بجبیں ہوتے ہیں اور ان کے پیروؤں کو خطاب کے صیغے کے ساتھ کھڑے ہو کر نبی ﷺ پر صلوٰۃ وسلام پڑھنے پر بدعتی اور گمراہ کہتے ہیں۔ اپنے اسلاف کے گن گانے والوں کو ان کی مندرجہ بالا شاعری پڑھ کر اندازہ ہو گیا ہو گا کہ ان کے دعوئے توحید کی کیا حقیقت ہے۔ انصاف کا تقاضا ہے کہ جس سبب کی موجودگی میں اُنہیں مبتدع و مضل گردانا جاتا ہے، اسی سبب کی موجودگی پر اِنہیں بھی وہی مقام دیا جائے۔ اگر ان اشعار کو شاعرانہ تخیل وتک بندی کہتے ہوئے قابل اعتنا نہیں سمجھا جاتا تو ان فیصلوں پر ہی ایک نظر ڈال لی جائے جن میں ان سب باتوں کو سند جواز فراہم کی گئی ہے مثلاً:

☆ امداد اللہ مہاجر مکی صاحب نے، جو نانوتوی، گنگوہی، سہارنپوری، تھانوی صاحبان وغیرہ جیسے سرخیل ہائے دیوبند کے متفق ومعتمد علیہ پیر تھے، اپنے ''فیصلہ ہفت مسئلہ'' نامی کتابچے کے پہلے ہی مسئلے میں صلوٰۃ وسلام کے لیے ہاتھ باندھ کر کھڑے ہونے کو نہ صرف جائز بلکہ مستحسن ٹھہرایا ہے۔ ساتھ ہی محفل میلاد میں نبی ﷺ کے حاضر و ناظر ہونے کو کفر وشرک کہنے سے منع فرماتے ہوئے ایسا کہنے کو حد سے بڑھنا بتایا ہے اور لکھا ہے کہ ایسا واقع ہوتا ہے۔[1]

☆ اسی طرح خطابیہ صیغے میں اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ پڑھنے، غیر اللہ کو پکارنے یعنی یَاشَیْخْ عَبْدُالْقَادِرِ جِیْلَانِیْ شَیْئًا لِلّٰہِ (اے عبدالقادر جیلانی اللہ کے لیے کچھ دو) کو بھی درست قرار دیا ہے۔[2]

☆ ان صاحب نے خواب میں رسول اللہ ﷺ کی زیارت کرنے کا طریقہ یہ بتایا کہ رسول اللہ ﷺ کو سبز پگڑی پہنا تصور کرے اور اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ،

---

(1) کلیات امدادیہ(فیصلہ ہفت مسئلہ): صفحات ۸، ۹؛ نیز امداد المشتاق (صفحہ۵۶) میں اشرف علی تھانوی صاحب نے بھی لکھا ہے۔

(2) کلیات امدادیہ(فیصلہ ہفت مسئلہ): صفحہ۸، اور۸۴ - نیز امداد المشتاق، صفحہ ۵۹ ان لوگوں کے ''شیخ الہند'' اور ''شیخ الاسلام'' صاحبان یعنی محمود حسن اور حسین احمد مدنی، کا بھی یہی فیصلہ ہے جیسا کہ مجلہ ''الخیر''، ستمبر ۱۹۹۱ء، صفحہ ۱۰ پر درج ہے۔

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَانَبِیَّ اللهِ ، اَلصَّلٰوۃُوَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا حَبِیْبَ اللهِ کی دائیں بائیں ضربیں لگائے، خوب درود شریف پڑھے۔ اورآخر میں دائیں ہتھیلی پر اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَارَسُوْلَ اللهِ پڑھ کر دم کرے اور سر کے نیچے رکھ کر سو جائے تو چند دفعہ کرنے سے ہی زیارت ہو جائے گی۔ (1)

☆ بیداری میں زیارت رسول کا طریقہ یہ بتایا کہ "آنحضرت کی صورت مثالیہ کا تصور کرکے درود شریف پڑھے اور داہنی طرف یَااَحْمَدُ اور بائیں طرف یا محمد اور یا رسول اللہ ایک ہزار بار پڑھے۔"(2)

یہاں ہم نے بریلوی مسلک کا عقیدہ بیان نہیں کیا کیوں کہ وہ تو پہلے ہی سے عالم آشکارہ ہے کہ یہ لوگ مذکورہ بالا نعرے کھلے عام لگاتے اور دیواروں پر لکھتے بھی ہیں۔ اگر کوئی اپنے جذبۂ توحید کا اظہار کرتے ہوئے "یا اللہ مدد" لکھ دے تو یہ اس کے ساتھ فوراً "یا رسول مدد" وغیرہ بھی لکھ دیتے ہیں★ گویا انہیں توحید سے چڑ ہے۔ غیر اللہ سے استعانت پر ان کی مستقل تصانیف موجود ہیں۔ ان کے مجدد صاحب کی "الدولة المكية"، "الامن والعلیٰ"، "الاستمداد" اور دیگر مصنفین کی "انوار ساطعہ"، "جآء الحق"، "سلطنت مصطفیٰ" وغیرہ کتب اس مسئلے پر دال ہیں۔ "حدائقِ بخشش" میں

---

(1) کلیات امدادیہ (ضیاء القلوب): صفحہ ٦١ - شاید اسی لیے بریلوی مکتب فکر کا ایک گروہ سبز پگڑیاں پہنتا ہے اور اسی طرح خطابی انداز میں صلوٰۃ وسلام کی ندائیں بلند کرتا ہے اور شاید اسی وجہ سے بریلویوں کے نزدیک یہ پیر صاحب حق پر تھے اور ان کے مذکورہ بالا دیوبندی مرید باطل پرست!

(2) ایضاً: صفحہ ٤٥

★ اسی طرح اَللّٰهُمَّ لَبَّیْكَ (اے اللہ میں حاضر ہوں) کے مقابلے میں لَبَّیْكَ یَارَسُوْلَ اللهِ اور قُلْ حَسْبِیَ اللّٰه (کہدو کہ میرے لیے اللہ کافی ہے) کی جگہ "میرے لیے اللہ اور اس کا رسول ہی کافی ہیں" کے کلمات آج کل عام استعمال کیے جارہے ہیں۔ اور ستم ظریفی یہ ہے کہ موخر الذکر کے لیے دعویٰ کیا جاتا ہے کہ ابو بکر ﷛ نے غزوہ تبوک کے موقع پر ایسا کہا تھا جب انہوں نے اپنے گھر کا سارا سامان اللہ کی راہ میں دے دیا تھا حالانکہ گھر والوں کے بارے میں نبی ﷺ کے استفسار پر انہوں نے کہا تھا: اَبْقَیْتُ لَهُمُ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ " ان کے لیے اللہ اور اس کے رسول کو باقی رکھا ہے"۔ (جامع ترمذی: جلد ۲، کتاب المناقب، باب مناقب ابی بکر ﷛، صفحہ ٧٤٦)

امداد کن، اغثنی یا رسول اللہ وغیرہ ردیف کے ایسے سینکڑوں اشعار نظر آئیں گے جن میں اللہ کے بجائے اللہ کے بندوں کو مالک و مختار سمجھتے ہوئے ان سے استعانت و استمداد طلب کی گئی ہے۔ اب انصاف سے بتایا جائے کہ پیر امداداللہ صاحب کے معتقدین اور رضاخاں صاحب کے مقلدین میں کیا فرق ہے؟



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب اور مُلّا تونسوی نے اپنی کتابوں میں جو دلائل دے کر اللہ کے بندوں کو کفر و شرک کی دعوت دی ہے، ان کا تفصیلی پوسٹ مارٹم ہم نے اپنے رسالے "حبل اللہ" کے شمارہ ۲۵ میں بعنوان "مِنَ الْکَذّابُ" اچھی طرح سے کر دیا ہے۔ من شاء فلیرجع الیہ

# عباد اللہ یا عباد الرسول ﷺ

اشرف علی تھانوی صاحب اپنی کتاب امداد المشتاق میں رقمطراز ہیں کہ:

”امداد اللہ مہاجر مکی صاحب نے فرمایا کہ چونکہ اللہ کے رسولؐ واصل بحق ہیں، عباد اللہ کو عباد الرسول کہہ سکتے ہیں جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے قُلْ يٰعِبَادِيَ الَّذِيْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ مرجع ضمیر متکلم نبیؐ ہیں۔ اشرف علی صاحب نے فرمایا کہ قرینہ بھی انہی معنی کا ہے، کیونکہ اللہ آگے فرماتا ہے لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ اگر مرجع اس کا اللہ ہوتا تو فرماتا مِنْ رَّحْمَتِيْ تاکہ مناسبت عِبَادِيْ کی ہوتی۔ ارشاد فرمایا اے واہ!“ (1)

اس عبارت میں جس آیت کا حوالہ دیا گیا ہے وہ سورۃ الزمر کی درج ذیل آیت ہے:

قُلْ يٰعِبَادِيَ الَّذِيْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ جَمِيْعًا ؕ اِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ﴿۵۳﴾ (الزمر: ۵۳)

”(اے پیغمبر! میری طرف سے لوگوں سے) کہہ دیجیے کہ اے میرے بندو جنہوں نے اپنی جانوں پر زیادتی کی ہے، اللہ کی رحمت سے ناامید نہ ہونا۔ اللہ تو سب گناہوں کو بخش دیتا ہے، (اور) وہ تو بہت بخشنے والا مہربان ہے۔“

ایک بالکل آسان سی بات تھی کہ اس آیت میں اللہ اپنے رسول ﷺ کو حکم دے رہا ہے کہ میرے بندوں تک میرا یہ حکم پہنچادو کہ وہ اللہ کی رحمت سے مایوس نہ ہوں، یعنی ”عِبَادِيْ“ میں واحد متکلم کی ضمیر کا مرجع اللہ تعالیٰ کی ذات ہے۔ مگر ”بحر العلوم“، ”علم کے دریا و پہاڑ“، ”حکیم الامت“، ”شمس العلماء“ اور ”ڈیڑھ ہزار کتابوں کے مصنف“ کی سمجھ میں اتنی سی بات نہیں آئی اور تلبیس الحق بالباطل کے ذریعے اللہ تعالیٰ کا ارشاد اس کے رسول ﷺ سے منسوب کرکے لوگوں کو اللہ کے بجائے رسول کا بندہ بنادیا! تھانوی صاحب کی اس تلبیس کا نتیجہ ہے کہ آج امت محمدیہ میں عبد الرحمٰن، عبد اللہ، غلام اللہ، فقیر اللہ، عطاء اللہ، عنایت اللہ، لطف اللہ، فضل اللہ، نذر اللہ، نصر اللہ، انعام اللہ، اللہ داد، اللہ بخش،

(1) امدادالمشتاق: صفحہ ۹۳

اللہ دتہ، اللہ ڈنو ، اللہ دیا، رب نواز وغیرہ جیسے موحدانہ ناموں کے ساتھ ساتھ عبد النبی، عبد المصطفیٰؐ، غلام مصطفیٰؐ، کنیز فاطمہ، امتہ علی، ملازم حسین، فقیر محمد، گدا حسین، داد محمد، عطاء محمد، نبی داد، عنایت حسین، احسان علی، نذر محمد، نیاز حسین، لطف علی، الطاف حسین، فیض الحسن، فضل النبی، انعام علی، طفیل محمد، بندہ علی، حیدر بخش، پیراں دتہ، علی ڈنو، علی داد، علی نواز، ظہیر عباس، ناصر علی، قائم علی، مدد علی، ★ وغیرہ جیسے اللہ کے اختیارات اور حقوق پر ڈاکہ ڈالنے والے مشرکانہ نام عام ملتے ہیں اور انہیں کوئی برا بھی نہیں سمجھتا بلکہ فخر وعقیدت اور اس عقیدے کے ساتھ رکھے جاتے ہیں کہ منسوبہ ہستیاں شفاعت فرمائیں گی۔✵

---

★ اور وہ تمام نام جن میں عبد، بندہ، غلام، فقیر، گدا، کنیز، امتہ (بندی)، عطاء، احسان، عنایت، نوازش، لطف، نعمت، رحمت، داد، دیا، دتہ، ڈنو، بخش، نذر، نیاز، نواز، فیض، فضل، کرم، برکت، کرامت، اعانت، انعام، مدد، نصرت، نصر، ناصر، ظہیر (مددگار) طفیل اور ان جیسے دوسرے ہم معنی الفاظ سے پہلے یا بعد اللہ کے ناموں کے بجائے کوئی اور نام ہو۔

✵ کتابِ ہٰذا کے ردّ میں لکھی جانے والی کتاب ''ہوا پرستی'' میں مُلاّ تونسوی نے اپنے باطل استدلالی گھوڑے دوڑا کر مذکورہ قسم کے ناموں کے لیے دعویٰ کیا ہے کہ اگر عقیدے کا فساد شامل نہ ہو تو یہ شرک نہیں ہیں بلکہ موہوم (اصل کتاب میں ''موہم'' لکھا ہے: صفحہ ۴۶۰) شرک یعنی قیاسی وفرضی طور سے شرک ہے ورنہ حقیقت میں یہ شرک نہیں اور یہ قطعاً ایمان کے منافی نہیں جیسا کہ ریاکاری جو کہ شرکِ اصغر ہے۔ یہ مُلا موصوف کے منہ کی باتیں ہیں اور اللہ کے بندوں کو شرک پر آمادہ کرنے کی کوششیں ورنہ آپ خود سوچیں کہ ریاکاری جسے احادیث میں اکبر یا اصغر کی کسی تفریق کے بغیر مطلقاً شرک کہا گیا (سنن ابن ماجۃ: جلد۳، کتاب الزھد، باب الریاء لسمعۃ، صفحہ ۵۴۹) کیونکر ایمان کے منافی نہیں؟ مومنوں کی صفات میں خلوص و بے غرضی، خشیت وللٰہیت ہوتی ہے نہ کہ دکھلاوہ اور نمود ونمائش۔ اگر عقیدے کا فساد نہ بھی ہو جیسا کہ مُلاّ موصوف نے حرام کو حلال کرنے کا حیلہ گھڑا ہے، تب بھی یہ نام مشرکانہ ہی ہیں اور شرک کے مشابہت کی وجہ سے ایمان والے تو ایسے نام رکھنے کا سوچ بھی نہیں سکتے۔ بایں ہمہ مشابہ بہ شرک ہونے کی وجہ سے قرآنی آیت: يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقُوْلُوْا رَاعِنَا وَقُوْلُوا انْظُرْنَا وَاسْمَعُوْا ؕ وَ لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ اَلِيْمٌ (البقرۃ:۱۰۴) کی رُو سے یہ نام ممنوع ٹھہریں گے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے عقیدے میں کسی فساد کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا لیکن انہیں منافقین کی مشابہت سے روک دیا گیا کہ اُن کی طرح نبی ﷺ کو رَاعِنَا نہ کہا کرو بلکہ اُنْظُرْنَا کہا کرو۔

آیت مذکورہ کو صرف ونحو کی خراد پر گس کر اس سے شرکیہ معنی کشید کرنے والے تھانوی صاحب کے مقلدین اس سے ملتی جلتی درجِ ذیل آیت پر غور فرمائیں:

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَلِقَآئِهٖ اُولٰٓئِكَ يَئِسُوْا مِنْ رَّحْمَتِيْ وَاُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ (العنکبوت: ۲۳)

''اور جن لوگوں نے اللہ کی آیتوں اور اس سے ملاقات کا انکار کیا، وہ میری رحمت سے ناامید ہوگئے اور ان کو درد دینے والا عذاب ہوگا''

اور بتائیں کہ دو آیت قبل ''قُلْ'' سے شروع ہونے والے اس خطاب میں اللہ نے اپنے رسول ﷺ سے جو بات بیان کی ہے یعنی اللہ کی آیات اور ''اس کی ملاقات'' کے انکاری لوگ ''اس کی رحمت'' سے ناامید ہیں، اس میں ضمیر غائب کا مرجع کون ہے؟ کیونکہ یہاں بھی ان کے بیان کردہ اصول کی رُو سے ''رحمت'' کی اضافت بمطابق قرینہ نہیں ہے یعنی بجائے غائب (رَحْمَتِهٖ) کے متکلم (رَحْمَتِيْ) کی ضمیر استعمال ہوئی ہے جیسا کہ خود تھانوی صاحب کا مطالبہ تھا تاکہ لِقَآئِهٖ سے مناسبت رہتی۔ اگر یہاں جواب میں اللہ تعالیٰ کہا، تو مان لیجیے کہ سورۃ الزمر کی زیر بحث آیت میں بھی مرجع اللہ تعالیٰ کی ذات ہے، کوئی اور نہیں کیونکہ یہاں جو قرینہ ہے وہاں بھی وہی قرینہ ہے۔

قُلْ يٰعِبَادِيْ صرف ایک اندازِ خطاب اور طرزِ تکلم ہے جس طرح اسی سورۃ الزمر میں اس آیت سے پہلے دسویں آیت میں یہی انداز اختیار کیا گیا کہ:

قُلْ يٰعِبَادِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوْا رَبَّكُمْ ؕ (الزمر: ۱۰)

''(اے نبی!) آپ کہہ دیجیے کہ اے میرے بندو جو ایمان لائے ہو! اللہ سے ڈرو۔''

یہاں بھی ضمیر واحد متکلم اللہ تعالیٰ نے اپنے لیے ہی استعمال کی ہے۔ اسی انداز میں قرآن میں دوسرے مقامات پر بھی خطاب کیا گیا ہے، مثلاً

قُلْ لِّعِبَادِيَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ (سورہ ابراھیم: ۳۱)

''(اے نبی!) آپ میرے ایماندار بندوں سے کہہ دیجیے کہ صلوٰۃ قائم کریں۔''

وَقُلْ لِّعِبَادِيْ يَقُوْلُوا الَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ ؕ اِنَّ الشَّيْطٰنَ يَنْزَغُ بَيْنَهُمْ ؕ اِنَّ الشَّيْطٰنَ كَانَ لِلْاِنْسَانِ عَدُوًّا مُّبِيْنًا ﴿۵۳﴾ (بنی اسرائیل: ۵۳)

”اور (اے نبی!) آپ میرے بندوں سے کہہ دیجیے کہ (لوگوں سے) ایسی باتیں کہیں جو بہت پسندیدہ ہوں، (کیونکہ) بیشک شیطان (بری باتوں سے) ان میں فساد ڈالتا ہے۔ کچھ شک نہیں کہ شیطان انسان کا کھلا دشمن ہے۔“

نَبِّئْ عِبَادِيْٓ اَنِّىْٓ اَنَا الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ﴿٤٩﴾ (الحجر: ۴۹)

”(اے پیغمبر!) میرے بندوں کو بتادو کہ میں بڑا معاف کرنے والا رحم کرنے والا ہوں۔“

عَبْد کے معنی ہیں بندہ، بندگی کرنے والا۔ بندگی اللہ کے سوا کسی کی جائز نہیں۔ سورۃ الاعراف، ہود، الانبیاء وغیرہ پڑھ لیجیے، اس میں تمام انبیاء علیہم السلام نے ایک اللہ کی بندگی کی طرف بلایا ہے، یہی کہا ہے کہ اُس الٰہ واحد کے بندے بن جاؤ جو تمہارا اور سارے جہانوں کا خالق ہے۔ یہ کسی نے نہیں کہا کہ میرے بندے بن جاؤ، کیونکہ :

مَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّؤْتِيَهُ اللّٰهُ الْكِتٰبَ وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ ثُمَّ يَقُوْلَ لِلنَّاسِ كُوْنُوْا عِبَادًا لِّيْ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلٰكِنْ كُوْنُوْا رَبّٰنِيّٖنَ بِمَا كُنْتُمْ تُعَلِّمُوْنَ الْكِتٰبَ وَبِمَا كُنْتُمْ تَدْرُسُوْنَ ﴿٧٩﴾ وَلَا يَاْمُرَكُمْ اَنْ تَتَّخِذُوا الْمَلٰٓئِكَةَ وَالنَّبِيّٖنَ اَرْبَابًا ۭ اَيَاْمُرُكُمْ بِالْكُفْرِ بَعْدَ اِذْ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ﴿٨٠﴾ (آل عمران: ۷۹، ۸۰)

”کسی آدمی کو یہ شایاں نہیں کہ اللہ تو اسے کتاب، حکم اور نبوت عطا فرمائے اور وہ لوگوں سے کہے کہ اللہ کو چھوڑ کر میرے بندے ہو جاؤ۔ اور نہ وہ تم کو اس بات کا حکم دے گا کہ تم فرشتوں اور نبیوں کو رب بنالو۔ بھلا جب تم مسلمان ہو چکے تو کیا( اُسے زیبا ہے کہ) وہ تمہیں کافر ہونے کا حکم دے؟“

وَمَنْ يَّقُلْ مِنْهُمْ اِنِّىْٓ اِلٰهٌ مِّنْ دُوْنِهٖ فَذٰلِكَ نَجْزِيْهِ جَهَنَّمَ ۭ كَذٰلِكَ نَجْزِي الظّٰلِمِيْنَ ﴿٢٩﴾ (الانبیآء: ۲۹)

”اور جو شخص ان میں سے یہ کہے کہ اللہ کے سوا میں الٰہ ہوں تو ہم اسے جہنم کی سزا دیں گے، اور ظالموں کو ہم ایسی ہی سزا دیا کرتے ہیں۔“

وَلَوْ تَقَوَّلَ عَلَيْنَا بَعْضَ الْاَقَاوِيْلِ ﴿٤٤﴾ لَاَخَذْنَا مِنْهُ بِالْيَمِيْنِ ﴿٤٥﴾ ثُمَّ لَقَطَعْنَا مِنْهُ الْوَتِيْنَ ﴿٤٦﴾ فَمَا مِنْكُمْ مِّنْ اَحَدٍ عَنْهُ حٰجِزِيْنَ ﴿٤٧﴾ (الحاقۃ: ۴۴ تا ۴۷)

''اور اگر یہ (پیغمبر) ہماری نسبت کوئی جھوٹی بات بنالاتا، تو ہم اس کا داہنا ہاتھ پکڑ لیتے، پھر اس کی رگ گردن کاٹ ڈالتے، پھر تم میں سے کوئی ہمیں اس سے روکنے والا نہ ہوتا۔''

ان سخت ہدایات کے بعد کسی کی کیا مجال جو ایسی جرأت کرے! یہ بھی یاد رہے کہ:

اِنْ كُلُّ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اِلَّآ اٰتِي الرَّحْمٰنِ عَبْدًا ﴿٩٣﴾ (مریم:۹۳)

''تمام لوگ جو زمین اور آسمانوں میں ہیں، رحمٰن کے روبرو بندے ہو کر آئیں گے۔''

عیسائیوں نے عیسیٰ علیہ السلام کو ''تین خداؤں میں سے ایک'' قرار دیا ہوا ہے۔ دوسرے الفاظ میں وہ اللہ کی بندگی کے ساتھ ساتھ اللہ کے پیغمبر عیسیٰ علیہ السلام کی بھی بندگی کر رہے ہیں، جس پر اللہ نے انہیں کافر قرار دیا:

لَقَدْ كَفَرَ الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ ۭ وَقَالَ الْمَسِيْحُ يٰبَنِيْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ اعْبُدُوا اللّٰهَ رَبِّيْ وَرَبَّكُمْ ۭ اِنَّهٗ مَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَقَدْ حَرَّمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ الْجَنَّةَ وَمَاْوٰىهُ النَّارُ ۭ وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ﴿٧٢﴾ لَقَدْ كَفَرَ الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ ثَالِثُ ثَلٰثَةٍ ۘ وَمَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّآ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۭ وَاِنْ لَّمْ يَنْتَهُوْا عَمَّا يَقُوْلُوْنَ لَيَمَسَّنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿٧٣﴾ (المائدہ:۷۲، ۷۳)

''یقیناوہ لوگ کافر ہیں جو کہتے ہیں کہ اللہ مسیح ابن مریم ہی ہیں، حالانکہ مسیح یہ کہا کرتے تھے کہ اے بنی اسرائیل! اللہ ہی کی بندگی کرو جو میرا بھی پروردگار ہے اور تمہارا بھی۔ (اور جان رکھو) جو شخص اللہ کے ساتھ شرک کرے گا، اللہ اس پر جنت کو حرام کر دے گا، اور اس کا ٹھکانہ جہنم کی آگ ہے، اور ظالموں کا کوئی مددگار نہیں۔ بے شک وہ لوگ بھی کافر ہیں جو اس کے قائل ہیں کہ اللہ تین میں کا تیسرا ہے، حالانکہ اُس ایک اکیلے الٰہ کے سوا تو کوئی الٰہ نہیں۔ اور اگر یہ لوگ ایسے اقوال (اور عقائد) سے باز نہ آئے تو ان میں جو کافر ہوئے وہ البتہ ضرور دردناک عذاب پائیں گے۔''

اسی سورۃ میں ہے کہ اللہ آخرت میں عیسیٰ علیہ السلام سے پوچھے گا کہ کیا تم نے ان کو اپنی بندگی اختیار کرنے کا حکم دیا تھا، تو وہ اپنی برأت ظاہر کریں گے اور صفائی پیش کرنے کے بعد اللہ سے اپنی قوم کی مغفرت چاہیں گے:

وَ اِذْ قَالَ اللّٰهُ يٰعِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ ءَاَنْتَ قُلْتَ لِلنَّاسِ اتَّخِذُوْنِيْ وَ اُمِّيَ اِلٰهَيْنِ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ قَالَ سُبْحٰنَكَ مَا يَكُوْنُ لِيْۤ اَنْ اَقُوْلَ مَا لَيْسَ لِيْ ۗ بِحَقٍّ ؕ اِنْ كُنْتُ قُلْتُهٗ فَقَدْ عَلِمْتَهٗ ؕ تَعْلَمُ مَا فِيْ نَفْسِيْ وَلَاۤ اَعْلَمُ مَا فِيْ نَفْسِكَ ؕ اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ﴿۱۱۶﴾ مَا قُلْتُ لَهُمْ اِلَّا مَاۤ اَمَرْتَنِيْ بِهٖۤ اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ رَبِّيْ وَرَبَّكُمْ ۚ وَكُنْتُ عَلَيْهِمْ شَهِيْدًا مَّا دُمْتُ فِيْهِمْ ۚ فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِيْ كُنْتَ اَنْتَ الرَّقِيْبَ عَلَيْهِمْ ؕ وَ اَنْتَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدٌ ﴿۱۱۷﴾ اِنْ تُعَذِّبْهُمْ فَاِنَّهُمْ عِبَادُكَ ۚ وَاِنْ تَغْفِرْ لَهُمْ فَاِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿۱۱۸﴾ (المائدہ:۱۱۶تا ۱۱۸)

”اور جب اللہ فرمائے گا کہ اے عیسیٰ ابن مریم ! کیا تم نے لوگوں سے کہا تھا کہ اللہ کے سوا مجھے اور میری ماں دونوں کو الٰہ ٹھہرالو؟ وہ کہیں گے کہ تو پاک ہے ! مجھے یہ زیبا نہیں تھا کہ میں ایسی بات کہتا جس کا مجھے کچھ حق نہیں، اگر میں نے ایسا کہا ہوگا تو تجھ کو معلوم ہوگا (کیونکہ) جو بات (بھی) میرے دل میں ہے تو اسے جانتا ہے اور جو تیرے دل میں ہے اسے میں نہیں جانتا، بیشک توہی علام الغیوب ہے۔ میں نے ان سے کچھ نہیں کہا بجز اس کے جس کا تونے مجھے حکم دیا، وہ یہ کہ تم اللہ کی بندگی کرو جو میرا اور تمہارا سب کا رب ہے۔ اور جب تک میں ان میں رہا، ان (کے حالات) کی خبر رکھتا رہا، پھر جب تونے مجھے دنیا سے اٹھالیا تو توہی ان کا نگراں تھا، اور تو ہر چیز سے باخبر ہے۔ اگر تو ان کو عذاب دے تو یہ تیرے بندے ہیں، اور اگر بخش دے تو (تیری مہربانی ہے) بیشک تو غالب اور حکمت والا ہے۔“

حدیث میں رسول اللہ ﷺ کا فرمان آیا ہے کہ :

لَا يَقُوْلَنَّ اَحَدُكُمْ عَبْدِيْ فَكُلُّكُمْ عَبِيْدُ اللّٰهِ وَلٰكِنْ لِّيَقُلْ فَتَايَ وَلَا يَقُلِ الْعَبْدُ رَبِّيْ وَلٰكِنْ لِّيَقُلْ سَيِّدِيْ [1]

”تم میں سے ہرگز کوئی یوں نہ کہے کہ میرا بندہ، اس لیے کہ تم سب اللہ کے بندے ہو، البتہ یوں کہے میرا جوان۔ اور غلام یوں نہ کہے کہ میرا رب بلکہ یوں کہے میرا سید۔“ ★

(1) صحیح مسلم: جلد۵، کتاب الالفاظ من الادب وغیرها، باب حکم اطلاق لفظة العبد والامة والمولیٰ والسید، صفحہ ۴۴

★ صحیح مسلم کی اس حدیث اور اس سے اگلی دو روایتوں میں ربی اور مولائی (میرا مالک) کی جگہ سیدی (میرا آقا)، عبدی (میرا بندہ) کی جگہ غلامی (میرا غلام) اور اَمتی (میری بندی) کی جگہ فتاتی (میری باندی) کہنے کی

جو ذات خود لوگوں کو "میرا بندہ" کہنے سے منع فرمائے اور بتائے کہ سب لوگ اللہ ہی کے بندے ہیں اور یہ کہ اسے اس لیے بھیجا گیا ہے کہ لوگوں کو بندوں کی بندگی سے نکال کر اللہ کی بندگی میں لے آئے تو وہ کیسے دوسروں کو "میرے بندو!" کہہ سکتی ہے۔

ان واضح دلائل کے بعد بھی اگر کوئی خود کو اللہ کے رسول ﷺ کا غلام اور بندہ کہتا کہلواتا ہے تو وہ مندرجہ بالا تمام قرآنی آیات و احادیث کا عملاً انکار کرتا ہے۔ مسلمان ہوتے وقت آدمی اللہ کی وحدانیت کے ساتھ نبی ﷺ کے بندہ اور رسول ہونے کی بھی شہادت دیتا ہے۔ لیکن جو خود کو اللہ کے بندوں کا بندہ کہے تو وہ تو اس شہادتِ حق کا منکر ہوا اور اسلام میں داخل ہی نہیں ہوا!



---

اجازت دی گئی ہے جس سے لوگ غلام مصطفیٰ، غلام حسین، امتہ علی، کنیز فاطمہ، وغیرہ طرز کے نام، جن کا ذکر پیچھے گزر چکا ہے، رکھنے کا جواز پیدا کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ انھیں معلوم ہو کہ عربی زبان میں "غلام" کے معنی لڑکے کے بھی ہیں جیسے سورۃ مریم (آیت ۱۹) میں ہے کہ

قَالَ اِنَّمَآ اَنَا رَسُوْلُ رَبِّكِ ۖ لِاَهَبَ لَكِ غُلٰمًا زَكِيًّا

"(جبرئیل نے مریم سے) کہا کہ میں تو تمہارے رب کا بھیجا ہوا ہوں تا کہ تمھیں ایک پاکیزہ لڑکا عطا کروں۔"

اگر ان معنوں میں غلام کے سابقے کے ساتھ نام رکھے جائیں تو اصولاً تو کوئی مضائقہ نہیں، لیکن اصلاً درست نہیں کیونکہ ایسا ہوتا نہیں ہے، بلکہ لوگ غلام بمعنی بندہ لے کر اس کی نسبت نبی ﷺ وغیرہ کی طرف کر کے نام رکھتے ہیں جو کہ مشرکانہ انداز ہے، جیسا کہ پہلے ذکر کیا جا چکا ہے۔ بندے کے بجائے دوسرے معنی لے کر نام رکھنے سے بھی پرہیز کیا جائے کیونکہ اس میں بہر حال شرکیہ نام سے مشابہت تو رہے گی اور پکارنے والا نہ جانے کن معنوں میں یہ نام لے کر پکارے۔ جیسا کہ پہلے بتایا گیا، محض مشابہت ہی کی وجہ سے قرآن میں مومنین کو منع کر دیا گیا کہ نبی ﷺ سے یہودیوں کی طرح رَاعِنَا نہ کہا کریں۔ (البقرۃ:۱۰۴) لیکن نبی ﷺ کی اس ممانعت کے باوجود، خود نبی ﷺ کے لیے ہی "مولیٰ"، "مولائی"، "مولانا" ان مسلک پرستوں کے یہاں عام ملتا ہے۔ آخر الذکر صیغہ تو ان کے "درود" کا جزو لازم ہے۔ "مولانا" کی بحث آگے آرہی ہے۔ بریلوی مسلک والے تو "عبد المصطفیٰ"، "عبد النبی" وغیرہ جیسے نام رکھنے کے لیے تو قرآن کی ایک آیت کو ہی اپنے غلط استدلال کی سان پر چڑھا دیتے ہیں۔ بلکہ کہنے والے تو یہاں تک کہہ جاتے ہیں کہ اللّٰہُ رَبُّ محمد وَ نَحْنُ عِبَادُ محمد (اللہ محمد کا رب ہے اور ہم محمد کے بندے ہیں)!

کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب نے کوئی دلائل نہیں دیئے لہٰذا ان کے اپنے انداز کے مطابق گویا انہیں یہ تسلیم ہے کہ ان کے اکابرین نے اللہ کے بندوں کو نبی کا بندہ بنا کر شرک کا ارتکاب کیا ہے۔ مُلّا تونسوی نے بھی اپنی عادت کے خلاف اس موضوع پر کوئی علیٰحدہ عنوان قائم کر کے کسی سرخی کے تحت کوئی سیاہی نہیں بکھیری، البتہ تعویذ گنڈے کو شرک سے باہر کرنے کی کوششوں میں سرسری طور پر اتنا ضرور لکھا ہے کہ علی بخش، حسین بخش جیسے نام رکھنے میں کوئی شرک نہیں اگر عقیدے کا فساد نہ ہو بلکہ ''موہم شرک'' ہیں۔ (شاید ''موہوم'' کہنا چاہتے ہیں جو ان کی کتاب میں تصحیح کتابت کے ''خاص اہتمام'' کی وجہ سے، جس کا کتاب کے آغاز میں اس کے ناشر مُلّا رُشدی نے دعویٰ کیا ہے، ''موہم'' ہو گیا!) شرک تو شرک ہی ہوتا ہے، چھوٹا ہو یا بڑا، کم ہو یا زیادہ۔ مُلّا تونسوی کی زبان میں چوری لکھ دی ہو بھاویں ککھ دی، چوری تے چوری ای ہوندی ہے۔ عطاء المصطفیٰ، عنایت علی، حسین بخش وغیرہ جیسے نام رکھنے والوں کا عقیدہ ہوتا ہے کہ یہ بچہ جس کا یہ نام رکھا ہے، محمد مصطفیٰ ﷺ نے عطا کیا ہے، یہ علیؓ کی عنایت ہے، یہ حسینؓ نے بخشا ہے۔ اگر بالفرض اس طرح کے نام رکھنے والوں کا یہ عقیدہ نہ بھی ہو، تب بھی شرک سے مشابہ ہونے کے سبب ایسے نام رکھنا ممنوع ٹھہرے گا۔ دلیل اس کی وہی قرآنی آیت: لَاتَقُوْلُوْا رَاعِنَا... الخ ہے جو ہم پیچھے بتا آئے ہیں۔

# حرام کو حلال کرلینا

سُود کی حرمت سے کسی بھی مسلمان کو انکار نہیں ہو سکتا۔ اللہ تعالیٰ نے سورۃ البقرہ کا اڑتیسواں رکوع پورا کا پورا سود کی حرمت میں نازل فرمایا۔ سود خور کو ابدی جہنمی قرار دیا :

وَاَحَلَّ اللّٰهُ الْبَيْعَ وَحَرَّمَ الرِّبٰوا ؕ فَمَنْ جَآءَهٗ مَوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ فَانْتَهٰى فَلَهٗ مَا سَلَفَ ؕ وَاَمْرُهٗۤ اِلَى اللّٰهِ ؕ وَمَنْ عَادَ فَاُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ (البقرۃ: ۲۷۵)

''اللہ نے تجارت کو حلال کیا ہے اور سود کو حرام؛ تو جس شخص کے پاس اس کے رب کی نصیحت پہنچی اور وہ (سود لینے سے) باز آ گیا تو جو پہلے ہو چکا وہ اس کا، اور (قیامت میں) اس کا معاملہ اللہ کے سپرد، اور جو پھر لینے لگا تو ایسے لوگ جہنمی ہیں، وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے۔''

اور فرمایا کہ سود خور سے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کا اعلان جنگ ہے :

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَذَرُوْا مَا بَقِيَ مِنَ الرِّبٰوٓا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿۲۷۸﴾ فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا فَاْذَنُوْا بِحَرْبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ۚ (البقرۃ: ۲۷۸، ۲۷۹)

''اے مومنو! اللہ سے ڈرو اور اگر ایمان رکھتے ہو تو جتنا سود باقی رہ گیا ہے اس کو چھوڑ دو، اگر ایسا نہ کرو گے تو پس تیار ہو جاؤ جنگ کرنے کے لیے اللہ اور اس کے رسول سے۔''

اللہ کے رسول ﷺ نے اس کی شناعت ماں سے نکاح کرنے سے بھی زیادہ بتائی ہے۔ فرمایا کہ :

اَلرِّبٰو سَبْعُوْنَ جُزْءًا اَيْسَرُهَآ اَنْ يَّنْكِحَ الرَّجُلُ اُمَّهٗ

''سود کے ستر درجے ہیں۔ سب سے ادنیٰ درجے کا گناہ اس قدر ہے جیسے کوئی آدمی اپنی ماں سے نکاح کرے۔''

(مشکوٰۃ: جلد ۲، کتاب البیوع، باب الربٰوا، صفحہ ۱۴)

مگر یوسف لدھیانوی صاحب نے اس قدر شنیع و قبیح چیز کو حلال و پاک کرنے کا ایک انتہائی آسان نسخہ تجویز فرمایا۔ وہ یہ کہ کسی غیر مسلم سے قرض لے کر اپنا کام چلایا جائے اور سود کی کمائی سے اس قرض کی ادائیگی کر دی جائے۔ (1)

---

(1) کالم ''آپ کے مسائل اور ان کا حل'' روزنامہ جنگ کراچی کے جمعہ ایڈیشن میں یہ جواب اکثر دیا جاتا رہا ہے جو اب علیحدہ سے کتابی صورت میں بھی شائع کر دیا گیا ہے۔ حوالہ کے لیے یکم مئی و ۲۴ جولائی ۱۹۹۲ء

ان ہی موصوف نے اپنے ہفتہ وار کالم میں پراویڈنٹ فنڈ (Provident Fund) پر سرکاری و نجی اداروں کے ملازمین کو ملنے والے خالص سود کو حکومت یا ادارے کی طرف سے دی جانے والی امداد، اعانت، انعام وغیرہ کہہ کر اسے جائز و حلال قرار دیا ہے۔ اور وہ ایسا کیوں نہ کرتے کہ ان کے اکابرین بھی ایسا ہی فتویٰ دیتے تھے۔ مفتی شفیع عثمانی کے اپنے ادارے دارالاشاعت نے ''پراویڈنٹ فنڈ پر زکوۃ اور سود کا مسئلہ'' کے عنوان سے ایک کتابچہ شائع کیا ہے جس میں مفتی شفیع عثمانی، یوسف بنوری، مفتی رشید احمد، مفتی ولی حسن، عاشق الٰہی، رفیع عثمانی و تقی عثمانی پر مشتمل ''مجلس تحقیق مسائل حاضرہ'' کے دستخط سے یہ فتویٰ دیا گیا ہے کہ مذکورہ سود لینا بالکل جائز ہے کہ ملازم کی اپنی ہی اجرت ہے۔ اسی کتابچے میں اشرف علی تھانوی صاحب کا بھی ایسا ہی فتویٰ نقل کیا گیا ہے۔ ''موجودہ زمانہ کے مسائل کا شرعی حل'' نامی کتاب (صفحہ ۷۰) میں دیوبند مسلک کے ایک دوسرے بڑے ادارے ندوۃ العلماء کے استاد برہان الدین سنبھلی صاحب نے بھی اس سود کو ''شرعاً درست اور جائز'' قرار دیا ہے۔

اپنے علماء و اکابرین کے تبحر علمی کی مالا جپنے والے مسلک پرست ایک لمحے کے لیے سنجیدگی سے اس پر ذرا غور فرمائیں کہ کیا یہ اللہ کی آیات کے ساتھ مذاق نہیں؟ کیا یہی وہ ''مبارک ہستیاں'' اور ''نفوس قدسیہ'' ہیں جن کے دم سے آج ''اسلام'' باقی ہے؟ کیا ان ہی لوگوں کی شان میں یہ فرمایا جاتا ہے کہ

> ''علمائے دیوبند ان نفوس قدسیہ کا دوسرا نام ہے جن کے مبارک ہاتھوں نے ملتِ اسلامیہ کی منجدھار میں ہچکولے کھاتی کشتی کو ساحلِ مراد تک پہنچانے کے لیے نمایاں کردار ادا کیا، دینِ اسلام پر باطل پرستوں کے علمی حملوں کے سامنے اپنے آپ کو سدِ سکندری بنا دیا۔''(1)

ان سے پوچھا جائے کہ یہ ''ساحلِ مراد'' کیا تھا؟ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی کامل اطاعت کرانا یا شخصیات کے چکروں میں الجھانا؟ قرآن و حدیث کی خالص اور صحیح اتباع کرانا یا فقہی بھول بھلیوں میں پھنسانا؟ حلال اور جائز کے کسب و اکل کی تعلیم دینا یا حرام و ناجائز کو حلال

---

کے اخبارات دیکھے جاسکتے ہیں۔ لدھیانوی صاحب کے بعد ان کے ''خلیفہ'' سعید جلالپوری صاحب بھی مرتے دم تک یہی جواب دیتے رہے۔ الغرض یہ ایسا مسئلہ ہے جس سے ان میں کسی کو انکار نہیں، سب متفق ہیں۔

(1) حسام الحرمین اور عقائد علمائے دیوبند: صفحہ ۱۲

و جائز کر دینا؟ اور خود کو "سد سکندری" باطل پرستی کی راہ میں بنایا یا حق کے راستے میں؟ ★
ان پر تو قرآن کی یہ آیت صادق آتی ہے کہ

قَدْ ضَلُّوْا مِنْ قَبْلُ وَاَضَلُّوْا كَثِيْرًا وَّ ضَلُّوْا عَنْ سَوَآءِ السَّبِيْلِ (المائدۃ:۷۷)

"(خود بھی) پہلے گمراہ ہوئے اور دوسرے بہت سے لوگوں کو بھی گمراہ کیا اور سیدھے راستے سے بھٹک گئے۔"

ان کے دعووں کی جولانیاں تو دیکھیے:

"دور حاضر میں قرآن و سنت کی تشریح و تعبیر اور اسوۂ نبوی کے اتباع و پیروی میں علماء و مشائخ دیوبند کی حیثیت پوری دنیا میں یگانہ و فرزانہ ہے۔ ان کا تعامل مینارۂ نور ہے۔"(1)

"جنہوں نے برصغیر کے ظلمت کدہ میں علوم نبوت کی شمع فروزاں کی اور کفر و الحاد کے ہلاکت خیز طوفانوں اور تند و تیز باد مخالف کے تھپیڑوں میں بھی اپنے خونِ جگر دے کر اس کا تحفظ کیا۔ اس قدسی صفات جماعت نے سنت نبویؐ کی ضیاء گستری سے امت مسلمہ کے عقائد و اعمال، اخلاق و اطوار اور عبادات میں کیف و سرور پیدا کیا، اور انسانیت کے گم کردۂ راہ قافلہ کو پھر سے جادۂ حق پر گامزن کر دیا۔" (2)

"اور در حقیقت ان کے مدارس اور کتابوں کے ہی ذریعہ ہندوستان اور پاکستان کے لاکھوں اور کروڑوں افراد بدعتوں سے اور شرکیہ افعال اور رسوم جاہلیت سے محفوظ ہوئے ہیں۔ اگر دیوبندیوں کی محنتیں اور کوششیں نہ ہوتیں تو غیر منقسم ہندوستان میں کوئی گھر بھی موحد اور متبع سنت نہ ہوتا۔" (3)

اتباع سنت کے ان بلند بانگ دعاوی کے علی الرغم پنجگانہ فرض صلوٰۃ میں سلام پھیر کر ہاتھ اٹھا کر انفرادی یا اجتماعی دعا کرنے کی کوئی صریح و صحیح حدیث نہ ملنے کے باوجود بھی اپنے اس خلاف سنت فعل کی (اس مسئلے کی وضاحت آگے آرہی ہے) یہ کہہ کر توجیہہ کر لیتے ہیں کہ

★ دیوبندی مسلک کے جغادری و کیلوں مُلاّ تونسوی، مُلاّ مجیب، وغیرہما کو بھی شاید اپنے اکابرین کی اس باطل پرستی کا اعتراف ہے تبھی تو حرام کو حلال ٹھہرانے کے اس حیلے کے دفاع میں انہوں نے اپنی تحریروں میں کوئی خامہ فرسائی نہیں کی ورنہ انہوں نے اپنے اکابرین کے ایک ایک عقیدے اور عمل کا دفاع کیا ہے۔

(1) فرض نمازوں کے بعد اجتماعی دعا: صفحہ ۱۶۳

(2) ایضاً، صفحہ ۳

(3) بریلوی علماء و مشائخ کے لیے لمحہ فکریہ: صفحہ ۷۲

''کسی مسئلہ میں تعامل و توارث عمل جب خود ایک بہت بڑی دلیل ہے تو اس میں روایات کے تتبع کی چنداں ضرورت نہیں رہتی۔'' (1)

حرام کو حلال بنانے میں بریلوی مذہب کے مجدد صاحب نے بھی خامہ فرسائی فرمائی ہے۔ حدیث میں فرمانِ رسول ﷺ ہے کہ:

قَالَ رَسُوْلُ اللهِ لَا يَحِلُّ ثَمَنَ الْكَلْبِ وَلَا حُلْوَانُ الْكَاهِنِ وَلَا مَهْرُ الْبَغِيِّ

''رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ کتے کی قیمت، کاہن کی اجرت اور طوائف کی کمائی جائز نہیں ہے۔'' (2)

بخاری نے کئی روایات نقل کی ہیں جن میں نبی ﷺ نے مهرالبغی (یعنی طوائف کی کمائی) کو ممنوعہ قرار دیا ہے۔(3) نیز اللہ تعالیٰ نے مالِ حرام کو حلال سے تبدیل کرنے سے منع فرمایا ہے:

وَلَا تَتَبَدَّلُوا الْخَبِيْثَ بِالطَّيِّبِ (النسآء ۲)

''اور تبدیل نہ کرو ناپاک مال کو پاک مال سے۔''

لیکن جب ان ''مجدد اعلیٰ حضرت'' سے سوال کیا گیا کہ ''طوائف جس کی آمدنی صرف حرام پر ہے، اس کے یہاں میلاد شریف پڑھنا اور اس کی اسی حرام آمدنی کی منگوائی ہوئی شیرینی پر فاتحہ کرنا جائز ہے یا نہیں''، تو موصوف نے جواب مرحمت فرمایا:

''اس مال کی شیرینی پر فاتحہ کرنا حرام ہے مگر جبکہ اس نے مال بدل کر مجلس کی ہو اور یہ لوگ جب کوئی کارِ خیر کرنا چاہتے ہیں تو ایسا ہی کرتے ہیں ★ اور اس کے لیے کوئی شہادت کی حاجت نہیں۔ اگر وہ کہے کہ میں نے قرض لے کر یہ مجلس کی ہے اور وہ قرض اپنے مالِ حرام سے ادا کیا ہے تو اس کا قول مقبول ہوگا کما نص علیہ فی الهندیہ وغیرھا۔'' (4)

---

(1) فرض نمازوں کے بعد اجتماعی دعا: صفحہ ۱۰۵

(2) سنن ابی داوٗد: جلد ۳ کتاب البیوع باب ۳۳ فی اثمان الکلب، صفحہ ۵۷، ۵۸

(3) صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب الطلاق باب ۲۰۶ مهرالبغی، صفحہ ۱۸۷

★ یہ امر غور طلب ہے کہ فاحشاؤں کے اس استمراری عمل کا ایک عالم دین کو کیوں کر علم ہوا!

(4) احکام شریعت: حصّہ دوم، صفحات ۱۹۲، ۱۹۳

اور ان بریلوی خانصاحب کو ''حضور سیدی وسندی آقائے نعمت دریائے رحمت مجدد دین و ملت سرکار اعلیٰ حضرت مولانا الشاہ احمد رضا خان قدس سرہ'' کہنے والے مولوی عطاء اعظمی نے ''پرائز بانڈ پر انعام لینا جائز ہے'' کے عنوان سے ایک مستقل کتابچہ تحریر کیا اور اس میں اپنے مسلک کے ''مفتی اعظم پاکستان حضرت علامہ مولانا مفتی وقار الدین'' کے اس مسئلے میں دیئے گئے فتوے کی شرح کرتے ہوئے اس سودی جوئے کو اپنی مولویانہ موشگافیوں سے جائز ٹھہرایا ہے اور اس طرح اپنی ''ملت'' کو اجازت دی ہے کہ فکلوہ ھنیئاً مرئیاً!

آج یہ مسلک پرست اپنے اکابرین کے فرمان کو آنکھ بند کرکے تسلیم کر لیتے ہیں، ان پر جان دیتے ہیں اور تصنیف و تالیف، تحقیق و تدقیق کے خصوصی ادارے بنا کر ان اکابرین کی ایک ایک بات لکھ کر اس کی اشاعت و تبلیغ میں لگے رہتے ہیں، یونیورسٹیوں میں ان کے نام کی خصوصی چیئرز قائم کی جاتی ہیں، ملک اور بیرون ملک ان کے نام سے کانفرنسیں اور سیمینار منعقد کیے جاتے ہیں، اخبارات و رسائل کے خصوصی ایڈیشن شائع کیے جاتے ہیں اور ان کی تعریف و توصیف میں رطب اللسان رہتے ہیں اور اس میں غلو کرتے ہوئے زمین و آسمان کے قلابے ملا دیتے ہیں، پھر آخرت میں ندامت و مایوسی کے عالم میں ان کا کہنا ہو گا:

يٰلَيْتَنَآ اَطَعْنَا اللّٰهَ وَ اَطَعْنَا الرَّسُوْلَا ﴿٦٦﴾ وَ قَالُوْا رَبَّنَآ اِنَّآ اَطَعْنَا سَادَتَنَا وَكُبَرَآءَنَا فَاَضَلُّوْنَا السَّبِيْلَا ﴿٦٧﴾ رَبَّنَآ اٰتِهِمْ ضِعْفَيْنِ مِنَ الْعَذَابِ وَالْعَنْهُمْ لَعْنًا كَبِيْرًا ﴿٦٨﴾ (الاحزاب: ۶۶-۶۸)

''اے کاش ہم اللہ کی فرماں برداری کرتے اور رسول کا حکم مانتے۔ اور کہیں گے کہ اے ہمارے پروردگار! ہم نے اپنے سرداروں اور اکابرین کا کہا مانا تو انہوں نے ہم کو راستے سے گمراہ کر دیا۔ اے ہمارے رب! اِن کو دُگنا عذاب دے اور ان پر بڑی لعنت کر۔''

رَبَّنَا هٰٓؤُلَآءِ اَضَلُّوْنَا فَاٰتِهِمْ عَذَابًا ضِعْفًا مِّنَ النَّارِ ۬ (الاعراف: ۳۸)

''اے ہمارے رب! اِن ہی لوگوں نے ہم کو گمراہ کیا تھا، پس تو اِن کو جہنم کی آگ کا دگنا عذاب دے۔''

رَبَّنَآ اَرِنَا الَّذَيْنِ اَضَلّٰنَا مِنَ الْجِنِّ وَ الْاِنْسِ نَجْعَلْهُمَا تَحْتَ اَقْدَامِنَا لِيَكُوْنَا مِنَ الْاَسْفَلِيْنَ ﴿٢٩﴾ (حم السجدۃ: ۲۹)

''اے ہمارے رب! ہمیں دکھا دے جنوں اور انسانوں میں سے وہ لوگ جنہوں نے ہمیں گمراہ کیا، ہم انہیں اپنے پیروں سے روند ڈالیں گے تا کہ وہ نہایت ذلیل ہوں۔''



ہماری مندرجہ بالا گزارشات کے ردّ میں مُلّا مجیب اور مُلّا تونسوی نے اپنی کتابوں میں کوئی دلائل نہیں دیئے لہٰذا ان کے اپنے انداز کے مطابق یہ ثابت ہوا کہ انہیں یہ تسلیم ہے کہ ان کے اکابرین نے اللہ کی حرام کردہ شے کو حلال کر کے کفر کا ارتکاب کیا ہے۔

# تصوف کی دنیا

اب ایک اور عقیدہ ملاحظہ فرمایئے جو کہ سارے فساد کی جڑ ہے۔ مسلک پرست لوگ پیری مریدی کو دین میں آگے بڑھنے کے لیے ضروری سمجھتے ہیں، بلکہ ان کے نزدیک تو دین کی ''حقیقت'' اور ''مرتبۂ احسان'' اس وقت تک حاصل ہی نہیں ہو سکتا جب تک کسی پیر صاحب سے بیعت نہ کی جائے:

''ایسا پیر جو خود بھی کامل ہو اور دوسروں کو بھی کامل بنا سکتا ہو، ایسے مرشد کے ہاتھ میں ہاتھ دیکر اپنی نظر اس کی نظر میں متصور رکھے اور صوفیاء کے اشغال یعنی ذکر و فکر اور اس میں فناء تام کے ساتھ مشغول ہو۔ ہم اور ہمارے مشائخ ان حضرات کی بیعت میں داخل اور ان کے اشغال کے شاغل اور ارشاد و تلقین کے درپے رہے ہیں۔'' (1)

شاید ''مرتبۂ احسان'' سے ان کی مراد بندے کی وہ حالت ہے جس کو جبریل علیہ السلام کے ''احسان'' کے متعلق پوچھے گئے سوال کے جواب میں نبی ﷺ نے بیان فرمایا:

الاحسان: اَنْ تَعْبُدَ اللهَ کَاَنَّکَ تَرَاهُ فَاِنْ لَّمْ تَکُنْ تَرَاهُ فَاِنَّهُ يَرَاکَ

''احسان یہ ہے کہ تم اللہ کی عبادت اس طرح کرو جیسے تم اسے دیکھ رہے ہو، پھر اگر تم اسے نہ دیکھتے ہو تو (پھر یہ تصور کرو کہ) وہ تو تمہیں دیکھ رہا ہے'' (2)

لیکن نبی ﷺ نے اس ''مرتبۂ احسان'' کے حصول کا کوئی طریقہ نہیں بتایا۔ عبادت کے لیے صرف اتنا بتایا کہ صلوٰۃ اس طرح ادا کرو جس طرح مجھے پڑھتے دیکھتے ہو۔ (3) اسی پر قیاس کرتے ہوئے عبادت کی دوسری تمام شکلوں کے لیے بھی یہی حکم سمجھا جائے گا۔ احسان دراصل حسن عمل کا کمال ہے جس کے لیے ایک مومن بندہ اپنے ربّ سے دعاء کرتا ہے:

---

(1) عقائد علمائے دیوبند اور حسام الحرمین: صفحہ ۲۲۷

(2) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الایمان، باب ۳۷ سؤال جبرئیل، صفحہ ۱۲۷

(3) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الاذان، باب ۴۰۸ الاذان للمسافر، صفحہ ۳۳۳

اَللّٰھُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰی ذِکْرِكَ وَ شُکْرِكَ وَ حُسْنِ عِبَادَتِكَ ”اے اللہ! میری مدد فرما اپنے ذکر و شکر اور حسنِ عبادت پر“؛ (1) اور اس سے مراد اخلاص، خشوع و خضوع اور رجوعِ قلب کی شدت ہی ہو سکتی ہے۔ یہ تو تھی ”مرتبۂ احسان“ کی تشریح (بشرطیکہ ان کے نزدیک اس کے واقعی یہی معنی ہوں کیونکہ یہ لوگ ہر چیز کے دوسروں سے مختلف معنی مراد لیتے ہیں)، لیکن یہ ”کامل“ ہونا اور بنانا کیا معنی رکھتا ہے؟ ”اشغال“ کی کیا حقیقت ہے؟ یہ ”فناء تام“ کیا چیز ہے؟ کیا نبی ﷺ کی بھی ایسی کوئی تعلیمات ہیں؟ قرآن و حدیث کا مطالعہ کیا جائے تو جواب نفی میں ملتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا تو ارشاد ہے:

وَلَقَدْ بَعَثْنَا فِیْ کُلِّ اُمَّةٍ رَّسُوْلًا اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ وَاجْتَنِبُوا الطَّاغُوْتَ (النحل:۳۶)

”اور ہم نے ہر امت میں رسول بھیجا کہ اللہ ہی کی عبادت کرو اور طاغوت★ سے اجتناب کرو۔“

نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام بھی اسی مقصد کے لیے مبعوث فرمائے گئے اور ایک نہایت آسان دین دے کر بھیجے گئے جس کی بنیاد پانچ چیزوں پر ہے:(2)

1۔ اس بات کی گواہی کہ اللہ کے سوا کوئی الٰہ✸ نہیں اور محمد ﷺ اللہ کے رسول❋ ہیں؛

2۔ صلوٰۃ کا قیام (روزانہ پانچ مرتبہ)؛

3۔ زکوٰۃ کی ادائیگی (بشرط نصاب سال میں صرف ایک مرتبہ)؛

4۔ بیت اللہ کا حج (بشرط استطاعت عمر بھر میں صرف ایک مرتبہ)؛

5۔ رمضان کے صیام (بشرط استطاعت سال میں صرف ایک ماہ)۔

---

(1) سنن ابی داوٗد: جلد۱، کتاب الصلوٰۃ، باب فی الاستغفار باب۵۶۵

★ طاغوت ہر وہ چیز ہے جس کو لوگ اللہ کے برابر سمجھیں اور جو راہ حق سے مانع و متعارض ہو خواہ وہ شیطان ہو، انسان کا اپنا نفس ہو، دنیاوی یا دینی شخصیت ہو، مال و دولت، جاہ و منصب ہو، وغیرہ

(2) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الایمان کی دوسری روایت، صفحہ ۱۱۱/

صحیح مسلم: جلد ۱، کتاب الایمان، باب ارکان اسلام، صفحہ۹۱

✸ یعنی داتا، دستگیر، مولا، مشکل کشا، غوث اور غوث الاعظم، جھولی بھرنے والا، کشتی پار لگانے والا، بگڑی بنانے والا۔ سورۃ النمل کی آیات ۶۰ تا ۶۴ میں الٰہ کا یہی مفہوم بیان کیا گیا ہے

❋ آخری نبی، رہبر، رہنما، قائد اعلیٰ و قائد اعظم، امام اعلیٰ و امام اعظم

کتنا سادہ دین تھا کہ ان پانچ چیزوں کو تھام لیا جاتا اور اسوۂ رسول ﷺ کی پیروی کی جاتی جو کہ ہمارے لیے بہترین نمونہ ہے۔(1) یہی شریعت تھی اور اس کے علاوہ ہر شے مردود، قابل مذمت و موجب لعنت۔(2) وہ سادہ لوح دیہاتی کس قدر دانا و فرزانہ تھا جس نے نبی ﷺ سے دین کے احکامات کے متعلق پوچھے گئے اپنے دوٹوک سوال کے جواب میں بتائی گئی یہی پانچ بنیادی باتیں سن کر کہا تھا کہ

وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ لَآ اَزِیْدُ عَلٰی ھٰذَا شَیْئًا اَبَدًا وَّلَآ اَنْقُصُ مِنْہُ

”قسم اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے میں نہ اس میں کبھی کچھ زیادہ کروں گا اور نہ ان میں سے کچھ کم کروں گا“

جب وہ شخص چلا ہے تو نبی ﷺ نے صحابہ ؓ سے فرمایا کہ

مَنْ سَرَّہٗ اَنْ یَّنْظُرَ اِلٰی رَجُلٍ مِّنْ اَھْلِ الْجَنَّۃِ فَلْیَنْظُرْ اِلٰی ھٰذَا

”جو کوئی تم میں سے کسی جنتی کو دیکھنے کا شوق رکھتا ہو تو وہ اس آدمی کو دیکھ لے۔“(3)

ایک دوسری روایت میں اس طرح کے الفاظ ہیں کہ

اَفْلَحَ اِنْ صَدَقَ ”یہ نجات پا گیا اگر اس نے سچ کہا۔“ (4)

ہمارے لیے بھی اس عرب بدو کی مثال کافی تھی کہ ان ہی پانچ چیزوں کو کافی جانتے جو کہ مخبر صادق ﷺ کی زبان سے نکلی ہوئی تھیں جو اپنے جی سے کچھ نہ کہتے تھے بلکہ اللہ کی طرف سے نازل کردہ وحی کی روشنی میں ارشاد و تلقین فرماتے تھے۔(5) نبی ﷺ نے ان ہی پانچ چیزوں کو جنت میں جانے کا ذریعہ بتایا۔ شریعت یہی تھی، اسی سے تمسک کرنا چاہیے تھا، لیکن اس شریعت کی پابندی ان مسلک پرستوں کو کافی معلوم نہ ہوئی اور انہوں نے شریعت کے مقابلے میں ”طریقت“ ایجاد کر لی۔

---

(1) سورۃ الاحزاب: آیت ۲۱

(2) صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب الاعتصام، باب ۱۲۱۲ مایکرہ من التعمق، صفحہ ۹۲۶/ جلد ۱، کتاب البیوع، باب ۱۳۳۶ النجش، صفحہ ۸۵۱

(3) صحیح مسلم: جلد ۱، کتاب الایمان، باب بیان الایمان، صفحہ ۹۰

(4) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الایمان، باب ۳۴ الزکوٰۃ من الاسلام، صفحہ ۱۲۵

(5) سورۃ النجم: ۳،۴

یہ لفظ "طریقت" کسی بھی قرآنی آیت یا حدیث میں کبھی نہیں آیا۔ یہ محض اختراع ہے، اور دشمنانِ اسلام یہودیوں اور مجوسیوں کی اسلام کو مٹانے کی سازش۔ جس طرح ہر باطل فرقہ و مسلک اپنے باطل عقیدے و عمل کے لیے قرآن ہی کو مشقِ ستم بناتا ہے اسی طرح ان صوفیوں نے بھی اپنی مطلب برآری کے لیے قرآن کو استعمال کیا اور تزکیے سے متعلق آیات کو یہ کہہ کر اپنی بنیاد قرار دیا کہ تصوف کا مقصد بھی تزکیہ نفس ہی تو ہے۔ ذیل میں دی گئی قرآنی آیات کا مطالعہ کیجیے:

رَبَّنَا وَابْعَثْ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِكَ وَ يُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيْهِمْ ط (البقرۃ:۱۲۹)

"اے ہمارے رب ان (لوگوں) میں ان ہی میں سے ایک رسول بھیج جو انہیں تیری آیتیں پڑھ کر سنایا کرے، اور کتاب اور دانائی سکھایا کرے اور ان کا تزکیہ کیا کرے۔"

كَمَآ اَرْسَلْنَا فِيْكُمْ رَسُوْلًا مِّنْكُمْ يَتْلُوْا عَلَيْكُمْ اٰيٰتِنَا وَيُزَكِّيْكُمْ وَيُعَلِّمُكُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُعَلِّمُكُمْ مَّا لَمْ تَكُوْنُوْا تَعْلَمُوْنَ (البقرہ:۱۵۱)

"جس طرح ہم نے تم میں تم ہی میں سے ایک رسول بھیجا ہے جو تم کو ہماری آیتیں پڑھ پڑھ کر سناتا اور تمہارا تزکیہ کرتا اور کتاب (قرآن) اور حکمت سکھاتا ہے اور ایسی باتیں بتاتا ہے جو تم پہلے نہیں جانتے تھے۔"

لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ ج (آل عمران:۱۶۴)

"اللہ نے مومنوں پر بڑا احسان کیا ہے کہ ان میں انہی میں سے ایک رسول بھیجا جو ان کو اللہ کی آیتیں پڑھ پڑھ کر سناتا ہے اور ان کا تزکیہ کرتا اور (اللہ کی) کتاب اور حکمت سکھاتا ہے۔"

هُوَ الَّذِيْ بَعَثَ فِي الْاُمِّيّٖنَ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ ق (الجمعۃ:۲)

"وہی تو ہے جس نے ان پڑھوں میں انہی میں سے (محمد کو) رسول (بنا کر) بھیجا جو ان کے سامنے اس کی آیتیں پڑھتا اور ان کا تزکیہ کرتا اور (اللہ کی) کتاب اور حکمت سکھاتا ہے۔"

ان آیات سے پتہ چلتا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی بعثت کا مقصد ہی اللہ کی کتاب کی تعلیم کے ذریعے ساری انسانیت کا تزکیہ تھا۔ جو چیز ایسی عام ہو کہ اس کا دائرہ تمام عالم اور ساری انسانیت

پر محیط ہو تو وہ مخفی و پوشیدہ راز نہیں ہو سکتی جو مخصوص افراد کے ذریعے سربستہ راز کی صورت میں سینہ بہ سینہ منتقل ہو۔ لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ دینِ تصوف نرا چیستان ہی چیستان ہے جس تک عام لوگوں کی رسائی نہیں! نیز مذکورہ آیات میں تزکیے کا عمل کتاب اللہ کی تعلیم کے ذریعے بتایا گیا ہے جبکہ دنیائے طریقت میں تو کتاب اللہ کا علم "حق" کی راہ میں رکاوٹ ہے اور اس کی حیثیت محض "ظاہری علم" کی ہے، ورنہ حقیقت تو اس کے سوا کچھ اور ہی ہے (تفصیل آگے آرہی ہے)۔ صوفیوں کے نزدیک طریقت کا اگلا مقام معرفت ہے اور پھر حقیقت۔

شریعت کی بنیاد تو دو چیزوں پر ہے یعنی قرآن اور سنت۔ اس کے بعد قرآن و سنت ہی کی روشنی میں اجماع و اجتہاد کا نمبر آتا ہے۔ جبکہ ان کے مقابل دینِ طریقت کی تین بنیادیں ہیں جنہیں اتحادِ ثلاثہ کہا جاتا ہے، یعنی حلول، وحدت الوجود اور وحدت الشہود۔

**حلول** یہ ہے کہ صوفی غیر معمولی ریاضتیں کر کے اللہ کی ذات میں فنا ہو جاتا ہے اور پھر ذات الٰہی عرش سے اتر کر اس کے خاکی وجود میں حلول کر جاتی ہے جسے یہ لوگ لاہوت کا ناسوت ہونا، **مُوجِد کا موجود** میں اترنا کہتے ہیں۔ چنانچہ اس کے لیے صوفی لوگ گھاس پھوس پر گزارا کرتے ہیں، جنگلوں میں مارے مارے پھرتے ہیں، قبروں پر چلے کاٹتے ہیں، سالوں چپ رہتے ہیں، وغیرہ، وغیرہ۔ حالانکہ نبی ﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی پوری زندگی میں ایک بھی ایسی مثال نہیں ملتی۔ صحیح بخاری میں تو یہاں تک ہے کہ چند صحابہ رضی اللہ عنہم نے تہیہ کر لیا کہ پوری رات قیام کریں گے، ہمیشہ روزہ رکھیں گے اور نکاح نہ کریں گے۔ نبی ﷺ کو معلوم ہوا تو اس پر تنبیہ فرمائی اور ارشاد فرمایا کہ

> "میں روزے بھی رکھتا ہوں اور افطار (ناغہ) بھی کرتا ہوں، قیام بھی کرتا ہوں اور آرام بھی کرتا ہوں، اور نکاح بھی کرتا ہوں، تم میں سے کوئی مجھ سے آگے نہیں نکل سکتا۔ میں تم سب سے زیادہ اللہ سے ڈرنے والا ہوں۔ یہی میری سنت ہے اور **جس نے میری سنت سے انحراف کیا وہ مجھ سے نہیں ہے**"۔[1]

لیکن تصوف کی تاریخ اسی قسم کے مجاہدوں سے عبارت ہے۔ اور پھر بھی اصرار ہے کہ

(1) صحیح بخاری: جلد۳، کتاب النکاح کی پہلی روایت، صفحہ ۲۶ نیز کتاب الاعتصام، باب ۱۲۱۲ مایکرہ من التعمق، صفحہ۲۶

"کاملین صوفیہ کے تمام ہی حالات حضور اقدس ﷺ ہی کے مختلف احوال سے اخذ کیے گئے ہیں۔"(1)

اور ان "تمام ہی حالات" کو "حضور اقدس ﷺ ہی کے مختلف احوال" سے ماخوذ ثابت کرنے کے لیے ان مسلک پرستوں نے ڈھیروں کتابیں تصنیف کر رکھی ہیں جن میں تصوف کی ایک ایک بات کو ایسے انداز میں ثابت کیا جاتا ہے کہ قرآن وحدیث کا علم انگشت بدنداں رہ جاتا ہے۔ اور یہ کام کوئی "عامی" یا "جاہل صوفیاء" نہیں کرتے بلکہ مدرسوں میں برسوں قرآن وحدیث کا درس دینے والے، انبیاء کے وارث ہونے کے دعویدار، کثیر التصانیف "علماء کرام" کرتے ہیں جن کے ناموں کے ساتھ لمبے چوڑے القابات کئی سطر میں لکھے جاتے ہیں، جن کا قول و فعل حجت سمجھا جاتا ہے اور جنہیں اتباع سنت کے لیے بطور نمونہ پیش کیا جاتا ہے!! ثبوت حاضر ہیں:

شیخ عبد القادر جیلانی صاحب فرماتے ہیں کہ

"پچیس سال تک ترک دنیا کیے ہوئے میں عراق کے جنگلوں اور میدانوں میں اس طرح پھرتا رہا کہ میں کسی کو نہ پہچانتا اور کوئی مجھے نہ جانتا۔ رجال غیب اور جنات میرے پاس آمدورفت کرتے اور میں ان کو حق کی تعلیم دیا کرتا۔

چالیس سال تک فجر کی نماز میں نے عشاء کے وضو سے ادا کی ہے۔ پندرہ سال تک عشاء کی نماز کے بعد ایک قرآن شریف ختم کرتا رہا اور ایک پاؤں پر کھڑے ہو کر ایک ہاتھ سے دیوار کی کھونٹی پکڑ کے عبادت میں صبح کر دیتا۔ تین دن سے چالیس دن تک کا ایسا بہت سا زمانہ گذرا ہے کہ کھانے پینے اور سونے سے علیحدہ رہا۔ گیارہ سال تک برج بغداد کے اندر عبادت الٰہی میں مشغول رہا۔ میری طویل اقامت کی وجہ سے لوگ اسے برج عجمی بھی کہتے ہیں۔ برجِ بغداد کے قیامِ عبادت کے زمانے میں اللہ سے عہد کرتا رہا کہ جب تک غیب سے کھانا نہ ملے گا نہ کھاؤں گا۔ اس حالت کو کافی عرصہ گذر جاتا لیکن میں عہد شکنی نہ کرتا۔ اس کے علاوہ میں نے اللہ سے جو وعدہ کیا اسکی خلاف ورزی کبھی نہ کی۔" (2)

"میں نے مکمل پچیس سال جنگلوں میں تجرید و تفرید اور عبادت و ریاضت میں گزارے ہیں۔ چالیس سال تک عشاء کے وضو سے صبح کی نماز ادا کی ہے۔ پندرہ سال تک نماز عشاء کے بعد ایک

(1) شرح شمائل ترمذی: صفحہ ۳۵۴۔ نیز ان کے "سید الطائفہ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی صاحب" فرماتے ہیں کہ "صوفیہ علوم رسوم اسلام ان دونوں فریق سے حاصل کرتے ہیں اور تعصب سے کوسوں دور رہتے ہیں اور عمل کتاب و سنت و اجماع پر کرتے ہیں۔" (امداد المشتاق: صفحہ ۳۸) (2) اخبار الاخیار: صفحہ ۲۹

پاؤں پر کھڑے ہو کر طلوع صبح سے پہلے ایک قرآن شریف ختم کیا ہے۔ ایک رات میرے نفس نے آرزوئے خواب کی۔ مگر میں نے اُس کی اِس خواہش پر کان نہ دھرا۔ اُس وقت میں چالیس دن کا روزہ رکھتا تھا اور چالیس روز کے بعد جنگل کے پتوں اور اشیاءے مباحِ بیابانی سے روزہ افطار کرتا تھا۔ (1)

اشرف علی تھانوی صاحب نے شاہ عبد القدوس صاحب کا قول لکھا کہ:

" الحمد للہ میرے زمانے میں ایک بزرگ ہیں شاید متقدمین میں بھی ایسا مجاہدہ کرنے والا کوئی نہ ہوا ہو۔ چالیس سال سے ہر روز صرف ایک بادام کھاتے ہیں۔ اسی پر گذارہ ہے۔ اس کے سوا دنیا کی کوئی چیز نہیں کھاتے۔ "★(2)

بابا فرید الدین گنج شکر نے عبد الواحد بدخشانی کے متعلق لکھا کہ

"ستر سال سے ایک غار میں ایک پیر پر کھڑے تھے۔ تیس سال پہلے ایک عورت کو دیکھ کر باہر آنا چاہا تو غیب سے تنبیہ ہوئی۔ فوراً چھری سے ایک پیر کاٹ کر باہر پھینک دیا۔ روزانہ پانچ کھجوروں سے پیٹ بھرتے۔ "(3)

آپ کے ہم عصر فرید الدین عطار صاحب حسین بن منصور حلاج کے بارے میں لکھتے ہیں کہ

---

(1) خزینۃ الاصفیاء : صفحہ ۱۶۴

(2) حکایات اولیآء : حکایت نمبر ۳۴۲، صفحہ ۲۸۵

★ نبی ﷺ نے تین سو صحابہ ؓ پر مشتمل ایک مہم ابو عبیدہ بن جراح ؓ کی سربراہی میں سمندر کے کنارے بھیجی۔ مہم شاید طویل ہوگئی جس سے زادِ راہ ختم ہوگیا۔ امیر لشکر کے حکم پر تمام حاضرین کے پاس جو کچھ توشہ موجود تھا وہ اکٹھا کیا گیا جو کھجور کے صرف دو تھیلوں پر مشتمل تھا۔ ابو عبیدہ ؓ اس میں سے تھوڑا تھوڑا تقسیم فرماتے۔ جب وہ بھی ختم ہونے لگا تو روزانہ صرف ایک کھجور ملنے لگی۔ اس کے بعد اللہ نے سمندر سے ایک بہت بڑی مچھلی کی شکل میں ان کی خوراک کا بندوبست کر دیا جس میں سے انہوں نے اٹھارہ دن تک کھایا اور مدینہ واپس آگئے۔ یہ حدیث سن کر وہب بن کیسان تابعی نے راوی صحابی (جابر بن عبد اللہ ؓ) سے پوچھا کہ بھلا ایک کھجور سے کیا کام چلتا ہوگا تو انہوں نے بتایا کہ وہ ایک کھجور بھی غنیمت تھی، جب وہ بھی نہ رہی تو ہمیں اسکی قدر معلوم ہوئی۔ (صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب المغازی، باب ۵۳۵ غزوۃ سیف البحر، صفحہ ۱۷۰) یعنی ایک کھجور پر پورا دن گزرنے پر دورِ صحابہ میں تعجب کیا جاتا تھا مگر یہ صوفی لوگ صرف ایک بادام کھا کر چالیس سال گزار دیتے!

(3) راحت القلوب (ہشت بہشت) : صفحہ ۳۳

" ایک مرتبہ سفرحج میں آپ کے ہمراہ چار ہزار افراد مکہ معظمہ پہنچے۔ وہاں پہنچ کر آپ ننگے سر اور برہنہ جسم کھڑے ہوگئے اور مکمل ایک سال تک اسی حالت میں کھڑے رہے حتیٰ کہ شدید دھوپ کی وجہ سے آپ کی ہڈیوں تک کا گودا پگھل گیا اور جسم کی کھال پھٹ گئی۔ اسی دوران کوئی شخص روزانہ ایک ٹکیہ اور ایک کوزہ پانی آپ کے پاس پہنچادیتا تھا اور آپ ٹکیہ کے کنارے کھاکر باقی ماندہ حصہ کوزے پر رکھ دیا کرتے تھے اور آپ کے استغراق کا یہ عالم تھا کہ آپ کے تہبند میں ایک بچھو نے رہنے کی جگہ بنالی تھی۔"(1)

اور آپ کے پیر بھائی بو علی قلندر کا واقعہ ہے کہ

" آپ نے اپنی کتابیں دریا میں ڈال دیں۔ مجاہدہ اور ریاضت میں مشغول ہوئے۔ آپ ایک عرصے تک دریا میں کھڑے رہے۔ پنڈلیوں کا گوشت مچھلیاں کھاگئیں۔ حضرت خضر علیہ السلام سے ملاقات ہوئی۔ اسی طرح بارہ سال گذر گئے۔"(2)

یوسف بنوری کے والد زکریا صاحب بھی برسوں جنگلوں ویرانوں کی خاک چھانتے رہے، جانوروں کی کچھاروں میں بسیرا کرتے۔ ساڑھے تین ماشے غذا پر برسوں گزار دیتے۔(3)

وحدت الوجود کا نظریہ یہ ہے کہ کائنات کی ہر چیز ایک ہی ذات کے پھیلے ہوئے حصوں میں سے ایک ہے۔ ان میں غیریت نہیں بلکہ وحدت ہے۔ یعنی خالق و مخلوق ایک ہی ہیں۔ اس نظریئے کے لحاظ سے کافر و مشرک، فاسق و فاجر، مومن و مسلم، شیطان و جن، کتا و بلی، نجاست و غلاظت، یہ سب اللہ کے عین وجود ہیں، انہیں ذات الٰہی سے الگ نہیں کیا جاسکتا اور نہ ان میں اور ذات الٰہی میں کوئی غیریت ہے۔ العیاذ باللہ

عبدالقادر جیلانی وحدت الوجود کی تشریح اس طرح فرماتے ہیں:

"تمام موجودات بحیثیت وجود عین حق تعالیٰ اور بحیثیت تعین غیر حق ہیں اور یہ غیریت اعتباری ہے۔ اور بہ لحاظ تحقق کل حق تعالیٰ ہے۔ اس کی مثال حباب و موج اور کوزہ برف ہے۔ کیونکہ یہ سب تحقق کی حیثیت سے پانی کے عین ہیں اور تعین کے حیثیت سے پانی کے غیر ہیں۔" (4)

(1) تذکرۃ الاولیاء: صفحہ ۳۵۴
(2) تذکرہ اولیائے پاک وہند: صفحہ ۹۳
(3) بینات، اگست ۱۹۵۷ء، صفحہ ۲
(4) تحفہ مرسلہ بحوالہ مفتاح المقطعات: صفحہ ۵۷

یہی جیلانی صاحب اپنے ''الہامات غوثیہ'' میں فرماتے ہیں:

''اللہ نے فرمایا غوث اعظم انسان کا جسم، اس کا نفس، اس کا قلب، اسکی روح، اس کی سماعت اس کی بصارت، اسکی زبان، اسکے ہاتھ، اسکے پاؤں ان سب چیزوں کو میں نے انسان کے لیے اپنی ذات سے ظاہر کیا اور اپنی ذات ہی کے لیے ظاہر کیا۔ انسان نہیں ہے میں ہوں۔ وہ میرا غیر نہیں میں اس کا غیر نہیں... انسان نہ کچھ کھاتا ہے نہ پیتا ہے نہ اٹھتا ہے نہ بیٹھتا ہے نہ بولتا ہے نہ چپ ہوتا ہے نہ کوئی کام کرتا ہے نہ کسی کام کی طرف توجہ کرتا ہے نہ کسی چیز سے غائب ہوتا ہے مگر یہ کہ میں اس میں ساکن ہوتا ہوں۔ اس کا مسکن ہوتا ہوں اور اس کا محرک ہوتا ہوں... میں نے سوال کیا اے پروردگار تیرا کوئی مکان بھی ہے۔ فرمایا اے غوث اعظم میں پیدا کرنے والا مکانوں کا ہوں۔ میرا کوئی مکان نہیں بجز انسان کے اور انسان میرا راز ہے...... اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے غوث اعظم نہیں ظاہر ہوا میں کسی چیز میں جیسا کہ ظہور کیا میں نے انسان میں۔''(1)

دین تصوف کا ہر پیرو ''محی الدین''★ ابن عربی کا معتقد و معترف ہوتا ہے جن کے صوفیانہ کارناموں پر انہیں ''شیخ اکبر'' کہا جاتا ہے۔ یہی صاحب اس نظریہ وحدت الوجود کے بانی ہیں۔ لکھتے ہیں:

''وجود حقیقی ایک ہے وہی مابہ الموجودیت اور ہستی حقیقی ہے۔ یعنی حقیقت میں خدا ہی موجود ہے اور کچھ نہیں۔ لاموجود الا اللہ ہی صوفیا کی نظروں میں لامعبود الا اللہ یا لا الہٰ الا اللہ کی تشریح ہے۔ دوسری کوئی شے حقیقتاً موجود نہیں۔ ہر شے اسی سے ہے۔ اسی میں ہے۔ جیسے سمندر میں لہریں یا موجیں۔ ان کا وجود حقیقی نہیں اضافی ہے۔ دراصل ان کی نمود محض تعینات کے باعث ہے۔ تعین کا مٹنا موجوں اور لہروں کا فنا ہے۔ تعینات یعنی موجیں اور لہریں مٹتی رہتی ہیں لیکن سمندر باقی رہتا ہے...... وجود حقیقی ہی ذات حق ہے کیونکہ اگر یہ دونوں الگ الگ حقیقتیں ہیں تو توحید باقی نہیں رہتی۔''(2)

---

(1) مفتاح المقطعات: صفحات ۱۶۶، ۱۶۷

★ محی الدین کے معنی ''دین کو زندہ کرنے والا'' ہیں۔ نہ جانے انہوں نے کون سے دین کو زندہ کیا؟ قرآن وحدیث کے دین میں جہنم واصل ہو کر صبح شام آگ پر پیش کیا جانے والا فرعون ان کے دین میں ایمان کے ساتھ، بغیر کسی گناہ کے بخشا بخشایا اور اللہ کی رحمت کی نشانی بن کر اس دنیا سے رخصت ہوتا ہے جیسا کہ انہوں نے اپنی ''فصوص الحکم'' کی فص موسوی میں لکھا ہے اور اخبار الاخیار میں اسی فصوص الحکم کے حوالے سے عبدالحق ''محدث دہلوی'' نے بھی فرعون کے مومن مرنے کی تصدیق کی ہے! (صفحہ ۲۳۶)

(2) مفتاح المقطعات: صفحہ ۸۲

رشید احمد گنگوہی صاحب بھی اس لَامَوجُوْدَ اِلَّا اللّٰہُ کی تلقین فرماتے تھے:

”........ کوئی چیز بھی موجود نہیں بجز حق تعالیٰ کی ذات پاک کے ........ لَااِلٰہَ میں خواطر کی نفی کرے اور اِلَّا اللّٰہُ سے موجود حقیقی کو ثابت کرے یعنی نہیں کوئی معبود اور مقصود اور مطلوب اور موجود اور محبوب بجز خدا تعالیٰ کے۔“(1)

ان کے پیر امداد اللہ صاحب فرماتے تھے کہ

کلمہ لَااِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سے تین معنی مراد ہیں: اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، کوئی مطلوب نہیں اور کوئی موجود نہیں۔ اور آخر الذکر ”سب مراتب سے اعلیٰ ہے۔“(2)

ان پیر صاحب سے

”ایک دن ایک شخص نے مسئلہ وحدت الوجود کا سوال کیا، فرمایا کہ مسئلہ حق و صحیح مطابق للواقع ہے۔ اس مسئلے میں کچھ شک وشبہ نہیں۔ متعقد علیہ تمامی مشائخ کا ہے۔“(3)

اس مسئلے پر انہوں نے ایک مستقل رسالہ فارسی زبان میں تصنیف فرمایا جس کی ابتدا میں یہی بات لکھی:

”نکتہ شناسا مسئلہ وحدۃ الوجود حق و صحیح ست دریں مسئلہ شکے وشبہے نیست متعقد فقیر وہمہ مشائخ......“(4)

اور شاعری کے ذریعے بھی خامہ فرسائی کی ہے:

اس دوئی نے کر دیا ہے دور وحدت سے مجھے — کر دوئی کو دور کر پُر نور وحدت سے مجھے (5)
دل مضطر میں ظاہر یار کو تھا چاہیے دیکھا — نہ دیکھا سایہ میں انوار کو دیکھا تو کیا دیکھا
نظر جب کھل گئی اپنی جسے دیکھا اُسے دیکھا — نہ دیکھا آپ میں دلدار کو دیکھا تو کیا دیکھا
اِدھر دیکھا اُدھر دیکھا جدھر دیکھا اُسے دیکھا — نہ دیکھا یار میں اغیار کو دیکھا تو کیا دیکھا
اِسے دیکھا اُسے دیکھا نہ یہ دیکھا نہ وہ دیکھا — نہ دیکھا ایک کو دو چار کو دیکھا تو کیا دیکھا (6)

---

(1) امداد السلوک: صفحہ ۱۰۷، ۱۴۱
(2) امداد المشتاق: صفحہ ۴۳
(3) امداد المشتاق : صفحہ۴۱
(4) کلیات امدادیہ (رسالہ دربیان وحدۃ الوجود): صفحہ ۲۱۸
(5) کلیات امدادیہ(ارشاد مرشد): صفحہ ۱۰۳
(6) کلیات امدادیہ (گلزار معرفت): صفحہ ۲۰۶

ان پیر صاحب نے اس وحدت کے حصول کے بہت سے طریقے بھی اپنے مریدوں کو تلقین فرمائے ہیں۔ کلمہ طیبہ کے ایک خاص طریقے سے ''ذکر نفی و اثبات★ '' کے آخری حصے میں لکھتے ہیں:

''.............اور اس کے بعد اس کو **ھو ھو** کے ذکر میں اس قدر منہمک ہو جانا چاہیے کہ خود مذکور یعنی (اللہ) ہو جائے اور فنا در فنا کے یہی معنی ہیں۔ اس حالت کے حاصل ہو جانے پر وہ سراپا نور ہو جائے گا اور مرتبہ بِیْ یَسْمَعُ وَ بِیْ یُبْصِرُ (یعنی اس کو خدا کے ساتھ ایسا تعلق خاص ہو جاتا ہے کہ وہ خدا ہی کی آنکھ سے دیکھتا اور خدا ہی کے کان سے سنتا ہے) حاصل ہو جائے گا۔ پھر وہ مرتبہ جس میں عبدیت و معبودیت کی حقیقت بے نقابانہ آشکارا ہو جاتی ہے یعنی مرتبہ عبدیت لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰه بخوبی ظاہر ہو جائے گا۔''(1)

**ذکر سلطان الاذکار کا طریقہ :** حواس خمسہ کو روئی یا انگلی سے بند کر کے دم کو ناف کے نیچے سے کھینچ کر ام الدماغ میں روکے اور وہاں سے دلِ مدوّر میں لیجا کر اسم ذات کے ذکر قلبی کے ساتھ قلب صنوبری سے آواز حدیث کے سننے کے ضمن میں اس نقطہ درخشندہ کے خیال میں جو دل مدوّر میں ام الدماغ میں واقع ہے، بعضے اس کو لطیفہ اخفیٰ کہتے ہیں، شغل رکھے یہاں تک کہ یہ نقطہ اس قدر وسیع اور چوڑا ہو جائے کہ تمام جسم منور ہو جائے اور اس کے بعد عرش سے زمین تک مخفی نور ہی نور دکھائی دے اور اس نور میں حق اور ملائکہ کی صورتیں دکھائی دینے لگیں۔ جب سالک اس طریقہ کو حاصل کر لیتا ہے تو اپنی حقیقت کو وجود عالم میں متصرف خود دیکھنے لگتا ہے۔ اس مقام میں سالک کو اپنی صفات کو صفات باری سمجھنا چاہیے۔'' (2)

''اس کے بعد نور جمالی ظہور فرمائے گا۔ اس نور کا غلبہ اس کے حواس خمسہ کو بیکار اور مضمحل کر دے گا اور باطنی آنکھ کے غلبہ کی وجہ سے اس نور کو ظاہری آنکھ سے دیکھے گا۔ اگر یہ اس کے دل میں ٹھہر جائے گا اور قرار پکڑ لے گا تو اس کا ارادہ اور کام خدا کا ارادہ اور کام ہو جائے گا۔ وَ هُوَ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ مُّحِیْطٌ وَّ هُوَ مَعَكُمْ اَیْنَمَا كُنْتُمْ (تمام موجودات کو خدا گھیرے ہوئے ہے یعنی دنیا اسی کے قبضہ اقتدار میں ہے اور اس کے علم سے کوئی شے باہر نہیں ہے اور تم جہاں کہیں اور جس حالت میں ہو خدا تمہارے ساتھ ہے)۔ دیکھنا سننا غرض اس کے تمام افعال خدا ہی سے ہوں گے اور تمام چیزوں میں خدا کے وجود کو پائے گا......اس مرتبہ میں انوار تجلی کبھی اجسام کی طرح سالک پر ظاہر ہوتے ہیں تو اس کو چاہیے کہ ان انوار کو انوار الٰہی خیال کرے۔ اگر اس حالت پر

---

★ یعنی گردن کو دائیں بائیں نفیاً اور اوپر نیچے ہلا کر اثباتاً زور زور سے لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰه پڑھنا۔

(1) کلیات امدادیہ (ضیاء القلوب): صفحہ ۱۸ (2) ایضاً: صفحہ ۲۷

سالک ٹھہر جاتا ہے تو وہ اس سے بلند مرتبے میں پہونچ جاتا ہے اور تجلی ذاتی اس کے قلب کو حاصل ہوتی ہے۔ اس تجلی میں اس نور کو بے نظیر و بے مثال دیکھے گا اور خدا کے وجود کو جانے گا اور جناب باری کو بے حجاب دیکھے گا۔ اور اس سے یا اور دوسروں سے جو افعال و اوصاف صادر ہوں گے، ان کو جناب باری کے اوصاف و افعال خیال کرے گا جو عالم سے ظاہر ہوتے ہیں۔ یہ مقام قرب فرائض کا ہے۔ اس مرتبہ میں کمال حاصل کر لینے کے بعد سالک مجذوب سالک کہلاتا ہے یعنی صفات باری اور اس کی ہستی کو دنیا کی ہر چیز میں مشاہدہ کرتا ہے۔ مَا رَاَیْتُ شَیْئًا اِلاَّ وَ رَاَیْتُ اللّٰہَ فِیْہِ (میں نے کوئی چیز ایسی نہیں دیکھی جس میں خدا کا جلوہ نہ دکھائی دے) اس مشاہدہ کی کوئی حد نہیں ہے۔ اگر اس مرتبہ سے مزید ترقی حاصل ہو اور تجلی ذات یا تجلی صفات خدا کے فضل سے اس پر ہوں تو اس کو ان تجلیات میں مستغرق ہو جانا چاہیے۔ اس تیسری مرتبہ میں سالک ہمہ تن صانع ہو جائے گا اور کوئی صنعت نہ رہے گی اور اَلاَ اِنَّہٗ بِکُلِّ شَیْءٍ مُّحِیْطٌ کا اس سے ظہور ہو گا اور من عرف نفسہ فقد عرف ربہ کا اسرار اس پر منکشف ہو جائے گا۔ اور خدا کی ہستی کے سوا اس میں کچھ نہ رہے گا۔ اور فنا ہو جائے گا۔ کُلُّ شَیْءٍ ھَالِکٌ اِلَّا وَجْھَہٗ کا اس پر ظہور ہو گا۔ اور حق محض باقی رہ جائے گا۔ اگر اس جگہ اَلآنَ کَمَا کَانَ کا تصور کرے گا تو روح کو جو خدا کا نور ذاتی ہے، بے نقاب دیکھے گا اور رَاَیْتُ رَبِّیْ بِرَبِّیْ (میں نے اپنے پروردگار کو اپنے پروردگار سے دیکھا) اس پر شاہد ہے، سالک خدا کو اس کے نور ذات کے ذریعہ سے دیکھتا ہے اور اپنے کو درمیان میں نہیں پاتا اور اسی کو فنا کہتے ہیں۔

**فنا کے مراتب کا بیان:** فنا کے چند درجے ہیں..... چوتھے ذکر روح کے غلبہ میں (جس کو مشاہدہ کہتے ہیں) کثرت خدا کی یکتائی میں فنا ہو جائے یہاں تک کہ سالک کے مشاہدے میں ذات مطلق کے مشاہدہ کے سوا کچھ نہ ہو، یہ مرتبہ مشاہدہ کا ہے۔ پانچویں ذکر سری کی زیادتی میں جو لذت اذکار اور معائنہ اور خلق سے نفرت کرنے کو کہتے ہیں، خود سالک ذات مطلق میں فنا ہو جائے، یہ معائنہ ہے اور رضائے سالک یہی ہے کہ اپنے وجود کو کسی سبب سے اپنے میں نہ پائے پھر کیونکہ اگر پائے گا تو فنا فنائیت بھی فنا ہو جائے گی اور فناء الفنا کا مصداق بنے گا۔ اس مقام میں علم سالک اور اس کی ذات وغیرہ کچھ باقی نہیں رہتی لِیْ مع اللّٰہ وَقْتٌ وقت کی طرف اشارہ ہے۔ اور مَنْ رَاٰنِی فَقَدْ رَاَی الْحَقّ (جس نے مجھ کو دیکھا اس نے یقیناً خدا کو دیکھ لیا ہے) کا ظہور ہوتا ہے۔

شعر: تو دریں گم شو کہ توحید ایں بود — گم شدن گم کن کہ تفرید ایں بود

(تم اپنے وجود کو خدا کے وجود میں فنا کر دو کیونکہ توحید کے معنی یہی ہیں، اپنے فنا کو فنا کر دو کیونکہ تفرید یہی ہے)

سالک اس مرتبہ میں سیر الی اللہ جو اس کا مقصد ہے اور سیر فی اللہ جس کا اس کو تصور ہے، تمام کر کے مقصد اصلی حاصل کر کے تمام موجودات کی علت اپنے ظہور کو جانتا ہے یعنی وجود سالک بالکل فنا ہو جاتا ہے۔ حضرت بایزید بسطامیؒ اسی مقام پر فرماتے ہیں کہ میں جبتک غائب تھا اسے ڈھونڈتا تھا اور اپنے کو پاتا تھا اس وقت تیس سال سے جب اپنی تلاش کرتا ہوں تو خدا کو پاتا ہوں۔ اس مرتبے کی تجلّی اگر سالک پر ایک بار بھی پڑجائے تو ولی کامل ہو جائے۔ مگر یہ مرتبہ بہت کم ظاہر ہوتا ہے۔ بعض حضرات کے نزدیک ایک ہفتہ میں یا دو لحہ یا ایک دن میں ایک دو لحہ ظاہر ہوتا ہے تین دن یا کم زیادہ اور یہ عارف کی حالت پر مبنی ہے۔ جیسی حالت ہو گی ویسی فنائیت ہو گی۔ ہر شخص اس کو نہیں سمجھ سکتا۔ ذَالِكَ فَضۡلُ اللّٰهِ يُؤۡتِيۡهِ مَنۡ يَّشَآءُ۔ جب سالک کو خدا اس مرتبہ فنا سے بقا دینا چاہتا ہے تو اپنے نور سے باقی رکھتا ہے۔ اس مرتبہ کو جمع الجمع کہتے ہیں اور یہ مقام بڑی حیرت کا ہے اور اسے آخری مقام کہتے ہیں۔

**فائدہ:** بقا باللہ رجوع الی البدایت کا نام ہے یعنی بدایت میں مبتدی کی نظر مظاہر پر سطحی پڑتی ہے اور یہ مقام باعث بہت بڑی غلطی کا ہوتا ہے اور اپنی بیخودی اور تعینات کے فنا ہو جانے کے بعد پھر تعینات کی طرف رجوع کرتا ہے۔ اس وقت سب سے پہلے ذات مطلق پر نظر پڑتی ہے۔ اس کے بعد ذات مطلق کے نور سے تعینات مظاہر کو دیکھتا ہے اگرچہ تعین کے اعتبار سے دونوں مرتبے ایک ہی ہیں لیکن فرق ظاہر ہے تو عارف ہر حالت اور ہر وقت میں خدا کے وجود کا تصور کرتا ہے اور کوئی چیز اس کو خدا کے دیکھنے سے اور خدا کا دیکھنا اور دوسری چیزوں میں دیکھنے سے نہیں روکتا ہے کیونکہ **عارف حقیقت انسانی تک جو کہ الوہیت ہے، پہونچ گیا**۔ جس طرح الوہیت کے واسطے وجوب و امکان برابر ہیں، اسی طرح عارف کے لیے حق خلقت حق سے کوئی حاجب نہیں۔ وَمَا رَاَيۡتُ شَيۡـئًا اِلاَّ وَ رَاَيۡتُ اللّٰهَ فِيۡهِ۔ اور اس کو خلق معدوم محض اور خدا موجود مطلق معلوم ہوتا ہے اور خدا کے علم کے ذریعہ سے اپنے کو مطلق قید میں آیا ہوا تصور کرتا ہے اور قیود کی وجہ سے اپنے کو بندہ سمجھتا ہے اور کہہ اٹھتا ہے لا الٰہ الاّ اللہ محمد رسول اللہ۔ اس مرتبہ میں خدا کا خلیفہ ہو کر لوگوں کو اس تک پہونچاتا ہے اور ظاہر میں بندہ اور باطن میں خدا ہو جاتا ہے۔ اس مقام کو برزخ البرازخ کہتے ہیں اور اس میں وجوب و امکان مساوی ہیں کسی کو کسی پر غلبہ نہیں مَرَجَ الۡبَحۡرَيۡنِ يَلۡتَقِيٰنِ بَيۡنَهُمَا بَرۡزَخٌ لَّا يَبۡغِيٰنِ۔ اس مرتبہ پر پہونچ کر عارف عالم پر متصرف ہو جاتا ہے۔ اور سَخَّرَ لَكُمۡ مَّا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الۡاَرۡضِ (جو کچھ زمین اور آسمان میں ہے اس کو تمہارے قبضہ اور تمہارے اختیار میں کر دیا) کا انکشاف ہوتا ہے اور وہ ذی اختیار ہو جاتا ہے اور خدا کی جس تجلّی کو چاہتا ہے اپنے اوپر کرتا ہے اور جس صفت کے ساتھ چاہتا ہے متصف ہو کر اس کا اثر ظاہر کر سکتا ہے چونکہ اس میں خدا کے اوصاف پائے

جاتے ہیں اور خدا کے اخلاق سے وہ مزین ہے اور اس نے جمال اَسْبَغَ عَلَيْكُمْ نِعَمَهٗ ظَاهِرَةً وَّ بَاطِنَةً کا دیکھا ہے اور نُوْرٌ علیٰ نور ہو گیا، اس وجہ سے حال اس کے تابع ہو گیا ہے......"(1)

یہاں ہم قارئین سے اتنے طویل اقتباسات نقل کرنے پر معذرت چاہتے ہیں۔ دراصل اس سے مقصود صرف ان صوفیانہ عقائد کے شواہد فراہم کرنا ہے تاکہ قارئین یہ فیصلہ خود کرلیں کہ کیا دینِ تصوف دینِ اسلام سے جدا مذہب ہے یا نہیں؟ ایک دوسرے صوفی نیاز احمد قادری صاحب اس موضوع پر اس طرح فرماتے ہیں:

"وحدت الوجود یہ ہے کہ وجود بہ معنی ہستی بحت عین ذات ہے۔ نہ اس پر کچھ زائد ہے اور نہ اس سے کچھ عارض ہے۔ وہی ایک ذات ہے اس کو موجود بھی کہتے ہیں اور وجود بھی۔ ظہور سے قبل وہ ذات پردہ غیب میں پوشیدہ تھی۔ جو بے چونی و بے چگونی سے موسوم اور بے نامی و بے نشانی سے موصوف تھی۔ جب اس نے چاہا کہ وہ جانی اور پہچانی جائے تو رنگا رنگ لباس پہن کر نہاں خانہ غیب سے انجمن شہادت میں آئی۔ پس وجود مطلق اور ہستی بحت جو اس سے عبارت ہے اپنے اطلاق سے تنزل کر کے لاہوت، جبروت، ملکوت اور ناسوت میں آئی۔ اس کا غیر کوئی موجود نہیں۔ ایک ہی ذات ہے جو ہزاروں شیون میں نظر آتی ہے۔"(2)

ابو حامد امام غزالی فرماتے ہیں کہ توحید کے چار درجے ہوتے ہیں :

"پہلا درجہ تو یہ ہے کہ آدمی زبان سے لا الٰہ الا اللہ کہے اور دل سے اعتقاد نہ رکھے، یہ منافقوں کی توحید ہے۔ دوسرا درجہ یہ ہے کہ اس کلمے کے معنی کا دل سے تقلیداً اعتقاد رکھے جیسے عوام الناس یا ایک نوع کی دلیل سے اعتقاد رکھے جیسے متکلم لوگ۔ تیسرا درجہ یہ ہے کہ آدمی مشاہدے سے دیکھے کہ سب کی اصل ایک ہی ہے اور سب کاموں کا ایک ہی فاعل ہے اور کسی کو کوئی کچھ کر ہی نہیں سکتا ...... اگرچہ اس توحید کا بڑا درجہ ہے تاہم عارف اس درجے پر پہنچ کر خلق کو بھی دیکھتا ہے اور خالق کو بھی اور جانتا ہے کہ خلق خالق سے ہے، تو اس درجے کی توحید میں کثرت کو دخل ہے اور عارف جب تک دو دیکھتا ہے تب تک تفرقہ میں پڑا رہتا ہے جمع نہیں ہوتا۔ یہ کمال توحید نہیں۔ چوتھا درجہ یہ ہے کہ آدمی ایک کے سوا دوسرے کو دیکھے ہی نہیں اور سب کو ایک ہی دیکھے اور ایک ہی سمجھے۔ اس مشاہدے میں تفرقہ کو کچھ دخل نہیں ہوتا۔ صوفی لوگ اس درجے کو فنا فی التوحید کہتے ہیں۔"(3)

---

(1) کلیات امدادیہ (ضیاء القلوب): صفحات ۳۲ تا ۳۶

(2) رسالہ تصوف بحوالہ مفتاح المقطعات: صفحہ ۵۷

(3) کیمیائے سعادت: صفحات ۵۵۶، ۵۵۷

دوسری جگہ (صفحہ ۱۱۹،۱۱۸ پر) ذکر کے چار درجے بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''ایک تو یہ کہ فقط زبانی ذکر ہو، دل اس سے غافل اور بے فکر ہو۔ اس کا اثر کم ہوتا ہے مگر بالکل بے اثر نہیں اسواسطے کہ جو زبان ذکر الٰہی میں مشغول ہو اسکو اس زبان پر جو بیہودہ باتوں میں مصروف ہو یا بالکل معطل اور بیکار ہو فضیلت ہے۔ دوسرا درجہ یہ ہے کہ ذکر دل میں تو ہو لیکن قرار نہ پکڑے اور گھر نہ کرے، ایسا ہو کہ دل کو تکلف سے ذکر میں مشغول رکھیں کہ اگر یہ جہد اور تکلف نہ ہو تو دل غفلت یا نفس کے خطروں سے پھر اپنی طبیعت کے موافق ہو جائے۔ تیسرا درجہ یہ ہے کہ ذکر دل میں گڑ گیا ہو اور ایسا غالب اور متمکن ہو گیا ہو کہ اور کام کی طرف اسے تکلف سے مشغول کریں۔ یہ بہت بڑی بات ہے۔ چوتھا درجہ یہ ہے کہ جس کا ذکر ہے وہ دل میں بس گیا ہو اور وہ حق سبحانہ تعالیٰ ہے۔ اور ذکر دل میں نہ ہو اس واسطے کہ جس شخص کا دل بالکل مذکور یعنی خدا کو دوست رکھتا ہے اس میں اور اس شخص میں جس کا دل ذکر کو دوست رکھتا ہے بڑا فرق ہے بلکہ کمال یہ ہے کہ ذکر اور ذکر کا خیال بالکل دل سے جاتا رہے مذکور ہی مذکور رہ جائے اس واسطے کہ ذکر عربی ہو خواہ فارسی سخن نفس سے خالی نہ ہو گا بلکہ عین سخن ہو گا اور اصل یہ ہے کہ سخن عربی اور فارسی وغیرہ جو کچھ ہے سب چیزوں سے دل خالی ہو اور سب وہی وہ ہو جائے، دل میں کسی دوسری چیز کی گنجائش ہی باقی نہ رہے۔ فرط محبت جس کو عشق کہتے ہیں، یہ امر اس کا نتیجہ ہے یعنی اس سے حاصل ہوتا ہے اور عاشق ہمیشہ معشوق ہی کی طرف متوجہ رہتا ہے۔ ایسا ہوتا ہے کہ اسکے تصور اور کمال خیال میں اس کا نام بھی بھول جاتا ہے۔ جب ایسا مستغرق اور محو ہو جائیگا کہ اپنے تئیں اور غیر حق جو کچھ ہے سب کو بھول جائیگا تو تصوف کے پہلے راستے پر آئیگا۔ صوفیہ صافیہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین اس حالت کو فنا اور نیستی کہتے ہیں، یعنی جو کچھ ہے وہ سب اسکے ذکر سے نیست ہو گیا اور خود بھی نیست ہو گیا کہ اپنے تئیں بالکل بھول گیا اور جسطرح حق تعالیٰ کے بہت سے عالم ایسے ہیں کہ ہمیں ان کی خبر نہیں اور وہ ہمارے حق میں نیست ہیں اور ہم جن سے آگاہ ہیں اور ہمیں جن کی خبر ہے وہ ہمارے نزدیک ہست ہیں۔ اگر یہ عالم جو خلق کے نزدیک موجود ہیں کسی کو بھول گئے تو اس کے نزدیک نیست ہو گئے اور جب اپنی خودی بھول گیا تو خود بھی اپنے نزدیک نیست ہو گیا، اور خدا کے سوا جب کوئی چیز اس کے ساتھ نہ رہی تو حق تعالیٰ ہی اس کے نزدیک ہست اور اسکے سامنے موجود ہے۔ اے عزیز جسطرح تو جب نگاہ کرے اور زمین و آسمان اور جو کچھ اس میں ہے وہی دیکھے اس کے سوا اور کچھ نظر نہ آئے تو تو یہی کہے گا کہ اس کے سوا عالم ہستی نہیں اور تمام عالم یہی ہے۔ اسی طرح یہ ذاکر بھی خدا کے سوا کچھ نہیں دیکھتا اور کہتا ہے کہ ہمہ اوست یعنی اللہ ہی اللہ ہے، سوا اللہ کچھ نہیں۔ اس مقام پر اسکے اور خدا کے درمیان جدائی نہیں باقی رہتی اور یگانگی حاصل ہو جاتی

ہے۔ یہ توحید اور وحدانیت کا پہلا عالم ہے یعنی جدائی اٹھ جاتی ہے، جدائی اور دوئی سے کچھ خبر ہی نہیں رہتی اس واسطے کہ جدائی وہ جانتا ہے جو دو چیزیں جانے، اپنے تئیں اور خدا کو پہچانے، اور یہ شخص اس وقت آپ سے بیخبر ہے ایک کے سوا دوسرے کو پہچانتا ہی نہیں تو جدائی کیونکر جانے۔ آدمی جب اس درجہ پر پہنچتا ہے تو فرشتوں کی صورتیں اس پر ظاہر ہونے لگتی ہیں، ملائکہ اور انبیاء کی روحیں اچھی اچھی صورتوں پر اسے نظر آنے لگتی ہیں، جناب احدیت کے واسطے جو چیزیں خاص ہیں وہ منکشف ہونے لگتی ہیں اور بڑے بڑے احوال نمودار ہوتے ہیں کہ ان کا بیان ممکن نہیں۔"

**اللہ کو مخلوق اور مخلوق کو اللہ دیکھنا ہی تصوف کا مقصد اصلی بتایا جاتا ہے:**

"پوشیدہ باتوں کا معلوم کرنا کشف ہے۔ اس کی دو قسم ہیں: کشف صغریٰ اور کشف کبریٰ۔ کشف صغریٰ کو کشف کون بھی کہتے ہیں یعنی سالک اپنی قلبی توجہ سے زمین و آسمان، ملائکہ، ارواح، اہلِ قبور، عرش، کرسی، لوح محفوظ، الغرض دونوں جہان کا حال معلوم کرے اور مشاہدہ کرے۔ کشف کبریٰ: اس کو کشف الٰہی بھی کہتے ہیں یعنی ذات حق سبحانہ کا مشاہدہ اور معائنہ ہو جانا اور جملہ حجابات اور اعتبارات کا اٹھ جانا اور نور بصیرت سے خلق کو عین حق اور حق کو عین خلق دیکھنا۔ سالک کا مقصود اصلی کشف یہی ہے۔" (انکشاف: صفحہ ۳۶ بحوالہ دیوبندیت: صفحہ ۹۰)

**وحدت الشہود** یہ ہے کہ بندہ "فنا فی اللہ" ہو کر اتنا عروج کرے کہ بلند ہو کر اصل (یعنی اللہ) سے **واصل** ہو جائے (اوپر نقل کردہ امداد اللہ صاحب وغیرہ کی تحریروں میں یہ بات بھی شامل ہے)۔ یہ سب باتیں ہندوؤں کی ویدانت اور یوگ، یونانیوں کی باطنیت اور عیسائیوں کی رہبانیت میں قدر مشترک ہیں:

"دنیا کے تمام صوفیانہ ادب میں خدا کو محبوب ہی قرار دیا گیا ہے۔ فلوطین، فرفریوس، شنکر، رام نوج، ولبھ اچاریہ، منصور حلّاج، شیخ اکبر، مرشد رومی، خواجہ عطار، حکیم عراقی، عارف جامی، حکیم سنائی، بیدل، شاہ بھٹائی، سچل سرمست، وارث شاہ، سلطان باہو، بلھے شاہ، رام کرشن، پرم ہنس اور اقبال، سب نے خدا ہی کو محبوب حقیقی بنایا ہے اور عشق حقیقی کا نغمہ سنایا ہے۔ یہ سب ایک ہی شمع حقیقت کے پروانے ہیں اور ایک ہی مسلک یعنی مذہب عشق کے مبلغ ہیں۔ جسے شک ہو بطور خود ان کی تصانیف کا مطالعہ کر لے۔" (تاریخ تصوف: صفحہ ۸۶)

اسی لیے ہندوؤں کے رِشی منی اور بدھ مت کے پیرو بھکشو جنگلوں اور پہاڑوں میں سخت ریاضتیں کرتے ہیں۔ عیسائی راہبوں کی ریاضتیں تو تاریخ کا حصہ بن چکی ہیں۔

اگر ان صوفیوں کو اپنے دعوے کے مطابق واقعی اللہ سے محبت تھی تو انہیں اتباع رسول ﷺ کرنی چاہیے تھی جیسا کہ مالک کا حکم ہے:

قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ (آل عمران:۳۱)

''(اے نبی! ان لوگوں سے) کہدو کہ اگر تم اللہ کو دوست رکھتے ہو تو میری اتباع کرو، اللہ بھی تمہیں دوست رکھے گا۔''

لیکن اگر تصوف کی دنیا کو دیکھا جائے تو ایک لاینحل معمہ، ایک چیستاں، ایک طلسم ہوشربا نظر آئے گا جس میں قرآن وحدیث کا کوئی دخل نہیں اور جو اتباع رسول سے یکسر خالی و عاری ہے۔ تصوف کے سارے سلسلے مثلاً نقشبندیہ، قادریہ، چشتیہ، سہروردیہ وغیرہ حسن بصری رحمہ اللہ کے ذریعے ابو بکر و علی رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا سے روایت کیے جاتے ہیں، جبکہ حقیقت یہ ہے کہ حسن بصری ایک تابعی تھے اور ان کا ابو بکر و علی رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا سے سماع نہیں تھا۔ ان کا سماع جنگ بدر میں شریک صحابہ رضی اللہ عنہم میں سے صرف سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے ثابت ہے۔[1] اس طرح تصوف پر مزید گفتگو کرنے سے پہلے ہی اس کا بے بنیاد ہونا ثابت ہو گیا۔ مزید برآں اس خانقاہی مذہب میں جہاد کے مقابلے میں چلوں، وظیفوں، اوراد و تکرار اور ''ہا''، ''ہو'' کی ضربوں کو اہمیت دی جاتی ہے، اور اسے ذکر کہا جاتا ہے، حالانکہ اللہ کے رسول ﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے ایسا کوئی ذکر ثابت نہیں۔ یہ لوگ اپنے باطل عقائد و اعمال کے ثبوت میں جھوٹی اور من گھڑت روایتیں پیش کرتے ہیں۔ امام مسلم نے اپنی صحیح کے مقدمے (صفحہ ۳۸) میں اس طرف بھی نشاندہی کی ہے اور یحییٰ بن سعید قطان سے، جو حدیث اور علم اسماء الرجال کے بڑے امام تھے، روایت کیا ہے کہ

''تم صوفیوں سے زیادہ جھوٹا کسی کو نہ دیکھو گے کہ وہ کس قدر جھوٹی روایتیں بیان کرتے ہیں۔'' وہ لوگ جھوٹ اس کثرت سے بولتے ہیں کہ ان کا ارادہ نہ بھی ہو تو بھی جھوٹ ان کی زبان پر بیساختہ جاری ہو جاتا ہے۔

اپنے مسلک کی مروجہ بدعات کو سند جواز فراہم کرتے ہوئے ایک مولوی صاحب خود تسلیم کر بیٹھے کہ

---

(1) صحیح مسلم: جلد۱، مقدمہ، صفحہ۴۶

”**طریقت:** طریقت کے قریباً سارے مشاغل اور تصوف کے قریباً سارے مسائل بدعت ہیں۔ مراقبے، چلے، پاس انفاس، تصور شیخ، ذکر کے اقسام سب بدعت ہیں جن کا قرون ثلثہ میں کہیں پتہ نہیں چلتا۔

**چار سلسلے:** شریعت و طریقت دونوں کے چار چار سلسلے یعنی حنفی، شافعی، مالکی، حنبلی۔ اسی طرح قادری، چشتی، نقشبندی، سہروردی۔ یہ سب سلسلے بدعت ہیں۔ ان میں سے بعض کے تو نام بھی عربی نہیں جیسے چشتی یا نقشبندی۔ کوئی صحابی تابعی حنفی قادری نہیں ہوئے۔“(1)

قرآن وحدیث کے علوم کے مقابلے میں تصوف کی دقیق و پیچیدہ اصطلاحات کی ان کے نزدیک زیادہ اہمیت ہے جنہیں وہ عِلْمِ لَدُنِّیْ کہتے ہیں، اور کہتے ہیں کہ یہ براہ راست اللہ سے حاصل ہوتا ہے کتابوں سے نہیں۔

کہا جاتا ہے اور تعلیمی اداروں میں پڑھایا بھی جاتا ہے کہ صوفیاء نے برصغیر میں اسلام پھیلانے میں مرکزی وکلیدی کردار ادا کیا اور اس سلسلے میں اتنے زیادہ بھاری بھر کم نام لیے جاتے ہیں کہ لوگوں کی نگاہ عقیدت و احترام سے جھک جھک جاتی ہے، مثلاً جیسا کہ علی ہجویری صاحب جنہیں عرف عام میں داتا گنج بخش کہا جاتا ہے،(2) معین الدین چشتی اجمیری صاحب،(3) فرید الدین گنج شکر صاحب،(4) وغیرہ۔ لیکن جب ان کی کتابوں اور ملفوظات کا

---

(1) جاء الحق: صفحہ ۲۱۳

(2) جبکہ یہ بات تو اسکولوں تک میں پڑھائی جاتی رہی ہے کہ۔ یارب تو ہے سب کا آقا...سب کا مالک سب کا داتا اور ”گنج“ یعنی خزانے بخشنا صرف اللہ ہی کا کام ہے کیونکہ وہی ان کا اکیلا مالک ہے، چنانچہ ارشاد ربی ہے:

وَلِلّٰهِ خَزَآئِنُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلٰكِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَا يَفْقَهُوْنَ (المنٰفقون ۷)

”زمین و آسمان کے خزانے اللہ ہی کے لیے ہیں لیکن منافق لوگ نہیں سمجھتے۔“

قُلْ لَّآ اَقُوْلُ لَكُمْ عِنْدِيْ خَزَآئِنُ اللّٰهِ (الانعام ۵۰)

”(اے نبی!) آپ کہدیجیے کہ میں تم سے یہ نہیں کہتا کہ میرے پاس اللہ کے خزانے ہیں۔“

لہٰذا اللہ کے سوا کوئی داتا گنج بخش نہیں۔

(3) ان کے متعلق کہا جاتا ہے کہ نبی ﷺ نے انہیں ہندوستان میں اسلام پھیلانے کی تلقین کی چنانچہ انہوں نے وہاں جا کر نوّے لاکھ ہندوؤں کو ”مسلمان“ بنایا۔

(4) ان کے متعلق مشہور ہے کہ انہوں نے ہندوؤں کی بستی اجودھن کو پاک پتن شریف بنا دیا۔

مطالعہ کیا جائے تو ایک دوسری ہی صورت سامنے آتی ہے جو اتنی بھیانک اور مکروہ ہوتی ہے کہ ان بزرگ ہستیوں کو اولیاء اللہ تو در کنار مسلمانوں کی صف میں کھڑا کرنا بھی مشکل نظر آتا ہے۔ ہم پر کفر، الحاد، زندقہ اور گستاخیٔ اولیاء کا فتویٰ لگانے سے پہلے ان صوفیاء کی مندرجہ ذیل کتابیں ضرور پڑھ لی جائیں جن میں سے کچھ کے اقتباسات بطور مشتے نمونہ از خروارے آگے دیئے جا رہے ہیں:

| نام کتاب | مصنف/مؤلف/مرتب/مدون/مترجم |
|---|---|
| کشف المحجوب | شیخ علی ہجویری |
| طٰواسین | حسین بن منصور حلاج |
| تعرف | ابوبکر کلاباذی |
| انسان کامل | عبدالکریم جیلی |
| فتوحات مکیہ ، فصوص الحکم، کبریت احمر، وغیرہ | شیخ محی الدین ابن عربی |
| غنیۃ الطالبین، الفتح الربانی ، فتوح الغیب، جلاء الخواطر | شیخ عبد القادر جیلانی |
| کیمیائے سعادت، مکاشفۃ القلوب، مشکوٰۃ الانوار، احیاء العلوم،وغیرہ | ابوحامد محمد بن محمد امام غزالی |
| انیس الارواح | خواجہ معین الدین چشتی اجمیری |
| معین الارواح(سیرتِ اجمیری) | محمدخادم حسین زبیری |
| دلیل العارفین | خواجہ بختیار الدین کاکی |
| فوائد السالکین | خواجہ فرید الدین گنج شکر |
| راحۃ القلوب | خواجہ نظام الدین اولیاء |
| بہجۃ الاسرار | ابوالحسن الشطنوفی |
| اسرار اولیاء | خواجہ بدر اسحاق |
| فوائد الفؤاد | خواجہ حسن دھلوی |
| تذکرۃ الاولیاء | شیخ فرید الدین عطار |
| مکتوبات،مبداء و معاد | شیخ احمد سرہندی |
| انفاس العارفین،درثمین،فیوض الحرمین، ہمعات،تفہیمات، وغیرہ | شاہ ولی اللہ |
| اخبارالاخیار، زبدۃ الآثار | عبدالحق دہلوی |
| مسائل تصوف، شریعت و طریقت، التکشف، بوادرالنوادر، امداد المشتاق، حکایات اولیاء، جمال الاولیاء وغیرہ | اشرف علی تھانوی |
| اشرف السوانح | خواجہ عزیز الحسن |
| حکایات اسلاف | اعجاز سنگھانوی |
| عمدۃ السلوک، حضرت مجدد الف ثانی، انوار معصومیہ | زوار حسین |

| | |
|---|---|
| سوانح قاسمی، تذکرہ شاہ ولی اللہ | مناظر احسن گیلانی |
| سیر الاولیاء | محمد بن مبارک میرخورد |
| جامع کرامات اولیاء | محمد یوسف نبہانی |
| قصص الاولیاء | محمد فاضل عثمانی |
| قصص الاولیاء، سیرت غوث اعظم، وغیرہ | عالم فقری |
| سیرت غوث الثقلین | ضیاء اللہ قادری |
| سفینۃ الاولیاء،سکینۃ الاولیاء | داراشکوہ قادری |
| روض الریاحین /نزہت البساتین / کرامات اولیاء / قصص الاولیاء | عبداللہ یافعی یمنی |
| محفل اولیاء | شاہ مراد سہروردی |
| بزم اولیاء | بدرالقادری |
| بستان اولیاء | حافظ اسحاق دہلوی |
| حدیقۃ الاولیاء، خزینۃ الاصفیاء، وغیرہ | غلام سرور لاہوری |
| انوار اولیاء، انوار اصفیاء | رئیس احمد جعفری، وغیرہ |
| جدید تذکرۃ الاولیاء | اشرف نقشبندی |
| تذکرہ اولیائے پاک وہند، معین الہند، دلّی کے بائیس خواجہ، وغیرہ | ظہورالحسن شارب |
| تذکرہ اولیائے ملتان | امتیاز حسین شاہ |
| تذکرہ اولیائے سندھ | اقبال نعیمی |
| تذکرہ غوثیہ | شاہ گل حسن |
| تذکرۃ الرشید، تذکرۃ الخلیل، وغیرہ | عاشق الٰہی میرٹھی |
| بزم صوفیہ | صباح الدین عبدالرحمٰن |
| مجلس صوفیہ،سیر الاقطاب | محمد معین الدین دردائی |
| حکایات صوفیہ، تذکرہ بابا فرید، تذکرہ سیدنا غوث اعظم، وغیرہ | طالب ہاشمی |
| ملفوظات اعلیٰ حضرت | مصطفیٰ رضا خان بریلوی |
| مقیاس المجالس، اقتباس الانوار، مراۃ الاسرار، مقام گنج شکر، مشاہدہ حق،وغیرہ | واحد بخش سیال |
| تاریخ الاولیاء | خواجہ حسن نظامی |
| تاریخ مشائخ نقشبندیہ | خلیق احمد نظامی |
| تاریخ مشائخ چشت | محمد عبدالرسول الٰہی |
| نفخات الانس | عبدالرحمٰن جامی |
| تاریخ مشائخ چشت تبلیغی نصاب ،آپ بیتی، وغیرہ | زکریا کاندھلوی |
| تصوف | تراب الحق قادری |
| تصوف کے موضوع پر بریلوی مسلک کی مصنفہ مختلف کتب | طاہرالقادری،وغیرہ |

ان کتابوں اوران کے علاوہ تمام صوفیوں کی سوانح وسیر، اقوال واحوال، مواعظ وملفوظات، معارف و تذکرات، احکام و ارشادات کا مطالعہ کریں تو ان میں یہی ملتا ہے کہ صوفی ریاضات و مجاہدات کے ذریعے صفات الٰہیہ سے متصف ہو جاتا ہے۔ کبھی کہتا ہے " أنَا الْحَق " میں الحق ہوں یعنی اللہ ہوں۔(1) کبھی کہتا ہے "سبحانی ما اعظم شانی" یعنی میں سبحان ہوں، میری

---

(1) یہ نعرہ حسین بن منصور حلاج نے لگایا اور اس کفر پر عباسی خلیفہ مقتدر باللہ نے امام ابوحنیفہ کے شاگرد امام ابویوسف قاضی بغداد کے فیصلے پر ۳۰۹ ہجری میں اسے پھانسی دے دی اور لاش جلا کر راکھ دریائے دجلہ میں بہادی۔ لیکن ہر سابقہ و موجودہ، عالم و غیر عالم صوفی اسے مرد مومن قرار دے کر اس کی تحسین و تعریف کرتا ہے اور اسے حق کی نشانی گرداتنا ہے اور اس کے اس کفریہ فعل کو درست ثابت کرتا ہے۔ قوال اس کی مدح سرائی کرتے ہیں ؎ چڑھ کے سولی پہ منصور بولا ..... عشق ہے یہ تماشہ نہیں ہے ۔
شاعر، صحافی وادیب اور دیگر قسم کے لوگ اس کفریہ نعرے کو حق گوئی اور صدق بیانی کے لیے بطور استعارہ استعمال کرتے ہیں جیسا کہ ظلم و استبداد کے لیے مغفور تابعی امیر یزید رحمۃ اللہ کا نام باطلاً استعمال کرتے ہیں۔ ان مسلک پرستوں کی کتابوں میں کفر بکنے والے اس صوفی کے نام کے ساتھ "رحمۃ اللہ علیہ" کا لاحقہ نظر آتا ہے جبکہ اس مغفور تابعی کے نام کے ساتھ یہ لوگ رحمت کے بجائے لعنت کا لاحقہ استعمال کرتے ہیں حالانکہ زبان نبوت نے اسے رحمت کا مستحق ٹھہرایا جیسا کہ آگے بیان آرہا ہے، اور ان سے کوئی کفر بھی ثابت نہیں۔ رشید گنگوہی صاحب نے اس کفر بکنے والے صوفی کے ولی اللہ ہونے پر فتویٰ دیا (فتاویٰ رشیدیہ: صفحہ ۲۴۹) اور ان کے پیر حاجی صاحب اس کی اس طرح مدح سرائی فرمائی:

؎ قید میں جس دم کیا منصور کو — فانی حق غرق بحر نور کو
؎ ساتھ اس کے تھے تین سو اور چند — اپنے اپنے جرم کی شامت سے بند
؎ بولا منصور ان کو تم سے بند توڑ — تم اگر چاہو تو دومیں سبکو چھوڑ
؎ یوں کہا سب نے یہ گر ممکن ہے جو — کیوں نہیں دیتے خلاصی آپ کو
؎ یوں کہا مجھ کو شریعت کا ہے پاس — قید حق میں ہوں نہیں مجھ کو ہراس
؎ ہاں اگر چاہو تو دوں میں تمکو چھوڑ — اک اشارے میں تمہارے بند توڑ
؎ پھر اشارہ جو کیا انگشت سے — بند دست و پا سے انکے گر پڑے
؎ قیدیوں نے آپ کو دیکھا جو خاص — بند اور زنجیر سے بالکل خلاص
؎ عرض کی سب نے کہ اے شیخ بلند — کس طرح جائیں در زنداں ہے بند
؎ اور ہیں درباں دروں پہ مستعد — پہرے اور چوکی کے اوپر مستعد
؎ یوں کہاں منصور نے پھر کیا ہے ڈر — کہہ کے یہ اور کی سوئے زنداں نظر

شان کتنی عظیم ہے۔ کبھی کہتا ہے " مُلْكِىْ اَعْظَمُ مِن مُلْكِ اللهِ " یعنی میری بادشاہت اللہ کی بادشاہت سے بڑی ہے۔[1] اور کبھی دعویٰ کرتا ہے کہ "اَنَا خَاتَمُ الْوَلِی" یعنی میں خاتم الاولیاء ہوں، اور "مَقَامُ النُّبُوَةِ فِىْ بَرْزَخٍ ... فُوَيْقَ الرَّسُوْلَ وَ دُوْنَ الْوَلِی" یعنی اولیاء کا مقام انبیاء سے بلند ہے۔[2] پھر کیا ہوتا ہے؟ پھر اس کو کائنات میں اتنا تصرف حاصل ہو جاتا ہے کہ سارے وہ کام کرنے لگتا ہے جو صرف اللہ ہی کرتا ہے مثلاً

☜ جب چاہے کسی کو موت دیدے جب چاہے زندہ کر دے، جیسا کہ بقول شاہ ولی اللہ ان کے تایا جی کر دیتے تھے![3]

---

| | |
|---|---|
| شیخ کے کرتے ہی زنداں پر نظر | ہوگئے پھٹکر کے دیواروں میں در |
| پھر کہا اب جاؤ تم سارے نکل | اپنے اپنے گھر کو جاؤ بے خلل |
| بولے سب تم کیوں نہیں چلتے ہو گھر | یوں کہا جانا ہے مجھ کو دار پر |
| ہے مرے سینہ میں اک سرّ نہاں | دار پر جاکر کروں گا میں عیاں |
| بعد اس کے حکم سے دل دار کے | ٹکڑے ٹکڑے ہونگے جسم زار کے |

(کلیات امدادیہ (مثنوی تحفۃ العشاق): صفحہ ۱۴۷)

اور بقول حاجی صاحب، اس صوفی کے "بحر انوار میں غرق" ہونے کی وجہ یہ ہے کہ اس نے ذکر کر کے سلوک کا وہ مرتبہ پالیا تھا جس میں صوفی "سوائے خدا کے کسی کو بھی نہ دیکھے گا اور وجود خدا کا اس کو یقینی ثبوت پہنچ جائے گا۔ پھر ہوش میں آنے پر اپنی فنا کی وجہ سے وصال حق کے اشتیاق کی ایک خاص کیفیت محسوس کرے گا اور خدا کو اپنے وجود میں پاکر منصور (حضرت منصورؒ رحمہ اللہ انا الحق یعنی میں خدا ہوں فرمایا کرتے تھے۔ اس رتبہ کے حاصل ہونے پر جب خدا کے وجود کو اپنے میں پائے گا تو بے اختیاری سے ایسے دعوے کرنے لگے گا: نوٹ از شارح) کے ایسے کلمے کہنے لگے گا اور خود نہ جانے گا کہ میں کیا کہہ رہا ہوں۔ یہ تو تجلیات افعالی اور صفاتی تھے ....." {کلیات امدادیہ (ضیاء القلوب): صفحہ ۳۹} ان حاجی پیر کے تھانوی مرید نے بھی حلاج کی ان الفاظ میں تائید کی ہے: "منصور کے انا الحق کو خدا تعالیٰ کا قول کہنا چاہیے کیونکہ غلبہ حال میں کلام حق ان کی زبان سے نکلا تھا وہ بھی متکلم بکلم حق تھے خود متکلم نہ تھے ...... منصور نے جو کچھ کیا تھا خود نہ کہا تھا کیونکہ وہ خود کو مٹا چکے تھے"۔ (اشرف الجواب: صفحہ ۳۱۰)

(1) یہ دونوں نعرے بایزید بسطامی صاحب کے تھے۔

(2) یہ دعوے ابن عربی صاحب کے تھے۔

(3) انفاس العارفین: صفحہ ۱۵۱

☜ زمین کے نچلے طبق میں رہنے والی چیونٹی کے دل کے خیالات جان لے، جیسا کہ ان ہی موصوف کا دعویٰ تھا![1]

☜ عرش سے لے کر تحت الثریٰ تک جو کچھ ہے اس پر اس کی نظر ہوتی ہے، جیسے معین الدین چشتی اجمیری صاحب کی تھی اور وہ خود اپنی تحریر کے مطابق دو انگلیوں کے درمیان اٹھارہ ہزار عالم دیکھ لیتے تھے![2]

☜ اپنے مریدوں کی دستگیری کرتا ہے، ان کی پردہ پوشی کرتا ہے، خواہ کہیں بھی ہو، جیسا کہ عبد القادر جیلانی صاحب نے فرمایا![3] اور کمالِ قدرت تو دیکھیے کہ

☜ جانور اور پرندے تک ان سے باتیں کریں جیسے اللہ کے نبی سلیمان علیہ السلام سے کرتے تھے! [4]

☜ خانہ کعبہ ان کا طواف کرتا ہے جیسے رابعہ بصری کا کیا![5]

☜ ان سے احکامات الٰہی مثلاً غیر محرم سے پردہ وغیرہ موقوف ہو جائیں![6]

☜ جنت و جہنم، عرش و کرسی، لوح و قلم سب کے مالک بن جائیں اور آہ سرد کھینچ کر آتش دوزخ بجھا ڈالیں![7]

☜ دو انگلیوں کے درمیان تمام دنیا و مافیہا کو دیکھیں ![8]

☜ مرید کی ہتھیلی رگڑ دیں تو وہ خود کو اللہ کے عرش کے نیچے کھڑا پائے اور قسم کھا کر بتائے کہ میں نے عیاناً یعنی اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے ![9]

☜ اللہ کو بھی خواب میں دیکھ لیں۔ رسول ﷺ کا تو پوچھنا ہی کیا کہ وہ تو ہر صوفی کو اکثر و بیشتر

---

(1) انفاس العارفین : صفحہ ۱۵۰

(2) انیس الارواح : (ہشت بہشت) ، صفحہ ۲

(3) اخبار الاخیار: صفحات ۴۰،۳۹

(4) ابراھیم بن ادھم : کشف المحجوب، صفحہ ۱۸۰ / عبدالقادرجیلانی: اخبار الاخیار، صفحہ ۳۵ / شاہ ولی اللہ کے والد اور تایا: انفاس العارفین ، صفحات ۸۵، ۸۶

(5) رابعہ بصری : انیس الارواح، صفحہ ۱۲

(6) بایزید بسطامی : کشف المحجوب، صفحہ ۲۰۱

(7) بایزید بسطامی : دلیل العارفین (ہشت بہشت) صفحہ ۳۸

(8) بایزیدبسطامی : دلیل العارفین ، صفحہ ۴۱

(9) قاسم نانوتوی : حکایاتِ اولیاء، حکایت ۲۵۰، صفحہ ۲۲۶

خواب و بیداری دونوں میں نظر آتے ہیں![1]

☜ فرمائیں کہ میں نے رسول ﷺ کو خواب میں دیکھ کر پوچھا کہ کیا آپ سماع (یعنی قوالی) میں سے کچھ منع کرتے ہیں، فرمایا کہ نہیں![2]

☜ اپنی فقاہت و علم کی وجہ محمد بن یوسف ضریر صوفی کی قبر کی مٹی کھانا قرار دیں جس کے کھانے کا حکم انہیں بقول خود نبی ﷺ نے ہی سینکڑوں سال بعد دیا تھا![3]

☜ مثنوی روم کو کلامِ الٰہی سمجھیں، اسے ''مثنوی شریف'' کہیں اور اس کے درس کے لیے فرمائیں کہ ''آؤ بھائی مثنوی کی تلاوت کرلیں''★[4] اور اس کے ختم پر اس کے لکھنے والے ''مولانا روم'' کی نیاز دے کر شربت بھی بانٹیں![5]

☜ دوات زمین پر پٹک دیں تو سیاہی سے ''اللہ'' کا نقش بن جائے، پھر فرمائیں کہ تصرفِ حق کا اثر غیر جاندار میں ہے تو جاندار میں کیوں نہ ہو، حسین بن منصور حلاج کے خون

---

(1) سری سقطی و جنید بغدادی: کشف المحجوب، صفحہ ۲۰۹، ۲۱۰ / شاہ ولی اللہ کے والد شاہ عبدالرحیم اور تایا ابوالرضا محمد: انفاس العارفین، صفحہ ۴۷، ۱۴۲/حکایات اولیاء، حکایت نمبر ۶، صفحہ ۱۸/یوسف بنوری کے والد زکریا صاحب: بینات، اگست ۱۹۷۵ء، صفحہ ۲، وغیرہ

(2) ممتاز دینوری: عوارف المعارف، صفحہ ۲۱۱
(حالانکہ احادیث میں ساز کی، جو قوالی کا جزو لازم ہے، سخت ممانعت ہے جس کا بیان آگے آرہا ہے)

(3) فقیہ کبیر احمد بن موسیٰ: جمال الاولیاء، صفحہ ۱۱۴

(4) حاجی امداد اللہ: معارف الاکابر، صفحہ ۱۲۰

★ گویا کہ یہ کلام پاک ہے جیسا کہ ایک صوفی کا قول اس مثنوی کے متعلق زبان زد عام ہے کہ
ع مثنوی مولوی و معنوی ..... ہست قرآں در زبانِ پہلوی (یعنی یہ فارسی زبان میں قرآن ہے)!
یاد رہے کہ یہ وہی ''مثنوی مولانا روم'' ہے جس کے دفتر پنجم میں کنیزوں وغیرہ کے انتہائی فحش اور اخلاق سوز واقعات لکھے گئے ہیں جن کو کوئی حیادار انسان بیان کرنا تو کجا پڑھنا بھی گوارا نہ کرے۔ من شاء فلیرجع الیہ
یہ فحش کتاب ان مسلک پرستوں کے نزدیک واقعی قرآن کا درجہ رکھتی ہے جس کا ثبوت اس بات میں ملتا ہے کہ اشرف علی تھانوی صاحب نے نبی ﷺ کی قبر پر تعمیر گنبد کو جائز ٹھہرانے کے لیے فتویٰ دیتے ہوئے اس کا جواز کشید کیا جس کی دلیل کے لیے انہیں اللہ کی کتاب تو نہیں ملی بلکہ اسی مثنوی کو ہاتھ میں لے کر دعاء کی کہ دلیل مل جائے اور انہیں اپنے مطلب کے اشعار مل گئے۔ (امداد الفتاویٰ: صفحہ ۵۱۰)

(5) امداد المشتاق، صفحہ ۸۷

سے بھی "انا الحق" (میں اللہ ہوں) کا نقش بن گیا تھا، لہٰذا وہ حق پر تھا اور اس کو قتل کرنے والے نادان تھے![1]

☜ آدم علیہ السلام کو سجدہ کرنے والے فرشتوں کو عین اسی حالت سجدہ میں دیکھ لیں![2]

☜ یہ بھی بتادیں کہ کتنا زندہ رہیں گے اور کتنی اولاد ہوگی اور ماں کے پیٹ سے اس کی بات بھی سن لیں![3] جبکہ اللہ نے قرآن میں یہ فرمایا ہے کہ "اللہ ہی کو خبر ہے کہ رحم مادر میں کیا ہے، اور کسی کو نہیں معلوم کہ کل وہ کیا کرے گا، اور نہ ہی یہ بات کہ وہ کہاں مرے گا۔ بیشک اللہ جاننے والا اور خبر رکھنے والا ہے۔" (لقمان:۳۴)

☜ اللہ تو یہ فرمائے کہ (مفہوم): جس کی جتنی عمر لکھ دی گئی اس میں کمی وبیشی نہیں ہو سکتی (فاطر: ۱۱) مگر صوفی لوگ یہ قدرت رکھتے ہیں کہ انسان کی عمر جانور کو اور جانور کی انسان کو لگا دیں![4]

☜ بکری کے بچے کو جان سے مار دیں اور پاؤں لگا کر دوبارہ زندہ کر دیں![5]

☜ مرید کے ظاہر وباطن تمام اسرار سے پوری واقفیت حاصل ہوتی ہے![6]

☜ اللہ کا فرمان ہے کہ "زمین وآسمان میں غیب اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا" (سورۃ النمل ۶۵) مگر یہ لوگ مریدوں کی ہر ڈھکی چھپی بات حتیٰ کہ ان کے گھروں کے حالات تک سے واقف ہونے کا دعویٰ کریں!★[7] اور کسی بھی وقت غیر حاضر نہ رہیں بلکہ ہر آن ان کے ساتھ موجود رہیں خواہ وہ خلوت محارم جیسے حیا طلب ذاتی فعل کا وقت ہی کیوں نہ ہو![8]

---

(1) عبدالقدوس گنگوہی: بوادر النوادر، صفحہ ۳۹۷

(2) مجدد الف ثانی : مبداء ومعادمنسلکہ مکتوبات امام ربانی جلد۲صفحہ۲۶۷

(3) شاہ ولی اللہ کے والد شاہ عبدالرحیم صاحب : انفاس العارفین، صفحہ ۱۰۶

(4) شاہ ولی اللہ کے والد شاہ عبدالرحیم صاحب : انفاس العارفین ، صفحہ ۱۰۳

(5) شاہ عبداللہ : اخبار الاخیار، صفحہ ۲۹۶/دارالعلوم دیوبند کا رسالہ "دارالعلوم" جنوری ۱۹۵۸ء، صفحہ ۳۲

(6) جنید بغدادی : کشف المحجوب، صفحہ ۲۷۰ / شاہ ولی اللہ کے تایا ابوالرضا محمد: انفاس العارفین، صفحہ ۱۵۰

(7) عبدالقادر جیلانی : اخبار الاخیار، صفحہ ۳۴

★ غیب دانی کے واقعات تو ان صوفیوں کے اس قدر افراط سے ہیں کہ اللہ کی پناہ! ان واقعات کو پڑھ کر پتہ چلے گا کہ غیب تو ان کے لیے غیب ہی نہیں ہے، ہر چیز بالکل عیاں ہے جیسے چشم دید ہو: ادھر کسی کے دل میں کوئی ذرا سا بھی خیال آیا، خواہ وہ سامنے ہو یا ہزاروں میل دور، ان پر بالکل ظاہر ہو گیا، کوئی چیز چھپی ہوئی نہیں!

(8) ملفوظات: حصہ دوم، صفحہ ۵۶

- اللہ سے دعا کریں کہ بہشت میں جو ان کا رفیق ہو گا وہ دکھا دیا جائے تو بکریاں چرانے والی ایک عورت کا نام پتہ بتایا جائے۔ یہ اس سے ملنے جائیں تو اس عورت کو نماز میں مشغول اور اس کی بکریوں کو بھیڑیوں کے ساتھ چرتا دیکھیں؛ اور سلام پھیر کر وہ انجانی عورت ان کا نام لے کر کہے کہ اب جاؤ، ملنے کا وعدہ تو بہشت میں ہے![1]
- میلوں دور موجود دوسرے صوفی سے پردہ کرنے کے لیے جلتے تنور میں کود کر اس کا منہ بند کر دیں اور بعد میں صحیح سلامت باہر بھی نکل آئیں![2]
- اگر ان کا ساتھی پانی کے پیالے میں ہاتھ ڈال کر مچھلی نکال کر انہیں اپنی کرامت سے تحفہ دے تو یہ دہکتے تنور میں ہاتھ ڈال کر مچھلی نکال کر دکھا دیں![3]
- چادر دھو کر سکھانے کے لیے بلند درخت کو کہیں کہ پست ہو جا تو وہ فی الفور پست ہو جائے اور یہ اس پر چادر پھیلا دیں تو پھر بلند ہو جائے اور اگر کوئی ایسا کر دینے میں شک کرے تو اس کے سامنے دوبارہ درخت کو پست ہونے کے لیے کہیں اور وہ فوراً پست ہو جائے اور یہ اس پر سے اپنی چادر اتار لیں![4]
- دریا میں سوئی پھینک کر دریا کی مچھلیوں کو لانے کا حکم دیں اور فوراً ہی ایک لاکھ مچھلیاں سونے کی سوئیاں منہ میں دبائے دریا سے اوپر نکل آئیں، اور یہ ان میں سے اپنی سوئی لے لیں![5]
- دریا پر مثل زمین چلیں![6] ہوا میں اڑیں! فضا میں معلق مصلے پر نماز پڑھیں![7]
- کتے پر نظر ڈالیں اور اس کو صاحب کمال کر دیں![8]

---

(1) بہشتی زیور حصہ ششم، باب ۹۲، صفحہ ۴۰
(2) عائشہ بخاری : آئینۂ سلوک، صفحہ ۲۸۶
(3) ابوالحسن خرقانی : قصص الاولیاء از عالم فقری، صفحہ ۱۸۷
(4) بی بی بڑی : حدیقۃ الاولیاء، صفحہ ۲۴۲
(5) ابراهیم بن ادھم : مجلسِ صوفیہ، صفحہ ۲۵۲
(6) جنید بغدادی : ملفوظات رضا خان بریلوی، صفحہ ۱۱۷
(7) عبد القادر جیلانی : کرامات غوث الاعظم، صفحہ ۳۷
(8) جنید بغدادی : امداد المشتاق، صفحہ ۱۰۲

- جب چاہیں جانور کی صورت اختیار کر لیں، جب چاہیں انسانی روپ دھار لیں![1]
- چاہیں تو پگھل کر پانی بن جائیں ![2]
- مریض پر ہاتھ پھیر کر مرض سلب کر لیں![3]
- اپنی پیدائش سے بھی سینکڑوں سال پہلے ہونے والی معراج النبی ﷺ میں آکر موسیٰ علیہ السلام سے گفتگو کریں![4] اور اس موقع پر نبی ﷺ اگر عرش کو بہت اونچا پاکر نہ چڑھ سکیں تو فوراً وہاں حاضر ہو جائیں اور اپنے کندھے پر سوار کر کے نبی ﷺ کو عرش پر پہنچا دیں ![5]
- "شہید" ہو کر دنیا میں واپس آجائیں اور گزشتہ و آئندہ کی خبر کے ساتھ بیمار بیٹی کو اس کی موت کا وقت بھی بتا دیں![6] حالانکہ مسلم کی روایت ہے کہ کوئی بھی شخص جنت میں جاکر دنیا میں آنے کی آرزو نہیں کرے گا چاہے ساری دنیا اسے دے دی جائے مگر شہید کہ وہ آرزو کرے گا کہ دنیا میں جائے اور دس بار اللہ کی راہ میں جان دے، کیونکہ وہ شہادت کے اعزاز کو دیکھ چکا ہوتا ہے۔ شہدائے احد کی شدید خواہش کے باوجود اللہ نے انہیں دنیا میں نہیں لوٹایا۔[7]

قرآن میں یہ بھی ہے کہ (مفہوم):

"اہل جنت ہمیشہ وہاں رہیں گے اور کبھی وہاں سے نکلنا نہ چاہیں گے" (الکہف:۱۰۸)

"مرنے کے بعد صرف قیامت میں ہی زندہ ہوں گے" (المومنون ۱۵،۱۶)

"مرنے والوں اور دنیا والوں کے درمیان قیامت تک کے لیے ایک آڑ ہے" (المومنون ۱۰۰)

مگر ان آیات و احادیث کا اطلاق ان صوفیوں پر نہیں ہوتا! دین تصوف ہے ہی قرآن و حدیث سے دور کوئی اور دین جس کے ماننے والے مر کر بھی نہیں مرتے، ان کے درمیان کوئی رکاوٹ حائل نہیں ہوتی، جب چاہیں آئیں جائیں، پورا اختیار حاصل ہے !

---

(1) امداد المشتاق : صفحہ ۱۱۰
(2) عبدالقدوس گنگوہی: "دارالعلوم"، جنوری ۱۹۶۰ء، صفحہ ۴۲
(3) ابن المعلاء: کشف المحجوب، صفحہ ۵۴۴
(4) امام غزالی: امدادالمشتاق، ۹۲
(5) عبد القادر جیلانی: کرامات غوث الاعظم، صفحہ ۲۶
(6) شاہ عبد الرحیم کے والد: انفاس العارفین، صفحہ ۸۲، ۸۳
(7) صحیح مسلم: جلد۵ کتاب الامارات، باب فضل الشهادة فی سبیل اللہ صفحہ ۱۵۷ و باب فی بیان ان ارواح الشهداء فی الجنة، صفحہ ۱۶۲

- موت کا ایک وقت معین ہے اور جب وہ آ جائے تو ایک لمحے کی کمی بیشی نہیں ہو سکتی۔ یہ اللہ کا اٹل قانون ہے! [1] مگر صوفیاء اس قانون سے بھی بری ہیں، ملک الموت انہیں اختیار دے دیتا ہے کہ حضرت چاہیں تو مر جانا پسند فرمائیں اور اگر جینا چاہیں تو خوشی سے ابھی اور جئیں![2]
- غیب ان پر پورا کھل جاتا ہے اور اللہ کو فرشتوں کو حکم دیتے ہوئے دیکھ لیتے ہیں![3]
- چار کروڑ سال کے احوال ان پر ایک لمحے میں ظاہر ہو جاتے ہیں![4]
- بیٹھے بیٹھے سینکڑوں میل دور مقید مرید کی زنجیریں توڑ کر پیروں پر سوار کرا کے لے آئیں![5]
- خرقے کے اندر ہی سے غائب ہو کر تیس ہزار سال کی مسافت کا سفر چند منٹوں میں طے کر لیں اور سروے کر کے واپس بھی آ جائیں![6]
- تمام حجابات اٹھا کر کعبے کو نظروں کے سامنے لے آئیں![7] اجمیر سے ہر شب طواف کعبہ کو جائیں اور فجر سے پہلے واپس بھی آ جائیں![8] بلکہ کعبہ خود اجمیر آ جائے![9]
- غیر اللہ کی نذر و نیاز اللہ نے قرآن میں حرام ٹھہرائی ہے[10] مگر یہ لوگ شوق ور غبت سے نذر و نیاز کریں!
- نبی ﷺ کی نیاز کچھ نہ میسر ہونے پر چنے اور چینی پر ہی دے ڈالیں اور دیکھ بھی لیں کہ نبی ﷺ نے پسند فرمائی، شوق سے خود بھی کھائی اور صحابہ رضی اللہ عنہم کو بھی کھلائی![11] معاذ اللہ

---

(1) سورۃالانعام: ۶۱/ الاعراف: ۳۴/یونس: ۴۹/ النحل: ۶۱/ المنٰفقون: ۱۱/ نوح: ۴
(2) شاہ عبد الرحیم: انفاس العارفین، صفحہ ۸۴
(3) شاہ عبد الرحیم: انفاس العارفین، صفحہ ۶۷
(4) شاہ عبد الرحیم: انفاس العارفین، صفحہ ۶۷
(5) خواجہ عثمان ہارونی: دلیل العارفین، صفحہ ۲۴
(6) خواجہ مودود چشتی: دلیل العارفین، صفحہ ۲۶
(7) خواجہ معین الدین چشتی: ایضاً ،صفحہ ۲۶/ عبد القادر جیلانی: کرامات غوث الاعظم، صفحہ ۸۶
(8) خواجہ معین الدین چشتی: فوائدالسالکین (ہشت بہشت) صفحہ ۲۶
(9) مودود چشتی: ایضاً، صفحہ ۲۶
(10) سورۃالبقرۃ آیت: ۱۷۳ ، المائدہ: ۳،الانعام: ۱۴۵ اورالنحل: ۱۱۵
(11) انفاس العارفین، صفحہ ۷۶

☜ دنیا و آخرت کے مواخذے کے خیال سے صحابہ کرام ﷺ پر لرزہ طاری ہو جائے اور نبی ﷺ اپنی پھوپھی، بیٹی اور دوسرے رشتے داروں کو اس سے خبردار بھی کریں[1] مگر یہ لوگ اس سے برآت حاصل کرلیں![2]

☜ مریدوں کو جنت کی گارنٹی دیدیں![3] اور ان سے فرمائیں کہ

مریدی هم وطب واشطح وغنی ..... وافعل ما تشآء فالاسم عالی[4]

(اے میرے مرید! سرشار عشق ہو اور خوش رہ اور بے باک ہوجا اور خوشی کے گیت گا اور جو چاہے کر کیونکہ میرا نام بلند ہے)!

بلکہ یہاں تک فرمائیں کہ جس نے مجھ سے بیعت نہ کی ہو نہ خرقہ پہنا ہو لیکن اپنی نسبت میری طرف کرے گا(یعنی قادری بن جائے گا) حق تعالیٰ اُس کو قبول فرمائے گا، اُسکے گناہ بخش دے گا اور وہ میرے مریدوں میں سے ہی سمجھا جائے گا۔ جو میرے مدرسے کی طرف سے گزرا یا اس نے میرا منہ دیکھا یا میرا نام سنا اور خوش ہوا، اُس پر سے تا روزِ قیامت عذاب دور کر دیا جائے گا![5]

☜ اپنی کملی کے ریشوں سے لٹکنے والے مریدوں کو حشر کے مراحل طے کرا کر جنت میں لیجائیں![6]

☜ اگر ان کا مرید قبر میں ''تیرا رب کون؟ تیرا نبی کون؟ تیرا دین کیا ہے؟'' کے جواب میں انہی کا نام لیتا رہے تو اس کی مغفرت ہو جائے![7]

☜ مشرکوں کے لیے اللہ تعالیٰ نے اپنی سچی کتاب قرآن مجید میں واضح فرمادیا ہے کہ (مفہوم) ان پر جنت حرام ہے اور ان کا ٹھکانہ جہنم کی آگ ہے اور ان کا کوئی مددگار بھی نہ ہو گا

---

(1) صحیح مسلم: جلد۱، کتاب الایمان، باب من مات علی الکفر، صفحہ ۳۴۷
(2) شاہ ولی اللہ: فیوض الحرمین، صفحہ ۲۳۳
(3) عبدالقادر جیلانی: اخبار الاخیار، صفحہ ۳۸
(4) کرامات غوث الاعظم، صفحہ ۳۱
(5) خزینۃ الاصفیاء جلد ۱، صفحہ ۱۶۴
(6) دلیل العارفین صفحہ ۲۳
(7) کرامات غوث الاعظم: صفحہ ۹۸

(المائدۃ:۷۲) لیکن اس آیت کا بھی ان پر اطلاق نہیں ہوتا اور وہ اپنے ہندو مریدوں کو بھی بچا لیتے ہیں، اور آگ ان کا ایک بال بھی نہیں جلا پاتی![1]

- ان کے مرید پر اعتراض کرنے والے کے ٹکڑے ٹکڑے ہو جائیں، لوگوں کی طرف سے عرض معروض کرنے پر یہ توجہ فرمائیں اور وہ ٹھیک ہو جائے![2]
- مریدوں سے خود کو سجدہ کرائیں، پیروں کو بوسے دلوائیں اور اسے رفع درجات کا سبب قرار دیں![3]
- اپنی خانقاہ کے اوپر سے اڑنے والے گستاخ کو نیچے گرا کر ہاتھ پیر توڑ کر سزا دیں![4]
- چھت کریدتے چوہے کو دیکھیں اور اسے ریزہ ریزہ کر ڈالیں![5] اڑتی چڑیا پر نظر کریں اور وہ پرزہ پرزہ ہو جائے![6] چیل اگر مجلس کے اوپر سے چیخ کر گزر کے خلل ڈالے تو ہوا کو حکم دیں کہ اسکا سر تن سے جدا کر دے اور یہ فرماتے ہی اس کا سر کٹ جائے اور وہ گر کر مر جائے![7]
- قرآن میں اللہ مومنوں کو حکم دیتا ہے کہ (مفہوم):

"اپنے رب کی بخشش اور جنت کی طرف لپکو جس کا عرض آسمانوں اور زمین کے برابر ہے اور جو متقیوں کے لیے بنائی گئی ہے" (آل عمران ۱۳۳)،

"جو ان لوگوں کے لیے بنائی گئی ہے جو اللہ پر اور اس کے رسولوں پر ایمان لاتے ہیں۔ یہ اللہ کا فضل ہے جسے چاہے عطا کرے" (الحدید: ۲۱)

لیکن یہ لوگ بیان کرتے ہیں کہ اللہ انہیں جنت میں جانے کا حکم دے گا اور یہ انکار کر دیں گے![8]

---

(1) کرامات غوث الاعظم: صفحہ ۹۸
(2) احمد سرہندی: جواہر مجددیہ ملحق بمکتوبات، دوسرا جوہر، صفحہ۴۷
(3) ابوالخیر ابوسعید: فوائد الفؤاد (ہشت بہشت)، صفحہ۲۳۵
(4) عبد القادر جیلانی: ، ایضاً، صفحہ ۴۵
(5) عبدالقادر جیلانی: اخبارالاخیار، صفحات ۳۶، ۳۷
(6) عبدالقادر جیلانی: اخبارالاخیار، صفحہ ۳۷
(7) کرامات غوث الاعظم: صفحہ ۶۵
(8) معروف کرخی: فوائدالفؤاد، ۲۴

☜ قرآن کی متعدد آیات میں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اتباع کا حکم عام دیا گیا ہے؛ محدثین نے اعتصام بالکتب و السنة کے ابواب باندھ کر کتاب و سنت سے تمسک کے متعلق نبی ﷺ کے کئی ارشادات نقل کیے ہیں؛ لیکن صوفی صاحب کے پاس خصوصی طور پر آ کر نبی ﷺ چار مسالک میں سے کسی ایک کی اتباع کی وصیت فرمائیں![1]

☜ قرآن و حدیث کے علم کو "حق" کی مشغولیت میں رکاوٹ سمجھیں![2] بلکہ اسے بندگی کی راہ میں رکاوٹ قرار دیں! ★ [3]

☜ فرشتے ان سے ملاقات کے لیے آئیں،[4] ان کے ارد گرد چلیں، ان کی مجلس میں بیٹھیں، بلکہ تمام انبیاء اور اولیاء اپنے جسموں اور روحوں کے ساتھ ان کے وعظ میں بیٹھیں![5]

☜ جنات بھی ان کے وعظ میں شرکت فرمائیں![6]

☜ مجلسِ وعظ میں جیسے ہی فرمائیں کہ قدمی هذه علی رقبة کل ولی الله "میرا یہ قدم ہر ولی اللہ کی گردن پر ہے" تو اسی وقت مجلس میں موجود سو شیوخ اپنی گردنیں جھکا دیں، اللہ تعالیٰ آپ کے قلب پر تجلی ڈالے، نبی ﷺ بہ نفسِ نفیس ملائکہ کی ایک جماعت کے جلو میں اور تمام ارواح اور تمام اولیاء کے سامنے تشریف فرما ہوں اور آپ کو خلعت پہنائیں، فضا میں ملائکہ اور رجال غیب کی جماعتیں صف بستہ حاضر ہوں اور زمین پر کوئی "ولی اور بزرگ" ایسا باقی نہ رہے جو آپ کے سامنے اپنی گردن نہ جھکائے![7]

---

(1) شاہ ولی اللہ: فیوض الحرمین، صفحہ ۲۲۷

(2) ابوالخیر ابوسعید: فوائد الفؤاد، صفحہ ۹۰

(3) امام غزالی: کیمیائے سعادت، صفحہ ۱۵

★ صوفیوں کے علم و فضل کے بلند بانگ دعوے کیے جاتے ہیں، جس کی مالا یہ مسلک پرست جپتے رہتے ہیں جبکہ حقیقت بالکل اس کے برعکس تھی۔ علوم قرآنی سے ان کے بغض و بیزاری پر بیسیوں حوالوں کے لیے ملاحظہ فرمایئے ماہنامہ اشراق، لاہور، بابت فروری ۱۹۹۲ء۔

(4) شاہ عبدالرحیم: انفاس العارفین، صفحہ ۸۳

(5) عبدالقادر جیلانی: اخبار الاخیار، صفحہ ۳۲، ۳۵

(6) انفاس العارفین: صفحہ ۸۷

(7) عبدالقادر جیلانی: سفینۃ الاولیاء / سکینۃ الاولیآء: صفحہ ۱۵، ۱۴

☜ اللہ کی طالب جماعت سے کہدیں کہ میں ہی تمہارا مطلوب ہوں![1]

☜ گزشتہ صفحات میں عنوان کے تحت قرآن و حدیث کے ذریعے بتایا گیا تھا کہ قیامت سے پہلے اللہ کو کوئی نہیں دیکھ سکتا اور انبیاء علیہم السلام کو اس کی تمنا ہی رہی۔ مگر وہی اللہ اپنے چہرے سے سارے حجابات ہٹا کر ان سے ملاقات کرتا ہے، بلکہ خود ان کے گھر ہی تشریف لے آتا ہے![2]

☜ فرمائیں کہ ''موسیٰؑ نے چاہا کہ اللہ کو دیکھیں لیکن میں نے یہ خواہش نہیں کی بلکہ خود اللہ نے چاہا کہ وہ مجھے دیکھے '' ! اور یہ کہ ''میں ہی لوحِ محفوظ ہوں!.....میری پکڑ اللہ کی پکڑ سے بھی زیادہ سخت ہے! ...... اگر تم ایک بار مجھے دیکھو گے تو یہ تمہارا اپنے رب کے دیکھنے سے ستر درجہ بہتر ہے۔''![3]

☜ اپنے اسماء صفات پر غور فرمائیں تو وہ چار ہزار بلکہ لا محدود نکلیں (جبکہ اللہ تعالیٰ کے تو صرف ۹۹ ہی بتائے گئے ہیں)، اور ایک جہاں پیدا کریں دوسرا ہلاک کریں![4] یعنی خالق بھی ہو جائیں، مالک بھی! محی بھی اور ممیت بھی! سبحان اللہ الملک القدوس

☜ یہ اللہ ہی کی صفت ہے کہ اسے نیند بلکہ اونگھ بھی نہیں آتی (البقرۃ:۲۵۵)، مگر یہ لوگ بھی بیس بیس سال بغیر سوئے گزارنے کے دعوے کرتے ہیں![5]

☜ فرمائیں کہ میرے وسیلے سے مانگو ملے گا، مجھے مصیبت میں پکارو دستگیری ہوگی اور مصیبت دور ہو جائے گی![6] جو کوئی شخص مصائب اور مشکلات میں مجھے پکارتا ہے اس کی مصیبت اور مشکل فوراً دور کر دی جاتی ہے![7]

---

(1) شاہ عبدالرحیم: انفاس العارفین، صفحہ ٦۵

(2) شاہ عبدالرحیم: انفاس العارفین، صفحہ ٦۵

(3) بایزیدبسطامی: مطالعہ تصوف ،صفحہ ۴۱۷

(4) ابوالرضا محمد: انفاس العارفین، صفحہ ۱۵۴

(5) ابوالرضا محمد: انفاس العارفین، صفحہ ۱۵۴

(6) عبدالقادرجیلانی: کرامات غوث الاعظم، صفحہ ۳۹

(7) عبدالقادرجیلانی: زبدۃ الآثار، صفحہ ۱۵

☜ خود کو ماوراء العقل قرار دیں![1] (واقعی ان کی باتیں عقل سے ورآء ہیں!) فرمائیں کہ میری نظر لوح محفوظ میں ہے![2]

☜ جب تک یہ اپنی مہر لگا کر نبی ﷺ کو چٹھی نہ دیں تو کوئی شخص ولی نہیں بن سکتا، گویا ولایت ان کی منظوری پر موقوف ہے![3]

☜ کوئی اپاہج اگر ان کے وسیلے سے دعا کرے تو فوراً تندرست ہو جائے![4]

☜ اللہ کا پاک کلام بلا وضو پڑھا جاسکتا ہے جس میں کسی کا کوئی اختلاف نہیں۔ دورانِ تلاوت اللہ کا نام بھی لازمی بارہا آئے گا جسے بے وضو لینے میں کوئی حرج نہیں، لیکن ان صوفی صاحب کا نام جو بے وضو لے تو اس کا سر تن سے جدا ہو جائے![5] بلکہ اللہ رب العزت بھی ان کے نام کی عزت کرے! [6]

☜ مٹی پر اگر ان کا نام پڑھ کر دشمن کی طرف پھینکی جائے تو وہ فوراً اندھا ہو جائے![7]

☜ اللہ تعالیٰ قرآن میں فرماتا ہے کہ لَا تَبْدِيْلَ لِكَلِمَاتِ اللهِ (یونس: ۶۴/ الانعام: ۳۴، ۱۱۵ / الکھف: ۲۷)، یعنی (مفہوم) اللہ کی بات تبدیل نہیں ہوتی۔

حدیث میں بھی نبی ﷺ کا ارشاد ہے کہ رُفِعَتِ الْاَقْلَامُ وَجُفَّتِ الصُّحُفُ[8]

''تقدیر کے لکھنے والے قلم اٹھا لیے گئے ہیں اور صحیفے خشک ہو گئے ہیں''

یعنی اب تقدیر کے لکھے میں تبدیلی ممکن نہیں، لیکن ان موصوف کو اتنی قدرت حاصل ہے کہ تقدیر کے لکھے ہوئے کو بھی بدل ڈالیں![9]

---

(1) عبدالقادرجیلانی: کرامات غوث الاعظم، صفحہ ۳۳
(2) عبدالقادرجیلانی: کرامات غوث الاعظم، صفحہ ۱۱۵
(3) عبدالقادرجیلانی: کرامات غوث الاعظم، صفحہ ۱۰۸
(4) فضائل اعمال (فضائل نماز) : صفحہ ٦٧
(5) کرامات غوث الاعظم: صفحہ ۹۴
(6) کرامات غوث الاعظم: صفحہ ۹۴
(7) کرامات غوث الاعظم: صفحہ ۱۱۲
(8) جامع ترمذی: جلد ۲، ابواب صفة القیٰمة، صفحہ ۱۲۵
(9) کرامات غوث الاعظم: صفحہ ۹۳

☜ عصر اور مغرب کے درمیان پورا قرآن لوگوں کی فرمائش پر کھڑے کھڑے سنا دیں!(1)

☜ مہینوں بغیر کھائے پیئے، سانس لیے، بھوسے میں دب کر گزار دیں!(2)

☜ غزوۂ خندق کے موقعہ پر نبی ﷺ نے جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے ایک بکری کے بچے اور چند سیر گیہوں سے پوری جماعت کی ضیافت فرمائی۔(3) اسی طرح ابو طلحہ و اُمِ سلیم رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی چند روٹیوں سے ستّر اسّی آدمیوں کو پیٹ بھر کر کھلا دیا۔(4) یہ دونوں واقعات نبی ﷺ کے معجزات تھے؛ لیکن یہ صوفی بھی محض آدھی پیالی کھانے سے حاضرین مجلس کی ضیافت فرمادیں اور پھر بھی بچ رہے!(5)

جیسا کہ پہلے قرآن وحدیث کے حوالے سے بتایا گیا کہ مرنے کے بعد زندگی کی کوئی حِس بھی مردے میں باقی نہیں رہتی اور وہ دنیا اور دنیا والوں کے احوال، اقوال وافعال سے قطعی لا علم اور بے خبر رہتا ہے کیونکہ اس کے اور دنیا کے درمیان ایک برزخ یعنی آڑ اور رکاوٹ حائل ہو جاتی ہے جو روز قیامت سے پہلے ختم نہیں ہو سکتی۔ لیکن دنیائے تصوف ان سب پابندیوں سے مستثنیٰ نظر آتی ہے۔ ان کے مردے تمام حواس رکھتے ہیں! بلکہ قبر میں جا کر تو ان کی صلاحیت میں بے پناہ اضافہ ہو جاتا ہے! وہ دنیا اور دنیا والوں کی باتیں سنتے ہیں! انہیں جواب دیتے ہیں یعنی ان سے باتیں کرتے ہیں! ان کے اعمال ملاحظہ کرتے ہیں!...... یہ بات ہر مسلک کی کتابوں میں ایک فیشن کے طور پر ملتی ہے کہ مرنے کے بعد متوفی اپنے کسی تعلق دار کے خواب میں آکر اپنے بخشے جانے کی نوید دیتا ہے! اس دنیائے تصوف کے کیسے کیسے لطیفے سامنے آتے ہیں:

---

(1) شاہ اسماعیل دھلوی: حکایات اولیاء، حکایت نمبر ۵۳ صفحہ ۶۱

(2) خواجہ ادریس: انفاس العارفین، صفحہ ۲۶

(3) صحیح بخاری: جلد۲، کتاب المغازی، باب ۴۹۸ غزوۃ الخندق، صفحہ ۶۱۳

(4) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب المناقب، باب ۳۷۸ علامات النبوۃ، صفحہ ۳۹۶

(5) خواجہ خرد: انفاس العارفین، صفحہ ۳۹

☜ پیچھے قرآنی آیات نقل کی گئی تھیں کہ کسی کو اپنی موت کا علم نہیں۔ مگر یہ لوگ جانتے ہیں اور بتادیتے ہیں کب کس وقت مریں گے![1] مرنے کے بعد تختۂ غسل پر قہقہے لگانا شروع کردیں! غسال کا انگوٹھا پکڑلیں![2] مردے کو غسل دیتے وقت ہوا چلنے سے چادر اڑنے اور ستر کھل جانے کا خطرہ ہوتو مردے صاحب ہاتھ اٹھا کر چادر پکڑلیں![3] جب جنازے پر کچھ اشعار پڑھے جائیں تو حالت وجد میں کفن سے ہاتھ نکال کر بلند کردیں![4]

☜ معترضہ کے گھر کے سامنے جنازہ پہنچنے پر کفن میں سے منہ نکال کر اسے بتادیں کہ ان کا خاتمہ اچھا ہوا ہے![5] قبر میں رکھتے ہی آنکھیں کھولدیں اور بتائیں کہ مرا نہیں بلکہ ایک مکان سے دوسرے مکان انتقال کرگیا ہوں![6]★ کفن چور کفن چوری کرنے آئے تو اسکا ہاتھ پکڑلیں![7] اپنی قبر سے درخواست کریں کہ انہیں قرآن پڑھ کر سنایا جائے![8]

☜ اگر انہیں اپنے مردہ پیر کی قبر یاد نہ آئے تو وہ خود قبر کے اندر سے پکار کر بتادیں، ان سے باتیں کریں، قرأت سنیں اور غلطیوں کی تصحیح بھی فرمائیں![9] مرید ان کی قبر پر آکر سورۂ ھود کی تلاوت کرتے ہوئے آیت پڑھے: فَمِنۡهُمۡ شَقِىٌّ وَّ سَعِيۡدٌ (پس ان لوگوں میں بعض بدبخت ہیں اور بعض نیک بخت) تو فوراً قبر سے قاری کو پکاریں اور وہ سن بھی لے کہ:

یا کمال لیس فینا شقی (اے کمال! ہم میں کوئی بدبخت نہیں ہے)![10]

---

(1) فضائل صدقات، صفحہ ۶۶۰
(2) فضائل صدقات: صفحہ ۶۶۰
(3) ابنِ رضا خاں بریلوی: فیضان سنت، صفحہ ۱۹۷
(4) نظام الدین اولیاء: اشرف الحکایات، صفحات ۲۰، ۴۵
(5) جنید بغدادی: معارف شمس تبریز، صفحہ ۲۱۴
(6) فضائل صدقات: صفحہ ۶۶۰
★ شاید اسی لیے وفات، موت، میت، فوتگی، مرنے کے بجائے یہ غلط لفظ "انتقال کرنا" عام ہوگیا ہے۔
(7) اشرف الحکایات، صفحہ ۶۵
(8) شاہ عبدالرحیم، انفاس العارفین: صفحہ ۸۱
(9) سید عبداللہ: انفاس العارفین، صفحہ ۳۶
(10) احمد عطاء اللہ سکندری: اکمال الشیم، صفحہ ۸۳

☜ مرنے کے بعد خواب میں آئیں، اونٹ والے سے اونٹ کا سودا کر لیں اور اسے نحر بھی کر دیں۔ اونٹ والا بیدار ہو تو اونٹ نحر شدہ ملے![1]

☜ یہ اپنے زائرین کے لیے ان کی فرمائش پر دوزخ سے خلاصی کی دعا کریں تو اسی رات ان پر اوپر سے پرچہ گرے جس میں بسم اللہ کے بعد لکھا ہو کہ ہم نے منظور کیا اور ہمارے یہاں اور بھی نعمتیں ہیں![2]

☜ اگر مرید ان کے عرس کے دن نہ پہنچ سکے تو دو دن تک قبر سے پردہ اٹھا اٹھا کر وہاں موجود مراقبین سے اس کے لیے پوچھتے رہیں اور فرمائیں کہ "کتنی ہی منزل پر کوئی شخص میرے مزار پر آنے کا ارادہ کرے میں اس کے ساتھ ہوتا ہوں، اس کی حفاظت کرتا ہوں"![3] اور جب یہ مرید آکر مزار پر حاضری دے اور اسے وہاں موجود ایک تاجر کی کنیز اچھی لگے تو وہ اسے ھبہ کر دیں، اور اگر مرید دل میں یہ خیال کرے کہ یہ لونڈی تو اس تاجر کی ہے تو تصرف فرمائیں اور وہ تاجر لونڈی کو مزار کی نذر کر دے، صاحبِ مزار کے اشارے پر خدام وہ لونڈی مرید کو دیدیں اور صاحبِ مزار مرید سے فرمائیں کہ "اب دیر کاہے کی ہے، فلاں حجرے میں لے جاؤ اور اپنی حاجت پوری کرو"![4] (استغفر اللہ)

☜ اور ان خرافات کو فخریہ بیان کرنے والا جب اس دنیا سے رخصت ہو تو (معاذ اللہ) نبی ﷺ اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ساتھ اس کے استقبال کے لیے منتظر رہیں![5] اور ایک حاجی کے ہاتھ آبِ زم زم اور مدینے کا عطر ان صاحب کے غسلِ میت کے لیے بھیجیں![6] جناب موصوف کے حافظے کا یہ عالم ہو کہ ان کے دماغ میں آج کے جدید کمپیوٹر ڈیٹابیس (database) کی طرح گزشتہ چودہ سو سال میں لکھی جانے والی متداولہ

---

(1) فضائلِ صدقات: صفحہ ۱۲۷

(2) بہشتی زیور حصہ ششم، باب ۸۹، صفحہ ۳۹

(3) احمد بدوی کبیر: ملفوظات اعلیٰ حضرت، حصہ سوم، صفحہ ۳۰

(4) احمد بدوی کبیر: ملفوظات اعلیٰ حضرت، حصہ سوم، صفحہ ۳۰

(5) رضا خاں بریلوی: فتاویٰ رضویہ، جلد ۲ بحوالہ بریلویت، صفحہ ۱۷

(6) وصایا شریف: صفحات ۱۸، ۱۹

(یعنی مروّجہ) اور غیر متداولہ (یعنی غیر مروّجہ) تمام کتب محفوظ (feed) ہوں اور وہ ان کتابوں کا کوئی بھی جملہ سن کر بغیر کسی غلطی کے بتا سکتے ہوں کہ یہ کس کتاب کی کس جلد کے کس صفحے اور سطر میں لکھا ہے![1]

☜ پورا قرآن ایک مہینے میں اس طرح حفظ کر لیں کہ بس روزانہ تراویح میں ایک پارہ سن کر ہی دہرا لیں![2]

☜ جس طرح اللہ تبارک و تعالیٰ ایک ہی وقت میں اپنی تمام مخلوق کی ہر بات سنتا ہے، اسی طرح ان کو بھی یہ ملکہ حاصل ہو کہ وہ مفتیان سے فتاویٰ، مصنفین سے ان کی تصانیف، سائلین سے سوالات وغیرہ بیک وقت سماعت فرمائیں اور استفتاء کے جوابات کی تصحیح و تصدیق اور اصلاح، مصنفین کی تائید و تصحیحِ اغلاط اور زبانی سوالات کے تشفی بخش جوابات عطا فرمائیں![3]

☜ اپنی موت کے سینکڑوں سال بعد اپنے مرید کی پریشانی سے واقف ہو جائیں اور عالم واقعہ میں تشریف لا کر مرید کے ہاتھ پر لاکھوں روپے کا انتظام کر دیں![4] اپنے مرید کو منکر نکیر سے بچانے کے لیے اس کی قبر میں بھی پہنچ جائیں![5]

☜ عزرائیل علیہ السلام ان کے مرید کی روح قبض کر کے لے جائیں تو یہ ان سے روحوں کا تھیلا چھین کر اس دن کی قبض شدہ ساری روحوں کو آزاد فرما دیں![6]

---

(1) "احکام شریعت" سے ملحقہ تعارف: صفحہ ۲۳، نیز فاضل بریلوی کا حافظہ: صفحہ ۱

(2) احکام شریعت: صفحہ ۲۳

(3) ایضاً: صفحہ ۲۷- لیکن اس حیرت انگیز حافظے کے دعویدار نے جب ایک مشہور حدیث بیان کی تو عبدالرحمٰن فزاری کی جگہ صحابی رسول ﷺ عبدالرحمٰن قاری رضی اللہ عنہ کا نام بطور چور لے کر انہیں کافر اور شیطان بھی کہدیا! (ملفوظات: حصہ دوم، صفحہ ۵۱) شاید ایسا اپنی عادت کی وجہ سے نکل گیا ہوگا کہ بہت سخت زبان استعمال کرتے تھے اور دوسروں کی تکفیر کرنا تو گویا ان کا ایک پسندیدہ مشغلہ تھا۔ ساری زندگی بس یہی کرتے رہے۔

(4) معین الدین چشتی: امداد المشتاق، صفحہ ۱۱۰

(5) خواجہ عثمان ہارونی: راحۃ القلوب (ہشت بہشت)، صفحہ ۴۰

(6) عبدالقادر جیلانی: کرامات غوث الاعظم، صفحہ ۹۳

- وظیفہ پڑھیں اور میت اور قبر کے حال سے واقف ہو جائیں ![1]
- روحیں ان سے ملاقات کرکے کلام کرتی ہیں، ان کی اقتداء میں نماز پڑھتی ہیں ![2]
- جانشین نہ بنائے جانے پر اپنے قاضی باپ کی قبر کھود ڈالی تو ایک دروازہ نظر آیا، اس میں داخل ہوئے تو دیکھا کہ ایک بڑا امیدان ہے اور مکان ہے اور قسم قسم کا سامان ہے، آگے جاکر دیکھا کہ ایک بڑے مکلف تخت پر قاضی صاحب بہت اچھے اچھے کپڑے پہنے ہوئے ہیں مگر داہنی آنکھ میں ایک سانپ چمٹ رہا ہے، بیٹے نے پوچھا ابا تمھاری آنکھ میں کیا ہوا ہے؟ کہا بیٹا ... ..." ![3]
- اپنی وفات کے چھ سو سال کے بعد اپنی اولاد کے خواب میں آکر فرمائیں کہ دریا میرے جسم کو بہا کر لے جانا چاہتا ہے، لہٰذا میری نعش یہاں سے نکال کر فلاں جگہ پر دفن کر دو![4]
- قبر نبوی پر سلام پڑھیں اور نبی ﷺ کا جواب سنیں ![5] سید احمد کبیر رفاعی نے "روضہ اقدس ﷺ پر حاضر ہو کر عرض کیا: السلام علیك یا جدّی وہاں سے جواب آیا: وعلیك السلام یا ولدی" وجد میں آکر شعر پڑھے جن کا مفہوم ہے:

"آپ سے دوری کی حالت میں اپنی روح کو بھیجتا تھا کہ وہ میری طرف سے میری نائب بن کر زمین بوسی کرتی تھی۔ اور اب یہ نوبت ظاہری جسد کے حاضری کی آئی تو اب اپنا دست مبارک دراز کیجیے تاکہ میرے لب اس سے متمتع ہوں"

نبی ﷺ نے اپنا ہاتھ باہر نکالا جسے مسجد میں موجود نوے ہزار آدمیوں نے دیکھا اور "سید صاحب نے دوڑ کر دست شریف کو بوسہ دیا"![6]

---

(1) شاہ ولی اللہ: رسائل شاہ ولی اللہ (الانتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ) جلد ۱، صفحہ ۱۷۱، ۲۰۷ نیز القول الجمیل: صفحہ ۸۵/امداداللہ مہاجرمکی: کلیات امدادیہ (ضیاء القلوب) صفحہ ۲۱

(2) شاہ عبدالرحیم: انفاس العارفین، صفحہ ۸۳

(3) اشرف الحکایات ،صفحہ ۴۷

(4) قاضی قدوۃ الدین: معین الارواح، صفحہ ۱۵۵

(5) البلاغ بابت صفر، ۱۳۹۴ھ، صفحہ ۱۰۰، ۱۰۱

(6) اشرف الحکایات: صفحہ ۲۷

☜ نبی ﷺ خواب میں آ کر ریش مبارک کے دو بال عطا فرمائیں، بیدار ہونے پر ہاتھ میں موجود پائیں ![1] اسی طرح خواب ہی میں نبی ﷺ ایک روٹی عنایت کریں، یہ خواب ہی میں کھانے لگیں، بیدار ہوں تو باقی روٹی ہاتھ میں ہو ![2]

☜ خواب میں نبی ﷺ انکو کھانا کھلائیں اور بیداری پر ہاتھوں سے زعفران کی خوشبو آئے ![3]

☜ نبی ﷺ ان کی قرأت سننے کے لیے صحابہ رضی اللہ عنہم کے ساتھ تشریف لائیں اور سن کر تعریف فرمائیں ![4]

☜ مرتے وقت اگر بچوں کی صغر سنی کی فکر ہو تو فوراً نبی ﷺ عالم بیداری میں آ کر بچوں کی کفالت کی ذمہ داری لے لیں ![5]

☜ بھائی کو آواز دے کر پانی مانگیں تو جبرئیل علیہ السلام آ کر انہیں پانی پلائیں ![6] اور کسی کو تو خود نبی ﷺ فرشتوں کی بہت سی صفوں کے ساتھ آ کر پلائیں ![7]

☜ ۹۷۱ھ میں ان کی پیدائش پر کُل انبیاء اور اولیاء امت جمع ہوں، ان کی والدہ کو مبارکباد دیں، نبی ﷺ ان کے کان میں اذان و تکبیر کہیں، فرشتوں کا ہجوم ہو، اور انبیاء، مرسلین، اولیاء کاملین، ملائک مقربین ستر ہزار جھنڈوں کے ساتھ ان کے فضائل بیان فرمائیں ![8]

☜ بارہ برس پہلے ڈوب جانے والی کشتی میں سوار بارات کو زندہ کر کے دریا سے باہر نکال دیں![9]

---

(1) شاہ عبدالرحیم: انفاس العارفین، صفحہ ۴۷

(2) مفتی شفیع عثمانی: کشکول معرفت، صفحہ ۱۴۹

(3) انفاس العارفین: صفحہ ۱۷

(4) انفاس العارفین: صفحہ ۲۴

(5) شاہ ولی اللہ: حکایات اولیاء، حکایت نمبر۶، ۷، صفحہ ۱۸ / تذکرۃ الرشید حصہ دوم، صفحہ ۲۶۶، ۲۶۷

(6) فضائلِ صدقات حصہ دوم صفحہ ۶۶

(7) فضائلِ صدقات حصہ دوم صفحہ۶۶

(8) مکتوبات مجدد الف ثانی سے ملحقہ جواہر مجددیہ: دوسرا جوہر، جلد ۱، صفحہ ۲۲

(9) عبدالقادرجیلانی: کرامات غوث الاعظم، صفحہ ۱۲۴

☜ ایک عیسائی پادری کے اعتراض کو رفع کرنے کے لیے اس کی فرمائش پر صدیوں پرانی قبر کو ٹھوکر ماری اور مردہ زندہ ہو کر انہیں سلام کر کے باتیں کرنے لگا۔ ''آپ کی یہ شانِ کرامت دیکھ کر وہ پادری اور اس کی ساری گرد قوم جو کئی لاکھ پر مشتمل تھی، علاوہ چند گھرانوں کے، سب کی سب مسلمان ہو گئی''![1] ایک نصرانی پر اپنی فضیلت جتانے کے لیے ایک بہت پرانی قبر میں دفن گوّیے کو عیسیٰ علیہ السلام کے الفاظ قُمْ بِاِذْنِ اللّٰہِ (اللہ کے حکم سے زندہ ہوجا) کے مقابلے میں قُمْ بِاِذْنِیْ (میرے حکم سے زندہ ہوجا) کہہ کر زندہ فرمادیں اور وہ قبر سے گاتا ہوا باہر نکل آئے![2]

☜ مردہ لاش پر عیسیٰ علیہ السلام کی نقل میں قُمْ بِاِذْنِ اللّٰہِ کہیں تو اس میں جنبش بھی نہ ہو اور جب جلال میں آکر ٹھوکر مار کر قُمْ بِاِذْنِیْ کہیں تو وہ فوراً زندہ ہو جائے![3] (اس واقعے میں قرآن کے انکار کے ساتھ ساتھ قارئین توہین رسالت کا پہلو بھی نوٹ فرمائیں)

☜ اور جب خود ''جہانِ فانی سے عالم جاودانی'' تشریف لے جائیں تو فرشتوں کے سوال مَنْ رَّبُّكَ کے جواب میں فرشتوں کو ندامت دلائیں کہ انہوں نے مصافحہ نہیں کیا۔ اور جب وہ مصافحہ کریں تو ان کے ہاتھ پکڑ لیں اور باوجود چھڑانے کے نہ چھوڑیں اور الٹا ان سے اپنے سوالوں کا جواب مانگیں کہ انہوں نے ''اپنے علم کو اللہ تعالیٰ کے علم سے زیادہ سمجھنے کی گستاخی کیوں کی نیز تمام بنی آدم کی طرف فساد اور خون ریزی کی نسبت کیوں کی؟'' فرشتے ہکا بکا ہو کر ایک دوسرے کا منہ تکیں اور عذر کریں کہ ''حضور! یہ بات سارے فرشتوں نے کی تھی۔'' یہ ایک فرشتے کو چھوڑ کر تمام فرشتوں کی طرف سے جواب طلب کرتے ہیں۔ لیکن تمام فرشتے عاجز ہو جاتے ہیں۔ تب وہ سب اللہ سے درخواست کرتے ہیں جو انہیں حکم دیتا ہے کہ میرے محبوب کی

---

(1) عبدالقادر جیلانی: فیضانِ سنت، صفحہ ۲۳۷

(2) عبدالقادر جیلانی: کرامات غوث الاعظم، صفحہ ۹۰

(3) بابا شمس تبریز: تذکرہ غوثیہ صفحہ ۳۷۲

خدمت میں حاضر ہو کر اپنی خطا معاف کراؤ۔ تمام فرشتے آکر ان سے معافی مانگتے ہیں، لیکن یہ معاف نہیں کرتے، جب اللہ بھی سفارش کرتا ہے تو یہ اپنے تمام قادری مریدین کی بخشش اور قبر کے سوالوں سے برأت کے بدلے انہیں معاف کرتے ہیں اور ''تب جناب غوثیت مآب نے فرشتوں کو چھوڑا اور وہ عالم ملکوت کو چلے گئے''!(1)

(تو پھر کیوں نہ لوگ ''قادری'' بن کر بخشش، برأت اور بہشت کا پروانہ حاصل کریں کہ انہیں یہی باور کروایا گیا ہے کہ بس ان کے حلقہ بگوش ہو جاؤ پھر کسی بات کی فکر کا کوئی موقع نہیں!!)

قرآن میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ وہ پاک صاف رہنے والوں کو پسند فرماتا ہے۔(2) احادیث میں طہارت کو نصف ایمان کہا گیا ہے۔(3) کتبِ احادیث میں طہارت و پاکیزگی سے متعلق مستقل اجزاء، فصول و ابواب ہیں جن میں پاکی ناپاکی سے متعلق کثیر تعداد میں احادیثِ رسول ﷺ روایت کی گئی ہیں۔ ایک حدیث میں عذاب قبر کی وجوہات غیبت اور پیشاب کی چھینٹوں سے نہ بچنا بیان کیا گیا ہے۔(4) فقہ کی کتابوں میں طہارت و نجاست کے مسائل بہت باریک بینی سے تفصیلاً بیان کیے گئے ہیں۔ لیکن ان صوفیوں کی ایک قسم جسے مجذوب کہا جاتا ہے، ان احکامات و پابندیوں سے مبرّاء نظر آتی ہے۔ ننگ دھڑنگ رہنا، گندگی کے ڈھیروں پر سونا، ہر قسم کی طہارت سے بے نیازی، میل سے چیکٹ جسم ان کی پہچان ہے۔ لطیفہ یہ کہ انہیں اولیاء اللہ کہا جاتا ہے حالانکہ اللہ کے اولیاء اس کے صرف متقی و پرہیزگار بندے ہی ہوتے ہیں جیسا کہ خود قرآن میں ارشاد باری ہے:

أَلَآ إِنَّ أَوْلِيَآءَ ٱللَّهِ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ﴿٦٢﴾ ٱلَّذِينَ ءَامَنُوا۟ وَكَانُوا۟ يَتَّقُونَ ﴿٦٣﴾ (یونس:۶۲،۶۳)

''خبردار! جو اللہ کے اولیاء ہیں، اُن کو نہ خوف ہو گا اور نہ وہ غمناک ہوں گے (یعنی) وہ لوگ جو ایمان لائے اور متقی رہے۔''

(1) حقیقت گیارھویں شریف: صفحہ ۲۸۳
(2) سورۃ البقرۃ: ۲۲۲
(3) صحیح مسلم: جلد ۱، کتاب الطہارۃ، باب فضل الوضوء، صفحہ ۳۶۱
(4) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الجنائز، باب ۸۷۲ عذاب القبر من الغیبۃ والبول، صفحہ ۵۹۵

اِنْ اَوْلِیَآؤُہٗۤ اِلَّا الْمُتَّقُوْنَ وَلٰکِنَّ اَکْثَرَہُمْ لَا یَعْلَمُوْنَ (الانفال:۳۴)
''اس کے اولیاء نہیں مگر وہ جو متقی ہیں، مگر اکثریت لاعلم ہے۔''

لیکن ان مجاذیب کی غیب دانی و تصرفات وغیرہ کے حیرت انگیز واقعات کتبِ تصوف میں اکثر نظر آتے ہیں جنہیں فخریہ بیان کیا جاتا ہے۔ ایک باباجی کو بارہ برس تک اپنا بول و براز کھانے پینے سے یہ کمال حاصل ہو گیا کہ جو بات منہ سے نکالتے وہی ہو جاتی۔ کسی فقیر کو بادشاہ کہہ دیتے تو وہ فوراً بادشاہ ہو جاتا![1]

اور یہ عجوبے تو ان کی کتابوں میں جابجا بکھرے ہوئے ہیں کہ یہ لوگ روزانہ دو دو ہزار رکعتیں پڑھتے، پورے رمضان کھڑے کھڑے دو قرآن روزانہ پڑھتے، چالیس پچاس سال عشاء کے وضوء سے فجر پڑھتے، ایک ہی وضوء سے بارہ دن تک نمازیں پڑھتے، ایک رکعت میں پورا قرآن پڑھ لیتے، پندرہ پندرہ سال تک لیٹتے ہی نہیں، ایک ہی سانس میں دو دو سو دفعہ لا الٰہ الا اللہ کہہ لیتے،[2] ان کی لونڈیاں اور لونڈے سالہا سال روزہ رکھتے، سخت مجاہدہ کر کے سوکھ کر کانٹا ہو جاتے، ساری رات کھڑے رہتے، عشقیہ اشعار پڑھتے اور ایک چیخ مار کر مر جاتے! وغیرہ، وغیرہ۔[3]

یہ صرف تھوڑی سی مثالیں ہیں ورنہ یہ کتابیں غیب دانی، تصرف فی الامور، الوہی و تکوینی صفات وغیرہ کے حیران کن واقعات سے لبریز ہیں اور ہر آنے والی نئی کتاب، بکثرت چھپنے والے سلسلے وار رسائل و جرائد اس لامتناہی سلسلے میں مزید در مزید اضافہ کر رہے ہیں۔

افادۂ عام کے لیے ذیل میں مرکز الدعوۃ والارشاد کے شائع کردہ ''فضائلِ اعمال - ۱۰۰ حوالہ جات کا تحقیقی جائزہ'' نامی کتابچے سے وہ انڈیکس نقل کیا جا رہا ہے جس کے ذریعے'' تبلیغی نصاب'' کے مطبوعہ مختلف نسخوں میں موجود قرآن وحدیث کے خلاف

(1) تذکرہ غوثیہ: صفحہ ۳۸۳
(2) فضائل اعمال (فضائل ذکر) صفحہ ۹۸، وغیرہ
(3) فضائل اعمال (فضائل نماز) صفحہ ۶۴

باتیں اور مندرجہ بالا قسم کے ''عجائبات'' ملاحظہ کیے جاسکتے ہیں:

(نوٹ: اس انڈیکس کے مندرجات کی ذمہ داری ہم پر نہیں)

| فضائل اعمال سو حوالہ جات کا تحقیقی جائزہ | مکتبہ رحمانیہ لاہور صفحہ نمبر | کتب خانہ فیضی لاہور صفحہ نمبر | قدیمی کتب خانہ کراچی صفحہ نمبر | محمد عبد الرحیم صفحہ نمبر | خواجہ محمد اسلام لاہور صفحہ نمبر | مکتبہ مدنیہ لاہور صفحہ نمبر | کتب خانہ مدینہ صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| **مضامین حکایت صحابہ** | | | | | | | |
| اس کتاب کا آغاز مولانا زکریا نے اس وقت کیا جب وہ دماغی کام کرنے کے قابل نہ تھے | ۷ | ۶ | ۸ | ۵ | ۷ | ۶ | ۷ |
| تلاوت قرآن سے جن مرنے لگے (انوکھا انداز) | ۴۲ | ۴۲ | ۴۰ | ۳۶ | ۳۸ | ۴۰ | ۳۸ |
| نبی ﷺ اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی اتباع ہر شخص کو نہ کرنا چاہیے - فضائل اعمال کی تلقین | ۵۰ | ۵۰ | ۴۷ | ۴۶ | ۴۴ | ۴۷ | ۴۵ |
| صحابی شافعی المذہب - عجیب منطق | ۶۶ | ۶۷ | ۶۲ | ۶۵ | ۵۸ | ۶۲ | ۵۹ |
| شہید کی بیوہ سے بغیر عدت دوسرا نکاح | ۱۳۹ | ۱۴۲ | ۱۳۳ | ۱۲۳ | ۱۲۵ | ۱۳۳ | ۱۲۷ |
| حضرت حسنؓ کو سات سال کی عمر میں چند احادیث یاد تھیں | ۱۷۵ | ۱۷۸ | ۱۶۹ | ۱۵۶ | ۱۵۸ | ۱۶۹ | ۱۶۲ |
| حضرت حسینؓ کو چھ برس میں صرف آٹھ احادیث | ۱۷۲ | ۱۷۹ | ۱۷۰ | ۱۵۷ | ۱۵۹ | ۱۷۰ | ۱۶۳ |
| مولوی ذکریا کے والد نے صرف دو سال کی عمر میں پاؤ پارہ حفظ کر لیا تھا | ۱۷۷ | ۱۸۰ | ۱۷۱ | ۱۵۸ | ۱۶۰ | ۱۷۱ | ۱۶۴ |
| **مضامین فضائل قرآن** | | | | | | | |
| عشق | ۲۴۲ | ۲۱۰ | ۵۸۴ | ۴۷۳ | ۶ | ۵۴۸ | ۶ |
| قواعد وضوابط سے بالاتر | ۲۴۱ | ۲۰۹ | ۵۴۷ | ۴۷۲ | ۵ | ۵۴۷ | ۵ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پندرہ علوم کے بغیر قرآن بیان کرنا ممنوع ہے | ۲۵۲ | ۲۲۰ | ۵۵۹ | ۴۸۲ | ۱۵ | ۵۵۹ | ۱۵ |
| پندرھواں علم وہبی ہے جس کا شاید کوئی دعویدار نہ ہو | ۲۵۳ | ۲۲۱ | ۵۶۱ | ۴۸۳ | ۱۶ | ۵۶۱ | ۱۶ |
| عشق کی ممانعت بھی اور دوسرے مقامات پر فضیلت بھی | ۲۷۶ | ۲۴۵ | ۵۸۷ | ۵۰۴ | ۳۷ | ۵۸۶ | ۳۷ |
| آٹھ قرآن ختم: فضائل اعمال کا ریکارڈ | ۲۸۴ | ۲۵۴ | ۵۹۷ | ۵۱۲ | ۴۵ | ۵۹۷ | ۴۵ |
| قرآن سے مذاق سارا قرآن ایک نقطہ میں | ۲۹۰ | ۲۶۰ | ۶۰۳ | ۵۱۷ | ۵۰ | ۶۰۳ | ۵۰ |
| عشق پیدا کرنے کی تدبیر۔ عشق مبارک دولت ہے | ۲۹۹ | ۲۷۰ | ۶۱۴ | ۵۲۵ | ۵۸ | ۶۱۴ | ۵۸ |
| محبوبہ برقعہ میں آنکھیں اوپر سے ٹھنڈی کرے گا | | ۲۷۹ | ۶۲۳ | ۵۳۳ | ۶۶ | ۶۲۳ | ۶۶ |
| **مضامین فضائل نماز** | | | | | | | |
| محبوبہ کی ہر ادا بھاتی ہے | ۳۲۴ | ۲۹۷ | ۲۰۰ | ۱۸۱ | ۷ | ۲۰۰ | ۸ |
| گرتے پانی سے جھڑتے گناہ امام ابو حنیفہ دیکھ لیتے تھے -فضائل اعمال کا دعویٰ | ۳۳۰ | ۳۰۴ | ۲۰۸ | ۱۸۸ | ۱۴ | ۲۰۸ | ۱۵ |
| نبی پر موت مگر اپنے بزرگ مرتے نہیں - فضائل اعمال کی دورخی | ۳۳۸ | ۳۱۲ | ۲۱۶ | ۱۹۵ | ۲۱ | ۲۱۶ | ۲۲ |
| صحابی دو رکعت نماز نہ پڑھ سکا | ۳۳۸ | ۳۱۳ | ۲۱۷ | ۱۹۶ | ۲۱ | ۲۱۸ | ۲۳ |
| زندوں کا عمل مردوں پر پیش ہوتا ہے - ایمان شکن دعویٰ | ۳۳۹ | ۳۱۳ | ۲۱۸ | ۱۹۶ | ۲۲ | ۲۱۸ | ۲۴ |
| ایمان اور کفر کے درمیان فرق | ۳۴۲ | ۳۱۶ | ۲۲۰ | ۱۹۸ | ۲۴ | ۲۲۰ | ۲۶ |
| نبی ﷺ کا ہجرت سے قبل جہادی ذوق مگر تبلیغی اس کے مخالف ہیں | ۳۴۶ | ۳۲۰ | ۲۲۵ | ۲۰۲ | ۲۸ | ۲۲۵ | ۳۰ |
| شیطان سے دھوکہ بزرگ کا کمال | ۳۵۳ | ۳۲۷ | ۲۳۲ | ۲۰۹ | ۳۵ | ۲۳۲ | ۳۷ |
| سفیان ثوری پر دورہ غلبہ حال | ۳۵۸ | ۳۳۳ | ۲۳۹ | ۲۱۴ | ۴۰ | ۲۳۹ | ۴۲ |
| تین کروڑ نماز کا ثواب -مبالغہ کی حد | ۳۶۲ | ۳۳۷ | ۲۴۲ | ۲۱۷ | ۴۳ | ۲۴۲ | ۴۵ |
| دو سو رکعات روزانہ، تین سو رکعات | ۳۶۲ | ۳۳۷ | ۲۴۳ | ۲۱۸ | ۴۴ | ۲۴۳ | ۴۶ |
| جاہل صوفی | ۳۷۳ | ۳۴۹ | ۲۵۴ | ۲۲۸ | ۵۴ | ۲۶۲ | ۵۶ |
| دن بھر روزہ رات بھر تہجد (بڑی بزرگ) | ۳۸۱ | ۳۵۷ | ۲۶۱ | ۲۳۶ | ۶۲ | ۲۶۱ | ۶۳ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| چیخ ماری اور مرگئی | ۳۸۱ | ۳۵۷ | ۲۶۲ | ۲۳۶ | ۶۲ | ۲۶۲ | ۶۳ |
| چالیس سال تک بے قراری | ۳۸۰ | ۳۵۶ | ۲۶۱ | ۲۳۵ | ۶۱ | ۲۶۱ | ۶۲ |
| قصہ مچھلی کا | ۳۸۲ | ۳۵۸ | ۲۸۳ | ۲۳۷ | ۶۳ | ۲۶۳ | ۶۴ |
| ایک وضوسے بارہ دن تک ساری نمازیں | ۳۸۴ | ۳۶۰ | ۲۶۴ | ۲۳۸ | ۶۴ | ۲۶۴ | ۶۵ |
| مردہ قبر میں کھڑا ہو گیا | ۳۸۵ | ۳۶۱ | ۲۶۶ | ۲۴۰ | ۶۶ | ۲۶۶ | ۶۷ |
| ایک بزرگ کی بیوی روتی رہی اور وہ عبادت میں مشغول رہا | ۳۸۶ | ۳۶۲ | ۲۶۶ | ۲۴۱ | ۶۷ | ۲۶۷ | ۶۸ |
| پچاس برس تک ایک وضو سے عشاء اور صبح کی نماز | ۳۸۶ | ۳۶۲ | ۲۶۷ | ۲۴۱ | ۶۷ | ۲۶۷ | ۶۸ |
| ہمیشہ روزہ | ۳۸۷ | ۳۶۳ | ۲۶۷ | ۲۴۱ | ۶۷ | ۲۶۷ | ۶۸ |
| نماز میں بارہ ہزار چیزیں | ۳۹۹ | ۳۷۵ | ۲۸۰ | ۲۵۳ | ۷۹ | ۲۸۰ | ۸۰ |
| رسی سے باندھ لیتے۔ نبیؐ پر بہتان | ۳۹۸ | ۳۷۴ | ۲۷۸ | ۲۵۲ | ۷۸ | ۲۷۸ | ۷۸ |
| ہزار رکعت روزانہ ریکارڈ | ۴۹۲ | ۳۷۸ | ۲۸۳ | ۲۵۲ | ۸۲ | ۲۸۳ | ۸۳ |
| نماز، ڈھول اور بزرگ | ۴۰۵ | ۳۸۱ | ۲۸۵ | ۲۵۹ | ۸۵ | ۲۸۵ | ۸۵ |
| ظہر سے اگلے دن تک انتظار بزرگ اور مہمان | ۴۰۶ | ۳۸۲ | ۲۸۶ | ۲۶۰ | ۸۶ | ۲۸۶ | ۸۶ |
| **مضامینِ فضائلِ ذکر** | | | | | | | |
| عشق | ۵۰۱ | ۴۰۸ | ۳۰۷ | ۲۷۹ | ۱۸ | ۳۰۷ | ۱۸ |
| ستو پھانک رہے تھے -بزرگ کا کمال | ۵۰۷ | ۴۱۴ | ۳۱۴ | ۲۸۵ | ۲۴ | ۳۱۴ | ۲۴ |
| قصہ بادشاہ کا | ۵۱۴ | ۴۲۲ | ۳۲۲ | ۲۹۱ | ۳۰ | ۳۲۲ | ۳۰ |
| شیطان اور عابد | ۵۱۴ | ۴۲۲ | ۳۲۲ | ۲۹۱ | ۳۰ | ۳۲۲ | ۳۰ |
| حرم میں لوڈشیڈنگ | ۵۲۰ | ۴۲۷ | ۳۲۸ | ۲۹۶ | ۳۵ | ۳۲۸ | ۳۵ |
| عشق | ۵۲۹ | ۴۳۷ | ۳۳۹ | ۳۰۴ | ۴۳ | ۳۳۹ | ۴۳ |
| شیطان سے ملاقات | ۵۲۹ | ۴۳۷ | ۳۳۹ | ۳۰۴ | ۴۳ | ۳۳۹ | ۴۳ |
| درسِ قرآن کی ممانعت | ۵۵۷ | ۴۶۵ | ۳۶۹ | ۳۲۹ | ۶۸ | ۳۶۹ | ۶۸ |
| چیخ ماری اور مرگئی | ۵۶۹ | ۴۷۶ | ۳۸۰ | ۳۳۸ | ۷۷ | ۳۸۰ | ۷۷ |
| جوتیاں سیدھی کرنا پڑتی ہیں | ۵۷۴ | ۴۸۲ | ۳۸۶ | ۳۴۴ | ۸۳ | ۳۸۶ | ۸۱ |
| پچیس ہزار روزانہ | ۵۷۶ | ۴۸۴ | ۳۸۸ | ۳۴۵ | ۸۴ | ۳۸۸ | ۸۳ |
| ۲۰۰ مرتبہ ایک سانس میں | ۵۷۶ | ۴۸۴ | ۳۸۸ | ۳۴۵ | ۸۴ | ۳۸۸ | ۸۳ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جنت دوزخ کا نظارہ | ۵۷۶ | ۴۸۴ | ۳۸۸ | ۳۴۵ | ۸۴ | ۳۸۸ | ۸۳ |
| قصہ ایک کافر بادشاہ کا | ۵۸۳ | ۴۹۱ | ۳۹۵ | ۳۵۱ | ۹۰ | ۳۹۵ | ۸۹ |
| بزرگ سپاہی اور گدھا | ۵۹۲ | ۵۰۱ | ۴۰۵ | ۳۶۰ | ۹۹ | ۴۰۵ | ۹۸ |
| جھڑتے گناہوں کا نظارہ | ۶۴۸ | ۵۶۱ | ۴۶۶ | ۴۱۱ | ۱۵۰ | ۴۶۶ | ۱۴۹ |
| استنجے سے اجتناب | ۶۴۹ | ۵۶۱ | ۴۶۶ | ۴۱۱ | ۱۵۰ | ۴۵۵ | ۱۴۹ |
| بزرگی میں اضافے کے خطرے کے پیش نظر ذکر کی ممانعت | ۶۴۸ | ۵۶۵ | ۴۶۵ | ۴۱۱ | ۱۵۰ | ۴۶۵ | ۱۴۹ |
| جمادات وحیوانات کی تسبیح | ۶۴۸ | ۵۶۱ | ۴۶۵ | ۴۱۰ | ۱۴۹ | ۴۶۶ | ۱۵۰ |
| اللہ کو دیکھنے کا جھوٹا دعویٰ | ۶۶۱ | ۵۷۴ | ۴۸۰ | ۴۲۲ | ۱۶۱ | ۴۸۰ | ۱۶۱ |
| جنت اپنے سازوسامان کے ساتھ | ۶۶۲ | ۵۷۵ | ۴۸۱ | ۴۳۲ | ۱۶۲ | ۴۸۱ | ۱۶۲ |
| حدیثِ تسبیح | ۶۶۶ | ۵۷۹ | ۴۸۵ | ۴۲۶ | ۱۶۴ | ۴۸۵ | ۱۶۵ |
| **مضامین فضائلِ تبلیغ** | | | | | | | |
| جسے اچھا سمجھتا ہے ان کے قول پر عمل کرے | ۲۲۹ | ۶۲۹ | ۵۳۵ | ۴۶۴ | ۲۸ | ۵۳۵ | ۲۸ |
| پیشہ کرنے کا حکم کرتے -پیشہ کرتے | ۲۳۲ | ۶۳۱ | ۵۳۸ | ۴۶۶ | ۳۰ | ۵۳۸ | ۳۱ |
| **مضامین فضائلِ رمضان** | | | | | | | |
| تراویح چھوڑنے پر مقاتلہ | ۴۱۴ | ۶۳۸ | ۶۳۸ | ۵۴۲ | ۵ | ۶۳۸ | ۶ |
| بزرگوں کی اتباع کی تلقین | ۴۱۶ | ۶۴۰ | ۶۴۱ | ۵۴۴ | ۷ | ۶۴۱ | ۸ |
| گھر کی عورتوں کو دیکھ کر خوش ہوتا ہوں | ۴۲۹ | ۶۵۶ | ۶۵۶ | ۵۵۷ | ۲۰ | ۶۵۶ | ۲۰ |
| کوئی جماعت جس نے کئی حاکم ہلاک کیے | ۴۳۳ | ۶۶۰ | ۶۶۰ | ۵۶۰ | ۲۳ | ۶۶۰ | ۲۳ |
| پندرہ روز میں ایک مرتبہ کھانا | ۴۳۵ | ۶۶۳ | ۶۶۳ | ۵۶۲ | ۲۵ | ۶۶۳ | ۲۵ |
| جنت کا لطف حاصل ہو رہا ہے | ۴۴۱ | ۶۶۹ | ۶۶۹ | ۵۶۸ | ۳۱ | ۶۶۹ | ۳۰ |
| عمر بھر نہ روزہ نہ نماز | ۴۴۴ | ۶۷۳ | ۶۷۳ | ۵۷۰ | ۳۳ | ۶۷۳ | ۳۳ |
| ایک رات میں پورا قرآن | ۴۵۰ | ۶۸۰ | ۶۸۰ | ۵۷۶ | ۳۸ | ۶۸۰ | ۳۹ |
| حضرت علیؓ نے صحابی کو جگایا | ۴۵۵ | ۶۸۶ | ۶۸۶ | ۵۸۰ | ۴۳ | ۶۸۶ | ۴۴ |
| پچاس برس تک ایک وضو سے عشاء اور صبح کی نمازیں | ۴۵۰ | ۶۸۰ | ۶۸۰ | ۵۷۶ | ۳۹ | ۶۸۰ | ۳۹ |
| **مضامین فضائل درود** | | | | | | | |
| قبر سے سلام کا جواب سنا | ۶۹۸ | | ۷۳۱ | ۶۴۱ | ۱۹ | ۷۳۱ | ۱۹ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بیس جہادوں سے زیادہ ثواب - نئی دریافت | ۷۱۰ | | ۷۴۲ | ۶۵۲ | ۳۰ | ۷۴۲ | ۲۸ |
| نبی ﷺ کو خواب میں بڈھا دیکھا یا جوان | ۷۳۶ | | ۷۶۹ | ۶۷۵ | ۵۳ | ۷۶۹ | ۵۱ |
| شراب پی - نبی پر بہتان | ۷۶۳ | | ۷۷۰ | ۶۷۷ | ۵۵ | ۷۷۰ | ۵۱ |
| عمر بھر میں درود ایک بار فرض | ۷۷۰ | | ۸۰۷ | ۷۰۸ | ۵۶ | ۸۰۷ | ۸۱ |
| نبی ﷺ کی داڑھی کے بالوں کی تقسیم | | | ۸۲۱ | ۷۲۱ | ۹۹ | ۸۲۱ | ۹۳ |
| مُردوں سے ملاقات کا طریقہ ستر ہزار بخشے گئے | ۷۸۵ | | ۸۲۲ | ۷۲۲ | ۹۹ | ۸۲۲ | ۹۵ |
| ایک بڑا گناہگار پورے قبرستان کی بخشش کا ذریعہ بن گیا | ۷۸۵ | | ۸۲۳ | ۷۲۲ | ۱۰۰ | ۸۲۳ | ۹۵ |
| کثرت درود سے نبی ﷺ گھبرا گئے | ۷۸۸ | | ۸۲۵ | ۷۲۵ | ۱۰۳ | ۸۲۵ | ۹۷ |
| شبلی پاگل اور یا محمد کی پکار | ۷۸۹ | | ۸۲۶ | ۷۲۶ | ۱۰۴ | ۸۲۶ | ۹۸ |
| منہ کالا | ۷۹۰ | | ۸۲۷ | ۷۲۷ | ۱۰۵ | ۸۲۷ | ۹۹ |
| سود خور سور بن گیا | ۷۹۰ | | ۸۲۸ | ۷۲۸ | ۱۰۵ | ۸۲۸ | ۹۹ |
| منہ کالی کے پیٹ پر نبی ﷺ نے ہاتھ پھیرا (استغفر اللہ) | ۷۹۳ | | ۸۳۱ | ۷۳۰ | ۱۰۸ | ۸۳۱ | ۱۰۲ |
| نبی ﷺ کی روح آسمان سے اتری روٹی ساتھ تھی | ۷۹۷ | | ۸۳۵ | ۷۳۴ | ۱۱۲ | ۸۳۵ | ۱۰۶ |
| نبی ﷺ کی توجہات | ۷۹۷ | | ۸۳۵ | ۷۳۴ | ۱۱۲ | ۸۳۵ | ۱۰۶ |
| داڑھی کے بال ہاتھ میں تھے | ۷۹۸ | | ۸۳۵ | ۷۳۴ | ۱۱۲ | ۸۳۵ | ۱۰۶ |
| روٹی اور عثمان غنیؓ کی گستاخی | ۷۹۸ | | ۸۳۵ | ۷۳۴ | ۱۱۲ | ۸۳۵ | ۱۰۶ |
| زعفران کی خوشبو | ۷۹۹ | | ۸۳۶ | ۷۳۵ | ۱۱۳ | ۸۳۶ | ۱۰۷ |
| قبر سے مصافحہ کے لیے ہاتھ نکلے گا جس سے فتنہ ہو گا | ۸۰۳ | | ۸۴۱ | ۷۳۹ | ۱۱۷ | ۸۴۱ | ۱۱۱ |
| نبی ﷺ کا سایہ نہ تھا | | | ۸۴۴ | ۷۴۲ | ۱۲۰ | ۸۴۴ | ۱۱۴ |

الغرض وہ کونسا کام ہے جو یہ صوفی صاحبان نہیں کر سکتے۔ یہاں تو بہت تھوڑی سی مثالیں دی گئی ہیں ورنہ مذکورہ بالا کتب اور اسی طرح کی دوسری بہت سی کتب ہائے تصوف عقل و حواس کو دنگ کر دینے والی ان جیسی طلسماتی و ہوشربا کہانیوں سے بھری پڑی ہیں۔ جب ان سے پوچھا جاتا ہے کہ آخر یہ سب کیا ہے؟ تو کہدیتے ہیں کہ یہ عوام کے سمجھنے کی باتیں نہیں، یہ تو کشف و کرامات ہیں........ ستم دیکھیے کہ انہوں نے صوفیوں کے ساتھ ساتھ کرامات صحابہ پر بھی مستقل

کتابیں تصنیف کر دی ہیں جن میں من گھڑت روایات کی بناء پر صحابہ کرامؓ سے بھی ایسے ہی عجوبہ روزگار واقعات منسوب کر دیئے ہیں۔ ابنِ رضا خاں بریلوی صاحب کے خلیفہ اعظمی صاحب نے ''کراماتِ صحابہ'' کے نام سے ایک کتاب مرتب کی ہے جس میں موضوع روایتوں سے بھری چوتھے پانچویں درجے کی بعض کتابوں اور اکثر اُن کتابوں کے حوالوں سے جن کی کوئی حیثیت نہیں ہے، سو صحابہ ؓ سے منسوب اس طرح کے سینکڑوں واقعات بیان کیے ہیں۔ یہ من گھڑت واقعات بیان کرتے ہوئے وہ اپنے مقصدِ اصلی کو نہیں بھولے: تقریباً پچاس مقامات پر ''تبصرہ'' کے عنوان سے ان موضوعہ واقعات سے استدلال کرتے ہوئے بڑی ہوشیاری سے اپنے مسلک کے کفریہ شرکیہ عقائد کی خوب تبلیغ کی ہے اور اپنے ہم مسلکوں کو ان عقائد پر سختی وشدت کے ساتھ جمے رہنے کی اسی طرح تلقین کی جس طرح نوح علیہ السلام کی دعوتِ توحید

يٰقَوْمِ اِنِّىْ لَكُمْ نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ۝ اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ وَاتَّقُوْهُ وَاَطِيْعُوْنِ ۝ (نوح:۲،۳)

''اے میری قوم میں تمہیں کھلے طور نصیحت کرتا ہوں کہ تم اللہ کی بندگی کرو اور اسی سے ڈرو اور میری اطاعت کرو۔''

کے مقابلے میں ان کی قوم کے علماء ومشائخ قوم کو کفریہ شرکیہ روش پر ہی ڈٹے رہنے کی تلقین کیا کرتے تھے جس کو قرآن مجید میں اللہ تبارک وتعالیٰ نے اس طرح بیان فرمایا ہے:

وَقَالُوْا لَا تَذَرُنَّ اٰلِهَتَكُمْ وَلَا تَذَرُنَّ وَدًّا وَّلَا سُوَاعًا ۙ وَّلَا يَغُوْثَ وَيَعُوْقَ وَنَسْرًا ۝ وَقَدْ اَضَلُّوْا كَثِيْرًا ۚ (نوح:۲۳،۲۴)

''وہ کہتے کہ اپنے معبودوں کو ہرگز نہ چھوڑنا اور نہ چھوڑنا وڈ کو اور نہ سواع کو، اور نہ یغوث کو، یعوق اور نسر کو بھی کبھی ترک نہ کرنا۔ (اس طرح کہہ کر) انہوں نے بیشک بہت لوگوں کو گمراہ کر دیا۔''

قبر پرستی کے جواز میں کیا جانے والا موصوف کا تبصرہ پڑھنے سے تعلق رکھتا ہے کہ کس چابکدستی، چالاکی اور مہارت سے لوگوں کو قبروں کی پوجا کی دعوت دی ہے۔ فرماتے ہیں:

''خدا کے نیک اور محبوب بندوں کی نسبت سے جب ان کی قبر کی مٹی میں مشک کی خوشبو پیدا ہوجاتی ہے تو ان مقدس قبروں کے پاس حاضر ہونے والے زائروں کی اگر بیماریاں زائل ہو کر انہیں تندرستی مل جائے یا ان کی نحوست وشقاوت دور ہو کر انہیں برکت وسعادت حاصل

ہو جائے، تو اس میں کونسا تعجب ہے؟ جن کی تاثیر سے مٹی مشک بن سکتی ہے، کیا ان کی تاثیر سے بیماری تندرستی اور بدنصیبی خوش نصیبی نہیں بن سکتی؟" (صفحہ ۱۲۸)

کرامات کی تعریف وغیرہ بیان کرتے ہوئے کتاب کے شروع میں علامہ سبکی صاحب کے حوالے سے موصوف بتاتے ہیں کہ:

"اولیاء کرام سے جتنی قسموں کی کرامتیں صادر ہوتی ہیں، ان قسموں کی تعداد ایک سو سے بھی زائد ہے۔" (صفحہ ۳۳)

ان اعظمی صاحب کے ایک ہم مذہب مفتی خلیل خان برکاتی صاحب اپنے اس دیرینہ مِشن کی تبلیغ کرتے ہوئے اس طرح خامہ فرسائی فرماتے ہیں:

"اولیائے کرام کو اللہ عزوجل نے بہت بڑی طاقت بخشی ہے۔ ان میں جو اصحابِ خدمت ہیں، ان کو تصرف کا اختیار دیا جاتا ہے۔ سیاہ و سفید کے مالک و مختار بنا دیئے جاتے ہیں۔ یہ حضرات نبی اکرم ﷺ کے سچے نائب ہیں، ان کو اختیارات و تصرفات حضورِ انور کی نیابت میں ملتے ہیں۔ علومِ غیبیہ ان پر منکشف ہوتے ہیں، مگر بے وساطت رسول کوئی غیر نبی کسی غیب پر مطلع نہیں ہو سکتا۔

کرامتِ اولیاء حق ہے اور اس کا منکر گمراہ وبدمذہب۔ مردہ زندہ کرنا، مادرزاد اندھے اور کوڑھی کو شفا دینا۔ مشرق سے مغرب تک ساری زمین ایک قدم میں طے کر جانا، غرض تمام خوارق عادات اولیاء اللہ سے ممکن ہیں، سوا اس معجزہ کے جس کی بابت دوسروں کے لیے ممانعت ثابت ہو چکی ہے جیسے دنیا میں بیداری میں اللہ عزوجل کے دیدار یا کلامِ حقیقی سے مشرف ہونا، اس کا جو اپنے یا کسی ولی کے لیے دعویٰ کرے کافر ہے۔ ان سے استمداد و استعانت محبوب اور ان کے مزارات پر حاضری مسلمان کے لیے باعثِ برکت ہے اور ان کو دُور و نزدیک سے پکارنا سلف صالحین★ کا طریقہ ہے۔"

(امام غزالی کی کتاب المنقذ من الضلال کا اردو ترجمہ "روشنی کی طرف" از خلیل خان برکاتی، صفحہ ۸۰)

اس سلسلے میں "مولانا روم" کا شعر مشہور ہے کہ

ع اولیاء راہست قدرت از الٰہ ........ تیر جستہ باز گرداند زراہ

★ یہ سلف صالحین تھے یا اسفل السافلین جو اللہ کو چھوڑ کر بے جان مُردوں کو مدد کے لیے پکارا کرتے تھے؟

'' ولیوں اور بزرگوں کو خدا کی طرف سے اتنی طاقت عطا ہوتی ہے کہ وہ کمان سے نکلا ہوا تیر کمان میں واپس کر سکتے ہیں۔''(1)

اس شعر پر تبصرہ کرتے ہوئے ''حضرت گنگوہی'' صاحب فرماتے ہیں:

''کرامت اولیاء حق ہے اور کرامت خرق عادت کو کہتے ہیں، جب حق تعالیٰ چاہے اولیاء سے ایسا کرادیوے۔ یہی مطلب شعر کا ہے۔''(2)

اور ان کے ممدوح شاہ اسماعیل صاحب اور ان کے پیر ''حضرت سید احمد شہید بریلوی'' کے حوالے سے اولیاء کی یہ طاقت بتائی جاتی ہے کہ

''اکابر اولیاء ملائکہ کی طرح جہاں کے کاموں کی تدبیر اور ان کے جاری کرنے میں کوشش کرتے ہیں ........ ان کو اختیار مطلق ملتا ہے کہ جو چاہیں تصرف کریں ........ یہ اولیاء کہہ سکتے ہیں کہ عرش سے فرش تک ہماری سلطنت ہے........ اللہ تعالیٰ تمام مہم کام انجام دینے کے لیے ان کو اپنا نائب کرتا ہے........ عالم کے ہست نیست اور شریعت کے کن مکن کی تدبیر ان کے توسط سے ہوتی ہے........ اولیاء کو زمین کے دور و دراز مقامات ظاہر ہوتے ہیں۔ بلکہ آسمانوں کے مکان، فرشتے، روحیں، ان کے مقام جنت و دوزخ، قبروں کے اندر کا حال، آنے والے واقعات کھل جاتے ہیں........ عرش فرش سب میں ان کی رسائی ہوتی ہے........ لوح محفوظ پر اطلاع پاتے ہیں ........ وہ اپنے اختیار سے زمین و آسمان میں جہاں کا چاہیں حال دریافت کرلیں ........''(3)

''مفتی اعظم پاکستان'' کے صاحبزادے رفیع عثمانی صاحب، جن کے معتقدین انہیں بھی '' مفتی اعظم پاکستان'' کہتے ہیں،★ فرماتے ہیں کہ

''صوفی جب اللہ کے عشق میں فنا ہونے لگتا ہے تو اس سے خوارق عادات افعال سرزد ہونے لگتے ہیں یعنی وہ جو چاہتا ہے ہونے لگتا ہے۔''(4)

---

(1) تبرکات کی شرعی حیثیت: صفحہ ۳۳

(2) فتاویٰ رشیدیہ: صفحہ ۲۴۶

(3) رضاخاں بریلوی کی کتاب ''الاستمداد'' پر ان کے بیٹے مصطفیٰ رضاخاں جن کے معتقدین انہیں ''مفتی اعظم ہند'' کہتے ہیں، کے حواشی بعنوان ''تکمیلات'' : صفحات ۱۴۰، ۱۴۱

★ ان کی مرتبہ کتاب ''علامات قیامت اور نزول مسیح علیہ السلام'' مطبوعہ مکتبہ دارالعلوم، کراچی، کے ٹائٹل پر باپ بیٹے دونوں کے نام کے ساتھ ''مفتی اعظم پاکستان'' لکھا ہوا ہے۔

(4) دار لعلوم کورنگی کراچی کے ماہانہ مجلہ البلاغ کے اگست ۱۹۸۹ء کے شمارے میں مفتی رفیع عثمانی کا مضمون، صفحہ ۵۱

محترم قارئین! اپنے ایمان سے بتایئے کہ یہ دعوائے خدائی نہیں تو اور کیا ہے؟ اپنے مالک کی قدرت و اقتدار کے دائرے میں جکڑے ہوئے ایک مجبورِ محض انسان کی آخر حیثیت ہی کیا ہے کہ اس کا چاہا ہوا ہونے لگے! **نحن نعوذ باللہ من تلک الخرافات الشیطانیۃ** سب کچھ وہی ہوتا ہے جو اس کا رب چاہتا ہے۔ يَفْعَلُ مَا يَشَآءُ کا مرتبہ اسی بے ہمتا کو سزاوار ہے۔ اس نے کسی کو اپنے تکوینی و غیر تکوینی امور میں ساجھی و شریک نہیں بنایا۔ وہ اکیلا ہی یہ سارے امور انجام دے رہا ہے:

تَبٰرَكَ الَّذِيْ نَزَّلَ الْفُرْقَانَ عَلٰى عَبْدِهٖ لِيَكُوْنَ لِلْعٰلَمِيْنَ نَذِيْرَا ۝١ الَّذِيْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَخَلَقَ كُلَّ شَيْءٍ فَقَدَّرَهٗ تَقْدِيْرًا ۝٢ (الفرقان:۲،۱)

"بہت ہی بابرکت ہے وہ ذات جس نے اپنے بندے پر فرقان (یعنی قرآن مجید) نازل فرمایا تاکہ اہل عالم کو ہدایت کرے۔ وہی کہ آسمانوں اور زمین کی بادشاہت اسی کی ہے، اور جس نے (کسی کو اپنا) بیٹا نہیں بنایا، اور جس کی بادشاہت میں اس کا کوئی شریک نہیں، جس نے ہر چیز پیدا کی پھر اس کی تقدیر مقرر کی۔"

دارالعلوم دیوبند جہاں بیٹھ کر یہ "مفتی اعظم" شفیع عثمانی صاحب فتوے دیا کرتے تھے، اس کے "ماہنامہ دارالعلوم" کا ذرا یہ کارنامہ بھی ملاحظہ فرمائیں؛ اس میں بتایا گیا کہ:

"صوفیاء نے لکھا ہے کہ مردان حق ریاضت و مجاہدہ سے ایسی قوتیں و ملکات بھی حاصل کر لیتے ہیں جو خُداوند ذوالمنن کی خاص قدرتوں سے مشابہ ہوتی ہیں حالانکہ مؤثر حقیقی اُس وقت بھی خداوند تعالیٰ ہی ہوتا ہے۔ ورنہ بشریت کے ارتقائی حدود سے یہ چیزیں باہر ہیں۔"(1)

یہ درالعلوم دیوبند جیسی دینی درس گاہ کا رسالہ ہے اور خود ان لوگوں کے کہنے کے بموجب نبی ﷺ نے اپنے ہاتھ سے اس مدرسے کی داغ بیل ڈالی تھی اور ان کے بقول کبھی کبھی آپ ﷺ وہاں حساب و کتاب کی جانچ پڑتال کے لیے اپنے خلفاء کو ساتھ لے کر آیا بھی کرتے تھے اور میل جول

(1) دارالعلوم دیوبند کے ماہنامہ مجلہ دارالعلوم کے جنوری ۱۹۵۸ء کے شمارے کی تحریر، نگران اعلیٰ قاری محمد طیب، مدیر ابن الانور سید محمد ازہر شاہ میر، صفحہ ۳۲

بڑھ جانے کی وجہ سے آپ ﷺ اردو زبان بولنا بھی سیکھ گئے تھے۔ ایسے رسالے میں یہ لکھنا کہ ”مردانِ حق ریاضت و مجاہدہ سے ایسی قوتیں حاصل کر لیتے ہیں جو خداوند ذوالمنن کی خاص قدرتوں سے مشابہ ہوتی ہیں، حالانکہ موثر حقیقی اس وقت بھی خداوند تعالیٰ ہی ہوتا ہے“ ایسی بات ہے کے اِس پر جتنے بھی آنسو بہائے جائیں کم ہیں۔ اور ہوشیاری تو دیکھیے کہ لکھتے ہیں:

”حالانکہ موثر حقیقی اس وقت بھی خداوند تعالیٰ ہی ہوتا ہے“

یعنی ایک طرف تو اللہ تعالیٰ اعلان کرتا ہے کہ میری قدرتوں اور میری صفات میں کسی کا کوئی حصہ نہیں: لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ (الشوریٰ:۱۱) ”اس کی کوئی مثل نہیں“، اس سے مشابہ کوئی نہیں؛ اور دوسری طرف ان صوفیوں کو وہ خود اپنی صفات دے کر زندگی اور موت پر اختیار مرحمت فرمادیتا ہے ! یہاں عنوان نمبر ۱ کے مندرجات ذہن میں دہرا لیجیے جہاں بتایا گیا تھا کہ مشرکین مکہ کا بھی یہی عقیدہ تھا؛ وہ ساری کائنات کا خالق و مالک اللہ تعالیٰ کو جانتے ہوئے اپنے خود ساختہ الٰہ کے بارے میں عقیدہ رکھتے کہ انہیں عطائی اختیار حاصل ہے، ”موثر حقیقی“ تو اللہ ہی کی ذات ہے ! ان عجوبوں کو یہ لوگ کرامت کا نام دیتے ہیں حالانکہ کرامت کے معنی بزرگی و شرافت کے ہیں جو تقویٰ سے حاصل ہوتی ہے جیسا کہ مالک کا ارشاد ہے:

اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰىكُمْ ؕ (الحجرات: ۱۳)

”تم میں سب سے زیادہ کرامت والا اللہ کے نزدیک وہ ہے جو تم میں سب سے زیادہ تقوے والا ہو۔“

اور یہ ہرگز کوئی تقویٰ نہیں کہ اللہ کی بندگی کے بجائے خود اللہ بن بیٹھیں، بزعم خویش لوگوں کی جانیں نکالنے لگیں اور حسب مرضی لوٹانے لگیں، اُن کاموں کے کرنے کے دعوے کرنے لگیں جو اللہ ہی کے لائق اور اسی کو سزاوار ہیں اور اس کے سوا کوئی نہیں کر سکتا ! اس کے برعکس ایمان و عقیدہ رکھنا کفر و شرک ہے جیسا کہ مشرکین مکہ اپنے بتوں سے متعلق ایمان و عقیدہ رکھتے تھے، اور یہ بات بہر حال ذہن نشیں رہے کہ یہ بت کوئی فرضی و خیالی چیز یا ہندو دیومالا (Hindu Mythology) کے تصوراتی کردار کی مورتیاں نہ تھے بلکہ انبیاء اور اُن صالح حقیقی بندوں کی تمثیلیں تھیں جو اُن کی قوم میں گزرے تھے۔

خوارق عادات افعال یعنی غیر معمولی و غیر مستقل کام جو انبیاء علیہم السلام سے سرزد ہوتے تھے انہیں ''معجزات'' یعنی ''عقل کو عاجز کر دینے والے'' کہتے ہیں، جن میں کسی نبی کے ارادے، مرضی، آرزو، خواہش، تمنا، وغیرہ کا کوئی دخل نہیں ہوتا اور صرف اللہ کی طرف سے نبوت کی حسّی دلیل و نشانی کے طور پر کسی نبی سے ظاہر ہوتے تھے، جیسا کہ اللہ نے فرمایا:

وَمَا كَانَ لِرَسُوْلٍ اَنْ يَّاْتِيَ بِاٰيَةٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ لِكُلِّ اَجَلٍ كِتَابٌ (الرعد: ۳۸/ المومن: ۷۸)

''اور کسی رسول کا کام نہیں تھا کہ کوئی نشانی بغیر اللہ کی مرضی کے لے آئے۔ ہر کام کے لیے ایک وقت مقرر ہے۔''

قُلْ اِنَّمَا الْاٰيٰتُ عِنْدَ اللّٰهِ ؕ وَاِنَّمَآ اَنَا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ (العنکبوت: ۵۰)

''(اے نبی!) آپ کہہ دیجیے کہ نشانیاں (معجزے) تو اللہ ہی کے اختیار میں ہیں، اور میں تو بس کھلم کھلا ڈر سنا دینے والا ہوں۔''

قُلْ اِنَّ اللّٰهَ قَادِرٌ عَلٰٓى اَنْ يُّنَزِّلَ اٰيَةً وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ (الانعام: ۳۷)

''(اے نبی!) آپ کہہ دیجیے کہ اس بات پر اللہ ہی کو قدرت ہے کہ کوئی نشانی (معجزہ) اتارے، لیکن ان لوگوں کی اکثریت کو علم نہیں۔''

اور انبیاء علیہم السلام کی زبانی اعلان کروایا کہ:

وَمَا كَانَ لَنَآ اَنْ نَّاْتِيَكُمْ بِسُلْطٰنٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ (ابراھیم: ۱۱)

''اور ہمارا اختیار نہیں کہ ہم اللہ کے حکم کے بغیر تم کو (تمہاری فرمائش کے مطابق) معجزہ دکھائیں۔''

کہنے کی حد تک تو یہ مسلک پرست بھی یہ بات کہتے ہیں کہ

''اولیاء کرامت کے ظاہر کرنے میں اللہ کے محتاج ہیں جس طرح انبیاء علیہم السلام معجزات کے ظاہر کرنے میں جناب باری کے محتاج ہیں۔ جب حکم الٰہی ہوتا ہے ظاہر کرتے ہیں۔ آپ سے جس وقت چاہیں نہیں ظاہر کر سکتے۔''★(1)

---

(1) عقائد الاسلام: صفحہ ۱۵۴

★ لیکن بریلوی مکتبہ فکر نے یہاں بھی اپنی انفرادیت برقرار رکھی ہے اور ان کے نزدیک معجزے کا فعل نبی کی اپنی قدرت سے ہی ظاہر ہوتا ہے اور ''صراحتاً معجزے کا قدرت نبی سے ہونا ہی اصح ہے''۔ (بحوالہ تکمیلات برالاستمداد: صفحہ ۱۰۹)

لیکن ان کی اپنی تحریریں اس کے خلاف ہیں۔ ''حضرت حکیم الامت تھانوی صاحب'' نے نزہتہ البساتین نامی کتاب کے ترجمے ''قصص الاولیاء'' میں ایک کُردی صوفی کے بارے میں لکھا ہے کہ

''اکابر اولیاء عارفین اور اعیان علماء عالمین سے تھے۔ ایک بڑی کرامت ان کی یہ ہے کہ جس وقت بھی نبی ﷺ کی زیارت کرنا چاہتے زیارت کر لیتے تھے۔''[1]

یہ کیسی کرامت ہے جو ان کے دل چاہنے پر موقوف ہے یعنی جب چاہا یہ کرامت دکھا ڈالی جبکہ عقائد کی کتابوں میں اس کے برعکس لکھتے ہیں جیسا کہ اوپر بیان ہوا۔ اور کرامت کو معجزے کا ہی تتبع ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں:

ان لامر الخارق للعادة فهو بالنسبة الى النبى عليه السلام معجزة سواء ظهر من قبله او من قبل آحاد امته

''امر خارق عادت نبی کے اعتبار سے معجزہ ہے چاہے اسی کی طرف سے ظاہر ہو یا اس کے امت کے افراد کی طرف سے۔''[2]

جبکہ معجزے کے لیے اللّٰہ تعالیٰ شانہٗ کا ارشاد اوپر گزر چکا ہے کہ اسے اللہ ہی ظاہر کرتا ہے اور اس کی اجازت کے بغیر کوئی نبی بھی ظاہر نہیں کر سکتا۔

یہ بات قابل غور ہے کہ انبیاء علیہم السلام میں سے تو صرف چند ہی کے معجزات کا ذکر کیا گیا ہے، لیکن ہر صوفی اپنے ساتھ معجزات سے بھی زیادہ محیر العقول کاموں کی ایک طویل فہرست رکھتا ہے، جن میں اس کی اپنی مرضی اور ارادے کو پورا دخل ہوتا ہے، جیسا کہ عبد الحق دہلوی نے عبد القادر جیلانی صاحب کے لیے لکھا ہے،[3] اور جیسا کہ صوفیوں کی کرامات بتاتے ہوئے پہلے لکھا گیا کہ شاہ ولی اللہ کے بقول ان کے تایا ابو الرضا محمد جب چاہتے اپنی مرضی سے موت دیدیتے، جب چاہتے اپنی مرضی سے زندگی لوٹا دیتے، اشرف

---

(1) قصص الاولیاء: آخری حکایت، صفحہ ۴۵۷

(2) بیان الفوائد فی حل شرح العقائد: جلد ۲، صفحہ ۲۰۳

(3) اخبار الاخیار: صفحہ ۳۶

علی تھانوی صاحب کے بقول شاہ اسماعیل صاحب لوگوں کی فرمائش پر عصر اور مغرب کے درمیانی وقفے میں پورا قرآن کھڑے کھڑے سنادیتے، اور انہی تھانوی صاحب کے مطابق محمد گردی جب چاہتے نبی ﷺ کی کراماتاً زیارت کر لیتے۔ لیکن اس پر بھی، جیسا کہ پہلے ذکر کیا گیا، دعویٰ ان لوگوں کا یہی ہے کہ

''کاملین صوفیہ کے تمام ہی حالات حضورِ اقدس ﷺ ہی کے مختلف اقوال سے اخذ کیے گئے ہیں۔''[1]

حالانکہ انبیاء علیہم السلام کے بعد افضل ترین اولیاء اللہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بھی ایسا کوئی عمل ثابت نہیں۔ ان سے زیادہ فنافی اللہ اور فنافی الرسول★ کون ہوگا، مگر کوئی صحابی ہوا میں نہیں اڑا، پانی پر نہیں چلا۔ سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ اور ان کے لشکر نے بھی ایران سے لڑائی کے وقت دریائے دجلہ کو تیر کر پار کیا تھا۔[2] اور مزے کی بات یہ کہ انبیاء علیہم السلام کے معجزات ان کی وفات کے ساتھ ہی ختم ہو جاتے تھے لیکن یہ صوفی قبر میں جا کر بھی کرامتیں و تصرفات دکھاتے رہتے ہیں جیسا کہ مذکورہ بالا واقعات میں مثالیں موجود ہیں۔

تب ہی تو ان کے ''اعلیٰ حضرت الشاہ امام احمد رضا خاں صاحب'' فرماتے ہیں:

''اولیاء کی کرامتیں اولیاء کے تصرف بعد وصال بھی بدستور ہیں۔ الحمدللہ برزخ میں بھی ان کا فیض جاری ہے اور غلاموں کے ساتھ وہی شان امداد و یاری ہے۔''[3]

کرامات کے نام سے صحابہ رضی اللہ عنہم سے منسوب جو چند صحیح واقعات مشکوٰۃ میں موجود ہیں ان کو پڑھ کر دیکھ لیجیے، کوئی ایک واقعہ بھی صوفیوں کے ''ایک سو سے زائد اقسام'' والے مذکورہ بالا واقعات کی قسم سے نہیں ہے بلکہ ان میں صحابہ رضی اللہ عنہم کا بھی کوئی تصرف، اختیار اور مرضی نہیں ہے اور ان کو اس کا علم تک نہ تھا نبی ﷺ کی وضاحت پر ہی معلوم ہوا بلکہ بعض تو

---

(1) خصائل نبوی شرح شمائل نبوی: صفحہ ۳۵۴

★ یہ بات یاد رہے کہ یہاں یہ صوفیانہ اصطلاح اُسی پیرائے میں استعمال کی گئی ہے جس پیرائے میں مفتی رفیع عثمانی صاحب نے منقول ماقبل اقتباس میں کی ہے۔

(2) تاریخ اسلام از معین الدین ندوی: جلد۱، صفحہ۱۶۶

(3) حیاۃ الموات: صفحہ ۱۰۹، ۱۱۱

نبی ﷺ کے معجزات ہیں۔ لہٰذا انہیں تو مروّجہ اصطلاح میں کرامات کہنا بھی نہیں چاہیے۔ مزید یہ کہ مذکورہ واقعات پر صاحب مشکوٰۃ نے "کرامات" کا باب باندھ دیا اور نہ ان روایات میں بھی لفظ "کرامت" کہیں استعمال نہیں ہوا۔

بعض صوفیوں کے قصے تو ایسے ہیں جو استغفر اللہ و معاذ اللہ، رب تعالیٰ کو بے بس و لاچار اور مجبورِ محض ثابت کرتے ہیں! بریلوی مسلک کے مجدد صاحب "در منقبت آقائے اکرم حضور غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ" میں بیان کرتے ہیں:

؎ قسمیں دے دے کے کھلاتا ہے پلاتا ہے تجھے — پیارا اللہ تیرا چاہنے والا تیرا
کیوں نہ قاسم ہو کہ تو ابن ابی القاسم ہے — کیوں نہ قادر ہو کہ مختار ہے بابا تیرا (1)

؎ بندہ قادر کا بھی قادر بھی ہے عبد القادر — سرِّ باطن بھی ہے ظاہر بھی ہے عبد القادر
ذی تصرف بھی ہے ماذون بھی ہے مختار بھی ہے — کارِ عالم کا مدبر بھی ہے عبد القادر (2)

؎ جس کی مرضی خدا نہ ٹالے — میرا ہے وہ نام دار آقا
ہے ملکِ خدا پہ جس کا قبضہ — میرا ہے وہ کام گار آقا (3)

؎ تری قدرت تو فطریات سے ہے — کہ قادر نام میں داخل ہے یا غوث
تصرف والے سب مظہر ہیں تیرے — تو ہی اس پردے میں فاعل ہے یا غوث (4)

؎ فرمایا تب خدا نے یہ منکر نکیر سے — واقف نہیں تو میرے پیرانِ پیر سے
جو چاہے وہ کرے اسے کُل اختیار ہے — میں اس کا یار ہوں وہ میرا یارِ غار ہے (5)

انہی فاضل بریلوی کے دیگر اشعار اور اس مسلک کی دیگر کتب مثلاً تذکرہ غوث اعظم، تذکرہ سیدنا غوث اعظم، تذکرہ غوث الثقلین، کرامات غوث اعظم، کرامات غوث پاک، تفریح الخاطر، تسکین الخواطر، وغیرہ کا مطالعہ کریں تو یہ صوفی صاحب ہر قدم پر (معاذ اللہ) اللہ تعالیٰ کے منصوبوں کو ناکام کر کے اسے شکست دیتے ہوئے نظر آتے ہیں، مثلاً:

---

(1) حدائقِ بخشش حصہ اوّل: صفحہ ۵
(2) حدائقِ بخشش حصہ اوّل: صفحہ ۲۳
(3) حدائقِ بخشش حصہ اوّل: صفحہ ۱۱
(4) حدائقِ بخشش حصہ دوم: صفحہ ۸
(5) کرامات غوث پاک: صفحہ ۹

- اللہ ان کے کسی مرید کو مشکل میں مبتلا کرے تو یہ زمین کے ہر مقام پر اس کی مشکل کشائی و دستگیری کے لیے پہنچ جائیں!
- اللہ کسی کو موت دینے کا فیصلہ کرے، یہ اس فیصلے کو بدلوا دیں!
- اللہ ان کے مرید کو موت دے تو یہ اسے زندہ کر دیں!
- اللہ کسی کو بے اولاد رکھنے کا فیصلہ کرے، یہ اس کو سات بیٹے دلوا دیں!
- اللہ کسی کو بیٹی دے، یہ اسے بیٹا بنا دیں!
- اللہ کے حکم سے فرشتۂ اجل ان کے مرید کی روح قبض کرے، یہ اس سے تھیلا چھین کر سب روحیں آزاد کر دیں!
- اللہ کے حکم سے فرشتے ان کے مرید کے پاس قبر میں عذاب دینے کے لیے آئیں تو یہ قبر میں پہنچ کر ان سے گرز چھین کر انہیں بھگا دیں اور فرشتوں کو ان سے معافی مانگنی پڑ جائے!
- اللہ کا باغی مشرک ہندو جس پر جنت حرام اور جہنم واجب ہو، اپنے مذہب پر ہی رہتے ہوئے ان کا مرید بنے تو اس پر آگ حرام ہو جائے!
- قبر کے تینوں سوالوں (یعنی تیرا رب کون؟ تیرا دین کیا؟ تیرا رسول کون؟) کے جواب میں ان کا مرید اگر یہ کہے کہ میں تو عبد القادر کے سوا کسی کو نہیں جانتا تو اس کی مغفرت ہو جائے!
- اللہ تقدیر میں کوئی بات لکھے، یہ اسے بدلوا دیں!

اللہ اللہ، کیا شان ہے شیخ صاحب کی! کوئی حد اور انتہا ہے ان کی طاقت کی! کون سی چیز ان کے دستِ قدرت سے بچی رہ گئی؟ تب ہی تو ان کے شاعر کہتے ہیں کہ

ساڈا تے عبدالقادر ہے سانوں ہور قادر دی لوڑ نئیں
(یعنی ہمارا تو بس عبدالقادر ہے، ہمیں اور کسی قادر کی ضرورت نہیں۔ استغفر اللہ!)

عبد الحق دہلوی صاحب کو ''محدث'' کہا جاتا ہے یعنی وہ شخص جسے احادیث پر مکمل عبور حاصل ہو۔ لیکن حیرت ہے کہ احادیث کا اتنا علم رکھنے کے باوجود انہوں نے اپنی

کتاب ’’ اخبار الاخیار ‘‘ کے شروع میں شیخ جیلانی صاحب کے حوالے سے جو کچھ لکھا ہے وہ انسان کو ورطۂ حیرت میں ڈال دیتا ہے کہ کیا احادیث میں اولیاء اللہ کا اسی انداز میں ذکر کیا گیا ہے؟ فرماتے ہیں:

’’ غرض یہ آپ سے ہر طرح کی کرامتیں ظاہر ہوئیں۔ مخلوقات کے ظاہر و باطن میں آپ تصرف کرتے۔ انسانوں اور جنات پر آپ کا حکم چلتا تھا۔ لوگوں کے دل کی باتوں اور بھیدوں سے آپ واقف تھے۔ فرشتوں کے ظاہری و باطنی خیالات جانتے تھے۔ عالم جبروت کے حقائق اور عالم لاہوت کے راز ہائے سربستہ معلوم کر لیتے۔ پروردگار کے غیبی عطیے زمانے کے انقلابات، موت و حیات کی صفات، تشکیک تحقیق و تصدیق کی حقیقت، اچھے اور برے، اندھے اور کوڑھی، بیماروں کی صحت، مقام و زمانہ سے روانگی، زمینی و آسمانی کاموں میں اجرائی احکام،★ پانی پر چلنے، ہوا میں اڑنے، لوگوں کے تخیل بدلنے، اشیاء کی طبیعت پلٹنے، غیبی چیزیں

---

★ پچھلے صفحے پر بیان کردہ ’’بریلوی مجدد‘‘ کے ایک مصرعے ؎ ’’کارِ عالم کا مدبر بھی ہے عبدالقادر‘‘ اور ان ’’دہلوی محدث‘‘ کی جانب سے زمین و آسمانی کاموں میں احکام جاری کرنے سے متعلق نقل کردہ اس ’’محدثانہ‘‘ بیان کا موازنہ ذرا ان درجِ ذیل آیاتِ قرآنی سے فرمایئے جن میں یہ اختیار صرف اور صرف اللہ کو دیا گیا ہے اور جس کو مشرکین مکہ بھی تسلیم کرتے تھے مگر صد حیف کہ اسی قرآن کے حامل ’’مجدد‘‘ اور ’’محدث‘‘ یہ اختیار کسی اور میں ثابت کرتے ہیں!

إِنَّ رَبَّكُمُ اللَّهُ الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ فِي سِتَّةِ أَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوَىٰ عَلَى الْعَرْشِ يُدَبِّرُ الْأَمْرَ (یونس:۳)

’’تمہارا رب تو اللہ ہی ہے جس نے آسمان اور زمین چھ دن میں بنائے، پھر عرش پر مستوی ہو گیا، وہی تدبیر امر کرتا ہے۔‘‘

قُلْ مَنْ يَرْزُقُكُمْ مِنَ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ أَمَّنْ يَمْلِكُ السَّمْعَ وَالْأَبْصَارَ وَمَنْ يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَمَنْ يُدَبِّرُ الْأَمْرَ ۚ فَسَيَقُولُونَ اللَّهُ ۚ فَقُلْ أَفَلَا تَتَّقُونَ ﴿٣١﴾ (یونس:۳۱)

’’(اے نبی!) کہو کون ہے جو تم کو زمین و آسمان سے رزق دیتا ہے؟ کون ہے جو (تمہاری) دیکھنے اور سننے کی صلاحیتوں کا مالک ہے؟ کون ہے جو بے جان سے جاندار کو اور جاندار سے بے جان کو پیدا کرتا ہے؟ اور کون ہے جو سارے کام بناتا ہے؟ تو جھٹ کہہ دیں گے کہ اللہ۔ تو آپ ان سے کہیے کہ پھر تم (اللہ سے) ڈرتے کیوں نہیں؟‘‘

اللَّهُ الَّذِي رَفَعَ السَّمَاوَاتِ بِغَيْرِ عَمَدٍ تَرَوْنَهَا ۖ ثُمَّ اسْتَوَىٰ عَلَى الْعَرْشِ ۖ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ۖ كُلٌّ يَجْرِي لِأَجَلٍ مُسَمًّى ۚ يُدَبِّرُ الْأَمْرَ يُفَصِّلُ الْآيَاتِ لَعَلَّكُمْ بِلِقَاءِ رَبِّكُمْ تُوقِنُونَ ﴿٢﴾ (الرعد:۲)

’’اللہ وہی تو ہے جس نے ستونوں کے بغیر آسمان جیسا کہ تم دیکھتے ہو (اتنے) اونچے بنائے، پھر عرش پر مستوی ہو گیا اور سورج اور چاند کو کام میں لگا دیا۔ ایک میعادِ معین تک ہر ایک گردش کر رہا ہے۔ وہی

حاضر کرنے، ماضی و مستقبل کے صحیح حالات بتانے کی خاطر آپ کی کرامتیں عام و خاص سب کے لیے ہمیشہ لگاتار ظاہر ہوتی رہیں۔ حق کے اظہار کے لیے **آپ با ارادہ و اختیار کرامتیں ظاہر کرتے تھے** جس میں کسی قسم کا کسی کو شک و شبہ نہ رہتا۔ آپ کی کرامتیں اتنی زیادہ ہیں جن کے مکمل بیان کرنے سے قلم و زبان دونوں عاجز و قاصر ہیں۔'' (اخبار الاخیار: صفحہ ۳۶) **اور**

'' اگر ان سب واقعات اور کرامات کو نقل کر دیا جائے تو زبانیں بیان کرنے اور قلمیں لکھنے سے عاجز آجائیں۔'' (زبدۃ الآثار: صفحہ ۱۳۰) ★

**مذکورہ بالا کتابوں میں لکھا ہے کہ ایک دفعہ بغداد میں زبردست سیلاب آیا، شیخ جیلانی نے اپنا عصا زمین پر گاڑ دیا اور کہا کہ بس اس سے آگے نہیں۔ اور دریا وہیں رک گیا۔ ایک دفعہ ایک عجمی بادشاہ نے زبردست فوجوں کے ساتھ بغداد پر چڑھائی کر دی۔ شیخ جیلانی نے**

---

(دنیا کے) کاموں کا انتظام کرتا ہے۔ (اس طرح) وہ اپنی آیتیں کھول کھول کر بیان کرتا ہے تاکہ تم اپنے رب کے روبرو جانے کا یقین کرو۔''

اَللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۭ مَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا شَفِيْعٍ ۭ اَفَلَا تَتَذَكَّرُوْنَ ۝ يُدَبِّرُ الْاَمْرَ مِنَ السَّمَاۗءِ اِلَى الْاَرْضِ ثُمَّ يَعْرُجُ اِلَيْهِ فِيْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗٓ اَلْفَ سَنَةٍ مِّمَّا تَعُدُّوْنَ ۝ (السجدۃ:۴-۵)

''اللہ ہی تو ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ ان کے درمیان ہے، سب کو چھ دن میں پیدا کیا پھر عرش پر مستوی ہو گیا۔ اس کے سوا تمہارا نہ کوئی دوست ہے اور نہ سفارش کرنے والا۔ کیا تم نصیحت نہیں پکڑتے؟ وہی آسمان سے زمین تک (کے) ہر کام کا انتظام کرتا ہے۔''

★ ذرا غور فرمائیے کہ کیا اسی طرح کی بات اللہ رب العزت کی قدرت و صفات کے حوالے سے ان آیات میں نہیں بتائی گئی ہے:

قُلْ لَّوْ كَانَ الْبَحْرُ مِدَادًا لِّكَلِمٰتِ رَبِّيْ لَنَفِدَ الْبَحْرُ قَبْلَ اَنْ تَنْفَدَ كَلِمٰتُ رَبِّيْ وَلَوْ جِئْنَا بِمِثْلِهٖ مَدَدًا ۝ (الکہف:۱۰۹)

''کہدو کہ اگر سمندر میرے رب کی باتوں کے (لکھنے کے) لیے سیاہی ہو تو قبل اس کے میرے رب کی باتیں تمام ہوں، سمندر ختم ہو جائے اگرچہ ہم ویسا ہی (سمندر) اور اس کی مدد کو لائیں۔''

وَلَوْ اَنَّ مَا فِي الْاَرْضِ مِنْ شَجَرَةٍ اَقْلَامٌ وَّالْبَحْرُ يَمُدُّهٗ مِنْۢ بَعْدِهٖ سَبْعَةُ اَبْحُرٍ مَّا نَفِدَتْ كَلِمٰتُ اللّٰهِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝ (لقمان:۲۷)

''اور اگر یوں ہو کہ زمین میں جتنے درخت ہیں (سب کے سب) قلم ہوں اور سمندر (کا تمام پانی) سیاہی ہو (اور) اس کے بعد سات سمندر اور (سیاہی) ہو جائیں تو اللہ کی باتیں (یعنی اس کی صفات) ختم نہ ہوں۔''

پیغام بھیجا کہ واپس چلے جاؤ اور فوج پسپا ہو گئی۔ لیکن نہ جانے شیخ صاحب نے اس وقت کوئی کرامت کیوں نہ دکھائی جب ۱۲۵۸ء میں ہلاکو نے بغداد کی اینٹ سے اینٹ بجادی، بیس لاکھ کی آبادی سے سولہ لاکھ افراد کو گاجر مولی کی طرح کاٹ کر شہر کو خاک وخون کے ڈھیر میں تبدیل کر دیا۔ لاشوں کے انبار سے شہر میں اتنا تعفن تھا کہ چنگیزیوں کو شہر سے باہر ٹھہرنا پڑا۔ اسی طرح شیخ صاحب نے اس وقت بھی اہل شہر کی کوئی دستگیری نہ فرمائی جب ۱۹۹۱ء اور بارہ سال بعد ۲۰۰۳ء میں دوبارہ امریکی اور اتحادی فوجیں اسی شہر پر زبردست بمباری کر کے اس کو کھنڈر کر رہی تھیں جس سے خود شیخ صاحب کے اپنے مزار کو بھی نقصان پہنچا۔ پھر حملہ آور فوجوں سے التجائیں کر کے بغداد اور نجف کے مزار بچائے گئے ورنہ آج ان کی جگہ کھنڈرات ہوتے۔ تب سے بدامنی، معاشی بدحالی، افلاس اور امراض نے یہاں ڈیرہ ڈال رکھا ہے، خوراک اور دوائیں نہ ملنے پر بچے سسک سسک کر مر رہے ہیں، کوئی دستگیری کے لیے نہیں آتا۔ کوئی پرسانِ حال نہیں۔ امریکی عیسائیوں نے غاصبانہ قبضہ کیا ہوا ہے، حالانکہ انہی کتابوں میں لکھا ہوا ہے کہ

"حضرت غوث اعظم سیدنا شیخ محی الدین ابو محمد عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے مریدین ومعتقدین ومحبین کی مدد کے لیے خواہ نزدیک ہوں یا دور، ہر وقت تیار ہیں۔"(1)

"حضرت غوث پاک نے فرمایا ہے جو کسی تکلیف میں مجھ سے امداد چاہے یا مجھے آواز دے اس کی تکلیف دور کی جائے گی۔"(2)

"سیدنا شیخ محی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے تھے جس نے کسی مصیبت میں مجھ سے فریاد کی وہ مصیبت دور ہو گئی۔ جس نے کسی سختی میں میرا نام پکارا وہ سختی جاتی رہی۔"(3)

کہنے کو تو "تَصَوُّف" کا مادّہ "صَفَاء" اور مقصد صفائی قلب، تزکیۂ نفس اور کردار کی صفائی بتایا جاتا ہے لیکن اس سے زیادہ غلیظ، گندی، نجس، پلید اور مکروہ شے شاید اور کوئی نہ ہو، جس نے دینِ توحید کا صفایا کر دیا۔ جس میں گناہ ثواب بن جاتا ہے، توحید کو شرک اور شرک کو

---

(1) تذکرۃ سیدنا غوث اعظم: صفحہ ۱۲۵
(2) اخبارالاخیار: صفحہ ۳۹
(3) تذکرۃ سیدنا غوث اعظم: صفحہ ۱۲۵

توحید سمجھا جاتا ہے۔ جس میں دین خالص کے منکروں کو ولی اللہ مانا جاتا ہے۔ فرعون اگر اَنَا رَبُّكُمُ الْاَعْلٰى کہے تو کافر قرار دیا جائے ★، لیکن حسین بن منصور حلاج اگر اَنَا الْحَق کا دعویٰ کرے تو ولیوں کا سردار بنا دیا جائے، نمرود اگر اَنَا اُحْیٖ وَاُمِیْتُ کہے تو ملحد، زندیق اور جہنمی ٹھہرے، لیکن شاہ ولی اللہ کے تایا اگر روح قبض کرنے اور لوٹانے کا دعویٰ کریں تو مومن، ولی، عارف، ہادی و مہدی، امام و مخدوم قرار دیئے جائیں ! یہی وہ ''ام الخبائث'' ہے جس کے متعلق ''حکیم الامت'' اشرف علی تھانوی صاحب فرماتے ہیں کہ:

**''تصوف کے بغیر کام نہیں چل سکتا۔''(1)**

''کمال باطنی کا حاصل کرنا ضرور ٹھہرا اور عادت اللہ یونہی جاری ہے کہ بے توسل پیر کے یہ راہ قطع نہیں ہوتی [اس لیے پیر (کامل) کا تلاش کرنا ضرور ٹھہرا]۔''(2)

ان کے پیر گنگوہی صاحب کہا کرتے تھے:

''شیخ کے بغیر چارہ نہیں: مشائخ نے اس معاملہ کا بہت تجربہ فرمایا ہے اور اسی لیے کہا ہے کہ جس کا کوئی پیر نہیں اس کا پیر شیطان ہے۔''(3)

ان کے متبع مفتی صاحبان کا کہنا ہے کہ

'' صوفیاء اور مشائخ کی زندگیاں شرک و بدعت کی تردید میں گزری ہیں۔ (علمائے دیوبند جو صوفیاء اور مشائخ کی بزرگی اور کشف و کرامات کے نہ صرف قائل بلکہ بیعت کے بغیر ایک فاضل عالم کو نامکمل سمجھتے ہیں)...... حاشا و کلا علمائے دیوبند برصغیر میں اسلام کی بقاء کو صوفیاء کی محنت قرار دیتے ہیں۔''(4)

---

★ البتہ یہ ایک لطیفہ ہے کہ صوفیوں کے نزدیک نہ صرف فرعون بلکہ جتنے بھی سرکش لوگ گزرے ہیں، سب ہی مسلمان تھے کیونکہ وحدت الوجود کے مطابق کوئی چیز بھی اپنی کوئی اصل نہیں رکھتی سوائے اس کے کہ وہ اللہ کی ذات کا حصہ ہے لہٰذا مومن و کافر، جنت و جہنم، خالق و مخلوق اور عبد و معبود کچھ نہیں ہے..... اگر ہے تو صرف اللہ ہی ہے! (استغفر اللہ! نقل کفر کفر نہ باشد) جیسا کہ پہلے گزرا، ابن عربی نے فصوص الحکم میں فرعون کو مسلمان مانا ہے۔

(1) الافاضات الیومیہ: جلد ۱۰، صفحہ ۸۷ بحوالہ جامعہ فاروقیہ کراچی کا رسالہ نداء الخیر بابت نومبر ۱۹۹۳ء، صفحہ ۲۶

(2) تعلیم الدین بحوالہ ضمیمہ بررسالۃ تحفۃ الشیوخ: صفحہ ۵۷

(3) امداد السلوک: صفحہ ۱۸۸

(4) مفتی عبدالشکور کشمیر: رضاخانی مذہب، حصہ اوّل، صفحہ ۱۲

''تصوف بھی چونکہ دین کا ایسا ہی اہم شعبہ ہے جیسا کہ فقہ، اور دونوں میں ربط اتنا گہرا ہے کہ فقہ پر عمل تصوف کے بغیر اور تصوف پر عمل فقہ کے بغیر ممکن نہیں، جیسا کہ آگے معلوم ہوگا، بلکہ جو فقہ قرآن و سنت کا مطلوب ہے وہ تو تصوف کے بغیر مکمل ہی نہیں ہوتا، اس کے لیے یہاں تصوف کی حقیقت کا مختصر بیان بھی ضروری معلوم ہوتا ہے، اس کے بغیر در حقیقت فقہ کا تعارف بھی تشنہ ہی رہے گا۔''(1)

ان کے ''شیخ الحدیث'' صاحب نے طریقت کے لازم ہونے کا ثبوت فراہم کرنے کے لیے ''شریعت و طریقت کا تلازم'' کے نام سے ایک مستقل کتاب تصنیف کر رکھی ہے۔

اور اسی تصوف کے ایک مفروضہ منصب ''غوث'' کے متعلق بریلوی مذہب کے مجدد صاحب کا کہنا ہے کہ

**''بغیر غوث کے زمین و آسمان قائم نہیں رہ سکتے۔''(2)**

دنیائے تصوف کے ''حضرت داتا صاحب'' کا کہنا ہے کہ

**''تصوف کا انکار ساری شریعت کا انکار ہے۔''(3)**

اور جو شخص تصوف سے کنارہ کش ہو جائے تو اس کے لیے شاہ ولی اللہ صاحب کہتے تھے کہ وہ ہم میں سے نہیں (یعنی کہ وہ ان کے ''دین'' سے ہی خارج ہے اور دوسرے لفظوں میں وہ ان کے نزدیک مسلمان ہی نہیں)۔(4)

کفر و شرک سے لبریز اس پیری مریدی کی دنیا کے لیے کہا جاتا ہے کہ:

''حضرات صوفیائے کرام رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین راہ مولیٰ پر گامزن ہیں اور ان کا طریق و سلوک بارگاہ الٰہی تک پہنچاتا ہے۔''(5)

---

(1) مفتی رفیع عثمانی: فقہ اور تصوف: صفحہ ۲۳
(2) ملفوظات: حصہ اوّل، صفحہ ۱۲۸
(3) شرح کشف المحجوب: صفحہ ۳۵
(4) رسائل شاہ ولی اللہ (الانتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ): جلد ۱، صفحہ ۲۰۰
(5) المنقذ من الضلال: صفحہ ۷۷

"واضح رہے کہ انبیاء علیہم السلام کے سوا کسی شخص کو ظاہر یا باطن میں شیخ کے وسیلے کے بغیر بارگاہِ الٰہی کی راہ حاصل نہیں ہو سکتی اور خود بینی کی گمراہی سے خلاصی نہیں پا سکتا۔ پیغمبر خدا ﷺ فرماتے ہیں: شیخ اپنے مریدوں میں اس طرح ہوتا ہے جیسے امت میں نبی۔"(1)

اور شاہ ولی اللہ صاحب، جنہیں ہندوستان میں علوم حدیث کا مجدد و بانی اور نہ جانے کیا کیا کہا جاتا ہے، ان کی زبانی مرشد کا مقام بھی ملاحظہ فرمایئے جو انہوں نے اپنے رسالے "الانتباہ فی سلاسل اولیاء" میں "تصور مرشد" یعنی ہر وقت اپنے پیر صاحب کا تصور کرنے کا طریقہ بیان کرتے ہوئے فرمایا:

"مرشد کی ظاہری صورت دیکھنا در حقیقت آب و گل کے پردے میں حق تعالیٰ سبحانہ کا مشاہدہ کرنا ہے اور خلوت میں اس کی صورت کا نمودار ہونا آب و گل کے پردے کے بغیر حق تعالیٰ کا مشاہدہ کرنا ہے۔"(2)

نانوتوی، گنگوہی، تھانوی، سہارنپوری، بلند شہری کے "پنج تن پیر" یعنی حاجی امداد اللہ مہاجر مکی صاحب کا اپنے مریدوں کو وعظ و نصیحت بھی سنیئے:

"دل کا شیخ سے ربط رکھنا اس خیال سے کہ اس سے مدد حاصل کرے اور اس اعتقاد سے کہ شیخ خدا کا مظہر ہے، خدا نے فیض پہنچانے کے لیے میرے اوپر اس کو متعین کیا ہے اور شیخ ہی کے ذریعے سے خدا تک رسائی ہو سکتی ہے، تو ہمیشہ محبت اور انقیاد سے شیخ کی طرف متوجہ رہے"(3)

قرآن و حدیث کا مطالعہ کیا جائے تو خیر القرون کی زندگی کی ایک انتہائی سادہ اور آسان شکل سامنے آتی ہے جس میں اولیاء کے سردار اور رہتی دنیا تک کے لیے نمونہ بننے والے صحابہ رضی اللہ عنہم عام انسانی شکل میں نظر آتے ہیں جن کا قول و فعل کتاب و سنت کے تابع ہے؛ حالاتِ زندگی اور مزاج و طبیعت سے لے کر زبان و بیان اور سوچنے کے انداز تک، سب میں اسلام کی سادگی کی نمود؛ سیدھی سادی باتیں، فطرت کے مطابق کھلے ہوئے روشن و واضح احوال، کوئی رمز و اشارات، ابہام اور پیچیدگی نہیں؛ کوئی پیچ پیچ، اسرار و کنایات اور فلسفیانہ موشگافیاں اور نزاکتیں دور دور تک نہیں۔ لیکن جب ہم دنیائے تصوف میں قدم

(1) دارا شکوہ: سکینۃ الاولیاء، صفحہ ۸
(2) رسائل شاہ ولی اللہ (الانتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ): جلد ۱، صفحہ ۲۰۰
(3) کلیات امدادیہ (ضیاء القلوب) صفحہ ۶۹

رکھتے ہیں تو کسی اور ہی جہاں میں آ جاتے ہیں جہاں کتاب و سنت کی مذکورہ شکل مفقود نظر آتی ہے اور قدم قدم پر انتہائی دقیق و غامض اور پیچیدہ اصطلاحات، ذو معنویت، رمز و اشارات، کنایات و استعارات، پر پیچ و تہہ در تہہ تشریحات کا سامنا ہوتا ہے۔ غرض ایک طلسم ہے جس میں حقیقت کا گزر نہیں، جس میں سبھی کچھ ہے بس نہیں ہے تو قرآن و حدیث کی تعلیمات ہی نہیں ہیں!

حد تو یہ ہے کہ نبی ﷺ تک سے بلا حوالہ یہ من گھڑت قول منسوب کر دیا گیا کہ

مَنْ سَمعَ صَوْتَ اَهْلِ التَّصَوُّفِ فَلاَ يُؤْمِنُ عَلٰى دُعَائِهِمْ كُتِبَ عِنْدَاللهِ مِنَ الْغَافِلِيْنَ

یعنی جس نے اہل تصوف کی آواز سن کر ان کی دعوت کو قبول نہ کیا وہ اللہ کے نزدیک غافلوں میں لکھا گیا۔ (1)

حقیقت تو یہ ہے کہ تصوف اسلام کے اندر یہودیوں کی سازش ہے۔ عبد اللہ بن سبا یہودی نے جو منافقانہ طور سے اسلام میں داخل ہوا سب سے پہلے صوفیانہ عقائد حلول وغیرہ کی تبلیغ کی۔ اور پھر بعد میں شریعت کی جگہ طریقت، وحی کے مقابلے میں کشف، کلام الٰہی کے مقابلے میں ملفوظاتِ شیخ، معجزے کی جگہ کرامت جیسی اصطلاحات ایجاد ہوئیں اور انبیاء، صحابہ، تابعین اور تبع تابعین کے مقابلے میں غوث، قطب، قلندر، قیوم، ابدال، اوتاد، وغیرہ کو لا کھڑا کیا گیا۔ پھر یہ قادریہ، چشتیہ وغیرہ جیسے بیشمار سلسلے بنے، اور دینِ اسلام پر ''اتحادی دین'' کا پوری طرح غلبہ ہوگیا۔ مسلمانوں میں ''جذبۂ جہاد'' کو جس نے یہود و نصاریٰ اور تمام اسلام دشمن قوتوں کے دانت کھٹے کر دیئے تھے، سرد کر دیا گیا اور اس کی جگہ خانقاہوں وآستانوں، چلہ گاہوں و درگاہوں میں ''ہا''، ''ہو'' کی پکاروں نے اور ہندوؤں کی مالاؤں کی مثل صبح و شام تسبیح کے دانوں کو گھمانے کی عادت نے لے لی★ آج

(1) کشف المحجوب: باب تصوف، صفحہ ۱۱۱

★ تسبیح کے دانے گھمانے کا کسی صحیح حدیث میں کوئی ثبوت نہیں بلکہ اس نمائشی کام سے منع کیا گیا ہے۔

(سنن ابی داؤد: جلد ۱، ابواب صلوٰۃ السفر، باب ۵۱۴ التسبیح بالحصیٰ، صفحہ ۵۵۸)

مگر افسوس کہ اسکو بھی ثابت کرنے کے لیے خانہ ساز دور از کار دلائل کا سہارا لیتے ہوئے باقاعدہ کتابیں لکھی جاتی ہیں!

کے نام نہاد مسلمانوں کا غیر اقوام پر انحصار اور اُن کی جانب سے اِن کا ہر طرح سے استحصال و استیصال، ان کی پستی اور رسوائی، اس بات کا بیّن ثبوت ہے۔

اے اللہ! اس تصوف کے سحر کا اب خاتمہ فرمادے جس نے اب تک نہ جانے کتنوں کو اپنی سحر آفرینی سے دین خالص سے دور کر دیا! اس امت کو اس بات کی توفیق مرحمت فرما کہ وہ اس کے اثر سے نکل کر قرآن وحدیث کے خالص دین میں داخل ہو جائے! اور ان صوفیوں کو ہدایت دے کہ وہ تیرے بندوں کو تیرے دین سے نہ بہکائیں، ورنہ بقول نوح عَلَیْہِ السَّلَام:

إِنَّكَ إِن تَذَرْهُمْ يُضِلُّوا عِبَادَكَ (سورۃ نوح:۲۷)

''اگر تو انہیں چھوڑدے گا تو یہ تیرے (اور) بندوں کو (بھی) گمراہ کردیں گے۔''



کتابِ ھٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب نے اپنی کتاب میں فنکارانہ لائل دے کر اللہ کے بندوں کو پیر پرستی کی دعوت دی ہے اور پیشہ ورانہ داؤ پیچ لگا کر تصوف کے ہر غلط کو صحیح ثابت کرنے کی باطل کوشش کی ہے۔ موصوف کی جرأت رِندانہ پر حیرت ہوتی ہے کہ شیطان نے اپنے ساتھی کو کس قدر جری اور نڈر بنادیا ہے کہ گزشتہ صفحات میں بیان کردہ صوفیوں کے واقعات کو درست قرار دینے کے لیے انبیاء علیہم السلام کے معجزات سے استدلال کیا ہے؛ اپنی مرضی سے کائنات میں تصرف کرنے، غیب پر مطلع ہونے، اپنی مرضی سے موت و زندگی دینے وغیرہ کے خدائی اختیارات رکھنے کے اِن من گھڑت واقعات کو اللہ کی قدرت کے کھاتے میں ڈال کر ممکن الوقوع اور بالکل درست قرار دیا ہے؛ قرآن و حدیث کے مسلمہ نصوص کے خلاف صریح کفر پر مبنی صوفیوں کے اقوال کی متاخرین صوفیوں کے اقوال کے ذریعے ہی دوراز کار تاویلیں کر کے انہیں صاف نکال لیا ہے؛ تصوف کو اصلاحِ باطن کا نام دے کر اسے لازمۂ دین قرار دیا ہے؛ پیری مریدی کی بیعت کو رَوا رکھنے کے لیے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ایمان و تقویٰ، جہاد و قصاص وغیرہ کی بیعت کرنے کو بطور ثبوت پیش کیا ہے؛ مقدمہ صحیح مسلم میں منقول صوفیوں کی کذب بیانی کے بارے میں محدثین کی جرح کو اور حسن بصری کے علی رضی اللہ عنہ سے سماع نہ رکھنے کے

بیان کو جلال الدین سیوطی وغیرہ کے اقوال کے ذریعے جھٹلایا ہے اور بڑی فنکاری سے ان کے ''کذب'' کو محض ''خطا'' بنا دیا ہے۔ سیوطی صاحب کی مہربانی سے بریلویوں دیوبندیوں کو اپنے ہر باطل عقیدے و عمل کا ثبوت فراہم ہو جاتا ہے، خواہ وہ یہی دین تصوف اور اس کی کار فرمائیاں ہوں یا مُردوں کا سننا، دیکھنا، بولنا، دنیا میں تصرف کرنا وغیرہ؛ خواہ نبی ﷺ کو الوہی صفات سے متصف کرنا ہو یا کتاب اللہ کو تعویذ گنڈے و عملیات کے لیے استعمال کرنا ہو.........

نحن نعوذ باللہ من تلك الهفوات الشيطانية ومن قائلها و ننيب الى الله سبحانه و تعالى و كلامه و الى رسوله و احاديثه و نعلن انا نحن نبرى من سائر الفرق و من عقائدها و اعمالها و ندع ربنا ان يرزقها هداية كاملة لقبول الحق و ان تتوب اليه

# سبز گنبد

اللہ کے رسول ﷺ کی واضح ممانعت احادیث میں آئی ہے کہ:

"قبر پکی نہ بناؤ، اس پر کوئی عمارت نہ بناؤ اور نہ اسکی مجاورت کرو۔" (1)

آپ ﷺ نے حکم دیا کہ

لَا تَدَعْ تِمْثَالاً اِلاَّ طَمَسْتَهٗ وَلَا قَبْرًا مُّشْرِفًا اِلاَّ سَوَّيْتَهٗ

"جو تصویر تم کو نظر آئے، اس کو مٹادو اور جو قبر اونچی ملے، اسے (زمین کے) برابر کردو۔"(2)

آپ ﷺ نے قبروں کو آراستہ کرکے ان پر عبودیت کے مراسم بجالانے والوں پر لعنت فرمائی:

لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الْيَهُوْدِ وَالنَّصَارٰى اتَّخَذُوْا قُبُوْرَ اَنْبِيَآئِهِمْ مَسَاجِدَ

"اللہ کی لعنت ہو یہود و نصاریٰ پر، جنہوں نے اپنے نبیوں کی قبروں کو سجدہ گاہ بنالیا۔"(3)

نیز فرمایا کہ

---

(1) صحیح مسلم: جلد۲،کتاب الجنائز، صفحہ ۳۹۸/جامع ترمذی: جلد۱، ابواب الجنائز، باب کراهیة تجصیص قبور والکتبة علیها، صفحہ ۳۸۷ /سنن ابی داؤد:جلد۲، کتاب الجنائز، باب ۷۱۶بناء علی القبر، صفحہ ۵۸۳/سنن نسائی: جلد۱، کتاب الجنائز، ابواب ۱۱۲۳الزیادة علی القبر،۱۱۲۴ البناء علی القبر،۱۱۲۵ تجصیص القبور، صفحات ۶۵۶، ۶۵۷/سنن ابن ماجه:جلد۱، کتاب الجنائز، باب ۴۳ماجاء فی النهی عن البناء علی القبور و تجصیصها والکتابة علیها، صفحہ ۴۷۷

(2) صحیح مسلم: جلد۲، کتاب الجنائز، صفحہ ۳۹۷/ جامع ترمذی: جلد۱، ابواب الجنائز، باب تسویة القبر، صفحہ ۳۸۶/سنن ابی داؤد: جلد۲ ،کتاب الجنائز،باب۶۱۳ تسویة القبر، صفحہ ۵۸۱/ سنن نساء: جلد۱، کتاب الجنائز، باب ۱۱۲۶ تسویة القبر اذا رفعت، صفحہ۶۵۷

(3) صحیح بخاری: جلد۱ ،کتاب الصلوٰة، باب۲۹۵(الصلوٰة فی البیعة کے بعد کا باب)، صفحہ ۲۶۸نیزکتاب الجنائز، باب۸۸۰ ماجآء فی قبر النبیﷺ، صفحہ ۶۰۱/صحیح مسلم: جلد۲، کتاب المساجد، باب النهی عن بناء المسجد علی القبور و اتخاذ الصور فیها والنهی عن اتخاذالقبور مساجد، صفحہ۱۰۳/سنن ابی داؤد: جلد۲، کتاب الجنائز،باب۷۱۶ البناء علی القبر،صفحہ ۵۸۴/ سنن نسائی: جلد۱، کتاب الجنائز، باب۱۱۳۳ اتخاذ القبور مساجد، صفحہ ۶۶۳/ کتاب المساجد، باب ۴۰۹النهی عن اتخاذ القبور مساجد، صفحہ ۲۴۱

أُولٰٓئِكَ قَوْمٌ إِذَا مَاتَ فِيهِمِ الْعَبْدُ الصَّالِحُ (أَوِ الرَّجُلُ الصَّالِحُ) بَنَوْا عَلٰى قَبْرِهِ مَسْجِدًا وَّصَوَّرُوْا فِيْهِ تِلْكَ الصُّوَرَ أُولٰٓئِكَ شِرَارُ الْخَلْقِ عِنْدَ اللّٰهِ

''یہ وہ لوگ ہیں کہ جب ان میں کوئی نیک آدمی مر تا تو وہ اس کی قبر پر سجدہ گاہ بنالیتے اور وہاں یہ تصویریں بنادیتے۔ اللہ کے نزدیک یہ لوگ تمام مخلوق میں سب سے زیادہ برے ہیں۔''(1)

آپ ﷺ نے امت مسلمہ کو اس سے روکا:

أَلَا وَإِنَّ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ كَانُوْا يَتَّخِذُوْنَ قُبُوْرَ أَنْبِيَآئِهِمْ وَ صَالِحِيْهِمْ مَسَاجِدَ أَلَا فَلَا تَتَّخِذُوا الْقُبُوْرَ مَسَاجِدَ إِنِّيْ أَنْهٰكُمْ عَنْ ذٰلِكَ

''لوگو! کان کھول کر سن لو کہ تم سے پہلے جو لوگ گزرے ہیں، انہوں نے اپنے انبیاء اور نیک لوگوں کی قبروں کو سجدہ گاہ (عبادت گاہ) بنالیا تھا۔ سنو! تم قبروں کو سجدہ گاہ نہ بنانا۔ میں تم کو اس فعل سے منع کرتا ہوں۔'' (2)

لیکن اپنے اطراف میں نظر ڈالیے، رسول ﷺ کے ماننے والوں کا عمل ان ساری احادیث کے خلاف ملے گا۔ کسی بھی قبرستان میں چلے جایئے، چند لاوارث قبریں ہی کچی ملیں گی۔ جن لوگوں کو اولیاء اللہ اور بزرگ گردانا جاتا ہے، جنہیں عاشقان رسول کہا جاتا ہے، فنا فی اللہ کا درجہ دیا جاتا ہے، انہوں نے اللہ اور اس کے رسول ﷺ سے کیسا مذاق کیا ہے کہ ان سب کی قبریں پکی ملیں گی، اور ان پر فنِ تعمیر کے شاہکار ایک سے ایک بڑھیا مزار کی شکل میں نظر آئیں گے، جنہیں لوگ ''دربار پاک'' اور ''روضہ مبارک'' کہتے ہیں، جن پر خلقت ہے کہ ٹوٹی پڑتی ہے۔ کوئی صاحب قبر سے بیٹا مانگتا ہے تو کوئی بیٹی، کوئی اپنی بیٹیوں کی شادی کے لیے التجا کر رہا ہے تو کوئی بیماری سے صحت کا خواہاں ہے، کوئی کاروبار میں برکت چاہ رہا ہے تو کوئی روزی میں کشادگی و فراوانی۔ غرضیکہ ہر طرح کی حاجت براری کے لیے یہاں

---

(1) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب الجنائز، باب ۸۵۴ بناء المسجد علی القبر، صفحہ ۵۸۰/ کتاب الصلوٰۃ، باب ۲۹۴ الصلوٰۃ فی البیعۃ، صفحہ ۲۶۸/ صحیح مسلم: جلد۲، کتاب المساجد، باب النھی عن بناء المسجد علی القبور و اتخاذ الصور فیھا والنھی عن اتخاذ القبور مساجد، صفحہ ۱۰۴، ۱۰۵/سنن نسائی: جلد۱، کتاب المساجد، باب ۴۰۹ النھی عن اتخاذ القبور مساجد، صفحہ ۲۴۱

(2) صحیح مسلم: جلد۲، کتاب المساجد، باب النھی عن بناء المسجد علی القبور و اتخاذ الصور فیھا والنھی عن اتخاذ القبور مساجد، صفحہ ۱۰۳/ سنن نسائی: جلد۱، کتاب الجنائز، باب ۱۱۳۳ اتخاذ القبور مساجد، صفحہ ۶۶۳

آ کر دہائی دی جاتی ہے۔ بعض لوگ اپنے یہاں آنے کا مقصد اس ”روضہ اقدس“ کی زیارت بتاتے ہیں۔ زیارت سے متعلق اللہ کے رسول ﷺ کا یہ فرمان ہے:

كُنْتُ نَهَيْتُكُمْ عَنْ زِيَارَةِ الْقُبُوْرِ فَزُوْرُوْهَا فَاِنَّهَا تُزَهِّدُ فِى الدُّنْيَا وَتُذَكِّرُ الْاٰخِرَةَ

”لوگو! میں نے تم کو قبروں پر جانے سے منع کر دیا تھا، لیکن اب اجازت دیتا ہوں، کیونکہ قبروں کو دیکھ کر دنیا سے بے رغبتی پیدا ہوتی ہے اور آخرت کی یاد آتی ہے۔“(1)

اور اس کام کے لیے ”اولیاء اللہ“ کی قبریں مخصوص نہیں، بلکہ مشرک کی قبر کی زیارت کی بھی اجازت ہے۔ نسائی اور ابن ماجہ نے مشرک کی قبر کی زیارت کا باب باندھا ہے اور اس کے ذیل میں نبی ﷺ کا اپنی ماں کے لیے استغفار کی اجازت چاہنے کا واقعہ نقل کیا ہے اور یہ کہ اللہ تعالیٰ نے نبی ﷺ کو اپنی ماں کے لیے مغفرت کی دعا مانگنے کی اجازت نہیں دی مگر قبر کی زیارت کی اجازت دے دی:

زَارَ النَّبِيُّ ﷺ قَبْرَ اُمِّهٖ فَبَكٰى وَاَبْكٰى مَنْ حَوْلَهٗ فَقَالَ اسْتَاْذَنْتُ رَبِّىْ فِىْ اَنْ اَسْتَغْفِرَ لَهَا فَلَمْ يَاْذَنْ لِّىْ وَاسْتَاْذَنْتُ رَبِّىْ فِىْ اَنْ اَزُوْرَ قَبْرَهَا فَاَذِنَ لِىْ فَزُوْرُوْا الْقُبُوْرَ فَاِنَّهَا تُذَكِّرُكُمُ الْمَوْتَ

”نبی ﷺ نے اپنی والدہ کی قبر کی زیارت کی تو آپ روئے اور جو لوگ آپ کے گرد تھے ان کو بھی رُلایا۔ پھر فرمایا کہ میں نے اپنے رب سے اجازت مانگی کہ اپنی ماں کے لیے استغفار کروں تو اللہ نے مجھے اجازت نہ دی۔ اور میں نے اپنے رب سے اپنی ماں کی قبر کی زیارت کی اجازت مانگی تو اجازت دے دی۔ سو تم قبروں کی زیارت کیا کرو کیونکہ یہ تمہیں موت یاد دلاتی ہے۔“ (2)

---

(1) جامع ترمذی: جلد۱، ابواب الجنائز، باب زیارۃ القبور، صفحہ ۳۸۸/سنن ابن ماجہ: جلد۱، کتاب الجنائز، باب ۴۷زیارۃ القبور، صفحہ ۷۷۸

(2) سننن نسائی: جلد۱، کتاب الجنائز، باب ۱۱۲۸ زیارۃ قبر المشرک، صفحہ ۶۵۸/ سننن ابن ماجہ: جلد۱، کتاب الجنائز،باب زیارۃ قبور المشرکین، صفحہ ۷۷۹- امام مسلم نے بھی اس روایت کو نقل کیا ہے۔ ان کے الفاظ یہ ہیں:

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اسْتَاْذَنْتُ رَبِّىْ اَنْ اَسْتَغْفِرَ لِاُمِّىْ فَلَمْ يَاْذَنْ لِّىْ وَاسْتَاْذَنْتُهٗ اَنْ اَزُوْرَ قَبْرَهَا فَاَذِنَ لِىْ (صحیح مسلم:جلد۲، کتاب الجنائز، صفحہ ۳۰۲)(بقیہ اگلے صفحے پر ملاحظہ فرمائیے)

صاف ظاہر ہے کہ عبرت کے لیے گورِ غریباں ہی موزوں ہو سکتی ہے نہ کہ سنگ مرمر سے تراشیدہ عمارتیں، جہاں پھولوں کی بارش ہو رہی ہو اور جہاں کی ہوائیں خوشبوؤں سے بوجھل

---

"نبی ﷺ نے فرمایا کہ میں نے اپنی ماں کے لیے استغفار کرنے کی اپنے رب سے اجازت مانگی تو اس نے مجھے اجازت نہیں دی، اور میں نے ان کی قبر کی زیارت کرنے کی اجازت چاہی تو مجھے اس کی اجازت دے دی گئی۔"

یہاں ایک بات جملہ معترضہ کے طور پر عرض کرنا ضروری ہے، جس کا مقصد صرف اور صرف نبی ﷺ کے صحیح فرمان کو بیان کرنا ہے، اور کچھ نہیں، لہٰذا اس کو کوئی غلط رنگ ہرگز نہ دیا جائے۔ مسلک پرستوں کے نزدیک اللہ کے رسول ﷺ کے والدین کا شمار مومنین میں ہوتا ہے۔ چنانچہ وہ اپنی کتابوں میں انہیں "حضرت عبداللہ" اور "حضرت آمنہ" لکھتے ہیں (حوالے کے لیے عبدالحق دہلوی کی "مدارج النبوت" جلد ۲ کے ابتدائی صفحات میں "حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ اور حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا" کا تذکرہ ملاحظہ فرمایئے)۔ جبکہ مذکورہ بالا مسلم، نسائی اور ابن ماجہ کی روایات بتاتی ہیں کہ اللہ نے نبی ﷺ کو اپنی والدہ کے لیے دعائے مغفرت کی اجازت نہیں دی، جس پر نبی ﷺ رو دیئے، کیونکہ قرآن میں اللہ نے ایمان والوں کو مشرکین کی دعائے مغفرت سے منع فرمایا ہے:

مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْ يَّسْتَغْفِرُوْا لِلْمُشْرِكِيْنَ وَلَوْ كَانُوْٓا اُولِيْ قُرْبٰى مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمْ اَنَّهُمْ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ (التوبہ: ۱۱۳)

"پیغمبر اور مومنین کو شایاں نہیں کہ جب ان پر ظاہر ہو گیا کہ مشرک اہل جہنم ہیں تو ان کے لیے مغفرت مانگیں گو وہ ان کے قرابت دار ہی ہوں۔"

غور فرمایئے اگر وہ مومنہ ہوتیں تو دعائے مغفرت کی اجازت ضرور ملتی، بلکہ اجازت کی ضرورت ہی نہ تھی۔ اسی طرح مسلم کی ایک دوسری روایت میں ہے کہ ایک صحابی نے پوچھا کہ اس کا باپ کہاں ہے، تو آپ ﷺ نے جواب دیا کہ جہنم میں۔ اس پر وہ کچھ ملول ہوئے اور جانے لگے تو آپ ﷺ نے بلا کر تسلی کے لیے فرمایا کہ اِنَّ اَبِیْ وَ اَبَاكَ فِي النَّار **"بیشک میرا اور تیرا باپ دونوں جہنم میں ہیں۔"** (صحیح مسلم: کتاب الایمان، جلد ۱، باب بیان ان من مات علی الکفرفھو فی النار ولاتنالہ شفاعۃ ولا تنفعہ قرابۃ المقربین {یعنی اس بات کے بیان کا باب کہ جو کفر پر مرا وہ جہنم میں ہے اور اس کو مقربین کی شفاعت نہ پہنچے گی اور نہ ہی ان کی رشتے داری اسے کچھ فائدہ دیگی} صفحہ ۳۴۶)

سنن ابن ماجہ کے مذکورہ باب میں ایک روایت یہ بھی ہے کہ ایک اعرابی نے نبی ﷺ کے پاس آکر اپنے (مشرک) باپ کی تعریف بیان کر کے پوچھا کہ وہ کہاں ہے۔ نبی ﷺ نے فرمایا کہ جہنم میں۔ اس بات سے اس

ہوں، جہاں محرم غیر محرم سب مخلوط ہوں، جہاں رنگ و روشنی کا سیلاب ہو، تو ایسی جگہوں پر کسی کو کیا موت کی یاد آئے گی، اور کیسے دنیا سے بے رغبتی پیدا ہو گی!

---

کو شاید رنج ہوا۔ اس نے نبی ﷺ سے پوچھا کہ آپ کے والد کہاں ہیں، تو نبی ﷺ نے فرمایا کہ جب بھی تو کسی مشرک کی قبر سے گزرے تو اسے جہنم کی بشارت دے (یعنی وہی جواب دیا جو مسلم کی مذکورہ بالا روایت میں دیا گیا)۔

(سنن ابن ماجة: جلد ۱، کتاب الجنائز، باب ماجآء فی زیارة قبر المشرکین ،صفحه ۴۷۷)

مسلم کی دوسری روایت کے مطابق نبی ﷺ کے چچا ابو طالب نے نبی ﷺ کا دین قبول نہیں کیا اور ابو جہل وغیرہ کی تحریک پر عبد المطلب کے دین پر جان دی اور جہنم واصل ہو گئے، مگر نبی ﷺ کے ساتھ شفقت کرنے کی وجہ سے جہنم کے اوپری درجے میں ہیں۔ یعنی سب سے ہلکا عذاب دیا جا رہا ہے، اور وہ یہ کہ انہیں آگ کے جوتے پہنائے گئے ہیں جن سے ان کا دماغ ہانڈی کی طرح ابل رہا ہے۔

(صحیح مسلم: جلد ۱، کتاب الایمان، باب شفاعة النبی ﷺ لابی طالب والتخفیف عنه بسببه، صفحه ۳۴۹)

فقہ حنفی کی کتاب "شرح فقہ اکبر" میں ملا علی قاری لکھتے ہیں کہ

وابوطالب عمه ای عم النبی ﷺ و ابو علیؓ مات کافرا ولم یؤمن به (صفحه ۱۲۹)

"اور ابو طالب، ان کے چچا یعنی نبی ﷺ کے چچا اور علیؓ کے والد، کافر مرے اور نبی ﷺ پر ایمان نہیں لائے۔"

(مگر حیرت ہے کہ فقہ حنفی کے مقلد ہونے کے دعویدار بریلوی مسلک کے صائم چشتی صاحب نے دو جلدوں میں **"ایمانِ ابی طالب رضی اللہ عنہ"** نامی کتاب لکھ کر ابو طالب کو مومن اور نجات یافتہ قرار دیا ہے اور اس میں تقریباً وہی دلائل ہیں جو شیعہ مسلک والے انہیں "ابو طالب علیہ السلام" قرار دینے کے لیے فراہم کرتے ہیں)

امام جوزی "کتاب الموضوعات" میں لکھتے ہیں کہ

ولا یختلف المسلمون أن عبد المطلب مات کافراً، و کان لرسول الله ﷺ یومئذ ثمان سنین، و أما عبدالله فانه مات و رسول الله ﷺ حمل و لا خلاف أنه مات کافراً، و کذلک آمنة ماتت و لرسول الله ﷺ ست سنین (صفحه ۲۰۹)

"مسلمانوں کا اس میں اختلاف نہیں کہ عبد المطلب کافر فوت ہوئے جبکہ رسول اللہ ﷺ کی عمر آٹھ سال تھی، اور عبد اللہ اس وقت فوت ہوئے جب نبی ﷺ ابھی رحم مادر ہی میں تھے، اور اس میں کوئی اختلاف نہیں کہ وہ بھی کافر ہی فوت ہوئے۔ اور اسی طرح آمنہ کی بھی وفات ہوئی جب رسول اللہ ﷺ چھ سال کے تھے۔"

ان تمام احادیث اور قرآنی قانون کے علی الرغم جلال الدین سیوطی صاحب لکھتے ہیں کہ

"آپؐ کے والدین آپ کے لیے زندہ کیے گئے۔ یہاں تک کہ وہ آپؐ پر ایمان لائے، جو کافر رہے ان کے حق میں آپؐ کی تخفیف عذاب کی دعا قبول ہوئی جیسے کہ **حضرت ابو طالب رضی اللہ عنہ**۔"

(خصائص کبریٰ: جلد ۲، صفحہ ۳۲۵)

پچھلے صفحات میں عنوان ۸ کے تحت قرآن و صحیح احادیث سے ثابت کیا گیا ہے کہ تمام اعمال اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں پیش ہوتے ہیں۔ جو لوگ اس کے خلاف عقیدہ رکھتے ہیں وہ سنن ابی داؤد کی کتاب المناسک، باب زیارۃ القبور اور مسند احمد کی روایت سے استدلال کرتے ہوئے نبی ﷺ کو معرض اعمال ٹھہراتے ہیں حالانکہ اس کے راوی عبد اللہ بن نافع پر محدثین نے سخت جرح کی ہے اور اسے ضعیف اور منکر الحدیث قرار دیا ہے۔ مذکورہ روایت میں اللہ کے رسول ﷺ سے منسوب یہ فرمان بھی ہے کہ:

لَا تَجْعَلُوْا قَبْرِیْ عِیْدًا ....... ''میری قبر کو میلے کی جگہ نہ بنانا۔''

اللہ کے رسول ﷺ نے اپنے رب سے دعا مانگی کہ

اَللّٰھُمَّ لَا تَجْعَلْ قَبْرِیْ وَثَنًا یُّعْبَدُ

''اے اللہ ! میری قبر کو ایسا بت نہ بنانا جو پوجا جائے۔'' (1)

اور لوگوں کو تنبیہ فرمائی کہ

اِشْتَدَّ غَضَبُ اللّٰہِ عَلٰی قَوْمٍ اتَّخَذُوْا قُبُوْرَ اَنْبِیَآءِھِمْ مَسَاجِدَ

''اس قوم پر اللہ کا غضب بھڑکتا ہے جو اپنے نبیوں کی قبروں کو سجدہ گاہ بنالیتی ہے۔''(2)

عائشہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْھَا فرماتی ہیں کہ نبی ﷺ نے اپنی اس بیماری میں جس میں آپ ﷺ کی وفات ہوئی فرمایا کہ

لَعَنَ اللّٰہُ الْیَھُوْدَ وَالنَّصَارٰی اتَّخَذُوْا قُبُوْرَ اَنْبِیَاءِھِمْ مَسَاجِدَ

''اللہ یہودیوں اور عیسائیوں پر لعنت فرمائے جنہوں نے اپنے نبیوں کی قبروں کو سجدہ گاہ بنالیا۔''

اور اس کے بعد آپ فرماتی ہیں کہ

وَلَوْلَا ذٰلِکَ لَاُبْرِزَ قَبْرُہٗ غَیْرَ اَنِّیْٓ اَخْشٰی اَنْ یُّتَّخَذَ مَسْجِدًا

''اگر اس بات کا خیال نہ ہوتا تو آپ کی قبر ضرور کھلی جگہ بنائی جاتی (اور حجرے میں نہ ہوتی)، میں ڈرتی ہوں کہیں آپ کی قبر کو سجدہ گاہ نہ بنالیا جائے۔''(3)

---

(1) مؤطا امام مالک: کتاب الصلوٰۃ، باب جامعۃ الصلوٰۃ، صفحہ ۱۵۰

(2) ایضاً

(3) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الجنائز، باب ۸۴۵ ما یکرہ من اتخاذ المسجد علی القبور، صفحہ ۵۷۶

مگر افسوس! صد افسوس کہ جس بات کے اندیشے کے پیشِ نظر قبرِ نبوی ایک بند حجرے میں بنائی گئی تھی وہ بات ہو کر رہی۔ آج اسی نبی ﷺ کی امت نے، ان کی چاہت کا دعویٰ کرنے والے نام نہاد عاشقان نے ان کی قبر کو پوجنا شروع کر دیا ہے۔ اس پر ایک عظیم الشان گنبد تعمیر کر دیا ہے جو ان کی آنکھوں کا نور، دل کا سرور، اور نہ جانے کیا کچھ ہے، جہاں ان کے دعوے کے مطابق فرشتے بھی صلوٰۃ و سلام کے لیے آتے ہیں، بے چین روحوں کو قرار، ترستی نگاہوں کو سکون اور تڑپتے دلوں کو راحت ملتی ہے۔ ان کی نعتوں میں کچھ اسی قسم کے مضامین ہوتے ہیں۔ اس امت کو کیا ہو گیا ہے؟

خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ ؕ وَعَلٰۤى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ (البقرۃ:۷/ النحل: ۱۰۸)

''اللہ نے ان کے دلوں اور کانوں پر مہر لگادی ہے، اوران کی آنکھوں پر پردہ پڑ گیا ہے۔''

كَلَّا بَلْ ٚ رَانَ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ (المطففین:۱۴)

''بلکہ ان کے دلوں کو زنگ لگ گیا ہے۔''

ان کو قرآن و حدیث کی صحیح بات بتائی جائے تو گستاخیٔ رسول کہتے ہیں، حالانکہ گستاخیٔ رسول تو یہ ہے کہ رسول کی بات کے خلاف عمل کیا جائے، ان کی حکم عدولی اور نافرمانی کی جائے: نبی ﷺ قبر پر کچھ بھی بنانے سے منع فرمائیں اور انہی کی قبر پر گنبد تعمیر کر دیا جائے اور ممنوع فعل کی تاویلیں پیش کی جائیں! ملاحظہ فرمایئے اشرف علی تھانوی صاحب کا ارشاد جو انہوں نے نبی ﷺ کے مذکورہ بالا واضح احکامات کی خلاف ورزی میں آپ ﷺ کی قبر پر تعمیر کیے جانے والے گنبد خضراء کو سندِ جواز فراہم کرتے ہوئے لکھا:

''بِنَا عَلَى الْقَبْرِ (قبر پر عمارت) کی ممانعت ہے، قَبْرٌ فِي الْبِنَاءِ (عمارت میں قبر) کی نہیں، اور نبیؐ کی قبر پہلے سے بنی عمارت یعنی حجرۂ عائشہؓ میں بنائی گئی۔''(1)

---

(1) بحوالہ ''الخیر'' اگست / ۱۹۹۱ء، صفحہ ۳۰ تا ۴۷ - بریلوی مکتبۂ فکر کے مولوی معراج عالم نے تو ''گنبد خضریٰ'' کے نام سے ایک مستقل کتاب ہی لکھ ڈالی ہے جس میں اپنے مسلک کی تبلیغ کرتے ہوئے اسی طرح اس سبز گنبد کو جائز ٹھہرایا ہے، اس کی تعمیر و بقا کو صحابہ کا فعل قرار دیا ہے اور اس کے ردّ میں وارد روایات کی ایسی ''زبردست'' ''تاویل'' کی ہے کہ اس کے ساتھ کیے جانے والے سارے مشرکانہ افعال ''کارِ ثواب'' ٹھہرتے ہیں اور قرآن و حدیث کی رو سے اس پر نکیر کرنے والے ''نجدی وہابی گستاخِ رسول'' قرار پاتے ہیں!

مولوی صاحب بڑی صفائی سے اس ذکر کو گول کر گئے کہ نبی ﷺ کی قبر پر گنبد نبی ﷺ کی وفات کے تقریباً سات سو سال بعد مصر کے مملوک حکمراں منصور قلاوون نے علمائے وقت کے منع کرنے کے باوجود ابتدائی طور پر تعمیر کرایا، اور بعد کے بادشاہوں کے اضافوں سے موجودہ شکل وجود میں آئی۔ مختصر تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ الملک الناصر حسن بن محمد قلاوون (۷۴۸ ۔ ۷۶۳ھ)، الملک اشرف شعبان بن حسین بن محمد (۷۶۵-۷۷۸ھ) وغیرہ دوسرے کئی مصری مملوک خلفائے وعثمانی سلاطین نے اس تعمیر میں اضافے کیے۔ سلطان سلیم ثانی (۹۷۴ ۔ ۹۸۲ھ) کے زمانے میں ۹۸۰ھ میں حجرے پر گنبد بنادیا گیا۔ سلطان محمود اوّل (۱۱۴۳-۱۱۶۸ھ) نے گنبد کو از سر نو تعمیر کرایا، اور پہلی بار اس پر سبز رنگ کیا گیا جس کی وجہ سے یہ "گنبد خضراء" کہلانے لگا۔[1] گویا کہ اس سبز گنبد کو قائم ہوئے صرف ڈھائی سو سال ہوئے ہیں، اس سے پہلے اس کا وجود نہ تھا، بلکہ ۶۷۸ھ سے پہلے تو قبر نبوی پر کسی قسم کی کوئی عمارت تک موجود نہ تھی، صرف حجرۂ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا، جو کہ بہت پہلے سے موجود تھا، اس میں کچی قبر بنی ہوئی تھی۔ ۶۷۸ھ تک کوئی بھی صحابی، تابعی یا تبع تابعی بھی موجود نہ تھا، مگر تھانوی صاحب اسی تقریر میں کہتے ہیں کہ

> "خلفائے راشدین وغیرہ میں سے کسی نے اس قبر پر عمارت کی نکیر نہیں فرمائی۔ صحابہ وتابعین و تبع تابعین نے برابر اس کی حفاظت کی۔"[2]

یہ ان پاکیزہ ہستیوں پر اتہام ہے۔ ان کے دور میں عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے حجرے پر کبھی کسی قسم کی کوئی عمارت نہیں بنائی گئی اور نبی ﷺ کے حکم پر پوری طرح عمل کیا گیا۔ یہ حکم اس وقت توڑا گیا جب ان سچے لوگوں میں سے کوئی بھی باقی نہ رہا اور جھوٹے عاشق اور قبر کے پجاری پیدا ہوگئے، اور جن کے اس اقدام کی تائید وتحسین وتعریف میں مسلک پرستوں کے "متبحر" اسلاف واکابر نے مندرجہ بالا قسم کی تاویلاتِ باطلہ پیش کرنی شروع کردیں۔

---

(1) وفاء الوفاء از سمہودی: جلد۱، صفحہ۴۳۵/ سیرت البم: صفحہ۷۲/ سیرتِ احمدِ مجتبیٰ: جلد ۳، صفحہ ۸۷،۸۸/ تاریخ ترکانِ عثمان: صفحہ۱۸۶، وغیرہ

(2) بحوالہ "الخیر" اگست/ ۱۹۹۱ء، صفحہ۳۰ تا ۴۷

آج یہ گنبد مرجع خلائق بنا ہوا ہے، اس کی تمثیلیں و تصویریں گھروں، دکانوں، دفتروں وغیرہ میں برائے "برکت" آویزاں کی جاتی ہیں، ان کو چوما جاتا ہے، ان پر ہار پھول اور خوشبو ڈالی جاتی ہے، اور اسے ثواب سمجھا جاتا ہے،(1) ستم بالائے ستم یہ کہ دینی کتب کے سرورق اور سیپاروں اور قرآن تک میں اس گنبد کی خوشنما تصویر نظر آتی ہے! ان تصاویر کو آنکھوں سے لگایا جاتا ہے اور نبی ﷺ کی تعلیمات کی دھجیاں بکھیر دی جاتی ہیں۔ بریلوی و دیوبندی مسالک کے متفقہ "سلف کبیر" امداد اللہ مہاجر مکی صاحب اپنی ایک نعتیہ غزل میں اس طرح سخن طرازی فرماتے ہیں: (2)

؎ اے ماہ روشن کیجیے گزر ٹک تو ادھر بھی ہو جائے مرا گھر بھی منور کسی صورت
؎ ہو جائے کہیں سر سبز مرا آ جائے نظر گنبدِ خضرا کسی

خود کو حنفی مسلک کا پیرو کہنے والوں کو امام ابو حنیفہ کا فتویٰ بھی پڑھ لینا چاہیے جس کو ان کے سب سے معتبر فقیہ علامہ شامی نے نقل کیا ہے:

"امام ابو حنیفہ نے قبر پر کوئی عمارت مثلاً گھر، قبہ وغیرہ بنانے سے منع کیا ہے، کیونکہ جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت میں نبی ﷺ سے اس کی ممانعت آئی ہے کہ قبر کو پختہ بنایا جائے، اس پر کتبہ لگایا جائے یا اس پر عمارت تعمیر کی جائے۔" (3)

محبت رسول ﷺ کا دعویٰ ہے تو آپ ﷺ کے فرمان کے مطابق تمام اونچی قبریں زمین کے برابر کر دی جائیں، تمام کتبے ہٹا دیئے جائیں★ اور ان پر بنے ہوئے قبے ڈھا دیئے جائیں، خواہ وہ نبی ﷺ کی قبر پر بنایا گیا گنبد خضراء ہی کیوں نہ ہو، ورنہ فرمان رسول ﷺ بھی یاد رکھیں:

---

(1) مضمون بحوالہ "الخیر" اگست / ۱۹۹۱ء، صفحہ ۳۰ تا ۴۷

(2) کلیات امدادیہ (گلزار معرفت): صفحہ ۲۰۸

(3) فتاویٰ شامی، جلد ۱، صفحہ ۸۳۹

★ دار العلوم، کورنگی، اور جامعۃ العلوم الاسلامیہ، بنوری ٹاؤن، جو کراچی میں مسلک پرستوں کے دو بڑے مدرسے ہیں وہاں بھی مفتی شفیع عثمانی اور مولوی یوسف بنوری وغیرہ کی قبروں پر کتبے نصب ہیں۔ حیرت ہے کہ ان مدرسوں میں امام ابو حنیفہ کے فقہ ہی کی تعلیم دی جاتی ہے اور اسی کی ترویج کے لیے پورا زور صرف کیا جاتا ہے لیکن عمل پھر بھی اس کے خلاف ہی کرتے ہیں! ہاں عمل کریں گے تو صرف اس پر کہ صلوٰۃ میں ہاتھ کہاں باندھیں، انگلی کب اٹھائیں، کب گرائیں ______

''اللہ اس قوم پر لعنت کرتا ہے جو نبی کی قبر کو سجدہ گاہ بنائے۔'' (1)

''اللہ کا غضب اس قوم پر بھڑکتا ہے جو اپنے نبی کی قبر کو سجدہ گاہ بنالیتی ہے۔''(2)

آج اس کلمہ گو امت کی ذلت وبدحالی کی کہیں یہی وجہ تو نہیں؟



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلاّ مجیب نے جو دلائل دے کر اپنے اکابرین کے پچھلے صفحات میں منقول موقف کا دفاع کیا ہے، اُس سے سوائے اُن کی جہالت اور ہٹ دھرمی کے کچھ ثابت نہیں ہوتا۔ ان کے ''حکیم الامت حضرت اشرف علی تھانوی صاحب'' کا پہلے قول نقل کیا گیا تھا کہ بناء علی القبر کی ممانعت ہے لیکن قبر فی البناء کی نہیں، جو کہ واقعتا درست نہیں کیونکہ نبی ﷺ کی تدفین کے وقت وہاں سبز گنبد یا کسی مزار کا وجود بھی نہ تھا، لیکن مُلاّ مجیب فرماتے ہیں کہ ''حضرت تھانوی نے سبز گنبد اور پکی عمارت سے متعلق تو جواز وعدم جواز کسی قسم کی گفتگو نہیں فرمائی۔'' یہ مُلاّ موصوف کی مغالطہ آرائی بلکہ تجاہل عارفانہ ہے کیونکہ دیوبندیوں کے مدرسے جامعہ خیر المدارس ملتان کے رسالے ''الخیر'' بابت اگست ۱۹۹۱ء (صفحہ ۳۰ تا ۴۷) میں اسی سبز گنبد کے فضائل کے بارے میں مضمون چھپا تھا جس میں ''حضرت تھانوی'' کی مذکورہ عبارت بھی بطور تائید کے ہی شامل مضمون کی گئی۔ اِس اقتباس کا قبر نبوی پر تعمیر مزار سے (جسے مسلک پرست ''روضۂ اقدس'' کہتے ہیں) متعلق ہونا پیچھے منقول اُن کے اس بیان سے ثابت ہو جاتا ہے جس میں وہ یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ ''خلفائے راشدین وغیرہ میں سے کسی نے اس قبر پر عمارت کی نکیر نہیں فرمائی۔ صحابہ و تابعین و تبع تابعین نے برابر اس کی حفاظت کی۔'' مُلاّ مجیب نے اس عبارت کے خط کشیدہ لفظ کے بعد قوسین میں اپنی طرف سے ''یعنی حجرہ عائشہؓ'' کا اضافہ کرکے یہ مغالطہ دینے کی کوشش کی ہے جیسے یہ عبارت صرف اس معاملے میں تھی کہ نبی ﷺ کو حجرۂ عائشہ میں دفن

---

(1) سنن نسائی: جلد ۱، کتاب الجنائز، باب ۳۳ ۱۱۳۳ / اتخاذ القبور مساجد، صفحہ ۶۶۳

(2) موطا امام مالک: کتاب الصلوٰۃ، باب جامعۃ الصلوٰۃ، صفحہ ۱۵۰

کیا جائے یا نہیں حالانکہ پورے مضمون میں گنبد خضراء کی تعمیر اور حفاظت کا ذکر ہے اور اس حفاظت کو تھانوی صاحب نے صحابہ، تابعین اور تبع تابعین سے منسوب کر دیا۔ مُلّا مجیب نے یہ مفروضے قائم کر کے سوالات بھی داغ دیئے کہ

> ''فرمایئے کس صحابی یا تابعی یا تبع تابعی یا امام مجتہد یا محدث نے اس حدیث ممانعت کی وجہ سے حجرہ عائشہؓ کے قبر اطہر پر ہونے کو ناپسند کیا؟ جب کسی نے ناپسند نہیں کیا بلکہ ہمیشہ اس کو گرنے سے بچاتے رہے تو ان حضرات پر بہتان کیوں ہے؟''

مُلّا تونسوی نے بھی اپنی کتاب میں اسی طرح کی باتیں لکھی ہیں اور حسبِ عادت اس مسئلے پر بھی چودہ سو سالہ کسی خود ساختہ اجماع کا دعویٰ کیا ہے اور یہ تاثر دینے کی کوشش کی ہے کہ قبر نبوی پر سات سو سال تک گنبد نہ ہونے کی بات جھوٹ ہے؛ قبر نبوی پر اس کی تعمیر پر صحابہ، تابعین و تبع تابعین بلکہ پوری امت نے آج تک کوئی اعتراض نہیں سوائے ہمارے۔ اللہ تعالیٰ ان مولویوں کو عقل کے صحیح استعمال کی توفیق عطا فرمائے! سوال حجرے میں قبر کی تعمیر کا نہیں بلکہ قبر پر گنبد کی تعمیر کا ہے۔ مُلّا موصوف ہی بتائیں کہ یہ سبز گنبد کس صحابی نے تعمیر کروایا؟ یا اس کی تعمیر کے وقت کون کون سے صحابہ، تابعین یا تبع تابعین موجود تھے؟ ان مولویوں کو تو ان سوالوں کا جواب اچھی طرح معلوم ہونا چاہیے کیونکہ ان کے ممدوح علامہ سمہودی صاحب جن کی کتاب ''وفاء الوفاء'' اور ''خلاصۃ الوفاء'' سے بکثرت اقتباسات اِنہوں نے اپنی ناحق کتاب میں اپنے اکابرین کے باطل عقائد کو ثابت کرنے کے لیے درج کیے ہیں، اُنہوں نے اپنی مذکورہ کتب میں گنبد خضراء کی تعمیر کی تاریخ بیان کی ہے جسے خلاصتاً گزشتہ صفحات میں نقل کیا گیا ہے، جس کے مطابق یہ سبز گنبد قبر نبوی پر نبی ﷺ کی وفات کے صدیوں بعد تعمیر ہوا جب کہ خیر القرون میں سے جس کا خاتمہ دوسری صدی ہجری میں ہی ہو گیا تھا، کوئی بھی باقی نہ بچا تھا یعنی ساتویں صدی ہجری میں جب دورِ صحابہ، تابعین و تبع تابعین کو ختم ہوئے بھی چار صدیاں گزر چکی تھیں تو پھر اس کی حفاظت اِن محترم ہستیوں سے کیسے منسوب کی جاسکتی ہے! اور اِن ہستیوں کی جانب سے حجرۂ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا میں قبر نبوی پر کوئی اعتراض اٹھانے یا کسی قسم کی ناپسندیدگی کے اظہار کا

سوال اٹھانا ہی سرے سے باطل ہے کیونکہ وفات النبی ﷺ کے بعد تدفین کے مسئلے پر صحابہ ؓ کے جمِ غفیر میں ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نبی ﷺ کا یہ فرمان سنا دیا تھا کہ مَا قُبِضَ نَبِیٌّ اِلاَّ دُفِنَ حَیْثُ یُقْبَضُ یعنی کوئی نبی نہیں مرا مگر وہ دفن کیا گیا اُسی مقام پر جہاں وہ مرا۔

(ابن ماجة:جلد۱، کتاب الجنائز، باب ۶۵ ذکر وفاته و دفنه ﷺ، صفحه ۸۰۶،ترجمة وحيدالزمان۔ واضح رہے کہ یہ روایت مسلک پرستوں کے اصول کے مطابق بالکل صحیح ہے)

مُلاّ مجیب نے صحیح مسلم کے شارح یحییٰ نَوَوِی کے حوالے سے دعویٰ کیا ہے کہ صحابہ و تابعین نے مسجد نبوی میں اضافے کرتے وقت حجرۂ عائشہ کو بھی مسجد میں شامل کر دیا مگر اس کے چاروں طرف اونچی اونچی دیواریں بنادیں تا کہ کوئی قبر کی طرف منہ کر کے نماز نہ پڑھے۔ اور پھر اس حوالے کی بنیاد پر نتیجہ بھی اخذ کر لیا کہ

> ''قبر اطہر پر بنائی جانے والی اس عمارت میں بہت بڑی مصلحت ہے کہ اس نے لوگوں کو قبر نبوی کے سجدے سے روک دیا ہے اور یہ کہ یہ عمارت صحابہ کرام و تابعین نے بنائی تھی نہ کہ مصر کے بادشاہ نے۔ اس نے تو زیادہ سے زیادہ یہ کیا کہ اس کو پختہ کر دیا جب کہ صحابہؓ نے کچی بنائی۔ اور اس پختہ کرنے میں بھی وہی حکمت ہے ورنہ ہر زمانہ میں یہ عمارت بار بار بنائی جاتی اب پختہ ہونے کے بعد بار بار بنانے کی ضرورت نہیں ہے، اور یہ اس وجہ سے بھی ممنوع نہیں کہ آپ ﷺ کی قبر اطہر تو اب بھی کچی ہے۔
>
> بہر حال یہ ہرگز ارشادات نبویہ کے خلاف نہیں ورنہ تسلیم کرنا پڑے گا کہ صحابہ کرام و تابعین رضی اللہ عنہم نے ارشاداتِ نبویہ کی پرواہ نہیں کی ہے۔'' (صفحہ آخر)

یہ بات قابلِ توجہ ہے کہ نووی کی وفات ۶۷۶ھ میں ہوئی اوران کی اس تحریر کے وقت قبر نبوی پر کسی قسم کا کوئی گنبد نہیں تھا، نہ سفید نہ سبز جیسا کہ پچھلے صفحات میں بتایا گیا، یہ گنبد مصریوں نے سفید بنایا تھا اور سلطنت عثمانیہ میں ترکوں نے تقریباً ڈھائی سو سال پہلے اس پر سبز رنگ کر دیا، اس کے نیچے تعمیر نبی ﷺ اور ابو بکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی قبروں کو دیکھنے کے لیے حجرے میں سونے کی جالیاں لگا دیں جن کو بوسے دیئے جاتے ہیں، جن سے چمٹا جاتا ہے، جہاں رخ کر کے لوگ نمازیں پڑھتے ہیں، سلام کرتے ہیں، دوسروں کا سلام پہنچاتے ہیں، آہ وزاری کرتے ہیں.............

مُلاّ موصوف نے یہ بے پر کی ہانک کر تاریخی حقائق کو جھٹلانے کی کوشش کی ہے۔ ہمارا ان کو مشورہ ہے کہ اکابر پرستی میں اندھے ہو کر ان کا دفاع کرنے کے بجائے تاریخ اسلام کی کسی کتاب یا کم از کم اپنے ممدوح علامہ سمہودی صاحب کی مذکورہ کتب ہی دیکھ لیں تو انہیں معلوم ہو جائے گا کہ اموی خلیفہ ولید بن عبد الملک کے حکم پر ۸۸ھ میں مدینے کے گورنر عمر بن عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ نے مسجد نبوی کی توسیع و تعمیر کی اور ازواج مطہرات کے حجرے بھی مسجد میں شامل کر دیئے۔ اس وقت قبر نبوی پر کسی گنبد کا وجود تک نہ تھا۔ یہ آپ کے ممدوح علامہ صاحب کی ہی تحقیق ہے کہ ساتویں صدی ہجری میں گنبد کی ابتدائی شکل تعمیر ہوئی جس کی اس وقت کے علماء نے مخالفت کی (مُلاّ تونسوی اور ان کے مقلدین توجہ فرمائیں جو دعویٰ کرتے ہیں کہ چودہ سو سالوں میں کسی نے اس کی مخالفت نہیں کی)۔ صحابہ و تابعین و تبع تابعین میں سے اس وقت کوئی زندہ ہوتا تو وہ بھی قبر پر کوئی عمارت تعمیر کرنے سے متعلق نبی ﷺ کی مذکورہ ممانعت کی تعمیل میں اس گنبد کی تعمیر کی مخالفت کرتے کیونکہ وہ قبر پرست نہیں تھے، نبی ﷺ کی کامل اطاعت کرنے والے تھے۔ وہ تو نبی ﷺ کے حکم کی تعمیل میں اونچی قبریں زمین کے برابر کر دیتے تھے (صحیح مسلم: جلد ۲ کتاب الجنائز، باب الامر بتسویۃ القبور) تو قبروں پر کسی مزار یا گنبد کی تعمیر کیسے گوارا کر سکتے تھے!

# حُبِ رسول میں غلو

ہماری سو جانیں اللہ کے پیارے رسول ﷺ پر قربان، ہمارے ماں باپ آپ پر فدا، لاکھوں کروڑوں صلوٰۃ و سلام اس عظیم ذات پر جسے اللہ تعالیٰ نے تمام عالموں کے لیے رحمت بنا کر بھیجا۔ بلاشبہ نبی ﷺ کی محبت کے بغیر دین مکمل نہیں ہو سکتا۔ بخاری نے اپنی **الجامعة الصحیح** کی کتاب الایمان میں حُبِ رسول ﷺ کے جزو ایمان ہونے پر باب باندھا ہے اور فرمان رسول ﷺ نقل کیا ہے کہ

وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ لَایُؤْمِنُ اَحَدُکُمْ حَتّٰی اَکُوْنَ اَحَبَّ اِلَیْہِ مِنْ وَّالِدِہٖ وَوَلَدِہٖ / ........ وَالنَّاسِ اَجْمَعِیْنَ

”اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے تم میں سے کوئی اس وقت تک ایمان والا نہیں ہو سکتا جب تک میں اسے اس کے والدین اور اولاد........ اور سارے انسانوں سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں۔“(1)

مسلم نے بھی ایسا ہی باب باندھ کر ایسے شخص کو غیر مومن قرار دیا ہے جو اپنے ماں باپ اور اولاد سے زیادہ نبی ﷺ سے محبت لازم نہ رکھے۔(2) اور ترمذی نے اپنی جامع میں یہ روایت نقل کی ہے کہ:

مَنْ اَحَبَّ سُنَّتِیْ فَقَدْ اَحَبَّنِیْ وَمَنْ اَحَبَّنِیْ کَانَ مَعِیَ فِی الْجَنَّۃِ

”جس نے میری سنت سے محبت کی اس نے مجھ سے محبت کی اور جس نے مجھ سے محبت کی وہ جنت میں میرے ساتھ ہو گا۔“(3)

---

(1) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب الایمان، باب ۸حب الرسول ﷺ من الایمان، صفحہ ۱۱۳

(2) صحیح مسلم: جلد۱، کتاب الایمان، باب وجوب محبة رسول اللہ ﷺ اکثرمن الاھل والولد والوالد والناس اجمعین واطلاق عدم الایمان علی من لم یحبه ھٰذہ المحبة، صفحہ ۱۳۵

(3) جامع ترمذی بحوالہ مشکوٰۃ: جلد۱، باب الاعتصام، صفحہ ۵۸

ثابت ہوا کہ نبی ﷺ کی سنت اور تعلیمات سے وابستگی ہی کا نام محبت ہے، اور اس سے انحراف کفر، جیسا کہ فرمان رسول ﷺ ہے:

مَنْ رَّغِبَ عَنْ سُنَّتِيْ فَلَيْسَ مِنِّيْ

''جس نے میری سنت سے منہ موڑا، وہ مجھ سے نہیں۔'' (1)

وَمَنْ عَصَانِيْ فَقَدْ اَبٰى

'' جس نے میری نافرمانی کی (یعنی میری تعلیمات اور سنت کے خلاف عمل پیرا ہوا) اس نے انکار کیا۔'' (2)

قرآن میں بھی اللہ تعالیٰ نے یہی اصول بیان کیا ہے کہ اللہ کے نبی سے وہی لوگ نزدیک ہیں جو ان کی اتباع کرتے ہیں، چنانچہ ابراہیم علیہ السلام سے تعلق رکھنے کے مشرکینِ مکہ کے دعوے کو رد کرتے ہوئے فرمایا کہ:

اِنَّ اَوْلَى النَّاسِ بِاِبْرٰهِيْمَ لَلَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ وَهٰذَا النَّبِيُّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ؕ وَاللّٰهُ وَلِيُّ الْمُؤْمِنِيْنَ (آلِ عمران:٦٨)

''ابراہیم سے قرب رکھنے والے تو وہ لوگ ہیں جو ان کی پیروی کرتے ہیں، اور یہ نبیؐ اور وہ لوگ جو ایمان لائے ہیں۔ اور اللہ مومنوں کا کارساز ہے۔''

صاف ظاہر ہے کہ محبت کا وہ مفہوم ہرگز نہیں جو ان فرقہ پرستوں نے سمجھ رکھا ہے۔ یہ لوگ غلو کا شکار ہیں۔ غلو ہر چیز میں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے نزدیک ناپسندیدہ ہے۔ قرآن میں غلو سے منع کیا گیا ہے:

يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لَا تَغْلُوْا فِيْ دِيْنِكُمْ (النساء:١٧١/ المائدۃ:٧٧)

''اے اہل کتاب! اپنے دین میں غلو نہ کرو۔''

نبی ﷺ نے فرمایا:

يَاَيُّهَا النَّاسُ اِيَّاكُمْ وَالْغُلُوَّ فِي الدِّيْنِ فَاِنَّهُ اَهْلَكَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمُ الْغُلُوُّ فِي الدِّيْنِ

''اے لوگو! تم دین میں غلو کرنے سے بچو، کیونکہ تم سے پہلے جو لوگ تھے وہ دین میں اسی غلو کی وجہ سے تباہ ہو گئے۔'' (3)

---

(1) صحیح بخاری: جلد۳، کتاب النکاح کی پہلی روایت، صفحہ ٦٢

(2) صحیح بخاری: جلد۳، کتاب الاعتصام، باب١٢٠٩ الاقتداء بسنن رسول اللہ ﷺ، صفحہ ٩١٧

(3) سنن نسائی: جلد۲، کتاب الحج، باب ١٥٤٩ التقاط الحصٰی، صفحہ ٣٢٣/

سنن ابن ماجۃ: جلد۲، کتاب المناسک، باب ٦٣ قد حصی الرمی، صفحہ ٦٤١

نبی ﷺ کی تعلیم ہر عمل میں میانہ روی کی ہے۔[1] حب رسول ﷺ کا تقاضا یہ ہے کہ انسان اللہ کے رسول ﷺ کے فرمان اور ان کی سنت کو ہر معاملے میں مقدم رکھے،★ بلکہ جان سے بھی عزیز سمجھے، اور اس پر عمل کرنے میں کسی بھی لومۃ لائم کی قطعی کوئی پرواہ نہ کرے، بڑے سے بڑے اکابر، امام اور علامہ کی بات اگر سنت کے خلاف ہو تو اسے ٹھکرا دے، مصلحت کوشی سے کام نہ لے۔ مگر لوگوں نے اکابر پرستی اور اندھی تقلید کے نتیجے میں حب رسول ﷺ کے عنوان سے اس قدر غلو کیا کہ نبی ﷺ کو اللہ کے برابر کر دیا۔ ان کی نعتیں پڑھ لیجیے، قوالیاں سن لیجیے، کتابوں کا مطالعہ کر لیجیے، کیا کچھ نہیں نظر آئے گا:

ـ بھر دو جھولی میری یا محمد لوٹ کر میں نہ جاؤں گا خالی

(غلام فرید صابری قوال کی مشہور قوالی)

ـ بگڑی میری بنتی ہے ہر بات مدینے میں غم خوار محمد کی ہے ذات مدینے میں

ـ ہے نور تیرا شمس و قمر میں تیرے لبوں کی لالی ثمر میں

ـ پھولوں نے تیری خوشبو چرالی سارے نبی تیرے در کے سوالی

شاہ مدینہ، شاہ مدینہ

(ریڈیو پاکستان سے نشر ہونے والی مشہور نعت)

---

(1) صحیح مسلم: جلد۶، کتاب صفات المنٰفقین و احکامهم، باب لن یدخل الجنة احد بعمله بل برحمة اللہ تعالیٰ، صفحه ۳۸۳

★ یہ بات ہر مومن و مسلم کو بہر حال واضح رہنی چاہیے کہ کسی بھی موقع و محل پر اللہ کے رسول ﷺ نے جو خاص طریقہ و طرز عمل اختیار کیا، اس موقع پر اس طریقے کی پیروی کرنا اتباع سنت ہے۔ اگر کسی ایسے موقع پر اللہ کے رسول ﷺ کا کوئی طریقہ و طرز مروی نہیں تو اس موقع پر کوئی عمل نہ کرنا ہی اتباع سنت کے ذیل میں آئے گا مثلاً جنازے کے بعد دعا کرنا نبی ﷺ سے ثابت نہیں، لہٰذا ایسے موقع پر دعا نہ مانگنا ہی سنت ٹھہرے گا اور دعا مانگنا سنت کے خلاف عمل شمار ہوگا۔ البتہ اس سے وہ اعمال مستثنیٰ رہیں گے جو اس وقت عدم دستیابی کے سبب کیے ہی نہیں جاسکتے تھے اور ان کو اب کرنا بدعت کے زمرے میں نہیں آئے گا جیسے ریلوں بسوں وغیرہ کا سفر، گھڑی چشمے کا استعمال وغیرہ۔ ان کی مثالیں اس لیے دی گئی ہیں کہ انہی سے استدلال کر کے مختلف بدعات پر عمل کرنے والے اس سے اپنی بدعات کا باطل جواز کشید کرتے ہیں۔

؎ دکھادو اپنا چہرہ پیارا پیارا یا رسول اللہ — خدا کا جیتے جی کرلوں نظارا یا رسول اللہ

(پاکستان ٹیلی وژن پر پیش کی جانے والی صدیق اسماعیل کی مشہور نعت)

؎ وہی جو مستویٔ عرش تھا خدا ہو کر — اتر پڑا مدینے میں مصطفیٰ ہو کر

؎ ہمارے سرور عالم کا رتبہ کوئی کیا جانے — خدا سے ملنا چاہے تو محمد کو خدا جانے

؎ اللہ کے پلے میں وحدت کے سوا کیا ہے — جو کچھ ہمیں لینا ہے لے لیں گے محمد سے

؎ اٹھا کر میم کا گھونگھٹ جو جھانکا تیری کملی کو — تو دیکھا ذات احمدؐ میں احد روپوش رہتا ہے

؎ شریعت کا ڈر ہے نہیں تو صاف کہدوں — خدا خود رسولؐ خدا بن کے آیا

(اخبار جہاں، ۱۷–۲۳ دسمبر / ۱۹۸۴ء، صفحہ ۳۳)

؎ خرام ناز میں آیا تو دیکھا اور پہچانا — محمد مصطفیٰ یعنی خدا مٹھن کی گلیوں میں

؎ خدا کو ہم نے دیکھا ہے سدا مٹھن کی گلیوں میں — خدا بے پردہ ہے جلوہ نما مٹھن کی گلیوں میں

؎ احد احمد ہے لیکن میم کے پردے میں آیا ہے — پہن کر یا کا پردہ فرد تھا مٹھن کی گلیوں میں ★

؎ وہی جلوہ جو فاراں پر ہوا احمد کی صورت میں — اسی جلوے کو پھر عریاں کیا مٹھن کی گلیوں میں

(مولوی محمد یار، دیوان محمدی، صفحات ۱۶۴، ۱۶۵ بحوالہ اہل سنت و اہل بدعت کی پہچان: صفحہ ۱۷)

؎ فرید باصفا ہستی محمد مصطفیٰ ہستی — چھپا گویم چھپا ہستی خدا ہستی خدا ہستی

(ایضاً، صفحہ ۱۷)

---

★ کچھ سمجھ میں آیا؟ فرما رہے ہیں کہ "احمد" میں سے "میم" ہٹادیں تو "احد" باقی بچتا ہے یعنی یہ صرف "میم" کا ظاہری پردہ ہے ورنہ احمدؐ سراپا احد ہیں (اس پردۂ میمی پر علامہ اقبال سمیت دیگر شعراء نے بھی خامہ فرسائی فرمائی ہے جیسا کہ اوپر نقل کیا گیا اور اگلے صفحے کا خط کشیدہ شعر)۔ اسی طرح ان کے پیر "فرید" صاحب پر صرف "یا" کا پردہ ہے ورنہ اس "فرید" میں سے "یا" کو نکال دیا جائے تو پھر "فرد" (اکیلا یعنی ربّ واحد) باقی بچتا ہے۔ اسی وجہ سے انہوں نے یہ شعر ارشاد فرمایا ہے:

؎ چاچڑ وانگ مدینہ ڈسین کوٹ مٹھن بیت اللہ ........ ظاہر دے وچ پیر فریدن باطن دے وچ اللہ

یعنی پیر صاحب کی جائے پیدائش بستی چاچڑاں کو شہر مدینہ سمجھو اور مٹھن کوٹ میں واقع ان کے مزار کو خانہ کعبہ جانو کہ وہ بظاہر تو پیر فرید ہیں ورنہ حقیقت میں تو یہ اللہ رب العزت ہیں! (استغفر اللہ) فقیر کاپڑ، حیدرآباد سے شائع کردہ "حج فقیر بر آستانہ پیر" نامی کتابچے میں یہ اور اسی طرح کی دوسری کفریہ باتیں لکھی ہوئی ہیں۔

؎ گر محمد نے محمدؐ کو خدا مان لیا ہے — پھر تو سمجھو کہ مسلمان ہے دغا باز نہیں
(ایضاً صفحہ ۲۳)

؎ خدا کہتے ہیں جس کو مصطفیٰ معلوم ہوتا ہے — جسے کہتے ہیں بندہ خود خدا معلوم ہوتا ہے
(ایضاً صفحہ ۲۳)

؎ احمد احد میں فرق نہیں اے محمد — عشاق یار رکھتے ہیں ایمان نئے نئے
(ایضاً)

؎ ہو نعتِ بشر کیا کوئی شانِ محمد — ہے جبکہ خدا خود ہی ثنائی خوانِ محمد
؎ تخلیقِ دو عالم کے ہوئے آپ ہی باعث★ — دیکھے کوئی شان و سر و سامان محمد
(تبرکات کی شرعی حیثیت: صفحہ ۲۸،۲۹)

؎ نگاہ عاشق کی ڈھونڈ لیتی ہے پردۂ میم کو اٹھا کر✵ — وہ بزم یثرب میں جا کے بیٹھیں ہزار منہ چھپا چھپا کر
(علامہ اقبال: بلبل بستان مصطفیٰ ﷺ، صفحہ ۱۳۱)

؎ روئے احمد سے نہ اے قیس اٹھا پردۂ میم — ورنہ ہر کوئی یہ کہتا کہ خدا کو دیکھا
(قیس رامپوری: ایضاً، صفحہ ۱۹۷)

؎ ملائک نے کیا تھا اس سبب سے سجدۂ آدم — کہ پیشانی سے ان کی نور تھا پیدا محمد کا
(شیفتہ دہلوی: ایضاً، صفحہ ۹۶)

؎ میں گھر گیا ہوں فوجِ معاصی میں المدد — کوئی نہیں نجات کا سامان یا رسول
؎ مشکل کشا ہیں آپ امیر آپ کا غلام — اب اس کی مشکلیں بھی ہوں آسان یا رسول
(امیر مینائی: ایضاً، صفحہ ۱۰۲)

؎ واہ کیا جود و کرم ہے شہ بطحا تیرا — نہیں سنتا ہی نہیں مانگنے والا تیرا
؎ تیرے ٹکڑوں سے پلے، غیر کی ٹھوکر پہ نہ ڈال — جھڑکیاں کھائیں کہاں چھوڑ کے صدقہ تیرا
(رضا خاں بریلوی: ایضاً، صفحہ ۱۱۰)

---

★ اس تصور کی حقیقت آئندہ صفحات میں عنوان نمبر ۰۳ کے تحت کی گئی ہے۔

✵ ڈاکٹر صابر کلوروی کی مرتبہ "کلیات: باقیاتِ شعر اقبال - متروک اردو کلام" میں یہ شعر اس طرح لکھا ہوا ہے:

؎ نگاہ عاشق کی دیکھ لیتی ہے پردۂ میم کو اٹھا کر ........ وہ بزم یثرب میں آ کے بیٹھیں ہزار منہ کو چھپا چھپا کر

ـــ زمین وزماں تمہارے لیے مکین ومکاں تمہارے لیے — چنیں وچناں تمہارے لیے بنے دو جہاں تمہارے لیے
ـــ دہن میں زباں تمہارے لیے بدن میں ہے جاں تمہارے لیے — ہم آئے یہاں تمہارے لیے اٹھیں بھی وہاں تمہارے لیے

(رضاخاں بریلوی:بلبل بستان مصطفیٰ ﷺ صفحہ ۱۱۵)

ـــ حاجیو آؤ شہنشاہ کا روضہ دیکھو — کعبہ تو دیکھ چکے کعبہ کا کعبہ دیکھو
ـــ غور سے سن تو رضا کعبہ سے آتی ہے صدا — میری آنکھوں سے مرے پیارے کا روضہ دیکھو

(ایضاً صفحہ ۱۲۰)

ـــ ڈھونڈھا ہی کریں صدر قیامت کے سپاہی — وہ کس کو ملے جو تیرے دامن میں چھپا ہو

(ایضاً صفحہ ۱۲۴)

ـــ آج جو عیب کسی کا کھلنے نہیں دیتے — کب وہ چاہیں گے مری حشر میں رسوائی ہو
ـــ کبھی ایسا نہ ہوا اُن کے کرم کے صدقے — ہاتھ کے پھیلنے سے پہلے نہ بھیک آئی ہو

(ایضاً صفحہ ۱۲۵)

ـــ لے خبر جلد کہ غیروں کی طرف دھیان گیا — میرے مولا مرے آقا ترے قربان گیا

(ایضاً صفحہ ۱۰۷)

ـــ وہی ہے اوّل وہی ہے آخر — وہی ہے ظاہر وہی ہے باطن
ـــ اسی کے جلوے اسی سے ملنے — اسی سے اس کی طرف گئے تھے

(ایضاً صفحہ ۱۱۸)

ـــ گر ارض وسما کی محفل میں لولاک لما کا شور نہ ہو — یہ رنگ نہ ہو گلزاروں میں یہ نور نہ ہو سیاروں میں

(ظفر علی خان:ایضاً صفحہ ۱۴۴)

ـــ اے کہ ترے وجود پر خالق دو جہاں کو ناز — اے کہ ترا وجود ہے وجہ وجود کائنات

(بہادر یار جنگ: بلبل بستان مصطفیٰ ﷺ صفحہ ۱۴۶)

ـــ یہ دربارِ محمدؐ ہے یہاں ملتا ہے بن مانگے — ارے ناداں یہاں دامن کو پھیلایا نہیں کرتے
ـــ یہ دربار محمدؐ ہے یہاں اپنوں کا کیا کہنا — یہاں سے ہاتھ خالی غیر بھی جایا نہیں کرتے

(حامد لکھنوی:ایضاً صفحہ ۱۴۲)

ـــ نور سے نور ہمکلام ، نور سے نور ہمکنار — وصل کی رات مرحبا ، صّلِ علیٰ محمد
ـــ سایۂ جسم مصطفیٰ ہوتا تو کس طرح رضا — جسم سراپا نور تھا ، صّلِ علیٰ محمد

(نبی احمد رضا: ایضاً صفحہ ۲۶۳)

ـــ تم کعبۂ دل تم قبلۂ جاں — میں اس سے سوا کیا عرض کروں
ـــ تم واقفِ رازِ دردِ نہاں — میں حال اپنا کیا عرض کروں

(قیوم نظر: ایضاً صفحہ ۲۲۶)

ـ ہم پر حضورؐ یوں ہی نظر آپؐ کی رہے جیسے بنی ہوئی ہے ہماری بنی رہے

(مسرور کیفی : ایضاً، صفحہ ۲۵۰)

ـ کہاں کا منصب کہاں کی دولت قسم خدا کی یہ ہے حقیقت جنہیں بلایا ہے مصطفیٰ نے وہی مدینے کو جارہے ہیں

(عبد الستار خان نیازی: ایضاً، صفحہ ۲۷۴)

ـ حشر میں تم مرے عیبوں کو چھپائے رکھنا ہوں گناہوں پہ پشیمان مدینے والے★

(الیاس قادری: ایضاً، صفحہ ۲۸۰)

ـ یَا صَاحِبَ الْجَمَالِ وَیَا سَیِّدَ الْبَشَرِ مِنْ وَجْهِکَ الْمُنِیْرُ لَقَدْ نَوَّرَ الْقَمَرُ

ـ لَا یُمْکِنُ الثَّنَآءَ کَمَا کَانَ حَقَّهٗ بَعْد اَز خُدا بُزرگ تُوئی قِصَّه مُختَصَر

(حافظ شیرازی: بلبل بستان مصطفیٰ ﷺ، صفحہ ۶۶)

آخری دو اشعار کا مطلب ہے کہ

"اے حسن والے اور اے انسانوں کے سردار! آپ کے رخِ روشن سے چاند چمک اٹھا، آپ کی تعریف و توصیف آپ کی شان کے شایاں ممکن نہیں، قصہ مختصر یہ کہ اللہ کے بعد اے پیغمبر بس آپ ہی بزرگ ہیں۔"

حالانکہ اللہ کے بعد تو کچھ بھی نہیں ہے جو اس کے برابر ہو، اسکی مثل ہو، اس جیسا تو کوئی بھی نہیں:

لَیْسَ کَمِثْلِهٖ شَیْءٌ (الشوریٰ:۱۱) "اس (تمام عالموں کے رب) جیسا کوئی نہیں۔"

حدیث میں نبی ﷺ کی ایک دعا کے الفاظ میں یہ بھی شامل ہے:

لَآ اِلٰهَ وَحْدَهٗ اَعَزَّ جُنْدَهٗ وَنَصَرَ عَبْدَهٗ وَغَلَبَ الْاَحْزَابَ وَحْدَهٗ فَلَا شَیْءَ بَعْدَهٗ

"اس اکیلے اللہ کے سوا کوئی الٰہ نہیں، جس نے اپنے لشکر کو عزت دی، اور اپنے بندے (محمد ﷺ) کی مدد کی، اور اکیلے اپنے گروہوں کو غلبہ عطا کیا، پھر اس کے بعد کوئی چیز نہیں۔" (1)

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْاَوَّلُ فَلَیْسَ قَبْلَكَ شَیْءٌ وَّ اَنْتَ الْاٰخِرُ فَلَیْسَ بَعْدَكَ شَیْءٌ ......الخ

★ ایک نظر ذرا پیر امداد اللہ اور ان کے مرید قاسم نانوتوی صاحبان کے اسی مضمون پر مشتمل ان اشعار پر بھی ڈال لی جائے جو عنوان ۱۰ کے تحت گزشتہ صفحات میں بیان کیے گئے ہیں جنہیں یہاں نقل کرنا طوالت کا سبب بنے گا۔

(1) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب المغازی، باب ۴۹۸ غزوہ خندق، صفحہ ۶۱۹

" .....اے اللہ آپ سب سے پہلے ہیں اور آپ سے پہلے کچھ نہیں، اور آپ آخر ہیں اور آپ کے بعد کچھ نہیں....." (1)

اللہ کا نِد (مدمقابل) ٹھہرانا ہی تو شرک کی جڑ ہے۔ نبی ﷺ سے پوچھا گیا:

اَیُّ الذَّنْبِ عِنْدَ اللّٰهِ اَكْبَرُ ... "اللہ کے نزدیک سب سے بڑا گناہ کیا ہے۔"

نبی ﷺ نے جواب دیا:

اَنْ تَجْعَلَ لِلّٰهِ نِدًّا وَّهُوَ خَلَقَكَ... "یہ کہ تو کسی کو اللہ کا نِد بنائے حالانکہ اللہ ہی نے تجھ کو پیدا کیا ہے۔"(2)

جان رکھیں کہ محمد ﷺ اللہ سبحانہ و تعالیٰ کے آخری نبی و رسول، خاتم النبیین اور افضل البشر ہیں۔ وہی ہمارے رہبر و رہنما، قائد اعلیٰ و قائد اعظم، امام اعلیٰ و امام اعظم ہیں۔ انکی ہر بات لازم اور ہر سنت سند آخر ہے، اور سب ان کے مقلد اور پیروکار ہیں، خواہ علامہ ہوں یا اسکالر، امام یا امام زادے، لیکن وہ اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں، ہمسر نہیں۔

غلو کی ایک مثال جو ان مسلک پرستوں کی کتب میں عام دیکھی جاسکتی ہے یہ ہے کہ نبی ﷺ کے لیے ایسے خطابات استعمال کیے جاتے ہیں جو صرف اور صرف اللہ ہی کو سزاوار ہیں مثلاً سرکار، آقا، شہنشاہ، مولا، وغیرہ۔ یہ تمام ہم معنیٰ الفاظ ہیں اور "مالک" کے مترادفات ہیں جو کہ اللہ کے سوا کوئی نہیں جیسا کہ قرآن میں مالک کائنات نے فرمایا:

لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا فِيْهِنَّ ۭ وَهُوَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ (المائدۃ:۱۲۰)

" زمین اور آسمان اور جو کچھ ان کے درمیان ہے، ان سب پر اللہ ہی کی بادشاہت ہے، اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔"

اسی طرح کا مضمون کہ کائنات کی ہر شئے اللہ کی ملکیت ہے، کل جہاں اور جو کچھ اس میں ہے سب پر اسی کی بادشاہت ہے، قرآن میں سورۃ الشوریٰ: آیت ۴۹، سورۃ ابراھیم :۲،

---

(1) صحیح مسلم جلد ۶ کتاب الذکر والدعوات باب الدعا عند النوم، صفحہ ۲۹۸

(2) صحیح بخاری: جلد۲، کتاب التفسیر، تفسیر سورۃ الفرقان، باب ۸۴۰ قولہ وَالَّذِيْنَ لَا يَدْعُوْنَ مَعَ اللّٰهِ اِلٰـهًا اٰخَرَ ........ ۹۵۳

سورۃ البقرۃ: ۲۵۵، ۲۸۴، اور دیگر مقامات پر متعدد بار آیا ہے۔ یہ لوگ اللہ کو مالک کائنات تو لکھتے ہیں، لیکن ساتھ ہی نبی ﷺ کے لیے بھی سرورِ کائنات، سرورِ عالم، سرورِ دوعالم، سرورِ دوجہاں، سرورِ کونین، سرورِ کون و مکاں، شاہِ دوعالم، شاہِ عرب و عجم، شہنشاہِ کون و مکاں، سرکارِ دوعالم، سرکارِ دوجہاں، آقائے دوجہاں، سیدِ دوجہاں، سیدِ کونین، سید الکائنات، سیدِ دوعالم، دوعالم کے آقا، دوعالم کے مولیٰ، مولائے کل، وغیرہ جیسے القاب استعمال کرتے ہیں جبکہ اللہ کے رسول ﷺ کی واضح نصیحت ہے کہ

لَا تُطْرُوْنِیْ کَمَا اَطْرَتِ النَّصَارٰی ابْنَ مَرْیَمَ فَاِنَّمَا اَنَا عَبْدُہٗ فَقُوْلُوْا عَبْدُ اللّٰہِ وَرَسُوْلُہٗ

”مجھے اتنا نہ بڑھانا جتنا عیسائیوں نے مریم کے بیٹے (عیسیٰ علیہ السلام) کو بڑھایا (کہ انہیں اللہ کا بیٹا تک بناڈالا)، میں تو اللہ کا بندہ ہوں، پس تم مجھے اللہ کا بندہ اور اس کا رسول ہی کہنا۔“(1)

اب بتائیے کہ اس واضح ارشاد کے بعد بھی اللہ کے رسول ﷺ کو کسی اور نام سے پکارنا درست ہے؟ ہرگز نہیں، یہ تو رسول ﷺ کی صریح نافرمانی بلکہ دراصل اللہ تعالیٰ ہی کی نافرمانی ہے۔ پیچھے بیان کیا جاچکا ہے کہ سورۃ الحشر آیت ۷ کی رو سے نہی رسول ﷺ نصِ قطعی کا درجہ رکھتی ہے۔ اس لیے اللہ کے رسول ﷺ کو صرف نبی ﷺ اور رسول اللہ ﷺ کے علاوہ کچھ اور نہ کہنا کوئی گستاخی نہیں بلکہ عین اطاعتِ رسول ﷺ اور اتباعِ نبی اور اتباعِ صحابہ ہے جنہوں نے رسول اللہ ﷺ کو آپ ﷺ کی زندگی میں ہمیشہ یارسول اللہ ﷺ کہہ کر مخاطب کیا۔ البتہ نبی ﷺ کے لیے خود نبی ﷺ کے بتائے ہوئے ان الفاظ کے علاوہ مذکورہ ماقبل الفاظ کا استعمال نبی ﷺ کی نافرمانی سمجھی جائے گی۔

نبی ﷺ کو اللہ کا ہمسر بناتے ہوئے مسلک پرستوں نے اللہ کے ننانوے معلوم اسماء حسنیٰ کی طرح نبی ﷺ کے بھی ننانوے اسماء حسنیٰ بنالیے ہیں جو کہ ان لوگوں کے مطبوعہ قرآن کے آخری صفحے پر دیئے ہوئے ہوتے ہیں۔ صحیح اور مستند احادیث میں نبی ﷺ نے اپنے پانچ نام

(1) صحیح بخاری: جلد۲، کتاب بداء الخلق، احادیث الانبیاء، باب ۳۴۸ وَاذْکُرْ فِی الْکِتٰبِ مَرْیَمَ ............، صفحہ ۳۵۲

بتائے ہیں : محمد، احمد، حاشر، ماحی اور عاقب۔[1] لیکن صحابہ کرام ﷢ نبی ﷺ کو آپ کا نام لے کر پکارنا معیوب خیال کرتے تھے، اور آپ کے مذکورہ بالا حکم کی تعمیل میں رسول اللہ ﷺ ہی کہا کرتے تھے۔[2] آخر ان نام نہاد عاشقانِ رسول کو نبی ﷺ کے احکام و تعلیمات سے اتنی چڑ کیوں ہے کہ ان کا عقیدہ و عمل بالکل ان کے خلاف ہے؟

اسی طرح نبی ﷺ کے نام کے ساتھ حضور، آنحضور، حضرت، آنحضرت کا سابقہ بھی لگایا جاتا ہے، حالانکہ پورے قرآن مجید میں اور تمام ذخیرۂ احادیث میں کہیں بھی ایسے الفاظ استعمال نہیں ہوئے۔ احادیث کی تمام کتب میں اور کتب ہائے فقہ میں، بلکہ تمام عربی کتب میں نبی ﷺ اور رسول اللہ ﷺ کے الفاظ ہی نظر آئیں گے۔ کہنے کو تو یہ لوگ کہدیتے ہیں کہ ہم احترام اور تعظیم کے لیے یہ الفاظ استعمال کرتے ہیں۔ کیا یہ لوگ صحابہ کرام ﷢ سے زیادہ نبی ﷺ کا احترام کرنے کے دعوے دار ہیں؟ یہ لوگ اس کے معنی پر کبھی غور نہیں

---

(1) صحیح بخاری: جلد۲، کتاب المناقب، باب۳۷۰ ماجآء فی اسماء رسول اللہ ﷺ صفحہ۳۸۳/ مؤطا امام مالک کی آخری روایت، صفحہ۱۰۷۔ مگر جلال الدین سیوطی صاحب اپنے "محدث" ہونے کا ثبوت یہ کہہ کر دیتے ہیں کہ "آپ کے ایک ہزار نام ہیں؛ اللہ تعالیٰ کے نام سے اسم مبارک اخذ کیا گیا ہے، اللہ تعالیٰ کے اسمائے مبارکہ میں سے ستر آپ کے بھی نام ہیں۔" (خصائص کبریٰ: جلد۲، صفحہ ۳۲۵)

(2) صحیح مسلم: جلد۱، کتاب الحیض، باب بیان صفة منی الرجل و المراة، صفحہ ۴۲۸۔ اور خطاب کرتے وقت ندائیہ ترکیب میں "یا رسول اللہ" کہا کرتے تھے جس کا اطلاق صرف حینِ حیات میں ہوسکتا ہے لیکن جہالت دیکھیے کہ ہر قت المدد یا رسول اللہ کی پکاریں لگانے والے مسلک پرست اپنی ندائیہ پکاروں، یارسول اللہ کانفرنس، بزم یارسول اللہ، تحریک یارسول اللہ وغیرہ کے ثبوت میں صحابہ کرام ﷢ کے مذکورہ عمل کو پیش کر دیا کرتے ہیں! اسی طرح صحابہ کرام ﷢ کے نبی ﷺ کے اپنی حینِ حیات میں خطاب کرنے پر "لبیک یارسول اللہ" کہنے سے غلط استدلال کرتے ہوئے آج یہ لوگ وفات النبی ﷺ کے چودہ سو سال بعد بھی (بغیر نبی ﷺ کے خطاب کے ہی) "لبیک یارسول اللہ" یعنی میں حاضر ہوں کے نعرے بلند کرتے ہیں، دیواروں پر لکھتے ہیں، اسٹکرز لگاتے ہیں (شیعہ مسلک والوں نے لبیک یارسول اللہ کی جگہ لبیک یا حسین کا نعرہ اختیار کیا ہوا ہے)...... یہ بالکل اسی طرح کا بہت ہی "عالمانہ" استدلال ہے جس طرح مختلف نگینوں میں نفع و نقصان کا مشرکانہ عقیدہ رکھنے والے لوگ کہدیا کرتے ہیں کہ یاقوت و مرجان کا ذکر تو خود قرآن میں آیا ہے! حالانکہ سورۃ الرحمٰن میں ان پتھروں کا نام بطور جواہرات کے آیا ہے نہ کہ نافع و ضار و کارساز کے معنوں میں!

کرتے۔ یہ چاروں الفاظ حَضْرٌ ،سے نکلے ہیں جس کے معنی ہیں حاضر ہونا یا موجود ہونا۔ اللہ کے رسول ﷺ وفات پاکر اپنے رفیق اعلیٰ رب سے جا ملے ہیں اور جنت الفردوس کے اعلیٰ ترین مقام ''الوسیلہ'' میں ہیں (تفصیل پیچھے گزر چکی ہے) اور اس دنیا میں موجود نہیں ہیں۔ البتہ آپ ﷺ کے فرمان ہماری رہنمائی کے لیے تاقیامت موجود ہیں۔ لہٰذا حضور، حضرت وغیرہ کہنے والے کا عقیدہ نبی ﷺ کو حاضر ماننے کا نہ بھی ہو، جو کہ سراسر شرک ہے، تو بھی اس طرح کے شبہات والے مشرکانہ الفاظ سے گریز ایمان کا لازمی تقاضا ہے۔ جیسا کہ گزشتہ صفحات میں بیان کیا گیا کہ محض ظاہری شباہت سے بچنے کے لیے مومنوں کو اللہ تعالیٰ نے منع فرمادیا کہ یہودیوں کی طرح نبی ﷺ کے لیے رَاعِنَا کے الفاظ استعمال نہ کریں اور اس کا متبادل بتادیا کہ اُنْظُرْنَا کہدیا کرو۔(البقرۃ: آیت ۱۰۴)

تبلیغ والوں میں لفظ ''حضور اقدس'' بہت مستعمل ہے۔ ''اقدس'' تفضیل کا صیغہ ہے جس کے معنی ہیں سب سے زیادہ پاکیزہ، اور جاننا چاہیے کہ سب سے زیادہ پاکیزہ اللہ تبارک وتعالیٰ کی ذات ہے۔ یہ امر بھی قابل غور ہے کہ نبی ﷺ سے محبت اور آپ کے احترام کا دعویٰ کرنے اور یہ الفاظ استعمال کرنے والے کیا رسول اللہ ﷺ کے صحابہ سے بھی حب رسول ﷺ اور احترام و تعظیم میں سبقت لے جانا چاہتے ہیں؟ انہوں نے تو کبھی نبی ﷺ کو اس طرح مخاطب نہیں کیا۔ نبی ﷺ کے علاوہ دوسروں کے لیے بھی لفظ ''حضرت'' استعمال کرنا مندرجہ بالا وضاحت کی روشنی میں مناسب نہیں ہے۔ خیر القرون میں ان الفاظ کا استعمال مفقود ہے۔

غلو کی ایک بدترین مثال حسین احمد مدنی کا وہ قول ہے جس میں انہوں نے ''یارسول اللہ''، ''یا محمد'' اور خطاب کے صیغے کے ساتھ اس طرح صلوٰۃ و سلام پڑھنے یعنی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ کو جائز کہا ہے۔[1] جیسا کہ گزشتہ صفحات میں بیان کیا گیا، ان سے پہلے ان کے پیشوا امداد اللہ مہاجر مکی صاحب بھی اسی طرح کا فیصلہ دے چکے ہیں،

(1) ماہنامہ الخیر، ستمبر/ ۱۹۹۱ء، صفحہ ۱۰

لیکن وہ اس صلوٰۃ و سلام کو پیش کرنے کے لیے مؤدب کھڑا ہونا بھی مستحب سمجھتے تھے۔ [1] اپنے چشتی مریدوں کو تصوف کے جو اذکار و اشغال تلقین فرماتے، ان میں انہی مذکورہ الفاظ کے ساتھ صلوٰۃ و سلام بھی اکیس مرتبہ پڑھنے کو کہتے جن میں "یَا حَبِیْبَ اللّٰہ" اور "یَا نَبِیَ اللّٰہ" کا اضافہ بھی ہوتا۔ [2] اور انہی کلمات کے ذریعے نبیﷺ کی خواب میں زیارت کرنے کا طریقہ بھی بیان فرماتے۔ [3] بیداری میں نبیﷺ کی زیارت کرنے کے لیے ایک ہزار مرتبہ یا احمد، یا محمد اور یا رسول اللہﷺ کہنے کا پیچھے ذکر کیا جا چکا ہے۔ [4]

گزشتہ صفحات میں عنوان ۲ کے تحت قرآن و حدیث سے یہ ثابت کیا جا چکا ہے کہ نبیﷺ وفات پا کر جنت الفردوس کے اعلیٰ ترین مقام میں ہیں اور مدینے والی قبر میں نہیں ہیں۔ "یا" حرف ندا ہے اور کسی کو پکارنے اور مخاطب کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے، اور انہی لوگوں کو پکارا جاتا ہے جو نظروں کے سامنے موجود ہوں۔ چونکہ اللہ کے رسولﷺ اپنے رب کے پاس ہیں، ہمارے سامنے موجود نہیں، اس لیے صیغۂ خطاب "یا" کے ساتھ صلوٰۃ و سلام پڑھنا جائز نہیں، کیونکہ یہ ایک دعا ہے، پکار ہے اور

لَهٗ دَعْوَةُ الْحَقِّ ؕ (الرعد:۱۴)... "اسی (اللہ) کی پکار حق ہے"

اور

وَاَنَّ مَا يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهِ الْبٰطِلُ ۙ (لقمٰن: ۳۰)

"اور اس کے سوا دوسروں کو جنہیں یہ پکارتے ہیں وہ باطل ہیں۔"

اب چونکہ

اَلدُّعَآءُ هُوَ الْعِبَادَةُ... "دعا ہی عبادت ہے" [5]

اور

---

(1) کلیات امدادیہ (فیصلہ ہفت مسئلہ): صفحہ ۸۴
(2) کلیات امدادیہ (ضیاء القلوب): صفحہ ۱۵
(3) کلیات امدادیہ (ضیاء القلوب): صفحہ ۶۱
(4) کلیات امدادیہ (ضیاء القلوب): صفحہ ۴۵
(5) جامع ترمذی: جلد۲، ابواب الدعوات، باب فضل الدعاء، صفحہ ۶۳۱

اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلَوٰتُ وَالطَّيِّبَاتُ

''تمام زبانی، بدنی اور مالی عبادات اللہ ہی کے لیے ہیں ''

اس لیے یارسول اللہ ﷺ، یا علی، یا غوث، وغیرہ کے نعرے مشرکانہ ہیں، جن کی کوئی دلیل نہیں :

وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ ۙ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ ۙ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ ؕ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ (المومنون: ۱۱۷)

'' اور جو لوگ اللہ کے علاوہ دوسرے معبودوں کو پکارتے ہیں ان کے پاس کوئی سند نہیں۔ ان کا حساب اللہ کے پاس ہے۔ بیشک کافر فلاح نہ پائیں گے۔''

سورۃ الاحقاف میں بھی مالک نے غیر اللہ کی پکاروں کو گمراہی قرار دیا ہے:

وَمَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ يَّدْعُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَنْ لَّا يَسْتَجِيْبُ لَهٗۤ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ وَهُمْ عَنْ دُعَآئِهِمْ غٰفِلُوْنَ (الاحقاف: ۵)

'' اور اس سے زیادہ گمراہ کون ہوگا جو اللہ کے سوا ایسوں کو پکارے جو قیامت تک اسے جواب نہ دے سکیں اور وہ ان کی پکاروں سے غافل ہیں۔''

عنوان ۸ کے تحت گزشتہ صفحات میں عرضِ اعمال کی بحث میں بخاری کی حوض کوثر والی روایت آئی تھی کہ

اِنَّكَ لَا تَدْرِيْ مَا اَحْدَثُوْا بَعْدَكَ

''(اے نبی !) آپ نہیں جانتے انہوں نے آپ کے بعد کیا نئی باتیں دین میں نکالیں۔''

جس سے ثابت ہوتا ہے کہ نبی ﷺ ''یارسول اللہ''، ''یا نبی''، ''یا محمد'' وغیرہ جیسی پکاروں سے لاعلم ہیں اور محولہ بالا سورۃ الاحقاف کی آیت کی روشنی میں ایسا کرنا سخت گمراہی ہے۔

اگر کوئی شخص یہ نکتہ لائے (دوران گفتگو مسلک پرستوں نے اس کا بھی اظہار کیا ہے) کہ جناب نظروں کے سامنے تو اللہ بھی موجود نہیں، لہٰذا ''یا اللہ'' بھی نہ کہنا چاہیے، تو ایسے شخص کو معلوم ہونا چاہیے کہ بیشک ذات کے اعتبار سے تو اللہ عرش پر مستوی ہے، مگر اپنے علم، اقتدار، اختیار، تصرف کے اعتبار سے وہ ہر جگہ موجود ہے۔ وہ تو انسان سے اس کی شہ

رگ سے بھی زیادہ قریب ہے، سمیع و بصیر اور علیم و خبیر ہے، اس کے سوا کوئی اور اس صفت سے متصف نہیں۔ درج ذیل قرآنی آیات کا مطالعہ کیجیے:

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَا يَكُوْنُ مِنْ نَّجْوٰى ثَلٰثَةٍ اِلَّا هُوَ رَابِعُهُمْ وَلَا خَمْسَةٍ اِلَّا هُوَ سَادِسُهُمْ وَلَآ اَدْنٰى مِنْ ذٰلِكَ وَلَآ اَكْثَرَ اِلَّا هُوَ مَعَهُمْ اَيْنَ مَا كَانُوْا ۚ ثُمَّ يُنَبِّئُهُمْ بِمَا عَمِلُوْا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ (المجادلۃ:۷)

”کیا تم کو خبر نہیں کہ زمین اور آسمانوں کی ہر چیز کا اللہ کو علم ہے؟ کبھی ایسا نہیں ہوتا کہ تین آدمیوں میں کوئی سرگوشی ہو اور ان کے درمیان چوتھا اللہ نہ ہو، یا پانچ آدمیوں میں سرگوشی ہو اور ان کے اندر چھٹا اللہ نہ ہو۔ خفیہ بات کرنے والے خواہ اس سے کم ہوں یا زیادہ، جہاں کہیں بھی ہوں، اللہ ان کے ساتھ ہوتا ہے۔ پھر قیامت کے روز وہ ان کو بتا دے گا کہ انہوں نے کیا کچھ کیا ہے۔ اللہ ہر چیز کا علم رکھتا ہے۔“

وَهُوَ مَعَكُمْ اَيْنَ مَا كُنْتُمْ ۭ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ (الحدید:۴)

”اور تم جہاں کہیں ہوتے ہو وہ تمہارے ساتھ ہے، اور جو کچھ تم کرتے ہو اللہ اس کو دیکھ رہا ہے۔“

اِن مذکورہ آیات کے یہی معنی ہیں؛ وہ العلیم، الخبیر، السمیع اور البصیر ہے؛ کوئی چیز بھی اس کے کلی علم، خبر، سماعت اور بصارت سے چھپی نہیں؛ وہ تو دلوں کے حال تک سے واقف ہے۔

(سورۃ الملک:۱۴، وغیرہ)

نبی ﷺ نے صحابہ رضی اللہ عنہم کے استفسار پر انہیں وہ درود تعلیم فرمایا جو نماز میں پڑھا جاتا ہے، یعنی درود ابراہیمی۔(1) کسی بھی صحیح روایت میں صحابہ رضی اللہ عنہم سے خطاب کے صیغے کے ساتھ صلوٰۃ و سلام ثابت نہیں۔ عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے نبی ﷺ کی قبر پر درود پڑھنے کی موطا امام مالک کی روایت کی حقیقت پیچھے بیان کی جا چکی ہے۔ اور اس روایت میں بھی خطاب کے ساتھ صلوٰۃ و سلام نہیں ہے۔ نہ ہی نبی ﷺ کی وفات کے بعد کسی نے ”یا“ کے ساتھ

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب بداء الخلق، احادیث الانبیاء، باب ۳۱۳ یزفون النسلان فی المشی، صفحہ ۳۱۴

انہیں مخاطب کیا، کیونکہ وہ لوگ قرآن کے پڑھنے اور سمجھنے والے تھے، نبی ﷺ کی صحبت میں رہ کر اس کے مفہوم کو خوب سمجھ چکے تھے۔ انہوں نے اس میں پڑھا تھا کہ:

وَادْعُ اِلٰى رَبِّكَ وَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿۸۷﴾ وَلَا تَدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰـهًا اٰخَرَ ۘ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ ؕ لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿۸۸﴾ (القصص: ۸۷،۸۸)

"اور اپنے رب کو پکارتے رہو اور مشرکوں میں سے ہرگز نہ ہونا اور اللہ کے ساتھ کسی اور کو الٰہ بنا کر نہ پکارنا کہ اس کے سوا کوئی الٰہ نہیں۔ ہر چیز فنا ہونے والی ہے سوائے اس کی ذات کے۔ حکم اسی کا ہے اور اسی کی طرف تم لوٹ کر جاؤ گے۔"

مسلک پرستوں میں سے بعض اپنے اس فعلِ باطل کے ثبوت میں کہتے ہیں کہ نماز جیسی عبادت میں تو خود نبی ﷺ نے تشہد میں خطابیہ انداز میں اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ (اے نبی آپ پر سلامتی ہو) پڑھنے کا حکم دیا، تو معلوم ہونا چاہیے کہ یہ ادبی انداز ہے جس میں کسی کے احسان کی وجہ سے بیساختہ اس کے لیے دعا نکل جاتی ہے، جیسے نیک و فرمانبردار اولاد بعض مواقع پر پکار اٹھتی ہے کہ اے میرے ابا جان! آپ نے میری تربیت کے لیے کتنی محنت کی۔ اس میں مردہ والد کو سنانے کا کوئی خیال نہیں ہوتا، صرف دل کے جذبات ہوتے ہیں جن کا بے ساختہ اظہار ہو جاتا ہے، کبھی دعائیہ کلمات کے ساتھ اور کبھی ان کے بغیر۔ اسی طرح صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بھی تشہد میں یہ الفاظ دعاء کے طور پر کہتے تھے، نبی ﷺ کو مخاطب نہیں کرتے تھے۔ ویسے صحیح بخاری و موطا امام مالک میں عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ جیسے جلیل القدر صحابی کی یہ روایت بھی ملتی ہے کہ ان لوگوں نے نبی ﷺ کی وفات کے بعد خطاب کے الفاظ کے ساتھ تشہد میں سلام یعنی اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ (اے نبی آپ پر سلامتی ہو) کہنا چھوڑ دیا تھا اور بغیر حرف ندا کے اَلسَّلَامُ عَلَى النَّبِيِّ (یعنی نبی پر سلامتی ہو) کہنے لگے تھے۔ (1)

(1) صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب الاستئذان، باب ۷۰۸، الاخذ بالیدین، صفحہ ۵۰۱ / مؤطا امام مالک، کتاب الصلوٰۃ، صفحہ ۸۰

ایک اور بات بھی جو نوٹ کرنے کے قابل ہے وہ یہ کہ اَلسَّلاَمُ عَلَیْكَ اَیُّهَا النَّبِیُّ ........ مرقاۃ شرح مشکوٰۃ کے مطابق وہ تہنیتی و تحیتی الفاظ ہیں جو معراج کے موقع پر اللہ تعالیٰ نے رسول ﷺ سے کہے تھے اور جس کے جواب میں آپ ﷺ نے فرمایا تھا:

اَلسَّلاَمُ عَلَیْنَا وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِیْنَ

"سلامتی ہو ہم پر اور اللہ کے نیک بندوں پر" (1)

ویسے تو اللہ اور اسکے ملائکہ نبی ﷺ کے ساتھ ساتھ دوسرے سب مومنین پر بھی رحمت و سلامتی بھیجتے ہیں :

هُوَ الَّذِیْ یُصَلِّیْ عَلَیْكُمْ وَ مَلٰٓئِكَتُهٗ لِیُخْرِجَكُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ ؕ وَكَانَ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَحِیْمًا (الاحزاب: ۴۳)

"وہی تو ہے جو تم پر رحمت بھیجتا ہے اور اس کے فرشتے بھی، تاکہ تم کو اندھیروں سے نکال کر روشنی کی طرف لے جائے، اور اللہ مومنوں پر مہربان ہے۔"

لیکن معراج میں نبی ﷺ نے یہ رحمت و سلامتی کی دعا خود سنی تھی، اور چونکہ دوسرے بندوں کی طرح ایک نبی بھی اللہ کی رحمت، برکت و سلامتی کا ہمیشہ محتاج ہوتا ہے، اس لیے اس عظیم واقعے کی یادگار کے طور پر یہ الفاظ فریضۂ صلوٰۃ کا دائمی و ابدی حصہ بنا دیئے گئے تاکہ قیامت تک نبی ﷺ پر سلامتی، رحمت و برکت بھیجی جاتی رہے۔ اس میں نبی ﷺ کے سننے یا سنائے جانے والی کوئی بات ہرگز نہ تھی۔ اور ظاہر ہے کہ یہ کام بھی نبی ﷺ کے ہاتھوں اللہ کی مرضی سے ہی ہوا کیونکہ

وَمَا یَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰی ۝ اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْیٌ یُّوْحٰی ۝ (النجم: ۳،۴)

"وہ (رسول) اپنی طرف سے کچھ نہیں کہتا، یہ تو وہی چیز ہوتی ہے جو بذریعہ وحی انہیں حکم کی گئی۔"

حب رسول ﷺ میں غلو کا شکار ہو کر لوگ یہ بھی کہہ بیٹھتے ہیں کہ

(1) بحوالہ حاشیة علی باب التشهد، جامع ترمذی عربی، مطبوعة قرآن محل، کراچی، صفحہ ٦١، حاشیة ٦

''ہمارا اور ہمارے مشائخ کا یہ عقیدہ ہے کہ سیدنا و مولینا وحبیبنا و شفیعنا محمد رسول اللہ ﷺ تمام مخلوق سے افضل اور اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب سے بہتر ہیں۔ اللہ تعالیٰ سے قرب و منزلت میں کوئی شخص آپ کے برابر تو کیا قریب بھی نہیں ہو سکتا۔ آپ سردار ہیں جملہ انبیاء اور رسل کے اور خاتم ہیں سارے بزرگوں اور نبیوں کے جیسا کہ نصوص سے ثابت ہے اور یہی ہمارا عقیدہ ہے اور یہی دین اور ایمان، اسی کی تصریح ہمارے مشائخ بہتیری تصانیف میں کر چکے ہیں۔'' (1)

فضیلت محمدی سے تو کسی کافر ہی کو انکار ہو سکتا ہے۔ نبوت کے عظیم الشان سلسلے کو اللہ نے آپ ﷺ پر تمام کیا؛ آپ ﷺ قیامت تک کے لیے ساری انسانیت، ساری مخلوق اور ساری کائنات کے نبی ہیں؛ آپ ﷺ کے بعد اس عظیم رتبے پر کوئی نہیں پہنچے گا۔(2) ایک حدیث میں آپ ﷺ کا ارشاد مروی ہے:

فُضِّلْتُ عَلَى الْاَنْبِيَآءِ بِسِتٍّ اُعْطِيْتُ جَوَامِعَ الْكَلِمِ وَنُصِرْتُ بِالرُّعْبِ وَ اُحِلَّتْ لِيَ الْغَنَآ ئِمُ وَ جُعِلَتْ لِيَ الْاَرْضُ طَهُوْرًا وَّ مَسْجِدًا وَّ اُرْسِلْتُ اِلَى الْخَلْقِ كَآفَّةً وَّخُتِمَ بِيَ النَّبِيُّوْنَ(3)

''مجھ کو چھے باتوں کی وجہ سے دوسرے نبیوں پر فضیلت دی گئی:

(۱) مجھ کو وہ کلام دیا گیا جس میں الفاظ تھوڑے اور معنی بہت ہیں (یعنی کلام وحی)،
(۲) رعب کے ذریعے سے مجھے مدد دی گئی،
(۳) میرے لیے مال غنیمت حلال کر دیا گیا،
(۴) میرے لیے ساری زمین پاک کرنے والی اور مسجد (یعنی صلوٰۃ کے قابل) بنا دی گئی،
(۵) مجھے تمام مخلوق کی طرف بھیجا گیا،
(٦) اور مجھ پر نبیوں کا سلسلہ ختم ہوا۔''

ایک دوسری روایت میں اس طرح آیا ہے:

---

(1) عقائد علمائے دیوبند اور حسام الحرمین، صفحہ ۲۳۱

(2) سورۃ الاحزاب: ۴۰/ سبا: ۲۸/ الاعراف: ۱۵۸/ صحیح بخاری: جلد۲، کتاب المناقب، باب ۳۷۰ ماجآء فی اسماء رسول اللہ ﷺ، و باب ۳۷۱ خاتم النبیین ﷺ ،صفحہ ۳۸۳/ صحیح مسلم: جلد ٦، کتاب الفضائل، باب ذکر کونہ ﷺ خاتم النبیین، صفحہ ۱۸

(3) صحیح مسلم: جلد ۲، کتاب المساجد، پہلا باب، صفحہ ۹۹

أُعْطِيتُ خَمْسًا لَّمْ يُعْطَهُنَّ اَحَدٌ مِّنَ الْاَنْبِيَآءِ قَبْلِيْ نُصِرْتُ بِالرُّعْبِ مَسِيْرَةَ شَهْرٍ وَّ جُعِلَتْ لِيَ الْاَرْضُ مَسْجِدًا وَّ طَهُوْرًا وَ اَيُّمَا رَجُلٍ مِّنْ اُمَّتِيْ اَدْرَكَتْهُ الصَّلٰوةُ فَلْيُصَلِّ وَ اُحِلَّتْ لِيَ الْغَنَآ ئِمُ وَكَانَ النَّبِيُّ يُبْعَثُ اِلٰى قَوْمِهٖ خَاصَّةً وَّ بُعِثْتُ اِلَى النَّاسِ كَآفَّةً وَّ اُعْطِيتُ الشَّفَاعَةَ[1]

''مجھ کو پانچ باتیں ایسی ملیں جو مجھ سے پہلے کسی نبی کو نہیں ملیں:

(۱) ایک مہینے کی راہ سے میرا رعب ڈال کر میری مدد کی گئی،

(۲) میرے لیے ساری زمین پاک کرنے والی اور مسجد بنادی گئی کہ میری امت کے جس شخص کو جہاں صلٰوۃ کا وقت آجائے، وہ ادا کرلے،

(۳) میرے لیے مال غنیمت حلال کر دیا گیا،

(۴) پہلے انبیاء خاص اپنی قوم کی طرف بھیجے جاتے تھے جبکہ مجھے سب لوگوں کو طرف بھیجا گیا،

(۵) اور مجھے شفاعت دی گئی۔''

ایک طویل روایت میں فرمایا:

اَنَا سَيِّدُ النَّاسِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ

''میں لوگوں کا سردار ہوں گا قیامت کے دن۔''[2]

ایک جگہ فرمایا:

اَنَا سَيِّدُ وُلْدِ اٰدَمَ وَ اَوَّلُ مَنْ تَنْشَقُّ عَنْهُ الْاَرْضُ وَ اَوَّلُ شَافِعٍ وَّ اَوَّلُ مُشَفَّعٍ

''میں سردار ہوں آدم کی اولاد کا، اور سب سے پہلے میرے اوپر سے زمین پھٹے گی (یعنی میں سب سے پہلے قبر سے نکلوں گا)، اور میں سب سے پہلے شفاعت کروں گا اور سب سے پہلے میری شفاعت قبول ہوگی۔''[3]

دوسری جگہ فرمایا:

اِذَا كَانَ يَوْمُ الْقِيَامَةِ كُنْتُ اِمَامَ النَّبِيِّنَ وَ خَطِيْبَهُمْ وَ صَاحِبَ شَفَاعَتِهِمْ غَيْرُ فَخْرٍ

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الصلوٰۃ، باب ۲۹۶، قول النبی ﷺ جعلت لی الارض مسجدا و طھورا، صفحہ ۲۶۹

(2) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب الانبیاء، باب ۳۰۵، قول اللہ تعالیٰ اِنَّآ اَرْسَلْنَا نُوْحًا...الخ، صفحہ ۲۹۳

(3) سنن ابی داوٗد: جلد ۳، کتاب السنۃ، باب ۴۰۰ فی تخیر بین الانبیاء علیھم السلام، صفحہ ۴۷۹

''جب قیامت کا دن ہو گا تو میں سارے نبیوں کا امام ہوں گا اور ان کا خطیب (یعنی ان کی طرف سے بات کرنے والا) اور ان کی شفاعت کرنے والا ہوں گا اور اس میں کچھ فخر نہیں۔'' (1)

شفاعت کی ایک طویل روایت میں یہ الفاظ بھی آئے ہیں:

اَیْ رَبِّ خَلَقْتَنِیْ سَیِّدَ وَلَدِ آدَمَ وَ لَا فَخْرَ وَ اَوَّلَ مَنْ تَنْشَقُّ عَنْہُ الْاَرْضُ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ وَلَا فَخْرَ

''اے رب! تو نے مجھے اولاد آدم کا سردار بنایا اور کچھ فخر نہیں، اور یہ کہ سب سے پہلے روز قیامت میرے اوپر سے زمین شق ہو گی اور کچھ فخر نہیں۔'' (2)

ذیل میں مناقب رسول ﷺ پر جامع ترمذی سے کچھ روایتیں، ان کی صحت سے صرف نظر کرتے ہوئے، درج کی جاتی ہیں:

اِنَّ اللّٰہَ خَلَقَ الْخَلْقَ فَجَعَلَنِیْ فِیْ خَیْرِھِمْ ثُمَّ جَعَلَھُمْ فِرْقَتَیْنِ فَجَعَلَنِیْ فِیْ خَیْرِھِمْ فِرْقَۃً ثُمَّ جَعَلَھُمْ قَبَائِلَ فَجَعَلَنِیْ فِیْ خَیْرِھِمْ قَبِیْلَۃً ثُمَّ جَعَلَھُمْ بُیُوْتًا فَجَعَلَنِیْ فِیْ خَیْرِھِمْ بُیُوْتًا وَّ خَیْرِھِمْ نَفْسًا

''اللہ نے ساری مخلوق کو پیدا کیا اور ان کے اچھے لوگوں میں مجھے بنایا۔ پھر ان کے دو گروہ کر دیئے اور مجھے ان کے اچھے گروہ میں بنایا۔ پھر ان کے قبیلے بنا دیئے اور مجھے ان کے اچھے قبیلے میں بنایا۔ پھر ان کے گھرانے بنا دیئے اور مجھے ان کے اچھے گھر میں سے بنایا، اور ان کی اچھی ذات میں پیدا کیا۔'' (3)

اَنَا اَوَّلُ النَّاسِ خُرُوْجًا اِذَا بُعِثُوْا وَ اَنَا خَطِیْبُھُمْ اِذَا وَفَدُوْا وَ اَنَا مُبَشِّرُھُمْ اِذَا یَئِسُوْا لِوَاءُ الْحَمْدِ یَوْمَئِذٍ بِیَدِیْ وَ اَنَا اَکْرَمُ وُلْدِ اٰدَمَ عَلٰی رَبِّیْ وَلَا فَخْرَ

''جب لوگ (قبروں سے) دوبارہ اٹھائے جائیں گے تو سب سے پہلا نکلنے والا شخص میں ہوں گا۔ اور میں خطیب ہوں ان کا جب وہ اللہ کی بارگاہ میں حاضر ہوں گے۔ اور میں انہیں خوشخبری

(1) سنن ابن ماجۃ: جلد ۳، کتاب الزھد، باب ۳۷ ذکر الشفاعۃ، صفحہ ۶۰۵/ جامع ترمذی: جلد ۲، ابواب المناقب، باب ماجآء فی فضل النبی ﷺ، صفحہ ۲۴۷

(2) مسند احمد: (۱/۵) (مسند ابی بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ) جلد ۱، حدیث نمبر ۱۶، صفحہ ۱۰

(3) جامع ترمذی: جلد ۲، ابواب المناقب، باب ماجآء فی فضل النبی ﷺ، صفحہ ۲۳۷

سنانے والا ہوں جب وہ نا امید ہوں۔ حمد الٰہی کا جھنڈا قیامت میں میرے ہاتھ میں ہو گا اور میں اپنے رب کے نزدیک ساری اولاد آدم سے بہتر ہوں، اور کچھ فخر نہیں۔" (1)

اَنَا اَوَّلُ النَّاسِ مَنْ تَنْشَقُّ عَنْهُ الْاَرْضُ فَاُكْسٰى الْحُلَّةَ مِنْ حُلَلِ الْجَنَّةِ ثُمَّ اَقُوْمُ عَنْ يَّمِيْنِ الْعَرْشِ لَيْسَ اَحَدٌ مِّنَ الْخَلَائِقِ يَقُوْمُ ذٰلِكَ الْمَقَامَ غَيْرِىْ

"لوگوں میں سب سے پہلے مجھ پر سے زمین شق ہو گی اور مجھے جنت کے جوڑوں میں سے ایک جوڑا پہنایا جائے گا اور پھر میں عرش کے داہنی جانب کھڑا ہوں گا۔ اس مقام پر میرے سوا کوئی دوسرا شخص کھڑا نہ ہو گا۔" (2)

سَلُوْا اللّٰهَ لِيَ الْوَسِيْلَةَ قَالُوْا يَا رسول اللّٰهِ وَ مَا الْوَسِيْلَةُ قَالَ اَعْلٰى دَرَجَةٍ فِي الْجَنَّةِ لَا يَنَالُهَا اِلَّا رَجُلٌ وَّاحِدٌ اَرْجُوْا اَنْ اَكُوْنَ اَنَا هُوَ

"میرے لیے اللہ سے وسیلہ مانگا کرو۔ کہا کہ وسیلہ کیا ہے اے اللہ کے رسول! فرمایا جنت میں ایک اعلیٰ مقام ہے جو سوائے ایک شخص کے کسی کو نہ ملے گا۔ مجھے امید ہے کہ وہ شخص میں ہی ہوں گا۔" (3)

اَنَا سَيِّدُ وُلْدِ اٰدَمَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَلَا فَخْرَ وَ بِيَدِيْ لِوَاءُ الْحَمْدِ وَلَا فَخْرَ وَ مَا مِنْ نَّبِيٍّ يَوْمَئِذٍ اٰدَمُ فَمَنْ سِوَاهُ اِلَّا تَحْتَ لِوَائِي وَ اَنَا اَوَّلُ مَنْ تَنْشَقُّ عَنْهُ الْاَرْضُ وَلَا فَخْرَ

"میں قیامت کے دن اولاد آدم کا سردار ہوں گا اور کچھ فخر نہیں، اور میرے ہاتھ میں حمد کا جھنڈا ہو گا اور کچھ فخر نہیں، اور اس روز کوئی نبی نہیں مگر سب میرے جھنڈے کے نیچے ہوں گے خواہ آدم ہوں یا کوئی اور، اور سب سے پہلے میرے اوپر سے زمین پھٹے گی، اور کچھ فخر نہیں۔" (4)

جَلَسَ نَاسٌ مِّنْ اَصْحَابِ رسول اللّٰهِ ﷺ يَنْتَظِرُوْنَهُ قَالَ فَخَرَجَ حَتّٰى اِذَا دَنَا مِنْهُمْ سَمِعَهُمْ يَتَذَاكَرُوْنَ فَسَمِعَ حَدِيْثَهُمْ فَقَالَ بَعْضُهُمْ عَجَبًا اِنَّ

---

(1) جامع ترمذی: جلد ۲، ابواب المناقب، باب ماجآء فی فضل النبی ﷺ، صفحہ ۲۳۔

(2) جامع ترمذی: جلد ۲، ابواب المناقب، باب ماجآء فی فضل النبی ﷺ، صفحہ ۲۳۔

(3) جامع ترمذی: جلد ۲، ابواب المناقب، باب ماجآء فی فضل النبی ﷺ، صفحہ ۲۴۔

(4) جامع ترمذی: جلد ۲، ابواب المناقب، باب ماجآء فی فضل النبی ﷺ، صفحہ ۲۴۔

اللهَ اتَّخَذَ اِبْرٰهِیْمَ مِنْ خَلْقِهٖ خَلِیْلاً وَ قَالَ اٰخَرُ مَاذَا بِاَعْجَبَ مِنْ كَلاَمِ مُوْسیٰ كَلَّمَهُ تَكْلِیْمًا وَّ قَالَ اٰخَرُ فَعِیْسیٰ كَلِمَةُ اللهِ وَ رُوْحُهُ وَ قَالَ اٰخَرُ اٰدَمُ اصْطَفَاهُ اللهُ فَخَرَجَ عَلَیْهِمْ وَ قَالَ سَمِعْتُ كَلاَمَكُمْ وَ عَجَبَكُمْ اِنَّ اِبْرٰهِیْمَ خَلِیْلُ اللهِ وَ هُوَ كَذٰلِكَ وَ مُوْسیٰ نَجِیُّ اللهِ وَ هُوَ كَذٰلِكَ وَ عِیْسیٰ رُوْحُهُ وَ كَلِمَتُهُ وَ هُوَ كَذٰلِكَ وَ اٰدَمُ اصْطَفَاهُ اللهُ وَ هُوَ كَذٰلِكَ اِلاَّ وَ اَنَا حَبِیْبُ اللهِ وَلاَ فَخْرَ وَ اَنَا اَوَّلُ شَافِعٍ وَّ اَوَّلُ مُشَفَّعٍ یَّوْمَ الْقِیَامَةِ وَلاَ فَخْرَ وَاَنَا اَوَّلُ مَنْ یُّحَرِّكُ حَلْقَ الْجَنَّةِ فَیَفْتَحُ اللهُ لِیْ فَیُدْخِلُنِیْهَا وَ مَعِیَ فُقَرَاءُ الْمُؤْمِنِیْنَ وَلاَ فَخْرَ وَاَنَا اَكْرَمُ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ وَلاَ فَخْرَ

”رسول ﷺ اللہ کے کچھ صحابی آپ کے انتظار میں بیٹھے باتیں کر رہے تھے۔ آپ ﷺ باہر آئے تو ان کی باتیں سنیں۔ ان میں سے کچھ نے تعجب سے کہا کہ اللہ نے اپنی مخلوق میں ابراہیم کو دوست بنالیا۔ دوسرے نے کہا کہ اس سے زیادہ تعجب کی بات یہ ہے کہ اللہ نے موسیٰ سے باتیں کیں۔ دوسرے نے کہا کہ عیسیٰ اللہ کا کلمہ اور اس کی روح ہیں۔ اور کسی نے کہا کہ اللہ نے آدم کو منتخب کرلیا۔ آپ ﷺ ان کی طرف نکلے اور سلام کر کے فرمایا کہ میں نے تمہاری باتیں سنیں اور تمہارے اس تعجب کو بھی ملاحظہ کیا کہ ابراہیم خلیل اللہ ہیں، اور وہ واقعی ایسے ہی ہیں، اور یہ کہ موسیٰ چنے ہوئے ہیں اللہ کے، اور وہ واقعی ایسے ہی ہیں، اور یہ کہ عیسیٰ اس کی روح اور کلمہ ہیں، اور وہ واقعی ایسے ہی ہیں، اور یہ کہ اللہ نے آدم کو منتخب کرلیا، اور وہ واقعی ایسے ہی ہیں۔ مگر میں اللہ کا حبیب ہوں اور کچھ فخر نہیں، اور قیامت میں حمد کا جھنڈا میرے ہاتھ میں ہوگا اور کچھ فخر نہیں، اور روز قیامت سب سے پہلا شفاعت کرنے والا ہوں اور سب سے پہلے میری شفاعت قبول کی جائے گی اور کچھ فخر نہیں، اور سب سے پہلے میں ہی جنت کا کنڈا ہلاؤں گا تو اللہ اسے میرے لیے کھول دے گا اور مجھے اس میں داخل کردے گا اور میرے ساتھ غریب مومن ہوں گے اور کچھ فخر نہیں، اور میں اگلوں اور پچھلوں میں سب سے زیادہ بزرگ ہوں اور کچھ فخر نہیں۔“ (1)

مندرجہ بالا احادیث نقل کرنے کا مقصد صرف یہ بتانا تھا کہ اللہ کے آخری رسول ﷺ کو واقعتاً بہت سی فضیلتیں حاصل ہیں۔ لیکن اس سب کے باوجود اللہ کے رسول ﷺ نے حکم دیا کہ

(1) جامع ترمذی: جلد ۲، ابواب المناقب، باب ماجآء فی فضل النبی ﷺ، صفحہ ۲۳۰

''۔۔۔ تم لوگ اللہ کے نبیوں کو ایک دوسرے پر فضیلت نہ دیا کرو۔ جب صور پھونکا جائے گا تو سارے آسمان وزمین والے بیہوش ہوجائیں گے۔ سوائے ان کے جن کو اللہ نہ کرنا چاہے۔ پھر جب دوبارہ صور پھونکا جائے گا تو سب سے پہلے میں بیدار ہوں گا اور موسیٰ کو عرش تھامے ہوئے دیکھوں گا۔ میں نہیں جانتا کہ وہ جو کوہ طور کے دن بے ہوش ہوئے تھے وہ بے ہوشی اس کے بدل ہوگئی (اور اب وہ بے ہوش نہ ہوئے) یا مجھ سے پہلے بیدار ہوگئے۔ اور میں نہیں کہتا کہ کوئی یونس بن متیٰ سے افضل ہے۔'' (1)

یہ بات متعدد احادیث میں بیان ہوئی ہے۔ مسلم نے اس کو اس طرح روایت کیا ہے کہ

''مجھے نہیں معلوم کہ وہ بے ہوش ہونے والوں میں تھے اور مجھ سے پہلے ہوش میں آگئے یا اللہ تعالیٰ نے ان کو ان لوگوں میں کر دیا جو بے ہوش نہ ہونگے۔'' (2)

اوپر منقول خط کشیدہ حکم کے ساتھ متعدد احادیث میں یہ حکم بھی رسول ﷺ سے نقل کیا گیا ہے کہ

لَاتُخَيِّرُوْنِیْ عَلٰی مُوْسٰی ...... ''مجھے موسیٰ پر فضیلت نہ دو۔'' (3)

لَاتُخَيِّرُوْنِیْ مِنْ بَيْنِ الْاَنْبِيَآءِ ...... ''مجھے دوسرے نبیوں پر فضیلت نہ دو۔'' (4)

لَاتُخَيِّرُوْا بَيْنَ الْاَنْبِيَآءِ ...... ''نبیوں میں ایک کو دوسرے پر فضیلت نہ دو۔'' (5)

لَاتُفَضِّلُوْا بَيْنَ الْاَنْبِيَآءِ ...... ''نبیوں کے درمیان ایک دوسرے کو فضیلت نہ دو۔'' (6)

لیکن مسلک پرستوں کی تحریر و تقریر، نظم و نثر میں سارا زور ہی اسی بات پر ہوتا ہے جس کا اظہار وہ اپنے اجتماعات میں خود وضع کردہ طریقے سے صلوٰۃ وسلام پڑھ کر کرتے ہیں کہ

---

(1) صحیح بخاری: جلد۲، کتاب بدء الخلق، احادیث الانبیاء، باب ۳۳۶ قول تعالیٰ وَ اِنَّ يُوْنُسَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ، صفحہ ۳۳۷

(2) صحیح مسلم: جلد۶، کتاب الفضائل، باب فضائل موسیٰ علیہ السلام، صفحہ ۷۰

(3) صحیح بخاری: جلد۲، کتاب بدء الخلق، احادیث الانبیاء، باب ۳۳۳ وفاۃ موسیٰ علیہ السلام و ذکرہ بعد، صفحہ ۳۳۵

(4) صحیح بخاری: جلد۳، کتاب الدیات، باب ۱۰۲۱ اذا لطم المسلم یھودیا عند الغضب، صفحہ ۷۵۶

(5) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب فی الخصومات، باب ۱۵۰۶ ما یذکر فی الاشخاص۔۔۔۔، صفحہ ۹۵۱

(6) صحیح بخاری: جلد۲، کتاب بدء الخلق، احادیث الانبیاء، باب ۳۳۶ قول تعالیٰ وَ اِنَّ يُوْنُسَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ، صفحہ ۳۳۸ / صحیح مسلم: جلد۶، کتاب الفضائل، باب فضائل موسیٰ علیہ السلام، صفحہ ۷۰

؎ فرق طالب و مطلوب میں دیکھے کوئی　　قصۂ طور و معراج سمجھے کوئی
؎ کوئی بے ہوش جلووں میں گم ہے کوئی　　کس کو دیکھا یہ موسیٰ سے پوچھے کوئی

آنکھ والوں کی ہمت پہ لاکھوں سلام

؎ سب سے اولیٰ و اعلیٰ ہمارا نبی　　سب سے بالاؤ والا ہمارا نبی ﷺ
؎ خلق سے اولیاء اولیاء سے رُسل　　اور رسولوں سے اعلیٰ ہمارا نبی ﷺ

(حدائق بخشش: حصہ اوّل، صفحات ۴۹، ۵۰)

؎ نہ عرشِ ایمن نہ اِنِّی ذَاهِبٌ میں مہمانی ہے ...... نہ لطف اُدْنُ یا احمد نصیب لَنْ تَرَانِیْ ہے

(ایضاً: صفحہ ۷۶)

حدائق بخشش کے حاشیہ نگار نے مندرجہ بالا آخری شعر پر اس طرح حاشیہ آرائی کی ہے:

”موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام★ نے فرمایا تھا اِنِّی ذَاهِبٌ اِلٰی رَبِّی سَیَهْدِیْنِ میں اپنے رب کے پاس جاؤں گا، وہ مجھے راہ دکھائے گا۔ حدیث میں رب عزوجل نے ہمارے مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے شبِ معراج فرمایا: ادن یا احمد ادن یا محمد ادن یا خیر البریۃ پاس آ اے احمد پاس آ اے محمد! پاس آ اے تمام جہاں سے بہتر۔ موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے کوہ طور پر خواہش دیدار الٰہی کی۔ حکم ہوا: لن ترانی تم مجھے ہرگز نہ دیکھو گے۔ یعنی دنیا میں دیدار الٰہی کی تاب کسی کو نہیں۔ یہ مرتبہ اعلیٰ صرف سید الانبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لیے ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں من رأنی فقد رأی الحق جسے میرا دیدار ہوا اسے دیدارِ حق ہوا۔“ ⊗

---

★ سورۃ صٰفّٰت کی آیت ۹۹ کے مطابق یہ قول ابراہیم علیہ السلام کا تھا۔

⊗ مذکورہ حدیث صحیح بخاری، کتاب التعبیر، باب من رای النبی ﷺ فی المنام کی ہے۔ یہ حدیث خواب سے متعلق ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ جس نے نبی ﷺ کو دیکھا تو اس نے واقعی نبی ﷺ کو ہی دیکھا جیسا کہ اسی باب کی دوسری روایات میں فرمایا: وَلَا یَتَمَثَّلُ الشَّیْطٰنُ بِیَ / فَاِنَّ الشَّیْطٰنَ لَا یَتَکَوَّنُنِیْ یعنی شیطان کو یہ قدرت نہیں کہ وہ نبی ﷺ کی شکل اختیار کر سکے۔ مگر یہ لوگ اس حدیث سے یہ تاثر دے رہے ہیں کہ نبی ﷺ گویا اللہ ہی ہیں، اس لیے اگر نبی ﷺ کو دیکھا تو سمجھو کہ اللہ کو ہی دیکھ لیا! خواب میں زیارت نبوی کی حقیقت جاننے کے لیے کتاب ہٰذا کا عنوان ۲۷ ملاحظہ فرمائیے۔

جبکہ صحیح حدیث میں انس رضی اللہ عنہ سے نقل کیا گیا ہے کہ ایک آدمی نے رسول اللہ ﷺ کو اس طرح مخاطب کیا: "یا خیر البریۃ" (یعنی اے تمام مخلوقات میں سب سے بہترین مخلوق)۔ نبی ﷺ نے فرمایا کہ ایسے تو ابراہیم [علیہ السلام] ہی تھے۔" (1)

ایک دوسری روایت میں ہے کہ

"نبی ﷺ سے لوگوں نے پوچھا کہ اللہ کے نزدیک سب سے زیادہ عزت والا کون ہے، تو نبی ﷺ نے فرمایا جو سب سے زیادہ تقویٰ والا ہے۔* لوگوں نے کہا کہ ہم یہ نہیں پوچھتے۔ آپ ﷺ نے فرمایا تو سب سے زیادہ بزرگ یوسف [علیہ السلام] ہیں کہ اللہ کے نبی ہیں، نبی کے بیٹے ہیں اور خلیل اللہ کے پوتے ہیں ......" (2)

بیشک اللہ نے اپنے رسولوں اور نبیوں کو ایک دوسرے پر فضیلت دی ہے:

تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ (البقرہ:۲۵۳)

"ان رسولوں میں سے ہم نے بعض کو بعض پر فضیلت دی ہے۔"

وَلَقَدْ فَضَّلْنَا بَعْضَ النَّبِيّٖنَ عَلٰى بَعْضٍ (بنی اسرائیل: ۵۵)

"اور بیشک ہم نے بعض نبیوں کو بعض پر فضیلت دی ہے۔"

بلکہ عام انسانوں میں بھی درجہ بندی کی ہے:

وَرَفَعَ بَعْضَكُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجٰتٍ (الانعام:۱۶۵)

"اور تم لوگوں میں سے ایک کا درجہ دوسرے پر بڑھایا ہے۔"

لیکن ہمیں اس فضیلت و برتری کی تعیین کا کیا اختیار ہے؟ ہمارا کیا حق اور استحقاق کہ ہم ان پاکیزہ ہستیوں کے درجے متعین کرتے پھریں، مقام مقرر کریں، ایک کو دوسرے سے

---

(1) صحیح مسلم: جلد۶، کتاب الفضائل، باب من فضائل ابراهيم الخليل علیہ السلام، صفحہ ۶۲

* سورة الحجرات: ۱۳

(2) صحیح بخاری: جلد۲، کتاب بداء الخلق، احادیث الانبیآء، باب ۳۱۷ اَمْ كُنْتُمْ شُهَدَآءَ اِذْ حَضَرَ يَعْقُوْبَ الْمَوْتُ، صفحہ ۳۱۶/صحیح مسلم: جلد۶، کتاب الفضائل، مناقب یوسف علیہ السلام، صفحہ ۲۷

افضل بتائیں، کسی کی حیثیت دوسرے سے بڑھائیں ؟ ہمیں تو ایسا کرنے سے سختی سے منع کیا گیا ہے جیسا کہ فرمان رسول ﷺ نقل کیا گیا۔ ہمارا تو وہ انداز ہونا چاہیے جو اللہ نے قرآن میں ایمان والوں کی صفات بیان کرتے ہوئے بتایا کہ :

لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ (البقرہ: ۲۸۵)

لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ (البقرہ: ۱۳۶/ آل عمران: ۸۴)

وَلَمْ يُفَرِّقُوْا بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ (النسآء: ۱۵۲)

یعنی ہم ان رسولوں میں کسی میں کوئی فرق نہ کریں، کسی بھی قسم کی تفریق سے دور رہیں، کسی کے درجے، حیثیت، رتبے، منصب و مقام کا تعین نہ کریں۔ وہ سارے کے سارے افضل الخلائق تھے۔ اللہ کے پسندیدہ، محبوب و مصطفیٰ بندے تھے، لاکھوں کروڑوں انسانوں میں سے اللہ نے صرف انہیں ہی ایک عظیم کام کے لیے منتخب کیا۔ ان سب کا اللہ کے یہاں اپنا اپنا ایک مقام ہے جو صرف اللہ ہی کو معلوم ہے۔ ہمارا فرض ہے کہ ہم ان سب پر ایمان لائیں۔ قرآن و حدیث نے جس فضیلت کا ذکر کیا ہے اس پر اتنا ہی ایمان لازم ہے۔ اس میں مبالغہ کرتے ہوئے انبیاء علیہم السلام کی فضیلت کا تقابلی جائزہ نہ لیں۔ نہ ان کی فضیلت کی کھوج لگائیں نہ اپنی طرف سے کچھ طے کریں جیسا کہ نبی ﷺ نے اوپر بیان کی گئی احادیث میں منع فرمایا۔ اطاعت رسول ﷺ کا لازمی تقاضہ ہے کہ ہم بعض کو بعض پر فوقیت دینے سے بھی مجتنب رہیں۔ قرآن سے اس بات کی طرف بھی اشارہ ملتا ہے کہ اللہ کے رسولوں سے یہ تفریق کا انداز اپنانے والے پکے کافر ہیں جبکہ اس تفریقی معاملے سے دور رہنے والے مومن ہیں (سورۃ النسآء: ۱۵۰، ۱۵۱، ۱۵۲)۔

یہاں یہ ذکر کرنا دلچسپی سے خالی نہ ہوگا کہ عدم تفریق کی یہ باتیں یہ مسلک پرست بھی کہتے ہیں لیکن انبیاء علیہم السلام کے متعلق نہیں بلکہ اپنے صوفی اکابرین کے متعلق! جسطرح مذکورہ بالا حدیث میں ایک یہودی اور مسلمان میں موسیٰ عَلَیْہِ السَّلَام اور نبی ﷺ کی فضیلت کے بارے میں بحث ہو رہی تھی اور ہر ایک اپنے نبی کو دوسرے سے افضل بتا رہا تھا (جس پر نبی ﷺ نے ناراضگی کا اظہار فرما کر فضیلت دینے سے منع فرمایا اور مذکورہ صدر الفاظ ارشاد فرمائے)

اسی طرح ان مسلک پرستوں نے ایک حکایت بیان کی ہے کہ ایک قادری اور چشتی کے درمیان اپنے اپنے پیر صاحب کی فضیلت پر مباحثہ ہو رہا تھا۔ تفصیل آپ اشرف علی تھانوی صاحب کے الفاظ میں پڑھیے جس کو زکریا کاندھلوی صاحب نے بھی اپنی آپ بیتی میں بیان کرکے اپنے ''شیخ الحدیث'' ہونے کا ثبوت دیا ہے:

''(۴۱) فرمایا کہ ایک روز دو آدمی آپس میں بحث کرتے تھے۔ ایک کہتا تھا کہ حضرت شیخ معین الدین چشتی اجمیری رحمۃ اللہ علیہ حضرت غوث اعظم قدس سرہ سے افضل ہیں اور دوسرا حضرت غوث پاک کو شیخ پر فضیلت دیتا تھا۔ میں نے کہا کہ ہم کو نہ چاہیے کہ بزرگوں کی ایک دوسرے پر فضیلت بیان کریں اگرچہ اللہ فرماتا ہے **فضلنا بعضھم علی بعض** ★ جس سے معلوم ہوا کہ واقع میں تو تفاضل ہے لیکن ہم دیدۂ بصارت نہیں رکھتے اس واسطے مناسب شان ہمارے نہیں ہے کہ محض رائے سے ایسی جرأت کریں۔'' (1)

بعض مسلک پرست غلو کا مظاہرہ کرتے ہوئے نبی ﷺ کو مافوق البشر ثابت کرنے کے لیے صحیحین وغیرہ کی کتاب الصوم میں بیان کردہ صومِ وصال✸ کی روایات میں مروی لَسْتُ كَاَحَدٍ مِّنْكُمْ، لَسْتُ مِثْلُكُمْ، لَسْتُ كَهَيْتِكُمْ، اَيُّكُمْ مِثْلِيْ وغیرہ کے الفاظ سے استدلال کرتے ہیں اور اس بات کو اپنی نعتوں، قوالیوں اور تقریروں میں بہت بڑھا چڑھا کر پیش کرتے ہیں کہ نبی ﷺ کا سایہ نہ تھا۔ نبی ﷺ کو خلقی اعتبار سے دوسرے انسانوں جیسا نہ سمجھنا قرآن کی ان آیات کا کھلا انکار ہے جن میں انبیاء علیہم السلام کی بشریت کو بیان کیا گیا ہے اور نبی ﷺ کو حکم دیا گیا ہے کہ وہ یہ اعلان کر دیں کہ وہ دوسرے انسانوں کی طرح ایک بشر ہیں۔(2) اور نبی ﷺ سے یہ فرضی صفت منسوب کرنا کہ آپ ﷺ کا سایہ نہ تھا، رسول ﷺ سے جھوٹ منسوب کرنا ہے جس کی سزا پیچھے بیان کی جاچکی ہے۔

---

★ پچھلے صفحے پر دیکھا جاسکتا ہے کہ یہ آیت خاص رسولوں کے لیے ہی ہے (کہ اس میں رسولوں کا ہی ذکر ہے) جسے قرآن وحدیث کے اتنے بڑے ''عالم'' دو صوفیوں کے لیے پیش کر رہے ہیں، واعجبا!

(1) امداد المشتاق: صفحہ ۴۳/آپ بیتی: آپ بیتی نمبر ۵، صفحہ ۹۶۷

✸ یعنی سحر وافطار میں کچھ کھائے بغیر پے در پے روزے رکھنا۔

(2) مثلاً سورۃ ابراہیم: ۱۱، الکہف: ۱۱۰، حمٓ السجدۃ: ۶

ایک حدیث میں آتا ہے کہ ایک مرتبہ نبی ﷺ کافی عرصے کے بعد ام المؤمنین زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے ہاں تشریف لے گئے تو انہوں نے آپ کا سایہ دیکھ کر آپ کو پہچان لیا۔ (1)

غلو کی ایک اور مثال المہند کی درج ذیل عبارت ہے:

''وہ جملہ حالات جن کو رسول ﷺ سے ذرا سا بھی علاقہ ہے، ان کا ذکر ہمارے نزدیک نہایت پسندیدہ اور اعلیٰ درجہ کا مستحب ہے، خواہ ذکر ولادت شریفہ ہو یا آپ کے بول و براز، نشست و برخاست اور بیداری و خواب کا تذکرہ ہو۔'' (2)

قرآن میں تو لکھا ہے کہ

وَلَذِكْرُ اللّٰهِ اَكْبَرُ (العنکبوت: ۴۵)

''اللہ کا ذکر ہی سب سے بڑا ہے''

مگر نبی ﷺ کی ولادت کا ذکر ان کے نزدیک اعلیٰ ترین ہے! صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے سو سالہ دور میں اور بعد کی بھی کئی صدیوں تک ذکر ولادت کی کوئی سند نہیں ملتی۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سچے محبانِ رسول ﷺ تھے جو نبی ﷺ پر جان و مال قربان کرنے کو ہر وقت تیار رہتے تھے، وہ نبی ﷺ پر بے شمار صلوٰۃ و سلام بھیجتے تھے، لیکن ذکر ولادتِ رسول ﷺ یا سال بہ سال جشن ولادت یا عید میلاد النبی ﷺ کرنا ان سے ثابت نہیں۔ یہ مسلک پرست لوگ کیا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بھی آگے بڑھ گئے ہیں! ستم یہ ہے کہ اسے بدعت تک نہیں سمجھتے بلکہ نہایت درجہ ثواب خیال کرتے ہیں۔ پیدائش اور موت کے دن منانا ہندوؤں، یہودیوں اور عیسائیوں وغیرہ کا طریقہ ہے۔ کسی بھی روایت میں یہ نہیں ملتا کہ نبی ﷺ کا کسی صحابی نے یا بعد کے خیر القرون میں اور کئی سو سال تک کسی نے بھی یوم ولادت منایا ہو، یا کسی نے نبی ﷺ کے علاوہ کسی اور کا پیدائش یا موت کا دن منایا ہو۔ علامہ تاج الدین فاکہانی نے اپنے رسالے المورد فی الکلام مع عمل المولد میں لکھا ہے کہ:

---

(1) مسند احمد: (۳۳۸/۶)حدیث صفیة ام المؤمنین، جلد ۷، حدیث نمبر ۲۶۳۲۵، صفحہ ۴۷۴ / نیز(۶/ ۱۳۲)حدیث السیدة العائشة،جلد۷، حدیث نمبر۲۴۴۸۱، صفحہ ۱۹۰

(2) عقائد علمائے دیوبند وحسام الحرمین، صفحہ ۲۴۶

"مولود کو نکالا ہے باطل پرستوں نے، غلط کاروں نے اور خواہش نفس نے، اور اس کا اہتمام کیا ہے شکم پروروں نے۔" (1)

اللہ کے رسول ﷺ نے تو امت کو دو عیدوں کی بشارت دی: عید الفطر اور عید الاضحیٰ، مگر ان نام نہاد عاشقان نے ہنود و نصاریٰ کی پیروی میں عید میلاد النبیؐ کے نام سے ایک تیسری عید بھی منانی شروع کر دی ہے، جس میں چراغاں، نمائش، لنگر اور دوسری لغویات پر کروڑوں روپے کا اسراف ہوتا ہے جو کہ اللہ کو سخت ناپسند ہے۔(2) اس موقعے کے حوالے سے سارا سال جلسۂ میلاد، سیرت کانفرنسیں، نعتوں اور قوالیوں کی محفلیں منعقد کی جاتی ہیں جن میں یہ شعر پڑھ کر لوگوں کو شرکت کے لیے مجبور کیا جاتا ہے کہ

؎ محبوب کی محفل کو محبوب سجاتے ہیں ......... آتے ہیں وہی جن کو سرکار بلاتے ہیں

گویا کہ یہ ناجائز اسراف و شور شرابہ (معاذاللہ) خود نبی ﷺ ہی کی زیر نگرانی ہو رہا ہے! ان محفلوں کے لیے دور دور تک بڑے بڑے لاؤڈ اسپیکرز لگائے جاتے ہیں جن پر پوری پوری رات شور کر کے محلے والوں کو تکلیف میں رکھ کر ثواب کی امید رکھی جاتی ہے★ جبکہ نبی ﷺ

(1) بحوالہ تاریخ میلاد: صفحہ ۱۶

(2) سورۃ الاعراف: آیت۳۱/ بنی اسرائیل: ۲۷

★ اور سمجھانے پر ڈھٹائی سے کہا جاتا ہے کہ وہ نبی ﷺ کا کیسا امتی ہے جسے ان کے ذکر مبارک سے تکلیف ہوتی ہے، حالانکہ قرآن کی تلاوت بھی دوسروں کی موجودگی میں زور سے کرنے کا حکم نہیں کہ کسی کو اس سے تکلیف نہ ہو، تو کیا کوئی ایسا مسلمان ہو سکتا ہے جس کو اللہ کے ذکر سے تکلیف ہوتی ہو؟ اصل بات یہ نہیں ہے کہ یہ ذکر کس کا ہے بلکہ یہ ہے کہ اس کی آواز کتنی بلند ہے۔ نعت خوانی کی ان شبینہ محفلوں میں یہ شعر بھی خوب لہک لہک پر پڑھا جاتا ہے کہ

؎ خدا کا ذکر کرے اور ذکرِ مصطفیٰ نہ کرے ........ مرے منہ میں ہو ایسی زباں خدا نہ کرے

بریلوی مجدد صاحب بھی کہا کرتے تھے کہ

؎ ذکرِ خدا جو ان سے جدا چاہو نجدیو ........ واللہ ذکرِ حق نہیں کنجی سقر کی ہے

(حدائق بخشش: حصہ اول، صفحہ ۷۴)

اللہ تعالیٰ قرآن میں مسلمانوں کو حکم دیتا ہے کہ

يَآاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اذْكُرُوا اللّٰهَ ذِكْرًا كَثِيْرًا وَّسَبِّحُوْهُ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا (الاحزاب: ۴۱، ۴۲)

نے تو پڑوسیوں کے حقوق پر بے حد زور دیا اور انہیں تکلیف نہ دینے کی تاکید کی ہے، چنانچہ متفق علیہ روایت کے مطابق آپ ﷺ نے تین مرتبہ قسم کھا کر ایسے شخص کو غیر مومن قرار دیا جو اپنے پڑوسی کو ایذا دے، [1] اور بتایا کہ ایسا شخص جنت میں نہ جائے گا۔[2] اس عورت کے متعلق جو کثرت سے نماز پڑھتی تھی اور صدقہ دیتی تھی لیکن پڑوسیوں کو بھی ستاتی تھی، نبی ﷺ نے فرمایا کہ جہنم میں جائے گی۔[3] اور قوالی میں تو ساز بھی استعمال کیا جاتا

---

"اے ایمان والو! اللہ کا ذکر خوب کثرت سے کرو اور صبح وشام اس کی تسبیح کرو۔"

وَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَثِيْرًا لَّعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ (الجمعۃ:۱۰)

"اللہ کا ذکر خوب کثرت سے کرو تاکہ تم فلاح پا جاؤ۔"

ایمان والوں کی توصفات میں ہی یہ چیز شامل ہے کہ وہ اللہ کا ذکر خوب کثرت سے کرتے ہیں۔[الشعراء:۲۲۷ / الاحزاب:۳۵ وغیرہ] لیکن ساری رات جاری رہنے والی ان محفلوں میں دیکھیے کہ اللہ کے اس حکم پر کتنا عمل ہوتا ہے؟ محض رسم کے طور پر شروع میں ایک آدھ حمد پڑھ دی جاتی ہے اور پھر صبح تک اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے احکامات کا مذاق اڑاتے ہوئے کفریہ شرکیہ مضامین کی نعتیں پڑھی جاتی ہیں۔ البتہ یہ ایک لطیفہ ہے کہ ان کی تو توحید بھی ملاوٹ شدہ ہے جس میں اللہ تعالیٰ کا خالص ذکر نہیں ہوتا اور اس میں بھی یہ لوگ اس طرح کے اشعار لے آتے ہیں :

؎ یا الٰہی ہر جگہ تیری عطا کا ساتھ ہو ...... جب پڑے مشکل شہ مشکل کشا کا ساتھ ہو

(حدائق بخشش: حصہ اول صفحہ ۴۷ / فیضان سنت: صفحہ ۱)

؎ اسرار احمدیؐ سے آگاہ ہو، سو جانے ...... تو نور ہر شرر ہے ہر سنگِ طور تیرا

؎ وحدت کے یہ جلوے نقش و نگارِ کثرت ...... گر سرِّ معرفت کو پاوے شعور تیرا

(بلبل بستانِ مصطفی: صفحہ ۲۳)

ان کی روش کو دیکھ کر اللہ کا یہ فرمان یاد آجاتا ہے کہ

اِسْتَحْوَذَ عَلَيْهِمُ الشَّيْطٰنُ فَاَنْسٰهُمْ ذِكْرَ اللّٰهِ ؕ اُولٰٓئِكَ حِزْبُ الشَّيْطٰنِ ؕ اَلَآ اِنَّ حِزْبَ الشَّيْطٰنِ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ (المجادلۃ:۱۹)

**"شیطان نے ان کو قابو میں کر لیا ہے اور انہیں اللہ کا ذکر بھلا دیا ہے۔ یہی لوگ شیطان کا گروہ ہیں۔ جان رکھو کہ شیطان کا گروہ ہی خسارہ پانے والا ہے۔"**

(1) بحوالہ مشکوٰۃ، جلد ۲، باب الشفقۃ، صفحہ ۴۴۷

(2) بحوالہ مشکوٰۃ، جلد ۲، باب الشفقۃ، صفحہ ۴۴۷

(3) بحوالہ مشکوٰۃ، جلد ۲، باب الشفقۃ، صفحہ ۴۵۲

ہے جو اللہ اور اسکے رسول ﷺ کو ناپسند ہے۔ نبی ﷺ نے فرمایا کہ مجھے اللہ تعالیٰ نے آلات موسیقی کو مٹانے کا حکم دیا ہے۔(1) رسول ﷺ تو اس کی آواز سن کر اپنے کانوں میں انگلیاں دے لیتے تھے۔(2) لیکن لطیفہ دیکھیے کہ ان ہی سازوں پر نبی ﷺ کا نام نامی لیا جاتا ہے! اور وہ بھی بلند آواز سے! مگر کیا کیجیے کہ اس ناجائز فعل کو جائز کرنے کے بھی فتوے ان لوگوں نے دے رکھے ہیں جیسے امداد اللہ مہاجر مکی صاحب نے اس سماع بالآلات کو "فیصلہ ہفت مسئلہ" میں سند جواز فراہم کی ہے۔(3)★ بعض مسلک پرستوں کا عقیدہ ہے کہ جہاں نبی ﷺ کا ذکر مبارک کیا جائے تو آپ ﷺ وہاں بنفس نفیس تشریف لے آتے ہیں۔ (انہی امداد اللہ صاحب کے فیصلے کا اس سلسلے میں پیچھے ذکر ہو چکا ہے) پھر تو نبی ﷺ کو اپنی محفل میں موجود اور حاضر سمجھنے والوں کو اپنی آواز بلند نہ کرنا چاہیے کیونکہ نبی ﷺ کے سامنے آواز کو بلند کرنے کی ممانعت ہے۔ قبیلہ بنو تمیم کا امیر مقرر کیے جانے کے معاملے میں نبی ﷺ کے سامنے صحابہ رضی اللہ عنہم کی آوازیں بلند ہوئیں تو اللہ نے آیات نازل فرمائیں :

يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوا۟ لَا تَرْفَعُوٓا۟ أَصْوَٰتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ ٱلنَّبِىِّ وَلَا تَجْهَرُوا۟ لَهُۥ بِٱلْقَوْلِ كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ أَن تَحْبَطَ أَعْمَٰلُكُمْ وَأَنتُمْ لَا تَشْعُرُونَ ﴿٢﴾ إِنَّ ٱلَّذِينَ يَغُضُّونَ أَصْوَٰتَهُمْ عِندَ رَسُولِ ٱللَّهِ أُو۟لَٰٓئِكَ ٱلَّذِينَ ٱمْتَحَنَ ٱللَّهُ قُلُوبَهُمْ لِلتَّقْوَىٰ ۚ لَهُم مَّغْفِرَةٌ وَأَجْرٌ عَظِيمٌ ﴿٣﴾ (الحجرات:۲،۳)

---

(1) مسند احمد: (۵/ ۲۵۷)حدیث ابی امامۃ الباھلی، حدیث نمبر ۲۱۷۱۵، جلد۶، صفحہ ۳۴۳

(2) سنن ابی داؤد: جلد۳، کتاب الادب، باب ۴۷۵ کراھیۃ الغنا والزمر، صفحہ ۵۶۹

(3) کلیات امدادیہ (فیصلہ ہفت مسئلہ): صفحہ ۳۸

★ اس قوالی کے جائز ہونے پر امام غزالی کے بھائی احمد غزالی صاحب نے تو "بوارق الماع" (یعنی چمکتی بجلیاں) کے عنوان سے ایک مستقل رسالہ تصنیف کیا ہے جس کی ابتدا میں سبب تالیف یہ بیان کیا ہے: "تاکہ اسکے فوائد ظاہر ہوں اور قرآن مجید اور حدیث شریف اور افعال صحابہؓ کو اُسپر گواہ لاؤں اور سماع کے منکروں کا رد کروں اور اس انکار سے جو الزام اُن پر قرآن وحدیث وافعال صحابہ سے آتا ہے، اُس کو بیان کروں اور اُس شخص کی نسبت جو اس کو حرام کہتا ہے، قرآن مجید اور حدیث شریف اور معقول و منقول سے یہ دلیل لاؤں کہ وہ بالاجماع کافر ہے اور اس پر طریقے روشنیوں اور انعام کے مسدود ہیں۔" (مجموعہ رسائل امام غزالی [حقیقۃ السماع]: جلد۱، صفحہ ۴۴۵)

''اے اہل ایمان ! اپنی آوازیں نبی کی آواز سے اونچی نہ کرو، اور جس طرح آپس میں ایک دوسرے سے زور سے بولتے ہو (اس طرح) اُن کے روبرو زور سے نہ بولا کرو (ایسا نہ ہو) کہ تمہارے اعمال ضائع ہو جائیں اور تم کو خبر بھی نہ ہو۔ جو لوگ رسول اللہ کے سامنے دبی آواز سے بولتے ہیں اللہ نے ان کے دل تقویٰ کے لیے آزما لیے ہیں۔ اُن کے لیے بخشش اور اجر عظیم ہے۔''

ان آیات کے نزول کے بعد عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ طریقہ اختیار کیا کہ

إِذَا حَدَّثَ النَّبِيَّ بِحَدِيثٍ حَدَّثَهُ كَأَخِي السِّرَارِ لَمْ يُسْمِعْهُ حَتَّى يَسْتَفْهِمَهُ

''وہ جب نبی ﷺ سے کچھ عرض کرتے تو اتنے آہستہ سے بات کرتے جیسے کوئی کان میں بات کرتا ہے، یہاں تک کہ نبی ﷺ کو اِن کی بات سنائی نہ دیتی تو آپ دوبارہ پوچھتے کہ کیا کہا۔'' (1)

ان ''عاشقانِ رسول'' کی شبانہ محفلوں کے دوران تہجد کا وقت بھی آتا ہے جو بہترین عبادت ہے، لیکن یہ لوگ اس سے غافل رہتے ہیں۔ یہ وقت قبولیت کا ہوتا ہے جب فرشتے حاضر ہوتے ہیں، (2) بلکہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ خود آسمان دنیا پر نزول فرماتا ہے اور صبح تک پکارتا ہے کہ

مَنْ يَدْعُونِي فَأَسْتَجِيبَ لَهُ مَنْ يَسْأَلُنِي فَأُعْطِيَهُ مَنْ يَسْتَغْفِرُنِي فَأَغْفِرَ لَهُ

''کون ہے جو مجھے پکارے کہ میں اسے جواب دوں، اور کون ہے جو مجھ سے سوال کرے تا کہ میں اسے عطا کروں، اور کون ہے جو مجھ سے مغفرت چاہے کہ میں اسے بخش دوں۔'' (3)

اور اس وقت جو خیر اللہ سے طلب کی جاتی ہے وہ عطا کرتا ہے (4) مگر یہ لوگ اس انتہائی قیمتی وقت کو ڈھاھو اور کفریہ شرکیہ اشعار پڑھنے میں گزارتے ہیں! اللہ اس وقت خود کو پکارے جانے کا اعلان کر رہا ہوتا ہے لیکن یہ لوگ کسی اور کو پکار رہے ہوتے ہیں! اللہ اس وقت بخشش و عطا کا اذن دے رہا ہوتا ہے مگر یہ کسی اور ہی سے مانگ رہے ہوتے ہیں! محفل کے

(1) صحیح بخاری: جلد۳، کتاب الاعتصام، باب ۱۲۱۲ مایکرہ من التعمق، صفحہ ۹۲۷
نیز جلد۲، کتاب التفسیر، تفسیر سورۃ الحجرات، صفحہ ۱۰۰۵
(2) صحیح مسلم: جلد۲، کتاب صلوٰۃ المسافرین، باب جواز النافلۃ قائما و قاعدا، صفحہ ۲۵۳
(3) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب التہجد، باب ۷۲۸ الدعاء والصلوٰۃ من أخر اللیل، صفحہ ۵۱۳/
صحیح مسلم: جلد۲، کتاب صلوٰۃ المسافرین، باب جواز النافلۃ قائما و قاعدا، صفحہ ۲۵۳
(4) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب التہجد، باب ۷۲۸ الدعاء والصلوٰۃ من أخر اللیل، صفحہ ۵۱۳/
صحیح مسلم: جلد۲، کتاب صلوٰۃ المسافرین، باب جواز النافلۃ قائما و قاعدا، صفحہ ۲۵۳

اختتام پر صلوٰۃ الفجر کا وقت ہو جاتا ہے، جس کے لیے نبی ﷺ نے فرمایا کہ اگر لوگوں کو اس کا ثواب معلوم ہو جائے تو اگر گھٹنوں کے بل گھسٹ کر بھی جانا پڑے تو اسے نہ چھوڑیں، (1) مگر وہ وقت تو ان کے سونے کا ہوتا ہے! غرض کیا کچھ نہیں کیا جاتا۔ مسلک پرستوں کی ایک تنظیم کا پرزور مطالبہ ہے کہ خلفاء راشدین کے ایامِ وفات سرکاری سطح پر منائے جائیں اور ان دنوں میں عام تعطیل ہو جس طرح عاشورۂ محرم کی ہوتی ہے۔ کوئی ان سے پوچھے کہ کیا اسلام نے یومِ ولادت یا یومِ وفات منانے کی اجازت دی ہے؟ ہرگز نہیں۔

المہند کے زیرِ بحث فتوے کی رو سے ذکرِ ولادت کو اعلیٰ ترین ثواب سمجھ کر لوگ ایسی نعتیں لکھ رہے ہیں جن میں اللہ کی تمام خصوصیات اور اس کے اختیارات نبی ﷺ کو دے دیئے جاتے ہیں، مثلاً

بگڑی میری بنتی ہے ہر بات مدینے میں — غم خوار محمدؐ کی ہے ذات مدینے میں
روکو نہ مجھے زاہد بے تاب ہوں سجدے کو — قابو میں نہیں رہتے ہیں جذبات مدینے میں
تم ہی سے مانگیں گے تم ہی دو گے — تمہارے در سے ہی لو لگی ہے
یہ سب تمہارا کرم ہے آقا — کہ بات اب تک بنی ہوئی ہے
عطا کیا مجھ کو دردِ الفت — کہاں تھی یہ اس پرخطا کی قسمت
میں اس کرم کے کہاں تھا قابل — حضور کی بندہ پروری ہے

(مزید نمونے پیچھے گزر چکے ہیں)

جب ان سے کہا جاتا ہے کہ یہ تو شرک ہے کیونکہ قرآن کہتا ہے کہ صرف اللہ ہی سے مانگا جائے ★ اور نبی ﷺ نے بھی حکم دیا ہے کہ جب تم کچھ مانگو تو اللہ ہی سے مانگو، اور جب بھی مدد چاہو تو اللہ ہی سے چاہو (پوری حدیث پیچھے بیان کی جا چکی ہے) تو کہتے ہیں کہ حسّان بن ثابت رضی اللہ عنہ بھی نعت کہتے تھے (ایک دوسرے صحابی کعب بن زہیر رضی اللہ عنہ کا نام بھی لیا جاتا ہے)۔ حاشا وہ نعت

(1) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب الاذان، باب ۴۲۴ فضل صلوٰۃ العشآء فی الجماعۃ، صفحہ ۳۴۰ / صحیح مسلم: جلد۲، کتاب المساجد، باب فضل صلوٰۃ الجماعۃ صفحہ ۱۸۶

★ اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ (الفاتحہ:۴)
”اے اللہ ہم صرف تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں“

ضرور کہتے تھے* مگر ان شرکیہ مضامین کی ہرگز نہیں، اور نہ ہی آج کی طرح لے، ترنم، طرز، غنا، اور سُر تال سے لہک لہک کر، جھوم جھوم کے گا گا کر! یہ اصحاب اسلام لانے سے قبل بھی بہت بڑے شاعر تھے۔ اسلام لانے کے بعد اپنی شاعری کو صرف کافروں کی ہجو گوئی کا جواب دینے میں استعمال کرتے تھے۔ ان کے اشعار مشرکوں کی ہجو کے خلاف ہوتے تھے۔ جو قصیدے بھی انہوں نے نبی ﷺ کی شان میں کہے، ان میں بدویانہ تمدن کا اثر لیے اُس دور کی مروجہ عربی شاعری ہوتی تھی، جس میں اونٹنی، شیر، تلوار، پہاڑ وغیرہ کا تذکرہ ہوتا تھا اور نبی ﷺ کے بہترین اخلاق و صفات کی مدح سرائی کی جاتی تھی نہ کہ انہیں اللہ کی صفات سے متصف کیا جاتا تھا! کعب بن زہیر رضی اللہ عنہ کا قصیدہ بانَتْ سُعاد، سیرت ابن ہشام، طبقات ابن سعد، تاریخ طبری وغیرہ میں نقل کیے گئے حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کے اشعار اور دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی شاعری پڑھ کر دیکھ لیں، اس بات کا ثبوت مل جائے گا۔

لیکن مسلک پرستوں کی شاعری اسی غلو سے تربتر نظر آتی ہے۔ صرف ایک مجموعہ حدائقِ بخشش ہی اگر دیکھ لیا جائے تو اس میں امداد کن، اغثنی یارسول اللہ وغیرہ ردیف کے ایسے سینکڑوں اشعار نظر آئیں گے جن میں اللہ کے بجائے اللہ کے بندوں کو مالک و مختار سمجھتے ہوئے ان سے استعانت و استمداد کی گئی ہے۔ جیسا کہ پہلے نقل کیا گیا، ایک شعر میں تو انہوں نے یہاں تک کہدیا کہ:

بے ان کے واسطے کے خدا کچھ عطا کرے........حاشا غلط غلط یہ ہوس بے بصر کی ہے

جس پر حاشیہ چڑھایا گیا کہ

" ائمہ دین تصریح فرماتے ہیں کہ دنیا میں اور آخرت میں، ظاہر میں اور باطن میں، جسم میں اور روح میں جو نعمت جو برکت جو خوبی روز ازل سے ابدالآباد تک جسے ملی اور ملتی ہے اور ملے گی، اس سب میں واسطہ و قاسم محمد رسول اللہ ﷺ سے ہیں۔ حضور کے ہاتھ سے ملیں اور ملتی ہیں اور ملتی رہیں گی۔" (1)

* یہ بات بھی قابل غور ہے کہ احادیث میں بلکہ عربی زبان میں بھی یہ لفظ " نعت " مروّجہ اصطلاح میں استعمال نہیں ہوا بلکہ مطلقاً کسی شے کے وصف کو کہتے ہیں۔

(1) حدائق بخشش حصہ اوّل: صفحہ ۵۷

اللہ تعالیٰ قرآن میں اپنے نبی ﷺ سے فرماتا ہے کہ

لَيْسَ لَكَ مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ اَوْ يَتُوْبَ عَلَيْهِمْ اَوْ يُعَذِّبَهُمْ فَاِنَّهُمْ ظٰلِمُوْنَ (آل عمران ۱۲۸)

" (اے نبی!) آپ کا اس میں کوئی اختیار نہیں: یا تو اللہ ان پر نظر عنایت فرمائے یا انہیں عذاب دے کہ یہ ظالم لوگ ہیں۔"

قُلْ لَّاۤ اَقُوْلُ لَكُمْ عِنْدِيْ خَزَآىِٕنُ اللّٰهِ وَلَاۤ اَعْلَمُ الْغَيْبَ وَلَاۤ اَقُوْلُ لَكُمْ اِنِّيْ مَلَكٌ ۚ اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا يُوْحٰۤى اِلَيَّ ؕ قُلْ هَلْ يَسْتَوِي الْاَعْمٰى وَالْبَصِيْرُ ؕ اَفَلَا تَتَفَكَّرُوْنَ (الانعام:۵۰)

"(اے نبی!) آپ کہدیجیے کہ میں تم سے یہ نہیں کہتا کہ میرے پاس اللہ تعالیٰ کے خزانے ہیں اور نہ میں غیب جانتا ہوں اور نہ تم سے یہ کہتا ہوں کہ میں فرشتہ ہوں۔ میں تو صرف وحی کی اتباع کرتا ہوں۔ کہدیجیے کہ بھلا اندھا اور آنکھ والا برابر ہوتے ہیں؟ تو پھر تم غور (کیوں) نہیں کرتے؟"

قُلْ لَّاۤ اَمْلِكُ لِنَفْسِيْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا (الاعراف: ۱۸۸)

" (اے نبی!) آپ کہدیجیے کہ میں تو اپنی جان کے لیے بھی نفع ونقصان کا اختیار نہیں رکھتا۔"

قُلْ اِنِّيْ لَاۤ اَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّلَا رَشَدًا (الجن:۲۱)

" (اے نبی!) آپ کہدیجیے کہ میں تمہارے برے اور بھلے کا اختیار نہیں رکھتا۔"

احادیث میں بھی آتا ہے کہ نبی ﷺ نے اپنے خاندان والوں کو جمع کیا اور نام بنام پکار کر کہا کہ اللہ سے ڈرو، میں اللہ کے سامنے تمہارے لیے کچھ اختیار نہیں رکھتا۔(1) لیکن بریلوی مسلک کی کتابیں اَلامنُ والعُلیٰ، الاستمداد، مقیاس الحنفیت، مقابیس المجالس، سلطنتِ مصطفیٰؐ، جاء الحق، احکامِ شریعت، بہارِ شریعت، وغیرہ پڑھیں تو نبی ﷺ کسی اور ہی مقام پر معلوم ہوتے ہیں اور زیرِ بحث "غلو" کچھ اور ہی شکل اختیار کرتا نظر آتا ہے، مثلاً:

"حضورِ اقدس ﷺ اللہ عزوجل کے نائبِ مطلق ہیں، تمام جہاں حضور ﷺ کے تحت تصرف کردیا گیا جو چاہیں کریں جسے جو چاہیں دیں جس سے جو چاہیں واپس لے لیں، تمام جہاں میں ان کے حکم کو پھیرنے والا کوئی نہیں، تمام جہاں اُن کا محکوم ہے اور وہ اپنے رب کے سوا کسی کے محکوم

(1) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب المناقب، باب ۳۶۷ من انتسب الی اٰبائہ فی الاسلام والجاھلیۃ، صفحہ ۳۸۱

نہیں، تمام آدمیوں کے مالک ہیں جو انہیں اپنا مالک نہ جانے حلاوتِ سنت سے محروم ہے، تمام زمین ان کی مِلک ہے، تمام جنت ان کی جاگیر ہے، ملکوت السمٰوات والارض حضورﷺ کے زیرِ فرمان، جنت ونار کی کنجیاں دستِ اقدس میں دے دی گئیں، رزق و خیر اور ہر قسم کی عطائیں حضور اہی کے دربار سے تقسیم ہوتی ہیں، دنیا و آخرت حضورﷺ کی عطا کا ایک حصہ ہے، احکامِ شرعیہ حضور کے قبضے میں کر دیئے گئے ہیں کہ جس پر جو چاہیں حرام کر دیں اور جس کے لیے جو چاہیں حلال کر دیں اور جو فرض چاہیں معاف فرمادیں۔"(1)

"سرکار ابد قرارﷺ بحکم پروردگار کونین کے مالک و مختار ہیں، زمین کے مالک، آسمان کے مالک، اپنے رب کی عطا سے جحیم کے مالک، رب کے احکام کے مالک، انعام کے مالک

؎ خالقِ کُل نے آپؐ کو مالکِ کُل بنا دیا ........ دونوں جہاں آپؐ کے قبضۂ و اختیار میں

جس کو جو چاہیں وہ اپنے رب کی عطا سے فرمادیں، جس کو جس سے چاہیں محروم کر دیں اور جس کے لیے جو چاہیں حلال فرمادیں اور جو چاہیں حرام، غرضیکہ دونوں جہاں کے شہنشاہ، کونین کے مالک و مولا ہیں۔" (2)

"حضور مرض و تکلیف سے شفا دینے والے ہیں۔ امت پر سے ہر مصیبت دور فرمانے والے ہیں ........ دنیا جس طرح اپنی ابتداء میں حضورﷺ کا محتاج تھا۔ اگر حضور نہ ہوتے تو کچھ بھی نہ ہوتا۔ یوں ہی اپنی بقا میں حضور کا محتاج ہے۔ حضور نہ ہوں تو کچھ بھی نہ ہو........ رسول اللہﷺ کے سوا مخلوق میں کسی کا حکم نہیں، حضور حاکم کل ہیں اور جہاں بھر میں کسی کے محکوم نہیں........ حضور جب کوئی بات چاہتے ہیں وہی ہوتی ہے۔ اس کے خلاف نہیں ہوتی۔ حضور کی چاہت کو جہاں میں کوئی پھیرنے والا نہیں۔ یہی خاص رنگ کُن ہے........ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اللہ عزوجل کے نائب مطلق ہیں۔ زمین و آسمان اور دونوں جہاں میں حضور کا تصرف جاری ہے۔ ہر نعمت حضور ہی کے ہاتھ سے ملتی ہے........ عالم میں کوئی حکم نافذ نہیں ہوتا مگر حضور کے دربار سے اور کوئی نعمت کسی کو نہیں ملتی مگر حضور کی سرکار سے۔ حضور جو چاہیں اُس کا خلاف نہیں ہوتا، نہ تمام عالم میں کوئی اُنکے چاہے کو پھیرنیوالا........" (3)

---

(1) بہارشریعت: حصہ اوّل، صفحہ ۵۱

(2) سلطنت مصطفیٰ: صفحہ ۱۴

(3) شرح الاستمداد: صفحات ۲۹، ۳۱، ۳۲، ۱۱۴، ۱۱۵، ۱۱۸

پہلی بار پڑھ کر تو ایسا لگتا ہے کہ جیسے یہ اللہ تعالیٰ کا تذکرہ کرتے ہوئے اس کی صفات بیان فرمارہے ہیں۔ یہ باتیں پڑھ کر ذہن میں آتا ہے کہ اپنا سب کچھ اپنے ایک بندے اور پیغمبر کے حوالے کرکے معاذ اللہ، استغفر اللہ شاید رب تعالیٰ تو ایک عضو معطل ہو گیا ہے اور اب اس کی ضرورت ہی کیا باقی رہی! غور کیجیے کہ ان ظالموں نے اس طرح کے دعوے کرکے ربّ ذوالجلال کو کیا ایک عضو معطل نہیں قرار دیدیا ہے کہ اب ان کی نظر میں اس کی کوئی ضرورت ہی باقی نہیں رہی! کیسے بے خوف ہیں یہ اس کے قہر و غضب سے! ایسے ہی ذہنوں سے تو یہ شعر بر آمد ہوا ہے:

؎ اللہ کے پلے میں وحدت کے سوا کیا ہے ....... جو کچھ ہمیں لینا ہے لے لیں گے محمد سے

اے اللہ! اگر واقعی ایسا ہی ہے تو پھر تو نے اپنی کتاب میں یہ شکوہ کیوں کیا ہے کہ

اَلَيْسَ اللّٰهُ بِكَافٍ عَبْدَهٗ (الزمر:۳۶) ''کیا اللہ اپنے بندے کے لیے کافی نہیں ہے؟''

مشرکین مکہ بھی تو اللہ کو چھوڑ کر جن ہستیوں سے مانگا کرتے تھے، انہیں مستقل مالک تھوڑا ہی سمجھتے تھے، وہ یہی کہا کرتے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں ان چیزوں کا مالک بنادیا ہے، جس کا اظہار وہ دور جاہلیت میں ہونے والے حج کے دوران طواف کعبہ کے وقت تلبیہ پڑھتے ہوئے اس طرح کیا کرتے تھے کہ

لَبَّيْكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ اِلَّا شَرِيْكًا هُوَ لَكَ تَمْلِكُهٗ وَمَا مَلَكَ

''میں حاضر ہوں، تیرا کوئی شریک نہیں سوائے اس کے جسے تو نے مالک بنادیا اور وہ خود سے مالک نہیں۔'' (1)

اس غلو میں دیوبندی صاحبان بھی اپنے ہم مسلک حنفی بریلوی بھائیوں سے کسی طرح پیچھے نہیں جیسا کہ پیچھے بیان کردہ امداد اللہ مہاجر مکی صاحب کی شاعری سے ظاہر ہے۔ ایک دوسرے دیوبندی صاحب لکھتے ہیں:

**حضور اکرمؐ کے لیے ہبہ جائز تھا:** اور نبی اکرم ﷺ کے لیے ہبہ کا جواز اس لیے تھا کہ آپؐ اصل ہی سے اللہ تعالیٰ کے بعد سب چیزوں کے مالک ہیں، آپ کا مالک ہونا کچھ ہبہ پر موقوف نہیں ہے،

---

(1) صحیح مسلم: جلد ۳، کتب الحج، باب التلبیۃ و صفتھا ووقتھا، صفحہ ۱۸۸

اور حضور اکرم ﷺ کے علاوہ دوسرے مرد ہبہ کے بعد ہی مالک ہوسکتے ہیں، اور متاع کا ہبہ درست نہیں ہے، اس لیے مالک ہونے کے لیے کوئی اور سبب درکار ہوگا، اور وہ بیع یعنی نکاح ہی ہے۔

**حضورؐ تمام کائنات کے مالک ہیں:** رہی یہ بات کہ حضور اکرم ﷺ تمام کائنات کے مالک کیسے ہیں؟ تو اس کی تفصیل یہ ہے کہ دو مساوی درجہ کی ملکیتیں تو جمع نہیں ہوسکتیں، چنانچہ دو یا زیادہ خدا ممکن نہیں ہیں کیونکہ تعدُّدِ الٰہ کی صورت میں سب کی ملکیتیں مساوی درجہ کی ہوں گی اور یہ بات ممکن نہیں ہے، ہاں دونوں ملکیتیں یکساں درجہ کی نہ ہوں، بلکہ متفاوت درجہ کی ہوں تو پھر اجتماع ممکن ہے، جس طرح اللہ تعالیٰ تمام کائنات کے مالک ہیں، اور پھر انسان بھی خاص خاص چیزوں کے مالک ہیں، کیونکہ یہ دونوں ملکیتیں مساوی نہیں ہیں، اللہ تعالیٰ مالک حقیقی ہیں، اور بندے مالک مجازی ہیں، اس طرح اللہ جل شانہ کے بعد حضور اکرم ﷺ تمام چیزوں کے مالک ہیں، خواہ وہ جمادات ہوں یا حیوانات، انسان ہوں یا غیر انسان، سب حضور اکرم ﷺ کے مملوک ہیں، اللہ پاک کا ارشاد ہے کہ:

النبی اولیٰ بالمؤمنین من انفسھم (الاحزاب، آیت ۶)

''نبی کریم مومنوں کے، خود ان کے نفسوں سے بھی زیادہ حق دار ہیں۔''

یعنی مسلمانوں کی ارواح کا ان کے ابدان پر جو قبضہ اور ملکیت کا استحقاق ہے، اس سے نبی کریم ﷺ کا قبضہ اور استحقاق فزوں تر ہے، اور جب مسلمان اپنے ابدان اور اپنی املاک کے مالک ہیں تو حضور اکرم ﷺ ان تمام چیزوں کے بدرجۂ اولیٰ مالک ہوں گے، اور اسی مالکیت کی وجہ سے حضور اکرم ﷺ پر ازواج مطہرات کے درمیان باری مقرر کرنا، عدل و انصاف کرنا اور مہر دینا واجب نہیں تھا، کیونکہ مالک پر کسی طرح کی کوئی پابندی نہیں ہوتی۔''(1)

اسی غلو میں زکریا کاندھلوی صاحب نے رسول اللہ ﷺ اور صحابہ کرام ؓ پر ایک تہمت بھی لگادی۔ وہ لکھتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا

''جس کے بدن میں میرا خون جائے گا اس کو جہنم کی آگ نہیں چھو سکتی۔''

اس کے بعد موصوف نے دو واقعات لکھے ہیں جن میں عبد اللہ بن زبیر اور مالک بن سنان ؓ کا نبی ﷺ کا خون پینا بیان کیا ہے(2) جبکہ اللہ نے تو خون کو حرام قرار دیا ہے، خواہ کسی کا بھی ہو۔(3)

---

(1) غیرمقلدین سے لاجواب سوالات: صفحہ ۱۳۴، ۱۳۵

(2) فضائل اعمال (حکایت صحابہ): صفحہ ۱۸۵، ۱۸۶

(3) البقرۃ: ۱۷۳/ المائدۃ: ۳/ الانعام: ۱۴۵/ النحل: ۱۱۵

اللہ کے رسول ﷺ ایک حرام چیز کے پینے کا حکم کسی کو نہیں دے سکتے تھے اور نہ ہی صحابہ کرام ایک حرام شئے پی سکتے تھے۔ یہ ان ہستیوں پر بہتان ہے۔ کاندھلوی صاحب نے اس پر حاشیہ آرائی کرتے ہوئے مزید گل افشانی فرمائی کہ

”نبی ﷺ کے فضلات، پاخانہ، پیشاب وغیرہ سب پاک ہیں۔“ ★

---

★ ایسا کہتے ہوئے "شیخ الحدیث" کو دلیل شاید اپنے "محدث" اسلاف کی تحریروں میں مل گئی ہوگی جنھوں نے اس قسم کی باتیں لکھ کر اور کاندھلوی صاحب نے نقل کرکے اپنی "حدیث دانی" کا ثبوت فراہم کیا ہے اور دینِ اسلام کی "بڑی خدمت" کی ہے۔ ان اسلاف میں عبد الحق "محدث دہلوی" نے اپنی کتاب "مدارج النبوت" میں لکھا ہے:

”لہو شریف کا پینا بھی کئی دفعہ واقع ہوا ہے۔ ان میں سے ایک وہ حجام تھا جو آپؐ کی حجامت بناتا تھا۔ اس نے حضورؐ کو پچھنے لگائے، خون نکلا تو وہ اسے پی گیا۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا تو نے خون کو کیا کیا ہے۔ اس نے کہا میں خون باہر لے گیا تھا تاکہ اسے پنہاں کردوں۔ میں نے نہ چاہا کہ آپ کے خون مبارک کو زمین پر پھینکوں، پس میں نے اسے پیٹ میں چھپالیا ہے۔ آپؐ نے فرمایا، بیشک تم نے بہانہ بنا کر اپنے نفس کی حفاظت کرلی ہے یعنی بیماریوں اور بلا سے۔ روایت میں آیا ہے کہ جب آنحضرتؐ احد کے دن زخمی ہوگئے تھے، ابو سعید خدریؓ کے والد مالک بن سنان نے آپؐ (کے جسم شریف) پر جراحت کی تاکہ زخموں کو مفید ہو۔ اسے لوگوں نے کہا کہ اپنے منہ سے خون کو پھینک دو۔ اس نے کہا کہ اللہ کی قسم! ہرگز زمین پر نہیں پھینکوں گا۔ پس وہ اسے پی گئے۔ پس آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص کسی مرد جنتی کو دیکھنا چاہتا ہے، وہ اس آدمی کو دیکھ لے۔ حضرت عبد اللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما سے روایت آئی ہے کہ ایک دن آنحضرت ﷺ نے حجامت بنوائی۔ پس آپ نے مجھے اپنے خون (والا برتن) دیا کہ اس خون کو کہیں ایسی جگہ پوشیدہ کردوں جہاں کوئی نہ دیکھے۔ پس میں نے اسے پی لیا کیونکہ اس سے زیادہ پوشیدہ جگہ میں نے نہ پائی۔ حضورؐ نے فرمایا وائے تمہیں لوگوں سے اور وائے لوگوں کو تم سے۔ اس میں حضورؐ نے ان کی قوت و مردانگی اور شجاعت و شہامت کی طرف اشارہ فرمایا جو اس کو خون سے حاصل ہوئی۔ لوگوں کے ساتھ لڑائی و قتال کا باعث بنا اور اس نے یعنی عبد اللہ بن زبیرؓ نے یزید کی بیعت نہ کی اور مکہ شریف میں قیام کیا اور حلقہ امارت میں حجاز و یمن اور عراق و یونان و خراسان کے لوگ مجتمع تھے۔ اور عبد الملک بن مروان کے عہد حکومت میں ان کو حجاج بن یوسف نے شہید کردیا اور پھانسی پر لٹکا دیا اور ان کے متعلق روایات میں طویل قصہ آیا ہے۔ آنحضرت ﷺ نے ان سے اس وقت فرمایا جب انہوں نے خون مبارک پی لیا تھا لا تمسك النار الا قسم اليمين : تمہیں دوزخ کی آگ مس نہ کرے گی سوائے قسم کے لیے جو حق تعالیٰ نے کھائی ہے۔ ان روایات سے حضورؐ کے بول شریف اور خون مبارک کی طہارت و پاکیزگی پر دلالت ہوتی ہے اور اسی طرح تمام فضلات سے متعلق ہے اور علامہ عینیؒ جو صحیح بخاری کے شارح ہیں، جو مسلک حنفی رکھتے ہیں، فرماتے ہیں کہ امام ابو حنیفہ اسی کے قائل تھے اور شیخ ابن حجرؒ نے بھی فرمایا ہے کہ آپ ﷺ کے فضلات کی طہارت پر کثیر بین دلائل ہیں اور حضورؐ کے خصائص میں یہ چیزیں بھی ائمہ نے شمار کی ہیں۔“ (مدارج النبوت: جلد ۱، صفحہ ۳۸،۳۷)

رضا خاں بریلوی صاحب کے ملفوظات میں ہے کہ

**"عرض:** انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے فضلات شریفہ پاک ہیں۔

**ارشاد:** پاک ہیں اور ان کے والدین کریمین کے وہ نطفے بھی پاک ہیں جن سے یہ حضرات پیدا ہوئے۔" (1)

ایک دوسرے صاحب جو "منہاج القرآن" (یعنی قرآن کی راہ) کے نام سے "مصطفوی انقلاب" اور "اسلامی نظام" کی تحریک چلا رہے ہیں، وہ تو یہاں تک دعویٰ کر گئے ہیں کہ

"حضور نبی اکرم ﷺ کا بول و براز کھانے پینے کے لیے استعمال ہوتا رہا ہے اور مریض اس کے استعمال سے صحت یاب ہوتے رہے ہیں۔" (2)

---

اس طرح کی باتیں شمائل کی کتابوں میں اکثر لکھی ہوئی ملتی ہیں جیسے مفتی ارشاد قاسمی کی تصنیف کردہ شمائل کبریٰ مطبوعہ زم زم پبلشرز، اردو بازار، کراچی (جلد ۴، صفحہ ۱۰۸)، جلال الدین سیوطی کی خصائص کبریٰ (جلد ۱، باب ۳۴، صفحہ ۱۳۷)، قاضی عیاض کی الشفا (جلد ۱، باب ۲، فصل ۳، صفحہ ۷۹) وغیرہ۔

(1) ملفوظات حصہ چہارم، صفحہ ۲۶

(2) بحوالہ روزنامہ جنگ کراچی، مؤرخہ ۷ دسمبر ۱۹۹۸ء، صفحہ ۴، کالم ۸، مضمون: "قرآنی تعلیمات. ایک علمی بحث" از ارشاد احمد حقانی جس میں طاہر القادری صاحب کے ایک بیان پر تبصرہ کیا گیا ہے۔ نہ جانے قادری صاحب نے کہاں سے یہ لکھ دیا کہ یہ بول و براز خورد و نوش کے لیے استعمال ہوتا رہا ہے کیونکہ ان کے اپنے امام اعلیٰ حضرت نے محولہ بالا جواب میں ہی نبی ﷺ کے قضائے حاجت کا ایک واقعہ بیان کیا ہے جس میں ان کے کہنے کے مطابق جابر رضی اللہ عنہ نے نبی ﷺ سے عرض کیا کہ "حضور میں اس نیت سے گیا تھا کہ جو کچھ ملے اس کو تبرکاً کھا جاؤں وہاں سوائے مشک کی خوشبو کے اور کچھ نہ پایا۔ فرمایا کیا تم کو معلوم نہیں کہ زمین نگل لیتی ہے جو انبیاء سے خارج ہوتا ہے۔" یعنی جب پیچھے کچھ بچا ہی نہیں تو پھر کیا کھایا اور کیا پیا؟ ان "ڈاکٹر پروفیسر حضرت علامہ" صاحب کو بھی شاید اپنے سلف کبیر "محدث دہلوی" کی "مدارج النبوت" سے ہی دلیل ملی ہوگی جس میں انہوں نے لکھا ہے کہ:

**حضور علیہ السلام کا بول مبارک:** آپ ﷺ کا بول شریف تو بہت لوگوں نے دیکھا ہے اور اس کو ام ایمن رضی اللہ عنہا نے پیا بھی ہے، جو آپ کی خدمت کیا کرتی تھی، اور علماء نے کہا ہے کہ رات کے دوران حضور (جہاں سویا کرتے تھے) اس کے نیچے ایک برتن رکھا کرتے تھے جس میں آپ پیشاب فرماتے تھے۔ ایک شب آپ نے اس میں بول فرمایا تھا۔ صبح ہوئی تو ام ایمن کو فرمایا کہ جو کچھ اس برتن میں ہے زمین پر انڈیل دو۔ پس اس برتن میں کوئی چیز نہ پائی۔ ام ایمن نے کہا کہ اللہ کی قسم مجھے پیاس لگی تھی تو میں نے اسے پی لیا تھا۔ پس حضور علیہ السلام مسکرائے اور منہ دھونے کے لیے نہ کہا اور نہ دوبارہ ایسا کرنے سے منع فرمایا اور فرمایا کہ تمہارے پیٹ میں کبھی

غلو کی دوسری مثالوں میں سے ایک یہ بھی ہے کہ یہ لوگ قبر نبوی کی زیارت کو واجب، موجب حصولِ درجات و بے حد ثواب سمجھتے ہیں۔[1] پیچھے لکھا جا چکا ہے کہ قبر نبوی کی زیارت سے متعلق جتنی بھی روایتیں آئی ہیں وہ سب کمزور اور من گھڑت ہیں جن کی کوئی اصل نہیں۔

نبی ﷺ کی جوتی کی کرامت کے معاملے میں تو ان لوگوں نے غلو کی حد ہی کر دی۔ زکریا کاندھلوی صاحب" خصائل نبوی شرح شمائل ترمذی "میں لکھتے ہیں کہ

"نعل شریف کے برکات و فضائل حکیم الامت اشرف علی تھانوی مدظلہ کے رسالہ زاد السعید کے اخیر میں مفصل مذکور ہیں۔ مختصر یہ کہ اسکے خواص بے انتہا ہیں۔ علماء نے بارہا تجربے کیے ہیں۔ حضورؐ کی زیارت میسر ہوتی ہے، ظالموں سے نجات حاصل ہوتی ہے، ہر دلعزیزی میسر ہوتی ہے، غرض ہر مقصد میں اس کے توسل سے کامیابی ہوتی ہے۔" [2]

اشرف علی تھانوی صاحب، جن کے حوالے سے کاندھلوی صاحب نے نبی ﷺ کی جوتی کے فضائل بیان کیے ہیں، اسی موضوع سے متعلق اپنے دوسرے رسالے "نیل الشفاء بنعل المصطفیٰ" میں یہاں تک کہہ گئے کہ:

"اس نقشہ شریف کے آثار و خواص کو کون شمار میں لا سکتا ہے...... اس نقشہ شریف کے منافع ایسے کھلم کھلا ہیں کہ بیان کی حاجت نہیں۔" [3]

---

درد نہ ہوگا۔ اور ایک دفعہ اور ایک عورت تھی جس کا نام برکہ تھا، وہ بھی آپؐ کی خدمت کرتی تھی۔ اس نے بھی آپؐ کا پیشاب مبارک پی لیا۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا اے ام یوسف! تو کبھی بیمار نہ ہوگی۔ پس وہ عورت اس کے بعد کبھی بیمار نہ ہوئی سوائے اس علالت کے جو اس دن ہوئی جس دن اور جس کے دوران وہ اس جہاں سے رخصت ہوگئی۔ بعض روایات میں آیا ہے کہ ایک شخص نے آپؐ کا بول پی لیا تھا۔ پس اس سے خوشبو آیا کرتی تھی اور اس کی اولاد سے بھی چند پشتوں تک۔ روایات میں آیا ہے کہ لوگ آپؐ کے بول شریف سے برکت حاصل کرتے تھے اور لہو مبارک سے بھی۔" (مدارج النبوت: جلد ۱، صفحہ ۳۷)

(1) عقائد علمائے دیوبند اور حسام الحرمین: صفحہ ۲۱۷/ الخیر، اگست ۱۹۹۱ء، صفحہ ۳۷

(2) خصائل نبوی: صفحہ ۲

(3) زاد السعید: صفحہ ۴۷ اور ۴۹

مشرکین مکہ بت پرستی میں اس قدر آگے بڑھ گئے تھے کہ راہ کے پتھر کو بھی صاف کر کے پوجنے لگتے تھے ۔ اسی طرح آج کے یہ نام نہاد مسلمان بھی شرک میں اتنی ترقی کر گئے ہیں کہ اللہ کی بارگاہ میں مردہ لاشوں کے ساتھ ساتھ ایک جوتی کا بھی وسیلہ پکڑتے ہیں اور اس کے نقش کو مؤثر سمجھتے ہیں! (وسیلے کے شرک ہونے کا بیان پیچھے گزر چکا ہے) انہیں تو شاید افسوس ہوتا ہو کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے بے کار اتنے دکھ جھیلے اور تکلیفیں اٹھائیں، انہیں اس کرامتی جوتی کا علم نہ تھا ورنہ وہ اس کے وسیلے سے دعا کرتے اور تمام مسئلے حل ہو جاتے: ابو بکر رضی اللہ عنہ کے زمانے میں فتنہ ارتداد نہ اٹھتا، عمر و عثمان و علی رضی اللہ عنہم قتل نہ کیے جاتے، جمل و صفین کی لڑائیوں میں مسلمانوں کے ہاتھوں ایک دوسرے کا خون نہ بہتا......

نبی صلی اللہ علیہ وسلم اپنی تعظیم و تکریم میں حد سے تجاوز کرنے اور غلو کرنے کے معاملے میں کس قدر احتیاط کرتے تھے اس کا اندازہ درج ذیل احادیث سے ہوتا ہے جن کی صحت مسلک پرستوں کے نزدیک بلا کسی کلام کے مسلم ہے:

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَجُلًا قَالَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مَاشَآءَ اللّٰهُ وَشِئْتَ فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ أَجَعَلْتَنِيْ وَاللّٰهَ عَدْلًا؟ بَلْ مَاشَآءَ اللّٰهُ وَحْدَهٗ

”ابن عباس سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے اس طرح کہا: جو اللہ چاہے اور جو آپ چاہیں۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تو نے مجھے اللہ کے برابر کر دیا بلکہ یہ کہہ کہ جو اللہ نے اکیلے چاہا۔“ (1)

عَنْ جُبَيْرِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعَمٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ اَتَى رسولَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم أَعْرَابِيٌّ فَقَالَ يَا رسولَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم جُهِدَتِ الْاَنْفُسُ وَضَاعَتِ الْعِيَالُ وَنُهِكَتِ الْاَمْوَالُ وَهَلَكَتِ الْاَنْعَامُ فَاسْتَسْقِ اللّٰهَ لَنَا فَاِنَّا نَسْتَشْفِعُ بِكَ عَلَى اللّٰهِ وَنَسْتَشْفِعُ بِاللّٰهِ عَلَيْكَ قَالَ رسول اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم وَيْحَكَ أَتَدْرِيْ مَاتَقُوْلُ وَسَبَّحَ رسول اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فَمَا زَالَ يُسَبِّحُ حَتّٰى عُرِفَ ذٰلِكَ فِيْ وُجُوْهِ اَصْحَابِهٖ ثُمَّ قَالَ وَيْحَكَ اِنَّهٗ لَا

(1) مسند احمد: (۲۱۴/۱، ۲۲۴، ۲۸۳، ۳۴۷) مسند عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالی عنہما: حدیث نمبر ۱۸۴۲، ۱۹۶۵، ۲۵۵۷، ۳۲۲۳، جلد۱، صفحات ۳۵۴، ۳۷۰، ۴۶۲، ۵۷۲

يُسْتَشْفَعُ بِاللهِ عَلٰى اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِهٖ شَاْنُ اللهِ اَعْظَمُ مِنْ ذٰلِكَ وَيْحَكَ أَتَدْرِىْ مَا اللهُ اِنَّ عَرْشَهٗ عَلٰى سَمٰوٰاتِهٖ لَهٰكَذَا.........

”جبیر بن مطعم سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک بدو نے آکر کہا کہ اے اللہ کے رسول! (خشک سالی کی وجہ سے) لوگوں پر مصیبت آگئی ہے، عیال و اموال ضائع ہوگئے اور مویشی ہلاک ہوگئے، آپ اللہ سے ہمارے لیے بارش کی دعا فرمایئے، ہم آپ کو سفارشی بناتے ہیں اللہ کے پاس اور اللہ کو سفارشی بناتے ہیں آپ کے پاس۔ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا: ارے کم بخت کیا کہہ رہا ہے۔ نبی ﷺ (اس کی بات سے نہایت مضطرب ہوئے اور) بار بار سبحان اللہ سبحان اللہ کہہ کر اللہ کی پاکی بیان کرنے لگے۔ یہاں تک کہ اس کا اثر صحابہ کے چہروں پر دیکھا گیا۔ پھر فرمایا: ارے کم بخت! اللہ کو اس کی مخلوق میں سے کسی کے بھی نزدیک سفارشی نہیں لایا جاسکتا؛ اللہ تعالیٰ کی شان اس سے بہت زیادہ عظیم ہے؛ ارے کم بخت تو جانتا ہے کہ اللہ جل جلالہ کی بڑائی اور بزرگی کیسی ہے، اس کا عرش آسمانوں پر اس طرح ہے۔“(1)

عَنْ حُذَيْفَةَ بْنِ الْيَمَانِ اَنَّ رَجُلاً مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ رَاٰى فِى النَّوْمِ اَنَّهٗ لَقِىَ رَجُلاً مِّنْ اَهْلِ الْكِتَابِ فَقَالَ نِعْمَ الْقَوْمُ اَنْتُمْ لَوْلَا اَنَّكُمْ تُشْرِكُوْنَ تَقُوْلُوْنَ مَا شَآءَ اللهُ وَشَآءَ مُحَمَّدٌ وَذَكَرَ ذٰلِكَ لِلنَّبِىِّ ﷺ فَقَالَ اَمَا وَاللهِ اِنْ كُنْتُ لَاَعْرِفُهَا لَكُمْ قُوْلُوْا مَا شَآءَ اللهُ ثُمَّ شَآءَ مُحَمَّدٌ

”حذیفہ بن یمان روایت کرتے ہیں کہ ایک مسلمان نے خواب دیکھا کہ اس نے ایک اہل کتاب سے ملاقات کی جس نے اس سے کہا کہ تم اچھے لوگ ہو اگر شرک نہ کرو، تم کہتے ہو جو اللہ چاہے اور جو محمد چاہے۔ یہ خواب نبی ﷺ سے بیان کیا گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ کی قسم میں اس بات کو جانتا تھا (کہ اسطرح کہنے میں شرک کی بو ہے)؛ تم لوگ یوں کہا کرو کہ جو اللہ چاہے پھر جو محمد چاہیں۔“(2) ★

---

(1) سنن ابی داوٗد: جلد ۲ کتاب السنة باب ۴۰۵ فی الجهمية صفحه ۵۰۱
نبی ﷺ کی اس ممانعت کو دیکھیے اور عشق نبوی کے دعوے کرنے، نظام مصطفیٰ کے لیے جان دینے کی بات کرنے والوں کا طرز عمل دیکھیے، کیسے لہک لہک کر پڑھتے ہیں کہ

؎ یاالٰہی رحم فرما مصطفیٰ کے واسطے.....یارسول اللہ کرم کیجیے خدا کے واسطے

(حدائق بخشش [شجرہ قادریہ برکاتیہ]، حصہ اوّل صفحہ ۵۳)

(2) سنن ابن ماجة: جلد ۲، کتاب الکفارات، باب النهی ان یقال ما شاء الله و شئت، صفحه ۱۶۰

★ یہاں وہ عبارتیں ذہن میں رکھیے جو بریلوی مکتب فکر کی کتابوں اور امداد اللہ مہاجر مکی صاحب کے حوالے سے گزشتہ صفحات میں نقل کی گئی ہیں۔ مؤخر الذکر کا یہ شعر بھی ملاحظہ فرمایئے:

عَنْ عَدِيِّ بْنِ حَاتِمٍ اَنَّ رَجُلاً خَطَبَ عِنْدَ النبِیِّ ﷺ فَقَالَ مَنْ يُّطِعِ اللهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ رَشَدَ وَمَنْ يَّعْصِهِمَا فَقَدْ غَوٰى فَقَالَ رسول اللهِ ﷺ بِئْسَ الْخَطِيْبُ اَنْتَ قُلْ وَمَنْ يَّعْصِ اللهَ وَرَسُوْلَهٗ قَالَ ابْنُ نُمَيْرٍ فَقَدْ غَوِىَ

عدی بن حاتم سے روایت ہے کہ ایک شخص نے نبی ﷺ کے پاس خطبہ پڑھا اور اس نے کہا مَنْ يُّطِعِ اللهَ وَ رَسُوْلَهٗ فَقَدْ رَشَدَ وَمَنْ يَّعْصِهِمَا فَقَدْ غَوٰى یعنی جو اطاعت کرے اللہ کی اور اسکے رسول کی تو وہ ہدایت پا گیا اور جس نے ان دونوں کی نافرمانی کی وہ گمراہ ہوا، تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ تو کیا ہی برا خطیب ہے۔ یوں کہہ وَمَنْ يَّعْصِ اللهَ وَ رَسُوْلَهٗ یعنی جس نے اللہ کی اور اس کے رسول کی نافرمانی کی۔ ابن نمیر نے کہا کہ بیشک وہ گمراہ ہوا۔ (1)

مذکورہ بالا احادیث ★ میں نبی ﷺ نے اللہ اور رسول کو ایک صیغے میں ملانے سے منع فرمایا اور دونوں کے لیے حد فاصل مقرر کی تا کہ عبد اور معبود کا فرق باقی رہے۔* آج اسی فرق کو مٹانے کی کوششیں کی جاتی ہیں۔ سابقہ سطور میں اس کی چند مثالیں پیش کی گئی ہیں۔

---

* محمد ﷺ کی مرضی ہے مرضی خدا کی ...... خدا کی رضا ہے رضائے محمد
(کلیات امدادیہ (نالہ امداد غریب): صفحہ ۹۱)

ساتھ ہی یہ شعر بھی ذہن میں دہرا لیجیے جو ذرائع ابلاغ کے ذریعے پیش کی جانے والی ان مسلک پرستوں کی نعتوں میں شامل ہوتا ہے:

خدا کی رضا مصطفی چاہتے ہیں ....... خدا مصطفی کی رضا چاہتا ہے

ذرا دیکھیے کہ ان اشعار میں کس طرح سے مذکورہ احادیث اور درج ذیل قرآنی آیت کو جھٹلایا گیا ہے:

وہی نور رب وہی ظل رب ...... ہے انہیں سے سب، ہے انہیں کا سب
نہیں انکی ملک میں آسماں....... کہ زمیں نہیں کہ زماں نہیں
بخدا خدا کا یہی ہے در ........ نہیں اور کوئی مفر مقر
جو وہاں سے ہو یہیں آ کے ہو ...... جو یہاں نہیں تو وہاں نہیں

(الاستمداد از رضا خاں بریلوی: صفحہ ۱۳۶)

يَحْلِفُوْنَ لَكُمْ لِتَرْضَوْا عَنْهُمْ فَاِنْ تَرْضَوْا عَنْهُمْ فَاِنَّ اللهَ لَا يَرْضٰى عَنِ الْقَوْمِ الْفٰسِقِيْنَ (التوبۃ:۹۶)

"یہ (منافقین) اس لیے قسمیں کھائیں گے تا کہ تم ان سے راضی ہو جاؤ۔ سو اگر تم ان سے راضی ہو جاؤ تو بھی اللہ تعالیٰ ایسے فاسق لوگوں سے راضی نہیں ہوتا۔"

(1) صحیح مسلم: جلد ۲، کتاب الجمعۃ، صفحہ ۳۲۶

★ واضح رہے کہ یہ ساری حدیثیں مسلک پرستوں کے اصول کے مطابق صحیح اور قابل استدلال ہیں۔

کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب اور مُلّا تونسوی نے اپنی کتابوں میں حسبِ معمول ضعیف روایات اور تفسیری اقوال کے ذریعے محکم قرآنی آیات اور مستند احادیث کے نصوص کو جھٹلانے کی سعیٔ باطل کی ہے۔ اس مفصل باب سے ان دونوں مولویوں نے دیگر متعدد عناوین کو چھوڑ کر نبی ﷺ کو سب نبیوں سے افضل کہنے، خطاب کے لیے سید کونین وغیرہ جیسے مبالغہ آمیز القابات استعمال کرنے، نبی ﷺ کے نام سے پہلے حضور، حضرت وغیرہ کے سابقے لگانے جیسے مسائل کو منتخب کیا ہے اور انہیں اپنے باطل استدلال کی خراد پر چڑھا کر درست ثابت کرنے کی کوشش کی ہے۔

مُلّا تونسوی نے حسبِ عادت اپنی سم آلود زبان کے جوہر یہاں بھی دکھائے ہیں اور بڑی دریدہ دہنی کا مظاہرہ کرتے ہوئے قرآن مجید کی معنوی تحریف کرکے کفروالحاد کا ارتکاب کرنے تک سے متہم کر دیا ہے! ساتھ ہی یہ گل افشانی بھی فرمائی ہے کہ

> ”قارئین کرام! یقین جانئے گمراہ لوگ اور ملحد فرقے جب تک قرآن مجید کی آیات کی تحریف نہ کریں اس وقت تک ان کا من مانا مطلب اور دل بھاتا مقصد حاصل نہیں ہوتا، اس لئے یہ لوگ قرآنی تحریف اور الحاد فی آیات اللہ میں مجبور ہوجاتے ہیں اور ایسا کرنے سے خود بھی گمراہ بنتے ہیں اور سادہ لوح عوام کو بھی گمراہ کرتے ہیں اور اس فعل بد کا نام قرآن، اسلام اور توحید رکھتے ہیں حالانکہ ان کا یہ سارا عمل غیر قرآن اور غیر اسلام ہوتا ہے یعنی اتنے گمراہ ہوچکے ہیں کہ ان کو قرآن اور غیر قرآن، اسلام اور غیر اسلام اور توحید اور غیر توحید کا بھی پتہ نہیں ہے۔“ (صفحہ ۳۴۶)

اللہ گواہ ہے کہ ہم نہ کوئی فرقہ ہیں اور نہ ہی یہ اوصاف ہمارے اندر پائے جاتے ہیں بلکہ ہم تو ان خصائل رذیلہ سے حد درجہ متنفر و بیزار ہیں جو کہ ان مسلک پرستوں میں ہی

---

✱ یہ اور بات ہے کہ اس ممانعت کے باوجود ان مسلک پرستوں کے جمعہ اور عیدین کے خطبات کے کتابچوں میں یہی لفظ یَعْصِهِمَا یعنی ایک ہی صیغے کی ترکیب میں لکھا ہوا ملتا ہے جسے ان کے پیشہ ور امام اسی طرح سے خطبہ میں پڑھ بھی دیتے ہیں! (حوالے کے لیے دیکھیے مفتی شفیع عثمانی صاحب کا شائع کردہ ان کے پیر اشرف علی تھانوی صاحب کا مجموعہ خطبات الاحکام لجمعات العام: الخطبة الاخيرة لجميع خطب الرسالة، مطبوعه تاج کمپنی لمیٹیڈ کراچی، صفحه ۲۱۹)

بدرجہ اتم پائے جاتے ہیں۔ گزشتہ صفحات میں اس بات کو تفصیلاً بیان کیا گیا ہے۔ مندرجہ بالا اقتباس میں مُلّا تونسوی نے دراصل خود اپنے ہی ہم مذہبوں کی رونمائی فرمائی ہے۔

ہم نے نبیﷺ کے مناقب میں جو آیات و احادیث اس باب میں پیش کی ہیں، اُنہیں ان مولویوں نے دوبارہ پیش کیا ہے اور ساتھ ہی اس موضوع کی ضعیف روایات پیش کرکے یہ تاثر دینے کی کوشش کی ہے کہ گویا ہم نبیﷺ کی فضیلت کے منکر ہیں حالانکہ ہم نے اس موضوع کی ابتداء ہی نبیﷺ کے فضائل بیان کرکے ان الفاظ سے کی تھی کہ

**"فضیلت محمدی سے تو کسی کافر ہی کو انکار ہو سکتا ہے"**

اور ہم ہرگز اس کے انکاری نہیں۔ اصل مسئلہ نفسِ فضیلت نہیں بلکہ نبیﷺ کے اُس واضح فرمان کا انکار ہے جس میں نبیﷺ نے انبیاء علیہم السلام میں تفاضل یعنی تقابلی فضیلت مقرر کرنے سے منع فرمایا ہے۔ اگرچہ فضیلت ثابت کرنے والی صحیح روایات بھی موجود ہیں تاہم اُن پر ممانعت بیان کرنے والی احادیث قابل ترجیح ہونگی کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب میں حکم نازل فرمادیا ہے کہ

وَمَآ اٰتٰىكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ ۚ وَمَا نَهٰىكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا ۚ (الحشر:۷)

"اور جو چیز تم کو رسول دیں وہ لے لو اور جس سے وہ منع کردیں (اس سے) باز رہو۔"

اس حکمِ الٰہی کی تعمیل میں مذکورہ دو طرح کی روایات میں تطبیق دینے اور ان کی ناروا تاویلیں کرتے ہوئے ممانعت کی روایات کو تواضع پر محمول کرنے یا انہیں مرجوع عنہ حکم سابق ٹھہرانے کی ضرورت نہیں بلکہ سیدھے سادے طریقے سے اللہ کے حکم کی تعمیل میں نبیﷺ کی نہی پر عمل کرتے ہوئے نبیﷺ کے لیے اس طرح کا انداز نہ اپنایا جائے کہ

؎ فرق طالب و مطلوب میں دیکھے کوئی ........ قصۂ طور و معراج سمجھے کوئی

؎ کوئی بے ہوش جلووں میں گم ہے کوئی ........ کس کو دیکھا یہ موسیٰ سے پوچھے کوئی

آنکھ والوں کی ہمت پہ لاکھوں سلام

؎ سب سے اولیٰ و اعلیٰ ہمارا نبی ........ سب سے بالاؤ والا ہمارا نبیﷺ

؎ خلق سے اولیاء اولیاء سے رُسل ........ اور رسولوں سے اعلیٰ ہمارا نبی ﷺ

اسی طرح سے لفظ ''سید'' آیات و احادیث میں انسانوں کے لیے استعمال ہوئے ہیں لیکن ہمیں اللہ تعالیٰ کے مذکورہ بالا حکم کی تعمیل میں نبی ﷺ کے فرمان پر عمل کرتے ہوئے نبی کے لیے یہ الفاظ استعمال نہیں کرنے چاہئیں۔ نبی ﷺ کا یہ فرمان پیچھے نقل کیا جا چکا ہے کہ

لَا تُطْرُوْنِیْ کَمَا اَطْرَتِ النَّصَارٰی ابْنَ مَرْیَمَ فَاِنَّمَا اَنَا عَبْدُہٗ فَقُوْلُوْا عَبْدُ اللّٰہِ وَ رَسُوْلُہٗ

''مجھے اتنا نہ بڑھانا جتنا عیسائیوں نے مریم کے بیٹے (عیسیٰ علیہ السلام) کو بڑھایا (کہ انہیں اللہ کا بیٹا تک بنا ڈالا)، میں تو اللہ کا بندہ ہوں، پس تم مجھے اللہ کا بندہ اور اس کا رسول ہی کہنا۔''

صحابہ رضی اللہ عنہم جن سے خطاب کرتے ہوئے نبی ﷺ نے یہ حکم دیا، انہوں نے سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا (ہم نے سن لیا اور مان لیا) کے مومنانہ وصف کا مظاہرہ کرتے ہوئے اس حکم کی تعمیل کی اور نبی ﷺ کو ہمیشہ نبی اور رسول ہی کہتے رہے، عرب کے مروّجہ قاعدے کے مطابق کبھی ابوالقاسم کی کنیت بھی استعمال کی ورنہ جس طرح گزشتہ صفحات میں مسلک پرستوں کے خطابانہ الفاظ نقل کیے گئے ہیں، وہ یا ان کے ہم معنی الفاظ صحابہ نے کبھی استعمال نہ کیے۔ نہ ہی کبھی ادب و احترام کے لیے حضور، حضرت جیسے یا ان کے مترادف الفاظ استعمال کیے جیسا کہ مُلّا مجیب اور مُلّا تونسوی نے اپنے ہم مسلکوں کے اس فعل کا دفاع مختلف لغات کی عبارتیں نقل کرکے کیا ہے اور نہ کہنے کے ہمارے موقف کو کوتاہ فہمی اور قلت تدبر کا نتیجہ قرار دیا ہے۔ شاید یہ لوگ صحابہ رضی اللہ عنہم سے بھی زیادہ نبی ﷺ کی عزت و تعظیم کے دعویدار ہیں اور دین کے فہم و تدبر میں ان سے بھی آگے نکل گئے ہیں! ایں عقل و دانش بباید گریست! اپنے اکابرین کے باطل موقف کا دفاع کرنے کی بجائے کیا اِن مسلک پرستوں کے لیے نبی ﷺ کے زیر بحث حکم کی فرمانبرداری بہتر نہیں؟ گنبد خضراء کے دفاع میں مُلّا مجیب نے جن الفاظ میں ہم پر اعتراض اٹھایا ہے، وہ اس عنوان پر انہی کی طرف پلٹتا ہے یعنی فرمایئے کس صحابی یا تابعی یا تبع تابعی یا امام مجتہد یا محدث نے یہ القابات استعمال کیے؛ جب کسی نے ان القابات کو پسند نہیں کیا اور ہمیشہ ان القابات کے استعمال سے بچتے رہے تو ہم پر بہتان کیوں؟

فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا وَلَنْ تَفْعَلُوْا فَاتَّقُوا النَّارَ الَّتِیْ وَقُوْدُھَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ ۚ اُعِدَّتْ لِلْکٰفِرِیْنَ

مُلاّ مجیب نے نبی ﷺ کے فضلات کو پاک ثابت کرنے میں بھی اس طرح سعی لاحاصل کی ہے۔ حسبِ عادت تفسیری حوالوں اور تیسرے چوتھے طبقے کی غیر مستند اور ناقابل حجت کتابوں کی تحریروں سے نبی ﷺ کے خون و پیشاب پینے کے واقعات (پاخانے کے استعمال کے لیے انہیں کوئی روایت نہیں ملی حالانکہ "حضرت شیخ الاسلام علامہ ڈاکٹر پروفیسر طاہر القادری" کو یہ بھی مل گئی ہے!) نقل کرکے انہوں نے اپنی دانست میں ثابت کر دیا کہ نبی ﷺ کے فضلات پاک و طیب تھے اور اس پر وارد اشکالات کے جواب میں زکریا کاندھلوی صاحب کی عبارت ہی نقل کی ہے جس میں مذکورہ من گھڑت واقعات کے حوالے سے "شیخ الحدیث" نے اپنے علمِ حدیث کا مظاہرہ ان الفاظ میں کیا ہے کہ

> "ان سب واقعات کے بعد جن کے متعلق فرداً فرداً بعض میں کلام بھی کیا گیا ہے لیکن اس سے بھی انکار نہیں کہ مجموعہ کے اعتبار سے قوی ہیں اس سب میں یا تو آپ یہ کہیں کہ ان سب حضرات نے ناپاک چیز کا استعمال کیا اور مزید برآں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ تو ان کو منہ پاک کرنے کا حکم فرمایا اور نہ ناپاک چیزوں کے استعمال پر تنبیہ فرمائی یا پھر فضلات کی طہارت کو اختیار کیجیے جس میں کوئی شرعی مانع نہیں اس صورت میں ان سب حضرات کو آپ ناجائز کے استعمال سے بچاسکتے ہیں۔" (صفحہ ۲۲۷)

"شیخ الحدیث" کے اس "فقید المثال" استدلال سے دیوبندیوں اور بریلویوں کے ساتھ ساتھ یہود و نصاریٰ بھی فیضیاب ہوسکتے ہیں۔ یہودیوں نے اپنے انبیاء پر نازیبا قسم کے الزامات لگائے: کہیں داؤد علیہ السلام پر بیہودہ الزامات اور کہیں عیسیٰ علیہ السلام پر ناروا الزامات اور کہیں دیگر انبیاء علیہم السلام کے دامن عصمت کو داغدار کیا اور جنہیں "کتاب مقدس" بائبل کا حصہ بنادیا جن کا حوالہ کتابِ ہٰذا کے عنوان ۱۲ میں دیا گیا ہے۔ آج کوئی یہودی یا عیسائی یہ کہہ سکتا ہے کہ جن حضرات نے انبیاء پر یہ الزامات لگائے تو انبیاء میں سے کسی نے ان الزامات کی تردید نہیں کی اور نہ ہی خود توبہ کی؛ تو اب یا تو انبیاء پر ان الزامات کو تسلیم کرلیا جائے یا الزام لگانے والوں کو جھوٹا قرار دیا جائے۔ اگر یہ الزامات جھوٹے قرار دیئے گئے تو بائبل کے مرتبین جھوٹے ٹھہریں گے اور نتیجتاً "کتاب مقدس" ہی ناقابل اعتبار ٹھہرے گی، اس صورت میں آپ بائبل اور اس کے مرتبین کو ان الزامات کو درست تسلیم کرکے بچاسکتے ہیں!

ان مسلک پرستوں کے دلوں میں اللہ تعالیٰ کا وقار تو کوئی ہے نہیں، اپنے احبار و رہبان کو رب بنائے بیٹھے ہیں کہ اُن کے فرمان کو فرمانِ الٰہی پر ترجیح دیتے ہیں ورنہ قرآن کی چار آیات میں بغیر کسی کے استثنیٰ کے خون کو حرام قرار دیا گیا ہے۔ بجائے اس کے کہ مذکورہ افراد کو ناپاک چیزوں کے استعمال سے بچانے کے لیے فضلات کو قران کی اِن آیات کے خلاف پاک قرار دیتے، ان کو چاہیے تو یہ تھا کہ اِن واقعات کو ہی جھوٹا قرار دے دیتے مگر مقامِ حیرت ہے کہ ان آیات کے ہوتے ہوئے بھی انہیں کوئی شرعی مانع نظر نہیں آتا! اسی کور دیدگی و کور باطنی میں اپنے اکابرین کی اندھی تقلید کرتے ہوئے نبی ﷺ کے خون کو مذکورہ آیات میں مذکور خونِ حرام سے یہ کہہ کر خارج کر دیا کہ اس کی کوئی تفسیر نبی ﷺ اور صحابہ سے منقول نہیں اور نہ ہی نبی ﷺ اور صحابہ نے نبی ﷺ کے خون کو اس حکم میں شامل سمجھا ورنہ وہ اس کو کبھی نہ پیتے اور نبی ﷺ ہنس کر ایسا کرنے پر جہنم سے بچنے کی بشارت نہ دیتے۔ یعنی بنیاد اللہ کی کتاب کی آیات نہیں بلکہ مذکورہ غیر مستند کتابوں کے یہ جھوٹے واقعات ہی ہیں! اس پر مستزاد یہ کہ ہم سے مطالبہ ہے کہ "بالخصوص نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے خون سے متعلق قرآن و حدیث سے نص پیش کریں۔" مُلّا مجیب کی ذہنیت کا حامل کوئی ہندو کہہ سکتا ہے کہ اس خون میں گائے کا نام نہیں لہٰذا گائے کا خون پوتر ہے؛ اسی طرح کوئی خنزیر کے خون کو عدم خصوص کی وجہ سے اس حکمِ حرام کے دائرے سے باہر کر دے گا اور کوئی کسی اور کے خون کو...... قارئین! اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ پھر اس طرح کے دعووں کی کوئی حد نہیں رہے گی۔ اللہ تعالیٰ نے سچ فرمایا ہے:

فَاِنَّهَا لَا تَعْمَى الْاَبْصَارُ وَلٰكِنْ تَعْمَى الْقُلُوْبُ الَّتِیْ فِی الصُّدُوْرِ (الحج:۴۶)

"بات یہ ہے کہ آنکھیں اندھی نہیں ہوتیں بلکہ دل جو سینوں میں ہیں (وہ) اندھے ہوتے ہیں۔"

مُلّا مجیب نے خطابیہ صیغے میں صلوٰۃ و سلام پڑھنے پر بھی خامہ فرسائی فرمائی ہے اور پیچھے مذکور اپنے "سید الطائفہ" یعنی سرغنہ امداد اللہ مہاجر مکی کے "فیصلہ ہفت مسئلہ" سے لفظی توڑ مروڑ پر مبنی طویل عبارت نقل کر کے اس فعل کو جائز ٹھہرایا ہے اور اپنی عادت کے

مطابق یہاں بھی غیر مستند اور غیر صحیح روایات اور تفسیری اقوال سے استدلال کیا ہے۔ اے کاش کہ وہ کوئی ایک ہی صحیح حدیث پیش کر دیتے جس سے پتہ چلتا ہو کہ کسی صحابی نے کبھی ان خطابی الفاظ میں صلوٰۃ و سلام پڑھا ہو! اسی طرح سے ذکرِ ولادت کا دفاع کرتے ہوئے تیر چلایا ہے کہ اگر صحابہ نے نبی ﷺ کو نسیاً منسیاً کر دیا تھا تو پھر یوم ولادت، سن ولادت اور حالات ولادت وغیرہ ہم تک کس نے پہنچائے۔؟ ملاّ موصوف سے ہم پوچھتے ہیں کہ کیا سن و یوم کو یاد رکھنا اور یوم ولادت کی یاد میں جشن یا ذکر کی محفل منعقد کرنا دونوں ایک ہی فعل ہیں؟ کیا مؤخر الذکر انداز میں صحابہ رضی اللہ عنہم نے کبھی کوئی محفل میلاد منعقد کی تاکہ ولادت کا دن تاریخ یاد رہے؟ کیا ہمیں اپنے عزیزوں کی سالگرہ منائے بغیر ان کی تاریخ پیدائش یاد نہیں رہتی؟

# اللہ کو دیکھنا

اللہ سے کلام کرنے والے اُس کے جلیل القدر پیغمبر موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے کوہ طور پر اللہ کو دیکھنے کی خواہش ظاہر کی :

قَالَ رَبِّ اَرِنِیۡۤ اَنۡظُرۡ اِلَیۡکَ ؕ (الاعراف: ۱۴۳)

''کہا، اے میرے رب! مجھے (جلوہ) دکھا کہ میں تیرا دیدار کرلوں''

جواب آیا :

لَنۡ تَرٰىنِیۡ '' تم مجھے ہرگز نہیں دیکھ سکتے۔''

نبی ﷺ نے فرمایا کہ :

تَعَلَّمُوۡٓا اَنَّہٗ لَنۡ یَّرٰی اَحَدٌ مِّنۡکُمۡ رَبَّہٗ حَتّٰی یَمُوۡتَ

''تم لوگ یہ جان رکھو کہ تم میں سے کوئی مرنے سے پہلے اپنے رب کو نہیں دیکھ سکے گا۔'' (1)

صحیح احادیث سے یہی ثابت ہے کہ کوئی انسان اپنے رب کو نہیں دیکھ سکتا، حتیٰ کہ انبیاء علیہم السلام بھی۔ لیکن پیر امداد اللہ صاحب اپنے مرید اشرف علی تھانوی صاحب کو بتاتے ہیں کہ بالکل دیکھ سکتا ہے۔(2) شاہ ولی اللہ صاحب کی جرأت دیکھیے کہ فرماتے ہیں:

اَنَّ رَسُوۡلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ رَاٰی رَبَّہٗ بِعَیۡنِہٖ فِی الۡمِعۡرَاجِ وَ اَنَّ مُوۡسٰی عَلَیۡہِ السَّلَامُ سَمِعَ کَلَامَہُ الۡمُقَدَّسَ بِاُذُنَیۡہِ وَ لَا تَتَعَجَّبۡ وَ اٰمِنۡ وَ اَسۡلِمۡ فَاِنَّ الۡاِنۡکَارَ فِی اِمۡثَالِ ھٰذَا طَیۡشٌ وَ عَجۡزٌ

''شبِ معراج میں رسول اکرم نے اللہ تعالیٰ کو اپنی آنکھوں سے دیکھا اور موسیٰ علیہ السلام نے اپنے کانوں سے اسکا کلام سنا۔ ان باتوں پر ذرا بھی تعجب نہ کرو بلکہ ان کو تسلیم کرو ان پر ایمان لاؤ۔ ان باتوں کا انکار جہالت اور عاجزی پر دال ہے۔'' (3)

---

(1) صحیح مسلم: جلد ٦، کتاب الفتن باب ذکر ابن صیّاد، صفحہ ۴۵۱

(2) امداد المشتاق: صفحہ ۵۱

(3) خیر کثیر: صفحہ ۴۲۶

ان سے پہلے جلال الدین سیوطی صاحب نے بھی لکھا ہے کہ:

''آپؐ نے دو مرتبہ دیدار حق تعالیٰ کیا۔'' (1)

اور ان سے بھی پہلے عبد القادر جیلانی صاحب نے لکھا کہ ہمارا عقیدہ ہے کہ نبی ﷺ نے اپنے رب کو سر کی آنکھ سے دیکھا، صرف معراج کی رات ہی گیارہ مرتبہ دیکھا۔ (2) بخاری و مسلم نے رویت کے اس مسئلے پر عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی روایت بطور قول فیصل نقل کی ہے:

عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے پوچھا گیا کہ کیا نبی ﷺ نے اپنے رب کو دیکھا۔ آپ نے فرمایا کہ تمہاری بات سے تو میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ کیا تم یہ تین باتیں نہیں سمجھتے کہ جس نے ان کا ہونا بیان کیا، اس نے بے شک جھوٹ کہا: جو کوئی یہ کہے کہ محمد ﷺ نے اپنے رب کو دیکھا تو بے شک اس نے جھوٹ کہا۔★ اس کے بعد آپ نے یہ آیتیں پڑھیں:

لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ (الانعام:۱۰۳)

''کوئی نگاہ اس کو نہیں پا سکتی، مگر وہ نگاہوں کو پا لیتا ہے، اور وہ نہایت لطیف اور خبردار ہے۔''

وَمَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّكَلِّمَهُ اللّٰهُ اِلَّا وَحْيًا اَوْ مِنْ وَّرَآءِ حِجَابٍ (الشوریٰ:۵۱)

''اور کسی آدمی کے لیے ممکن نہیں کہ اللہ اس سے بات کرے، مگر وحی کے ذریعے یا پردے کے پیچھے سے۔''

پھر فرمایا: اور جو کوئی تجھ سے یہ کہے کہ نبی ﷺ جانتے تھے کہ کل کیا ہو گا تو اس نے جھوٹ کہا۔ پھر آپ نے یہ آیت پڑھی:

وَمَا تَدْرِيْ نَفْسٌ مَّاذَا تَكْسِبُ غَدًا ط (لقمٰن:۳۴)

''اور کسی کو نہیں معلوم کہ کل وہ کیا کمائے گا۔''

پھر فرمایا: اور جس نے تجھ سے یہ کہا کہ نبی ﷺ نے کوئی چیز چھپائی، اس نے بے شک جھوٹ کہا۔ پھر آپ نے یہ آیت تلاوت کی:

---

(1) خصائص کبریٰ: جلد ۱، صفحہ ۳۲۴

(2) غنیۃ الطالبین: حصہ اوّل، باب ۸ معرفت الٰہی، صفحہ ۱۵۷

★ اس سے ان ''حضرات'' کے اقوال کی حقیقت معلوم ہو جاتی ہے جو یہاں پر نقل کیے گئے ہیں۔

يٰٓاَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ ۭ وَاِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ ۭ (المائدۃ ٦٧)

”اے رسول! جو کچھ تمہارے رب کی طرف سے تم پر نازل ہوا ہے اس کو لوگوں کے سامنے بیان کر دو، اور اگر تم نے ایسا نہ کیا، تو تم نے رسالت کا پیغام نہ پہنچایا۔“ (1)

امام مسلم نے صحیح مسلم کی کتاب الایمان میں ”معنی قول الله عزوجل وَلَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰى و هل رای النبی ﷺ ربه لیلة الاسراء“* کے عنوان سے باب باندھ کر آیتِ مذکورہ کی تفسیر میں متعدد روایات درج کی ہیں؛ ان میں ایک روایت ام المؤمنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی بھی ہے جس میں اس طرح نقل کیا ہے:

مسروق سے روایت ہے کہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے انہیں بتایا کہ وہ تین باتیں ہیں کہ جس نے بیان کیں اس نے اللہ پر جھوٹ باندھا: جو یہ سمجھے کہ محمد ﷺ نے اپنے رب کو دیکھا تو اس نے اللہ پر بڑا جھوٹ باندھا۔ مسروق نے کہا: اے ام المؤمنین جلدی نہ کیجیے، ذرا مجھے کچھ کہنے دیجیے۔ کیا اللہ تعالیٰ نے نہیں فرمایا کہ

وَلَقَدْ رَاٰهُ بِالْاُفُقِ الْمُبِيْنِ ”بے شک انہوں نے اسے کھلے افق پر دیکھا“ (التکویر:٢٣)

وَلَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰى ”اور بے شک انہوں نے اسے دوسری مرتبہ اترتے ہوئے دیکھا“ (النجم: ١٣)

اس پر عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے فرمایا کہ اس امت میں سب سے پہلے میں نے ان آیتوں کے متعلق رسول اللہ ﷺ سے پوچھا تھا، آپ ﷺ نے فرمایا

اِنَّمَا هُوَ جِبْرِيْلُ علیہ السلام لَمْ اَرَاهُ عَلٰى صُوْرَتِهِ الَّتِيْ خُلِقَ عَلَيْهَا غَيْرَ هَاتَيْنِ الْمَرَّتَيْنِ رَاَيْتُهُ مُنْهَبِطًا مِّنَ السَّمَآءِ سَادًّا عِظَمُ خَلْقِهِ مَا بَيْنَ السَّمَآءِ اِلَى الْاَرْضِ

”بے شک وہ جبرئیل ہیں۔ میں نے انہیں (آیات مذکورہ میں بیان کردہ) ان دو مواقع کے علاوہ ان کی اصل صورت میں نہیں دیکھا۔ میں نے انہیں آسمان سے اترتے ہوئے دیکھا اور ان کے جسم کے تن و توش نے آسمان و زمین کے درمیانی حصے کو بھر دیا تھا۔“

(1) صحیح بخاری: جلد٢، کتاب التفسیر، باب سورۃ النجم، صفحہ ١٠١٢ / صحیح مسلم: کتاب الایمان، باب معنی قول الله عزوجل (وَلَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰى) وهل رای النبی ﷺ ربه لیلة الاسراء، صفحہ ٢٩٩

* یعنی باب اس بارے میں کہ اللہ عزوجل کے فرمان ”اور بے شک انہوں نے اسے دوسری مرتبہ اترتے ہوئے دیکھا“ کا مطلب، اور کیا نبی ﷺ نے شب معراج میں اپنے رب کو دیکھا؟

پھر عائشہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنہَا نے کہا: کیا تم نے نہیں سنا کہ اللہ فرماتا ہے.................
[باقی روایت بخاری کی مذکورہ بالا روایت کی طرح ہے] (1)

اسی باب میں ام المؤمنین عائشہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنہَا کی اس مرفوع روایت کے خلاف عبد اللہ بن عباس رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنہُمَا کا یہ موقوف قول بھی نقل کیا گیا ہے کہ نبی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیہِ وَسَلَّم نے اللہ تعالیٰ کو اپنے دل سے دو مرتبہ دیکھا۔(2) اس سلسلے میں عرض ہے کہ یہ عبد اللہ بن عباس رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنہُمَا کا اپنا ذاتی قول ہے جبکہ عائشہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنہَا نے نبی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیہِ وَسَلَّم کا فرمان نقل کیا ہے۔ اس باب کی دیگر روایات میں عبد اللہ بن مسعود و ابوہریرہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنہُمَا نے بھی سورۃ النجم کی آیات کی رُو سے جبرئیل عَلَیہِ السَّلَام کو ہی دیکھنا مراد لیا ہے۔(3)

سورۃ النجم اور سورۃ التکویر کا مطالعہ کیا جائے تو پتہ چلتا ہے کہ ان کے مضامین میں باہم مماثلت پائی جاتی ہے جس کا اندازہ درج ذیل جدول سے کیا جاسکتا ہے:

| سورۃ النجم | سورۃ التکویر |
|---|---|
| مَاضَلَّ صَاحِبُکُمْ وَمَا غَوٰی ۝<br>"تمہارے ساتھی نہ گمراہ ہوئے نہ بھکے" | وَمَا صَاحِبُکُمْ بِمَجْنُوْنٍ ۝<br>"تمہارے ساتھی دیوانہ نہیں" |
| وَلَقَدْ رَاٰہُ نَزْلَۃً اُخْرٰی ۝<br>"اور بے شک انہوں نے اسے دوسری مرتبہ اترتے ہوئے دیکھا" | وَلَقَدْ رَاٰہُ بِالْاُفُقِ الْمُبِیْنِ ۝<br>"اور بیشک انہوں نے اس کو آسمان کے کنارے پر دیکھا بھی ہے" |
| عَلَّمَہٗ شَدِیْدُ الْقُوٰی ۝<br>"اسے پوری طاقت والے نے سکھایا ہے" | اِنَّہٗ لَقَوْلُ رَسُوْلٍ کَرِیْمٍ ۝ ذِیْ قُوَّۃٍ عِنْدَ ذِی الْعَرْشِ مَکِیْنٍ ۝ مُّطَاعٍ ثَمَّ اَمِیْنٍ ۝<br>"یقیناً یہ ایک عزت والے بھیجے ہوئے کا کلام ہے جو قوت والا ہے عرش والے کے نزدیک، بلند مرتبہ، جس کی اطاعت کی جاتی ہے، امانت دار ہے" |

---

(1) صحیح مسلم: کتاب الایمان، باب معنی قول اللہ عزوجل (وَلَقَدْ رَاٰہُ نَزْلَۃً الْاُخْرٰی) وھل رای النبی ﷺ ربہ لیلۃ الاسراء، صفحہ ۲۹۶ (2) ایضاً (3) ایضاً

آیاتِ مذکورہ میں ہر دو جگہ جبرئیل علیہ السلام کو ہی دیکھنا اور ان سے قرآن سیکھنا مراد ہے جیسا کہ صحیح مسلم کے مذکورہ باب سے پہلے باب الاسراء کی متعدد روایات سے ثابت ہوتا ہے۔ مزید یہ کہ صحیح مسلم کے زیر نظر باب میں ابوذر غفاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بھی ایک روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا: کیا آپ نے اپنے رب کو دیکھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: نُوْرٌ اَنّٰی اَرَاہُ ''(وہاں تو) نور تھا، میں اسے کیسے دیکھتا۔''[1] اس سے اگلی روایت کے الفاظ ہیں کہ رَاَیْتُ نُوْراً یعنی ''میں نے (وہاں) ایک نور کو دیکھا۔''[2] امام مسلم نے اس کے بعد ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت نقل کر کے وضاحت کر دی کہ یہ دیکھا جانے والا نور کیا تھا۔ وہ صحابی فرماتے ہیں کہ نبی ﷺ نے ہمیں پانچ باتیں بتائیں:

اَنَّ اللهَ لَا یَنَامُ وَلَا یَنبَغِیْ لَهُ اَنْ یَّنَامَ یَخْفِضُ الْقِسْطَ وَیَرْفَعُهُ یُرْفَعُ اِلَیْهِ عَمَلُ اللَّیْلِ قَبْلَ عَمَلِ النَّهَارِ وَعَمَلُ النَّهَارِ قَبْلَ عَمَلِ اللَّیْلِ حِجَابُهُ النُّوْرُ ...... لَوْ کَشَفَهَا لَاَحْرَقَتْ سُبُحَاتُ وَجْهِهٖ مَا انْتَهٰی اِلَیْهِ بَصَرُهٗ مِنْ خَلْقِهٖ

''اللہ سوتا نہیں ہے اور یہ اس کے شایاں نہیں کہ وہ سوئے، وہ ترازو کو جھکاتا ہے اور اونچا کرتا ہے، اس کی طرف رات کا عمل دن کے عمل سے پہلے اور دن کا عمل رات کے عمل سے پہلے پہنچایا جاتا ہے، اور نور اس کا پردہ ہے۔ اگر وہ اس کو کھول دے تو اس کے چہرے کی شعائیں جہاں تک وہ جائیں مخلوق کو جلا دیں۔''[3]

ثابت ہوا کہ نبی ﷺ نے جو نور دیکھا وہ اللہ کا حجاب تھا بذات خود اللہ نہ تھا کیونکہ نور اللہ کی ایک مخلوق ہے، اللہ اس کا خالق ہے۔ (اس نور کی بحث پچھلے صفحات میں آچکی ہے)

مسلم نے اس کے بعد ''اثباتُ رُؤیۃِ المؤمنین فی الاخرۃ ربَّھُم سبحانہ وتعالیٰ'' یعنی ''ایمان والوں کا آخرت میں اپنے رب سبحانہ وتعالیٰ کو دیکھنے کا اثبات'' کے عنوان سے دوسرا باب باندھ کر ایک روایت میں رسول اللہ ﷺ کا ارشاد نقل کیا ہے کہ جب جنتی جنت میں چلے جائیں گے تو اللہ ان سے فرمائے گا کہ تم مزید کچھ چاہتے ہو؟ وہ کہیں گے کہ کیا تو نے

(1) صحیح مسلم: کتاب الایمان، باب معنی قول اللہ عزوجل (وَلَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰی) وھل رای النبی ﷺ ربہ لیلۃ الاسراء، صفحہ ۲۹۵ (2) ایضاً، صفحہ ۲۹۹ (3) ایضاً، صفحہ ۳۰۰

ہمارے چہرے روشن نہیں کیے، ہمیں جنت میں داخل نہیں کیا اور جہنم سے نہیں بچایا! (لہٰذا اب اور مزید کیا مانگیں) پھر پردہ اٹھا دیا جائے گا اور اس وقت انہیں اپنے رب کو دیکھنے سے زیادہ پسندیدہ اور کوئی چیز نہ ہوگی۔ (1) نبی ﷺ نے فرمایا کہ

''تم آخرت میں اپنے رب کو دیکھو گے، اور اس میں کوئی رکاوٹ نہ ہوگی جیسے تم بدر (چودھویں کے چاند) کو دیکھتے ہو، یا روشن دن میں سورج کو۔'' (2)

بخاری کی ایک روایت میں ہے کہ

........اَنَّ النَّاسَ قَالُوْا یَارَسُوْلَ اللهِ هَلْ نَرٰی رَبَّنَا یَوْمَ الْقِیَامَةِ قَالَ هَلْ تُمَارُوْنَ فِی الْقَمَرِ لَیْلَةَ الْبَدْرِ لَیْسَ دُوْنَهٗ سَحَابٌ قَالُوْا لَا یَا رَسُوْلَ اللهِ قَالَ فَهَلْ تُمَارُوْنَ فِی الشَّمْسِ لَیْسَ دُوْنَهَا سَحَابٌ قَالُوْا لَا قَالَ فَاِنَّکُمْ تَرَوْنَهٗ کَذٰلِكَ

''........لوگوں نے عرض کیا: یارسول اللہ! ہم قیامت کے دن کیا اپنے رب کو دیکھیں گے؟ آپ نے فرمایا: چودھویں رات کا چاند دیکھنے میں کیا تم کو کوئی شک ہوتا ہے جب اس پر ابر نہ ہو؟ انہوں نے کہا: نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: کیا سورج دیکھنے میں تم کو کوئی شک ہوتا ہے جب اس پر کوئی ابر بھی نہ ہو؟ انہوں نے کہا: نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: پس تم اپنے رب کو بھی اسی طرح دیکھو گے۔'' (3)

بخاری ہی کی ایک دوسری روایت کے مطابق ایک دفعہ چودھویں رات کے چاند کو دیکھ کر صحابہ رضی اللہ عنہم سے نبی ﷺ نے فرمایا:

اَمَا اِنَّکُمْ سَتَرَوْنَ رَبَّکُمْ کَمَا تَرَوْنَ هٰذَا لَا تُضَامُّوْنَ اَوْ لَا تُضَاهُوْنَ فِیْ رُؤْیَتِهٖ

''بے شک تم عنقریب اپنے رب کو اسی طرح دیکھو گے جس طرح اسے دیکھ رہے ہو اور اُسکے دیکھنے میں تمہیں کوئی رکاوٹ نہیں ہوگی یا یوں فرمایا کہ کوئی شبہ نہ ہوگا۔''

اسی مقام پر جریر کی روایت میں اتنا اور ہے کہ

---

(1) صحیح مسلم: کتاب الایمان، باب معنی قول اللہ عزوجل (وَلَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰی) وهل رای النبی ﷺ ربه لیلة الاسراء، صفحه ۳۰۳ (2) ایضاً، صفحه ۳۰۴

(3) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب الصلوٰة باب ۵۱۹ فضل السجود، صفحه ۳۹۳

سَتَرَوْنَ رَبَّكُمْ عِيَاناً ”تم اپنے رب کو کھلم کھلا دیکھو گے۔“ (1)

قرآن و حدیث کا تو یہ فیصلہ ہو کہ کوئی اللہ کو نہیں دیکھ سکتا مگر مسلک پرستوں کے کارنامے ملاحظہ فرمایئے کہ جب چاہتے ہیں انہیں اللہ کا دیدار ہو جاتا ہے! چنانچہ تبلیغی نصاب (فضائل اعمال) میں زکریا کاندھلوی صاحب لکھتے ہیں کہ احمد بن حنبل نے اللہ کی بہترین شکل میں زیارت کی۔ (2) ملا علی قاری شرح فقہ اکبر میں متعدد لوگوں سے اپنے رب کو دیکھنے کے واقعات بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ

عَنْ اَبِیْ زَیْدٍ اَنَّهٗ قَالَ رَاَیْتُ رَبِّیْ فِی الْمَنَامِ فَقُلْتُ کَیْفَ الطَّرِیْقُ اِلَیْكَ فَقَالَ اتْرُكْ نَفْسَكَ وَ تَعَالَ وَ قِیْلَ رَاٰی اَحْمَدُ بْنُ حَنْبَلٍ رَبَّهٗ فِی الْمَنَامِ فَقَالَ یَا اَحْمَدُ کُلُّ النَّاسِ یَطْلُبُوْنَ مِنِّیْ اِلَّا اَبَا یَزِیْدٍ فَاِنَّهٗ یَطْلُبُنِیْ وَ لَعَلَّ سَبَبَهٗ اَنَّهٗ قِیْلَ لِاَبِیْ یَزِیْدٍ مَّا تُرِیْدُ فَقَالَ اُرِیْدُ اَنْ لَّا اُرِیْدَ

”بایزید (بسطامی) سے روایت ہے فرمایا: میں نے اپنے رب کو خواب میں دیکھا۔ میں نے پوچھا کہ تجھ تک آنے کا راستہ کس طرح ہے۔ فرمایا کہ تو اپنے نفس کو ترک کر دے اور چلا آ۔ اور کہا جاتا ہے کہ احمد بن حنبل نے اپنے رب کو خواب میں دیکھا، اللہ نے فرمایا: اے احمد سب لوگ مجھ سے مانگتے ہیں سوائے بایزید کے کہ وہ تو مجھے ہی مانگتا ہے۔ اور شاید یہی سبب ہو کہ جب بایزید سے کہا گیا کہ تو کیا چاہتا ہے تو کہا کہ میں چاہتا ہوں کہ میں کچھ نہ چاہوں۔“ (3)

قَالَ الْغَوْثُ الْاَعْظَمُ رَاَیْتُ الرَّبَّ تَعَالٰی فَسَأَلْتُ یَا رَبِّ مَا مَعْنَی الْعِشْقِ قَالَ یَا غَوْثُ الْاَعْظَمُ اِعْشِقْ لِیْ اِعْشِقْ بِیْ وَالْعِشْقُ اَنَا وَ فَرِّغْ قَلْبَكَ وَ تُقَلِّبكَ عَنْ سِوَائِیْ .........

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب مواقیت الصلوٰۃ، باب ۳۷۵ فضل صلوٰۃ الفجر والحدیث ۳۱۵

(2) فضائل اعمال: صفحہ ۲۳۶ - ان ہی احمد بن حنبل کے حوالے سے اشرف علی تھانوی صاحب نے اپنی کتاب نشر الطیب کے صفحہ ۵۸ پر قرآن و حدیث کے مذکورہ بالا فیصلے کے خلاف یہ بات بھی لکھی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے اپنے رب کو دیکھا تھا

(3) شرح فقہ اکبر: صفحات ۹۹، ۱۰۰

"غوث الاعظم رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے اللہ تعالیٰ کو دیکھا پھر میں نے سوال کیا اے رب! عشق کے کیا معنی ہیں؟ فرمایا اے غوث الاعظم رضی اللہ عنہ! عشق میرے لیے کر، عشق مجھ سے کر اور میں خود عشق ہوں اور اپنے دل کو، اپنی حرکات کو میرے ماسوا سے فارغ کر دے" (1)

فَقَدْ نُقِلَ اَنَّ الْاِمَامَ اَبَا حَنِيْفَةَ قَالَ رَاَيْتُ رَبَّ الْعِزَّةِ فِي الْمَنَامِ تِسْعًا وَّ تِسْعِيْنَ مَرَّةً ثُمَّ رَاٰهُ مَرَّةً اُخْرٰى تَمَامَ الْمِائَةَ

"نقل کیا جاتا ہے کہ امام ابو حنیفہ نے کہا کہ میں نے اللہ رب العزت کو خواب میں ننانوے مرتبہ دیکھا تھا۔ پھر ایک دفعہ اور دیکھا تو سو پورے ہو گئے۔" (2)

یوسف بنوری صاحب نے اپنے والد زکریا صاحب کے لیے لکھا کہ

"حق تعالیٰ کی زیارت کا شرف توبیشمار مرتبہ حاصل ہوا؛ ایک دفعہ جب دیدار پُرانوار کی سعادت نصیب ہوئی حق و جل ذکرہ نے فرمایا: زکریا: تمہاری مثال میرے سامنے ایسے ہے جیسے کہ ایک ماں کے گود میں تین دن کا بچہ ہو، بچہ نہیں جانتا کہ ماں اس کے ساتھ کیا کیا کر رہی ہے۔" (3)

شیخ فخر الدین نظامی نامی ایک صوفی نے ایک مرید کی خواہش پر اللہ کو دیکھنے کی آسان ترکیب اسے یہ بتائی کہ عشاء کی نماز ادا کیے بغیر سو جانا، اس نے ایسا نہ کیا، اور زیارت نہ ہو سکی؛ ایک دفعہ عشاء کی سنتیں نہیں پڑھیں اور سو گیا تو نبی ﷺ کی زیارت ہوئی اور سنتیں نہ پڑھنے کا گلہ کیا، انہوں نے فوراً سنتیں پڑھیں۔ شیخ سے بیان کیا تو ارشاد ہوا کہ اگر فرض بھی نہ پڑھتے تو اللہ کی زیارت ہو جاتی اور اللہ بھی یہی سوال کرتا۔ (4) شاہ ولی اللہ اپنی کتاب "فیوض الحرمین" کی تمہید میں لکھتے ہیں:

---

(1) الرسالة الغوثية: صفحہ ۹۷

(2) شرح فقہ اکبر: صفحہ ۱۴۸

(3) بینات، اگست ۱۹۷۵ء میں "بصائر و عبر" کے عنوان سے شائع ہونے والا یوسف بنوری صاحب کا مضمون جو انہوں نے اپنے والد زکریا صاحب کی وفات پر لکھا اور اس میں ان کے محیر العقول "کارنامے" بیان کیے۔ لگتا ہے کہ مسلک پرستوں میں ایسا کرنے کی بھی ایک رسم پڑ گئی ہے: عبد الحق دہلوی نے اخبار الاخیار نامی کتاب کے آخر میں اپنے والد کے اسی طرح کارنامے بیان کیے، شاہ ولی اللہ نے انفاس العارفین میں اپنے والد کے کارنامے بیان کیے، رضا خاں بریلوی کے بیٹوں نے اپنے والد کے کارنامے تحریر کیے، مفتی شفیع عثمانی کے مفتی بیٹوں نے بھی اس روایت کو برقرار رکھا اور اسی طرح "میرے والد میرے مرشد" نامی کتاب لکھ کر ان کے کارنامے بیان کیے۔

(4) الخیر، مارچ، ۱۹۹۶ء، صفحہ ۳۴

''اللہ تعالیٰ کا بڑا انعام ہے کہ اس نے مجھے ۱۱۴۳ھ میں حج بیت اللہ اور زیارتِ رسولِ خدا ﷺ کی توفیق عطا فرمائی۔ اس سے اعلیٰ نعمت یہ حاصل ہوئی کہ میرا حج مشاہدہ اور معرفتِ الٰہی کے ساتھ ہوا، کوئی حجاب اور رکاوٹ پیش نہیں آئی ......'' (1)

یعنی بغیر کسی رکاوٹ کے اللہ کا مشاہدہ کیا۔ وہ اپنے مریدوں کو رویتِ باری تعالیٰ کے لیے یہ مراقبہ تعلیم فرمایا کرتے تھے:

''...... نماز کی ہیئت میں بیٹھے اور منہ دل کے وسط کی طرف جھکا لے۔ آنکھیں بند کر لے اور چشمِ باطن سے دل کو دیکھے اور تصور کرے کہ اللہ تعالیٰ کو دیکھ رہا ہے۔ یہ عمل اپنے کمال کو پہنچے گا تو تشبیہ کا حجاب اٹھ جائے گا اور سالک حقیقتاً اللہ تعالیٰ کو دیکھ لے گا۔'' (2)

ان کے والد صاحب کے واقعات تو عقل و خرد کی تمام حدود پھلانگ گئے ہیں۔ شاہ ولی اللہ صاحب ان کا ایک واقعہ لکھتے ہیں:

فرماتے تھے ایک رات میں نے خواب میں دیکھا کہ گویا حق تعالیٰ میرے گھر تشریف لاتے ہیں۔ میں گھر کی تنگی، سامان کی بے ترتیبی اور وہ تمام حالات جو بزرگوں کی موجودگی میں نامناسب ہیں، سے خجل اور شرمندہ ہوں لیکن اُس طرف سے بے انتہا لطف و کرم مبذول ہوتا ہے۔ علی الصباح اتفاقاً حافظ عبداللطیف کے گھر گیا۔ انہوں نے مجھے گھر کے اندر بٹھایا۔ پھر گھر کی تنگی سے حیا و خجالت کا اظہار شروع کر دیا۔ میں نے کہا آج رات میں نے حق سبحانہ و تعالیٰ کو دیکھا، میں بھی اسی طرح عرق ندامت میں غرق تھا، اور اس طرف سے بے انتہا لطف و کرم کا اظہار ہوتا رہا۔ راقم الحروف (شاہ ولی اللہ) کہتا ہے کہ یہ واقعہ بھی حق تعالیٰ کی مدد سے مخلوقات میں تصرفات پر دلالت کرتا ہے کیونکہ اس واقعہ میں حق پر دلالت کرنے والا خود حق کی صورت میں ظاہر ہوا۔ (3) ★

اس سے متصل اگلا واقعہ اتنا شرمناک ہے کہ جسے نقل کرتے ہوئے حیا آتی ہے اور دل یہ سوچنے پر مجبور ہو جاتا ہے کہ ان لوگوں نے ان واقعات کے ذریعے دین کی کیا خدمت کی؟

---

(1) فیوض الحرمین: بحوالہ آئینہ سلوک، صفحہ ۳۷

(2) رسائل شاہ ولی اللہ: (الانتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ) صفحہ ۲۴۳

(3) انفاس العارفین: صفحات ۶۵،۶۶

★ یعنی کہ اللہ کو دیکھتے دیکھتے یہ خود بھی اللہ بن گئے! استغفر اللہ

خلاصۃً اس واقعہ میں شاہ ولی اللہ کے والد اللہ تعالیٰ سے بصورتِ زن ہم آغوش ہوئے! اور انہی شاہ ولی اللہ صاحب کے پوتے شاہ اسماعیل صاحب اپنے پیر صاحب بریلوی کے حالات بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ

''ایک دن حضرت حق جل و علیٰ نے آپکا داہنا ہاتھ خاص اپنے دست قدرت میں پکڑ لیا اور کوئی چیز امور قدسیہ سے جو کہ نہایت رفیع اور بدیع تھی، آپکے سامنے کر کے فرمایا کہ ہم نے تجھے ایسی چیز عنایت کی ہے اور، اور چیزیں بھی عطا کریں گے۔ تا آنکہ ایک شخص نے آپکے پاس حاضر ہو کر بیعت کی درخواست کی اور چونکہ آپ ان ایام میں علی العموم بیعت نہیں لیا کرتے تھے، اس لیے اس شخص کی درخواست کو قبول نہ فرمایا۔ جب اس شخص نے نہایت الحاح اور اصرار کیا تو آپ نے اس سے فرمایا کہ ایک دو روز توقف کرنا چاہیے۔ بعد ازاں جو کچھ مناسب وقت ہو گا، اس پر عمل کیا جائیگا۔ پھر آپ اجازت اور استفسار کے لیے جناب حق میں متوجہ ہوئے۔ اور عرض کیا کہ بندگان درگاہ سے ایک بندہ اس امر کی درخواست کرتا ہے کہ مجھ سے بیعت کرے۔ اور آپ نے میرا ہاتھ پکڑا ہوا ہے۔ اور اس جہان میں جو کوئی کسی کا ہاتھ پکڑتا ہے، ہمیشہ دستگیری کی پاس کرتا ہے اور حضرت حق کے اوصاف کو اخلاق مخلوقات کے ساتھ کچھ مناسبت نہیں۔ پس اس معاملہ میں کیا منظور ہے۔ اس طرف سے حکم ہوا کہ جو شخص تیرے ہاتھ پر بیعت کریگا، اگرچہ وہ لکھو کھا ہی کیوں نہ ہوں، ہم ہر ایک کو کفایت کریں گے۔'' (1)

مفتی شفیع عثمانی کی اولاد اپنے مسلک کے اکابرین کی پبلسٹی کا بیڑہ اٹھائے ہوئے ہے [خیر اب تو میزان بنک قائم کر کے نوٹ چھاپنے کا بیڑہ بھی اٹھا رکھا ہے]؛ ان کے ''ولی'' بیٹے نے ''روشن جھروکے'' کے عنوان سے روزنامہ امت، کراچی کے ذریعے اپنے مسلک کی اشاعت وترویج اور اپنے اکابرین کی تعریف و تشہیر کا سلسلہ جاری کیا ہوا ہے [اسی لیے برسوں چھپنے والی مودودیؔ صاحب کی تفسیر تفہیم القرآن کی جگہ اب ان کے باپ کی تفسیر معارف القرآن اس اخبار کی روزانہ زینت بنتی ہے] اکابرین دیوبند کے حالات قلمبند کرتے ہوئے کئی مہینوں تک قاسم نانوتویؔ صاحب کے بڑے مبالغہ آمیز احوال لکھے ہیں۔ مؤرخہ یکم جولائی، ۲۰۰۹ء کے کالم میں سوانح قاسمی [جلد ۱، صفحہ ۱۳۲] کے حوالے سے قاسم نانوتویؔ صاحب کو ہونے والی زیارتِ الٰہی کا حال لکھا کہ

(1) صراط مستقیم: صفحات ۲۲۱، ۲۲۲

انہوں نے خود کو اللہ کی گود میں بیٹھا ہوا دیکھا! یہ تو شکر ہے کہ انہوں نے اللہ کی گود میں بیٹھنے کا ہی ذکر کیا ہے ورنہ شیخ عبدالحق "محدث" دہلویؒ نے تو "اخبار الاخیار" میں شیخ محمد ملاوہؒ کے کارنامے بیان کرتے ہوئے لکھا کہ ایک دن شیخ ملاوہؒ قوالی سنتے ہوئے وجد کر رہے تھے، ایک ہندو نے ان کی کوٹھڑی میں جھانکا تو دیکھا کہ "یہ مسلماں، خدا کو اپنی گود میں لئے ناچ رہا تھا" اور اگر اس کے ساتھی اس کو اس کھڑکی سے باہر نہ گھسیٹ لیتے تو وہ "اس کی طرف چل دیا تھا اور اس کے پیروں پر گر کر اس کے مذہب میں شامل ہو گیا ہوتا۔"(1)

یوسف لدھیانوی دیوبندی کو جب ان کے مخالفین نے قتل کر دیا تو ان کے سلسلے کے ایک پیر صاحب نے دیکھا کہ فرشتے قطار در قطار مرحبا مرحبا پکار رہے ہیں، دو فرشتے مرحبا مرحبا کے نعرے لگاتے انہیں اوپر لے جا رہے ہیں اور اللہ تعالیٰ نے تین دن تک مرحبا مرحبا کہہ کر ان کا استقبال کیا۔(2)

بڑے تعجب کی بات ہے کہ اللہ کو اس کے سب سے افضل بندے یعنی انبیاء علیہم السلام اور صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین تک نہ دیکھ سکے، وہ اس کی تمنا ہی کرتے رہے، مگر یہ مسلک پرست اور صوفی نجانے کون سی ہستیاں ہیں جو اللہ کو بھی دیکھ لیتی ہیں! اللہ ان کے گھر تشریف لاتا ہے، یہ اللہ سے گلے ملتے ہیں، ہاتھ ملاتے ہیں، باتیں کرتے ہیں، اللہ ان کا استقبال کرتا ہے، ان سے باتیں کرتا ہے، انہیں اپنی گود میں بٹھاتا ہے بلکہ یہ لوگ بھی اللہ کو اپنی گود میں اٹھا لیتے ہیں!



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب نے حسبِ معمول تفسیری اقوال اور "الشفاء" وغیرہ جیسی تیسرے چوتھے درجے کی غیر مستند کتابوں سے استدلال کرتے ہوئے اپنے اکابرین کا دفاع کیا ہے۔ اس دفاع میں انہوں نے البتہ یہ تصرف اپنی طرف سے شامل

(1) اخبارالاخیار: صفحہ ۲۴۶

(2) ماہنامہ بینات کراچی، "شہید نمبر" دسمبر ۲۰۰۰ھ: صفحہ ۴۹۶

کر دیا کہ رویئت باری تعالیٰ خواب میں ہوتی ہے بیداری میں نہیں، اسی لیے اپنی کتابِ ناحق میں سرخی جمائی ہے: **"خواب میں اللہ تعالیٰ کی زیارت"** حالانکہ گزشتہ صفحات میں بیان کیے گئے بعض صوفیوں جیسے عبد القادر جیلانی، شاہ ولی اللہ وغیرہ کے واقعات میں خواب میں دیکھنے کا کوئی ذکر نہیں یعنی بیداری میں دیکھنے کی بات کی ہے۔ شاہ ولی اللہ کے اپنے واقعے میں تو انہوں نے صاف لکھ دیا کہ کوئی حجاب باقی نہ رہا؛ اور جو وظیفہ انہوں نے اللہ کو دیکھنے کا اپنے مریدوں کو تلقین کیا اس میں سونے یا خواب کا کوئی ذکر نہیں بلکہ آنکھیں بند کر کے مراقبہ کرنے اور چشمِ تصور سے اللہ کو دیکھنے کا ذکر ہے اور صراحت ہے کہ جب

**" یہ عمل اپنے کمال کو پہنچے گا تو تشبیہ کا حجاب اٹھ جائے گا اور سالک حقیقتاً اللہ تعالیٰ کو دیکھ لے گا"**

نبی ﷺ کو رویئت باری تعالیٰ ہونے کے مسئلے پر عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا صحیح بخاری میں مروی قولِ فیصل پیچھے گزر چکا ہے کہ انہیں نبی ﷺ نے بتایا کہ اللہ تعالیٰ کو نہیں بلکہ جبریل علیہ السلام کو دیکھا۔ مگر یہ مسلک پرست لوگ محدثین کے اصول کے خلاف، صحت و ثقاہت کے اعتبار سے پہلے طبقے کی صحیح بخاری کی اس اصح اور مرفوع حدیث پر دوسرے طبقے کی ترمذی وغیرہ کی ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی موقوف روایت کو ترجیح دیتے ہیں جو کہ ان کا اپنا ذاتی قول ہے جبکہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے نبی ﷺ کا فرمان نقل کیا ہے۔ مُلّا مجیب اور ان کے ہم خیال مسلک پرستوں کی یہ کور چشمی و کور باطنی ہے جو انہیں یہ مرفوع حدیث نظر نہیں آتی اور دعویٰ کر دیتے ہیں کہ

> ''انہوں نے بھی ظاہر نصوص سے ہی استنباط کر کے نفی کی جن کا جواب دیا جا سکتا ہے اور اس بارے میں کوئی حدیث ذکر نہیں کرتیں اگر کوئی حدیث ہوتی تو ذکر کرتیں جبکہ وہ حبر امت (حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما) سے زیادہ علم نہیں رکھتیں........'' (صفحہ ۱۴۹)

ان مسلک پرستوں کی دینی بے خوفی و بے باکی کا یہ حال ہے کہ جن مسائل میں عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے دو ٹوک انداز میں قرآن و حدیث کے دلائل سے فیصلہ فرمایا ہو تو ان احبار و رہبان کا مبلغ علم انہیں مجبور کرتا ہے کہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے علم کا انکار کر دیں۔ آخر وہ ایسا کیوں نہ کریں کہ ان کے ''شیخ الاسلام'' ابن تیمیہ صاحب جن کے تبحر علمی کے لیے یوسف بنوری صاحب نے لکھا کہ ان کے والد بہت قدردان تھے اور داد دیا کرتے تھے

(بصائر و عبر، ماہنامہ البینات کراچی، اگست ۱۹۷۵ء مطابق رجب، ۱۳۹۵ھ)، انہوں نے بھی سماع موتیٰ کے مسئلے پر یہی انداز اختیار کیا تھا:

”امام ابن تیمیہؒ نے امام احمدؒ کی نصرت میں جو کتاب لکھی ہے (جس کا نام الانتصار للامام احمدؒ ہے) اس میں وہ لکھتے ہیں کہ حضرت عائشہ صدیقہؓ نے قلیب بدر کے کفار کے سماع کا جو انکار کیا ہے وہ اس میں معذور ہیں کیونکہ وہ اس موقع پر موجود نہ تھیں اور ان کو یہ ارشاد نہیں پہنچا اور دوسرے ان کی طرح معذور نہیں ہوسکتے کیونکہ یہ مسئلہ ضروریات دین کی طرح معلوم ہو گیا ہے [عبارت ابن تیمیہ المنحۃ الوھبیہ ص ۱۳ مصنفہ علامہ دین سلیمان البغدادی]۔ (بحوالہ سماع الموتیٰ از سر فراز خان صفدر، صفحہ ۲۲۴)

بریلوی مکتبۂ فکر کو علمِ غیب، دیوبندیوں کو رویتِ باری تعالیٰ اور اہلحدیثوں کو سماعِ موتیٰ کے مسئلے میں ام المؤمنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا معذور اور ضروریات دین تک سے عاری نظر آتی ہیں جنہوں نے ان مسائل میں اِن مسالک کا رد کیا ہے، اور اگر کہیں انہی ام المؤمنین سے منسوب ضعیف روایات ان مسلک پرستوں کے ہاتھ لگ جائیں جیسے حجرۂ عائشہ میں عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تدفین کے بعد عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا ان سے حیا کرتے ہوئے اوڑھ لپیٹ کر حجرے میں آنا، وغیرہ تو گویا دین کی بنیادیں ہاتھ آجاتی ہیں اور پھر ان کے ضعف کو بالائے طاق رکھ کر اپنے باطل موقف کے ثبوت میں انہیں بڑے دھڑلے سے پیش کیا جاتا ہے جیسا کہ مُلاّ مجیب نے کیا ہے!

**”اکابرین امت کو اللہ تعالیٰ کی زیارت“** کی سرخی جما کر مُلاّ مجیب نے خواب میں اللہ کو دیکھنے کے کچھ واقعات لکھے ہیں جن کا ماخذ وہی رطب و یابس پر مشتمل مذکورہ غیر مستند کتابیں ہیں۔ گزشتہ صفحات ”دینِ تصوف“ کے تحت مذکور صوفیوں کے واقعات کی طرح یہ واقعات بھی لگتا ہے ایک دوسرے کو دیکھ کر گھڑے گئے ہیں مثلاً جس طرح امام ابو حنیفہ سے منسوب کیا ہوا ہے کہ انہوں نے چالیس سال تک عشاء کے وضوء سے فجر پڑھی، تو حنبلی پیچھے کیوں رہتے، انہوں نے احمد بن حنبل اور عبد القادر جیلانی سے بھی ایسا ہی واقعہ منسوب کر دیا؛ امام ابو حنیفہ نے ننانوے مرتبہ اللہ کی زیارت کی تو دل میں کہا کہ اگر اب سوویں مرتبہ اللہ کی زیارت ہوئی تو یہ پوچھوں گا کہ......... حنبلی کیسے پیچھے رہ سکتے تھے لہٰذا انہوں نے بھی دعویٰ کر دیا کہ امام احمد بن حنبل کو ننانوے مرتبہ اللہ کی زیارت ہوئی تو دل میں کہا کہ

اگر اب سوویں مرتبہ اللہ کی زیارت ہوئی تو یہ پوچھوں گا کہ........ دیکھیں کیسے مکھی پر مکھی بٹھائی گئی ہے!

مُلاّ مجیب کی ہٹ دھرمی دیکھیے کہ بخاری و مسلم کی حدیث نقل کرتے ہیں کہ نیک خواب اللہ کی طرف سے ہوتے ہیں، اور پھر خامہ فرسائی فرماتے ہیں کہ

"اللہ تعالیٰ کے دیدار سے بڑھ کر کونسا خواب نیک ہو سکتا ہے؟ اور چونکہ حضور ﷺ نے فرمایا یہ نیک خواب اللہ کی طرف سے ہوتے ہیں یعنی جب اللہ تعالیٰ چاہے بندہ کو دکھاوے تو اس میں بندے کے اختیار کو دخل نہیں اب خود سوچو کیا اللہ تعالیٰ کو قدرت نہیں کہ خواب میں بندے کو اپنی زیارت کرادے؟" (صفحہ ۱۵۳)

قارئین! ان سے کوئی پوچھے کہ کسی صحیح حدیث سے ثابت کر سکیں گے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو اللہ تعالیٰ کی زیارت ہوئی؟ کیا وہ اس کے اہل نہ تھے! آپ نے نوٹ کیا ہو گا کہ بالکل بریلویوں والا وہی انداز ہے جس سے وہ اپنے باباؤں کو داتا و دستگیر، غوث و مشکل کشا، حاجت روا اور فریادرس، وغیرہ ثابت کرتے ہیں. اللہ کی قدرت کا حیلہ اختیار کر کے پھر بتائیے کیا چیز باقی رہ جاتی ہے جو ممکنات سے مستثنیٰ رہ سکے! مشرکین کے عقائد کا ردّ، توحیدِ باری تعالیٰ کے دلائل بلکہ پورے اسلام کی تعلیمات بے معنی ہو جائیں گی! کسی بھی چیز کو اللہ کی قدرت کے کھاتے میں ڈال کر ممکن الوقوع بنا دیا جائے گا مثلاً بدکارہ عورتوں کو بہانہ ہاتھ آ جائے گا کہ جو اللہ رب العزت مریم کو بغیر باپ کے عیسیٰ علیہ السلام دینے پر قادر تھا کیا وہ انہیں بغیر باپ کے بچے دینے کی قدرت نہیں رکھتا؟ اب بتائیے ان پر حدود آرڈیننس کا اطلاق کیسے ہو گا؟ اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ اس طرح کے حیلوں کی پھر کوئی حدّ نہ رہے گی۔ ہر برائی کو اللہ کی قدرت کے کھاتے میں ڈال کر روا کر دیا جائے گا!

پچھلے صفحات میں رویئت باری تعالیٰ کی نفی میں بخاری کی مروی حدیثِ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نقل کی گئی تھی جس میں آپ نے قرآن کی اس آیت سے استدلال کرتے ہوئے اللہ کو دیکھنے کے دعویدار کو جھوٹا قرار دیا تھا کہ

لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ ز وَهُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ ۚ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ (الانعام:۱۰۳)

''کوئی نگاہ اس کو نہیں پا سکتی، مگر وہ نگاہوں کو پالیتا ہے، اور وہ نہایت لطیف اور خبر دار ہے۔''

اپنے اکابرین کا دفاع کرنے کے لیے اندھی تقلید کرتے ہوئے مُلاّ مجیب نے بغیر کسی ثبوت کے دعویٰ کر دیا کہ

''اس میں ادراک کا ذکر ہے اور ادراک کسی شئی کے احاطہ کا نام ہے تو اس میں احاطہ کرنے کی نفی ہے واقعی اللہ تعالیٰ کا احاطہ نہیں ہو سکتا اور احاطہ کی نفی سے دیدار کی نفی نہیں ہوتی جس طرح ہم آسمان کو دیکھتے ہیں لیکن اس کا احاطہ نہیں کر سکتے ایسے ہی اللہ تعالیٰ کی ذات کا احاطہ نہیں ہو سکتا اور نہ ہم حقیقت کا ادراک کر سکتے ہیں۔

اگر بالفرض اس آیت میں دیدار کی نفی مان لی جائے تو اس میں ہماری موجودہ آنکھوں سے دیدار کی نفی ہو گی جب کہ خواب میں ان آنکھوں سے دیدار نہیں ہوتا۔'' (صفحہ ۱۵۵)

مُلاّ جی! قرآن کی آیات میں اس طرح عقلی گھوڑے دوڑانے سے پہلے اپنے ممدوح شیخ الحدیث کا فرمان بھی تو پیشِ نظر رکھتے جن کا دیگر اکابرین کے ساتھ آپ نے اپنی اس کتابِ ناحق میں دفاع کیا ہے اور ان کے کہے کو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے فرمان کے مقابلے میں پیش کیا ہے۔ کاندھلوی صاحب نے اپنے تبلیغی نصاب میں لکھا ہے کہ قرآن کی تفسیر اپنی رائے سے کرنے کی ممانعت ہے، جس نے قرآن میں اپنی رائے سے کچھ کہا تو اگر ٹھیک بھی کہا تب بھی خطا کی۔ اس خطاکار مولوی نے اسی پر بس نہیں کیا بلکہ قرآن کی ایک اور آیت کو بھی اپنی اسی باطل استدلالی خراد پر چڑھایا ہے۔

وَمَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّكَلِّمَهُ اللّٰهُ اِلَّا وَحْيًا اَوْ مِنْ وَّرَآءِ حِجَابٍ اَوْ يُرْسِلَ رَسُوْلًا فَيُوْحِيَ بِاِذْنِهٖ مَا يَشَآءُ اِنَّهٗ عَلِيٌّ حَكِيْمٌ (الشوریٰ:۵۱)

''اور کسی بشر کے لیے ممکن نہیں کہ اللہ اُس سے بات کرے مگر الہام (کے ذریعے) سے یا پردے کے پیچھے سے یا کوئی فرشتہ بھیج دے تو وہ اللہ کے حکم سے جو اللہ چاہے القاء کرے؛ بے شک وہ عالی مرتبہ (اور) حکمت والا ہے۔''

قرآن کی مندرجہ بالا آیت کے لیے مُلاّ موصوف عقدہ کشائی کرتے ہیں کہ

''اس آیت میں یہود کے اس دعویٰ کی تردید ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام اللہ تعالیٰ سے ہمکلام ہوئے تو دیدار بھی ہوا۔ اور اس آیت میں عالم دنیا میں دیدار کی نفی ہے اور خواب کی

زیارت عالم دنیا میں نہیں بلکہ عالم منام میں ہے اور معراج کی رات حضورؐ کو جو زیارت ہوئی وہ عالم سماوی میں تھی نہ کہ عالم دنیا میں اور پھر نفی بیداری میں ان آنکھوں سے دیدار ہونے کی ہے جس کے ہم قائل نہیں۔'' (صفحہ ۱۵۵)

مولوی صاحب! بیداری میں آنکھوں سے اللہ کو دیکھنے کے بارے میں یہ کہنے سے پہلے کہ ہم اس کے قائل نہیں، محولہ بالا اپنے اکابرین کے واقعات ضرور پڑھ لیجیے جن میں کہیں بھی خواب میں دیکھنے کا ذکر نہیں، جیتے جاگتے، حقیقتاً سر کی آنکھوں سے دیکھنے کا ذکر ہے۔ اب چاہیے تو یہ کہ مولوی صاحب اپنے اسی موقف پر قائم رہتے ہوئے کم از کم بیداری میں اللہ کو دیکھنے کے دعویداروں پر فتویٰ صادر فرماتے اور ساتھ ہی وہ اصول اور ضابطے بھی معہ حوالہ بیان کر دیتے جن کی بنیاد پر یہ تمیز کی جاسکے کہ خواب میں اللہ کے دیدار کا اصل حقدار کون ہے کیونکہ ہر فرقہ اور مسلک انہی کی طرح دیدار الٰہی کا دعویدار ہے اور خود کو حق پر سمجھتے ہوئے دوسروں کے دیدارِ الٰہی کی نفی کرتا ہے۔ اور قرآن میں رائے زنی کرنے سے پہلے اپنے شیخ الحدیث کا فتویٰ بھی ایک دفعہ پھر پڑھ لیجیے۔ اور ذرا سوچیے کہ اللہ کو خواب میں دیکھنے کا دعوے دار کیا اس دنیا سے رخصت ہو جاتا ہے کیونکہ اس باب کے شروع میں نبی ﷺ کا فرمان نقل کیا جا چکا ہے کہ تم آخرت میں اپنے رب کو دیکھو گے اور یہ بھی کہ تم لوگ یہ جان رکھو کہ تم میں سے کوئی مرنے سے پہلے اپنے رب کو نہیں دیکھ سکے گا۔

اسی مقام پر ہم نے موسیٰ علیہ السلام کی دیدارِ الٰہی کی تمنا و خواہش کا ذکر کیا تھا جس کے بارے میں مُلّا مجیب یہ ''لن ترانی'' فرماتے ہیں کہ انہوں نے بیداری میں دیدار کی درخواست کی تھی نہ کہ خواب میں۔ یہ خواب کا شوشہ ان موصوف کا اپنا چھوڑا ہوا ہے اور قرآنی آیات میں رائے زنی ہے ورنہ اس کا کوئی ذکر نہیں۔ ہمارے اس فیصلے پر کہ کسی صحابی سے دیدار الٰہی ہونا منقول نہیں، مُلّا مجیب نے جو گوہر افشانی کی ہے، وہ پورے اسلام کی عمارت کو ڈھانے کے لیے کافی ہے۔ فرماتے ہیں کہ

''منقول نہ ہونا نہ تو نہ ہونے کی دلیل ہے اور نہ ہو سکنے کی دلیل ہے۔''

توبتایئے پھر پیچھے کیا باقی بچا؟ کون سی ایسی بات ہے جو اس حیلے کے ذریعے جائز نہ ٹھہرالی جائے گی اور کون سا کفر و شرک اور بدعت روا ٹھہرنے سے بچ جائے گا؟ مغرب کے فرضوں کی تین ہی رکعت ہیں، چوتھی رکعت منقول نہیں: مولوی صاحب کے بقول اس کا منقول نہ ہونا اس کے نہ ہونے کی دلیل تو نہیں لہٰذا پڑھی جاسکتی ہے؟ اذان کا اختتام لَآاِلٰهَ اِلَّا اللہ پر ہوتا ہے، محمد رسول اللہ کا اس میں ذکر نہیں: مولوی صاحب کی دلیل سے عدم ذکر عدم ثبوت کو مستلزم نہیں لہٰذا اذان کے آخر میں محمد رسول اللہ کہا جاسکتا ہے؟ اذان کے شروع میں صلوٰۃ وسلام کے خطابی الفاظ پڑھنا منقول نہیں، اس کے درمیان میں حی علی الفلاح کے بعد حی علی خیرالعمل پڑھنا منقول نہیں، جنازہ پڑھانے کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعاء کرنا منقول نہیں، مردے کو دفنانے کے بعد قبر پر اذان دینا منقول نہیں، تیجہ، چہلم، عرس، برسی، وغیرہ منانا منقول نہیں، مرنے والوں کا سوگ منانا، نبی ﷺ کا جشنِ ولادت منانا، بچوں کی سالگرہ منانا،، وغیرہ منقول نہیں: ملّاجی کے بقول ان کا ذکر نہ ہونا ان کے نہ ہونے کی تو دلیل نہیں، لہٰذا سب جائز ہیں! بتایئے کوئی حد رہے گی اس طرح کے ناجائز کاموں کو اس حیلے سے جائز کرنے کی؟

# نبی ﷺ کی زیارت

ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ

قَالَ رَسُوْلُ اللهِ وَالَّذِیْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِیَدِهٖ لَیَأْتِیَنَّ عَلٰی اَحَدُکُمْ یَوْمٌ وَّلَا یَرَانِیْ ثُمَّ لَاَنْ یَّرَانِیْ اَحَبُّ اِلَیْهِ مِنْ اَهْلِهٖ وَمَالِهٖ مَعَهُمْ

”رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ: اس ذات کی قسم جس کے قبضے میں محمد کی جان ہے، تم لوگوں پر ضرور ایسا زمانہ آئے گا جب تم مجھے نہ دیکھ سکو گے اور مجھے دیکھنا تمہیں اپنے مال و عیال سے زیادہ محبوب ہوگا۔“(1)

اس میں نبی ﷺ نے اپنی وفات کی طرف اشارہ فرمایا کہ میری صحبت کو غنیمت سمجھتے ہوئے دین کی باتیں جلد سیکھ لی جائیں ورنہ میری وفات کے بعد تو پھر یہ موقع نہ ملے گا اور تم مجھے دیکھ بھی نہ سکو گے خواہ تم کو یہ اپنے اہل و عیال اور مال و متاع سے بھی زیادہ پسندیدہ کیوں نہ ہو۔ مسلک پرستوں کی کتب کا مطالعہ کیا جائے تو جابجا یہ چیز دیکھنے میں آتی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ باجماع صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین اپنے رفیق اعلیٰ رب سے ملاقات کو ترجیح دینے کے باوجود (تفصیل عنوان ۲ کے ذیل میں گزر چکی ہے) ان لوگوں سے دنیا میں آکر ملاقات فرماتے رہتے ہیں۔ خواب میں آنا تو کوئی بڑی بات ہی نہیں، جسد عنصری کے ساتھ بھی بعض ”پہنچے ہوئے“ لوگوں سے ملنے آجاتے ہیں:

”حضرت غوث الاعظم سید عبدالقادر جیلانی فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں نے نماز ظہر سے پہلے حضور سرورِ عالم ﷺ کو دیکھا۔ حضور ﷺ نے فرمایا: اے فرزند تو لوگوں کو نصیحت کیوں نہیں کرتا۔ میں نے عرض کیا میں عجمی ہوں، فصحائے بغداد کے سامنے کیا تقریر کروں۔ حضورؐ نے فرمایا: اپنا منہ کھول۔ میں نے منہ کھول دیا۔ حضورؐ نے سات مرتبہ اپنا لعاب دہن مبارک میرے منہ میں ڈالا اور فرمایا: نصیحت کر اور لوگوں کو خدا کی راہ کی طرف بلا۔ چنانچہ میں نماز

(1) صحیح مسلم جلد۶، کتاب الفضائل باب فضل النظر الیه و تمنیّه، صفحه ۶۰

ظہر کے بعد بیٹھ گیا۔ خلائق کا ہجوم ہوا۔ حضرت مولنا علی کرم اللہ وجہہ تشریف لائے۔ فرمانے لگے: اے فرزند وعظ کیوں نہیں کہتا۔ میں نے کہا داوا جان مجھ پر رعب طاری ہے۔ آپ نے فرمایا: اے فرزند اپنا منہ کھول۔ میں نے منہ کھول دیا۔ آپ نے چھ مرتبہ اپنا لعاب دہن میرے منہ میں ڈالا۔" (1)

انہی "عجمی" جیلانی صاحب کے متعلق شیخ عبدالحق دہلوی لکھتے ہیں کہ

" عبدالقادر جیلانی کی مجلس مبارک میں کل اولیاء رحمٰن و انبیاء کرامؑ جسمانی حیات کے ساتھ اور ارواح کے ساتھ، اور جن و ملائک تشریف فرما ہوتے تھے اور حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ و التسلیم بھی تربیت و تائید کے لیے جلوہ فرما ہوتے تھے۔★ اور حضرت خضر علیہ السلام تو اکثر اوقات آپ کی مجلس مبارک میں بسر کرتے تھے اور جس سے بھی حضرت خضر علیہ السلام کی ملاقات ہوتی تو اس کو آپ کی مجلس میں حاضر ہونے کی تاکید فرماتے۔ نیز ارشاد فرماتے کہ جس کو بھی فلاح و نجات کی خواہش ہو تو اس کے لیے واجب ہے کہ وہ آپ کی مجلس میں ہمیشہ حاضری دیا کرے۔(2)

صوفیوں کے واقعات پر مبنی کتاب "نزہۃ البساتین / روض الریاحین"، جس کا "قصص الاولیاء" کے نام سے اشرف علی تھانوی صاحب کا ترجمہ دارالاشاعت کراچی نے شائع کیا ہے، اس کی آخری حکایت (صفحہ ۵۴۷) میں لکھا ہے کہ محمد کردی جب چاہتے، ان کو زیارت رسول ﷺ ہو جاتی۔

اپنی کتاب "اصلاح ذات البنین" میں اشرف علی تھانوی صاحب لکھتے ہیں کہ

"دہلی میں ایک بزرگ تھے سید حسن رسول نماؒ۔ ان کی یہ کرامت تھی کہ بیداری میں جس کو چاہتے رسول اللہ ﷺ کی زیارت کرا دیا کرتے تھے مگر اس کے ساتھ ہی یہ قید بھی تھی کہ دو ہزار روپے* لیا کرتے تھے۔"

---

(1) فتاویٰ ابن حجر مکّی، بحوالہ بیاض الاولیآء: صفحہ ۲۶۰

★ اسی بات کو رضا خاں صاحب بریلوی نے حدائق بخشش (حصہ دوم، صفحہ ۶) میں اس طرح نظم کیا ہے :

ولی کیا مرسل آئیں خود حضور آئیں ...... وہ تیری وعظ کی محفل ہے یا غوث

(2) اخبار الاخیار: صفحہ ۳۲/ کرامات غوث الاعظم: صفحہ ۳۶

* انیسویں صدی کے ان دو ہزار روپوں کی قدر و قیمت کا اندازہ آج اکیسویں صدی میں کیا جا سکتا ہے کہ لاکھوں تو ہوگی! تعویذ گنڈوں، جھاڑ پھونک کی طرح یہ بھی کس قدر منافع بخش کاروبار تھا!

مگر جب ان ''رسول نما'' صاحب کی اپنی بیگم صاحبہ نے اس بات کی خواہش کی توحسب معمول پیسے مانگے اور نہ ہونے پر انہیں بڑھاپے میں دلہن بنواکر زیارتِ رسولﷺ کروادی۔ (1)

صوفیوں کی کرامات بیان کرنے والی اپنی دوسری کتاب ''حکایات اولیاء'' میں لکھا کہ قاضی پور کے رافضیوں نے قاسم نانوتوی صاحب سے ''کہا کہ اگر آپ بیداری میں ہم کو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کرادیں اور حضور اپنی زبان مبارک سے ارشاد فرمادیں کہ آپ سچ کہہ رہے ہیں تو ہم اہلسنت والجماعت میں داخل ہو جائینگے، فرمایا کہ تم اس پر پختہ رہو تو میں بیداری میں زیارت کرانے کیلئے تیار ہوں۔ مگر یہ روافض کچھ کچے ہو گئے۔'' (2)

انہی تھانوی صاحب کی کتاب '' اعمال قرآنی'' جس میں زیارتِ رسولﷺ کے کئی وظیفے لکھے گئے ہیں، اس میں مفتی شفیع عثمانی صاحب نے بھی کچھ اضافے کیے ہیں اور زیارتِ رسولﷺ کا وظیفہ بتاتے ہوئے لکھا ہے:

> ''**عالم بیداری میں زیارت:** شیخ عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ نے چند بزرگوں کی حکایات لکھی ہیں کہ ان کو بار بار رسول کریمﷺ کی زیارت بیداری میں کھلی آنکھوں ہوئی ہے۔ شیخ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ صاحب جلالین کو ۳۵ مرتبہ دولتِ عظمیٰ بیداری میں نصیب ہوئی، ان بزرگوں سے اس کا سبب پوچھا گیا تو بتلایا کہ درود شریف کی کثرت اس کا سبب ہے۔ (انتہیٰ) مگر یہ ظاہر ہے کہ اس مقامِ بلند تک پہنچنے کے لیے نِرا زبانی جمع خرچ کافی نہیں، دل میں رسولِ کریمﷺ کی پوری محبت اور زیارت کا شوق ہونا اور ظاہری وباطنی گناہوں سے بچنا ضروری ہے، جیسا کہ ان حضرات کا حال تھا، اللہ تعالیٰ ہم سب کو یہ نعمتِ عظمیٰ اپنے فضل سے بطفیل حضرت محمد مصطفیٰﷺ نصیب فرماویں۔'' (3)

---

(1) بحوالہ اشرف الحکایات: صفحات ۱۶، ۱۷ [اور ساتھ ہی اس کی تاویل بھی پیش کردی کہ بڑھاپے میں دلہن بنا کر انہیں شرمندہ کرنا مقصود تھا اور بندہ جب شرمسار ہو تو پھر اس کی دعاء قبول ہوجاتی ہے، اسی لیے ان کی زیارت رسول کی خواہش پوری ہوگئی! سبحان اللہ]

(2) حکایات اولیاء: حکایت نمبر ۲۶۶، صفحہ ۲۴۲ [اس کے حاشیے میں بتایا کہ یہ اس لیے کہا کہ اس طرح تصرف کرنے کی انہیں قدرت حاصل تھی]

(3) مطبوعہ دارالاشاعت، صفحہ ۱۵۸ ۔ ان سب کے متفق علیہ بزرگ امداد اللہ مہاجر مکی صاحب نے تو بیداری میں زیارتِ رسولﷺ کا بہت آسان طریقہ تجویز کیا ہے کہ نبیﷺ کی صورتِ مثالیہ کا تصور کرکے درود

مقامِ حیرت ہے کہ اصحاب رسول ﷺ تو بعد الوفات زیارت سے محروم رہے، لیکن ان "بزرگانِ دین" کے لیے اللہ تعالیٰ کے قانون کو تبدیل کر دیا گیا اور رسول ﷺ کی عالم برزخ سے عالمِ دنیا میں آمد کو اس قدر عام کر دیا گیا کہ کبھی آ کر دارالعلوم دیوبند کی بنیاد رکھتے ہیں! [(1)] کبھی مدرسۂ دیوبند کے حساب کتاب جانچنے آ جاتے ہیں! [(2)] علمائے دیوبند سے تو اس کثرت سے ملاقاتیں ہوتی ہیں کہ ان میں رہ کر اردو زبان بھی سیکھ لی ہے! [(3)] شاہ ولی اللہ صاحب اپنے سفر مدینہ کا حال بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"اسی طرح زیارتِ رسول اللہ ﷺ بھی زیارتِ مبصرہ ہوئی، اندھوں والی زیارت نہیں ہوئی۔ سو یہ زیارتِ شریفہ میرے لیے تمام نعمتوں سے اعلیٰ و ارفع ہے۔" [(4)]

یعنی یہ کوئی خیالی یا نومی زیارت نہ تھی بلکہ آنکھوں دیکھی "عینی زیارت" تھی۔ انہی شاہ ولی اللہ کو اگر بوقت موت اپنے بچوں کی کم عمری کی فکر ہوتی ہے تو آ کر دلاسہ دیتے ہیں:

"توکاہے کا فکر کرے ہے، جیسے تیری اولاد ویسی ہی میری۔" [(5)]

جب مولوی قاسم نانوتوی صاحب کے خلاف انگریز تفتیش کرنے لگے تو موصوف نے فرمایا:

"میں اکثر دیکھتا ہوں کہ حضرت ﷺ تشریف لاتے ہیں اور اپنی رداء مبارک میں مجھے ڈھانپ کر کبھی اندر لاتے ہیں کبھی باہر لیجاتے ہیں۔ سوتے اور جاگتے اکثر اوقات یہی منظر آنکھوں کے سامنے رہتا ہے کہ حضور رداء مبارک میں لیے رہتے ہیں اور الگ کرنا نہیں چاہتے۔" [(6)]

---

شریف پڑھے اور داہنی طرف یا احمد، بائیں طرف یا محمد کی ضربیں لگائیں اور یا رسول اللہ ایک ہزار بار پڑھیں، بیداری میں سر کی آنکھوں سے نبی ﷺ کی زیارت ہو جائے گی! (کلیات امدادیہ [ضیاء القلوب] صفحہ ۴۵)

(1) مبشرات دارالعلوم: صفحہ ۴۵ / دارالعلوم کا "دیوبند نمبر": صفحہ ۱۳۹ بحوالہ "دیوبندیت": صفحہ ۱۲

(2) حکایات اولیاء: حکایت نمبر ۴۳۹، صفحہ ۳۸۳

(3) البراہین القاطعہ: صفحہ ۳۰

(4) فیوض الحرمین: بحوالہ آئینہ سلوک، صفحہ ۳۷

(5) حکایاتِ اولیاء: حکایت نمبر ۶، صفحہ ۱۸ [تذکرۃ الرشید، اشرف الاخلاق اور تاریخ مشائخ چشت میں بھی اس کو بیان کیا گیا ہے]

(6) حکایاتِ اولیاء: حکایت نمبر ۲۳۴، صفحہ ۲۱۵ [یہ بھی ایک دلچسپ حقیقت ہے کہ ان مسلک پرستوں کے عقائد و نظریات کی طرح ان کی کرامتی حکایات و واقعات میں بھی مماثلت و یکسانیت پائی جاتی ہے: نبی ﷺ کا اپنی حفاظت میں لینے کا اسی طرح کا ایک واقعہ بریلوی مسلک کے الیاس قادری صاحب کے لیے بھی گھڑا گیا ہے جو ان کی کتاب "فیضانِ سنت" کے آغاز میں درج ہے۔]

ان لوگوں کے اس عقیدے کا پچھلے صفحات میں ذکر آچکا ہے کہ:

''نبی ﷺ قبر میں زندہ ہیں، اور پیش کیے گئے سلام کو سنتے اور جواب دیتے ہیں، اور دور سے پڑھے گئے سلام کو فرشتے پہنچاتے ہیں''

اب یہ بات ذرا غور طلب ہے کہ بقول ان کے، جس وقت اللہ کے رسول ﷺ شاہ ولی اللہ کو تسلی دینے ان کے پاس دہلی میں تھے، یا حساب کتاب چیک کرنے دیوبند گئے ہوئے تھے، یا اسی طرح ان کے اکابرین سے ملنے تشریف لے گئے تھے، یا ان لوگوں کے جنازوں میں شرکت فرماتے تھے تو اس وقت تو قبر نبوی خالی ہوگئی اور پڑھا گیا سلام بے کار گیا! نیز بتائیں کہ مرنے والوں اور دنیا والوں کے درمیان ایک آڑ، اور موت کے بعد قیامت ہی میں زندہ کیے جانے کی آیات★ کیا بے اثر ہو گئیں؟

نبی ﷺ کے خواب میں آنے کے واقعات کا تو کوئی شمار ہی نہیں۔☆ ان لوگوں کو ذرا سی اونگھ آئی اور رسول ﷺ آموجود ہوئے! یوسف بنوری صاحب کے والد کے واقعات تو لطیفے معلوم ہوتے ہیں: پڑوسی کو قرض نہیں دیا تو فوراً خواب میں آکر تادیب فرمائی، بلی کو مار کر گھر سے نکال باہر کیا تو خواب میں آکر تنبیہ کی، جب بیمار پڑ گئے تو نبی ﷺ خواب میں آکر فرمانے لگے کہ

''جب تم بیمار ہوتے ہو تو میں بھی بیمار ہو جاتا ہوں، جب تمہارے سر میں درد ہوتا ہے تو میرے سر میں بھی درد ہوتا ہے۔''(1)

صرف یہی نہیں، بلکہ بنفس نفیس تشریف لا کر ان کے ملازم بادشاہ خان سے یہ بھی فرماتے ہیں کہ

---

★ سورۃ المؤمنون: ۱۵، ۱۶، ۱۰۰، وغیرہ

☆ واضح رہے کہ کوئی کسی کے خواب میں نہیں آتا، کسی کے دماغ میں گھس کر اس کے خیالات میں دخل انداز نہیں ہوتا بلکہ یہ خود سونے والے کے اپنے خیالات ہوتے ہیں جو وہ کسی کو خواب میں دیکھتا ہے کیونکہ خواب قدرت ربانی کا ایک نفسیاتی مظاہرہ ہوتا ہے۔ انسان بیداری میں جن چیزوں یا واقعات کا مشاہدہ کرتا ہے یا ان میں غور و فکر کرتا ہے تو ان میں سے کچھ کو اس کا تحت الشعور محفوظ کر لیتا ہے اور حالت نوم میں وہ ابھر کر شعور کی سطح پر نمایاں ہو جاتے ہیں۔ لہٰذا یہ کہنا درست نہیں کہ فلاں پیغمبر یا بزرگ خواب میں آئے۔

(1) بینات، اگست ۱۹۷۵ء، صفحہ ۷

''تو ہی زکریا کی خدمت نہیں کر رہا، میں بھی یہ کام کر رہا ہوں۔'' (1)

یہ بات قابل غور ہے کہ نبی ﷺ کی وفات کے بعد کیسے شدید ابتلائی دور آئے، لیکن نبی ﷺ کبھی نہ تو امہات المؤمنین کے یہاں آئے اور نہ صحابہ کرام کے پاس تشریف لائے (رضی اللہ عنھم اجمعین)، نہ خواب میں اور نہ بیداری میں! ذرا غور کریں کہ کیسے بے باک و جری ہیں یہ پرستارانِ مسلک کہ اپنے والد اور بزرگوں کی شان بڑھانے کے لیے اُن کی کرامتوں کے من گھڑت واقعات بیان کرتے ہوئے رسول ﷺ کی شان گرانا اِن کے گویا بائیں ہاتھ کا کھیل ہے!

مزید ملاحظہ فرمایئے! حاجی امداد اللہ مہاجر مکی صاحب کے خواب میں آکر ان سے فرمایا:

''ہماری زیارت کے لیے مدینہ طیبہ آؤ۔''

یہ حکم ملتے ہی وارفتگی میں افتاں و خیزاں بغیر کسی زاد راہ اور سازو سامان کے حاضری کے لیے فوراً چل پڑے۔ دربار میں حاضر ہو کر سلام عرض کیا:

''مہربان آقا نے اپنے محبوب امتی کو سلام کا جواب مرحمت فرما کر عزت کے عرشِ کمال اور محبت کے بامِ عروج پر پہنچادیا ........ اس کے بعد آپ کو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی طرف سے واپسی کا اشارہ ہوا اور آپ واپس تشریف لے آئے۔'' (2)

ایک دوسرے خواب میں انہی حاجی صاحب کی بھاوج سے فرماتے ہیں کہ:

''اٹھ! تو اس قابل نہیں کہ امداد اللہ کے مہمانوں کا کھانا پکائے، اس کے مہمانوں کا کھانا میں پکاؤں گا۔'' (3)

''تبلیغی نصاب'' کے مصنف زکریا کاندھلوی صاحب کے خادم نے نبی ﷺ کو دیکھا اور زکریا صاحب کی طرف سے صلوٰۃ وسلام عرض کر کے ان کی صحت کے لیے درخواست کی تو نبی ﷺ نے فرمایا کہ ان کے لیے تو ہم خود دعا کرتے ہیں، ان کو یاد دلانے کی ضرورت نہیں، پھر فوراً ہی دعا میں مشغول بھی ہو گئے۔ (4) ان کے ایک دوسرے مرید صاحب نے

(1) بینات، اگست ۱۹۷۵ء، صفحہ ۸

(2) گنبد خضریٰ: صفحہ ۴۳۸ نیز تاریخ مشائخ چشت: صفحہ ۲۴۷

(3) امداد المشتاق: صفحہ ۷ او ۲۴ نیز تاریخ مشائخ چشت، صفحہ ۲۴۸ و مقدمہ امداد السلوک: صفحہ ۴۰

(4) بهجة القلوب: صفحہ۲۶

''حضور اقدس ﷺ کی زیارت کی تو صلاۃ و سلام کے بعد عرض کیا کہ حضرت بہت فکر مند ہیں کہ کس منہ سے سامنا ہو گا۔ حضورؐ نے فرمایا: انہ حبیبنا......'' (1) یعنی وہ تو ہمارے محبوب ہیں [انہیں فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں!]۔

مدینے کے ایک عالم شیخ سعید تکرونی کے خواب میں آ کر بتایا کہ وہ ہندی عالم خلیل احمد سہارنپوری صاحب کے جنازے میں شرکت کے لیے تشریف لائے ہیں۔ (2)

مولوی برکات احمد کی وفات کے دن مولوی امیر احمد نے خواب میں نبی ﷺ کو گھوڑے پر جاتے دیکھا تو پوچھا کہ کہاں تشریف لے جاتے ہیں۔ فرمایا برکات احمد کے جنازے کی نماز پڑھنے۔ رضاخاں بریلوی کہتے ہیں کہ

''الحمد للہ یہ جنازہ مبارکہ میں نے پڑھایا''

یعنی یہ صاحب نبی ﷺ کے امام بنے اور آپ ﷺ نے ان کی اقتداء میں نماز پڑھی! مزید یہ کہ نبی ﷺ نے صرف نماز ہی نہیں پڑھی بلکہ ان کو دفن کرنے کے لیے ان کی قبر میں بھی اترے، چنانچہ رضاخاں بریلوی فرماتے ہیں کہ ان برکات احمد صاحب کو دفن کرتے وقت جب میں ان کی قبر میں اترا تو مجھے

''وہ خوشبو محسوس ہوئی جو پہلی بار روضۂ انور کے قریب پائی تھی۔'' (3)

یعنی خاں صاحب کے ساتھ نبی ﷺ بھی برکاتی صاحب کو دفن کرنے قبر میں اترے ہوئے تھے! اور ان بریلوی خانصاحب کو جب

'' ایک رات جی میں سید الانبیاء ﷺ کی زیارت کا شوق پیدا ہوا، مواجہہ شریف میں کھڑے ہو کر درود و سلام کا نذرانہ پیش کرتے رہے لیکن زیارت سے مشرف نہ ہو سکے۔ جب بے قراری حد سے گزری تو از خود رفتگی کے عالم میں غزل خواں ہو گئے:

؎ وہ سوئے لالہ زار ہوتے ہیں تیرے دن اے بہار پھرتے ہیں

اور جب حسرت دید اپنی انتہا کو پہنچ گئی تو مقطع عرض کیا:

؎ کوئی کیوں پوچھے تیری بات رضا تجھ سے کتے★ ہزار پھرتے ہیں

---

(1) آپ بیتی: جلد ۲، صفحہ ۱۵۲۹

(2) تذکرۃ الخلیل: صفحہ ۴۲۷

(3) ملفوظات: حصہ دوم، صفحہ ۲۷

★ ان کے اپنے مجموعہ کلام میں اسے بضم کاف ''کُتے'' لکھا ہے۔ (حدائق بخشش: حصہ اوّل، صفحہ ۳۰)

یہ کہنا تھا کہ قسمت جاگ اٹھی اور چشم سر سے حالتِ بیداری میں دیدارِ مصطفیٰ ﷺ سے سرفراز ہوئے۔"(1)

**شاہ ولی اللہ کا بیان کردہ ان کے والد صاحب کی بیماری میں نبی ﷺ کے آنے کا واقعہ تو ''لکھنے کے قابل'' ہے کہ اس میں غیب دانی کے کئی شاہکار بیک وقت جمع ہو گئے ہیں :**

حضرت والد فرماتے تھے کہ ایک مرتبہ مجھے بخار آگیا اور اس بیماری نے طول پکڑا اور زندگی سے ناامید ہو گیا۔ مجھے اونگھ آگئی۔ اس غنودگی میں حضرت شیخ عبد العزیز ظاہر ہوئے۔ فرماتے تھے، بیٹا! حضرت پیغمبر ﷺ تمہاری عیادت کے لیے تشریف لا رہے ہیں اور ممکن ہے آپ اس طرف سے تشریف لائیں اور تمہارے پاؤں اس طرف ہیں، تیری چارپائی کو اس طرح رکھنا چاہیے کہ تیرے پاؤں اسطرف نہ ہوں۔ مجھے افاقہ ہوا۔ بات کرنے کی مجھ میں طاقت نہیں تھی۔ میں نے حاضرین کو اشارہ کیا۔ انہوں نے میری چارپائی اس طرف پھیر دی۔ اسی وقت آنحضرت ﷺ تشریف لے آئے اور فرمایا ''کیف حالك یا بنی'' بیٹا! تیرا کیا حال ہے؟ ان الفاظ کی حلاوت مجھ پر غالب آگئی۔ عجیب وجد اور آہ وبکا کا مجھ سے ظہور ہوا۔ حضور ﷺ نے مجھے اس طرح گود میں لے لیا کہ آپ کی ریش مبارک میرے سر پر تھی۔ آپ کی قمیص مبارک آنسو سے تر ہو گئی۔ آہستہ آہستہ اس وجد کو سکون آگیا۔ پھر میرے دل میں خیال گزرا کہ ایک عرصہ سے مجھے موئے مبارک کی آرزو ہے۔ کس قدر عظیم کرم ہو اگر اس قسم کی کوئی چیز عنایت فرمائیں۔ آپ اس خیال سے واقف ہو گئے۔ ریش مبارک پر ہاتھ پھیرا اور موئے مبارک میرے ہاتھ میں پکڑا دیے۔ میرے دل میں خیال گزرا کہ یہ دونوں بال بیداری میں میرے پاس رہیں گے۔ آپ اس خیال سے بھی واقف ہو گئے۔ فرمایا یہ دونوں بال اس عالم میں بھی باقی رہیں گے۔ پھر آنحضرت ﷺ نے مجھے صحت کلی اور طویل زندگی کی بشارت دی۔ پھر مجھے افاقہ ہو گیا۔ میں نے چراغ طلب کیا۔ وہ دونوں بال میرے ہاتھ میں نہیں تھے۔ میں غمگین ہوا اور آنحضرت ﷺ کی جناب میں توجہ کی۔ مجھ پر غنودیت طاری ہوئی اور آنحضرت ﷺ متمثل ہوئے۔ فرمایا: میرے بیٹے! تجھے آگاہ ہونا چاہیے کہ میں نے وہ دونوں بال احتیاط کے طور پر تمہارے تکیہ کے نیچے محفوظ کر دیئے ہیں، وہاں سے تو انہیں حاصل کرے گا۔ جب مجھے افاقہ ہوا تو میں نے انہیں وہاں سے لے کر عزت واحترام سے ایک جگہ حفاظت سے رکھ لیا۔ اس کے بعد بخار بالکل جاتا رہا اور مجھ پر کمزوری طاری ہو گئی۔ اقرباء نے سمجھا یہ موت کی برودت ہے۔ وہ روتے تھے اور مجھ میں بات کرنے کی طاقت نہیں تھی۔ میں سر سے اشارہ کرتا تھا۔ کچھ دیر بعد میری اصلی طاقت لوٹ آئی اور مجھے صحت کلی حاصل ہو گئی۔(2)

---

(1) سوانح اعلیٰ حضرت صفحہ ۲۹۰ بحوالہ چودہویں صدی ہجری کی ایک عظیم شخصیت: صفحہ ۱۸، نیز گنبد خضریٰ، صفحہ ۴۴، ۷

(2) انفاس العارفین: صفحہ ۴، ۵، ۷

شاہ ولی اللہ صاحب نے ''فیوض الحرمین'' کے نام سے ایک کتاب لکھی ہے جس میں انہوں نے حرم مدینہ میں نبی ﷺ سے اپنی سینکڑوں ملاقاتوں اور ان میں عجیب و غریب اسرار و رموز سیکھنے کے احوال بیان کیے ہیں۔ اس کتاب کا تو ہر صفحہ ہی نبی ﷺ سے عالم بیداری و تصور کی ملاقاتوں کا حال پیش کر رہا ہے اس لیے اس کا کیا اقتباس پیش کیا جائے۔ اسی طرح اپنی دوسری کتاب ''در ثمین'' میں اپنے چالیس ایسے واقعات بیان کیے ہیں جنہیں موصوف نے ''حدیث'' ★ کا نام دیا ہے اور دعویٰ کیا ہے کہ یہ انہوں نے نبی ﷺ سے براہ راست سن کر نقل کیے ہیں! حرمین کی زیارت کے موقع پر حسنین رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے شاہ صاحب کو ایک قلم دیا اور نبی ﷺ نے اپنی چادر اوڑھائی تو ان پر '' علم و عرفاں'' کے خزانے عیاں ہو گئے ✸ اور پھر تو اس قلم سے وہ ''شاہکار'' نکلے کہ دنیا نے سر دھنے! جن کے کچھ نمونے پچھلے صفحات میں تصوف کے ذیل میں پیش کیے گئے ہیں۔ القول الجمیل (صفحہ ۲۲۲) میں لکھتے ہیں کہ ان کے والد نے نبی ﷺ کو خواب میں دیکھا اور ان سے بیعت کی تو نبی ﷺ نے انہیں نفی و اثبات کی تعلیم دی یعنی لَآ اِلٰهَ اِلاَّ اللّٰهُ کا ذکر کرتے ہوئے لَآ اِلٰهَ پر گردن کو اُفقاً دائیں بائیں اور اِلَّا اللّٰهُ عموداً اُوپر نیچے گھمانا۔ اسی طرح زکریا علیہ السلام کو بھی دیکھا جنہوں نے انہیں اسمِ ذات کی تعلیم فرمائی۔ ان شاہ صاحب کے بیٹوں کے ہی تربیت کردہ سید احمد بریلوی صاحب کے ''طریق سلوک نبوت اور طریق سلوک ولایت'' کے ''کمالات'' بیان کرتے ہوئے ان کے مرید (شاہ ولی اللہ کے پوتے) شاہ اسماعیل صاحب نے لکھا ہے کہ

> ''آپ نے جناب رسالت مآب صلوٰت اللہ وسلامہ علیہ کو خواب میں دیکھا اور آنجناب ﷺ نے تین عدد چھوہارے اپنے ہاتھ مبارک سے آپ کو کھلائے اس طرح کہ ایک ایک چھوہارا اپنے ہاتھ مبارک سے لے کر حضرت سید صاحب کے منہ میں رکھتے تھے اور بعد ازاں کہ آپ بیدار ہوئے، اس رویائے حقہ کا اثر ظاہر باہر اپنے نفس میں پاتے تھے۔ اور اسی خواب کی بدولت ابتدائے سلوک نبوت حاصل ہو گیا۔ بعد ازاں ایک دن جناب ولایت مآب حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور جناب سیدۃ النساء فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کو خواب میں دیکھا۔ پس جناب علی

---

★ البتہ قرآن کی رو سے انہیں ''لَهْوَ الْحَدِيْثِ'' ضرور کہہ سکتے ہیں۔ (سورۃ لقمٰن: آیت ٦)

✸ حجۃ اللہ البالغہ، فیوض الحرمین، درثمین: بحوالہ تذکرہ شاہ ولی اللہ: صفحہ ۲۶۸، ۲۶۹

مرتضیٰ ؓ نے آپ کو اپنے ہاتھ مبارک سے غسل دیا۔ اور آپکے بدن کی خوب اچھی طرح سے شست و شو کی جس طرح والدین اپنے بیٹونکو نہلاتے اور شست و شو کرتے ہیں۔ اور جناب فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا نے نہایت عمدہ اور قیمتی لباس اپنے ہاتھ مبارک سے آپکو پہنایا۔ پس اس واقعہ کے سبب سے کمالات طریق نبوت نہایت جلوہ گر ہوئے اور اجتبائے ازلی جو کہ ازل الآزال میں پوشیدہ تھی منصہ ظہور پر جلوہ گر ہوئی اور عنایات رحمانی اور تربیت ربانی بلاواسطہ آپکے حال کی متکفل ہوئی اور پے در پے معاملات اور بے شمار واقعات وقوع میں آئے۔" (1)

انہی شاہ اسماعیل صاحب کے غیر مقلد معتقد، تقلید سے متنفر و بیزار اور حدیث پر عمل کرنے کے دعویدار، اہلحدیثوں کے نہایت معتبر عبد اللہ غزنوی صاحب فرماتے تھے کہ

"مجھے ہفتے میں ایک بار ضرور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت نصیب ہو جاتی ہے۔" (2)

اشرف علی تھانوی صاحب لکھتے ہیں کہ

"حضرت شیخ عبد الحق محدث دہلوی ؒ کو حضور ﷺ کی زیارت روز ہوا کرتی تھی ........" (3)

حسین احمد مدنی صاحب فرماتے ہیں کہ

" مدینہ میں ایک شخص کھانے کے ساتھ وہی بھی کھا رہا تھا جو ترش تھی۔ زبان سے نکل گیا کہ مدینہ کی وہی کھٹی ہے۔ اسی شب نبی ﷺ کی زیارت ہوئی۔ آپؐ نے فرمایا کہ مدینے کی وہی کھٹی ہے، جہاں کی میٹھی ہو، وہاں چلے جاؤ۔ وہ صاحب بہت پریشان ہوئے۔ مدینے کے دوسرے بزرگ سے واقعہ بیان کیا تو مشورہ دیا کہ حمزہ ؓ کے مزار پر جائیے اور ان کے وسیلے سے دعا کیجیے۔ وہ گئے اور دعا کی۔ شب میں حمزہ ؓ کی زیارت ہوئی، فرمایا اگر ایمان کی سلامتی چاہتے ہو تو فوراً مدینہ چھوڑ دو۔"(4)

سلاسلِ طیبہ نامی رسالے میں اپنے بیعت ہونے اور تصوف کے کسی خاص سلسلے کے تمام پیروں کے وسیلے سے مناجات کرنے کے مختلف "شجرۂ مبارکہ" بیان کرتے ہوئے یہی حسین احمد مدنی صاحب لکھتے ہیں کہ

---

(1) صراط مستقیم: صفحہ ۲۲۱

(2) کرامات اہلحدیث: صفحہ ۲۵

(3) حسن العزیز: جلد ۴ صفحہ ۳۲۰ بحوالہ عملیات و تعویذات، صفحہ ۲۰۴

(4) بحوالہ الاشرف، نومبر ۱۹۹۱ء، صفحہ ۱۳

''وہی تین دن گذرے تھے کہ منزل رابغ کی شب میں جناب سرورِ کائنات علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زیارت باسعادت خواب میں نصیب ہوئی۔ یہ سب سے پہلی زیارت آں حضرتؐ کی تھی۔ آں حضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کو دیکھ کر قدموں پر گر گیا۔ آپ نے ارشاد فرمایا کیا مانگتا ہے؟ میں نے عرض کیا کہ حضرت جو کتابیں پڑھ چکا ہوں وہ یاد ہو جائیں اور جو نہیں پڑھی ہیں ان کے متعلق اتنی قوت ہو جائے کہ مطالعہ میں نکال سکوں۔ آپؐ نے فرمایا کہ یہ تجھ کو دیا۔''(1)

مفتی اعظم پاکستان شفیع عثمانی صاحب نے ایک ''عارف باللہ'' کا واقعہ لکھا ہے کہ وہ ہر سال حج کرتے اور

''پھر زیارت روضہ رسول اللہ صلعم کے لیے حاضر ہوتے تھے۔ حاضری دربار کے وقت والہانہ اشعار قصیدہ آنحضرت اور آپ کے صاحبین حضرات صدیق اکبرؓ اور فاروق اعظم کی شان میں لکھ کر روضہ اقدس کے سامنے پڑھا کرتے تھے۔''

ایک دفعہ ایک رافضی نے ایسا کرنے پر ان کی زبان کاٹ دی۔ انہوں نے کٹی زبان ہاتھ میں لے کر ''روضہ اقدس'' پر واقعہ بیان کیا۔ رات کو نبی ﷺ صاحبین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے ساتھ ان کے خواب میں آئے اور ان کی کٹی ہوئی زبان جوڑ دی۔ بیدار ہونے پر واقعی جڑی ہوئی پائی۔(2) نیز بیان کرتے ہیں کہ ایک صاحب نے فاقے میں روضۂ اقدس پر حاضر ہو کر سلام عرض کیا اور کہا کہ آج میں آپ کا مہمان ہوں۔ نبی ﷺ نے اس کے خواب میں آ کر اس کو ایک روٹی دی جو اس نے خواب میں ہی کھانی شروع کر دی۔ جب آنکھ کھلی تو بچی ہوئی روٹی ہاتھ میں تھی۔(3)

کبھی کسی کے خواب میں آ کر اس کے اپنے مخصوص مسلک پر جمے رہنے کی تاکید کرتے ہیں۔ مختلف مسالک سے وابستہ لوگ جو ایک دوسرے پر کفر، بدعت و ضلالت کے فتوے لگاتے ہیں، یہ سب ایسے واقعات بیان کرتے ہیں جن میں نبی ﷺ نے ان کے مسلک کی تائید کی ہوتی ہے۔ نام نہاد اہلحدیث ''حضرات'' شخصی تقلید پر حنفی مقلدین کو بہت زیادہ تنقید کا نشانہ بناتے ہیں اور مؤخر الذکر انہیں ''غیر مقلد'' کا لقب دے کر خود

---

(1) سلاسل طیبہ: صفحہ ۳
(2) کشکول: صفحات ۱۴۸، ۱۴۹
(3) کشکول: صفحات ۱۴۸، ۱۴۹

انہیں ہی گمراہ قرار دیتے ہیں۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ ان دونوں فرقوں کے مشترکہ ''بزرگ اکابر'' شاہ ولی صاحب اپنے متعلق لکھتے ہیں کہ ان کی طبیعت تقلید کی سرے سے انکاری تھی مگر خود نبی ﷺ نے انہیں فقہ کے چاروں مذہبوں کی تقلید کا حکم دیا۔[1]

تبلیغی جماعت والوں میں یہ بات مشہور ہے کہ ان کے بزرگ عبد الوہاب صاحب نے خواب میں نبی ﷺ کے سامنے رائے ونڈ مارکہ سکہ بند تبلیغی کام پیش کیا تو آپ ﷺ نے اس سے اتفاق کیا اور خوش ہو کر منظوری کی سند بھی دی؛ اور یہ بھی کہ ان کے اکابرین میں سے ایک دوسرے صاحب مفتی زین العابدین کو خواب میں آ کر کہا کہ عبد الوہاب سے کہدو کہ زیادہ بھیڑ جمع نہ کرے، بس تین سو تیرہ ۳۱۳ چاہئیں۔ اور یہ بات تو تقریباً ہر تبلیغی کہتا ہے جس کا ذکر ابو الحسن علی ندوی صاحب نے ''حضرت مولانا الیاس اور ان کی دینی دعوت'' نامی کتاب (صفحہ ۸۴) میں بھی کیا ہے، کہ مولوی الیاس صاحب نے اس تبلیغ کا کام نبی ﷺ کے حکم سے شروع کیا۔

ان ہی مولوی الیاس صاحب کی ایما اور اصرار پر ان کے بھتیجے اور داماد زکریا کاندھلوی صاحب نے تبلیغی کام کرنے کے لیے فضائل درود، فضائل حج، فضائل صدقات وغیرہ کے نام سے کتابیں لکھیں، جنہیں پڑھ کر پتہ چلتا ہے کہ نبی ﷺ کی خواب میں زیارت تو گویا ایک کھیل ہے جس نے چاہا کھیل لیا۔ ''**بهجة القلوب**'' نامی رسالے (جس کا ایک واقعہ پہلے بیان کیا گیا) میں تو خود انہی زکریا صاحب کے چالیس شہپارے جمع کیے گئے ہیں جن میں ان کی نبی ﷺ سے خواب اور بیداری میں ملاقاتوں کے حیران کن احوال بیان کیے گئے ہیں۔

عنوان ۸ کے تحت انہی کاندھلوی صاحب کی کتاب ''فضائل درود'' کے حوالے سے لکھا جاچکا ہے کہ شاعر جامی کو اپنی قبر پر آنے سے روکنے کے لیے کیسے اللہ کے رسول ﷺ بار بار امیرِ مکہ کے خواب میں آ کر اسکو جامی کے آنے کی اطلاع دے کر اسے روکنے کا کہتے رہے!

''جہادِ افغانستان'' کے ''روحِ رواں'' مفتی رشید احمد کے نظریات کی تبلیغ کرنے والے ان کے نقیب رسالے ''بچوں کا اسلام'' میں بھی دعویٰ کیا جاتا ہے کہ

---

(1) فیوض الحرمین: صفحہ ۲۲، ۲۷

''قادیانیت کی سازشیں جاری ہیں اور اس کے خلاف کام کرنے کی ہدایات خوابوں میں علماء کرام کو خود حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائی ہیں۔'' (1)

بچوں کی ذہن سازی اور اپنے مسلک کی تبلیغ کرتے ہوئے اسی رسالے میں مجلس تحفظ ختم نبوت کے مولوی اللہ وسایا صاحب نے یہ بھی لکھا کہ ان کے ایک مولوی کو قادیانیوں نے تقریر نہیں کرنے دی تو اسی رات کو عیسیٰ علیہ السلام کی خواب میں زیارت ہوئی۔ مولوی صاحب کہنے لگے:

''حضرت آپ کیسے اس دنیا میں آگئے۔ ابھی تو حضرت مہدی کا ظہور بھی نہیں ہوا، دجال نہیں نکلا ........ ''اس پر حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے ارشاد فرمایا: ''محمد علی جالندھری! تم جب لوگوں کے سامنے میری حیات بیان نہیں کروگے تو پھر مجھے خود اپنی حیات کی دلیل بن کر آنا پڑے گا۔'' اس پر صبح کو مولانا نے کئی گھنٹے تک جی بھر کر تقریر کی۔ کسی کو دخل دینے کی جرأت نہ ہوئی۔'' (2)

غرضیکہ نہ ختم ہونے والے قصے ہیں۔ جب ان سے کہا جائے کہ تم نے تو نبی ﷺ کو نہیں دیکھا تو پھر خواب میں تمہیں کیسے یقین ہوا کہ رسول اللہ ﷺ کو ہی دیکھا تو فوراً کہدیتے ہیں کہ وہ اللہ کے رسول ہی تھے کیونکہ نبی ﷺ نے فرمایا ہے کہ شیطان میری شکل اختیار نہیں کرسکتا۔ بے شک آپ ﷺ نے جو فرمایا، درست فرمایا۔ مگر یہ نہیں فرمایا کہ مجھے زندگی میں نہ دیکھنے والوں کو وہ خواب کے ذریعے دھوکے میں نہیں ڈال سکتا اور وسوسے کے ذریعے یہ تاثر نہیں دے سکتا کہ میں تمہارا نبی ہوں، تاکہ جس نے نبی ﷺ کو نہیں دیکھا ہے وہ اس کے فریب میں آجائے۔

اب اس معقول بات سے گریز کرنے کے لیے دوسری بات کہی جاتی ہے کہ خواب میں آنے والی صورت اگر قرآن و حدیث کے مطابق کوئی بات کہے تو وہ نبی ﷺ ہی کی صورت ہوگی کیونکہ شیطان حق بات نہیں بتاسکتا۔ یہ بات بھی درست نہیں، کیونکہ بخاری کی روایت میں آتا ہے کہ شیطان نے ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو آیت الکرسی کی فضیلت بتائی اور نبی ﷺ نے اس کی تصدیق ان الفاظ میں فرمائی :

(1) بچوں کا اسلام مؤرخہ 9 جنوری ۲۰۰۵ ء: صفحہ ۱۴

(2) بچوں کا اسلام مؤرخہ ۶ فروری ۲۰۰۵ ء: صفحہ آخر

اَمَا اَنَّہٗ قَدْ صَدَقَكَ وَهُوَ كَذُوْبٌ

''واقعی اس نے تم کو صحیح بات بتائی، حالانکہ وہ بہت بڑا جھوٹا ہے۔'' (1)

معلوم ہوا کہ شیطان کبھی سچی بات بھی بتلا سکتا ہے۔ مزید برآں شیطان کسی حق بات کے ذریعے باطل میں مبتلا کر سکتا ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ اپنے ایماندار بندوں کو شیطان سے خبر دار کرتے ہوئے فرماتا ہے کہ:

لَا يَغُرَّنَّكُمْ بِاللّٰهِ الْغَرُوْرُ (لقمن: ۳۳، فاطر: ۵، الحدید: ۱۴ وغیرہ)

''(ہوشیار رہو!) وہ دھوکہ باز (شیطان مردود) ہرگز تم کو اللہ کے بارے میں دھوکہ نہ دے''

یعنی شیطان اللہ کے بارے میں بھی دھوکہ دے سکتا ہے تب ہی تو اللہ تعالیٰ اس بابت چوکنّا رہنے کی تاکید کر رہا ہے۔ یعنی یہ بالکل ممکن ہے کہ شیطان کسی کے خواب میں رسول اللہ ﷺ کا حلیہ دکھا کر اور اپنی طرف سے کچھ بتا کر یہ فریب دے سکتا ہے کہ خواب دیکھنے والے کو رسول اللہ ﷺ کی زیارت ہوئی اور جو کچھ اس موقع پر سنا وہ ارشاد نبوی تھا! مگر ستم دیکھیے کہ قرآن وحدیث کی پیروی کے دعویدار اسے سند جواز فراہم کرنے پر مصر ہیں کہ

''رسول اللہ ﷺ کا پورا حلیہ محفوظ ہے۔ خواب میں یا کشف میں اس کو رسول ﷺ اسی حلیہ کے ساتھ نظر آئیں اور اس حالت میں اس بزرگ نے رسول اللہ ﷺ سے کسی حدیث کی تصدیق کرائی تو اس پر عمل جائز ہے......'' (2)

دراصل یہ خواب کا معاملہ ایک کاروبار کی حیثیت اختیار کر چکا ہے۔ بہت سے لوگ نبی ﷺ کے خواب میں آنے کا قصہ سنا سنا کر اپنی فضیلت اور بزرگی کا اظہار کرنا چاہتے ہیں۔ لطیفہ یہ ہے کہ وہ بریلویوں کے خواب میں بھی آتے ہیں(3) جنہیں دیوبندی بدعتی اور اہل حدیث مشرک کہتے ہیں، اور دیوبندیوں کے خواب میں بھی آتے ہیں (4) جنہیں بریلوی گستاخ

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الکفالۃ، باب ۱۴۳۹ اذا وکل رجلا، صفحہ ۹۰۹

(2) نور محمدی: صفحہ ۲۹

(3) الیاس قادری کی ''فیضانِ سنت''، رضا خاں بریلوی کے ملفوظات، اور بریلوی مکتبہ فکر کی دیگر کتب میں ایسے متعدد واقعات لکھے ہوئے ہیں۔

(4) فضائل حج اور فضائل درود کے آخر میں دی گئی حکایتوں میں ایسے بہت سے واقعات نقل کیے گئے ہیں۔

رسول و کافر قرار دیتے ہیں اور اہل حدیث انہیں بھٹکا ہوا سمجھتے ہیں۔ اہل حدیث بھی یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ ان کے خواب میں آکر مقلدین (بریلوی و دیوبندی وغیرہ) کی نفی فرمائی۔ (1) یہ وہ لوگ ہیں جنہیں باقی دو فرقے وہابی کا لقب دیتے ہیں، بریلوی کافر اور دیوبندی گمراہ قرار دیتے ہیں۔ اور سب سے بڑھ کر یہ کہ شیعہ بھی نبی ﷺ کو دیکھنے کا دعویٰ کرتے ہیں (2) جن کے متعلق باقی تینوں فرقوں کی مختلف رائے ہے، بعض علانیہ کافر و مشرک کہتے ہیں اور بعض انہیں گمراہ سمجھتے ہیں۔

اپنی تصانیف کو مقبولیت دینے کے لیے بھی یہ ہتھکنڈہ استعمال کیا جاتا ہے اور دیباچوں میں ان کے مصنف دعویٰ کرتے ہیں کہ ان کی کتاب کو بارگاہِ رسالت سے سندِ قبولیت عطا کی گئی ہے: اہلحدیث احسان الٰہی ظہیر صاحب نے قادیانیوں کے خلاف کتاب ''القادیانیہ'' لکھی تو نبی ﷺ کی زیارت کی اور کتاب کی قبولیت کی خوشخبری حاصل کی۔ (3) دیوبندی زکریا کاندھلوی صاحب نے تبلیغی نصاب کی کتبِ فضائل وغیرہ لکھیں تو نبی ﷺ نے خواب میں آکر اپنی پسند، خوشی اور رضامندی کا اظہار کیا۔ (4) اسی طرح بریلوی الیاس قادری صاحب نے اپنی جماعت کا تبلیغی نصاب ''فیضانِ سنت'' مرتب کیا تو نبی ﷺ نے خواب میں آکر بے حد خوشی ظاہر کی اور اس کتاب کو اپنی امت کے لیے تحفہ قرار دیا۔ (5) حد تو یہ ہے کہ تصوف کا بنیادی نظریہ ''وحدت الوجود'' ایجاد کرکے اللہ کے دینِ خالص کو

---

(1) انفاس العارفین میں شاہ ولی اللہ نے اپنے، اپنے والد اور تایا وغیرہ کے خواب میں نبی ﷺ کے آنے کے کئی واقعات لکھے ہیں۔ ماضی قریب میں احسان الٰہی ظہیر صاحب نے بھی زیارتِ رسول کا دعویٰ کیا تھا۔ حوالے کے لیے ملاحظہ ہو موصوف کی کتاب ''مرزائیت اور اسلام''، صفحہ ۲۱

(2) ان کی لکھی ہوئی واقعۂ کربلا کی کتابوں میں ایسے کئی قصے ہیں کہ نبی ﷺ نے خواب میں آکر اپنے نواسے کی شہادت کی اطلاع دی، مقام شہادت دکھلایا، وغیرہ

(3) مرزائیت اور اسلام: صفحہ ۱۲

(4) بہجة القلوب: ابتدائی ۶ صفحات

(5) فیضانِ سنت: صفحہ ۳ [شاید اسی لیے ان کے ''عطاری'' مریدوں کا پھیلایا ہوا اس کتاب میں لکھا خطابیہ صیغے کا خود ساختہ درود و سلام پٹوں اور سڑکوں پر جہازی سائز میں لکھ کر ساتھ میں یہ بھی لکھا جاتا ہے کہ ''ثواب کا تحفہ... آقا کی پیاری امت کے لیے'']

یکسر بدل ڈالنے والے ابن عربی ''محی الدین'' صاحب نے بھی اپنی کتاب ''فصوص الحکم'' کی ابتداء اس طرح کی:

''بعد حمد و صلوٰۃ کے کہتا ہوں کہ میں نے ایک رویا مبشرہ میں جو مجھ کو دکھلائی گئی، رسول اللہ ﷺ کو دیکھا محرم ۶۲۷ھ کے اخیر عشرہ میں محروسہ دمشق میں اور آپکے دست مبارک میں ایک کتاب تھی اور آپ نے ارشاد فرمایا کہ یہ کتاب فصوص الحکم ہے، اس کو لو اور لوگوں پر اسکو ظاہر کرو وہ اس سے نفع حاصل کرینگے۔'' (1)

اس طرح نبی ﷺ کے خواب میں آنے کے عقیدے کی حقیقت عیاں ہو جاتی ہے کہ یہ سب بے بنیاد باتیں اور اپنے اپنے مسلک کے دفاع اور برتری کی چالیں ہیں اور در حقیقت نبی ﷺ پر افتراء ہیں۔ یہ لوگ نبی ﷺ کے فرامین سے کیسے بے خبر ہیں کہ:

مَنْ يَقُلْ عَلَيَّ مَالَمْ اَقُلْ فَلْيَتَبَوَّ أْ مَقْعَدَهٗ مِنَ النَّارِ

''جو مجھ سے وہ بات منسوب کرے جو میں نے نہیں کہی تو وہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنالے۔'' (2)

لَا تَكْذِبُوْا عَلَيَّ فَاِنَّهٗ مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ فَلْيَلِجِ النَّارَ

''مجھ پر جھوٹ نہ باندھنا کیونکہ جس نے مجھ پر جھوٹ باندھا وہ جہنم میں جائے گا۔'' (3)

مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ فَلْيَتَبَوَّ أْ مَقْعَدَهٗ مِنَ النَّارِ

''جس نے مجھ پر کوئی جھوٹ باندھا تو وہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنالے۔'' (4)

یہ لوگ اللہ کے نبی ﷺ پر جھوٹ باندھتے ہیں کہ آپ نے خواب میں آکر یہ فرمایا، وہ فرمایا حالانکہ ایک بھی صحیح روایت نہیں ملتی کہ نبی ﷺ وفات کے بعد کبھی کسی صحابی کے خواب میں آئے ہوں اور کچھ ارشاد فرمایا ہو، جبکہ آپ ﷺ کے بعد امت پر کیسے کیسے کڑے وقت آئے:

- ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانۂ خلافت میں عرب بدوؤں نے ارتداد کیا، زکوٰۃ دینے سے انکار کر دیا، جھوٹے مدعیان نبوت پیدا ہو گئے؛

---

(1) خصوص الكلم فی فصوص الحکم: صفحہ ٦
(2) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب العلم، باب ۸۰ اثم من کذب علی النبی ﷺ، صفحہ ۱۵۳
(3) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب العلم، باب ۸۰ اثم من کذب علی النبی ﷺ، صفحہ ۱۵۳
(4) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب العلم، باب ۸۰ اثم من کذب علی النبی ﷺ، صفحہ ۱۵۲

- عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں سخت قحط آیا کہ ہر جگہ خاک اڑنے لگی اور اس سال کا نام ہی عام الرمادہ (یعنی راکھ کا سال) پڑ گیا ؛
- عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں باغیوں نے سر اٹھایا اور انہیں شہید کر دیا ؛
- علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں جنگ جمل، صفین اور نہروان میں مسلمانوں کی تلواروں نے مسلمانوں کا خون کیا، ایسے وقت میں نبی ﷺ کی رہنمائی کی شدید ضرورت تھی۔

یہاں تو محض پڑوسی کو قرض نہ دینے اور بلی کو مارنے پر نبی ﷺ کو خواب میں بلانے کے دعوے کیے جاتے ہیں اور ایک بیمار کی عیادت و خدمت کے لیے بھی، اگر مر جائے تو اس کے جنازے میں شرکت کے لیے بھی، اور آنے والے مہمانوں کا کھانا پکانے کے لیے بھی، لیکن وہاں اتنے شدید مصائب میں بھی وہ کسی کے خواب میں نہیں آئے! کیا یہ لوگ صحابہ رضی اللہ عنہم سے بھی افضل اور نبی ﷺ سے اقرب ہیں کہ آپ ﷺ اکثر ان کے خوابوں میں آتے رہتے ہیں (باوجودیکہ انہوں نے آپ ﷺ کو اپنی زندگی میں کبھی نہیں دیکھا)، جسد عنصری یعنی گوشت پوست کے دنیاوی جسم کے ساتھ شاہ ولی اللہ کے پاس دلاسہ دینے آجاتے ہیں، عبد القادر جیلانی صاحب کی مجلس میں آکر وعظ سنتے ہیں، حساب چیک کرنے دیوبند چلے جاتے ہیں، ان سے کثرتِ اختلاط سے ان کی اردو زبان بھی بولنی آگئی ........! کیا یہ سب اللہ کے دین کے ساتھ مذاق نہیں ؟

رسول اللہ ﷺ کے علاوہ یہ لوگ دوسری متوفی ہستیوں کو بھی دنیاوی جسم کے ساتھ بلا لیتے ہیں جیسے مولوی قاسم نانوتوی صاحب نے، بروایت اشرف علی تھانوی صاحب، بعد از وفات جسد عنصری کے ساتھ آکر دو مولویوں کے باہمی تنازعے سے اپنے شاگرد محمود حسن صاحب کو دور رہنے کی تنبیہ کی۔(1) اور انہی نانوتوی صاحب کے سوانح نگار کے

(1) حکایات اولیاء: حکایت ۲۴۹، صفحہ ۲۲۲ نیز سوانح قاسمی: جلد ۱، صفحہ ۳۳۰ کا حاشیہ۔ شاید اسی وجہ سے ان مسلک پرستوں کی عقائد کی کتابوں میں لکھا ہوا کہ "**کاملین کی روحوں کا عالم عنصری میں کبھی تصرف بھی نمایاں ہو جاتا ہے۔**" (عقائد الاسلام: صفحہ ۱۷۱) تب ہی تو شاہ ولی اللہ صاحب یہ دعویٰ کر گئے کہ ان کے والد شاہ عبد الرحیم صاحب نے پیری مریدی کے ہر سلسلے کے بزرگ یعنی عبد القادر جیلانی، بہاء الدین نقشبند، معین الدین چشتی وغیرہ کی ارواح سے طریقت سیکھی اور دوسروں کو ان کے سلسلے میں مرید کرنے کی اجازت حاصل کی۔ (قول جمیل: صفحہ ۲۲۲)

مطابق موصوف نے اپنے اسی شاگرد کے شاگرد مولوی کے ایک مخالف واعظ سے مناظرے کے وقت حاضر ہو کر اپنے ''پڑ شاگرد'' کی زبان سے خود بول کر اُس واعظ کو شکست دے کر دیوبندیت کا سکہ جما دیا۔[1]

بیداری کی طرح خواب میں بھی یہ لوگ ان متوفین سے اسی طرح ''اکتساب فیض'' کے بھی دعوے کرتے ہیں جیسے یوسف بنوری صاحب کے والد نے بقول خود پوری جامع بخاری خواب میں امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھی (خواہ وہ ان کے پیدا ہونے سے بھی ایک ہزار سال پہلے فوت ہو چکے ہوں!) اور اسی طرح اس کی شرحیں فتح الباری اور عمدۃ القاری خود ان کے شارحین امام حجر عسقلانی اور امام بدر الدین عینی سے، جو تقریباً پانچ سو سال قبل فوت ہو چکے تھے، خواب میں پڑھیں۔[2] اور جیسے اشاعتیوں کے مولوی عبد الغنی جاجروی نے برسوں پہلے فوت ہو جانے والے اپنے بانئ جماعت مولوی حسین علی الوانی سے ''پورے قرآن کا ترجمہ'' پڑھا۔[3] یا جیسے امداد اللہ مہاجر مکی صاحب کا واقعہ، جنہوں نے جبرئیل و میکائیل کو بھی خواب میں دیکھا؛[4] جب یہ موصوف حکم الٰہی ''بیت اللہ کے سفر میں زادِ راہ لے لیا کرو''★ کی خلاف ورزی کرتے ہوئے بغیر کسی زادِ راہ کے ''مہاجر مکی'' ہو گئے تھے اور نو دن تک فاقہ کرنے پر سینکڑوں سال پہلے وفات پا جانے والے معین الدین چشتی اجمیری صاحب برزخ کی تمام رکاوٹوں کو عبور کرتے ہوئے دنیا میں تشریف لے آئے اور اپنے اس چشتی مرید کی دستگیری فرمائی اور قرآن کی کئی آیتوں کی گویا نفی فرما دی، مثلاً

☆ **''دنیا والوں اور مرنے والوں کے درمیان قیامت تک ایک آڑ ہے۔''** (المومنون: ۱۰۰)

☆ **''کیا انہوں نے نہیں دیکھا کہ ہم نے ان سے پہلے کتنے لوگوں کو ہلاک کر دیا، اب وہ ان کی طرف لوٹ کر نہیں آئینگے۔''** (یٰس: ۳۱)

---

(1) سوانح قاسمی: جلد ۱، صفحہ ۳۳۰

(2) بینات، اگست ۱۹۷۵ء، صفحہ ۷

(3) نغمہ توحید، مارچ ۱۹۹۱ء، صفحہ ۱۸

(4) تاریخ مشائخ چشت: صفحہ ۲۴۶

★ البقرۃ: ۱۹۷

☆ **"اس زندگی کے بعد تمہیں موت آ کر رہے گی اور قیامت کے دن ہی دوبارہ اٹھائے جاؤ گے"**
(المومنون:۱۶،۱۵)

☆ **"اللہ روحوں کو موت کے وقت قبض کر لیتا ہے اور جو مرے نہیں تو سوتے میں، پھر جن پر موت کا حکم کر چکتا ہے انہیں روک رکھتا ہے..."** (الزمر:۴۲)

☆ **"اگر اللہ تجھے کوئی تکلیف پہنچائے تو اسکے سوا کوئی اس تکلیف کو دور کرنے والا نہیں۔"**
(الانعام:۱۷، یونس ۱۰۷)

حاجی صاحب کے الفاظ نقل کرنے کو دل چاہتا ہے جنہیں قرآن (جس میں مندرجہ بالا آیات بھی شامل ہیں) کی تفسیر لکھنے والے ان کے "خلیفہ خاص" اشرف علی تھانوی صاحب نے بیان کیا ہے۔ پڑھیے اور داد دیجیے کہ ان لوگوں نے دین کی کیسی زبردست، لاثانی، بے نظیر و بے مثال "خدمت" کی ہے:

"جب اوّل اوّل مکہ مکرمہ آیا فقر و فاقہ کی یہاں تک نوبت پہنچی کہ نو روز تک بجز زمزم شریف کے کچھ نہ ملا۔ تین چار دن کے بعد بعض احباب سے قرض مانگا انہوں نے باوجود وسعت انکار کیا۔ مجھے معلوم ہوا کہ یہ امتحان ہے۔ پس عہد کر لیا کہ اب قرض بھی نہ لوں گا اور ضعف سے یہ حالت تھی کہ نشست و برخاست دشوار تھی۔ آخر نویں دن خواجہ اجمیری عالم واقعہ میں تشریف لائے اور فرمایا کہ اے امداد اللہ تم کو بہت تکالیف اٹھانی پڑیں اب تیرے ہاتھوں پر لاکھوں روپیہ کا خرچ مقرر کیا جاتا ہے۔ میں نے انکار کیا کہ یہ امانت بہت سخت ہے۔ ارشاد ہوا کہ اچھا تمہاری مرضی مگر اب باحتیاج خرچ تمہیں ملا کرے گا۔ تب سے بلامنت دیگرے مصارف روزمرہ چلتے ہیں۔" [امداد المشتاق: صفحہ ۱۱۰]

البتہ داد دینے سے پہلے اس فتوے پر ایک نظر ضرور ڈال لیجیے گا جو فقہ حنفی کی کتابوں اور فتاویٰ کے مجموعوں میں لکھا ہوا ہے جنہیں ان کے مدرسوں میں بھی پڑھایا جاتا ہے، اور جو لازماً ان کے "حکیم الامت حضرت تھانوی" صاحب نے بھی ضرور پڑھا ہوگا:

**وفی البزازیة قال علماؤنا من قال ارواح المشایخ حاضرة تعلم یکفر**

"البزازیہ میں ہے کہ ہمارے علماء فرماتے ہیں کہ جو یہ کہے کہ مشائخ کی روحیں حاضر ہوتی ہیں اور تعلیم دیتی ہیں یا ان کو علم بھی ہوتا ہے (یعنی حاضر و ناظر اور عالم الغیب ہیں) ایسے شخص کی تکفیر کی جائے گی۔" [بحرالرائق شرح کنزالدقائق از ابن نجیم: جلد ۵ صفحہ ۱۲۴]

اس فتوے کی روشنی میں گزشتہ صفحات میں بیان کردہ فوت شدہ ہستیوں کی روحوں کے حاضر ہونے، لوگوں کے حالات سے باخبر رہنے، انہیں تلقین وارشاد کرنے، ان سے گفت وشنید کرنے، وغیرہ کے متعدد واقعات کی حیثیت معلوم ہو جاتی ہے۔ ان بے شمار واقعات میں شاہ ولی اللہ سے منقولہ وہ واقعات بھی شامل کر لیے جائیں جو ان کے والد کے ساتھ پیش آئے (جو کتاب کے آخری عنوان ''یُخٰدِعُوْنَ'' کے تحت صفحات ۶۶۵تا۶۶۸ پر دیکھے جاسکتے ہیں، یہاں بخوف طوالت نقل نہیں کیے جارہے) اور مسلک پرستوں کے وہ اشعار بھی جو ان کی عبادت گاہوں میں لہک لہک کر پڑھے جاتے ہیں کہ

ع مومنوں خوشیاں مناؤ کملی والا آگیا

ع آگئے سرکار آگئے سرکار

ے سرکار کی آمد مرحبا..... نور کی آمد مرحبا

ے آقا کی آمد مرحبا..... محبوب کی آمد مرحبا

ے خود محمد ہیں تشریف لائے ہوئے ....... ایسی رونق فضا آج کی رات ہے



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب اور مُلّا تونسوی نے اپنی کتابوں میں وہی پرانے فنکارانہ دلائل دے کر اپنے اکابرین کے کہے کو درست ثابت کرنے اور اپنے مسلک پرست بھائیوں کو گمراہی کے گڑھے میں ہی پڑا رکھنے کی کوشش کی ہے۔ مُلّا تونسوی نے تو اپنے مخصوص انداز میں ''علمیت'' دکھاتے ہوئے فوراً حدیث میں تحریف کرنے اور حدیث کو مسخ کرنے کا فتویٰ داغ دیا اور اس معقول بات کو کہ جن لوگوں نے نبی ﷺ کو اپنی زندگی میں نہیں دیکھا وہ خواب میں کیسے پہچانیں گے کہ نبی ﷺ کو دیکھ رہے ہیں، یہ کہہ کر ردّ کر دیا کہ یہ سوال فضول ہے بلکہ شیطانی وسوسہ ہے کیونکہ جو اللہ خواب میں اپنے پیغمبر کی زیارت کرا سکتا ہے وہ تعارف بھی کرا سکتا ہے! اور اس کے لیے ایک مثال یہ گھڑ لی کہ جس طرح مشہور و معروف شخصیات جیسے صدر، وزیر اعظم، گورنر وغیرہ کی آمد پر ماحول خود بخود ایسا

بن جاتا ہے کہ ہر شخص بلکہ وہ بھی جس نے انہیں پہلے نہ دیکھا ہو، با آسانی پہچان لیتا ہے کہ یہ وہی شخصیت ہے جس کے نام سے ہم متعارف تھے، اسی طرح نبی ﷺ کی زیارت پر ماحول خود تعارف کرا دیتا ہے اور آپ ﷺ کی پہچان میں کوئی دشواری نہیں ہوتی............

مولوی صاحب کی دی ہوئی مثال ان کی عقل کی ہی طرح ناقص ہے جو زیارت کی صورتِ مسئولہ پر صادق نہیں آتی کیونکہ مذکورہ شخصیات کی آمد سے پہلے بکثرت اعلانات اور وسیع تشہیر کے ذریعے ایسا ماحول بنایا جاتا ہے اور پھولوں کے ہار اور کیمروں کی کھٹا کھٹ، صحافیوں کا ایک ہی شخص کے گرد ہجوم ظاہر کر دیتا ہے کہ یہ وہی شخص ہے جس کی آمد کا اتنے عرصے سے ڈھنڈورا پیٹا جا رہا تھا۔ کیا نبی ﷺ کی بھی خواب میں آمد سے قبل اس طرح کے اعلانات اور تشہیر وغیرہ کا اہتمام کیا جاتا ہے؟ نیز یہ اعلان کرتا کون ہے؟ وہی ساء قرین تو نہیں جو اپنے دوستوں کو اسی طرح کی باتیں سجھاتا ہے:

يُوْحِىْ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ زُخْرُفَ الْقَوْلِ غُرُوْرًا [الانعام:۱۱۲]

مزید یہ کہ اگر یہ مذکورہ شخصیات اپنے حشم خدم کے جلو میں ایک ساتھ کہیں آ جائیں تو پہلے سے نہ دیکھنے والے لوگ یہ نہیں جان پاتے کہ فلاں کون ہے اور فلاں کون اور اس کے لیے وہ پوچھتے ہی رہتے ہیں جبکہ نبی ﷺ کی زیارت کے دعویدار تو اس طرح کے احوال اکثر سناتے ہیں کہ نبی ﷺ کو دیکھا اور ساتھ میں فلاں فلاں صحابہ بھی تھے یعنی انہوں نے فرداً فرداً سب کو پہچان لیا جیسے شاہ ولی اللہ نے اپنے والد کے لیے لکھا کہ نبی ﷺ نے ان کو خواب میں ایک روٹی دی جس میں سے انہوں نے ابو بکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو بھی ان کے مانگنے پر کھلائی لیکن عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مانگنے پر انہوں نے یہ کہہ کر معذرت کر لی کہ پھر میرے پاس کیا بچے گا؟ (فضائل درود: صفحہ ۱۲۱، نیز در ثمین اور انفاس العارفین میں بھی بیان ہوا)

مُلاّ تونسوی نے ہمارے اس مؤقف کو تحریف و مسخ حدیث سے تعبیر کیا ہے کہ

''حدیث کے الفاظ میں مَنْ رَأٰنِیْ یعنی جس نے مجھے دیکھا صاف بتلا رہے ہیں کہ یہاں وہ لوگ مراد ہیں جنہوں نے زندگی میں نبی ﷺ کو ان کی اصل شکل میں دیکھا تھا'' (یہ مزار یہ میلے: صفحہ ۱۲)

اور پھر گوہر افشانی فرمائی ہے کہ جس شخص کو عربی زبان سے ذرا بھی مناسبت ہو گی وہ بآسانی سمجھ سکتا ہے کہ عربی گرامر کی رو سے یہ حدیث نبوی کا غلط معنی اور غلط مطلب ہے.....

قارئین! محولہ مقام پر اور یہاں بھی لکھا ہوا دیکھا جاسکتا ہے کہ ہم نے مَنْ رَأٰنِیْ کے معنی یہی کیے ہیں کہ "جس نے مجھے دیکھا"۔ یہ الفاظ صحابہ رضی اللہ عنہم کو مخاطب کرکے سنائے گئے جو نبی ﷺ کے سامنے زندہ موجود تھے اور جنہوں نے نبی ﷺ کو اپنی آنکھوں سے دیکھا ہوا تھا۔ اور مذکورہ الفاظ سے صحابہ رضی اللہ عنہم ہی مراد ہونا اس روایت کے اگلے الفاظ فَسَيَرَانِیْ فِی الْيَقْظَةِ سے ثابت ہے جن میں بتایا گیا کہ وہ عنقریب مجھے بیداری میں بھی دیکھے گا؛ فائے تعقیب اور حرفِ سین سے مضارع کو مستقبل قریب کے لیے خاص کر دینا اس امر کو یقینی بناتا ہے نبی ﷺ کو جو خواب میں دیکھے گا وہ بیداری میں بھی ضرور دیکھے گا۔ نبی ﷺ کو آج خواب میں دیکھنے کے دعویدار کیا یہ بھی دعویٰ کرتے ہیں کہ نبی ﷺ کے اس فرمان کے مطابق انہوں نے نبی ﷺ کو خواب میں دیکھنے کے بعد ہی بیداری میں بھی دیکھا؟

مُلّا مجیب نے اس طرح کے کسی دعوے کو تو پیش نہیں کیا البتہ خواب میں دیکھنے کے ساتھ ساتھ بیداری میں سر کی آنکھوں سے نبی ﷺ کی زیارت کرنے کو اپنے مخصوص انداز میں حسب عادت تفسیری اقوال اور تیسرے چوتھے درجے کی کتابوں سے ثابت کرنے کی سعیٔ باطل ضرور کی ہے۔ امر تعجب ہے کہ ان مسلک پرستوں کو اپنے باطل عقائد ثابت کرنے کے لیے محکم قرآنی آیات اور طبقۂ اولیٰ کی احادیثِ صحیحہ کیوں نہیں ملتیں! آخر یہ اُن کتابوں سے ہی کیوں استدلال کرتے ہیں جنہیں محدثین رطب و یابس سے پُر اور غیر مستند قرار دیتے ہوئے لائق استناد نہیں سمجھتے! اِن موصوف نے بھی اللہ کی قدرت کا سہارا لے کر قیامت تک آنے والے انسانوں کو نبی ﷺ کی زیارت ہو جانا ممکن بتایا ہے اور مَنْ رَأٰنِیْ کے مَنْ کو عام کرکے صحابی غیر صحابی، مومن و کافر سب کو شامل کر دیا ہے! اور ساتھ ہی اس خیال کو بھی ردّ کر دیا ہے کہ شیطان تو نبی ﷺ کے بارے میں وسوسہ بھی نہیں ڈال سکتا۔ البتہ ان باتوں کے ثبوت میں بھی کوئی آیت اور کوئی حدیث نہیں پیش کی، اور کر بھی کیسے سکتے ہیں کہ اِنکا معیار تو صرف ہم خیال مسلک پرستوں کے باطل اقوال ہی ہیں اور بس! قرآن میں اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کو آخرت کی جوابدہی سے متنبہ کرتے ہوئے فرماتا ہے کہ

فَلَا تَغُرَّنَّكُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا وَلَا يَغُرَّنَّكُمْ بِاللّٰهِ الْغَرُوْرُ (سورۃ لقمان:۳۳)

''پس دنیا کی زندگی تمہیں دھوکے میں نہ ڈال دے اور نہ ہی فریب دینے والا (شیطان) تمہیں اللہ کے بارے میں کوئی فریب دے''

شیطان جب اللہ تعالیٰ کے بارے میں کسی فریب میں مبتلا کر سکتا ہے جس سے بچنے کی آیت مذکورہ میں اللہ تعالیٰ نے تنبیہ فرمائی ہے، تو پھر نبی ﷺ کے بارے میں ایسا کرنا کیوں ناممکن ہوا!

ان مسلک پرستوں نے بجائے اس کے کہ نبی ﷺ کو خواب میں نہ دیکھ سکنے کے صحیح مؤقف کو تسلیم کرتے ہوئے اس شیطانی جرأت کی جڑ ہی کاٹ دیتے کہ اپنے باطل تصورات، عقائد و نظریات، شخصی فضائل و تصنیفات کی تائید و توثیق، تعریف و توصیف نبی ﷺ سے بذریعہ خواب منسوب کر دی جاتی ہے (جس کی مثالیں گزشتہ صفحات میں گزر چکی ہیں)، یہ خود ساختہ اصول مقرر کیا ہے کہ خواب میں دیا گیا نبی ﷺ کا مزعومہ فرمان قرآن و حدیث پر پیش کیا جائے گا، جو موافق ہو گا وہ حق ہو گا اور جو مخالف ہو گا وہ دیکھنے والے کے سننے میں خلل پر محمول ہو گا۔ مُلاّ مجیب نے تو اس مذکورہ معمول بہ باطل عمل کی اس طرح حمایت کر کے رہی سہی کسر بھی پوری کر دی کہ خواب کے ذریعے کسی مسلک کے حق ہونے کی تائید اگر نبی ﷺ فرمادیں تو پھر نور علیٰ نور!

اپنے اس اصول کی رُو سے مُلاّ جی بتائیں کہ بریلوی، دیوبندی، شیعہ اور اہلحدیث، یہ چاروں فرقے اور مسلک اپنے اکابرین سے، خواہ علماء ہوں یا صوفیاء، اس طرح کے واقعات نقل کرتے ہیں کہ نبی ﷺ نے خواب میں آ کر ان کی تائید کی، ان کی کتابوں کی تعریف کی (مثالیں پچھلے صفحات میں دیکھی جاسکتی ہیں)، جبکہ یہ سب ایک دوسرے کی تکفیر، تضلیل اور تبطیل میں برسرپیکار ہیں، تو پھر صحیح کیا ہوا؟ اِن کے نظریات و تصنیفات یا اِن کے خوابوں کے واقعات؟ اب یہ مولوی صاحب اپنے ''نور علیٰ نور'' استدلال کی حیثیت پر ذرا غور کر لیں۔

جیسا کہ اوپر بتایا گیا، مُلاّ مجیب نے نبی ﷺ کو خواب میں دیکھنے کے ساتھ ساتھ بیداری میں سر کی آنکھوں سے دیکھنے کو حق ثابت کیا ہے اور اس کے لیے اُن احادیث سے استدلال کیا ہے جن میں نبی ﷺ کے معجزانہ طور پر انبیاء علیہم السلام کو دیکھنے کا ذکر ہے۔ نبی ﷺ کو جاگتی آنکھوں سے دیکھنے کے لیے البتہ انہوں نے انہی مذکور ماقبل تفسیری اقوال اور

غیر مستند کتابوں سے استدلال کیا ہے جو کہ اِن کی عادت ہے۔ ساتھ ہی یہ حیلہ بھی تراشا ہے کہ یہ زیارت جسم عنصری کی نہیں بلکہ جسم مثالی کی ہوتی ہے۔ اور ہٹ دھرمی اور اکابر پرستی کی انتہا دیکھیے کہ فرماتے ہیں کہ

" اگر کسی نے جسم عنصری میں زیارت ہونا ذکر کیا ہے تو بھی مراد جسم عنصری سے بعینہ جسم عنصری نہ ہوگا بلکہ جسم مثالی جسم عنصری کی شکل اختیار کر کے ذریعۂ دیدار ہوا ہوگا ورنہ جسم عنصری تو قبور مطہرہ میں ہی ہوتا ہے۔" (صفحہ ۱۷۰)

اللہ تعالیٰ ان مولویوں کو ایمان نصیب فرمائے کہ ایک جھوٹ کو چھپانے کے لیے کیسی ڈھٹائی سے بے دریغ حق کو جھٹلاتے اور جھوٹ پر جھوٹ بولے جاتے ہیں۔ لعنۃ اللہ علی الکاذبین

محولہ عبارت میں مولوی صاحب کہتے ہیں کہ جسمِ عنصری تو "قبور مطہرہ" میں ہی ہوتا ہے اور زیارت صرف جسم مثالی کی ہوتی ہے اور جو دعویٰ کرتا ہے کہ جسمِ عنصری ہی دیکھا تو اس سے بھی یہی جسمِ مثالی مراد ہوتا ہے نہ کہ حقیقی جسمِ عنصری! مولوی صاحب یہ بتانا پسند فرمائیں گے کہ آخر وہ کونسی رکاوٹ حائل ہے جس کی وجہ سے قادرالکل رب جسمِ عنصری کی زیارت کرانے پر قادر نہیں اور زیارت کے لیے اُسے جسمِ مثالی کی ضرورت پڑتی ہے؟ یاد رہے کہ آپ کے پیرو مشائخ اپنے مریدوں کے پاس جسمِ عنصری میں بھی چلے آتے ہیں جیسے اشرف علی تھانوی صاحب نے امداد المشتاق میں اپنے پیر امداد اللہ صاحب کے پاس معین الدین چشتی صاحب کا عالمِ واقعہ میں تشریف لانے کا قصہ بیان کیا (صفحہ ۱۱۰) اور مدرسہ دیوبند کے دو مولویوں کا جھگڑا نمٹانے کے لیے مہتمم مدرسہ مولوی رفیع الدین کے پاس مولوی قاسم نانوتوی کا مرنے کے بعد جسم عنصری میں تشریف لانے کا واقعہ حکایات اولیاء میں لکھا (صفحہ ۲۲۲)۔ بات اگر اللہ کے دیدار کے ثبوت کی ہو تو سب کچھ ممکن ہو جاتا ہے، اِنَّ اللّٰهَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ کی آیت بھی اپنے استدلال میں پیش کر دی جاتی ہے لیکن جب معاملہ نبی ﷺ کی زیارت ثابت کرنے کا ہو تو نہ جانے کیوں پھر جسمِ مثالی اور عالمِ مثال کی اصطلاحوں کی ضرورت پیش آجاتی ہے؟ یہ دورنگی کیوں ہے؟ اور نیچے کی عبارت تو مولوی صاحب کے استدلال کا پول کھولنے کے لیے کافی ہے جس میں موصوف دعویٰ کرتے ہیں کہ

روحیں چکر لگاتی ہیں۔ اب اگر کوئی پوچھے کہ جسم کے بغیر روح کا چکر لگانا کیا معنی رکھتا ہے تو پھر شاید آواگون اور تناسخ جیسا کوئی فلسفہ ارشاد ہوگا! پچھلے صفحات میں اللہ تعالیٰ کا یہ اٹل فیصلہ نقل کیا جاچکا ہے کہ مرنے والے کی روح قیامت سے پہلے دنیا میں واپس نہیں آسکتی (سورۃ مومنون:۱۶) اور یہ کہ زندوں اور مُردوں کے درمیان قیام تک کے لیے ایک آڑ ہے (مومنون:۱۰۰) لیکن مُلّا مجیب نے اللہ تعالیٰ کے اس قانون کی مخالفت پر مبنی روحوں کی نقل و حرکت سے متعلق آلوسی کے تفسیری قول کی بنیاد پر یہ عمارت کھڑی کر دی کہ

> ''جب عام روحوں کو اس طرح چکر لگانے کی اجازت مل جاتی ہو تو انبیاء کرام اور ان میں سے افضل الانبیاء نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی روح مبارکہ کیلئے برزخ کیوں آڑ بن جاتی ہوگی اور وہ کیوں کسی ولی اللہ اور دارالعلوم دیوبند اور شیخ عبدالقادر جیلانی کے پاس نہیں آسکتی؟'' (صفحہ ۱۷۰)

خط کشیدہ الفاظ ظاہر کرتے ہیں کہ مولوی موصوف کے نزدیک بھی برزخ ایک آڑ ہے البتہ یہ اور بات ہے کہ وہ آڑ اپنی صفات کھو بیٹھی! اپنے اکابرین کے فرمان کو درست ثابت کرنے کے لیے اللہ تعالیٰ کے فرمان تک کو جھٹلانے کی اس جرأتِ رندانہ پر ہم صرف یہ آیت ہی پڑھ سکتے ہیں جس میں اللہ تعالیٰ نے مشرکین کی ہٹ دھرمی پر شکوہ کیا ہے کہ:

مَا لَكُمْ لَا تَرْجُوْنَ لِلّٰهِ وَقَارًا

بعد از وفات نبی ﷺ کا صحابہ کے خواب میں آکر کچھ نصیحت ارشاد فرمانے جیسے واقعات کا احادیثِ صحیحہ میں موجود نہ ہونے کے بارے میں ہمارے بیان کو تو مُلّا مجیب نے ہمارے مطالعے کو اردو کی چند کتابوں اور رسالوں تک محدود ہونے پر محمول کر لیا اور اس کے ردّ میں بزعم خویش چند روایت بھی پیش کر دیں حالانکہ ان روایات میں کسی ایک میں بھی یہ صراحت نہیں کہ یہ زیارت بعد از وفات ہوئی یا پہلے، لیکن بیداری میں زیارتِ رسول ﷺ ثابت کرنے کے لیے اُنہیں رطب و یابس سے بھری اپنی ممدوح کتابوں میں بھی کوئی کمزور سی روایت یا قول نہیں مل سکا ورنہ حسب معمول ڈھیر لگا دیتے۔ اب کیا کیا جائے کیونکہ اس سے تو ان کے اکابرین کے نبی ﷺ کو بیداری میں دیکھنے کے واقعات جن کو کتابِ ہٰذا میں بیان کیا گیا ہے، جھوٹے اور من گھڑت ٹھہریں گے! برا ہو اس ابلیس لعین کا جس نے اپنے

ساتھیوں کو ایسی صورت سے نمٹنے کے لیے بھی فنکارانہ چالیں سکھائی ہیں؛ اس سوال کے جواب میں کہ صحابہ کرام ﷺ میں سے تو کسی نے بھی نبی ﷺ کو وفات کے بعد بیداری میں نہیں دیکھا، مُلّا موصوف یہ گل افشانی فرماتے ہیں کہ

> ''کس کتاب میں ہے کہ زیارت نہیں ہوئی؟ بات یہ ہے کہ نقل نہ ہونا نہ ہونے کی دلیل نہیں اگر بالفرض ایسا ہوا بھی ہو تو بعض اوقات مفضول کو ایک سعادت حاصل ہو جاتی ہے جو افضل کو حاصل نہیں ہوتی تو اس کا انکار درست نہیں ہوتا۔'' (صفحہ ۱۷۰)

کتابِ ہٰذا کے پچھلے عنوان میں ہم نے نشاندہی کر دی ہے کہ عدم ذکر پر عدم ثبوت لازم نہ آنے کا یہ مولویانہ داؤ کتنے مفسدات کا دروازہ کھولتا ہے۔ مُلّا موصوف نے اپنی دانست میں یہ پھول تو بکھیر دیئے مگر اس کی انہوں نے کوئی مثال پیش نہیں کی ورنہ ہمیں بھی پتہ چل جاتا کہ ان متقی و مومن ''افضل'' صحابہ کرام ﷺ کے مقابلے میں جنہیں اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب میں قیامت تک لیے ساری انسانیت کے لیے نمونہ قرار دیا ہے (البقرۃ:۱۳۸)، کوئی ''مفضول'' مسلک پرست، باوجود اپنے باطل عقائد و اعمال کے، کس طرح نبی ﷺ کو جاگتی آنکھوں سے بیداری کی حالت میں دیکھنے اور بات چیت کرنے کا شرف حاصل کر لیتا ہے؟

# ختم نبوت پر ضرب

محمد عربی ﷺ کو آخری نبی ماننا مبادیاتِ دین میں سے ہے اور آپ کے بعد کسی کو بھی کسی بھی معنی میں نبی ماننا اسلام کی تعلیمات کے یکسر خلاف ہے، کفر ہے اور اس کا قائل دینِ اسلام سے خارج ہے۔ قربِ قیامت میں عیسیٰ علیہ السلام کا نزول بھی کسی نئے نبی کی حیثیت سے نہ ہوگا بلکہ وہ اُسی نبوت کے ساتھ تشریف لائیں گے جو انہیں محمد ﷺ سے پہلے عطا کی گئی، البتہ ان کی شریعت بعثتِ محمدی کے بعد منسوخ ہوچکی ہے اور بعد از نزول وہ محمد ﷺ کی شریعت کی ہی پیروی کریں گے۔

آج یہ مسلک پرست ''مجلس تحفظِ ختم نبوت'' بناکر قادیانیوں کے خلاف برسرِپیکار ہیں، صرف اس وجہ سے کہ ان لوگوں نے رسول ﷺ کے آخری نبی ہونے کا انکار کیا ہے؛ حالانکہ یہ راہ تو ان کے اسلاف نے ہی ان کو دکھائی ہے۔ ملاحظہ ہوں ان کے اسلاف کے ختم نبوت سے متعلق ارشادات :

1۔ ''نبوت کلی طور پر بند نہیں ہوئی۔'' (ابن عربی) (1)

2۔ ''نبی ﷺ کے آنے سے صرف تشریعی نبوت ختم ہوئی نہ کہ مقام نبوت۔'' (ابن عربی) (2)

3۔ ''اس امت میں ایسے اشخاص بھی ہیں جن کا درجہ اللہ کے نزدیک نبوت میں انبیاء سے مل گیا ہے۔'' (ابن عربی) (3)

4۔ ''یاد رکھو کہ مطلق نبوت نہیں اٹھی، صرف شریعت والی نبوت اٹھ گئی ہے۔'' (عبدالوہاب شعرانی) (4)

5۔ ''انبیاء کو تو نبی کا نام دیا گیا ہے اور ہم امتی لقبِ نبوت پاتے ہیں۔ ہم سے نبی کا نام روکا گیا ہے باوجود اس کے کہ حق تعالیٰ ہمیں خلوت میں اپنے اور اپنے رسول کے کلام کے معنی کی خبر دیتا ہے، اور یہ مقام رکھنے والا انسان انبیاء الاولیاء میں سے ہوتا ہے۔'' (عبدالقادر جیلانی) (5)

---

(1) فتوحات مکیہ: جلد ۲، صفحہ ۲۴
(2) فتوحات مکیہ: جلد ۲، صفحہ ۱۰۰
(3) فتوحات مکیہ: جلد ۱، صفحہ ۵۴۵
(4) الیواقیت والجواہر: جلد ۲، صفحہ ۲۷
(5) الیواقیت والجواہر: صفحہ ۴۳، ۴۴

6۔ ''نیکی کی راہ میں جدوجہد کر کہ تجھے امت کے اندر نبوت مل جائے۔'' (جلال الدین رومی) (1)

7۔ ''خاتم الرسول کی بعثت کے بعد آپ کے متبعین کا آپ کی پیروی اور وراثت کے طور پر کمالات نبوت کا حاصل کرنا آپ کے خاتم الرسل ہونے کے منافی نہیں۔'' (مجدد الف ثانی) (2)

8۔ ''بعد آنحضرت کے مجرد کسی نبی کا ہونا محال نہیں بلکہ صاحب شرع جدید ہونا البتہ ممتنع ہے۔'' (مولوی عبدالحی فرنگی محل) (3)

9۔ ''اگر بالفرض آپ کے زمانہ میں یا آپ کے بعد بھی کوئی نبی فرض کیا جائے تو بھی خاتمیت محمد یہ میں فرق نہ آئیگا کیونکہ فخر عالم ﷺ خاتم فقط اس معنی کے نہیں کہ آپ سب سے پچھلے زمانہ کے نبی ہیں (جیسا کہ عوام کا خیال ہے) بلکہ جیسے آپ خاتم زمانی ہیں ویسے ہی آپ خاتم ذاتی اور خاتم رتبی نبی تھے یعنی جسقدر کمالات اور مراتب نبوت ہیں وہ سب آپ کی ذات ستودہ صفات پر ختم ہیں۔ زمانہ نبوت بھی آپ پر ختم ہے، مکان نبوت بھی آپ پر ختم ہے اور مراتب نبوت بھی آپ پر ختم ہیں۔ اور اسی طرح اگر فرض کیجیے **آپ کے زمانے میں بھی اس زمین یا کسی اور زمین میں یا آسمان میں کوئی نبی ہو تو وہ بھی اس وصف نبوت میں آپ ہی کا محتاج ہوگا** اور اس کا سلسلہ نبوت بہر طور آپ پر ختم ہوگا اور کیوں نہ ہو عمل کا سلسلہ علم پر ختم ہوتا ہے جب علم ممکن البشر ہی ختم ہولیا تو پھر سلسلہ علم و عمل کیا چلے۔ غرض اختتام اگر بایں معنی تجویز کیا جاوے جو میں نے عرض کیا تو آپ کا خاتم ہونا انبیاء گزشتہ ہی کی نسبت خاص نہوگا بلکہ **بالفرض آپ کے زمانے میں بھی کہیں اور کوئی نبی ہو جب بھی آپ کا خاتم ہونا بدستور باقی رہتا ہے** مگر جیسے اطلاق خاتم النبیین اسبات کو مقتضی ہے کہ اس لفظ میں کچھ تاویل نہ کیجیے اور علی العموم تمام انبیاء کا خاتم کہیے.....'' (4)

''**اگر بالفرض بعد زمانۂ نبوی صلعم بھی کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہ آئے گا** چہ جائے کہ آپ کے معاصر کسی اور زمین میں یا فرض کیجیے اسی زمین میں کوئی اور نبی تجویز کیا جائے بالجملہ ثبوت اثر مذکور دونا ثبت ہے، معارض و مخالف خاتم النبیین نہیں۔'' (5) (مولوی قاسم نانوتوی)

(1) مثنوی مولانا روم: دفتر چہارم، صفحہ ۱۸۷

(2) مکتوبات: دفتر اوّل، مکتوب نمبر ۳۰۱

(3) دافع الوسواس فی اثر ابن عباسؓ: صفحہ ۱۲

(4) تحذیر الناس: صفحہ ۱۷

(5) تحذیر الناس: صفحہ ۳۴

ے قد بے سایہ ظل کبریا ہے ...... تو اس بے سایہ ظل کا ظل ہے یا غوث (1)

ے اشارہ میں کیا جس نے قمر چاک ...... تو اس مہ کا مہِ کامل ہے یا غوث (2)

ے احد سے احمد اور احمد سے تجھ کو ...... کُن اور سب کُن مکن حاصل ہے یا غوث (3)

ے انجام وے آغازِ رسالت باشد ...... ایں کہ گو ہم تابع عبد القادر (4)

(یعنی عبد القادر جیلانی کے بعد پھر سے آغاز رسالت ہو گا اور وہ نیا رسول بھی شیخ عبد القادر جیلانی کے تابع ہو گا)

(رضاخاں بریلوی)

کتابِ ہٰذا کے گزشتہ مضامین کے مطالعے سے یہ بات واضح ہو گئی ہو گی کہ یہ پرستارانِ مسلک محض دعوائے نبوت پر ہی نہیں ٹھہرے بلکہ دعوائے اُلوہیت میں بھی پیچھے نہیں رہے!



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب نے اپنے اکابرین کا دفاع کرتے ہوئے اس کے مؤلف کو قادیانیوں کا ایجنٹ ظاہر کیا ہے اس لیے قادیانیوں کے کفر اور ان کی دشمنِ اسلام سرگرمیوں سے برأت و بیزاری کا اعلان کرنے کے لیے اس باب کے شروع میں ایک وضاحتی پیرے کا اضافہ کیا گیا ہے۔

مُلّا مجیب نے اپنی کتابِ ناحق میں اپنے اکابرین کو بچانے کے لیے بڑے پاپڑ بیلے ہیں اور ان کے مذکورہ بالا اقوال کی تاویلیں کرتے ہوئے انہیں مستدرک حاکم میں مروی عبد اللہ بن عباس رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا سے منسوب اس قول کی وضاحت قرار دیا ہے کہ سات زمینوں میں اسی طرح نبی آتے رہے اور ان کے لیے بھی ہماری زمین کی طرح آدم و نوح، ابراہیم و عیسیٰ علیہم السلام گزرے ہیں۔

---

(1) حدائق بخشش: حصہ دوم، صفحہ۵

(2) حدائق بخشش: حصہ دوم، صفحہ ۶

(3) حدائق بخشش: حصہ دوم، صفحہ ۷

(4) حدائق بخشش: حصہ دوم، صفحہ ۶۰

اصولِ حدیث کے مبتدی کو یہ بتایا جاتا ہے کہ کسی روایت کی صحت کو جانچنے کے لیے دو چیزیں دیکھی جاتی ہیں: روایت اور درایت۔ روایت اُن راویوں کا سلسلہ ہے جن سے ہوتے ہوئے کوئی حدیث ناقل محدث تک پہنچتی ہے جبکہ درایت وہ وصف ہوتا ہے جو متنِ حدیث کے اندر پایا جاتا ہے جس میں اس کا نصوصِ قرآن وحدیث کے مطابق ہونا، وغیرہ شامل ہوتا ہے۔ اگر حاکم کی یہ محولہ روایت درست بھی ہو جیسا کہ مُلّا مجیب نے لکھا ہے، تب بھی درایتاً یہ باطل ہے کیونکہ قرآن اور صحیح احادیث میں صراحت کے ساتھ بتادیا گیا کہ محمد ﷺ کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا لہٰذا اتنی لفاظی دکھانے کی ضرورت ہی نہ تھی، سیدھی طرح سے کہدیا جاتا کہ یہ اثر باطل ہے۔ لیکن ایسا بالکل نہیں کہ مذکورہ اثر کی وضاحت میں ہی یہ سب کچھ کہا گیا جو اوپر نقل ہوا اور جیسا کہ مُلّا مجیب نے فصوص الحکم کی شرح وغیرہ کے حوالے سے ظاہر کرنے کی کوشش کی ہے۔ "فاضل بریلوی" کے مذکورہ صدر چار اشعار پڑھ کر دیکھ لیں، ایسی کوئی بات نہیں بلکہ صاف طور سے نبی ﷺ کے بعد عبد القادر جیلانی کی نبوت کی بات کی گئی ہے۔ اور پہلے چھے اقوال بھی باربار پڑھ کر دیکھیے صاف الفاظ میں غیر نبی کو مقامِ نبوت ملنے کی بات کی گئی ہے۔ مگر مُلّا مجیب نے منصبِ نبوت کو بھی لغوی اور اصطلاحی طور پر تقسیم کر دیا اور مزعومہ خواب اور مبشرات، کشف و الہام کو مبینہ طور پر "بعض اجزاء وکمالاتِ نبوت" کا نام دے کر صوفیوں کو لغوی اعتبار سے مقام نبوت کا حامل قرار دے دیا! ذٰلِكَ قَوْلُهُمْ بِاَفْوَاهِهِمْ

قرآن و حدیث کا مطالعہ کریں تو مُلّا مجیب کی یہ ساری کارفرمائیاں باطل ٹھہرتی ہیں کیونکہ قرآن کی رُو سے موسیٰ علیہ السلام کی والدہ کو اللہ کی طرف سے الہام ہوا کہ وہ اپنے بیٹے کو دودھ پلائیں، اگر خوف محسوس کریں تو دریا میں ڈال دیں، ہم انہیں واپس تمہاری طرف لوٹا دیں گے (القصص:۷) اور بعد کے واقعات نے ثابت کیا کہ ایسا ہی ہوا، لیکن کسی حدیث میں انہیں لغوی اعتبار سے بھی مقام نبوت یا "بعض اجزاء وکمالات نبوت" کا حامل نہیں قرار دیا گیا۔ عبد اللہ بن زید بن عبد ربہ رضی اللہ عنہ کو خواب میں اذان کے کلمات سکھائے گئے، اس سے پیشتر عمر رضی اللہ عنہ بھی ایسا ہی خواب دیکھ چکے تھے (سنن ابی داؤد: جلد۱، کتاب الصلوٰۃ

باب ۱۷۶ بدأ الاذان، صفحہ ۲۱۲) ؛ نبی ﷺ نے اس درست الہام کی روشنی میں اذان کے لیے انہی کلمات کو کہنے کا حکم دے دیا، لیکن ان میں سے کسی بھی صحابی کو ''بعض اجزاء و کمالات نبوت'' کا حامل نہیں ٹھہرایا گیا؛ عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے فضائل و مناقب میں ان کے وہ فیصلے بھی ہیں جو بعد میں قرآن کا حصہ بن گئے: غزوۂ بدر کے کافر قیدیوں کو قتل کر دینے، ازواج مطہرات کے پردہ کروانے، واقعہ افک کو بہتان قرار دینے، وغیرہ جیسے فاروقی فیصلوں کی تائید نزول وحی کے ذریعے اللہ تبارک و تعالیٰ نے فرمائی مگر ان موافقاتِ ربانی پر بھی کسی نے عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو لغوی اعتبار سے سے بھی مقام نبوت رکھنے والا نہیں کہا، نہ ہی کسی نے انہیں ''نبی الاولیاء'' قرار دیا۔ تو پھر یہ صوفی کیسے جھوٹے اور من گھڑت کشف و الہام کا دعویٰ کر کے لغوی نبوت یا ''بعض اجزاء و کمالات نبوت'' کے حامل بن کر ''انبیاء الاولیاء'' ہو سکتے ہیں؟ شروع باب میں نقل کیے گئے ان صوفیاء کے اقوال پر ایک نظر پھر ڈال لی جائے، خاص کر درجِ ذیل اقوال کہ

> ''انبیاء کو تو نبی کا نام دیا گیا ہے اور ہم امتی لقبِ نبوت پاتے ہیں۔ ہم سے نبی کا نام روکا گیا ہے باوجود اس کے کہ حق تعالیٰ ہمیں خلوت میں اپنے اور اپنے رسول کے کلام کے معنی کی خبر دیتا ہے، اور یہ مقام رکھنے والا انسان انبیاء الاولیاء میں سے ہوتا ہے۔''
> (عبد القادر جیلانی)

> ''نیکی کی راہ میں جدوجہد کر کہ تجھے امت کے اندر نبوت مل جائے۔''
> (جلال الدین رومی)



# اللہ اور خدا

کسی بھی چیز، جگہ یا شخصیت کے نام کو اسم کہتے ہیں۔ اس کی دو قسمیں ہیں: مَعْرِفَه اور نَكِرَه۔ معرفہ خاص نام کو اور نکرہ عام نام کو کہتے ہیں۔ معرفہ کی چھے اقسام ہیں جن میں ایک اسم علم ہے۔ اسم علم کسی کے ذاتی نام کو کہتے ہیں جیسے زید، بکر، خالد وغیرہ۔ مالک کائنات اور سارے جہانوں کے رب کا اسم ذات ''اللہ'' ہے، باقی سارے نام صفاتی ہیں۔ اسم ذات کا ترجمہ نہیں کیا جاتا۔ ایک زبان کے اسمائے علم ہر زبان میں اسی حالت میں رہتے ہیں اور انہیں کسی حال میں بھی تبدیل نہیں کیا جاتا۔ جیسے کسی کا نام اگر اصغر ہو تو اسے دنیا کی ہر زبان میں اصغر ہی کہیں گے۔ ایسا نہیں ہو گا کہ یورپ والے انگریزی میں ترجمہ کر کے اسے '' اسال'' (small) یا ''لٹل'' (little) کہنے لگیں اور وہ ایران جائے تو اسے ''کوتاہ'' یا ''کوچک'' کے نام سے پکارا جائے۔ بالکل اسی طرح لفظ ''اللہ'' کا ترجمہ خدا، گاڈ، بھگوان وغیرہ نہیں ہو سکتا★ مارماڈیوک پکتھال نے عیسائی مذہب چھوڑ کر اسلام قبول کرنے کے بعد قرآن پاک کا انگریزی زبان میں ترجمہ کیا۔ پہلی ہی آیت بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ میں لفظ '' اللہ'' کو انگریزی زبان میں مستعمل ''گاڈ'' (God) نہیں لکھا بلکہ ''اللہ'' (Allah) ہی لکھا اور نیچے حاشیے میں اس کی وضاحت ان الفاظ میں کی:

> "I have retained the word *Allah* throughout, because there is no corresponding word in English. The word *Allah* (the stress is on the last syllable) has neither feminine nor plural, and has never been applied to anything other than the unimaginable Supreme Being. I use the word "God" only where the corresponding word *ilah* is found (1) in the Arabic."

★ یہ وسعت قلبی کی کمی، تنگ نظری، کوتاہ بینی یا کسی لسانی و قومی عصبیت کا مظہر نہیں جیسا کہ بعض لوگ اس کا الزام عائد کرتے ہیں، بلکہ یہ عین تقاضائے ایمانی ہے کہ اس میں مشرکین کے شعار سے بیزاری و لاتعلقی کا اظہار ہے جس کی تفصیل آگے آرہی ہے۔

(1) Holy Quran: English translation by Marmaduke Pickthal, published by Taj Company Limited, Karachi, page-1

''میں نے شروع سے آخر تک لفظ 'اللہ' ہی استعمال کیا ہے کیونکہ انگریزی میں اس کے جوڑ کا کوئی لفظ نہیں۔ لفظ 'اللہ' (آخری حصے پر زور ہے) کا نہ کوئی مؤنث ہے اور نہ ہی جمع، اور ناقابلِ تصور ہستیِ اعلیٰ کے سوا اس کا اطلاق کبھی کسی پر نہیں ہوا ہے۔ میں لفظ 'گاڈ' کو صرف اسی جگہ استعمال کرتا ہوں جہاں عربی میں اس کا متبادل لفظ 'الہٰ' مل جاتا ہے۔''

جیسا کہ پکتھال نے بھی اشارہ کیا ہے، ایک قابلِ توجہ نکتہ یہ بھی ہے کہ لفظ اللہ کی جمع و تانیث بھی نہیں بنائی جاسکتی جبکہ انگریزی لفظ God کے لیے gods اور goddess کی تراکیب بطور جمع اور مؤنث استعمال کی جاتی ہیں۔ اسی طرح فارسی لفظ ''خدا'' کے لیے ''خدائیگان'' اور ''خدایان'' بطور جمع استعمال ہوتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے ننانوے معلوم اسماء حسنیٰ میں لفظ ''خدا'' شامل نہیں۔ اسی طرح ''نماز''، ''روزہ'' اور'' درود'' کے الفاظ استعمال کرنا بھی مناسب نہیں۔★ قدیم عادت کو بدلنا چاہیے اور ان کے لیے وہی الفاظ

---

★ واضح رہے کہ آتش پرست مجوسی، پارسی اپنی عبادت کو فارسی الاصل ہونے پر ''نماز'' ہی کہتے ہیں چنانچہ ٹی وی پر انٹرویو دیتے ہوئے مشہور پارسی رہنما بائرام آواری نے بتایا کہ وہ اپنے دن کا آغاز ''نماز'' سے کرتے ہیں۔ اسی طرح لفظ ''روزہ'' بھی ان کے فارسی لفظ ''روز'' کی ہی ایک شکل ہے۔ اس لیے مسلمانوں کو ان دشمنانِ اسلام کے شعار سے بیزاری ہونی چاہیے اور ان کی شباہت سے گریز کرنا چاہیے۔ مجوسیوں کی سرزمین ایران سے تعلق رکھنے والے حکمرانوں کے طویل تسلط میں یہ ''نماز''، ''روزہ'' کی اصطلاحات برصغیر کے مسلمانوں میں جڑ پکڑ گئیں۔ لفظ ''درود'' فارسی مصدر ''دریدن'' کا مشتق ہے جس کے معنی چیرنا پھاڑنا ہیں۔ چیر پھاڑ کرنے والا خونخوار وحشی ''درندہ'' اسی مصدر سے بنتا ہے۔ لغات میں ''درود'' کو فارسی زبان کا اسم ظاہر کر کے اس کے معنی رحمت و مغفرت کی وہ دعا بتائے جاتے ہیں جو نبی ﷺ کے لیے کی جاتی ہے، لیکن اس کا مصدر نہیں بتایا جاتا، ورنہ اس کا عیب ظاہر ہو جائے۔ کتابِ ہٰذا میں جہاں جہاں یہ فارسی تراکیب مجبوراً استعمال ہوئی ہیں، وہاں ان کے ذریعے قاری کی توجہ ان کی اصل منسوبات کی طرف مبذول کروائی گئی ہے ورنہ اگر ان کے بجائے عربی کی اصل اصطلاحات ہی لکھی جاتیں تو غیر مستعمل اور نامانوس ہونے کی وجہ سے ایک تو قاری کا ذہن لاعلمی کی وجہ سے مدعاہائے اصلیہ کی طرف نہ جاتا اور اور دوسرے یہ کہ عادت بگڑ جانے کی وجہ سے پڑھنے میں ثقل محسوس ہوتا اور عبارت میں بھی وہ روانی و سلاست باقی نہ رہتی۔

استعمال کرنے چاہییں جو قرآن میں آئے ہیں یعنی ”صلوٰۃ“ اور ”صوم“۔ کوئی یہ کہہ سکتا ہے کہ اللہ کے معلوم ناموں میں تو ”رب“، ”ستار“، پروردگار، کردگار، پالن ہار، ایزد وغیرہ جیسے نام بھی نہیں ہیں تو پھر ان کا استعمال بھی ممنوع ہو۔ بے شک یہ نام ان معلوم ننانوے اسمائے حسنیٰ میں شامل نہیں، لیکن یہ نام اللہ کی بے شمار صفات میں سے چند صفات کو ظاہر کرتے ہیں اس لیے ان کا استعمال درست ہے۔ اگرچہ ”خدا“ بھی ”مالک“ کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے لیکن ساتھ ہی اس کے پیچھے مشرکانہ تصور بھی موجود ہے جس کی وجہ سے اس لفظ کے استعمال سے گریز ضروری ہے۔

لفظ ”خدا“ آتش پرست لوگ اپنے خود ساختہ خیر و شر کے دو خداؤں یعنی ”یزداں“ اور ”اہرمن“ کے لیے استعمال کرتے تھے۔ نبی ﷺ کی ساری زندگی اور خلفائے راشدین کے پورے دور میں یہ لفظ کہیں استعمال نہیں ہوا۔ کسی بھی حدیث یا آیت میں یہ لفظ موجود نہیں، بلکہ عربی ادب کا پورا ذخیرہ اس لفظ سے خالی ہے۔ یہ لفظ ایرانی آتش پرستوں کے باطل تصورات کا مظہر ہے۔ مزید یہ کہ دیسی عیسائی اس لفظ کو بطور ضد ”اللہ“ کی جگہ استعمال کرتے ہیں۔ بائبل کے اردو اور دیسی زبانوں میں کیے گئے تراجم پڑھ لیں، کہیں بھی لفظ ”اللہ“ لکھا نہیں ملے گا بلکہ ”خدا“ ہی ملے گا۔ اردو زبان میں تمام عیسائی لٹریچر میں ”خدا“ اور ”خداوند“ ہی لکھا جاتا ہے۔ اور ستم یہ ہے کہ یہ لوگ یہ الفاظ عیسیٰ علیہ السلام کے لیے بھی استعمال کرتے ہیں۔ ایمان کا تقاضا ہے کہ مسلمان اس لفظ ”خدا“ سے مشرکانہ نسبت رکھنے کی وجہ سے گریز کریں، مگر مسلک پرستوں کی ہر تحریر اور ہر محفل میں یہ لفظ بکثرت استعمال ہوتا ہے، اور اگر کوئی نکیر کی جائے تو اس کے استعمال کے درست ہونے پر اصرار کیا جاتا ہے۔ یوسف لدھیانوی صاحب اور ان کے جانشین سعید جلالپوری صاحب نے کئی دفعہ اپنے ہفتہ واری کالم میں اس کو صحیح قرار دیا۔ کیسا اثر ہے مجوسیت و نصرانیت کا ان لوگوں پر! اور کس قدر حیرت کا مقام ہے کہ بڑے بڑے مفکرین و مفسرین اس بنیادی نکتے سے ناآشنا رہے جبکہ ایک نو مسلم محمد مارماڈیوک نے اس حقیقت کو پالیا اور اس نے اپنے ترجمۂ قرآن کا آغاز اسی نکتے کی وضاحت سے کیا!

اللہ رب العزت ارشاد فرماتا ہے کہ

وَ لِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا ۪ وَ ذَرُوا الَّذِیْنَ یُلْحِدُوْنَ فِیْۤ اَسْمَآىٕهٖ ؕ سَیُجْزَوْنَ مَا كَانُوْا یَعْمَلُوْنَ ﴿۱۸۰﴾ (الاعراف:۱۸۰)

” اللہ کے لیے ہیں سب اسماء حسنیٰ سو اس کو انہی ناموں سے پکارو اور ان لوگوں کو چھوڑ دو جو اس کے ناموں میں الحاد (کج روی) اختیار کرتے ہیں۔ ان کو اس کی سزا مل کر رہے گی۔“

---

کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب اور مُلّا تونسوی نے اپنی کتابوں میں اپنے اکابرین کا دفاع کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ کے لیے لفظ ”خدا“ استعمال کرنا بالکل جائز لکھا ہے۔ مُلّا تونسوی تو چونکہ ہم سے باپ مارے کا بیر رکھتے ہیں اس لیے کسی مقام پر اپنے غیظ و غضب کا اظہار کیے بغیر نہیں رہتے۔ چنانچہ اس باب کے مندرجات کو انہوں نے فضول اور غلو قرار دیا ہے۔ ان مولویوں نے مغالطہ آرائی کرتے ہوئے لفظ ”خدا“ کے لیے لکھا ہے کہ یہ ”اللہ“ کا اسم ذاتی نہیں ہے بلکہ اسم صفت ”مالک“ کا فارسی ترجمہ ہے۔ فارسی کی حد تک تو یہ درست ہے کہ مالک مکان کو خدائے خانہ، بادشاہ اور خاوند کو خدائے مجازی یا خداوند مجازی کہتے ہیں لیکن اردو کے لحاظ سے ایسا نہیں ہے جس میں یہ لفظ ہمیشہ ”اللہ“ کی جگہ استعمال ہوتا ہے۔ راقم کے پاس اردو اور انگریزی کے علاوہ بیروت کی مطبوعہ عربی زبان کی بائبل بھی ہے، عربی کی بائبل میں لفظ ”اللہ“ کو انگریزی بائبل میں گاڈ لکھا گیا ہے اور اردو میں اس کا ترجمہ ”خدا“ کیا گیا ہے۔ فتح محمد جالندھری دیوبندی کا ترجمۂ قرآن ”فتح الحمید“ پڑھ لیں، قرآن میں جہاں جہاں لفظ ”اللہ“ آیا ہے، انہوں نے اس کا ترجمہ ”خدا“ ہی کیا ہے اور جس جس جگہ اسم صفت ”مالک“ آیا ہے، اس کا ترجمہ مالک ہی کیا ہے، خدا نہیں کیا مثلاً قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ (آل عمران ۲۶) کا ترجمہ اس طرح کیا ہے: ”<u>**کہو کہ اے خدا (اے) بادشاہی کے مالک**</u>“ یعنی ”اللّٰه“ کا ترجمہ ”خدا“ اور ”مٰلك“ کا ترجمہ ”مالک“ ہی کیا ہے۔ آخر یہ مسلک پرست اس بات کو کیوں نظر انداز کر دیتے ہیں کہ اس فارسی لفظ کو ایرانی آتش پرست اپنے خود ساختہ خدائے خیر اور خدائے شر کے لیے استعمال کرتے ہیں۔ ان آتش پرستوں کی نقل کرتے ہوئے ان مسلک پرستوں کو کوئی گناہ کیوں نظر نہیں آتا حالانکہ ایرانی شیعہ مذہب سے حدّ درجہ بغض و عناد بھی رکھتے ہیں؟

# علماء کو مولانا کہنا

مولیٰ عربی زبان کا لفظ ہے جس کے معنی آقا، کارساز، مددگار اور رب وغیرہ کے ہیں۔ آزاد کردہ غلام کے لیے بھی لفظ مولیٰ استعمال ہوتا ہے، جیسے سالم مولیٰ ابی حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔ اور اسی معنی میں نبی ﷺ نے زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا:

اَنْتَ اَخُوْنَا وَمَوْلَانَا "تم ہمارے بھائی اور مولیٰ ہو۔" (1)

مؤخر الذکر کو چھوڑ کر اس لفظ کے باقی سارے معنی و مفہوم صرف اللہ ہی کے لائق ہیں اور اس کے بندوں کو ان ناموں سے پکارنا شرک ہے۔ قرآن میں بھی مولیٰ ان ہی معنوں میں اللہ نے اپنے لیے استعمال کیا ہے:

اَنْتَ مَوْلٰنَا (البقرہ:۲۸۶) "(اے اللہ) تو ہی ہمارا مولیٰ (رب) ہے۔"

بَلِ اللّٰهُ مَوْلٰكُمْ ۚ وَهُوَ خَيْرُ النّٰصِرِيْنَ (آل عمران:۱۵۰)

"اللہ ہی تمہارا مولیٰ (مددگار) ہے، اور وہ سب سے اچھا مدد کرنے والا ہے۔"

هُوَ مَوْلٰنَا (التوبہ:۵۱) "وہ (اللہ) ہی ہمارا مولیٰ (کارساز) ہے۔"

فَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ مَوْلٰكُمْ (الانفال:۴۰) "پس جان لو کہ اللہ ہی تمہارا مولیٰ ہے"

نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ (الانفال: ۴۰/ الحج ۷۸)

"وہ (اللہ) بہترین مولیٰ (مالک) اور بہترین مددگار ہے۔"

هُنَالِكَ تَبْلُوْا كُلُّ نَفْسٍ مَّآ اَسْلَفَتْ وَرُدُّوْٓا اِلَى اللّٰهِ مَوْلٰىهُمُ الْحَقِّ (یونس:۳۰)

"وہاں (آخرت میں) ہر شخص اپنے اعمال کی آزمائش کرلے گا جو اس نے آگے بھیجے ہوں گے، اور وہ اللہ کی طرف لوٹائے جائیں گے جو ان کا حقیقی مولیٰ ہے"

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب المغازی، باب ۴۱۵، عمرۃ القضا، صفحہ ۶۷۲

ثُمَّ رُدُّوْٓا اِلَى اللّٰهِ مَوْلٰىهُمُ الْحَقِّ (الانعام: ۶۲)
"پھر وہ سب اللہ کی طرف لوٹائے جائیں گے جو ان کا حقیقی مولیٰ ہے۔"

ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ مَوْلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَاَنَّ الْكٰفِرِيْنَ لَا مَوْلٰى لَهُمْ (محمد:۱۱)
"اور یہ اس لیے کہ بے شک اللہ مومنین کا مولیٰ ہے، اور کافروں کا کوئی مولیٰ (مددگار) نہیں۔"

وَاللّٰهُ مَوْلٰىكُمْ (التحریم: ۲) "اور اللہ ہی تمہارا مولیٰ (مالک) ہے۔"

فَاِنَّ اللّٰهَ هُوَ مَوْلٰىهُ (التحریم: ۴) "تو بے شک اللہ ہی اُس کا مولیٰ (حامی وکارساز) ہے۔"

حدیث میں بھی مولیٰ کے یہی معنی ہیں۔ غزوۂ احد کے دن کفار بڑے فخر سے کہہ رہے تھے: لَنَا عُزّٰى وَلَا عُزّٰى لَكُمْ یعنی ہمارے لیے عُزّیٰ★ ہے اور تمہارے لیے عُزّیٰ نہیں ہے۔ اس پر نبی ﷺ نے صحابہ رضی اللہ عنہم کو حکم دیا کہ وہ کہیں: اَللّٰهُ مَوْلَانَا وَلَا مَوْلٰى لَكُمْ یعنی اللہ ہمارا مولیٰ ہے اور تمہارا کوئی مولیٰ نہیں۔[1] اللہ کے رسول ﷺ نے اللہ کے سوا کسی دوسرے کو مولیٰ کہنے سے منع فرمایا ہے جیسا کہ مسلم نے روایت کیا:

لَا يَقُلِ الْعَبْدُ لِسَيِّدِهِ مَوْلَايَ .......... فَاِنَّ مَوْلَاكُمُ اللّٰهُ
"غلام اپنے آقا کو مولیٰ نہ کہے......... کیونکہ تمہارا مولیٰ اللہ ہے۔"[2]

لیکن مسلک پرست یہی لفظ مولیٰ جمع متکلم کی ضمیر متصل "نا" لگا کر بترکیب "مولانا" یا"مولٰینا" اپنے علماء کے لیے عام استعمال کرتے ہیں، اور اس کو برا سمجھنے کا سوچ بھی نہیں سکتے، بلکہ جو ایسا نہ کہے الٹا اسے بُرا سمجھتے ہیں۔ ہمارے ایک ساتھی نے خود سنا کہ تبلیغ والوں کے اکابرین میں سے ایک صاحب نے علماء کی تعظیم و تکریم پر زور دیتے ہوئے فرمایا کہ ارشاد نبوی ﷺ ہے کہ جو ہمارے بڑوں کا احترام نہ کرے، چھوٹوں پر شفقت نہ کرے اور علمائے دین کی قدر نہ کرے وہ ہم میں سے نہیں۔ اس کے بعد جناب موصوف نے علماء کی بے ادبی سے متنبہ کیا اور اس کی مثال دیتے ہوئے بتایا کہ جس نے انہیں مولانا کے بجائے مولوی کہا تو

---

★ یہ ان کا ایک بڑا بت تھا۔

(1) صحیح بخاری: جلد۲، کتاب المغازی، باب ۴۸۴ غزوۃ احد، صفحہ ۵۸۷

(2) صحیح مسلم: جلد۵، کتاب قتل الحیات، باب حکم اطلاق لفظۃ العبد والامۃ والمولیٰ والسید، صفحہ ۴

اس نے ان کی بے ادبی کی، کیونکہ مولوی کہنا سوئے ادب ہے۔ جب ان لوگوں نے قرآن و حدیث کے مقابلے میں اپنے اکابرین کی بات کو ترجیح دے کر اپنے علماء و مشائخ کو اللہ کے مقابلے میں رب بنالیا★ تو ضروری تھا کہ ان کو رب والے خطابات سے بھی نوازا جاتا، چنانچہ اسی لیے انہیں مولانا یا مولٰینا لکھا اور پکارا جاتا ہے!

ممکن ہے کہ اپنی علمیت پر نازاں، یہ لوگ اس تشریح کو تنقید و تنقیص کا نشانہ بنائیں اور مذکور ما قبل سورۃ التحریم کی آیت

وَاِنْ تَظٰهَرَا عَلَيْهِ فَاِنَّ اللّٰهَ هُوَ مَوْلٰىهُ وَجِبْرِيْلُ وَصَالِحُ الْمُؤْمِنِيْنَ ۚ وَالْمَلٰٓئِكَةُ بَعْدَ ذٰلِكَ ظَهِيْرٌ (التحریم:۴)

''اور اگر پیغمبر (کی ایذا) پر باہم اعانت کرو گی تو اللہ اور جبریل اور نیک کردار مسلمان ان کے حامی (اور دوست دار ہیں) اور ان کے علاوہ (اور) فرشتے بھی مددگار ہیں۔''

[ترجمہ ان مسلک پرستوں کے موقف کی رعایت سے ان کے اپنے ترجمے فتح الحمید سے لیا گیا ہے]

کو بنیاد بنا کر کہیں کہ مولیٰ کے معنی دوست بھی ہیں اور ہم اپنے علماء کو انہی معنوں میں اس لفظ سے مخاطب کرتے ہیں۔ حیرت ہے کہ برسوں مدرسوں میں صرف و نحو کی گتھیاں سلجھانے، عربی قواعد پڑھنے پڑھانے میں عمریں کھپا دینے والوں نے عربی گرامر سے ثابتہ اس آسان سی بات پر غور نہیں کیا کہ اس آیت میں ''مولیٰ'' یعنی مالک صرف اللہ تعالیٰ کو کہا گیا ہے اور باقی تین یعنی جبرئیل، فرشتے اور صالح مؤمنین صرف مددگار ہیں۔ اس آیت کی نحوی ترکیب یہی ثابت کرتی ہے ورنہ اگر جبرئیل اور نیک مؤمنین بھی اس ولایت میں شامل ہوتے تو پھر نحوی اعتبار سے حرف مشبہ بالفعل ''اِنَّ'' اپنے قاعدے کے مطابق اپنے اسم ''اَللّٰهَ'' کے ساتھ ساتھ ان اسماء کو بھی نصب دیتا اور جملۂ اسمیہ کے اصول کے تحت منصوب ہونے کے بعد تینوں کی ایک ہی اعرابی حالت واقع ہوتی اور مبتداء و خبر کے اصول کے تحت تینوں کی ایک ہی خبر ہوتی لیکن اصل آیت میں یہ اسم ''اَللّٰهَ'' کی طرح منصوب نہیں بلکہ مرفوع واقع ہوئے ہیں اور اگلے مرفوع اسم ''وَ الْمَلٰٓئِكَةُ'' کے ساتھ معطوف

★ سورۃ التوبہ: ۱۳

ہو کر یکساں اعرابی حالت کی مابعد خبر میں داخل ہیں اس طرح جو خبر ملائکہ سے متعلق ہے وہی ان کی بھی ہے یعنی یہ سب نبی ﷺ کے مدد گار ہیں، مولیٰ نہیں، مولیٰ تو صرف اللہ ہی ہے۔

امید ہے کہ ہمارے مخاطب مولویان تو اس کو سمجھ ہی گئے ہوں گے، عام قارئین کو آسان الفاظ میں یہ بتانا مقصود ہے کہ هُوَ مَوْلٰه، (وہ مولیٰ ہے) خبر ہے اور اس کا اسم فَاِنَّ اللّٰهَ (بیشک اللہ) ہے اور بَعْدَ ذٰلِكَ ظَهِيْرٌ (اس کے بعد مدد گار ہیں) ایک دوسری خبر ہے اور اس کا مبتداء وَجِبْرِيْلُ وَ صَالِحُ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ (جبریل، صالح مؤمنین اور فرشتے) ہے اگر یہ دو کے بجائے ایک ہی خبر ہوتی تو پھر قواعد کی رو سے اس خبر کے تمام اسم ایک ہی اعرابی حالت میں ہوتے اور ایسا نہ ہوتا کہ کوئی مفتوح یعنی زبر کے ساتھ اور کوئی مضموم یعنی پیش کے ساتھ ہو؛ اِنَّ کا اثر جیسا کہ اسم اَللّٰهُ پر پڑا ہے کہ اُس کو نصب دے کر اَللّٰهَ کر دیا ہے، باقی تینوں اسماء کو بھی اسی طرح نصب دیتا اور انہیں وَجِبْرِيْلُ وَ صَالِحُ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ کے بجائے وَجِبْرِيْلَ وَ صَالِحَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمَلٰٓئِكَةَ کر دیتا لیکن چونکہ ایسا نہیں ہے اس لیے ثابت ہوا کہ مولیٰ ہونے کی خبر صرف اسم اللہ کے ساتھ ہے باقی تین اسماء یعنی جبریل، صالح مؤمنین اور فرشتوں کے ساتھ نہیں اور ان کی خبر دوسری ہے یعنی وہ مدد گار ہیں، مولیٰ نہیں۔ اس بات کو قرآن کی اُس آیت کی مثال سے سمجھا جا سکتا ہے جس میں وضوء کا طریقہ سکھایا گیا ہے۔ سورۂ مائدہ میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا قُمْتُمْ اِلَى الصَّلٰوةِ فَاغْسِلُوْا وُجُوْهَكُمْ وَاَيْدِيَكُمْ اِلَى الْمَرَافِقِ وَامْسَحُوْا بِرُءُوْسِكُمْ وَاَرْجُلَكُمْ اِلَى الْكَعْبَيْنِ (المائدۃ:٦)

”اے ایمان والو! جب تم صلوٰۃ کے لیے کھڑے ہو تو اپنے چہروں کو دھو لیا کرو اور ہاتھوں کو کہنیوں تک اور سروں کا مسح کر لیا کرو اور پیروں کو ٹخنوں تک دھو لیا کرو......“

مذکورہ آیت سے پتہ چلا کہ مغسولات تین ہیں: چہرہ، ہاتھ کہنیوں تک اور پیر ٹخنوں تک اور مسح صرف سر کا کرنا ہے۔ اس کا ثبوت یہ ہے کہ فَاغْسِلُوْا کے امر کا اثر وُجُوْهَكُمْ، اَيْدِيَكُمْ اور اَرْجُلَكُمْ پر پڑنے سے یہ تینوں منصوب ہو کر مفتوح یعنی حالتِ زبر میں وُجُوْهَكُمْ، اَيْدِيَكُمْ اور اَرْجُلَكُمْ ہو گئے اور سر پر اس کا کوئی اثر نہیں پڑا

اور وہ وَامْسَحُوْا کے امر سے حرف جر ''ب'' آنے کی وجہ سے حالت جرّی میں مکسور یعنی زیر کے ساتھ بِرُءُوْسِكُمْ آیا ہے ورنہ حرفِ جر کے بغیر یہ رُءُوْسُكُمْ تھا؛ اور وَامْسَحُوْا کے امر کا کوئی اثر پیروں پر نہیں پڑا اور نہ اگر سر کے مسح کی طرح بغیر موزوں کے پیروں پر بھی مسح کیا جاتا جیسا کہ شیعہ مسلک پرست کرتے ہیں تو پھر یہ خبر مرکب ہو جاتی اور عربی قواعد کے مطابق حرفِ جر اس خبر میں آنے والے ہر اسم کو جر دے دیتا [جیسا کہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ میں اللّٰهُ ، الرّحمٰنُ ، الرّحیمُ تینوں اسم کو دیا ہے] اور اَرْجُلَكُمْ بھی اَرْجُلِكُمْ ہو جاتا لیکن چونکہ ایسا نہیں ہے اس لیے پیروں کے ساتھ بھی وہی عمل کیا جائے گا جو اَرْجُلَكُمْ کی ہی اعرابی حالت میں واقع ہونے والے دوسرے دو اسم وُجُوْهَكُمْ اور اَيْدِيَكُمْ کے ساتھ کیا جاتا ہے یعنی پیروں کو بھی چہرے اور ہاتھوں کی طرح دھویا جائے گا اور بغیر موزوں کے ان کا مسح نہیں کیا جائے گا، مسح صرف سر کا ہو گا۔ امید ہے وضوء کی اس مثال سے سورۂ تحریم کے لفظ ''مولیٰ'' کے اطلاق کی بھی وضاحت ہو گئی ہو گی۔

یہ بات بھی قابل غور ہے کہ اگر مولانا بمعنی دوست استعمال ہوتا ہے تو پھر یہ لفظ صرف علماء ہی کے لیے کیوں مخصوص ہو؟ کیا دوسرے لوگ دوست نہیں ہو سکتے ؟ ان کی یہ تاویل قطعاً باطل ہے کیونکہ عوام الناس جنہیں دین کا شعور نہیں وہ تو ہر داڑھی ٹوپی والے کو مولانا کہدیتے ہیں، لیکن جو لوگ کسی مسلک سے وابستہ ہوں اور اپنے زعم میں دین کی سمجھ بھی رکھتے ہوں تو وہ مولانا صرف ان ہی لوگوں کو کہتے ہیں جنہیں وہ ''عالم دین'' سمجھتے ہیں۔ اور یہ نام نہاد علماء دین تو اس لفظ کے استعمال میں اس قدر غلو کرتے ہیں کہ جس شخص نے کسی مسلکی مدرسے میں سات آٹھ سال درس نظامی پڑھ کر سند فراغ حاصل نہ کی ہو اسے یہ ہر گز مولانا نہیں کہتے، اور ان کے نزدیک تو کسی کے نام کے ساتھ مولانا کا سابقہ اسکے عالم ہونے کی پہچان ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں کتنے بڑے بڑے علماء تھے، کیا انہوں نے کبھی کسی عالم کے لیے مولانا کا لفظ استعمال کیا ؟ کیا وہ علم دوست نہیں تھے یا اپنے ساتھیوں پر مہربان نہ تھے ؟

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ یہاں اس بات کی وضاحت کر دی جائے کہ اللہ کے بجائے اس کے بندوں کو مولیٰ کہنے والے لوگ اپنے باطل استدلال کے لیے ترمذی کی یہ حدیث پیش کر دیتے ہیں کہ نبی ﷺ نے فرمایا:

مَنْ كُنْتُ مَوْلَاهُ فَعَلِيٌّ مَوْلَاهُ

"جس کا میں مولیٰ ہوں تو علی بھی اس کے مولیٰ ہیں۔" (1)

اور کہتے ہیں کہ دیکھو مولیٰ کے معنی دوست کے بھی ہیں اور نبی ﷺ نے ان ہی معنی میں خود کو اور علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو مولیٰ کہا۔ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو الوہی صفات سے متصف کر کے مولا علی مولا علی اور "مولا سلامت رکھے یا علی مدد کہنے والوں کو" جیسی پکاریں لگانے والے شیعہ مسلک پرست بھی اس روایت کو بطور استدلال پیش کر دیتے ہیں حالانکہ یہ روایت ہی درست نہیں، چنانچہ اس کو دلیل نہیں بنایا جاسکتا۔ نیز یہ بات بھی قابل توجہ ہے کہ اگر یہ لفظ دوست کے معنوں میں ہو تو صرف علماء ہی کے لیے کیوں؟ کیا دوسرا کوئی دوست نہیں؟

ایک قابل توجہ تشریح اس مذکورہ روایت کی یہ بیان کی جاتی ہے کہ ابوطالب کی مفلسی، کثرتِ عیال اور عسرتِ حال کی وجہ سے علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی پرورش نبی ﷺ کے گھر ہوئی جس کی وجہ سے لوگ انہیں نبی ﷺ کا مولیٰ یعنی غلام یا آزاد کردہ غلام سمجھنے لگے۔ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے جب نبی ﷺ نے علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نکاح کی رضامندی معلوم کی تو انہوں نے اس خدشے کا اظہار کیا کہ لوگ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو آپ ﷺ کا غلام سمجھتے ہیں اس لیے غلام سے نکاح کرنے پر شاید کچھ باتیں بنیں۔ اس خدشے کو ردّ کرنے کے لیے نبی ﷺ نے فرمایا کہ

---

(1) جامع ترمذی، جلد ۲، ابواب المناقب، باب مناقب علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، صفحہ ۲۷۷۔ "حضرت علامہ ڈاکٹر پروفیسر طاہر القادری" صاحب نے تو اس ولایت کو ثابت کرنے کے لیے ایک ضخیم کتاب ہی لکھ ڈالی ہے جس میں ضعیف روایات کی بھرمار کر کے استدلال کیا گیا ہے۔

## مَنْ كُنْتُ مَوْلَاهُ فَعَلِيٌّ مَوْلَاهُ

''جس کا میں مولیٰ ہوں تو علی بھی اس کے مولیٰ ہیں۔''

یعنی جس کا میں غلام ہوں، علی بھی اسی کے غلام ہیں، میری طرح وہ بھی اللہ کے بندے ہیں۔ تو جہاں اور جس مقام پر بھی یہ الفاظ بولے گئے، ان کا یہی مطلب تھا کہ علی میرے غلام نہیں ہیں بلکہ یہ بھی میری طرح اللہ ہی کے غلام ہیں، جس کا میں غلام ہوں، اُسی کے علی بھی غلام۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالحق والصواب



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب اور مُلّا تونسوی نے اپنی کتابوں میں اُن آیات اور احادیث سے استدلال کرتے ہوئے جن میں غیر اللہ کے لیے ''سید'' اور مختلف معانی میں ''مولیٰ'' کے الفاظ استعمال ہوئے ہیں، یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ ان کا استعمال اللہ کے سوا دوسروں کے لیے بھی جائز ہے ورنہ اگر یہ شرک ہو تو پھر اس شرک کے مرتکب اللہ اور اس کے رسول بھی ٹھہریں گے۔ (معاذ اللہ) ان سے پہلے ''فضائلِ درود'' میں نبی ﷺ پر صلوٰۃ و سلام کے الفاظ میں ''سیدنا و مولٰنا'' کے جواز میں زکریا کاندھلوی صاحب نے اسی طرح کی تقریر کی ہے جسے مُلّا تونسوی نے بھی نقل کیا ہے، اور اس میں دعویٰ کیا ہے کہ اللہ اور غیر اللہ دونوں کے لیے یہ الفاظ استعمال ہوتے ہیں مگر اللہ کے لیے کامل اور اکمل معنوں میں جبکہ غیر اللہ کے لیے دوسرے معنوں میں اور مثال اس کی رؤف رحیم کی دی ہے جو اللہ اور نبی ﷺ دونوں کے لیے قرآن میں استعمال ہوا ہے۔ (مُلّا تونسوی نے صفحہ ۳۷۴ پر سورہ البینہ کا حوالہ دیا ہے جو کہ غلط ہے۔ مذکورہ الفاظ سورہ توبہ کی آیت ۱۲۸ میں آئے ہیں۔ اسی طرح مُلّا مجیب نے صفحہ ۳۲۷ پر بخاری کے حوالے سے ''اسلام یا مسلک پرستی'' کی عبارت نقل کرتے ہوئے نبی ﷺ کے فرمان: انت اخونا و مولانا کے لیے صحابی کا نام ''زید بن خارجہؓ'' لکھا ہے حالانکہ ہر دو جگہ پر زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ لکھا ہوا ہے۔)

مُلاّ مجیب نے تو خیر اپنے انداز میں گفتگو کی ہے لیکن مُلاّ تونسوی نے بازاری پن کی حد کرتے ہوئے کتابِ ہٰذا کے مصنف کا ''روحانی باپ'' بھی تلاش کر لیا۔ یا تو کسی نسلی سقم کی وجہ سے مولوی صاحب کا خاندانی پس منظر ہی کچھ اس طرح کا ہے یا پھر ان کی تربیت ہی ایسی کی گئی ہے کہ تمیز، تہذیب، ادب، وغیرہ سے بالکل تہی داماں ہیں۔ یا پھر مدرسوں کی طویل حرام خوری، چندوں اور عطیوں کی چکا چوند، صدقات، خیرات، زکوٰۃ، فدیات کی ریل پیل نے ان کے اندر سے حیاو شرم کا مادّہ ختم کر کے بے غیرتی اور بے شرمی بھر دی ہے۔ اور یہ بھی ممکن ہے کہ یہ ''جوہر'' انہیں اپنے ''روحانی باپ'' رضا خاں بریلوی سے وراثت میں ملے ہوں جن کی زبان میں یہ گفتگو کرتے ہیں، جن کے انداز میں یہ دلائل دیتے ہیں اور جو اپنے حریف دیوبندیوں پر انہی کی طرح بہت متشدد تھے۔

ان مولویوں نے مذکورہ آیات و احادیث سے محدود اور متعینہ معنوں میں ان الفاظ کا جواز کشید کرنے کی سعی تو کر دیکھی لیکن ایک بھی حدیث ایسی پیش نہ کر سکے جس سے یہ ثابت ہو سکے کہ جس طرح آج یہ مسلک پرست بلا کسی استثنٰی اپنے ہر ہر مولوی کو ''مولانا'' کہتے ہیں، صحابہ، تابعین یا تبع تابعین بھی اسی طرح سے یہ لفظ استعمال کرتے تھے۔ مگر چونکہ مُلاّ تونسوی سے تو شیطان کی گاڑھی چھنتی ہے اس لیے یہاں بھی اس نے انہیں فنکارانہ داؤ سجھایا کیونکہ يُوْحِيْ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ زُخْرُفَ الْقَوْلِ غُرُوْرًا لٰہذا بڑی ڈھٹائی سے کہتے ہیں کہ

''لغتِ عرب کے لحاظ سے لفظ مولا، ادنیٰ سے اعلیٰ کے لیے بولا جا سکتا ہے لیکن ہمارے عرف میں مولانا کا لفظ علماء دین پر اتنی کثرت سے استعمال ہوا ہے کہ ان کے ساتھ مختص ہو گیا ہے حتیٰ کہ جب کسی شخص کے لیے مولانا کا لفظ بولا جاتا ہے تو ذہن فوراً اس طرف چلا جاتا ہے کہ وہ عالم دین ہوگا تو یہ ہمارا عرف ہے کہ غیر عالم کیلئے مولانا استعمال نہیں ہوتا جیسا کہ علیہ السلام حضرات انبیاء کیلئے کہتے، رضی اللہ عنہ صحابہ کے لئے اور رحمۃ اللہ علیہ بزرگان دین کے لئے مختص ہے۔ اسی طرح عرفاً مولانا، علماء کے لئے مختص ہو چکا ہے۔ شرعاً اور لغۃً کسی عالم کے لئے مولانا کے لفظ کی ممانعت نہیں ہے۔ **<u>جبکہ مسعودیوں نے ''رضی اللہ عنہ'' کا کلمہ صرف کیپٹن مسعود الدین کے لئے مخصوص کر رکھا ہے</u>**، حالانکہ ہر مسلمان کے لئے یہ دعائیہ کلمہ استعمال کیا جا سکتا ہے۔'' (صفحہ ۳۹۱)

فرمان رسول ﷺ : اِذَا لَمْ تَسْتَحِیْ فَاصْنِعْ مَا شِئْتَ "جب تم میں حیانہ رہے تو جو چاہے کرو" کا اطلاق مُلاّ تونسوی پر پوری طرح سے ہوتا نظر آتا ہے۔ واللہ ہمیں اندازہ نہیں تھا کہ شیطان مسلک پرستوں کو اتنا جری اور بے باک بنا دیتا ہے کہ حیاء و شرم سے بالکل عاری کر دیتا ہے۔ قرآن اور احادیثِ صحیحہ، آثار و تعاملِ صحابہ رضی اللہ عنہم کے ہوتے ہوئے کسی "عرف" کی کیا حیثیت ہے! خود کو مَا اَنَا عَلَیْهِ وَ اَصْحَابِیْ کا مصداق قرار دے کر نبی ﷺ اور صحابہ رضی اللہ عنہم کے راستے پر چلنے کے دعویداروں کے لیے کیا نبی ﷺ اور صحابہ رضی اللہ عنہم کا عمل قابل تقلید نمونہ نہیں کہ اس کی مخالفت کرتے ہوئے اور اکابر پرستی کی تمام حدود سے تجاوز کر کے انہوں نے اپنے علماء کے لیے یہ لفظ "مولانا" مختص کر لیا ہے؟

اِنْ هِیَ اِلَّاۤ اَسْمَآءٌ سَمَّیْتُمُوْهَاۤ اَنْتُمْ وَ اٰبَآؤُكُمْ مَّاۤ اَنْزَلَ اللّٰهُ بِهَا مِنْ سُلْطٰنٍ ؕ اِنْ یَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ وَمَا تَهْوَی الْاَنْفُسُ ۚ وَلَقَدْ جَآءَهُمْ مِّنْ رَّبِّهِمُ الْهُدٰی (النجم:۲۳)

"یہ صرف چند نام ہیں جو تم نے اور تمہارے باپ داداؤں نے انہیں دے رکھے ہیں، اللہ نے تو ان کی کوئی سند نازل نہیں کی، یہ لوگ محض ظن (فاسد) اور خواہشات نفس کے پیچھے چل رہے ہیں، حالانکہ ان کے رب کی طرف سے ان کے پاس ہدایت آچکی ہے۔"

اور یہ بات قابل غور ہے کہ علیہ السلام، رضی اللہ عنہ، رحمۃ اللہ علیہ جیسے دعائیہ کلمات کا بالترتیب انبیاء، صحابہ اور اولیاء کے لیے مخصوص ہونا قرآن و حدیث کا حکم نہیں؛ یہ صرف نبی غیر نبی، صحابی غیر صحابی وغیرہ میں تمیز پیدا کرنے کے لیے استعمال ہوتے ہیں ورنہ التحیات کے کلمے: اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَ عَلٰی عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِیْنَ کی رو سے اللہ کے ہر مومن صالح بندے کے لیے علیہ السلام کے دعائیہ الفاظ استعمال کیے جاسکتے ہیں (شیعوں کی طرح اس میں صرف خاندان علی رضی اللہ عنہ کی تخصیص نہیں) اور اسی طرح قرآن کی آیت:

رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَ رَضُوْا عَنْهُ ذٰلِكَ لِمَنْ خَشِیَ رَبَّهٗ (البینۃ:۸)

"اللہ تعالیٰ ان (مومنین صالحین) سے راضی ہوا اور وہ اُس سے راضی ہوئے؛ یہ (رضا) ہر اس شخص کے لیے ہے جو اپنے رب سے ڈرا"

کے مطابق رضی اللہ عنہ کے الفاظ اللہ سے ڈرنے والے ہر ایماندار نیک بندے کے لیے استعمال کیسے جا سکتے ہیں۔ یہ مُلّا تونسوی کا بہتان ہے جو اس نے ڈاکٹر مسعودالدین عثمانی کی دعوت کو لے کر چلنے والوں کو اپنی اس کالی کتاب میں ہر جگہ ''مسعودی'' اور ''عثمانی'' لکھا ہے؛ یہ اِس کا خُبثِ باطن ہے جو جگہ جگہ ظاہر ہو جاتا ہے۔

اور یہ تو بدباطنی کی انتہا ہے جو اس مولوی نے ہم پر یہ تہمت لگائی ہے کہ ''رضی اللہ عنہ'' کا کلمہ ہم نے صرف ڈاکٹر عثمانی کے لیے مخصوص کر رکھا ہے۔ ہم نے اپنے لٹریچر میں آج تک کبھی ڈاکٹر صاحب کے نام کے ساتھ یہ دعائیہ کلمہ نہیں لکھا۔ آخرت کی جواب طلبی سے بے خوف اس مولوی میں اگر ذرّہ برابر بھی خوفِ الٰہی موجود ہو یا شرم وحیاء کی کوئی ادنیٰ سی رمق باقی بچی ہو تو وہ یہ بہتان لگانے پر اللہ سے توبہ کرے ورنہ وہ جگہ دکھائے جہاں ہم نے یہ الفاظ ڈاکٹر صاحب کے لیے مخصوص کیے ہوں۔فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا وَلَنْ تَفْعَلُوْا فَاتَّقُوْا ........ یہ مولوی تو کیا دکھائے گا ہم دکھا سکتے ہیں کہ غیر صحابی کے لیے اس نے اپنی کتاب میں کتنے ہی مقامات پر خود یہ الفاظ استعمال کیے ہیں مثلاً صفحہ ۴۱۱ پر حسن بصری اور ابراہیم نخعی کے لیے، صفحہ ۴۱۲ پر شہاب زہری اور حماد کے لیے، صفحہ ۴۷۸ پر یحییٰ بن سعید کے لیے، صفحہ ۵۰۲ پر مُلّا علی قاری کے لیے، وغیرہ وغیرہ۔ انہی مُلّا علی قاری صاحب کی شرح فقہ اکبر کی عبارت میں اللہ کو دیکھنے کے بارے میں عنوان ۱۶ کے تحت صوفی عبدالقادر جیلانی کے لیے ''غوث الاعظم رضی اللہ عنہ'' کے الفاظ پچھلے صفحات میں آپ پڑھ چکے ہیں۔ حد تو یہ ہے کہ یہ الفاظ اللہ تعالیٰ سے منسوب کیے گئے ہیں یعنی (معاذاللہ) خود اللہ تعالیٰ نے انہیں اس طرح پکارا کہ ''اے غوث الاعظم رضی اللہ عنہ''......! مَا يَكُوْنُ لَنَآ اَنْ نَّتَكَلَّمَ بِهٰذَا سُبْحٰنَكَ هٰذَا بُهْتَانٌ عَظِيْمٌ اور تو اور یہ لوگ اپنے اکابرین کے لیے بھی یہ لفظ استعمال کرتے ہیں! مفتی شفیع عثمانی کے دارالاشاعت کی مطبوعہ ''کلیات امدادیہ'' کے آخری صفحے پر دیوبندیوں کے پیر امداداللہ مہاجر مکی کے لیے رضی اللہ عنہ کے الفاظ لکھے گئے ہیں۔

اور انہی پیر صاحب کے حکم پر مرتب کی گئی ان کے مرید ”حضرت حکیم الامت اشرف علی تھانوی“ جو مفتی شفیع عثمانی کے پیر بھی تھے، ان کی ”اعمالِ قرآنی“ نامی کتاب میں بھی غیر صحابی کے لیے یہ دعائیہ الفاظ استعمال ہوئے ہیں۔ یہ وہ غلیظ کتاب ہے جس میں قرآن کی آیات لکھ کر عورت کے زیر ناف باندھنے اور شرم گاہ سے ذرا اوپر رحم پر لٹکانے اور باندھنے کے تعویذ لکھے گئے ہیں۔۞ ”اعمالِ قرآنی“ کے حصہ اوّل کے خاتمے پر صفحہ ۲۱ پر ”تعویذات مفیدِ عام“ کی سرخی کے تحت تھانوی صاحب نے لکھا ہے کہ

”ناظرین کتابِ ہٰذا کی خدمت مبارک میں التماس ہے کہ بعض تعویذات ودعا جناب حافظ محمد عبداللہ صاحب امام جامع مسجد کانپور کو جامع کمالات صوری و معنوی حضرت مولٰنا حاجی حافظ سید محمد عبدالحق صاحب نوراللہ مرقدہ خلف اکبر قطبِ زمان حضرت شاہ غلام رسول

---

۞ ثبوت کے لیے ملاحظہ فرمایئے حفاظت حمل کے لیے تعویذ ۳۵ حصہ اوّل، صفحہ ۱۰ اور عورت کا خونِ استحاضہ روکنے کا تعویذ ۳۵، حصہ دوم، صفحہ ۴۵، اعمال قرآنی مطبوعہ تاج کمپنی لمیٹیڈ۔ ان کی دوسری مشہور کتاب ”بہشتی زیور“ جو قریب ایک صدی کے تقریباً ہر دیوبندی کے گھر میں موجود ہوتی ہے، اس کے نویں حصے میں ایّام ماہواری کی کمی اور زیادتی روکنے کے لیے جو دو تعویذ دیئے گئے ہیں ان کے لیے بھی لکھا ہے کہ قرآن کی آیات لکھ کر گلے میں اس طرح ڈالدیں کہ تعویذ رحم پر پڑا رہے: صفحہ ۹۱، ۹۲۔ اور مقامِ رحم بتانے کے لیے اسی نویں حصے کے صفحہ ۳۳ پر ”رحم کی بیماریاں“ کی سرخی کے تحت لکھا ہے کہ ”عورتوں کے جسم میں ناف کے نیچے تین چیزیں ہیں؛ سب سے اوپر مثانہ اس کے نیچے دبا ہوا رحم جس میں بچہ رہتا ہے اِس کے نیچے دبی ہوئی انتڑیاں، جب رحم پر کوئی دوا لگانا ہو تو ناف کے نیچے لگائیں......“ تو جو تعویذ رحم پر ڈالنے کے لیے دیا جائے گا وہ عورت کے زیر ناف باندھا یا لٹکایا جائے گا۔ اس سے اندازہ ہوجاتا ہے کہ ان مسلک پرستوں کے دل میں اللہ کی پاک کتاب کا کتنا ادب و احترام ہے! انہی تھانوی صاحب کے پڑمرید یعنی مرید کے مرید، مفتی شفیع عثمانی کے بیٹے، میزان بنک کے صدر، مفتی تقی عثمانی صاحب نے بھی قرآن کی یہ عظمت اور قدر و منزلت بتائی کہ اپنی کتاب ”فقہی مقالات“ مطبوعہ میمن اسلامک پبلشرز، لیاقت آباد، کراچی [جلد ۴، صفحہ ۱۴۶] میں بطور علاج پیشاب سے سورہ فاتحہ لکھنے کا ذکر کیا اور جب اس پر گرفت کی گئی تو بازار سے وہ ساری کتابیں اٹھوالی گئیں اور اب جس صفحے پر وہ بیان تھا، وہ صفحہ کاٹ کر دوسرا صفحہ اس پر چپکا کر فروخت کی جاتی ہے۔ جس کو اس کا ثبوت درکار ہو، ہم سے رابطہ کرے، دونوں کتابیں دکھائی جاسکتی ہیں۔

صاحب رسول نما **رضی اللہ عنہما** سے ونیز بزرگانِ دین سے ملے تھے۔ جناب حافظ صاحب نے اس کے چھاپنے کی اجازت عام کردی ہے تاکہ جمیع حضرات اس سے فائدہ اٹھاویں......"

اور پھر اس کے بعد ہیضے سے بچاؤ کے لیے جو تعویذ لکھا ہے اس کے الفاظ یہ ہیں:

> ۷۸۶
> "الٰہی بحرمت شیخ محمد صادق اکابر اولیاء ولد حضرت شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانی **رضی اللہ عنہما** از شرّ بلائے وبا نگہدار۔ اللہ شافی۔ اللہ کافی"

ڈھٹائی، ہٹ دھرمی اور بے غیرتی کی حد سے گزرتے ہوئے مُلاّ تونسوی نے "ہویٰ پرستی کی انتہا" کی سرخی جما کر اپنے زعم میں "اتنے سارے دلائل" کا حوالہ دے کر ہم پر قرآن و حدیث کو جھٹلانے، اجماع امت کو چھوڑنے اور خواہش پرستی پر اڑنے کی تہمت لگائی ہے۔ گویا اپنے خصائل کو ہم پر چسپاں کرنے کی کوشش کی ہے۔ قارئین! گزشتہ صفحات سے آپ کو اندازہ ہو گیا ہوگا کہ قرآن و حدیث کو جھٹلانے والا کون ہے: سنتِ رسول ﷺ اور آثارِ صحابہ رضی اللہ عنہم پر گامزن ہم مسلمین یا پھر اپنے خود ساختہ "عرف" پر ڈٹے یہ مسلک پرست؟ اور یہیں سے اِن کے مزعومہ اجماعِ امت کی حقیقت بھی آشکارا ہو گئی جس کا دعویٰ یہ اپنے ہر عقیدے اور نظریئے کے لیے کر دیتے ہیں۔ دیوبندی یا کسی مخصوص مسلک کے کچھ لوگوں کا قرآن و حدیث اور آثار و تعاملِ صحابہ رضی اللہ عنہم کے خلاف کسی مسئلے پر متفق ہو جانا کون سے "اجماع" کی تعریف میں آتا ہے؟ ایسا اجماع اصولِ فقہ کی کس کتاب میں لکھا ہوا ہے؟ شاید مُلاّ تونسوی کے ترنڈہ والے مدرسے میں ہی پڑھایا جاتا ہو؟

# توہینِ رسالت

عنوان ۳۰ کے تحت تبلیغی نصاب میں نقل کردہ جھوٹی روایت کہ آدم علیہ السلام نے جب نبی ﷺ کے وسیلے سے دعا مانگی تو اللہ تعالیٰ نے ان کی دعا قبول کی، اس کے آخری حصے یعنی لَوْلَاكَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاكَ کی حقیقت پر کچھ تفصیل سے عرض کیا گیا ہے۔ اس روایت کے شروع میں آدم علیہ السلام پر گناہ کرنے اور نبی ﷺ کا وسیلہ پکڑ کے شرک کرنے کی تہمت لگائی گئی ہے۔★ بلکہ اس جھوٹ کو اللہ اور اس کے رسول ﷺ سے منسوب کر کے اس میں اللہ رب العزت اور نبی محترم ﷺ پر بھی تہمت لگائی گئی ہے، اور قرآن کا بھی صریح کفر کیا گیا ہے کیونکہ قرآن میں تو اللہ نے آدم علیہ السلام کی دعا کی ایک دوسری ہی صورت بیان کی ہے۔ انبیاء علیہم السلام تو معصوم ہوتے ہیں، اللہ ہر معصیت سے ان کی حفاظت فرماتا ہے، اور زندگی کے ہر معاملے میں ان کی رہنمائی کی جاتی ہے۔ چنانچہ جب آدم علیہ السلام سے اس ممنوعہ امر کا ارتکاب ہو گیا، تو انہوں نے اللہ تعالیٰ ہی سے دعا کے کلمات سیکھے:

فَتَلَقّٰٓى اٰدَمُ مِنْ رَّبِّهٖ كَلِمٰتٍ فَتَابَ عَلَيْهِ ؕ اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ (البقرہ:۳۷)

"پھر آدم نے اپنے رب سے کچھ کلمات سیکھے (اور توبہ و استغفار کی) تو اس نے ان کا قصور معاف کر دیا، بے شک وہ توبہ قبول کرنے والا رحم فرمانے والا ہے۔"

مفسرین کا اس بات پر اتفاق ہے کہ وہ دعاء جو اللہ نے آدم علیہ السلام کو سکھائی اور جس کے ذریعے ان کی توبہ قبول ہوئی، قرآن میں سورۃ الاعراف میں بیان کی گئی ہے، یعنی

رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا ۫ وَ اِنْ لَّمْ تَغْفِرْلَنَا وَ تَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ (الاعراف:۲۳)

"اے ہمارے رب ہم نے اپنی جانوں پر ظلم کیا اور اگر تو نے ہماری مغفرت نہ کی اور ہم پر رحم نہ فرمایا تو ہم ضرور خسارہ پانے والوں میں سے ہو جائیں گے۔"

---

★ فضائل اعمال (فضائلِ ذکر): صفحہ ۱۸۴

مگر تبلیغی نصاب کی روایت میں نبی ﷺ کا یہ ارشاد بتایا گیا ہے کہ جب آدم علیہ السلام سے گناہ ہو گیا تو انہوں نے آپ ﷺ کے وسیلے سے دعا کی تب ان کی توبہ قبول ہوئی۔ کیسا انکار ہے یہ قرآن وحدیث کا، افتراء ہے اللہ پر اور تہمت ہے انبیاء علیہم السلام پر!! تبلیغی نصاب کی اس جھوٹی روایت کو بیان کرنے والے ذرا قرآن و حدیث کا بیان بھی ملاحظہ فرمالیں۔ مالک فرماتا ہے کہ

فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰی عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا اَوْ كَذَّبَ بِاٰيٰتِهٖ ؕ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْمُجْرِمُوْنَ (یونس:۱۷)

”تو اس سے بڑھ کر ظالم کون ہوگا جو اللہ پر جھوٹ باندھے اور اس کی آیتوں کو جھٹلائے؟ بے شک (یہ) مجرمین فلاح نہ پائیں گے۔“

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

لَا تَكْذِبُوْا عَلَيَّ فَاِنَّه، مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ فَلْيَلِجِ النَّارَ

”مجھ پر جھوٹ نہ باندھنا کیونکہ جس نے مجھ پر جھوٹ باندھا وہ جہنم میں جائے گا۔“ (1)

ہو سکتا ہے کہ تبلیغی نصاب میں اس روایت کو لکھنے والے ”شیخ الحدیث“ کا دفاع کرتے ہوئے ان کے معتقدین فرمائیں کہ شیخ نے یہ روایت کتب احادیث سے نقل کی ہے اس لیے اس میں ان کا کیا دوش؟ انہیں معلوم ہونا چاہیے کہ جس شخص کو ”شیخ الحدیث“، ”شیخ الحدیث“ کہتے ان کی زبانیں نہیں سوکھتیں، وہ تو فنِ حدیث سے نابلد ثابت ہوا۔ کیا حدیث کے اس ماہر استاد کی نظر اس روایت کی جرح پر نہیں گئی کہ اس نے بلا تحقیق ایسی روایت نقل کر دی جس سے اللہ اور اس کے نبیوں پر افتراء پردازی ہوتی ہے!

ابن تیمیہ اپنی کتاب الوسیلہ میں لکھتے ہیں کہ

”یہ حدیث حاکم نے اپنی مستدرک میں عبداللہ بن مسلم الفہری عن اسمٰعیل بن سلمہ سے روایت کر کے کہا ہے کہ یہ پہلی حدیث ہے جو میں نے اس کتاب میں عبدالرحمٰن سے روایت کی اور صحیح قرار دی...... حالانکہ حاکم کا یہ روایت کرنا سخت قابل مواخذہ ہے کیونکہ خود انہوں نے کتاب المدخل میں تصریح کر دی ہے کہ عبدالرحمٰن بن زید بن اسلم نے اپنے باپ سے

---

(1) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب العلم، باب ۸۰ اثم من کذب علی النبی ﷺ، صفحہ ۱۵۲

موضوع حدیثیں روایت کی ہیں۔ یہ عبد الرحمٰن بن زید باتفاقِ محدثین ضعیف ہے، بہت غلطیاں کرتا ہے۔ احمد بن حنبل، ابوزرعہ، ابو حاتم، نسائی اور دار قطنی نے اس کی تضعیف کی ہے۔ ابو حاتم بن حبان کا قول ہے کہ وہ حدیث کو دانستہ مقلوب کر دیا کرتا تھا، چنانچہ بکثرت مرسل حدیثیں مرفوع بنادی ہیں اور موقوف متصل، اسی لیے نظروں سے گر گیا ہے۔ حاکم پر اس حدیث اور ایسی ہی دوسری حدیثوں کی تصحیح کی وجہ سے ائمہ نے سخت نکتہ چینی کی ہے اور کہا ہے کہ وہ ایسی حدیثوں کی بھی تصحیح کر جاتے ہیں جو محدثین کے نزدیک جھوٹ اور موضوع ہوتی ہیں۔ اسی لیے علمائے حدیث محض حاکم کی تصحیح پر کبھی اعتماد نہیں کرتے۔" (1)

**زکریا صاحب نے صرف اسی پر بس نہیں کیا بلکہ ایک قدم آگے بڑھاتے ہوئے اللہ اور اس کے رسول ﷺ پر اتہام طرازی میں تمام حدود سے تجاوز کر دیا! اپنی کتاب فضائل درود میں اس طرح گل افشانی فرمائی:**

۴۶۔ حافظ ابو نعیم حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ تعالیٰ سے نقل کرتے ہیں کہ میں ایک دفعہ باہر جا رہا تھا۔ میں نے ایک جوان کو دیکھا کہ جب وہ قدم اٹھاتا ہے یا رکھتا ہے تو یوں کہتا ہے: **اللهم صل علی محمد و علی آل محمد**۔ میں نے اس سے پوچھا کیا کسی علمی دلیل سے تیرا یہ عمل ہے؟ (یا محض اپنی رائے سے) اس نے پوچھا تم کون ہو؟ میں نے کہا سفیان ثوری۔ اس نے کہا کیا عراق والے سفیان۔ میں نے کہا ہاں! کہنے لگا تجھے اللہ کی معرفت حاصل ہے۔ میں نے کہا ہاں ہے۔ اس نے پوچھا کس طرح معرفت حاصل ہوئی؟ میں نے کہا رات سے دن نکالتا ہے، دن سے رات نکالتا ہے، ماں کے پیٹ میں بچے کی صورت پیدا کرتا ہے۔ اس نے کہا کہ کچھ نہیں پہچانا۔ میں نے کہا پھر تو کس طرح پہچانتا ہے؟ اس نے کہا کسی کام کا پختہ ارادہ کرتا ہوں اس کو فسخ کرنا پڑتا ہے اور کسی کام کے کرنے کی ٹھان لیتا ہوں مگر نہیں کر سکتا۔ اس سے میں نے پہچان لیا کہ کوئی دوسری ہستی ہے جو میرے کاموں کو انجام دیتی ہے۔ میں نے پوچھا یہ تیرا درود کیا چیز ہے؟ اس نے کہا، میں اپنی ماں کے ساتھ حج کو گیا تھا۔ میری ماں وہیں رہ گئی (یعنی مر گئی)۔ اس کا منہ کالا ہو گیا اور اس کا پیٹ پھول گیا جس سے مجھے یہ اندازہ ہوا کہ کوئی بہت بڑا سخت گناہ ہوا ہے اس سے۔ میں نے اللہ جل شانہ کی طرف دعا کے لیے ہاتھ اٹھائے تو میں نے دیکھا کہ تہامہ (حجاز) سے ایک ابر آیا، اس سے ایک آدمی ظاہر ہوا۔ اس نے اپنا مبارک ہاتھ میری ماں کے منہ پر پھیرا جس سے وہ بالکل روشن ہو گیا، اور پیٹ پر پھیرا تو ورم بالکل جاتا رہا۔ میں نے

---

(1) کتاب الوسیلة: صفحات ۱۹۵، ۱۹۶

ان سے عرض کیا کہ آپ کون ہیں کہ میری اور میری ماں کی مصیبت کو آپ نے دور کیا۔ انہوں نے فرمایا کہ میں تیرا نبی محمد ﷺ ہوں۔ میں نے عرض کیا مجھے کوئی وصیت کیجیے تو حضورؐ نے فرمایا کہ جب کوئی قدم رکھا کرے یا اٹھایا کرے تو اللھم صل علی محمد و علی آل محمد پڑھا کر۔(نزہۃ) یا رب صل وسلم دائما ابدا۔ علی حبیبك خیر الخلق کلھم [1]

اس ایک حکایت میں نبی ﷺ پر کیا کیا الزامات نہیں لگائے گئے! ایک طرف انہیں عورت کی حالت سے باخبر ہونے پر عالم الغیب ثابت کیا گیا ہے تو دوسری جانب حاضر وناظر بتایا گیا ہے کہ مدینے کی قبر سے نکل کر★ ابر میں بیٹھ کر وہاں آموجود ہوئے؛ تیسری طرف انہیں متصرف فی الامور اور مشکل کشا بھی ثابت کیا گیا ہے کہ ہاتھ اٹھے ہی تھے کہ عورت کی مصیبت دور کر دی۔ اور چوتھی طرف نامحرم عورت کے جسم پر ہاتھ پھیرنے کی تہمت بھی اس معصوم اور آخری نبی پر لگائی گئی ہے! غور فرمایئے، کیسا شدید حملہ کیا ہے ناموسِ رسالت پر! کہاں ہیں وہ لوگ جو عیسائیوں کی جانب سے توہین رسالت کے قانون کو ختم کرنے کے مطالبے پر جان کی بازی لگا دینے اور ناموس رسالت پر مر مٹنے کا عہد کرتے ہیں؟ کیا ان شیخوں اور علاماؤں کے دل میں ذرا بھی احترام ہے ناموسِ رسالت کا، یا یہ محض لفّاظی اور بیان بازی ہی ہوتی ہے؟ یہ ایک مزید لطیفہ ہے کہ اس توہینِ رسالت کے قانون کے دفاع میں آواز بلند کرنے والے انہی ''شیخ الحدیث'' صاحب کے مسلک کے پیروکار ہوتے ہیں مگر انہیں اپنے شیخ کی یہ کھلی توہین، توہین ہی نظر نہیں آتی بلکہ الٹا نشاندہی کرنے والے کے مخالف ہو جاتے ہیں✸! نظر آئے بھی تو کیسے کیونکہ یہ تو اپنے علماء و مشائخ کو رب بنائے بیٹھے ہیں اور ان کے فرمائے ہوئے کو فرمانِ الٰہی سے بڑھ کر اہمیت دیتے ہیں!

---

(1) فضائل درود، صفحات ۱۱۶، ۱۱۷

★ ان لوگوں کا یہ عقیدہ پہلے بیان کیا جا چکا ہے کہ نبی ﷺ مدینے کی قبر میں زندہ ہیں۔

✸ کتابِ ہٰذا کی مخالفت میں لکھی جانے والی ڈیرہ اسماعیل خان کے مولوی مجیب الرحمٰن کی کتاب میں اسی روش پر عمل کرتے ہوئے دعویٰ کیا گیا ہے کہ ویسے تو یہ ہاتھ پیٹ کے اوپر سے ہوا میں پھیرا گیا تھا لیکن اگر پیٹ پر بھی پھیرا گیا تو کچھ حرج نہیں کیونکہ نبی ﷺ امت مسلمہ کے باپ ہیں اور باپ اپنی بیٹی کے پیٹ پر ہاتھ پھیر سکتا ہے![شاید یہ بے حیا مولوی ایسا ہی کرتے ہونگے!] مولوی صاحب آپ تو حدیث کے استاد ہیں، اپنے شیخ

اِتَّخَذُوْٓا اَحْبَارَهُمْ وَرُهْبَانَهُمْ اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ

کس کس بات کی نشاندہی کی جائے، ان لوگوں کے پھیلائے ہوئے کس کس کفر و شرک کو احاطۂ تحریر میں لایا جائے ظُلُمٰتٌ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ ! فاضل مصنف کی تاریخ مشائخ چشت، فضائل درود، فضائل حج؛ اشرف علی تھانوی کی کتاب حکایات اولیاء، جمال الاولیاء، قصص الاولیاء؛ صوفیوں کی سوانح و سیر اور کرامات کی کتابوں میں درج سینکڑوں ہزاروں

---

الحدیث کے دفاع میں ضعیف و موضوع روایات کی بھرمار کرکے آپ نے اس کا ثبوت دیا ہے، آپ کی نظر سے تو وہ صحیح احادیث ضرور گزری ہوں گی کہ نبی ﷺ کسی خاتون سے اسلام کی بیعت لیتے وقت بھی اس سے ہاتھ مَس نہیں کرتے تھے۔ ایک دفعہ کسی نے بیعت کے لیے پردے کے پیچھے سے ہاتھ بڑھایا تو نبی ﷺ نے اپنا ہاتھ یہ کہہ کر کھینچ لیا کہ مجھے کیا معلوم کہ یہ کسی عورت کا ہاتھ ہے یا مرد کا؛ بتایا کہ عورت کا ہاتھ ہے؛ فرمایا کہ تو پھر اس نے مہندی سے اپنے ناخن رنگین کیوں نہیں کیے۔ (سنن ابی داؤد: جلد۳، کتاب الترجل، باب فی الخضاب للنساء، صفحہ ۲۸۳) قرآن میں اللہ کا ارشاد ہے کہ : مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَآ اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَ خَاتَمَ النَّبِيّٖنَ (الاحزاب: ۴۰) یعنی (اے ایمان والو!) محمد ﷺ تم میں سے کسی مرد کے باپ نہیں بلکہ وہ تو رسول اللہ ہیں اور نبیوں کے خاتم۔ اگر یہ کہا جائے کہ مردوں کے نہیں عورتوں کے باپ تھے تو پھر نبی ﷺ کسی عورت کو اپنی زوجیت میں نہیں لے سکتے تھے۔ اور ایک باپ کے لیے بھی اپنی بالغہ بیٹی کے پیٹ پر ہاتھ پھیرنے کی کوئی گنجائش نہیں کیونکہ آپ کے فقہی مسائل میں تو محرم رشتے دار سے بھی خلوت ممنوع بتائی جاتی ہے۔ مولوی صاحب نے ایک حیلہ یہ بھی تراشا ہے کہ نبی ﷺ کو اس امّت کا طبیب قرار دے کر اپنے اکابر کے مذکورہ صریح باطل قول کو یہ کہہ کر جائز ٹھہرانے کی کوشش کی ہے کہ طبیب کو مریض کا جسم چھونے کی رخصت ہے۔ حیرت ہے کہ اکابر پرستی کا دبیز پردہ آنکھوں سے دل و دماغ تک بھی پہنچ گیا اور انہوں نے یہ بھی نہ سوچا کہ یہ کون سا طریقۂ علاج ہے اور وہ بھی اپنے اور عورت کے مرنے کے بعد! کیا کسی لاش کا بھی علاج کیا جاتا ہے! اس علاج سے اس مردہ عورت کو کیا فائدہ ہوا؟ کیا صحابہ کرام میں سے بھی کسی کا اس طرح علاج کیا گیا؟ مردہ معالج کے مردہ مریض کا علاج کرنے کے واقعات دیگر عجوبوں کے ساتھ اسی مسلک پرستانہ دین میں نظر آئیں گے!

اپنے اکابر کی بیان کردہ مذکورہ بقیہ حکایت میں نبی ﷺ کے لیے حاضر و ناظر و عالم الغیب ہونے کے بارے میں دیئے گئے عقائد کا دفاع کرتے ہوئے مولوی موصوف نے ترنڈہ کے مُلّا تونسوی کی طرح وہی دلائل دیئے ہیں جو بریلوی مسلک والے اپنے ان عقائد کے ثبوت میں پیش کرتے ہیں، اور اس طرح انہوں نے بھی ثابت کر دیا ہے کہ یہ دونوں مسلک در حقیقت ایک ہی ہیں، بس نام کا فرق ہے!

حکایتیں پڑھ لیں؛ کتاب اللہ اور سنت رسول ﷺ سے کیسا تمسخر کر رہی ہیں، توحید کے پرخچے اڑا رہی ہیں، شریعت کی دھجیاں بکھیر رہی ہیں، اللہ کے پسندیدہ دین اسلام کے پرزے پرزے کر کے اس کی ایک اور ہی شکل پیش کر رہی ہیں جس کا کتاب وسنت سے کوئی تعلق نہیں!

نہ جانے کہاں سے لوگ اتنا دل گردہ لے آتے ہیں کہ معصوم انبیاء علیہم السلام پر بھی شرک و کفر کی تہمت لگا دیتے ہیں! ایک اور صاحب جنہیں داعیٔ حق گردانا جاتا ہے، محمد بن عبد الوھاب نجدی حنبلی - جن کے مناقب اور مدح و تعریف میں مسلک پرستوں نے باقاعدہ کتابیں تصنیف کی ہیں (خاص طور پر اہل حدیث مسلک کا تو ہر داعی اور لکھنے والا انہیں مردِ مجاہد، مجددِ دین، توحید کا علمبردار، وغیرہ گرداننا ہے)، انہوں نے اپنی تصنیف ''کتاب التوحید'' میں ایک انتہائی مکروہ بات تحریر کی ہے۔ انہوں نے قرآنی آیت:

فَلَمَّآ اٰتٰهُمَا صَالِحًا جَعَلَا لَهٗ شُرَكَآءَ فِيْمَآ اٰتٰهُمَا ۚ فَتَعٰلَى اللّٰهُ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ
(الاعراف:۱۹۰)

''جب اُس نے اِن دونوں کو ایک تندرست بچہ دیا تو اُنہوں نے اُس کی اِس عطا میں اُس کا شریک مقرر کیا۔ سو اللہ ان کے شرک سے برتر ہے''

نقل کر کے غیر اللہ کی عبودیت کے نام مثلاً عبد عمر، عبد کعبہ وغیرہ رکھنا حرام قرار دیا اور عبد المطلب کو اس سے مستثنیٰ رکھا؛ پھر اس آیت کی تفسیر میں ایک غیر ثابتہ روایت ◎ کے ذریعے آدم و حواء علیہما السلام کو اس کا مصداق ٹھہرایا۔ لکھتے ہیں کہ جب حوّا حاملہ ہوئیں تو شیطان نے آ کر انہیں ڈرایا کہ تم اس بچے کا نام عبد الحارث رکھنا ورنہ میں ایسا کر دوں گا ویسا کر دوں گا۔ انہوں نے نہ مانا۔ بچہ پیدا ہو کر مر گیا۔ دو دفعہ ایسا ہوا۔ تیسری دفعہ جب حوّا حاملہ ہوئیں تو شیطان نے آ کر پھر وہی مطالبہ کیا۔ اس دفعہ انہیں بچے کی محبت آ گئی اور انہوں نے اس کا نام عبد الحارث رکھ دیا۔ اور اس طرح انہوں نے اطاعت کا شرک کیا، عبادت کا نہیں۔ (1)

◎ جامع ترمذی :جلد ۲، ابواب التفسیر، تفسیر سورۃ الاعراف، صفحہ ۴۴۸

(1) کتاب التوحید: صفحات ۱۴۵ تا ۱۴۷

نجدی صاحب کو اتنی جرأت کیوں نہ ہوتی اور وہ کیوں نہ ایسا کفر بکتے جبکہ ان کے امام اور مقتداء احمد بن حنبل صاحب نے بھی، (جن کے عقیدے کو اختیار کرنا یہ بہت بڑی نعمت سمجھتے تھے جیسا کہ ان کی اسی کتاب التوحید کے مقدمے کے صفحہ ۱۹ پر درج ہے، جس کا پہلے حوالہ دیا جاچکا ہے) جو مسئلہٗ خلق قرآن کے چمپئن تھے اور اس پر عباسی خلفاء مامون الرشید اور معتصم باللہ سے کوڑے کھانے کی وجہ سے اہل حق تسلیم کیے گئے جس پر ان کی بڑی شہرت ہوئی، انہوں نے اپنی ضخیم مسند میں نبی ﷺ سے یہ قول منسوب کیا ہے کہ آدم وحوّا علیہما السلام نے بچہ مر جانے کے خوف سے اس کا نام عبد الحارث رکھ دیا، اور یہ سب شیطان کے حکم سے ہوا۔[1]

انبیاء علیہم السلام پر تہمت اور الزام تراشی کی انتہا توان صاحب نے کی جنہیں یہ مسلک پرست لوگ ''داتا گنج بخش'' کہتے ہیں جن کا اصل نام علی ہجویری حسن جلابی تھا۔ ہجویری صاحب نے اپنی کتاب ''کشف المحجوب'' میں جس کی تعریف میں مسلک پرست رطب اللسان رہتے ہیں، انتہائی جرأت وبے باکی کا مظاہرہ کرتے ہوئے داؤد علیہ السلام پر یہودیوں کی طرف سے اور نبی ﷺ پر منافقوں کی طرف سے لگائے گئے جھوٹے الزامات کو درست ثابت کرکے ان محترم انبیاء علیہما الصلوٰۃ والسلام کی شان میں انتہائی گھناؤنی بات لکھی ۔

علمائے بنی اسرائیل نے اپنے محسن انبیاء علیہم السلام پر طرح طرح کے جھوٹے الزامات لگا کر ان کے کردار کو داغدار کرنے کی کوشش کی ہے اور انہیں اپنی کتب مقدسہ میں درج کر دیا ہے تاکہ اپنی بدکرداری اور اللہ کی نافرمانی کو جواز مل جائے کہ ہمارے انبیاء ہی اس کردار کے تھے اس لیے ہم اگر ایسے ہیں تو اس میں تعجب کی کیا بات ہے! چنانچہ آج بھی جو تورات عہد نامہ عتیق یا قدیم کے نام سے بائبل کے پہلے حصے میں پائی جاتی ہے اس میں جہاں دوسرے متعدد انبیاء علیہم السلام مثلاً آدم،[2] نوح،[3] ابراہیم،[1] لوط،[2]

---

(1) مسند احمد: (۵/ ۱۱) حدیث سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ، حدیث نمبر ۱۹۶۱۰، جلد ۵، صفحہ ۶۴۳

(2) بائبل: کتاب پیدائش، باب ۲، آیت ۲۵

(3) بائبل: کتاب پیدائش، باب ۹، آیت ۲۰ وغیرہ

یعقوب،(3) ہارون (4) اور سلیمان (5) وغیرہ [وعلی کلھم الصلوٰۃ والسلام] کے کردار پر بڑے رکیک اور انتہائی شرمناک جھوٹے الزامات لگائے گئے ہیں وہیں داوٗد علیہ السلام جیسے اللہ کے عبادت گزار اور اللہ سے ڈرنے والے اپنے محسن کا دامن کردار بھی انہوں نے ایک بہت بڑے الزام سے داغدار کرنے کی کوشش کی ہے۔ ہر چند کہ نقل کفر کفر نہ باشد، لیکن عصمت انبیاء وعظمت انبیاء کے پیش نظر اسے نقل کرنے کی جرآت نہیں ہوتی۔ بطور اشارہ خلاصتاً اتنا کافی ہوگا کہ ان ظالموں نے اتنے برگزیدہ پیغمبر کو ایک عام آدمی سے بھی گیا گزرا بنا دیا، ان پر اتہام عائد کیا کہ وہ اپنے ایک فوجی کی بیوی سے ملوث ہوئے اور پھر اس سے شادی کے لیے اس کے شوہر کو ایک حیلے سے مروادیا۔ جو شخص اس واقعے کی تفصیل جاننا چاہے وہ بائبل، کتاب سموئیل دوم، باب ۱۱ اور ۱۲ پڑھ لے۔ بنی اسرائیل چونکہ اپنے انبیاء علیہم السلام پر فحش قسم کے الزامات عائد کرنے میں بڑے بیباک تھے اور ایسی ایسی باتیں جو ایک عام سطح کے شریف آدمی سے منسوب کرتے ہوئے بھی انسان کو حیاء اور جھجک محسوس ہوتی ہے، وہ بغیر ہچکچاہٹ کے اپنے برگزیدہ نبیوں اور عالی ظرف محسنوں کی طرف بے محابا منسوب کر دیتے تھے۔ چنانچہ انہی لچر خرافات میں سے ایک یہ بھی واقعہ ہے جس کو بائبل میں نمک مرچ لگا کر بیان کیا گیا ہے۔

مدینے کے منافقوں نے بھی اسی طرح کی حرکت آخری نبی مکرم و محترم محمد ﷺ کے ساتھ کی اور زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے ساتھ آپ ﷺ کی شادی کی بڑی مکروہ وجہ بتائی جس

---

(1) بائبل: کتاب پیدائش، باب ۱۳، آیت ۹ / باب ۱۲، آیت ۱۰ تا ۲۰، وغیرہ
(2) بائبل: کتاب پیدائش، باب ۱۹، آیت ۳۰ وغیرہ
(3) بائبل: کتاب پیدائش، باب ۲۷، آیات ۱ تا ۴۰
(4) بائبل: کتاب خروج، باب ۳۲، آیت ۱ تا ۶ / کتاب گنتی، باب ۱۲، آیات ۱ تا ۳
(5) بائبل: کتاب سلاطین اوّل، باب ۲، آیت ۲۳ وغیرہ، باب ۱۱ آیت ۱ تا ۱۳

کو طبری اور ابن اثیر نے اپنی تاریخ کی کتابوں میں بڑے رنگ آمیزانہ انداز میں پیش کیا۔★ من شاء فلیرجع الیهما قرآن میں سورۃ الاحزاب کی آیات ۳۶تا۴۰ میں اللہ تعالیٰ نے اس واقعے کی تفصیل بیان کر کے ان اعتراضات و الزامات کی تردید فرمائی اور اپنے رسول ﷺ کے دامن کو ان جھوٹے الزامات کے داغ سے صاف کر دیا۔

---

★ ہو سکتا ہے کہ کوئی شخص ان باتوں کو تاریخ کی دروغ گوئی سمجھ کر درخور اعتنانہ جانے لیکن اس کو کیا کیجیے کہ جو لوگ اپنی پہچان ہی ''حدیث'' کو قرار دیتے ہیں وہ تک ان ابلیسی خرافات کو بیان کرتے ہیں۔ چنانچہ نام نہاد اہلحدیثوں کے مقتدا محمد ابن قیم صاحب نے بھی اپنی کتاب ''الجواب الکافی'' (صفحات ۳۵۲،۳۵۳،۳۵۴) میں داؤد علیہ السلام اور نبی ﷺ کے حوالے سے یہ دونوں باتیں عورتوں سے عشق کے استدلال میں بیان کی ہیں! مگر جس طرح شاہ اسماعیل دہلوی کی ''تقویۃ الایمان'' نامی کتاب میں تصرف کر کے ان کے معتقدوں نے ''**اللہ کچھ دے شیخ عبدالقادر کے واسطے**'' کے الفاظ نکال دیئے ہیں تاکہ اپنے ممدوح کے بیان کردہ وسیلے کے شرک پر پردہ ڈالا جاسکے، اسی طرح ابن قیم کی مذکورہ کتاب کے مترجم ندوی صاحب نے تصرف فرماتے ہوئے صفحہ ۲۵۳ پر زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا واقعے کے ساتھ ''غلط واقعہ'' کی سرخی اپنی طرف سے بڑھادی جبکہ دارالکتب العربی، بیروت، لبنان کی مطبوعہ اصلی عربی کتاب کے صفحہ ۱۸۱ پر ایسی کوئی سرخی موجود نہیں، نہ ہی مصنف نے اسے کہیں ''غلط واقعہ'' قرار دیا ہے۔ اسی طرح مترجم صاحب نے صفحہ ۳۵۳ پر اوریا حتی کے واقعہ کا ترجمہ کرتے ہوئے ''یہود کی دسیسہ کاری'' کی سرخی جمادی ہے جبکہ اصل کتاب کے مذکورہ صفحے پر اس کا کوئی وجود نہیں۔ مترجم صاحب نے ابن قیم کے قصور پر پردہ ڈالنے کی کوشش میں ایک مزید تصرف کرتے ہوئے صفحہ ۳۷۲ پر داؤد علیہ السلام کے مذکورہ واقعے کے آخر میں اپنی طرف سے ان الفاظ کا اضافہ کر دیا کہ ''دراصل یہ واقعہ سرے ہی سے بناوٹی اور اسرائیلی روایات کا ملغوبہ ہے'' جبکہ اصل کتاب میں ایسا کوئی بیان نہیں (ملاحظہ فرمایئے اس کا صفحہ ۱۸۹)۔ اسی طرح مترجم موصوف نے صفحہ ۳۷۳ پر زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے واقعے کے بارے میں یہ الفاظ بڑھادیئے کہ ''بس یہ ہے تمام واقعہ، نہ اس میں قلب و نگہ کی بات ہے، نہ عشق و معاشقہ کی'' جبکہ ابن قیم نے ایسی کوئی بات سرے سے لکھی ہی نہیں (ملاحظہ فرمایئے اس کا صفحہ ۱۸۹) بلکہ انہوں نے تو ان دونوں واقعات کو بالکل درست جانتے ہوئے عورتوں سے محبت ہو جانے کے ثبوت میں انہیں پیش کیا ہے۔ یہ ان کے اندھے معتقدین (بلکہ مقلدین) ہیں جو اپنے اسلاف کی غلطیوں کا دفاع کر رہے ہیں! ان کے صریح کفر پر بھی انہیں اللہ کی رحمت کا مستحق سمجھتے ہوئے ان کے نام کے ساتھ رحمۃ اللہ علیہ کا دعائیہ کلمہ لکھتے اور پڑھتے ہیں! یہ اکابر پرستی ہے جو ازروئے قرآن ان کے لیے آخرت میں حسرت و افسوس کا سبب ہوگی!

(البقرۃ:۱۶۶،۱۶۷ / الاحزاب:۶۵،۶۶،۶۷)

قرآن وحدیث کی تعلیمات کے ذریعے انبیاء علیہم السلام کے مقام و مرتبے، مناقب و فضائل، ان کی سیرت و کردار کی بلندی، اللہ کی اطاعت و فرمانبرداری میں ان کے اخلاص و استقامت اور اللہ کی بارگاہ میں جوابدہی اور ہر حال میں اسی سے رجوع کرنے کے احساس ذمہ داری کو واضح کر کے ان کو انسانیت کے لیے اللہ کی بندگی کا ایک قابل تقلید نمونہ قرار دیا گیا ہے ؛ لیکن اس قدر واضح تصریحات کے باوجود ایسے شقی القلب دعویداران ایمان و اسلام کی جرأت وجسارت دیکھیے کہ ان نفوس قدسیہ کی عصمت اور ان کے کردار کو داغدار کرنے والے اعتراضات و الزامات کے سلسلے میں کتاب و سنت کی سچی تعلیمات اور ان کے محکم دلائل کی طرف رجوع کرنے کے بجائے اسرائیلی روایات اور ان میں بیان کیے گئے من گھڑت قصے کو اپنی جھوٹی اور نفس پرستانہ تاویلات کی بنیاد بناتے ہیں ! ہجویری صاحب کی جرأت ملاحظہ کیجیے کہ یہود اور دوسرے دشمنان اسلام کی طرف سے داؤد علیہ السلام اور اللہ کے آخری رسول ﷺ پر لگائے جانے والے مذکورہ بالا الزامات کو نہ صرف درست تسلیم کیا ہے بلکہ تصوف کی اصطلاحات کے ذریعے ان کی دلپسند تاویل بھی کر دی تاکہ ان کے اندھے عقیدت مند اُن کی گستاخانہ جرأت پر بدمزہ ہونے کے بجائے، ان کی صوفیانہ تاویل اور گمراہ کن موشگافی پر جھوم جھوم جائیں ! لکھتے ہیں :

> جیسا کہ داؤدؑ جب بحالت صحو تھے۔ ان کے تمام افعال ان کی طرف سے وجود میں آتے تھے۔ اور اسوقت تک ان کے افعال کو اللہ تعالیٰ نے ان کی طرف ہی مضاف فرمایا۔ جیسا کہ ارشاد ہے: **و قتل داؤد جالوت** (اور قتل کیا داؤدؑ نے جالوت کو)۔ اور ہمارے آقا و مولیٰ سید عالم ﷺ حالت سکر میں تھے تو آپؐ کا ہر وہ فعل جو آپؐ کی طرف سے ظہور میں آیا اللہ تعالیٰ نے اس کی اضافت اپنی طرف فرمائی اور کہا: **وما رمیت اذ رمیت ولکن اللہ رمیٰ** (اور وہ کنکریاں تم نے اے محبوب نہیں پھینکیں، جب تم نے پھینکیں، وہ اللہ تعالیٰ نے پھینکیں تھیں) ........ توجب فعل حق مضاف ہو بندے کی طرف تو بندہ بخود قائم ہوتا ہے۔ اور جب بندہ کا فعل حق کی طرف مضاف ہو تو بندہ بحق قائم ہوتا ہے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ داؤدؑ کی نظر مبارک وہاں پڑی جہاں پڑنی نہ چاہیے تھی، یعنی ایک عورت پر جو اوریا کی بیوی تھی، جسے دیکھا وہ ان پر حرام تھی۔ اور جب بندہ بحق قائم ہو گیا، جیسے حضور ﷺ، کہ نظر تو آپؐ کی بھی پڑی اسی طرح زید کی بیوی پر، مگر وہ زید پر حرام ہو گئی، اس لیے کہ وہ نظر جو داؤدؑ کی تھی وہ محل صحو میں تھی، اور یہ

نظر جو حضور ﷺ کی تھی یہ محل سکر میں تھی۔ (کشف المحجوب: باب صحو و سکر، صفحہ ۳۴۹
)

**نحن نعوذ باللہ من تلک ھفوات الشیطین و اننا برآء منھم و مما یقولون**

ہم اللہ کی پناہ پکڑتے ہیں اس ابلیسی یاوہ گوئی سے اور اس کے کہنے والوں سے اپنی مکمل بیزاری ولاتعلقی کا اعلان کرتے ہیں۔

آج کل ملک میں توہین رسالت کے قانون کا بہت غلغلہ ہے۔ جہاں عیسائی حلقے اور ان کے اعوان و انصار انسانی حقوق، آزادئ نسواں اور معذور بچوں کی تعلیم و فلاح و بہبود کے نام پر چہار جانب سے کروڑوں ڈالرز کے فنڈز ہڑپ کرنے والی مذہب بیزار NGOs اس کے منسوخ کیے جانے کا مطالبہ کرتی ہیں، وہاں بعض مسالک اس کے باقی رکھنے پر مصر ہیں۔ ناموسِ رسالت کی حفاظت تقاضہ ایمان ہے اور اس قانون کو باقی رکھنے کا مطالبہ بالکل جائز اور حق بجانب ہے لیکن یہ قانون ان مسلک پرستوں کے ہاتھوں کھیل بنا ہوا ہے۔ معاندین اپنے مخالف پر توہینِ رسالت کا جھوٹا مقدمہ قائم کرا کے جیل کی سلاخوں کے پیچھے ڈلوا دیتے ہیں۔ قرآن و حدیث کی تعلیمات سے بے بہرہ اہلِ اقتدار اس قانون کی حدود و قیود، اس کے اطلاق و نفاذ سے لاعلم، ہاتھ میں ڈنڈا لے کر ان کے پیچھے ہو لیتے ہیں:

- اگر نبی ﷺ کو قرآن و حدیث کے فیصلے کے مطابق (تفصیل آگے آرہی ہے) بشر کہدیا تو مقدمہ قائم!
- اگر حدیث نبوی پیش کی جائے کہ حشر میں سب لوگ بے لباس اٹھیں گے اور سب سے پہلے ابراہیم علیہ السلام کو لباس پہنایا جائے گا، (1) تو فوراً مقدمہ قائم!
- اگر نبی ﷺ کو از روئے قرآن و حدیث بشر مانا جائے، عالم الغیب نہ مانا جائے (تفصیل پیچھے بیان کی جاچکی ہے) تو فوراً مقدمہ قائم!

غرضیکہ اپنے مسلکی بغض و عناد کے اظہار کا ایک اچھا ذریعہ ان کے ہاتھ آ گیا ہے۔ حالانکہ ان کے لٹریچر کا مطالعہ کریں تو پتہ چلتا ہے کہ توہینِ رسالت کے یہ لوگ خود اصل مرتکب ہیں اور

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب الانبیاء، باب ۳۱۲ قول اللہ تعالیٰ وَاتَّخَذَ اللّٰهُ إِبْرٰهِيْمَ خَلِيْلًا ...... صفحہ ۳۰۱

یہ خود سب سے بڑے گستاخِ رسول ہیں۔ ثبوت کے لیے حدائق بخشش (حصہ سوم، صفحہ ۳۷) میں درج وہ اشعار پڑھیے جو بریلوی مذہب کے مجدد صاحب نے حرم نبوی اور مومنوں کی ماں رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہَا کی شان میں کہے ہیں جنہیں کوئی حیادار آدمی زبان پر بھی نہیں لا سکتا★ اور یہ ''مجدد'' صاحب یہ بھی کہتے تھے کہ نبی ﷺ نے ان کی اقتداء میں ان کے مرید کی نمازِ جنازہ پڑھی۔ (1) اسی مذہب کا فتویٰ ہے کہ

''حضرت مسیحؑ پہلی آمد میں ناکامیاب رہے اور یہود کے ڈر کے مارے کام تبلیغ رسالت سرانجام نہ دے سکے۔'' (2)

ایک بریلوی پیر صاحب اپنے پیر و مرشد کی تعریف اس طرح کرتے ہیں:

؎ لاکھوں جلائے آپ نے ٹھوکر کے زور سے ...... اٹھتا نہیں مسیح سے مارا فرید کا (3)

اور ایک دوسرے صاحب یوں خامہ فرسائی فرماتے ہیں:

؎ خادم ہیں تیرے سارے جتنے حسیں جہاں کے ...... یوسف سے تجھ پہ قرباں شیریں مقال والے (1)

---

★ اسی طرح ''تقویۃ الایمان'' نامی کتاب لکھ کر چار دانگ عالم میں توحید کا درس دینے والے شاہ اسماعیل صاحب نے اپنی دوسری کتاب ''صراط مستقیم'' میں لکھا کہ ان کے پیر صاحب کو علی رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے غسل دینے کے بعد ان کا بدن پونچھا اور رسول اللہ ﷺ کی بیٹی فاطمہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہَا نے کپڑے پہنائے۔ (صفحہ ۲۲۱)

(1) ملفوظات حصہ دوم، صفحہ ۲۷

(2) جامع الفتاویٰ انوار شریعت: جلد ۳، صفحہ ۳۸

(3) دیوان محمدی: صفحہ ۱۲۴ ... مسیح علیہ السلام کی توہین میں ہمارے علامہ صاحب بھی کسی سے کم نہیں۔ ہماری مراد شاعر علامہ اقبال سے ہے جن کی برسی و پیدائش کے دنوں پر شائع ہونے والے خصوصی ایڈیشنز، رسائل و جرائد و کتب میں ان کی دینداری و دینی خدمات کے بارے میں کیسے کیسے بلند آہنگ دعوے کیے جاتے ہیں، مگر دہلی میں ایک صوفی کے مزار پر جا کر جو کچھ انہوں نے فرمایا وہ ان دعووں کو باطل ٹھہراتا ہے۔ موصوف نے نظام الدین اولیاء کی شان میں فرمایا:

؎ فرشتے پڑھتے ہیں جس کو وہ نام ہے تیرا ...... بڑی جناب تیری، فیض عام ہے تیرا

؎ تری لحد کی زیارت ہے زندگی دل کی ...... مسیح و خضر سے اونچا مقام ہے تیرا

(روزنامہ جنگ، مورخہ ۲۵ / اپریل ۲۰۰۴ء، صفحہ ۷، نفیس صدیقی کا کالم التجائے مسافر)

اور یہ بات تو ان کی کتابوں تفریح الخاطر، کراماتِ غوث اعظم، اخبار الاخیار وغیرہ میں عام لکھی ہے کہ شیخ عبد القادر جیلانی صاحب کی محفلِ وعظ میں تمام انبیاء علیہم السلام اپنے جسموں اور روحوں کے ساتھ شرکت فرماتے تھے، یعنی شیخ صاحب منبر پر بیٹھ کر وعظ فرماتے اور تمام انبیاء علیہم السلام نیچے بیٹھ کر سماعت فرماتے! کیا یہ واقعات توہینِ رسالت کے زمرے میں نہیں آتے؟ کیا ان واقعات کی اشاعت و تبلیغ کرنے والوں کے خلاف توہین رسالت کا مقدمہ نہ قائم کیا جائے؟ فالی اللہ المشتکیٰ



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب اور مُلّا تونسوی نے اپنی کتابوں میں کوئی دلائل نہیں دیئے۔ شاید انہیں بھی یہ تسلیم ہے کہ ان کے اکابرین نے توہین رسالت کا ارتکاب کیا ہے ورنہ وہ اس کے دفاع میں کچھ نہ کچھ ضرور کہتے کیونکہ اس کتاب کے ہر عنوان اور موضوع پر انہوں نے خامہ فرسائی فرمانا فرض سمجھا ہے۔ البتہ مُلّا مجیب نے اس

---

(1) انوار علی پور: صفحہ ۱۰۔ اپنے پیر صاحب کی تعریف میں مبالغہ کرتے کرتے توہین رسالت کر جانے میں توحید کے دعویدار بھی پیچھے نہیں رہے۔ یہ المیہ ہے کہ دوسروں کے لیے جن باتوں پر کفر و شرک، بدعت و ضلالت و معصیت کے فتوے دیئے جاتے ہیں، وہی باتیں ان کے اکابرین کے لیے، عین ایمان و یقین، توحید و سنت، ہدایت و معرفت، اجر و ثواب ٹھہرائی جاتی ہیں! کربلا کے شہداء کے لیے مرثیہ گوئی پر شیعوں کے لیے کیا کچھ نہیں کہا جاتا، مگر جب دیوبندیوں کے "قطب ارشاد" رشید احمد گنگوہی صاحب اس دارفانی سے اپنے مقام ابدی کی طرف کوچ فرماتے ہیں تو ان کے عقیدت مند مرید محمود حسن صاحب مرثیہ لکھتے ہوئے زمین و آسمان کے قلابے ملا دیتے ہیں اور یہ تک فرما دیتے ہیں کہ

ے قبولیت اسے کہتے ہیں مقبول ایسے ہوتے ہیں ...... عبید سود کا ان کے لقب ہے یوسف ثانی
ے مسیحائے زماں پہنچا فلک پر چھوڑ کر سب کو ...... چھپا چاہ لحد میں وائے قسمت ماہ کنعانی
ے وفات سرور عالم کا نقشہ آپ کی رحلت ...... تھی ہستی گر نظیر، ہستی محبوب سبحانی
ے مُردوں کو زندہ کیا زندہ کو مرنے نہ دیا ...... اس مسیحائی کو دیکھیں ذری ابن مریم

(بحوالہ الدیوبندیت از عبد العزیز مرادآبادی، مکتبہ فکر رضا، کھیوڑہ)

باب کے آخری حصے کا دفاع ضرور کیا ہے۔ زیارتِ رسول ﷺ کے باب میں نبی ﷺ کو بیداری میں دیکھنا ممکن ثابت کرنے کے لیے روحوں کو مُلاّ صاحب نے گھومنے پھرنے والا بتا کر نبی ﷺ کی روح کو جسم مثالی میں ایک طرف دارالعلوم دیوبند کی بنیاد رکھنے اور شاہ ولی اللہ کے کمسن بچوں کی کفالت کی ذمہ داری لینے ہندوستان پہنچادیا تو دوسری طرف شیخ عبدالقادر جیلانی کا وعظ سننے ان کی خانقاہ واقع بغداد پہنچادیا جس میں مُلاّ موصوف کو ناموسِ رسالت کی کوئی توہین و تحقیر نظر نہیں آئی بلکہ عین ممکن اور امر واقعہ بتایا ہے! اسی پر قیاس کرکے پھر امداد اللہ مہاجر مکی کے مہمانوں کا کھانا پکانے، بیماروں کی عیادت کرنے، مُردوں کا جنازہ پڑھانے، نبی ﷺ کا ہندوستان آنے وغیرہ کے گزشتہ صفحات میں منقول چشم کشا واقعات بھی ان کے نزدیک امر واقعہ ٹھہریں گے؟ عنوان[۱۷] کے تحت ان باطل تصورات کی حقیقت بیان کر دی گئی ہے۔ من شاء فلیرجع الیہ

# مہدی کا ظہور

مسلک پرستوں کا یہ بھی عقیدہ ہے کہ قربِ قیامت میں امام مہدی ظاہر ہوں گے اور وہ تمام برائیوں کا خاتمہ کر دیں گے۔ اس ایک مسئلے پر تمام مسالک متفق ہیں خواہ بریلوی ہوں یا دیوبندی، شیعہ ہوں یا اہل حدیث۔ یہ ان کا شاید واحد و اکلوتا متفقہ و مسلمہ عقیدہ ہے جس کا اظہار یہ لوگ اپنی تحریروں میں کرتے رہتے ہیں۔ اور اس کے دفاع میں آج تک کتابیں لکھی جا رہی ہیں۔

''مجدد مائۃ حاضرۃ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی'' سے جب پوچھا گیا کہ ''قیامت کب ہوگی، ظہور مہدی کب ہوگا'' تو فرمایا

'' ..... بعض علوم کے ذریعے سے مجھے ایسا خیال گذرتا ہے کہ شاید ۱۸۳۷ھ میں کوئی اسلامی سلطنت باقی نہ رہے اور ۱۹۰۰ھ میں حضرت امام مہدی ظہور فرمائیں۔'' (1)

''حکیم الامت'' اشرف علی تھانوی نے اپنی ''امت'' کو عقائد کی تعلیم دیتے ہوئے لکھا:

'' اللہ و رسول نے جتنی نشانیاں قیامت کی بتائی ہیں سب ضرور ہونے والی ہیں۔ امام مہدیؑ ظاہر ہونگے اور خوب انصاف سے بادشاہی کرینگے..... '' (2)

''مسعود بی ایس سی کی جماعت المسلمین پر ایک نظر'' نامی کتاب میں مذکورہ تنظیم پر تنقید کرتے ہوئے اہلحدیث محقق لکھتے ہیں کہ

''عیسیٰؑ اور امام مہدی جب آئیں گے تو اسی مذہبِ اہلحدیث پر ہوں گے۔ کیونکہ یہی اصل اسلام ہے۔'' (صفحہ ۷)

قادیانیوں کے رد میں لکھی جانے والی چار جلدوں کی ضخیم کتاب ''تحفۂ قادیانیت'' میں یوسف لدھیانوی صاحب نے بھی مرزا قادیانی کے دعووں کو غلط ثابت کرتے ہوئے

---

(1) ملفوظات: حصہ اوّل، صفحہ ۱۱۲

(2) بہشتی زیور: حصہ اوّل، باب عقیدوں کا بیان، عقیدہ ۳۸، صفحہ ۳۷ نیز ساتویں حصے کے صفحہ ۴۳ پر قیامت کی نشانیوں اور اس کا کچھ حال بیان کرتے ہوئے توبلا حوالہ ظہور مہدی کی ایک مفصّل کہانی بیان کی گئی ہے۔

''ظہور مہدی ''پر متعدد مضمون لکھے۔ اپنے ۲۴ر اپریل ۱۹۹۲ء کے کالم میں اس سے متعلق ایک سوال کے جواب میں '' امام مہدی '' کا آنا حق بتایا اور ستم یہ کیا کہ ''فقہ اکبر'' نامی کتاب کا حوالہ دیتے ہوئے اس خلافِ قرآن و حدیث عقیدے کو امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ سے منسوب کر دیا حالانکہ امام ابو حنیفہ نے اس نام کی کوئی کتاب نہیں لکھی بلکہ یہ ابو مطیع بلخی نے لکھی ہے۔ اور حقیقت تو یہ ہے کہ ابو حنیفہ نے اپنی زندگی میں کوئی کتاب تصنیف ہی نہیں کی۔ ان سے منسوب جو کچھ بھی تحریریں ملتی ہیں وہ ان کے شاگردوں محمد، ابو یوسف، زُفَر، حسن، وغیرہ کی تالیفات ہیں۔ ابو حنیفہ رحمہ اللہ قرآن و حدیث پر یقین رکھنے والے ایک موحد مومن تھے اور انہوں نے ایسے کسی بھی باطل عقیدے کی تبلیغ و اشاعت نہیں کی۔ ان کے اندھے مقلد بغیر تحقیق کے اپنے امام پر بھی جھوٹ باندھتے ہیں !

دراصل ان لوگوں کو اپنے اس باطل عقیدے کی تائید مسند احمد کی اس جھوٹی روایت سے ملتی ہے کہ نبی ﷺ نے مہدی کی خوشخبری سنائی کہ وہ اختلاف کے زمانے میں ظاہر ہو کر عدل و انصاف عام کریں گے، ظلم و ستم ختم کر دیں گے، کوئی محتاج نہ رہے گا، وہ سات، آٹھ یا نو سال رہیں گے اور اس کے بعد کوئی خیر باقی نہ رہے گی۔

ابو داؤد نے اپنی سنن کی تیسری جلد میں ''کتاب المهدی'' کے تحت گیارہ روایتیں نقل کی ہیں جن میں سے تین روایتیں خلفاء کے قریش میں سے ہونے کے متعلق ہیں۔ چار میں نبی ﷺ کا قول بیان کیا کہ اگر دنیا کا ایک دن بھی رہ جائے گا تو اللہ اس کو اتنا طویل کر دے گا کہ اس میں ایک شخص مجھ سے یا میرے اہل میں سے اٹھے گا، اس کا نام میرے نام پر اور اس کے باپ کا نام میرے باپ کے نام پر ہو گا، اور وہ زمین کو عدل و انصاف سے بھر دے گا۔ تین روایات میں اس کا نام مہدی بتایا جس میں سے ایک میں اتنا اضافہ بھی ہے کہ وہ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی اولاد سے ہو گا۔ دو میں اس کا کوئی نام نہ لیا۔ اور ایک حدیث میں بروایت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نبی ﷺ کا قول بیان کیا کہ ماوراء النہر سے ایک شخص نکلے گا جس کا نام حارث ہو گا، اس کے آگے ایک شخص منصور نامی ہو گا جو آل محمد کو اقتدار دے گا جس طرح قریش نے رسول اللہ ﷺ کو اقتدار دیا، واجب ہے کہ

ہر شخص اس کی مدد کرے اور اس کی بات مانے۔ ایک روایت میں اس کی مدت سات سال بتائی اور دوسری میں نو سال۔ غرضیکہ ساری کی ساری روایات مختلف فیہ ہیں۔ مزید برآں یہ روایات سنداً بھی کمزور ہیں جن کی صحت پر محدثین نے شدید جرح کی ہے۔★

ترمذی نے پہلی جلد میں ابواب الفتن کے تحت ''مہدی'' کے عنوان سے چار روایات نقل کی ہیں جنہیں حسن اور صحیح قرار دیا ہے، جبکہ ان چاروں روایتوں کی سند بے حد ضعیف ہے اور ان کے راوی مجروح ہیں۔ محدثین کے مطابق ترمذی نے اسی طرح موضوع کی حد تک پہنچی ہوئی روایتوں کو صحیح اور حسن کہدیا ہے کہ وہ حدیث کی صحت کے معاملے میں بہت متساہل اور فراخدل واقع ہوئے تھے۔ ان کے اس تساہل و تسامح کی وجہ سے محدثین ان کی تحسین (یعنی کسی حدیث کو حسن کہنے) پر اعتماد نہیں کرتے۔ تحسین تو الگ رہی، بقول حافظ ذہبی، ترمذی کی تو تصحیح (یعنی کسی حدیث کو صحیح کہنے) پر بھی علماء اعتماد نہیں کرتے۔ نیز فرمایا کہ ترمذی کی تحسین سے دھوکہ نہیں کھانا چاہیے۔✸

یہ بات قابل غور ہے کہ صحیح بخاری، صحیح مسلم اور دیگر کتب احادیث میں نزول عیسیٰ علیہ السلام کے باب ملتے ہیں۔ خود ترمذی نے بھی اپنی جامع میں ''مہدی'' کے باب کے ساتھ ہی نزول عیسیٰ علیہ السلام کا باب باندھا ہے جس میں وہ روایت نقل کی ہے جو صحیحین اور دیگر کتب احادیث میں بھی پائی جاتی ہے کہ:

> نبی ﷺ نے قسم کھا کر فرمایا کہ وہ زمانہ قریب ہے جب عیسیٰؑ منصف حاکم بن کر نازل ہوں گے، صلیب توڑ ڈالیں گے، خنزیر کو مار ڈالیں گے اور جزیہ موقوف کر دیں گے، مال و

---

★ ملاحظہ فرمایئے ''مقدمہ ابن خلدون'': باب سوم، فصل المہدی، صفحہ ۳۰۹۔ اس موضوع پر الرحمٰن پبلشنگ ٹرسٹ کی مطبوعہ علامہ تمنا عمادی کی ''انتظار مہدی و مسیح''، عبید اللہ سندھی کی ''عقیدہ نزول مسیح و مہدی''، عبدالرحمٰن کاندھلوی کی ''عقیدہ ظہور مہدی'' وغیرہ بھی کافی مفید ہیں۔ البتہ انہوں نے ظہور مہدی کی وضعی روایات کی بناء پر جہاں اس عقیدے کو باطل قرار دیا ہے وہیں صحیح روایات سے ثابتہ نزول مسیح علیہ السلام کا بھی رد کر دیا ہے، جو کہ صحیح نہیں۔

✸ میزان الاعتدال جلد ۲، صفحہ ۳۵۴ و جلد ۳ صفحہ ۲۰۷

دولت کی بہتات ہو گی اور کوئی اسے لینے والا نہ ہو گا، یہاں تک کہ ایک سجدہ لوگوں کی نگاہ میں دنیا و مافیھا سے زیادہ محبوب ہو گا۔ ابو ہریرہ ﷛ نے اس کو روایت کرنے کے بعد کہا کہ اگر اس کی تصدیق چاہتے ہو تو قرآن کی اس آیت کو پڑھ لو:

وَاِنْ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ اِلَّا لَيُؤْمِنَنَّ بِهٖ قَبْلَ مَوْتِهٖ ۚ وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ يَكُوْنُ عَلَيْهِمْ شَهِيْدًا ۚ (النساء ۱۵۹)

"اہل کتاب میں کوئی ایسا نہ ہو گا جو اُن کی موت سے پہلے اُن پر ایمان نہ لے آئے اور قیامت کے روز وہ اُن پر گواہی دیں گے۔" (1)

یہ بات غور طلب ہے کہ جو کام ان کے زعم میں امام مہدی چند سالوں میں انجام دے دیں گے تو پھر وہی کام کرنے کے لیے عیسیٰ علیہ السلام کا نزول کیا معنی رکھتا ہے؟ یا پھر جو کام عیسیٰ علیہ السلام انجام دیں گے اس کے کرنے کے لیے کسی مہدی کے ظہور کی کیا حاجت؟ گویا کہ یہ دونوں عقیدے باہم متضاد و متصادم ہیں یعنی ظہورِ مہدی کے ہوتے ہوئے نزول عیسیٰ علیہ السلام اور نزول عیسیٰ علیہ السلام کے پیش نظر کسی ظہور مہدی کی کوئی ضرورت نہیں معلوم ہوتی۔ مگر علامہ اقبال صاحب کا فرمانا ہے کہ

؎ دنیا کو ہے اس مہدیٔ برحق کی ضرورت ..... ہو جس کی نگہ زلزلۂ عالمِ افکار

یہاں قارئین کی توجہ ہم اس حدیث کی طرف مبذول کروانا چاہتے ہیں جسے ابن ماجہ نے بیان کیا ہے اور جس کی سند میں امام شافعی بھی شامل ہیں، کہ

وَلَا الْمَهْدِيُّ اِلَّا عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ "اور عیسیٰ ابن مریم کے علاوہ کوئی مہدی نہیں۔" (2)

اب اس واضح اور صریح حدیث کے بعد یہ مسلک پرست ظہور مہدی کے اپنے اس عقیدے پر غور کرنے کی زحمت فرمائیں کہ کیا یہ باطل، بے اصل اور لغو ٹھہرتا ہے یا نہیں؟

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب بدء الخلق، احادیث الانبیاء، باب ۳۴۹ نزول عیسیٰ ابن مریم علیہما السلام، صفحہ ۳۵۴ / صحیح مسلم: جلد ۱، کتاب الایمان، باب نزول عیسیٰ بن مریم علیہما السلام، صفحہ ۲۵۵ / ترمذی، جلد ۱، ابواب الفتن، باب نزول عیسیٰ علیہ السلام، صفحہ ۸۴۷

(2) سنن ابن ماجۃ: کتاب الفتن، باب ۲۴ شدۃ الزمان، صفحہ ۴۵۸

جاننا چاہیے کہ ظہورِ امام مہدی خالصتاً ایک شیعی عقیدہ ہے۔ ان کے گیارہویں امام حسن عسکری لاولد فوت ہوگئے اور یوں امامت کا ان کا خود ساختہ سلسلہ ختم ہوگیا۔ مگر اس کو جاری رکھنے کے لیے یہ چال چلی کہ حسن عسکری کی وفات کے بعد ان کی ایک لونڈی کو امام کے حمل کا دعویٰ کیا گیا اور بعد از مرگ پیدا ہونے والے ان کے اس مزعومہ لڑکے کو پوشیدہ رکھا گیا اور اسے بارھواں امام، امام مہدی، امام منتظر یعنی وہ امام قرار دیا گیا جس کا انہیں انتظار تھا۔ لیکن شیعہ مکتب فکر کی ''حق الیقین''، ''جلاء العیون'' مصنفہ ملاباقر مجلسی؛ ''احتجاج طبرسی''، ''الحکومۃ الاسلامیہ'' مصنفہ آیت اللہ خمینی، ''چودہ ستارے'' وغیرہ کتب میں اس لڑکے کے بارے میں بڑی دیومالائی قسم کی باتیں لکھی ہوئی ہیں۔ ان کے مطابق ''**امام قائم آل محمد المہدی المنتظر**'' ۲۵۵ھ یا ۲۵۲ھ میں پیدا ہوئے۔ ان کو چھپا کر رکھا جاتا تھا، اس لیے ان کو کوئی دیکھ نہیں سکتا تھا۔ ۲۶۰ھ میں اپنے والد کی وفات سے صرف دس دن پہلے غائب ہوگئے اور وہ تمام چیزیں اور سارا سامان جو علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منتقل ہوکر ہر امام کے پاس رہتا تھا مثلاً علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا جمع کیا ہوا اصلی اور پورا کامل قرآن جس میں چالیس پارے اور سترہ ہزار آیات تھیں، قدیم آسمانی کتابیں یعنی تورات، زبور، انجیل اور دیگر انبیاء علیہم السلام کے صحیفے اپنی اصل نازل شدہ شکل میں، مصحف فاطمہ، الجفر، الجامعہ والا بورا، انبیاء سابقین کے معجزات، عصائے موسیٰ علیہ السلام، قمیص آدم علیہ السلام، سلیمان علیہ السلام کی انگوٹھی، غرض سارا سامان لے کر یہ ۴/۵ سال کے صاحبزادے تن تنہا اپنے شہر سُرَّ مَنْ رایٰ (یعنی وہ چھپا دیا گیا، کس نے دیکھا) کے غار میں روپوش ہوگئے۔ قیامت سے پہلے نکل کر آئیں گے اور ابوبکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو ان کی قبروں سے نکالیں گے، زندہ کر کے دنیا بھر کے گناہگاروں کے گناہوں کی سزا میں دن رات میں ان دونوں کو ہزار بار مار ڈالیں گے اور ہزار بار پھر زندہ کریں گے (معاذ اللہ!) شیعہ مذہب کی کتب میں اس سے بھی زیادہ سخت اور سنگین باتیں لکھی ہوئی ہیں، جن کے خلاف کارروائی کا یہ مسلک پرست پرزور مطالبہ کرتے ہیں مگر کرسیٔ اقتدار کی ہوس میں ان کے ساتھ اتحاد کر لیتے ہیں، ان کے پیچھے نمازیں پڑھتے ہیں، ان کے ساتھ باہم شیر و شکر ہو جاتے ہیں، ان سے گلے مل کر تصویریں کھنچواتے ہیں! ان کو ووٹ ڈال کر ان کی حمایت کرتے ہیں!

بڑے تعجب کی بات ہے کہ شیعوں کے تقیہ، تبرّا، تحریف قرآن، ماتم، متعہ، وغیرہ کا تو یہ مسلک پرست خوب پرچار کرتے ہیں اور اس پر انہیں کافر قرار دیتے ہیں۔ ان کے تکفیری نعروں سے تو دیواریں کالی نظر آتی ہیں۔ ان کی ایک ذیلی تنظیم کی سپاہ کا تو مشن ہی شیعوں کے خلاف ''جہاد'' ہے اور جن کی پہچان ہی ان کا یہ سلوگن بن گیا ہے کہ ''کافر کافر، شیعہ کافر''۔ مگر افسوس کہ ''کافر'' قرار دیئے جانے والے ان شیعوں ہی کے ایک عقیدے ''ظہور مہدی'' کو سینے سے لگائے بیٹھے ہیں۔ البتہ اس میں یہ فنکاری کی ہے کہ اس ''ظہورِ مہدی'' کے عقیدے میں بھی تفریق کر دی ہے یعنی شیعوں کے امام مہدی الگ اور سُنیوں کے امام مہدی الگ! شیعوں کی مخالفت کی وجہ سے شیعوں کے امام مہدی کا تو انکار کر دیا لیکن سُنیوں کے امام مہدی کو اپنے ایمان کا جزو بنالیا! جون ۱۹۹۴ء میں قومی اسمبلی میں تقریر کرتے ہوئے اِس تنظیم کے اُس وقت کے سربراہ نے اعلان کیا کہ

> ''امام مہدی کی شخصیت تمام اہل اسلام کے نزدیک قابل احترام ہے۔ بلا شبہ وہ قرب قیامت میں تشریف لائیں گے اور خدا کی زمین پر خدا کا نظام عملی طور پر نافذ کر کے دنیا کو امن و سکون کا گہوارہ بنادیں گے۔ ان کا اسم گرامی ''محمد'' ان کے والد ماجد کا اسم گرامی ''عبداللہ'' اور والدہ کا اسم مبارک ''آمنہ'' ہوگا۔ ابھی وہ پیدا نہیں ہوئے۔ میں اس امام مہدی کا احترام اپنا جزو ایمان سمجھتا ہوں.....'' (1)

اسی تنظیم کے سرپرست نے اِس موضوع پر ایک مستقل کتاب تصنیف کی اور اس کے پہلے ہی صفحے پر لکھا:

> ''حضرت امام مہدی علیہ الرضوان کے ظہور اور دنیا میں ان کی آمد کے بارے میں مسلمانوں کا متفقہ عقیدہ ہے کہ قرب قیامت میں ان کی پیدائش ہوگی۔ وہ اپنے اور والدین کے نام میں آنحضرت ﷺ کے مشابہ ہوں گے۔ ان کا ظہور خانہ کعبہ میں حجر اسود اور مقام ابراہیمؑ کے درمیان ہوگا۔ حضرت امام مہدی علیہ الرضوان کے ظہور کی ساٹھ سے زائد علامات احادیث میں موجود ہیں۔ ان کے ظہور کے سات سال بعد عیسیٰؑ کا نزول ہوگا۔ مسلمانوں کا یہ عقیدہ بھی متفقہ اور اجماعی ہے۔'' (2)

---

(1) حضرت امام مہدی: صفحہ ۱

(2) حضرت امام مہدی: صفحہ ۱۵

مسلک پرستوں کے ان اقوال کی بدولت آج امت کسی مہدی کے ظہور کی منتظر ہے! کراچی میں نیٹی جیٹی* کے پل پر بھی ایک مجمع ان کا انتظار کرتا ہے، گویا وہ سمندر سے ظاہر ہونگے !! ۱۴ر شعبان کی رات میں یہاں ایک اژدہام ہوتا ہے جو "امام مہدی منتظر" کے نام اپنی حاجتیں ایک پرچی پر لکھ کر آٹے میں دبا کر اس پل سے نیچے سمندر میں ڈال دیتے ہیں۔

ان کے اس باطل عقیدے کی وجہ سے اکثر و بیشتر دھوکہ باز لوگ خود کو مہدی ظاہر کرکے اپنا ایک حلقہ بنالیتے ہیں اور لوگوں کا مال وایمان لوٹتے ہیں۔ تاریخ میں ایسے کئی واقعات ملتے ہیں جبکہ کسی جاہ پرست شخص نے حکومت حاصل کرنے کے لیے مہدی ہونے کا دعویٰ کیا اور اپنے چیلوں کے ساتھ حکومت کے خلاف بغاوت کی۔ مغل بادشاہ اکبر کے زمانے میں مہدی ہونے کا دعویٰ کرنے والے محمد جونپوری کے معتقد آج بھی موجود ہیں جو" مہدویہ رابطہ کمیٹی پاکستان" کے نام سے سندھ کے علاقوں شہداد پور، حیدرآباد وغیرہ میں اپنی تحریک چلارہے ہیں۔ ان کی ترقی یافتہ شکل بلوچستان کا ذکری فرقہ ہے۔ لا الہ الا اللہ مہدی رسول اللہ کا کلمہ پڑھنے والا یہ ذکری فرقہ جس کے عقائد و اعمال دینِ اسلام کے یکسر خلاف ہیں، اسی تصورِ مہدی کی پیداوار ہے۔ تفصیل کے لیے دیکھیے سابق ذکری داعی عبدالحق بلوچ کی تصنیف "ذکری مسئلہ" مطبوعہ دارالحدیث، تربت، بلوچستان۔ مرزا غلام قادیانی نے بھی اسی باطل عقیدے کا فائدہ اٹھاتے ہوئے مہدی ہونے کا دعویٰ کیا تھا جو ترقی کرکے پھر مسیح موعود اور پھر دعوائے نبوت میں تبدیل ہوگیا۔ آج بھی کراچی میں رنچھوڑ لائن کے علاقے میں بنوری ٹاؤن سے فارغ التحصیل مولوی عتیق الرحمٰن گیلانی نام کے ایک شخص نے مہدی ہونے کا دعویٰ کیا ہوا ہے (جس کی تشہیر و تبلیغ "ضرب حق" نامی اخبار کے ذریعے کی جاتی ہے)، اور گوہر شاہی صاحب کی گوہر افشانیوں سے کون واقف نہیں جو مہدی ہونے کا دعویٰ کرکے اگلی منزل کی طرف گامزن تھے۔ لیکن اپنے منصوبوں کی تکمیل سے پہلے ہی وہ بہت سی حسرتیں دل میں لے کر اس جہانِ ناپائیدار سے اپنے "ابدی مقام" کی طرف کوچ کر گئے اور ان کے اندھے عقیدت مند اب بھی ان ناتمام حسرتوں کی تکمیل میں مصروف عمل ہیں۔ "واحسرتا"

---

★ یہ اصل میں نے ٹِو جیٹی (Native Jetty) ہے جو غلط العام سے نیٹی جیٹی بن گیا۔

یہاں اس بات کا ذکر بھی اہمیت سے خالی نہیں کہ نبی ﷺ نے فرمایا:

لَاتَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰی یُبْعَثَ دَجَّالُوْنَ کَذَّابُوْنَ قَرِیْباً مِّنْ ثَلٰثِیْنَ کُلُّھُمْ یَزْعُمُ اَنَّہٗ رَسُوْلُ اللّٰہِ

"قیامت اس وقت تک قائم نہ ہوگی جب تک تیس کے قریب جھوٹے دجال نہ ظاہر ہو جائیں، ان میں سے ہر ایک یہی دعویٰ کرے گا کہ وہ اللہ کا رسول ہے۔" (1)

اگرچہ مہدی ہونے کا دعویٰ نبوت کا دعویٰ تو نہیں، لیکن یہ اس کا پیش خیمہ ضرور ہوتا ہے۔ جیسا کہ پہلے بیان کیا گیا، مرزا غلام قادیانی نے نبوت کے دعوے سے پہلے مہدی ہونے کا ہی دعویٰ کیا تھا۔ مسلم نے اپنی صحیح کے مقدمے میں ایسے ہی جھوٹے مدعیان سے متعلق نبی ﷺ کا فرمان نقل کیا ہے کہ:

یَکُوْنُ فِیْ اٰخِرِ الزَّمَانِ دَجَّالُوْنَ کَذَّابُوْنَ یَاْتُوْنَکُمْ مِّنَ الْاَحَادِیْثِ بِمَالَمْ تَسْمَعُوْا اَنْتُمْ وَلَا اٰبَآؤُکُمْ فَاِیَّاکُمْ وَ اِیَّاھُمْ لَایُضِلُّوْنَکُمْ وَلَایَفْتِنُوْنَکُمْ

"آخری زمانے میں ایسے دجال اور جھوٹے پیدا ہوں گے جو تمہارے پاس ایسی باتیں لائیں گے جو نہ تم نے سنی ہوں گی نہ تمہارے باپ دادا نے۔ تم ان سے بچ کر رہنا۔ ایسا نہ ہو کہ وہ تم کو گمراہ کر دیں اور فتنے میں ڈال دیں۔" (2)



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا تونسوی نے تو اپنے اکابرین کے دفاع کی کوئی سعی نہیں کی البتہ مُلّا مجیب نے بلاضرورت صفحے کالے کیے ہیں۔ ظہور مہدی کے شیعی عقیدے کی تائید کرنے کے لیے انہوں نے ابو داؤد، ترمذی اور ابن ماجہ کی روایات کو بنیاد بنایا ہے جن کے لیے مؤرخ ابن خلدون کا کہنا ہے کہ ساری کی ساری ضعیف اور متکلم فیہ ہیں۔ مُلّا موصوف

(1) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب المناقب، باب ۳۸۷ علامات النبوۃ فی الاسلام، صفحہ ۴۰۶
(2) مقدمہ صحیح مسلم: باب النھی عن الروایۃ عن الضعفا والاحتیاط فی تحملھا، صفحہ ۳۰

نے یہ حوالہ دینے پر راقم کی گرفت کی ہے کہ ”ترمذی محدث عظیم اور فن حدیث وعلل و اسماء رجال کے ماہر و امام تھے“ اور علامہ ابن خلدون ان کے دامن گرفتہ تھے تو محض ان کے کہنے سے ترمذی کی روایات پر اعتراض کی کیا حقیقت ہے! قارئین! پیچھے دیکھا جاسکتا ہے کہ ترمذی کے تساہل پر اعتراض اور ان کی تحسین و تصحیح پر جرح ہم نے نہیں کی بلکہ حافظ ذہبی جیسے محدثین نے کی ہے۔ مگر موصوف نے اس کو درخور اعتنا نہیں سمجھا اور مہدی کی روایات کو متواتر قرار دے دیا اور اس کے لیے انہیں دلیل فراہم کرنے والے وہی سیوطی صاحب وغیرہ ہیں جن کی دینِ اسلام پر پہلے ہی بہت ”مہربانیاں“ ہیں۔ یہ البتہ ان لوگوں کی زیادتی ہے کہ ان مزعومہ ”متواتر“ روایات میں ترمذی کی تین، ابوداؤد کی نو اور ابن ماجہ کی سات روایات میں بخاری کی ایک اور مسلم کی وہ دو روایات بھی زبردستی شامل کرلیں جن میں نزول عیسیٰ علیہ السلام کے موقع پر آپ علیہ السلام کا مسلمانوں کے امیر کی اقتداء میں صلوٰۃ ادا کرنا بیان ہوا ہے۔ مذکورہ روایات میں مسلمانوں کے امیر کا ذکر ہے جسے سیوطی وغیرہ صاحبان نے ”امام مہدی“ بنادیا! بریلویوں، دیوبندیوں کی کتابیں پڑھ کر اندازہ ہوا کہ سیوطی، قاضی عیاض، مُلّا علی قاری وغیرہ جیسے لوگوں کو یہ ملکہ حاصل تھا کہ اپنے باطل استدلال کی تائید کے لیے روایات کا رُخ جدھر چاہتے موڑ لیتے اور پھر اُن روایات سے جو چاہتے ثابت کر دکھاتے تھے! اسی وجہ سے ان لوگوں کی تصنیفات محدثین نے لائق استناد نہ سمجھیں۔ یہ بات سمجھ سے بالا ہے کہ ہر باطل موضوع کو ثابت کرنے والی روایات حدِ تواتر کو کس طرح پہنچ جاتی ہیں؟ اصولِ حدیث میں تو یہ پڑھایا جاتا ہے کہ اوثق راوی کے خلاف اگر کم ثقہ راوی کوئی روایت پیش کرے گا تو وہ روایت شاذ روایت کہلائے گی اور اگر ضعیف راوی ثقہ راوی کی مخالفت میں کوئی روایت لائے گا تو وہ منکر روایت کہلائے گی جو ضعیف روایات کی ہی قسمیں ہیں اور اوثق اور ثقہ راوی کی روایات کو بہر حال ترجیح حاصل ہوگی۔ مگر یہ لوگ بخاری و مسلم کی صحیح روایات پر تیسرے چوتھے طبقے کی روایات کو ترجیح دیتے ہیں! حد یہ ہے کہ مذکورہ روایات کے راویوں کو بخاری و مسلم کا راوی بتا کر ان روایات کو درست قرار دیتے ہیں۔ اگر ان روایات میں بخاری و مسلم کا کوئی راوی موجود ہو تو بھی یہ ان کے صحیح ہونے کی

دلیل نہیں کیونکہ ان میں دوسرے بہت سے ضعیف اور شیعہ راوی شامل ہیں اور ظہورِ مہدی ایک شیعی عقیدہ ہے۔ ہمارے کتابچے ''ایمان خالص - قسط دوم'' میں ابن حجر کی اصول حدیث کی کتاب نخبۃ الفکر (صفحہ ۷۳) سے امام بخاری کا یہ اصول نقل کیا گیا ہے کہ ایسا راوی جو حدیث میں اپنے فاسد عقیدے کی تائید میں روایت لائے تو اس کی یہ روایت ردّ کر دی جائے گی اور صحیح مذہب بر قرار رکھا جائے گا۔

اب ترمذی، ابو داؤد اور ابن ماجہ کی مذکورہ روایتوں کی حیثیت دیکھیے :

ترمذی کی پہلی روایت جسے انہوں نے حسن صحیح کہا ہے، اس میں عاصم بن بہدلہ ہے جس کے لیے محمد بن سعد کہتے ہیں کہ ثقہ ہے مگر (روایت حدیث میں) بہت غلطیاں کرتا ہے۔ یہی روایت سنن ابی داؤد میں بھی ہے۔ ترمذی کی دوسری روایت میں بھی جسے انہوں نے پہلی کی طرح حسن صحیح کہا ہے، عاصم بن بہدلہ ہے اور یہ روایت بھی سنن ابو داؤد میں موجود ہے۔ ترمذی کی تیسری روایت جس کی انہوں نے تحسین کی ہے، اس میں زید العمی ہے جس کے لیے یحییٰ بن معین کہتے ہیں کہ ضعیف ہے، علی بن مدینی بھی ضعیف کہتے ہیں، ابو داؤد کہتے ہیں کہ وہ کچھ بھی نہیں۔ اس روایت میں ابو الصدیق الناجی بھی ہے جس کے لیے محمد بن سعد کہتے ہیں کہ اس کی روایات میں کلام کیا جاتا ہے اور انہیں منکر ٹھہرایا جاتا ہے۔

سنن ابی داؤد کی مذکورہ روایات میں سے پہلی میں تو کسی مہدی کا کوئی تذکرہ نہیں، قریش سے خلفائ کا ہونا بیان ہوا ہے۔ دوسری روایت میں الاسود بن سعید الہمدانی ہے جسے ابن القطان نے مجہول الحال کہا ہے۔ تیسری روایت میں ابو بکر بن عیاش بن سالم ہے جسے احمد بن حنبل نے اکثر خطاء کرنے والا، العجلی نے روایت میں بعض غلطیاں کرنے والا اور الساجی نے وہم کرنے والا بتایا ہے۔ اس کی دوسری سند میں عبید اللہ بن موسیٰ ہے جسے محمد بن سعد شیعہ بتاتے ہیں؛ فطر بن خلیفہ ہے جسے العجلی قدرے شیعہ بتاتے ہیں اور عاصم بن بدہلہ جسے محمد بن سعد کثیر الخطاء کہتے ہیں۔ چوتھی روایت میں فطر بن خلیفہ شیعہ راوی ہے۔ پانچویں میں عبد اللہ بن جعفر الرقی ہے جس میں نسائی کے مطابق تغیر پیدا ہو گیا تھا اور ابن

حبان کے مطابق روایات میں اس کا اختلاط فحش تو نہ ہوتا لیکن اکثر مخالف ہوتا۔ اس میں علی بن نفیل بھی ہے جس کے لیے امام عقیلی کا کہنا تھا کہ مہدی سے متعلق اس کی مروی حدیث کی کوئی متابعت نہیں کرتا اور نہ ہی وہ روایات پہچانی جاتی ہیں۔ یہ روایت ابن ماجہ نے بھی نقل کی ہے۔ چھٹی روایت میں سہل بن تمام ہے جس کے لیے ابن حبان کا کہنا تھا کہ خطاء کرتا تھا؛ ابوزرعہ رازی کہتے کہ کذاب تو نہ تھا لیکن وہمی تھا۔ اس کی سند میں عمران بن داؤد القطان بھی ہے جس کے لیے بخاری کہتے کہ وہم کرتا ہے؛ ابونضرہ منذر بن مالک بھی ہے جسے ابن حبان خاطی بتاتے تھے۔ ساتویں روایت میں معاذ بن ہشام ہے جس کے لیے یحیٰ بن معین کا کہنا تھا کہ وہ حجت نہیں ہے؛ ابن عدی کہتے کہ اکثر غلطی کرتا ہے۔ ہشام بن ابی عبداللہ بھی ہے جسے امام العجلی قدری بتاتے تھے۔ صالح ابی الخلیل بھی ہے جس کے لیے ابن عبدالبر کہتے کہ اس (کی روایت) کو حجت نہیں بنایا جائے گا۔ اس کے استاد راوی کے لیے ایک مبہم اسم ''صاحب'' استعمال ہوا جس کے بارے میں نہیں معلوم کہ کون تھا۔ اس کی دوسری سند میں البتہ عبداللہ بن الحارث کا نام آیا ہے مگر اس میں پہلی سند کے خلاف مہدی کے قیام کی مدت سات کے بجائے نو سال بتائی گئی ہے۔ اس کی ایک اور سند میں عبدالصمد ہے جسے ابن قانع خاطی کہتے؛ ھمام ہے جسے محمد بن سعد اکثر غلطی کرنے والا کہتے؛ ابوالعوام ہے جسے بخاری وہمی بتلاتے۔ نویں روایت میں ہارون بن المغیرہ ہے جس کے لیے ابوداؤد کہتے کہ شیعوں میں سے ہے؛ ذہبی بھی کہتے اس میں شیعیت ہے، ابن حبان کہتے کہ اکثر خطاء کرتا ہے؛ سلیمانی بتاتے کہ فیہ نظر یعنی اس میں کچھ سقم نظر آتا ہے۔ عمرو بن ابی قیس ہے جس کے لیے ابوداؤد کہتے کہ اس کی حدیث میں خطاء پائی جاتی ہے؛ عثمان بن ابی شیبہ کہتے کہ حدیث کے معاملے میں تھوڑا وہم ہو جاتا تھا؛ ذہبی بھی اسے وہمی بتاتے تھے۔ ابواسحاق عمرو بن عبداللہ ہے جسے ابن حبان مدلس بتاتے؛ مطرف بن طریف ہے جس کے لیے عثمان بن ابی شیبہ کہتے کہ ثابت نہیں ہے؛ ابوالحسن ہے جو مجہول ہے؛ ہلال بن عمرو ہے جسے ذہبی مجہول ٹھہراتے۔

ابن ماجہ کی سات روایات میں سے پہلی میں معاویہ بن ہشام ہے جس کے لیے الساجی بتاتے کہ وہم کرتا ہے؛ ابن حبان بتاتے کہ اکثر خطاء کرتا ہے۔ یزید بن زیاد ہے جس کے لیے احمد بن حنبل کے نزدیک اس کی احادیث کی کوئی حیثیت نہیں؛ یحییٰ بن معین کہتے کہ قوی نہیں؛ ابوزرعہ رازی کہتے کہ لین یعنی ڈھیلا آدمی ہے، اس کی حدیث لکھی جائے پر اسے حجت نہ بنایا جائے؛ ابوحاتم الرازی کہتے قوی نہیں ہے؛ ابن عدی کہتے کہ اس کی حدیث کو ضعیف بتا کر لکھا جائے۔ دوسری روایت میں محمد بن مروان العقیلی ہے جس احمد بن حنبل ضعیف کہتے؛ ابوزرعہ رازی کہتے کہ وہ کچھ بھی نہیں؛ زید العمی بھی ہے جس کے لیے یحییٰ بن معین کی جرح گزر چکی ہے کہ اسے ضعیف کہتے، علی بن مدینی بھی ضعیف کہتے اور ابوداؤد بے حیثیت قرار دیتے۔ اس کی سند میں ابوالصدیق الناجی بھی ہے جس کے لیے محمد بن سعد کی جرح اوپر گزر چکی ہے کہ اس کی مرویات میں کلام کیا جاتا اور آگے روایت کرنے سے انکار کر دیا جاتا۔ تیسری روایت میں عبدالرزاق ہے جسے ابن حبان خطاکاروں میں سے کہتے۔ چوتھی روایت میں یاسین بن شیبان ہے جس کے لیے بخاری کہتے کہ فیہ نظر یعنی اس میں کچھ سقم نظر آتا ہے؛ ذہبی اس کو ضعیف بتاتے تھے۔ پانچویں روایت وہی علی بن نفیل والی ہے جسے ابوداؤد نے بھی روایت کیا ہے اور اس کی جرح اوپر گزر چکی ہے۔ چھٹی روایت میں ھدیہ بن عبدالوہاب ہے جسے ابن حبان اکثر غلطی کرنے والا بتاتے؛ سعد بن عبدالحمید ہے جس کے لیے ابن حبان کا کہنا تھا کہ منکر روایات بیان کرتا ہے؛ علی بن زیاد الیمامی ہے جسے بخاری منکر الحدیث اور بے حیثیت بتاتے جبکہ عقیلی اس کی تضعیف کرتے؛ عکرمہ بن عمار ہے جسے ابوحاتم الرازی اپنی حدیث میں اکثر وہم کرنے والا بتاتے۔ ساتویں روایت میں حرملہ بن یحییٰ المصری ہے جس کے لیے ابوحاتم الرازی کا کہنا تھا کہ اس کو حجت نہ بنایا جائے۔ عبداللہ بن لہیعہ بن عقبہ ہے جس کی حدیث کو احمد بن حنبل حجت نہیں کہتے تھے؛ یحییٰ بن معین اس کی ساری حدیثوں کو بے حیثیت بتاتے تھے؛ عمرو بن الفلاس ضعیف الحدیث قرار دیتے اور بتاتے کہ میں نے اس کی مرویات کی کتابوں کو جلا دیا۔ ابوزرعہ عمرو بن جابر الحضرمی ہے جسے ابن البرقی اس کی شیعیت کے سبب ضعیف قرار دیتے؛ احمد بن

حنبل کہتے کہ مجھے یہ بات پہنچی ہے کہ یہ جھوٹ بولتا ہے، جابر سے منکر روایات نقل کرتا ہے؛ جوزجانی کہتے کہ یہ جہالت وحماقت کی وجہ سے غیر ثقہ ہے؛ نسائی بھی اسے ثقہ نہیں ٹھہراتے۔

اتنی کثیر جروح کی روشنی میں قارئین کو اندازہ ہو گیا ہو گا کہ ابن خلدون نے غلط نہیں کہا کہ مہدی کی روایتیں مجروح، متکلم فیہ اور ناقابل قبول ہیں؛ اور اس کی تحقیق پر اعتماد کرکے ہم نے بھی کوئی غلطی نہیں کی۔ سطور بالا کی رو سے ہمارا موٴقف ہے کہ ظہور مہدی کا عقیدہ شیعوں کا عقیدہ ہے اور قرآن و صحیح احادیث کے خلاف ہے۔ مُلاّ مجیب نے ہم پر اعتراض کیا ہے کہ اس عقیدے کو خلافِ قرآن وحدیث قرار دیتے ہوئے ہم نے کسی آیت اور حدیث کا حوالہ نہیں دیا۔ ہم نے اس باب کے شروع میں عرض کر دیا تھا کہ یہ عقیدہ نزول عیسیٰ علیہ السلام کے متوازی قائم کیا گیا ہے اس لیے نزول عیسیٰ علیہ السلام سے متعلق سورۃ النسآء کی آیت ۱۵۹ اور سورۃ الزخرف کی آیت ۶۱ کے خلاف ہے اور ان متعدد احادیث صحیحہ کے خلاف ہے جن میں قرب قیامت نزول عیسیٰ علیہ السلام کا بیان آیا ہے۔ اللہ تعالیٰ مسلک پرستی سے بچنے اور قرآن وحدیث کی پیروی کی توفیق عطاء فرمائے۔ آمین

# مخصوص مسلک کی پیروی

اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت ہی اصل دین ہے اور اس سے انحراف بے دینی ہے۔ قرآن و حدیث کے مقابلے میں مسلکی تحفظات اور شخصیات کے وقار کا تحفظ و دفاع قرآن و حدیث کا انکار اور مسلک پرستی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول ﷺ کی زندگی کو رہتی دنیا تک کے لوگوں کے لیے بہترین نمونہ بنایا :

لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ (الاحزاب: ۲۱)

''بیشک تمہارے لیے رسول اللہ (کی زندگی) میں بہترین مثال ہے''

اور اس پر چلنے کی بار بار تاکید کی :

وَمَآ اٰتٰىكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ ۚ وَمَا نَهٰىكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا ۚ (الحشر: ۷)

''اور جو چیز تم کو رسول دیں وہ لے لو، اور جس سے وہ منع کریں (اس سے) باز رہو۔''

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ (النسآء: ۵۹، وغیرہ)

''اے ایمان والو! اللہ کی اطاعت کرو اور اس کے رسول کی اطاعت کرو۔''

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَلَا تُبْطِلُوْٓا اَعْمَالَكُمْ (محمد: ۳۳)

''اے ایمان والو! اللہ کی اطاعت کرو اور اس کے رسول کی اطاعت کرو اور اپنے اعمال کو ضائع نہ کرو۔''

رسول ﷺ کی اطاعت و اتباع دراصل اللہ کی مغفرت، رحمت اور محبت کا ذریعہ ہے :

قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ ۭ (آل عمران: ۳۱)

''(اے نبی!) آپ کہدیجیے کہ اگر تم اللہ کو دوست رکھتے ہو تو میری اتباع کرو، اللہ بھی تمہیں دوست رکھے گا اور تمہارے گناہ معاف کر دے گا''

وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ ۚ وَحَسُنَ اُولٰٓئِكَ رَفِيْقًا
(النسآء:۶۹)

''اور جو لوگ اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرتے ہیں، وہ (قیامت کے روز) ان لوگوں کے ساتھ ہوں گے جن پر اللہ نے بڑا فضل کیا یعنی انبیاء اور صدیق اور شہداء اور صالحین، اور ان کا ساتھ بہت ہی اچھا ہے''

اور رسالت کا مقصد ہی اطاعت بتایا:

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا لِيُطَاعَ بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ (النسآء:۶۴)

''اور ہم نے جو رسول بھی بھیجا ہے اس لیے بھیجا ہے کہ اللہ کے فرمان کے مطابق اس کی اطاعت کی جائے''

اور اطاعت رسول تو اصل میں شرط ایمان ہے جس کے بغیر ایمان ہی نہیں:

وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗٓ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ○ (الانفال:۱)

''اگر ایمان رکھتے ہو تو اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرو''

اور جس نے بھی اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کی، اس نے کامیابی پائی:

وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ فَازَ فَوْزًا عَظِيْمًا ○ (الاحزاب:۷۱)

''اور جو شخص اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرے گا تو بے شک وہ بڑی کامیابی حاصل کرے گا''

وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ يُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ وَذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ○ (النسآء:۱۳)

''اور جو شخص اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرے گا، اللہ اس کو (ایسی) جنتوں میں داخل کرے گا جن کے نیچے نہریں بہہ رہی ہیں۔ وہ ان میں ہمیشہ رہیں گے، اور یہ بڑی کامیابی ہے''

وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَيَخْشَ اللّٰهَ وَيَتَّقْهِ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفَآئِزُوْنَ (النور:۵۲)

'' اور جو شخص اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرے گا اور اللہ سے ڈرے گا اور اس کی نافرمانی سے بچے گا تو ایسے ہی لوگ کامیاب ہونے والے ہیں۔''

اطاعت رسول ﷺ جہاں رحمت، مغفرت، ایمانیت اور فوز و فلاح کا ذریعہ ہے وہیں اس سے روگردانی اللہ کے غضب اور بڑے خسران کا سبب بھی ہے:

قُلْ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ ۚ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْكٰفِرِيْنَ (آل عمران:۳۲)

”(اے نبی!) آپ (ان لوگوں سے) کہہ دیجیے کہ اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرو، پھر اگر وہ نہ مانیں تو اللہ بھی کافروں کو پسند نہیں کرتا“

وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَيَتَعَدَّ حُدُوْدَهٗ يُدْخِلْهُ نَارًا خَالِدًا فِيْهَا ۠ وَلَهٗ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ ○ (النساء:۱۴)

”اور جو اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کرے گا اور اس کی حدوں سے نکل جائے گا، اللہ اس کو جہنم میں ڈالے گا، جہاں وہ ہمیشہ رہے گا، اور اس کو ذلت کا عذاب ہو گا“

وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًا ○ (الاحزاب:۳۶)

”اور جو اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کرے، تو وہ صریح گمراہ ہو گیا“

وَمَنْ يَّتَوَلَّ يُعَذِّبْهُ عَذَابًا اَلِيْمًا ○ (الفتح:۱۷)

”اور جو روگردانی کرے گا، (تو) وہ (اللہ) اسے دردناک سزا دے گا“

وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَاِنَّ لَهٗ نَارَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا (الجن:۲۳)

”اور جو شخص اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کرے گا تو ایسوں کے لیے جہنم کی آگ ہے، ہمیشہ ہمیشہ اس میں رہیں گے“

اطاعت رسول بھی اللہ ہی کا حکم ہے، اس لیے جس نے رسول ﷺ کی اطاعت کی تو اس نے دراصل اللہ کا حکم مانا:

مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ ۚ (النساء:۸۰)

”جس شخص نے رسول کی اطاعت کی تو بے شک اس نے اللہ کی اطاعت کی“

حدیث میں آتا ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا:

فَمَنْ اَطَاعَ مُحَمَّدًا ﷺ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ وَمَنْ عَصٰی مُحَمَّدًا ﷺ فَقَدْ عَصَی اللّٰهَ

''پس جس نے محمد ﷺ کی اطاعت کی تو اس نے اللہ کی اطاعت کی اور جس نے محمد ﷺ کی نافرمانی کی تو اس نے اللہ کی نافرمانی کی''(1)

اور یہ صرف اس لیے کہ:

وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى ○ اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْيٌ يُّوْحٰى ○ (النجم: ۳،۴)

''وہ (رسول) اپنے جی سے کوئی بات نہیں کہتے، یہ تو وحی ہوتی ہے جو اُن پر نازل کی جاتی ہے''

نبی ﷺ کے طریقے سے چمٹے رہنا ہدایت یافتہ ہونے کی ضمانت ہے جو خود نبی ﷺ نے ان الفاظ میں دی ہے:

تَرَكْتُ فِيْكُمْ اَمْرَيْنِ لَنْ تَضِلُّوْا مَا تَمَسَّكْتُمْ بِهِمَا: كِتَابَ اللهِ وَ سُنَّتَ رَسُوْلِهٖ

''میں نے تم میں دو چیزیں چھوڑی ہیں، جب تک ان سے چمٹے رہوگے ہر گز گمراہ نہ ہوگے: (وہ ہیں) اللہ کی کتاب اور اس کے رسول کی سنت۔'' (2)

سورۃ المائدۃ آیت ۳ کے مطابق اللہ تعالیٰ نے دینِ اسلام کی تکمیل فرمادی ہے اور جیسا کہ حدیث عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا میں پیچھے بتایا گیا کہ نبی ﷺ نے اس دینِ مکمل کے احکامات میں سے کچھ بھی پوشیدہ نہیں رکھا بلکہ سب کا سب اس آخری امت کو پہنچا دیا، جس کی شہادت صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے درج ذیل حدیث میں دی:

اِنِّیْ قَدْ تَرَكْتُ فِيْكُمْ مَا لَنْ تَضِلُّوْا بَعْدَهٗ اِنِ اعْتَصَمْتُمْ بِهٖ كِتَابُ اللهِ وَ اَنْتُمْ مَسْئُوْلُوْنَ عَنِّیْ فَمَا اَنْتُمْ قَائِلُوْنَ قَالُوْا نَشْهَدُ اِنَّكَ قَدْ بَلَّغْتَ وَ اَدَّيْتَ وَ نَصَحْتَ

''میں تم میں وہ چیز چھوڑے جاتا ہوں کہ اگر اس کو پکڑے رہوگے تو کبھی گمراہ نہ ہوگے۔ وہ ہے اللہ کی کتاب؛ اور تم سے میرے متعلق سوال کیا جائے گا تو تم کیا جواب دوگے؟ صحابہ نے کہا کہ ہم گواہی دیں گے کہ آپ نے بیشک پیغام پہنچا دیا اور اسے ادا کر دیا اور نصیحت کر دی۔''(3)

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب الاعتصام، باب ۱۲۰۹ الاقتداء بسنن رسول اللہ ﷺ، صفحہ ۹۱۸

(2) مؤطا امام مالک: کتاب الجامع، باب النہی عن القول فی القدر، صفحہ ۶۲۷

(3) سنن ابن ماجۃ: جلد ۲، کتاب المناسک، باب ۸۴ حجۃ رسول اللہ ﷺ، صفحات ۶۶۳ - ۶۶۸/ سنن ابی داؤد: جلد ۲، کتاب المناسک، باب ۳۸، صفحۃ حجۃ النبی ﷺ، صفحہ ۷۷-۳۷

اس تمہید کا مقصد یہ واضح کرنا ہے کہ نبی ﷺ کے ہر فرمان پر عمل کرنا لازم ہے۔ ان سے ثابت ہر فعل (سوائے معجزات و مستثنیات کے جو نبوت کا خاصہ تھے) واجب العمل ہے۔ ان میں سے کسی ایک کو لازم کر لینا اور باقی کو ترک کر دینا اطاعت رسول ﷺ ہرگز نہیں بلکہ نافرمانی ہے۔ چنانچہ خود کو اہل سنت کہلانے والے لوگ اسی نافرمانی کے مرتکب نظر آتے ہیں۔ انہوں نے اپنا ایک مسلک بنالیا ہے جسے وہ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ سے نسبت دیتے ہوئے ''حنفی مسلک'' کہتے ہیں حالانکہ امام موصوف کے یہ عقائد و اعمال نہ تھے جن کے حامل یہ لوگ ہیں، اور نہ ہی انہوں نے کوئی الگ مسلک تشکیل دیا، یہ تو ان کے بعد کے مقلدین کی اختراع ہے۔ چنانچہ رکوع سے پہلے اور بعد میں رفع الیدین (یعنی دونوں ہاتھوں کو کاندھوں تک اٹھانا) [1] اور عدم رفع (یعنی نہ اٹھانا) [2] دونوں عمل صحیح احادیث سے ثابت ہیں۔ لیکن مسلک پرستوں نے کسی ایک طریقے کو لازم کرتے ہوئے دوسرے کا انکار کر دیا ہے۔ نبی ﷺ نے تراویح کو تطوع یعنی نفل ہی رکھا اور ترک نفل پر کوئی مواخذہ نہیں البتہ اجر سے محرومی رہتی ہے۔ لیکن انہوں اسے سنت مؤکدہ قرار دیا اور اس کے تارک کو گناہ گار اور شفاعتِ نبوی سے محروم ٹھہرادیا۔ اس تراویح میں نبی ﷺ سے آٹھ، دس، بارہ اور بلا تعین اس سے بھی زیادہ رکعات پڑھنا ثابت ہے، اور صحابہ کرام ؓ کا بیس یا زیادہ رکعات پر بھی تعامل تھا۔ [3] چاہیے تو یہ تھا کہ سنت کی پیروی کی جاتی اور کسی ایک طریقے کو ہی لازم قرار نہ دیا جاتا، مگر انہوں نے ایک تعداد مقرر کر لی ہے اور باقی کو خلاف سنت قرار دے کر صحیح

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الصلوٰۃ، باب ۴۷۴ رفع الیدین اذا کبر و اذا رکع و اذا رفع، صفحہ ۳۷۰/صحیح مسلم: جلد ۲، کتاب الصلوٰۃ، باب استحباب رفع الیدین حذو المنکبین، صفحہ ۱۷

(2) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الصلوٰۃ، باب ۵۳۵ سنۃ الجلوس فی التشہد، صفحہ ۴۰۲/ جامع ترمذی: جلد ۱، ابواب الصلوٰۃ، باب رفع الیدین عند الرکوع، صفحہ ۱۳۶/ سنن ابی ابوداؤد: جلد ۱، کتاب الصلوٰۃ، باب ۲۶۹ من لم یذکر الرفع عند الرکوع، صفحہ ۲۹۸/سنن نسائی: جلد ۱، کتاب الافتتاح، باب ۶۱۹ ترک ذٰلک، صفحہ ۳۴۳

(3) مشکوٰۃ: جلد ۱، ابواب قیام شہر رمضان، صفحہ ۲۷۴/مؤطا امام مالک: کتاب الصلوٰۃ، باب قیام رمضان، صفحہ ۱۰۰

احادیث کا انکار کر دیا ہے۔ یہ لوگ روزانہ کی سنت مؤکدہ کی بارہ رکعتیں ہی لازم سمجھتے ہیں حالانکہ دس رکعتیں بھی نبی ﷺ سے ثابت ہیں۔[1] صلوٰۃ الوتر ایک مخصوص انداز ہی میں مغرب کے فرضوں کی طرح تین رکعتیں دو قعدوں اور ایک سلام کے ساتھ اور دعائے قنوت کے لیے تکبیر کہہ کر ہاتھوں کو کانوں کی لَو سے لگا کر ادا کرتے ہیں۔ اور اس میں بھی اس دعا کے خلاف جو نبی ﷺ نے حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سکھائی تھی [2] ایک دوسری ہی دعا پڑھتے ہیں جو صحاح ستہ کی کسی صحیح روایت میں نہیں ملتی۔ ایک وتر پڑھنا ناجائز سمجھتے ہیں [3] جبکہ بخاری و مسلم و دیگر کتب صحاح کی کتاب الوتر میں وتر کی ایک ہی رکعت ثابت ہے۔[4] دیگر احادیث میں ایک سلام سے ۳، ۵، ۷ اور ۹ وتروں کا بھی ذکر ملتا ہے لیکن ان سب میں وتر کی ایک ہی رکعت ہوتی ہے باقی نوافل ہوتے ہیں کیونکہ وتر کے معنی ہی ایک ہیں جیسا کہ حدیث میں ہے کہ اللہ "وتر" ہے اور "وتر" کو پسند کرتا ہے۔[5] سجدہ سہو کے لیے احادیث میں دو طریقے آئے ہیں: پہلا طریقہ یہ ہے کہ اگر غلطی سلام پھیرنے سے پہلے یاد آجائے یا سبحان اللہ کہہ کر مقتدیوں کی طرف سے یاد دلا دی جائے تو صلوٰۃ مکمل ادا کرنے کے بعد سلام سے پہلے دو سجدے سہو کے کیے جائیں اور ان کے بعد کچھ نہ پڑھا جائے۔ دوسرا طریقہ یہ کہ اگر غلطی سلام پھیرنے کے بعد یاد آئے یا یاد دلا دی جائے تو بغیر صلوٰۃ دہرائے بیٹھے بیٹھے ہی دو سجدے سہو کے کر لیے جائیں اور سلام نہ پھیرا جائے۔[6] (مسلم کی ایک روایت میں سلام پھیرنے

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب التہجد، باب۷۴۳، التطوع بعد المکتوبۃ، باب۷۴۸، صفحہ ۵۲۱، باب ۷۴۸، الرکعتین قبل الظہر، صفحہ ۵۲۳

(2) سنن ابی داؤد: جلد ۱، باب۴۹۵ قنوت فی الوتر، صفحہ ۵۳۲

(3) یوسف لدھیانوی صاحب کا روزنامہ جنگ کراچی میں کالم مؤرخہ ۴ ستمبر ۱۹۹۲ء

(4) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الوتر، باب۶۲۷ ماجآء فی الوتر و باب۶۲۸ ساعات الوتر، صفحہ ۴۶۲ / صحیح مسلم: جلد ۲، کتاب صلوٰۃ المسافرین، باب صلوٰۃ اللیل و عدد رکعات النبی ﷺ فی اللیل و ان الوتر رکعۃ و ان الرکعۃ صلاۃ صحیحۃ، صفحہ ۲۵۱

(5) ابوداؤد، ترمذی و نسائی، بحوالہ مشکوٰۃ، جلد ۱، باب الوتر، صفحہ ۲۶۹

(6) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب التہجد، باب ۷۷۵ یتفکر الرجل الشیئ فی الصلوٰۃ، صفحہ ۵۳۸ تا باب۷۸۲، السہو فی الفرض والتطوع، صفحہ ۵۴۲ / صحیح مسلم: جلد ۲، کتاب المساجد، باب السہو فی الصلوٰۃ و السجود لہٗ صفحہ ۱۳۱

کا بھی ذکر ہے اور زیادہ روایتوں میں صرف دو سجدوں ہی کا ذکر ہے) صحیحین کی قوی روایات کی رُو سے یہ دونوں طریقے ہی زیادہ راجح ہیں، مگر مسلک پرستوں نے یہ طریقہ رائج کرلیا ہے کہ التحیات پڑھنے کے بعد ایک طرف سلام پھیر کر دو سجدے کیے جائیں، پھر التحیات پڑھیں اور دعاؤں کے بعد دونوں طرف سلام پھیرا جائے۔ راقم نے ان صحیح احادیث کی صریح خلاف ورزی دیوبندیوں کے مدرسے الجامعۃ الاسلامیۃ، بنوری ٹاؤن میں دیکھی جسے یوسف بنوری نے قائم کیا تھا اور جو کراچی میں ان کا دوسرے نمبر کا سب سے بڑا مدرسہ ہے۔ اس میں ظہر کی نماز پڑھاتے ہوئے مسجد کے امام رشید الحسن صاحب پہلے قعدے میں بیٹھنے کے بجائے کھڑے ہوگئے، پیچھے پڑھنے والے سینکڑوں علماء میں سے کسی نے بھی سبحان اللہ کہہ کر امام کو غلطی پر متنبہ کرنے والی حدیث پر عمل نہیں کیا، نہ اس وقت نہ سلام پھیرتے وقت۔ امام نے جب سلام پھیر دیا تو پھر مؤذن نے بتایا کہ پہلا قعدہ چھوٹ گیا۔ امام صاحب نے سجدہ سہو کر کے سنت رسول ﷺ پر عمل کرنے کی بجائے دوبارہ چاروں رکعتیں پڑھائیں!

یہ بات قابل غور ہے کہ ان مسلک پرستوں کو صحیح احادیث سے کیسی چڑ ہے کہ ان کے بیشتر افعال صحیح احادیث یعنی سنت نبوی کے خلاف ہی ملیں گے! ظہر، مغرب، عشاء کی صلوٰۃ کے بعد دو نوافل بھی پڑھے جاتے ہیں، اگرچہ ممنوعہ اوقات کے علاوہ جس وقت جتنے چاہیں نوافل ادا کیے جائیں، مگر انہوں نے وقت اور تعداد مقرر کر دی ہے۔ جمعہ کے روز دو اذانیں دیتے ہیں جبکہ عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں دوسری اذان صرف بازار میں لوگوں کو مطلع کرنے کے لیے دی جاتی تھی۔ (1) خطبے کی اذان کا جواب دینا ممنوع سمجھتے ہیں جبکہ صحابہ رضی اللہ عنہم خود اس اذان کا جواب دیتے تھے اور بتاتے تھے کہ انہوں نے نبی ﷺ کو ایسا ہی کرتے ہوئے دیکھا۔ (2) دوران خطبہ نوافل ادا کرنے سے منع کرتے ہیں جبکہ نبی ﷺ کا حکم ہے کہ جو جمعہ کے لیے آئے اور امام خطبہ دے رہا ہو تو بھی دو رکعتیں مختصر سی پڑھ لے، (3)

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الجمعہ، باب ۵۷۹ التاذین عند الخطبۃ، صفحہ ۴۳۲

(2) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الجمعۃ، باب ۵۷۷ یجیب الامام علی المنبر اذا سمع النداء، صفحہ ۴۳۱

(3) صحیح مسلم: کتاب الجمعۃ، صفحہ ۳۲۸

اور سلیک غطفانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو نبی ﷺ نے خطبہ روک کر دوران خطبہ دو رکعتیں پڑھنے کا حکم دیا۔[1] انہوں نے جمعہ کی چودہ اور دن بھر کی نمازوں کی اڑتالیس رکعتیں مقرر کر دی ہیں جن کا احادیث صحاح میں کہیں ذکر نہیں۔ اقامت کے لیے لازمی دو دو الفاظ ادا کرتے ہیں جو صحیح اور قوی حدیث کے خلاف ہے۔[2] صلوٰۃ العیدین میں زائد تکبیریں چھ ہی کہتے ہیں جبکہ بارہ بھی مروی ہیں۔[3] اگرچہ دونوں کی روایات سنداً ضعیف ہیں لیکن مسلسل تعامل کی وجہ سے دونوں پر عمل کیا جاسکتا ہے۔ باجماعت صلوٰۃ میں سورۃ الفاتحہ کی قرأت کے اختتام پر زور سے آمین کہنے کو برا جانتے ہیں، جبکہ فرمان رسول ﷺ جہر یعنی زور سے کہنے کا ہی ہے۔[4] ہر صلوٰۃ کے بعد ہاتھ اٹھا کر اجتماعی و انفرادی دعا کرتے ہیں حالانکہ کسی ایک صحیح روایت سے بھی ثابت نہیں کہ نبی ﷺ نے کبھی کسی صلوٰۃ کے بعد دعا کے لیے ہاتھ اٹھائے ہوں۔ صلوٰۃ الاستسقاء میں بھی پہلے دعا کی بعد میں صلوٰۃ ادا کی۔[5] نبی ﷺ نے شب جمعہ کو قیام اللیل کے لیے مخصوص کرنے سے منع فرمایا ہے۔[6] لیکن لاکھوں مسلک پرست اپنے اپنے مراکز میں کھانے بستر کے ساتھ بڑے اہتمام سے قیام کرتے ہیں اور اسے بہت فضیلت کی بات سمجھتے ہیں۔ بعض تو شب قدر سے اس کا موازنہ کرتے ہیں چنانچہ ہمارے ساتھیوں نے خود اپنے کانوں سے کراچی میں تبلیغی جماعت کے مرکز "مدنی مسجد" میں سنا کہ شب جمعہ کے اجتماع میں تقریر سننے کے لیے مجمع کو اکٹھا کرنے والے صاحب فرمانے لگے:

**"آج کی رات بہت مبارک ہے، بعض حضرات کو شبہ ہے کہ شب قدر افضل ہے یا شب جمعہ۔"**

مزید برآں اس شب کو اپنے تبلیغی مرکز میں کھانے بستر کے ساتھ قیام کرنے اور مسلک پرستانہ بیانات سننے کو یہ لوگ "خروج فی سبیل اللہ" (یعنی اللہ کے راستے میں نکلنا) کہتے ہیں جس

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الجمعۃ، باب۵۸۶ اذا راء الامام ..... و باب ۵۸۷ من جاء والامام یخطب......، صفحہ ۴۳۸
(2) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب الاذان، باب ۳۹۲ الاذان مثنیٰ مثنیٰ، صفحہ ۳۲۶
(3) جامع ترمذی: جلد۱، ابواب العیدین، باب تکبیر فی العیدین، صفحہ ۲۲۴
(4) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب الاذان، باب ۵۰۳ جهرالماموم بالتامین، صفحہ ۳۸۵ وغیرہ
(5) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب الاستسقاء، باب۶۵۵ رفع الامام یده فی الاستسقاء، صفحہ۵۷۴
(6) صحیح مسلم: جلد ۳، کتاب الصوم، باب کراهة افراد یوم الجمعة بصوم لایوافق عادتها، صفحہ ۱۳۹

کی ترغیب قرآن کی اُنہی آیات کے ذریعے دیتے ہوئے جن میں اللہ کی راہ میں جہاد کرنے کی فضیلت، حکم اور اجر کا بیان ہے، ان کے کارکن یہ بات عام کہتے ہوئے نظر آتے ہیں کہ شبِ جمعہ تو لیلۃ القدر سے بھی افضل ہے اور اس کا قیام شب قدر میں جاگنے سے بھی افضل ہے کیونکہ یہ اللہ کے راستے میں نکل کر کیا جاتا ہے!

یہ ان بہت سے اعمال میں سے چند ہیں جن سے ان کی قرآن و حدیث سے ہٹ کر ایک خود ساختہ مسلک کی پیروی کا ثبوت ملتا ہے اور ان سے بہت سی صحیح احادیث کا عملاً انکار ہوتا ہے، اور ایک طرح سے قرآن کا ہی انکار ہو جاتا ہے کیونکہ حدیث رسول کا انکار قرآن کا انکار ہے۔

دیوبندی مسلک کی ایک مقتدرہ شخصیت " حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی" صاحب نے اپنی کتاب " نشر الطیب " (صفحہ ۱۲۱) میں نبی ﷺ کے سرمہ لگانے سے متعلق دونوں آنکھوں میں تین تین اور دائیں میں تین اور بائیں میں دو سلائیوں والی دو مختلف روایتوں میں یہ تطبیق کی ہے کہ دونوں طرح سے عادت تھی یعنی کبھی دونوں آنکھوں میں تین تین سلائیاں اور کبھی دائیں میں تین اور بائیں میں دو۔ یعنی ہر دو طریق پر عمل کی ترغیب دی ہے۔ دوسرے متعدد موضوعات پر مروی بالکل مختلف روایات میں بھی اسی طریقے سے تطبیق فرمائی ہے۔ اسی مسلک کی ایک دوسری معتبر شخصیت جس کو یہ لوگ " شیخ الحدیث حضرت مولانا زکریا کاندھلوی" کہتے ہیں، ان موصوف نے بھی شمائل ترمذی کی شرح میں متعدد عنوانات کے تحت مروی بکثرت متعارض اور مختلف فیہ روایات میں اسی انداز سے جمع و تطبیق کی ہے۔ مسلکی لٹریچر کے مطالعے سے یہ بات سامنے آتی ہے کہ مختلف فیہ روایات میں جمع و تطبیق کا یہ انداز ان لوگوں میں عام ہے۔ تو کیا اوپر بیان کردہ مثالوں میں بھی یہی تطابقی انداز نہیں اپنایا جاسکتا تھا کہ کبھی ایک حدیث پر عمل کر لیا جاتا اور کبھی دوسری پر؟ یہاں پر صرف ایک ہی طریقہ [اور وہ بھی غیر مستند یا کمزور] اختیار کر کے ایک مخصوص مسلک کیوں تشکیل دیا گیا؟ جب اِن اعمال میں ہر طریقے پر عمل کرنے کی ترغیب دی جاتی ہے تو پھر مذکورہ صدر مختلف فیہ امور میں کیوں ایک ہی طریقے پر اصرار کیا جاتا ہے؟

یہاں اتباع سنت کا کیوں خیال نہیں رکھا جاتا؟ یہاں اصول تطبیق کیوں کارآمد نہیں؟ یہاں پھر کیوں غیر مستند اور کمزور اعمال پر اَڑتے اور ایسا کرنے کو افضل گردانتے ہیں؟

تبلیغ والوں کا یہ عقیدہ ہے کہ ہم جو فقہ حنفی کی تقلید کر رہے ہیں تو مسائل کے استخراج واستنباط میں اگر امام ابو حنیفہ سے کوئی غلطی ہوئی تو ان کی یہ اجتہادی غلطی قابل معافی ہوگی اور ہمارا بھی کوئی مواخذہ نہ ہوگا۔ یعنی اس طرح ان کی تقلید کی بنیاد شک پر ہے، اور انہیں اس کے سو فیصد درست ہونے کا بھی یقین نہیں! مسلک پرستی میں آگے بڑھ کر یہ بھی کہنے لگتے ہیں کہ

''ہر وہ آیت جو اس طریقے کے مخالف ہو جس پر ہمارے اصحاب ہیں وہ یا تو ماؤل ہے یا منسوخ ہے اور اسی طرح جو حدیث اس قسم کی ہو وہ ماؤل ہے یا منسوخ۔'' (1)

یعنی آیت یا حدیث اگر اپنے مسلک کے مطابق ہے تب تو وہ سر آنکھوں پر، لیکن اگر وہ اپنے مسلک کے مخالف ہو تو کوشش کریں گے کہ اس کی تاویل کر کے اس کو اپنے مسلک کے مطابق بنالیں اور اگر اس کی کوئی ایسی تاویل ممکن نہ ہو سکی تو کہیں گے کہ وہ آیت یا حدیث منسوخ ہے۔ گویا آیت یا حدیث کا چھوڑنا گوارا ہے مگر اپنا مسلک چھوڑنا گوارا نہیں! یا اسفیٰ

ع خود بدلتے نہیں قرآں کو بدل دیتے ہیں

مغل بادشاہ اکبر کے ہم عصر احمد سرہندی صاحب جنہیں دیوبندی، بریلوی، اہلحدیث سبھی ''مجدد الف ثانی'' کہتے ہوئے ان کی تعریف میں رطب اللسان رہتے ہیں، ان کے ایک مکتوب میں اس طرح سے مسلک پرستی کے جذبات کا اظہار کیا گیا ہے:

''اشارہ سبابہ کے جواز کے بارہ میں احادیث نبی ﷺ بہت وارد ہیں۔ اور فقہ حنفی کی بعض روایات بھی اس بارہ میں آئی ہیں جیسے کہ مولانا نے رسالہ میں لکھی ہیں۔ اور جب فقہ حنفی کی کتابوں میں اچھی طرح ملاحظہ کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ اشارہ سبابہ کے جواز کی روائتیں اصول کی روایتوں اور ظاہر مذہب کے بر خلاف ہیں۔

---

(1) تاریخ فقہ اسلامی: مترجمہ عبد السلام ندوی، صفحہ ۳۴۶ / مترجمہ حبیب احمد ہاشمی، صفحہ ۳۸۰

اور یہ جو امام محمد شیبانی نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ اشارہ کرتے تھے، اس واسطے ہم بھی اشارہ کرتے ہیں۔ اور ہم کہتے ہیں جس طرح کہ نبی ﷺ رکھا کرتے تھے۔ پھر اس نے کہا ہے کہ یہ میرا اور ابو حنیفہ کا قول ہے۔ امام محمد شیبانی کا یہ قول روایات نوادر سے ہے نہ روایات اصول سے۔ جیسے کہ فتاوئے غرائب میں ہے.........

جب روایات معتبرہ میں اشارہ کی حرمت واقع ہوئی ہو اور اس کی کراہت پر فتویٰ دیا ہو اور اشارہ و عقد سے منع کرتے ہوں اور اس کو اصحاب کا ظاہر اصول کہتے ہوں، تو پھر ہم مقلدوں کو مناسب نہیں کہ احادیث کے موافق عمل کر کے اشارہ کرنے کی جرأت کریں.........

اور یہ جو ترغیب الصلوٰۃ میں کہا ہے کہ تشہد میں انگشت شہادت اٹھانا علماء متقدم کی سنت ہے، لیکن علماء متاخرین نے منع کیا ہے، اس واسطے کہ جب رافضیوں نے اس میں مبالغہ کیا تو سنیوں نے ترک کر دیا۔ سنی سے رافضی کی تہمت کا دور کرنا روایات معتبرہ کے مخالف ہے کیونکہ ہمارے اصحاب کا ظاہر اصول عدم اشارہ اور عدم مقدم ہے۔ پس عدم اشارہ علماء ماتقدم کی سنت ہے اور ترک کی وجہ تہمت کی نفی کا باعث نہیں ہے۔" (1)

مفتی شفیع عثمانی صاحب کے صاحبزادے، میزان بنک کے صدر، مفتی تقی عثمانی صاحب نے تقلید کی ضرورت پر ایک مستقل کتاب ہی تصنیف فرمادی ہے جس میں لکھتے ہیں کہ

"اگر اتفاقاً کوئی حدیث ایسی نظر آجائے جو بظاہر اس امام مجتہد کے مسلک کے خلاف معلوم ہوتی ہو تب بھی اس کا فریضہ یہ ہے کہ وہ اپنے امام مجتہد کے مسلک پر عمل کرے اور حدیث کے بارے میں یہ اعتقاد رکھے کہ اس کا صحیح مطلب میں نہیں سمجھ سکا یا یہ کہ امام مجتہد کے پاس اس کے معارض کوئی قوی دلیل ہو گی۔" (2)

اسی سے آگے موصوف فرماتے ہیں کہ اپنے امام کے مسلک سے چمٹے رہنے اور مخالف حدیث کی تاویل کرنے کے سوا کوئی چارہ نہیں کیونکہ

"اگر ایسے مقلد کو یہ اختیار دیدیا جائے کہ وہ کوئی حدیث اپنے امام کے مسلک کے خلاف پا کر امام کے مسلک کو چھوڑ سکتا ہے، تو اس کا نتیجہ شدید افراتفری اور سنگین گمراہی کے سوا کچھ نہیں ہو گا۔"

---

(1) مکتوبات امام ربانی: جلد ا، مکتوب نمبر ۳۱۲، صفحہ ۷۱۸

(2) تقلید کی شرعی حیثیت: صفحہ ۸۷

سبحان اللہ! اللہ تعالیٰ تو اپنے رسول کے طریقے کو انسانیت کے لیے بہترین اسوہ قرار دے، اس کی اطاعت کی تاکید فرمائے، آپ ﷺ سے جو کچھ ملے اس کو اختیار کرنے کا حکم دے...... لیکن یہ مفتی ابن مفتی ایسا کرنے کو ''شدید افراتفری اور سنگین گمراہی'' ٹھہرائیں! موصوف نے اپنے تقلیدی موقف کی حمایت میں شاہ ولی اللہ کی کتاب ''حجۃ اللہ البالغہ'' سے ایک اقتباس اپنی اسی کتاب کے صفحہ ۱۲۸ پر نقل کیا ہے۔ کاش وہ اس اقتباس سے متصل درج ذیل الفاظ بھی نقل کر دیتے جو ان کی مندرجہ بالا تحریر کی بالکل صحیح ترجمانی کرتے ہیں:

''نہایت تعجب کی بات ہے کہ فقہائے مقلدین میں سے بعض کو اپنے امام کا ضعف ماخذ ہو جایا کرتا ہے۔ اس کے ضعف کو کوئی چیز دفع نہیں کرتی۔ اس پر بھی وہ اس امام کی تقلید ہی کیے جاتا ہے اور جس شخص کے مذہب پر قرآن و حدیث اور صحیح قیاسات کی شہادت ملتی ہے اس کو بالکل ترک کر دیتا ہے۔ اس کو انہی امام کے مذہب سے وابستگی رہتی ہے بلکہ ایسے ایسے حیلے کرتا ہے جن سے ظاہر قرآن و حدیث کو دفع کر دے اور بعید و باطل تاویلیں ان میں گڑھتا رہے تاکہ اپنے مقتدا کی حمایت کرے۔'' (1)

یہی شاہ صاحب نقل کرتے ہیں کہ

سُئِلَ عَنْ اَبِیْ حَنِیْفَةَ رَحْمَةُ اللهِ عَلَیْهِ اِذَا قُلْتُ قَوْلاً وَّ کِتَابُ اللهِ یُخَالِفُهٗ قَالَ اتْرُکُوْا قَوْلِیْ بِکِتَابِ اللهِ فَقِیْلَ اِذَا کَانَ خَبَرُ الرَّسُوْلِ ﷺ یُخَالِفُهٗ قَالَ اتْرُکُوْا قَوْلِیْ بِخَبَرِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ فَقِیْلَ اِذَا کَانَ قَوْلُ الصَّحَابَةِ یُخَالِفُهٗ قَالَ اتْرُکُوْا قَوْلِیْ بِقَوْلِ الصَّحَابَةِ

'' ابوحنیفہؒ سے سوال کیا گیا، جب آپ کا قول کتاب اللہ کے مخالف ہو فرمایا میرا قول کتاب اللہ کے بالمقابل چھوڑ دو۔ سوال ہوا، جب آپ کا قول حدیث رسول صلعم کے مخالف ہو فرمایا میرا قول حدیث کے بالمقابل چھوڑ دو۔ سوال ہوا، جب آپ کا قول اقوال صحابہؓ کے مخالف ہو فرمایا اقوالِ صحابہ کے بالمقابل میرا قول چھوڑ دو۔'' (2)

---

(1) حجۃ اللہ البالغۃ: باب ۸۵ کی فصل، صفحہ ۲۴۹ نیز عقد الجید: صفحات ۶۳، ۶۴

(2) عقد الجید: صفحات ۹۴، ۹۵

لیکن انہی شاہ صاحب کا دم بھرنے والے اور اس فرمان عالی شان کو ارشاد فرمان والے امام ابو حنیفہ کے مقلدوں کا یہ حال ہے کہ کسی صورت اپنے امام کے قول کو نہیں چھوڑتے اور حدیث کو چھوڑ دیتے ہیں! ملاحظہ فرمائیے مسلک پرستوں کا یہ حیلہ:

''حدیث کا ضعیف ہو جانا غیر مقلدوں کے لئے قیامت ہے کیونکہ ان کے مذہب کا دارو مدار ان روایتوں پر ہی ہے۔ روایت ضعیف ہوئی تو ان کا مسئلہ بھی فنا ہوا۔ **مگر حنفیوں کے لئے کچھ مضر نہیں۔ کیونکہ حنفیوں کے دلائل یہ روایتیں نہیں ان کی دلیل صرف قول امام ہے۔** قول امام کی تائید یہ روایتیں ہیں۔ ہاں امام کی دلیل قرآن و حدیث ہیں۔ مگر امام صاحب کو جب حدیثیں ملیں تو صحیح تھیں کہ ان کی اسنادیں یہ نہ تھیں جو مسلم بخاری کی ہیں اگر پولیس ملزم کو جیل میں دیدے تو پولیس کی دلیل حاکم کا فیصلہ ہے نہ کہ تعزیرات ہند کے دفعات ہاں حاکم کی دلیل یہ دفعات ہیں یہ بات یاد رکھو۔ تقلید اللہ کی رحمت ہے غیر مقلدین رب کا عذاب۔'' (1)

یعنی مقلد کے لیے حجت قولِ امام ہے، حدیث نبوی نہیں!

تقلیدی مسالک، جو کہ شاہ ولی اللہ کی شخصیت کے بہت معتقد ہیں اور ان کی تحریریں اپنے مسلکی استدلال میں بطور ثبوت پیش کرتے ہیں، شاہ صاحب کے اس قول پر بھی ذرا غور فرمائیں:

فَاِنْ بَلَغْنَا حَدِيْثٌ مِّنَ الرَّسُوْلِ الْمَعْصُوْمِ الَّذِيْ فَرَضَ اللهُ عَلَيْنَا طَاعَتَهٗ بِسَنَدٍ صَالِحٍ يَّدُلُّ عَلٰى خِلَافِ مَذْهَبِهٖ وَ تَرَكْنَا حَدِيْثَهٗ وَاتَّبَعْنَا ذٰلِكَ التَّخْمِيْنَ فَمَنْ اَظْلَمُ مِنَّا وَ مَا عُذْرُنَا يَوْمَ يَقُوْمُ النَّاسُ لِرَبِّ الْعَالَمِيْنَ

''امام کے مذہب کے خلاف اگر کوئی حدیث رسول اللہ صلعم (**جن کی اطاعت اللہ نے ہم پر فرض کی ہے**)★ کی سند صحیح سے ملی، اور ہم نے حدیث کو چھوڑ کر اس اندازہ اور تخمین کا اتباع کیا، تو ہم سے بڑا ظالم کون ہے۔ اور ہمارے پاس اس دن کے لیے کیا عذر ہے جس دن رب العالمین کے سامنے کھڑے ہوئے ہوں گے۔''(2)

---

(1) جاء الحق: صفحہ ۴۳۷

★ خط کشیدہ عربی عبارت کا ترجمہ ہم نے قوسین میں دے دیا ہے جو مترجم نے نہ جانے کیوں چھوڑ دیا۔

(2) عقد الجید: صفحہ ۷۱

اللہ کے رسول ﷺ کے طریقے کے خلاف چلنے پر، جب کہ وہ واضح بھی ہو جائے، وعید بھی ملاحظہ فرمائیے:

وَمَنْ يُّشَاقِقِ الرَّسُوْلَ مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُ الْهُدٰى وَيَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيْلِ الْمُؤْمِنِيْنَ نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰى وَنُصْلِهٖ جَهَنَّمَ ۭ وَسَاۗءَتْ مَصِيْرًا (النساء:۱۱۵)

”اور جو شخص ہدایت واضح ہونے کے بعد رسول کی مخالفت کرے اور مومنوں کے راستے کے سوا کسی اور راستے پر چلے تو جدھر وہ چلتا ہے ہم اسے ادھر ہی چلنے دیں گے اور (قیامت کے دن) جہنم میں داخل کر دیں گے، اور وہ بری جگہ ہے۔“

یہاں اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان بھی عرض کر دیا جائے کہ اللہ اور اس کے رسول کا فیصلہ آجانے کے بعد پھر ایمان والوں کا اپنا کوئی اختیار باقی نہیں رہتا بلکہ اب تو اس فیصلے کی خندہ پیشانی سے اطاعت ہی ان کے ایمان کا تقاضا ہوتا ہے:

وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَةٍ اِذَا قَضَى اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗٓ اَمْرًا اَنْ يَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ اَمْرِهِمْ ۭ وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًا (الاحزاب:۳۶)

” اور کسی مومن مرد اور مومن عورت کو حق نہیں ہے کہ جب اللہ اور اس کا رسول کوئی امر مقرر کر دیں تو وہ اس کام میں اپنا بھی کچھ اختیار سمجھیں۔ اور جو کوئی اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کرے وہ صریح گمراہ ہو گیا۔“

مسلک پرستوں کا یہ طرزِ عمل کس قدر افسوسناک ہے کہ صرف وہی احادیث اخذ کرتے ہیں جن سے ان کے عقائد و اعمال کی تائید ہوتی ہو خواہ وہ کتنی ہی ضعیف حتیٰ کہ موضوع ہی کیوں نہ ہوں، اور جن مستند و صحیح احادیث سے ان کے مزعومہ عقائد و اعمال کا ابطال ہوتا ہو ان کو اپنے فنِ دینداری کے شکنجے میں کس کر اپنا مطلب کشید کر لیتے ہیں! چنانچہ بریلوی، دیوبندی، اہلحدیث، وغیرہ مسلکوں کے مناظراتی لٹریچر کا مطالعہ کریں تو اس کا مشاہدہ بکثرت نظر آئے گا۔ بریلوی مسلک اپنے مخصوص عقائد و مسائل جیسے نبی ﷺ اور اولیاء کو عالم الغیب، حاضر و ناظر، مالک و مختارِ کُل، مشکل کُشا، حی و قیوم، ثابت کرنے وغیرہ؛

دیوبندی مسلک تراویح کی صرف بیس رکعات کو جائز اور کم کو ناجائز ثابت کرنے وغیرہ؛ اہلحدیث مسلک تراویح کی صرف آٹھ رکعات ثابت کرنے، فاتحہ خلف الامام، ہاتھ سینے پر باندھنے، وغیرہ کے لیے ایسے داؤ پیچ لگاتے ہیں کہ اسماء الرجال اور اخذِ حدیث کے فنی اصول واقعی ''فنی'' (funny) ہو جاتے ہیں اور کوئی اصول باقی نہیں رہتا! مجروح راوی ممدوح بن جاتے ہیں، جرح تعدیل میں بدل جاتی ہے، روایات کا ضعف، رواۃ کا تفرد، عدمِ سماع، تدلیس، سند کا انقطاع وارسال، وغیرہ سب الٹ کر بے معنی ہو جاتے ہیں! ★ اور لطف یہ کہ جو لوگ محض کسی کی تحقیق پر اعتماد کرنے کو ہی '' تقلید'' سے متہم کرکے ہر وقت شرک شرک کا وظیفہ پڑھتے رہتے ہیں وہ نام نہاد ''غیر مقلد'' تک جب اپنے مخصوص مسائل کے دفاع اور مخالفین کے مسائل کے ردّ کے لیے اس میدان میں اترتے ہیں تو اصولِ فقہ و اصولِ حدیث کی اصطلاحات جنہیں ان فنون کے ائمہ نے ہی وضع کیا ہے، خوب استعمال کرتے نظر آتے ہیں! ائمہ کے اقوال اور جروحِ رواۃ پر بغیر کوئی دلیل طلب کیے اٰمنّا و صَدَّقْنَا کہتے ہوئے روایات کے قوی وضعیف، صحیح وغلط ہونے کا فیصلہ کرتے ہیں اور اس کو تقلید بھی نہیں سمجھتے! تو پھر تقلید اور ہے کیا؟ شاید اسی موقع پر کہا جاتا ہے کہ

ع خود را فضیحت دیگراں را نصیحت



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا تونسوی نے تو اپنی کالی کتاب میں کوئی صفحہ کالا نہیں کیا البتہ مُلّا مجیب نے اپنی ناحق کتاب میں ناحق اتنی محنت کرکے شواہد جمع کیے تاکہ صحیح احادیث کے خلاف ان کا مسلک حق ثابت ہو جائے! اے کاش کہ وہ صحیح احادیث سے چشم پوشی کرنے اور فقہ حنفی کے مسائل کی وکالت کرنے کی بجائے امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے مذکورما قبل ارشاد پر عمل کرتے ہوئے فقہ حنفی کو ہی چھوڑ دیتے اور صحیح حدیث پر عمل کرتے!

★ کتاب ہٰذا اور ہماری دیگر تحریروں کی مخالفت میں لکھی جانے والی کتابوں میں بھی دیوبندی، بریلوی اور اہلحدیث مسلک والوں نے اسی طرح کیا ہے۔

؎ بس کہ دشوار ہے ہر کام کا آساں ہونا ....... ''مسلک پرست'' کو بھی میسر نہیں ''مسلماں'' ہونا

وتر کے ایک ہونے کے ثبوت میں ہم نے پچھلے صفحات میں ترمذی و ابوداؤد کی حدیث لکھ دی تھی کہ اللہ وتر ہے اور وتر کو پسند کرتا ہے۔ اسی سے ہم نے یہ اخذ کیا تھا چونکہ اللہ ایک ہی ہے، اس لیے وتر کے معنی ایک ہوئے، مگر مُلّا مجیب نے ہانک لگا دی کہ یہ جھوٹ ہے، کسی کتاب لغت میں وتر کا معنی ایک نہیں۔ ہم نے صحیح مسلم کا بھی حوالہ دیا تھا جس میں پورا باب ہی وتر کی ایک رکعت ثابت کرنے پر باندھا گیا ہے: **صلوٰۃ اللیل و عدد رکعات النبی ﷺ فی اللیل و ان الوتر رکعۃ و ان الرکعۃ صلاۃ صحیحۃ** **یعنی باب رات کی صلوٰۃ کا اور نبی ﷺ کی رات کی صلوٰۃ کی تعدادِ رکعات کا اور یہ کہ وتر ایک رکعت ہے اور یہ کہ ایک رکعت پڑھنا صحیح ہے۔** بخاری و مسلم کی متفق علیہ احادیث بھی ہم نے لکھی تھیں جن میں نبی ﷺ کا واضح فرمان اس بارے میں نقل کیا گیا ہے کہ تہجد کی صلوٰۃ کے آخر میں ایک رکعت پڑھ کر سب کو وتر بنا دیا جائے۔ ابوداؤد کی بھی حدیث لکھی تھی جس میں نبی ﷺ کا واضح فرمان موجود ہے کہ جو تم میں سے چاہے پانچ رکعت سے وتر کرے، جو چاہے تین سے کرے اور جو چاہے ایک سے ہی کرے، ایک سلام سے کئی رکعات پڑھنا بھی صحیح احادیث سے ثابت ہے، اس صورت میں وتر سے طاق تعداد مراد ہوتی ہے، مگر یہ ان سب کے خلاف امام ابوحنیفہ سے منسوب قول پیش کرتے ہیں کہ ایک رکعت سے وتر کرنا صحیح نہیں۔ اگر امام صاحب نے اس حدیث سے لاعلمی میں واقعی ایسا کہا تھا تو اب ان کے اس قول کے خلاف یہ صحیح حدیث ملنے پر امام صاحب کے قول کو امام صاحب کے اپنے فرمان کے بموجب دیوار پر مار دینا چاہیے تھا۔ مگر ؎ بس کہ دشوار ہے.......

وتر میں دعائے قنوت پڑھنے کے لیے نبی ﷺ کی سکھائی گئی دعاء کے علاوہ ایک دوسری ہی دعاء: اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْتَعِیْنُكَ ....... الخ پڑھنے کو ترجیح دینے کی وجہ بتاتے ہوئے یہ عقدہ کشائی کرتے ہیں کہ یہ آیاتِ قرانی کی صورت میں نازل ہوئی تھی پھر اس کی تلاوت منسوخ ہو گئی اور بطور دعاء باقی رہ گئی اور آپ ﷺ قنوت نازلہ میں اس کو پڑھتے تھے۔ حوالہ دیا ہے سیوطی صاحب کی الاتقان کا جن کے پہلے ہی اسلام پر بے حد ''احسانات'' ہیں۔ دعائے

قنوت میں ہاتھ اٹھانے کے لیے ان کو حوالہ ملا بخاری کی جزء رفع الیدین کا حالانکہ یہ پوری کتاب ہی ان کے موقف کے خلاف ہے کیونکہ اس میں رکوع سے پہلے اور بعد رفع یدین کی سینکڑوں روایات جمع کی گئی ہیں۔ اس جزء سے جو دو روایتیں مُلاّ موصوف نے نقل کی ہیں ان میں عبد اللہ بن مسعود اور عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا ہاتھ اٹھا کر دعائے قنوت پڑھنا نقل ہوا ہے۔ حنفیوں کی طرح ہاتھ اٹھا کر دوبارہ باندھ لینا اور بندھے ہاتھوں دعائے قنوت پڑھنے کا ان روایات میں کوئی اشارہ تک نہیں۔ مُلاّ مجیب کی اس حرکت پر یہاں ہم ان کے ہم مسلک مُلاّ تونسوی کے الفاظ بلا تبصرہ نقل کرنا چاہتے ہیں جو انہوں نے ہم پر اعتراض کرتے ہوئے اپنی کالی کتاب میں لکھے ہیں جبکہ ملّا مجیب جیسے ان کے اپنے ہم مذہب ہی اس کا مصداق ہیں:

> ''جب ضرورت پڑے تو اصولوں کا سہارا لیا جاتا ہے اور جب ضرورت نہ ہو تو سارے اصول بالائے طاق رکھ دیئے جاتے ہیں، یہ اسلام نہیں بلکہ ہویٰ پرستی ہے۔''

مُلاّ مجیب کی کٹ حجتی اور ہٹ دھرمی ملاحظہ کیجیے کہ طبقہ ثانی میں شامل سنن اربعہ میں مروی دعائے قنوت کو تیسرے چوتھے طبقے کی کتابوں کی دعاء پر ترجیح دینے کے ہمارے جائز، معقول اور درست موقف کو محض مسلک پرستی کی بنیاد پر ردّ کرتے ہوئے گل افشانی کرتے ہیں کہ

> ''کسی عمل یا دعا کو صحاح ستہ میں نقل ہونے کی بناء پر ترجیح دینا نہ قرآن مجید کا بیان کردہ معیار ترجیح ہے نہ حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا اس لیے اللھم اھدنی کو اس بناء پر راجح ٹھہرانا درست نہیں کہ یہ ابوداؤد و ترمذی جیسی صحاح ستہ میں شمار ہونے والی کتابوں میں ہے۔'' (صفحہ ۳۱۰)

مولوی صاحب کی نظر سے یہ آیت ضرور گزری ہوگی کہ

وَالَّذِيْنَ اجْتَنَبُوا الطَّاغُوْتَ اَنْ يَّعْبُدُوْهَا وَ اَنَابُوْٓا اِلَى اللّٰهِ لَهُمُ الْبُشْرٰى ۚ فَبَشِّرْ عِبَادِ ﴿۱۷﴾ الَّذِيْنَ يَسْتَمِعُوْنَ الْقَوْلَ فَيَتَّبِعُوْنَ اَحْسَنَهٗ ؕ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ هَدٰىهُمُ اللّٰهُ وَ اُولٰٓئِكَ هُمْ اُولُوا الْاَلْبَابِ ﴿۱۸﴾

(الزمر: ۱۷، ۱۸)

"اور جنھوں نے طاغوت کی بندگی سے اجتناب کیا اور اللہ کی طرف انابت اختیار کی، ان کے لیے بشارت ہے، تو میرے بندوں کو بشارت سنادو؛ جو بات کو سنتے ہیں اور **احسن قول** کی اتباع کرتے ہیں۔ یہی وہ لوگ ہیں جن کو اللہ نے ہدایت دی اور یہی لوگ سمجھ بوجھ والے ہیں۔"

اب شاید مولوی صاحب کو اندازہ ہو گیا ہو گا کہ یہ صحاح ستہ کی اصطلاح کس طرح وجود میں آئی اور اصح الکتاب بعد کتاب اللہ کا درجہ صحیح بخاری کو کس طرح ملا اور محدثین نے صحت و ثقاہت کے اعتبار سے کتبِ احادیث کے طبقات کیوں بنائے، صحیح اور متواتر، مرسل اور منقطع، منکر اور شاذ وغیرہ روایات کی اصطلاحات کس طرح اختیار کی گئیں اور یہ کہ ہم کیوں **احسن قول** کی اتباع پر زور دیتے ہیں؟ مگر شاید نہیں کیونکہ ع بس کہ دشوار ہے......

اسی طرح اپنے دیگر مسائل کا دفاع کرتے ہوئے نماز جمعہ کے لیے دو اذانیں کہنے کے جواز میں اس طرح لب کشائی فرماتے ہیں:

"**جواب:** جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دور میں اذانیں دو ہو گئیں اور اس وقت سے آج تک اسی پر عمل ہوتا چلا آرہا ہے تو **اس پر پوری امت کا اجماع ہوا** اس اجماع کے خلاف کوئی ایک روایت بھی جناب نہیں پیش کر سکتے جس میں ممانعت کی گئی ہو یا کسی صحابی، تابعی اور تبع تابعی وغیر ہم نے مخالفت کی ہو اور اجماع بھی دلائل شرعیہ میں سے ایک مستقل دلیل ہے اور حدیث نبوی کے مطابق اس پر عمل کرنا لازمی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''علیکم بسنتی و سنۃ الخلفاء الراشدین'' (مشکوۃ)

تم پر میری سنت اور میرے خلفائے راشدین کی سنت پر عمل لازم ہے۔

اور آج کے دور میں تو اس پر عمل زیادہ ضروری ہے کیونکہ لوگوں میں غفلت اور دین سے بے نیازی بڑھ رہی ہے۔" (صفحہ ۳۱۴، ۳۱۵)

شاید یہ کنویں کے مینڈک کی طرح اپنے ہم مسلکوں کو ہی ''پوری امت'' سمجھتے ہیں اور بس ان کا کسی مسلے پر متفق ہو جانا ان کے نزدیک انعقاد اجماع کے لیے کافی ہوتا ہے!

أَفَمَنْ كَانَ عَلَىٰ بَيِّنَةٍ مِّن رَّبِّهِ كَمَن زُيِّنَ لَهُ سُوءُ عَمَلِهِ وَاتَّبَعُوا أَهْوَاءَهُم

سنتِ رسول کے ساتھ سنت خلفائے راشدین کا حوالہ دے کر دوسری اذان کی ضرورت پر زور دینے والے یہ مسلک پرست بتائیں کہ مسجد میں ہی جمعے کی دو اذانیں دینا کس صحابی یا

خلیفہ راشد کی سنت تھی؟ عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور خلافت میں بھی دوسری اذان صرف بازاروں میں دی جاتی تھی، مسجد میں نہیں۔ ان مسلک پرستوں کا نہ سنتِ رسول ﷺ پر عمل ہے اور نہ سنتِ خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم پر بلکہ الشَّیْطٰنُ سَوَّلَ لَھُمْ ؕ وَاَمْلٰی لَھُمْ!

فرمانِ رسول ﷺ تو مولوی صاحب نے خود ہی لکھ دیا کہ ہم پر سنت رسول ﷺ کی اتباع لازم ہے؛ اگر سنت رسول ﷺ سے کوئی چیز نہ ملے تو پھر تعاملِ صحابہ رضی اللہ عنہم ہمارے لیے حجت ہے۔ لیکن ہمیں تو یہاں سنت رسول مل رہی ہے تو پھر کیوں اس سے چشم پوشی کرتے ہوئے ایک ایسے عمل پر اصرار کیا جائے جو تعاملِ صحابہ رضی اللہ عنہم سے بھی ثابت نہیں اور جس کو اس کی کسی دوسری صورت میں صرف مخصوص حالات میں مخصوص مقام پر کیا گیا۔ اگرچہ دین سے دوری آج زیادہ ہے مگر لاؤڈ اسپیکر کی آواز، درست وقت بتانے والے آلات، وغیرہ نے انسان کو اس بات سے بے نیاز کر دیا ہے کہ بازاروں میں دوسری اذان دی جائے۔ اس کی اب ضرورت باقی نہیں رہی کیونکہ مسجد میں دی گئی مسنون اذان کی آواز بازاروں میں بھی باآسانی پہنچ جاتی ہے اور اگر بجلی نہ ہونے کی وجہ سے آواز نہ بھی پہنچ سکے تب بھی گھڑیوں کا نظام جماعت کا مقررہ وقت بتانے کے لیے کافی ہوتا ہے اور یہ یاددہانی کہ اب اللہ کے حکم کے پورا کرنے کا وقت آگیا ہے: فَاسْعَوْا اِلٰی ذِکْرِ اللّٰہِ وَذَرُوا الْبَیْعَ۔

بیس رکعات تراویح کی حمایت میں دلائل دینے کے لیے انہوں نے اپنے ہم مسلکوں کی طرح قیام رمضان اور قیام اللیل کو الگ الگ کر دیا اور ہمارا دونوں کو ایک سمجھنا ضد اور ناانصافی ٹھہرایا۔ بیس رکعات کا ثبوت دینے کے لیے انہیں صحاح ستہ سے حسبِ معمول کوئی حوالہ نہ مل سکا اور آٹھ رکعات کے قول کے بزعم خویش سخت مجروح ہونے کی وجہ سے بیس رکعات کے قول کو راجح قرار دے دیا؛ چونکہ یہ قول بھی ضعیف ہے اس لیے دل کے چور کو یہ کہہ کر چھپا دیا کہ جس حدیث کو عملاً امت قبول کرلے اس کی سند پر بحث کی ضرورت ہی نہیں رہتی؛ اور دعویٰ کیا ہے کہ اس کو صحابہ، تابعین اور تبع تابعین وائمہ مجتہدین اور پوری امت نے قبول کرلیا ہے اور پھر آگے چل کر حسب معمول اس پر بھی اجماع کا دعویٰ داغ دیا جو ان کے تقریباً ہر مسئلے کے لیے ریڈی میڈ موجود رہتا ہے! جیسا کہ پہلے

عرض کیا گیا، ''پوری امت'' سے مراد ان کی شاید اپنے مخصوص مسلک کے پیروکار ہی ہوتے ہیں اور انہی کا کسی مسئلے پر اتفاق ان کا مزعومہ اجماع ہوتا ہے! ہمارے لیے اللہ کے آخری رسول ﷺ کا طریقہ ہی کافی ہے۔ صحیح حدیث میں تراویح کی کوئی مقررہ تعداد ثابت نہیں، لہٰذا حسب استعداد جتنا چاہے قیام کریں: فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنَ الْقُرْآنِ

''عمل بالاحادیث کا انوکھا معنیٰ'' کی سرخی لگا کر صلوٰۃ کے ارکان کی مختلف روایات میں جمع و تطبیق کے لیے دونوں پر عمل کرنے سے متعلق ہمارے مؤقف کا مذاق اڑاتے ہوئے مُلاّ مجیب نے ہانک لگائی ہے کہ پوری امت مسلمہ میں ایسا کوئی شخص نہیں جو رفع یدین کرتا بھی ہو اور نہ بھی کرتا ہو بلکہ کرنے والے ہیں یا نہ کرنے والے اور یہ کہ کبھی کرنا اور کبھی نہ کرنا عمل بالحدیث ہے اور ایسا نہ کرنا انکار حدیث ہے تو امت مسلمہ کے سب افراد منکر حدیث ٹھہریں گے.......... قارئین! آپ نے گزشتہ صفحات میں ان کے حکیم الامت صاحب اور شیخ الحدیث صاحب کا فیصلہ پڑھ لیا ہوگا کہ سرمہ لگانے کے لیے سلائیوں کی مختلف تعداد کی روایات میں تطبیق اس طرح دی جائے کہ کبھی ایک پر عمل کیا جائے اور کبھی دوسری پر۔ مقامِ حیرت ہے کہ سرمے کی سلائیوں کے لیے تو تطبیق کا یہ انداز اپنایا جاسکتا ہے کہ دونوں سنتوں پر عمل ہو جائے لیکن رفع الیدین کے لیے ایسا کرنے پر ہم پر عقل ناقص اور ناسمجھی کی پھبتیاں کستے ہیں! شاید اس لیے کہ یہ ان کے لیے شجر ممنوعہ ہے کیونکہ ان کے امام نے اس کو نہیں اختیار کیا۔ ''ذوالوجہین'' کا یہی انداز ہوتا ہے: ایک بات کو بطور دلیل استعمال کرتے ہیں تو دوسرے موقع پر اپنے خلاف پا کر اسی بات کی تردید کر دیتے ہیں! یہی تو مسلک پرستی ہے کہ نبی ﷺ کے قول و فعل کو نہیں دیکھتے بلکہ اپنے امام کے قول و فعل پر جان دیتے ہیں! اور یہی تو اس باب میں ہم نے ثابت کیا تھا جس کے ردّ کی مُلاّ موصوف نے عبث کوشش کی ہے۔ ان مسلک پرستوں سے یہ آیت پوچھتی ہے کہ:

هٰٓاَنْتُمْ هٰٓؤُلَآءِ جٰدَلْتُمْ عَنْهُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۫ فَمَنْ يُّجَادِلُ اللّٰهَ عَنْهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اَمْ مَّنْ يَّكُوْنُ عَلَيْهِمْ وَكِيْلًا ﴿١٠٩﴾

# مغفور تابعی کی تذلیل

ان سطور کا مقصد یہاں امیر المؤمنین یزید رحمہ اللہ کا مقدمہ لڑنا اور کسی کو بری الذمہ یا قصور وار ٹھہرانا ہرگز نہیں۔ یہ ایسا مسئلہ ہے جس پر بہت کچھ لکھا جاچکا ہے۔ مگر دل کو ٹھیس اس وقت لگتی ہے جب کہ رسول ﷺ کی صحیح احادیث کے ساتھ یہ توحید کے علمبردار مشق ستم کی روش اپناتے ہیں۔ نبی ﷺ نے تو بشارت دی تھی کہ

اَوَّلُ جَيْشٍ مِنْ اُمَّتِيْ يَغْزُوْنَ مَدِيْنَةَ قَيْصَرَ مَغْفُوْرٌ لَّهُمْ

''میری امت کا پہلا لشکر جو قیصر کے شہر (یعنی قسطنطنیہ) پر چڑھائی کرے گا اس کے لیے بخشش ہے۔''[1]

اس حدیث کو روایت کرنے والے محدث امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ ہی کی دوسری روایت سے ثابت ہے کہ وہ پہلا لشکر معاویہ رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں ان کے بیٹے یزید کی سپہ سالاری میں قسطنطنیہ پر حملہ آور ہوا۔[2] چنانچہ اس فضیلت کو حاصل کرنے کے لیے کبار صحابہ رضی اللہ عنہم نے اس مہم میں شرکت فرمائی۔ میزبان رسول ابو ایوب خالد بن زید انصاری رضی اللہ عنہ کا ضعیف العمری کے باوجود اس لشکر میں شامل ہونا بخاری کی اسی روایت میں مذکور ہے۔ یہ روایت آج بھی ترکی میں ان کی قبر پر تعمیر کیے جانے والے ممنوعہ مزار پر آویزاں ہے۔

اللہ کے رسول ﷺ کے ارشاد کے مطابق تو یزید بن معاویہ رضی اللہ عنہ بخشے بخشائے ہیں اور جو شخص مغفور ہو وہ اللہ کی رحمت کا مستحق ہوتا ہے نہ کہ لعنت کا۔ مزید یہ کہ حدیث میں نبی ﷺ کا ارشاد بھی مروی ہے کہ

لَاتَمَسُّ النَّارُ مُسْلِماً رَاٰنِيْ اَوْرَاٰى مَنْ رَاٰنِيْ

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب الجہاد، باب ۷۱۳ ماقیل فی قتال الروم، صفحہ ۱۱۸

(2) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب التہجد، باب ۷۵۰ صلوٰۃ النوافل بالجماعۃ، صفحہ ۵۲۶

"اس مسلمان کو جہنم کی آگ نہ چھوئے گی جس نے مجھے دیکھا (یعنی صحابی) یا اسے دیکھا جس نے مجھے دیکھا (یعنی تابعی)۔"(1)

لیکن ان کے دشمنوں کے پروپیگنڈے کے نتیجے میں آج یہ لفظ "یزید" گالی بن گیا ہے۔ کسی کو لعن طعن اور انتہائی ذلیل کرنے کے لیے اسے یزید کہدیا جاتا ہے۔ ظلم و جبر کے لیے بھی یہ لفظ بطور محاورہ و استعارہ استعمال ہوتا ہے جیسا کہ "دنیائے اسلام" پر ڈھائے جانے والے ناگفتہ بہ مظالم پر امریکی صدر کو "یزید وقت" قرار دے کر لعنت ملامت کی جاتی ہے۔ شدہ شدہ نوبت بایں جارسید کہ آج کوئی اپنے بچوں کا یہ نام رکھنے کا سوچ بھی نہیں سکتا۔ اور اس کو اس مقام تک پہنچانے میں ان مسلک پرستوں کا پورا پورا ہاتھ ہے۔

جلال الدین سیوطی صاحب لکھتے ہیں :

"خداوند تعالیٰ آپ کے قاتل اور زیاد اور یزید تینوں پر لعنت کرے۔"(2)

مدرسہ دیوبند کے بانی مولوی قاسم نانوتوی نے اپنی کتاب "در تحقیق اثبات شہادت امام حسین و کردار یزید" [صفحات: ۷۶،۷۷ ] میں لکھا ہے کہ

"جس وقت کہ امیر معاویہؓ نے یزید پلید کو اپنا ولی عہد بنایا وہ علانیہ فاسق نہ تھا....."

دوسرے مقامات پر انہی موصوف اور ان کے ہم مسلکوں نے اسطرح خامہ فرسائی فرمائی ہے:

"زیادہ سے زیادہ اس کے بارے میں ہے کہ ان پوشیدہ خرابیوں کے باعث کہ یزید رکھتا تھا منافقوں کی طرح بیعتِ رضوان میں شریک تھے، اور نفاق کی وجہ سے ان کو اللہ کی رضا نصیب نہ ہوئی۔ اسی طرح یزید بھی اس بشارت کی فضیلتوں سے محروم رہا۔"(3)

"ہاں ان کے انتقال کے بعد یزید نے پرپرزے نکالنے شروع کیے اور دل کی خواہش نفس اور ہاتھ کو جام شراب پر لے گیا۔ کھلم کھلا فسق کرنے لگا اور نماز چھوڑ دی ....."(4)

---

(1) جامع ترمذی: جلد ۲، ابواب المناقب، باب ماجآء فی فضل من رای النبی ﷺ، صفحہ ۸۱۸
(2) تاریخ الخلفاء: صفحہ ۲۶۴
(3) مکتوباتِ قاسمی: صفحہ ۳۸
(4) مکتوباتِ قاسمی: صفحہ ۳۹

''تاہم اہل سنت کے اصولوں پر کوئی دشواری باقی نہیں رہی کیونکہ یزید اس صورت میں یا کھلم کھلا فاسق تھا، نماز کا ترک کرنے والا وغیرہ یا بدعت کا مرتکب تھا کیونکہ وہ نواصب کے سرداروں میں سے تھا، ان سب پہلوؤں کے پیش نظر اس کی عام خلافت کا منعقد ہونا مسلم نہیں ..... '' (1)

''حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ یزید پلید سے خلافت مغصوبہ کے طالب ہوئے یہاں تک کہ نوبت شہادت کو پہنچی۔''(2)

''تغلب یزید پلید مثل آفتاب روشن ہو گیا .....''(3)

''کافر کہنے سے احتیاط رکھے مگر فاسق بیشک تھا.....''(4)

''یزید فاسق تھا اور فاسق کی ولیت مختلف فیہ ہے۔''(5)

''اس کو مغفور کہنا بھی سخت نادانی ہے کیوں کہ اس میں بھی کوئی نص صریح نہیں۔''(6)

''یزید بلاشبہ فاسق تھا۔''(7)

''اس کی حرکات ناشائستہ درجہ کفر کو پہنچی ہوئی تھیں۔'' (8)

''اس کے ظلم و جور اور تعدی و فسق میں کوئی کلام نہیں ہے۔'' (9)

''کوئی مسلمان اپنے آپ کو یزید نہیں کہہ سکتا* نہ ہی میں برداشت کر سکتا ہوں کہ کوئی مسلمان اپنے آپ کو یزید کہے۔'' (10)

''اس میں کوئی شک نہیں کہ یزید فاسق تھا۔'' (11)

---

(1) مکتوباتِ قاسمی: صفحہ ۵۲
(2) ہدایۃالشیعہ: صفحہ ۲۸۰
(3) ہدایۃالشیعہ: صفحہ ۹۵
(4) فتاویٰ رشیدیہ: صفحہ ۴۹
(5) امداد الفتاویٰ: جلد چہارم، صفحہ ۴۶۵
(6) امداد الفتاویٰ: جلد پنجم، صفحہ ۴۲۵، ۴۲۷
(7) انورشاہ کشمیری: عرف الشذی علی جامع الترمذی، باب ما جآء فی حرمۃ مکۃ، صفحہ ۳۳۲
(8) مکتوبات شیخ الاسلام: جلد ۱، صفحہ ۲۶۸
(9) عزیز الرحمٰن: فتاویٰ دارالعلوم دیوبند، جلد ۱، صفحہ ۸۷
★ انہیں شاید معلوم نہیں کہ یزید بن معاویہؓ کے بعد تاریخ اسلام میں کتنے ہی ''یزید'' نام کے افراد منصب خلافت پر فائز ہوئے۔ ان مسلک پرستوں کے متفق علیہ صوفی بزرگ ''بایزید'' بسطامی کو کس کھاتے میں رکھا جائے گا؟ ہاں کہیں اپنی بات پر اڑے رہنے کے لیے ''یزید'' اور ''بایزید'' میں کوئی فرق نہ نکال لیجیے گا!
(10) مقدمات امیرشریعت: صفحہ ۲۵۷
(11) معارف السنن شرح ترمذی از یوسف بنوری

حبیب الرحمٰن اعظمی نے اپنے مضمون مطبوعہ النجم، لکھنؤ بابت جمادی الاولیٰ والاخریٰ ۱۳۴۹ھ صفحہ ۳۹، میں یزید کو ننگ انسانیت، ناپاک اور خبیث قاتل قرار دیا۔

بریلوی مسلک کے مجدد صاحب کی بھی سنیے۔ جب ان سے شاہ اسماعیل دہلوی کی بابت سوال کیا گیا تو ارشاد فرمایا:

"میرا مسلک یہ ہے کہ وہ یزید کی طرح ہے اگر کوئی کافر کہے منع نہ کریں گے اور خود کہیں گے نہیں۔"(1) ★

اور اپنی کتاب "الکوکبۃ الشھابیۃ" میں بقلم خود اور ان کے معتقدین نے اپنی مسلکی کتابوں "تجانب اہل السنۃ"، "کشف ضلال" وغیرہ میں بکثرت شاہ موصوف کی تکفیر کی ہے۔ اور اس طرح سے یزید کی بھی تکفیر کر دی کیونکہ مشبہ بہ کی تکفیر کی تو مشبہ کی خود بخود تکفیر ہو گئی۔ ان مجدد صاحب کے ایک مقلد کی یہ دریدہ دہنی تو سب کو پیچھے چھوڑ گئی:

"وہابی چونکہ یزید علیہ اللعنۃ پر صلاۃ وسلام پڑھتے ہیں لہٰذا ان کے سلام کا جواب دینے اور سلام کہنے سے مسلمان امت مصطفیٰ ﷺ سے خارج ہو جاتا ہے۔"(2)

ان کے اسلاف کے ارشادات بھی ملاحظہ فرمایئے:

"یزید سعادت توفیق سے محروم اور زمرہ فساق میں داخل ہے۔ لعن کا مستحق ہے۔"(3)

"ہمارے نزدیک مبغوض ترین افراد میں ہے۔"(4)

ایک مغفور بندے کے لیے کیا ایسے الفاظ لکھنا جائز ہیں؟ جبکہ اللہ کا ارشاد ہے:

وَلَا تَلْمِزُوْٓا اَنْفُسَكُمْ وَلَا تَنَابَزُوْا بِالْاَلْقَابِ ۭ بِئْسَ الِاسْمُ الْفُسُوْقُ بَعْدَ الْاِيْمَانِ ۚ وَمَنْ لَّمْ يَتُبْ فَاُولٰۗىِٕكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ (الحجرات: ۱۱)

"اور ایک دوسرے کو عیب نہ لگاؤ، اور نہ برے القاب سے یاد کرو۔ ایمان لانے کے بعد برا نام (رکھنا) گناہ ہے، اور جو توبہ نہ کریں تو وہی ظالم ہیں۔"

---

(1) ملفوظات: حصہ اوّل، صفحہ ۱۲۴

★ واہ کیا "مجددانہ" انداز ہے! اس مغفور تابعی کی تکفیر کی ترغیب وتشہیر کی اس سے بڑھ کر بھی کوئی مثال ہو سکتی ہے؟

(2) مقیاس وہابیت: صفحہ ۶۵۹

(3) احمد سرہندی معروف بہ مجدد الف ثانی: مکتوبات ربانی، بحوالہ مجلہ الخیر، جولائی ۱۹۹۲ء، صفحہ ۲۵

(4) عبدالحق دہلوی: تکمیل الایمان، بحوالہ مجلہ الخیر، جولائی ۱۹۹۲ء، صفحہ ۲۵

مفتی شفیع عثمانی صاحب نے ایک کتابچہ ''شہید کربلا'' کے نام سے لکھا، اور اس میں بھی واقعہ کربلا کی بنیاد پر یزید کے متعلق اسی طرح کے ناپسندیدہ خیالات کا اظہار کیا۔ پھر یہ ایک طرح کی ریت پڑ گئی کہ ہر مکتب فکر کا کوئی بھی شخص جو ذرا نمایاں ہوتا وہ اس موضوع پر ضرور خامہ فرسائی کرتا اور اپنے دل کی بھڑاس نکالنا گویا جزوِ ایمان سمجھتا۔ چنانچہ یہ سلسلہ آج تک جاری ہے۔ مارکیٹ میں انجمن خدام اہلسنت چکوال کی ''فسق یزید''، افتخار الحسن بریلوی کی ''کفر یزید''، شفیع اوکاڑوی کی ''امام عالی مقام اور یزید پلید''، حبیب چشتی کی ''شبیر و یزید'' اور اسی طرح کی متعدد کتابیں دستیاب ہیں جن میں واقعہ کربلا وغیرہ کے سبب سے یزید کو مذکورہ صدر احادیث کی فضیلت سے خارج کر کے لعن طعن کیا گیا ہے۔ یہ لوگ اپنی تحریروں میں تاریخ طبری اور تاریخ ابن اثیر وغیرہ کی جھوٹی روایات پر بھروسہ کرتے ہیں طبری اور ابن اثیر نے اپنے شیعہ مذہب کو پھیلانے کے لیے صحابہ دشمنی میں وہ گل کھلائے ہیں کہ غیرتِ ایمانی و حمیتِ دین ان کو نقل کرنے میں مانع ہے۔ افسوس اور دکھ ہوتا ہے کہ یہ مسلک پرست ایک طرف تو شیعوں کو کافر قرار دیتے ہیں اور دوسری طرف ان ہی شیعہ مؤرخین کی جھوٹی باتوں کو قرآن و حدیث پر ترجیح دیتے ہوئے آگے پھیلاتے ہیں اور ان ہی پر اپنے عقیدے کی بنیاد استوار کرتے ہیں۔ طبری وہ مؤرخ ہے جس نے اپنی تاریخ میں نبی ﷺ پر زینب رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنۡہَا سے شادی کے سلسلے میں منافقین کی لگائی ہوئی تہمت کو درست مانا ہے۔[1] اور ابن اثیر صاحب وہ شخصیت ہیں جنہوں نے نہ صرف اس بہتان کو درست مانتے ہوئے اسے نقل کیا بلکہ انہوں نے داؤد علیہ السلام پر گزشتہ صفحات میں نقل کیے گئے یہودیوں کی طرف سے لگائے گئے الزامات کو بھی صحیح تسلیم کرتے ہوئے بیان کر دیا ہے۔[2] ان ہی طبری اور ابن اثیر صاحبان نے جہاں عائشہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنۡہَا کو جنگ جمل کا سبب قرار دیا وہیں سورۃ النجم کی تلاوت کے دوران نبی ﷺ کی آواز کے ساتھ شیطان کی آواز میں مشرکین مکہ کے بتوں لات، منات و عُزیٰ کی تعریف کرنے کی جھوٹی بات بھی لکھی۔[3]

---

(1) تاریخ طبری: جلد۱، صفحہ ۲۷۴

(2) تاریخ ابن اثیر: جلد۲، صفحات ۲۸۵، ۲۲۶، ۲۲۴

(3) تاریخ طبری: جلد۱، صفحہ ۱۰۲/تاریخ ابن اثیر: جلد۲، صفحہ ۱۱۲

یہ بات قابل غور ہے کہ ایک طرف تو ان مؤرخین نے اتہام طرازی کرتے ہوئے ابلیسی اثر کے تحت نبی ﷺ کے شیطان کی اضافہ کردہ آیات تلاوت کرنے کے جھوٹے واقعے کو نقل کیا تو دوسری طرف اسی جھوٹے واقعے کو بنیاد بنا کر بھارت کے ملعون سلمان رشدی نے بدنام زمانہ کتاب The Satanic Verses لکھ ڈالی۔ (لعنۃ اللہ علیہ وعلی اعوانہ وعلی مثلہ الف الف مرۃ)

ایسے اسفل الذہن لوگوں سے جو افضل الخلائق انبیاء علیہم السلام اور جلیل القدر صحابہ علیہم الرضوان تک کو بھی نہ چھوڑیں، کیا یہ توقع کی جاسکتی ہے کہ وہ اپنے دشمنوں (بنو امیہ، خصوصاً آل معاویہ) کے متعلق درست بات کہیں گے؟ چنانچہ انہوں نے اور ان ہی جیسے دوسرے لوگوں نے کربلا اور حرّہ کے واقعات میں انتہائی مبالغہ اور کذب و افترا سے کام لیا ہے اور انہیں ناقابل یقین بنا دیا ہے۔ یہ انتہائی ظلم ہے کہ مفتی شفیع وغیرہ صاحبان نے ان کو درست جانا۔ جن لوگوں کے دلوں میں اللہ تک کا کوئی وقار نہ ہو اور جو علانیہ کفر و شرک میں مبتلا ہوں تو ان سے کیا توقع کہ وہ کسی تابعی کا خیال کریں!

محمود احمد عباسی صاحب نے اپنی کتابوں "خلافت معاویہؓ ویزیدؒ" اور "تحقیق مزید"، عظیم الدین صدیقی صاحب نے "حیاتِ سیدنا یزیدؒ" اور "واقعہ کربلا اور سیدنا یزیدؒ"، اور دیگر مصنفین نے اپنی تصانیف میں تاریخی شواہد و دلائل کے ذریعے ثابت کیا ہے کہ واقعہ کربلا جیسا بیان کیا جاتا ہے حقیقت میں ایسا نہیں۔ حسین رضی اللہ عنہ نے آخر میں یزید رحمہ اللہ کے پاس جانے کی درخواست کی جس پر ان کے شیعان نے انہیں ان کے ساتھیوں سمیت گھیر کر قتل کر دیا اور اپنے اس جرم پر پردہ ڈالنے کے لیے یزید رحمۃ اللہ کو مورد الزام ٹھہرایا۔ انہیں فاسق، شرابی، زانی اور نہ جانے کیا کیا قرار دیا اور بناوٹی غم و افسوس میں ماتم و نوحہ گری شروع کر دی۔ عباسی صاحب نے مصدقہ شہادتوں کے ذریعے یزید رحمۃ اللہ کو ان الزامات سے پاک ثابت کیا ہے۔ چاہیے تو یہ تھا کہ اس معاملے میں اعتدال کی روش اختیار کی جاتی اور زبان نبوت سے ایک تابعی کے مغفور و مرحوم ہونے کی گواہی کے بعد زبان طعن کو لگام دی جاتی اور تحقیق احوال کے بعد صحیح شواہد و دلائل کو قبول کیا جاتا، لیکن اس کے بالکل برعکس راہ اختیار کی گئی۔ قاری طیب صاحب، مہتمم دارالعلوم دیوبند، نے

''شہید کربلا اور یزید'' کے نام سے ایک کتاب لکھی اور تمام معقول دلائل کی پر زور تردید کی اور اُن تمام جھوٹی باتوں اور الزامات کو درست قرار دیا جو یزید رحمۃ اللہ علیہ سے منسوب تھیں۔ یوسف لدھیانوی صاحب نے بھی ان کے نقشِ قدم پر چلتے ہوئے ''گمراہ کن عقائد و نظریات اور صراط مستقیم'' نامی کتاب میں اپنے مضمون ''یزید کے بارے میں مسلک اعتدال'' میں یہی روش اپنائی ہے۔ بریلوی مسلک کی مذکورہ بالا تینوں کتابیں بھی اس فکر کی ترجمانی کرتی ہیں۔

مفتی شفیع صاحب نے اپنے مذکورہ کتابچے میں حسین رضی اللہ عنہ کے یزید رحمۃ اللہ کی بیعت نہ کرنے کو بہت سراہا ہے، مگر انہیں اللہ کے رسول ﷺ کے یہ ارشادات بھی ملحوظ رکھنے چاہیے تھے کہ:

''جو شخص اپنے امیر کی ناگوار بات دیکھے وہ صبر کرے کیونکہ جو کوئی بھی حاکم سے بالشت بھر جدا ہوا، پھر اسی حال میں مرا تو اس کی موت جاہلیت کی سی موت ہوگی۔'' (1)

''.....ایسے لوگ ہوں گے جو میری سنت پر نہیں چلیں گے اور میرے طریقے کے سوا دوسری راہ پر چلیں گے؛ ان میں اچھی باتیں بھی ہوں گی اور بری بھی۔ (راوی حذیفہ رضی اللہ عنہ نے) پوچھا: پھر اس کے بعد برائی ہوگی؟ فرمایا ہاں؛ ایسے لوگ پیدا ہوں گے جو جہنم کے دروازے کی طرف لوگوں کو بلائیں گے، جو ان کی بات مانے گا، اس کو جہنم میں ڈال دیں گے۔ عرض کیا: یارسول اللہ! ان لوگوں کا حال ہم سے بیان فرمایئے۔ فرمایا: ان کا رنگ ہمارا سا ہی ہوگا اور ہماری ہی زبان بولیں گے۔ عرض کیا: یارسول اللہ اگر اس زمانے کو پاؤں تو کیا کروں؟ فرمایا: مسلمانوں کی جماعت کے ساتھ رہنا اور ان کے امام کے ساتھ۔ عرض کیا: اگر جماعت اور امام نہ ہوں؟ فرمایا تو سب فرقوں کو چھوڑ دینا خواہ تمہیں کسی درخت کی جڑ کو مرتے دم تک چبانا پڑے۔'' (2)

---

(1) صحیح بخاری: جلد۳، کتاب الفتن، باب ۱۱۰۱قول النبی ﷺ سترون بعدی اموراتنکرونها، صفحہ ۸۲۳ نیزکتاب الاحکام، باب ۱۱۳۲ السمع والطاعة للامام مالم تکن معصیة، صفحہ ۸۵۵/ صحیح مسلم، جلد۵، کتاب الامارات، باب وجوب ملازمة جماعة المسلمین عند ظهور الفتن وفی کل حال، صفحہ ۱۴۰

(2) صحیح مسلم، جلد۵، کتاب الامارات، باب وجوب ملازمة جماعة المسلمین عند ظهور الفتن وفی کل حال، صفحہ۱۳۶

''.....میرے بعد وہ لوگ حاکم ہوں گے جو میری راہ پر نہ چلیں گے، میری سنت پر عمل نہیں کریں گے اور ان میں ایسے لوگ ہوں گے جن کے دل شیطان کے سے اور بدن آدمیوں کے سے ہوں گے۔ عرض کیا: یارسول اللہ! اس وقت میں کیا کروں؟ فرمایا: اگر تو ایسے زمانے میں ہو تو امیر کی سن اور اطاعت کر اگرچہ وہ تیری پیٹھ پھوڑے اور تیرا مال لے لے، اس کی بات سنے جا اور اس کا حکم مانتا رہ۔''(1)

''تجھ پر لازم ہے سننا اور اطاعت کرنا، تکلیف میں اور راحت میں، خوشی میں اور رنج میں اور اس وقت بھی جب تیرا حق کسی اور کو دے دیں۔''(2)

''سنو اور اطاعت کرو اگرچہ (یہ حاکم) ہاتھ پیر کٹا ہوا حبشی غلام ہی کیوں نہ ہو۔''(3)

''اگر تمہارے اوپر ایک کالا غلام، ہاتھ پیر کٹا ہوا، حاکم کیا جائے جو حکومت کرے اللہ کی کتاب کے مطابق تو اس کی اطاعت کرو اور اس کا حکم مانو۔'' (4)

''مسلم پر سمع و طاعت واجب ہے خواہ پسند ہو یا ناپسند، سوائے اس کے کہ کسی معصیت کا حکم کیا جائے کیونکہ معصیت میں کوئی سمع و طاعت نہیں۔'' (5)

''نبی ﷺ نے صحابہ کو بیعت کرتے وقت ان سے جو عہد لیے ان میں یہ بھی تھے کہ ہم بیعت کرتے ہیں سمع و طاعت پر، خوشی و ناخوشی میں، سختی اور آسانی میں، حق تلفی ہونے میں، اور اہل امر سے جھگڑا نہ کرنے میں مگر جب کھلا کفر دیکھیں جو اللہ کے پاس حجت ہو۔''(6)

''جس سے پہلے بیعت کرلو اسی کی بیعت پوری کرو اور ان کا حق ادا کرو اللہ تعالیٰ ان سے سمجھ لے گا جو اس نے ان کو دیا ہے۔''(7)

---

(1) صحیح مسلم، جلد۵، کتاب الامارات، باب وجوب ملازمة جماعة المسلمین عند ظهور الفتن و فی کل حال، صفحہ ۱۳۸

(2) صحیح مسلم، جلد۵، کتاب الامارات، باب وجوب طاعة الامرآء فی غیرمعصیة و تحریمها فی المعصیة، صفحہ۱۲۸

(3) صحیح مسلم، جلد۵، کتاب الامارات: صفحہ۱۲۹

(4) صحیح مسلم، جلد۵، کتاب الامارات: صفحہ ۱۳۰

(5) صحیح مسلم، جلد۵، کتاب الامارات: صفحہ۱۳۰

(6) صحیح مسلم، جلد۵، کتاب الامارات: صفحہ۱۳۲

(7) صحیح مسلم، جلد۵، کتاب الامارات: باب وجوب الوفاء ببیعة الخلیفة الاول فالاول، صفحہ ۱۳۳

”میرے بعد تمہاری حق تلفی ہو گی اور ایسی باتیں ہوں گی جن کو تم برا جانو گے۔ صحابہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! پھر ایسے وقت میں جو رہے تو اس کو آپ کیا حکم کرتے ہیں؟ فرمایا: تم اس حق کو ادا کرنا جو تم پر ہے (یعنی اطاعت و فرمانبر داری) اور جو تمہارا حق ہے وہ تم اللہ سے چاہنا۔“(1)

”جو شخص کسی امام سے بیعت کرے اور اس کو اپنا ہاتھ دے دے اور اس کی تابعداری کی دل سے نیت کرے تو حسب استطاعت اس کی اطاعت کرے۔ اب اگر کوئی دوسرا امام نزع کرتا ہوا آئے تو اس کی گردن مار دو۔“ (2)

”جب دو خلیفوں سے بیعت کی جائے تو جس سے آخر میں بیعت ہوئی ہو اس کو مار ڈالو۔“(3)

”قریب ہیں فتنے اور فساد، پھر جو کوئی اس امت کے اتفاق کو بگاڑنا چاہے تو اس کو تلوار سے مارو چاہے جو کوئی بھی ہو۔“(4)

”تمہارے بہتر حاکم وہ ہیں جن کو تم پسند کرتے ہو اور وہ تمہیں پسند کرتے ہیں اور وہ تمہارے لیے دعا کرتے ہیں اور تم ان کے لیے دعا کرتے ہو؛ اور تمہارے برے حاکم وہ ہیں جن سے تم بغض رکھتے اور وہ تم سے بغض رکھتے ہیں اور تم ان پر لعنت کرتے ہو اور وہ تم پر لعنت کرتے ہیں۔ عرض ہوا کہ یا رسول اللہ! ہم ایسے برے حاکموں کو تلوار سے دفع نہ کر دیں؟ فرمایا: نہیں، جب تک وہ نماز کو تم میں قائم کرتے رہیں؛ اور جب تم کوئی بات اپنے حاکموں سے ایسی دیکھو تو دل سے اس کو برا جانو لیکن ان کی اطاعت سے باہر نہ ہو۔“ (5)

یزید رحمہ اللہ کی بیعت توڑنے کو صحابہ کرام ﷺ نے سخت ناپسند کیا سوائے چند کے، اور لوگوں کو اس فعل سے روکنے کی کوشش بھی کی۔ چنانچہ بخاری کی ایک روایت میں ہے کہ:

”جب مدینے والوں نے یزید کی بیعت توڑ ڈالی تو عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے اپنے گھر والوں، لونڈی، غلاموں، اولاد، وغیرہ کو جمع کیا اور کہنے لگے: میں نے نبی ﷺ سے سنا ہے آپ فرماتے تھے، 'ہر دغاباز کے لیے قیامت کے دن ایک جھنڈا کھڑا کیا جائے گا۔' دیکھو ہم تو اس

(1) صحیح مسلم: جلد۵، کتاب الامارات، باب وجوب الوفاء ببیعة الخلیفة الاول فالاول، صفحہ ۱۳۴

(2) صحیح مسلم: جلد۵، کتاب الامارت، باب وجوب الوفاء ببیعة الخلیفة الاول فالاول، صفحہ ۱۳۵

(3) صحیح مسلم: جلد۵، کتاب الامارت: باب اذا بویع لخلیفتین، صفحہ ۱۴۱

(4) صحیح مسلم: جلد۵، کتاب الامارت: باب حکم من فرق امر المسلمین وھو مجتمع، صفحہ ۱۴۱

(5) صحیح مسلم: جلد۵، کتاب الامارت: باب خیار الائمة و شرارھم، صفحہ ۱۴۳

شخص (یزید) سے اللہ اور اس کے رسول کے حکم کے موافق بیعت کر چکے ہیں، اب میں اس سے بڑھ کر کوئی دغابازی نہیں سمجھتا کہ اللہ اور اس کے رسول کے حکم کے موافق ایک شخص سے بیعت کی جائے پھر اس سے لڑنے کا سامان کیا جائے۔ اور دیکھو مدینے والو! تم میں سے جو یزید کی بیعت توڑ کر دوسرے سے بیعت کرے تو اس میں اور مجھ میں کوئی تعلق نہیں رہا۔ "(1)

اس سے کوئی یہ اندازہ نہ لگائے کہ [معاذاللہ] حسین رضی اللہ عنہ کا خاتمہ جاہلیت پر ہوا۔ بلکہ انہوں نے آخری وقت میں اپنے مؤقف سے رجوع کر کے یزید کی بیعت کے لیے دمشق کی طرف سفر شروع کر دیا تھا، مگر کوفیوں نے راستہ روکا اور ان کو شہید کر دیا۔

معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور یزید رحمۃ اللہ پر ایک الزام یہ بھی عائد کیا جاتا ہے کہ انہوں نے خلافت کو بادشاہت میں بدل دیا اور بیت المال کو ذاتی مال سمجھ لیا۔ ابوالاعلیٰ مودودی صاحب نے تو اس موضوع پر "خلافت و ملوکیت" کے نام سے ایک ضخیم کتاب ہی لکھ ڈالی، اور جمہوریت کو راضی کرنے کے مقصد کے حصول میں شیعہ مؤرخین کے بل بوتے پر عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر اقرباء پروری کا اتہام بھی عائد کر ڈالا۔ یہ بغض صحابہ کی بدترین مثالوں میں سے ایک ہے۔ اس میں یہ روایت پیش کی کہ نبی ﷺ نے فرمایا: خلافت تیس سال رہے گی پھر بادشاہت ہوگی۔ اور یہ تیس سال علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت پر تمام ہو گئے، حالانکہ یہ محل نظر ہے۔ صحیح حدیث میں رسول اللہ ﷺ کا قول یہ ہے کہ

"یہ خلافت تمام نہ ہوگی جب تک کہ مسلمین میں بارہ خلیفہ نہ ہو لیں، اور یہ سب خلیفہ قریش میں سے ہوں گے۔" (2)

معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور یزید رحمۃ اللہ علیہ بالترتیب چھٹے اور ساتویں خلیفہ تھے، اور نبی ﷺ کے ارشاد کے مطابق ان کے بعد عمر بن عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ تک پانچ خلیفہ اور ہوئے اور یہ سب قریش میں سے تھے۔

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب الفتن ، باب ۱۱۲۱ اذا قال عندقوم شیئاثم خراج فقال بخلافه، صفحه ۸۴۴

(2) صحیح مسلم: جلد ۵، کتاب الامارات، باب الناس تبع لقریش والخلافة فی قریش، صفحه ۱۱۱

ابن تیمیہ اور ابن کثیر نے یہ بھی لکھا ہے کہ قسطنطنیہ کے لشکر میں یزید کی سرکردگی میں حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بھی شرکت کی، اور ان کے سوتیلے بھائی محمد بن علی رحمۃ اللہ نے گواہی دی کہ یزید پر شرابی وزانی کی تہمتیں جھوٹی ہیں۔ لیکن اگر ان کو تاریخی بات کہہ کر قبول نہ کیا جائے اور ان تہمتوں کے درست ہونے ہی پر اصرار کیا جائے تو یہ بات بھی غور طلب ہے کہ یزید پر الزامات بھی تو تاریخ ہی سے لیے گئے ہیں لہٰذا وہ کیسے صحیح ہوسکتے ہیں؟ تاریخ کی بات ہونے کے لحاظ سے اگر تعدیل غلط ہے تو پھر جرح یعنی الزامات اور تہمتیں بھی غلط ہوں گی! مگر مقام حیرت ہے کہ جب صوفیوں کے غلط عقائد کو قرآن وحدیث کے واضح دلائل کی روشنی میں کفریہ اور شرکیہ ثابت کرکے فیصلہ صادر کیا جاتا ہے تو یہی قرآن و حدیث کے جاننے کے دعویدار "علماء کرام" ان کے دفاع پر کمربستہ ہوجاتے ہیں جبکہ ان صوفیوں کی شان میں قرآن و حدیث میں کوئی فضیلت وارد نہیں ہوئی لیکن جب رسول اللہ ﷺ کے اس رشتے دار تابعی کا (جسے بزبان رسالت ایک زبردست فضیلت بھی حاصل ہے)، احادیث مذکورہ کی روشنی میں دفاع کیا جائے تو یہی "علماء کرام" اس کے خلاف ضخیم کتابیں لکھ ڈالتے ہیں اور ان کی زبانیں وہ کچھ اگلنے لگتی ہیں جو گزشتہ صفحات میں نقل کیا گیا! صد حیف!

دراصل یہ سارا بکھیڑا احمد بن حنبل اور ان کے مریدوں کا پھیلایا ہوا ہے۔ کہنے کو تو انہیں امام بخاری کا استاد کہا جاتا ہے، مگر بخاری نے ان سے ایک بھی روایت براہ راست نقل نہیں کی۔ بلکہ مسند احمد کی روایتیں صحیح بخاری کی روایتوں کی ضد ہیں۔ چنانچہ وہ بخاری کی ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت کے مقابلے میں علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت و وصیت وامامت، شیخین وعائشہ رضی اللہ عنہا کی فضیلت کے مقابلے میں فضیلت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور نزول عیسیٰ علیہ السلام کے مقابلے میں ظہور مہدی وغیرہ کی جھوٹی روایتیں لائے ہیں۔ یہی نہیں بلکہ بعض روایتیں تو وہ ایسی لائے ہیں جن سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر تہمت لگتی ہے مثلاً عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا جمع قرآن کے وقت سورۃ التوبہ سے پہلے اپنی مرضی سے بسم اللہ نہ لکھنا،[1] امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا (نعوذ باللہ) شراب پینا،[2] وغیرہ۔ اور سب سے بڑھ کر یہ کہ

(1) مسند احمد، جزء ۱: صفحہ ۵۷ (2) مسند احمد، جزء ۱: صفحہ ۳۴۸

نبی ﷺ کا اپنی وفات کے ۵۰ سال بعد صحابہ رضی اللہ عنہ کے خواب میں آکر کربلا میں حسین رضی اللہ عنہ کے شہید ہونے کی اطلاع دینے، مقام شہادت دکھانے، شہیدوں کا خون بوتل میں بھرنے، آہ و بکا کرنے، وغیرہ کی نادر روایات بھی ان ہی احمد بن حنبل صاحب کی مُسنَد میں موجود ہیں۔ اسی گروہ حنابلہ نے البدایہ والنھایہ، منہاج السنۃ، فتاویٰ ابن تیمیہ اور مسند احمد میں واقعۂ حَرّہ کے حوالے سے موضوع روایتیں لا کر یزید مغفور و مرحوم کے کردار کو داغدار کیا ہے۔

ابن حنبل ہی وہ شخص ہیں جنہوں نے سب سے پہلے مسلمانوں میں خلاف قرآن اس عقیدے کو رواج دیا کہ مردہ قبر میں جا کر زندہ ہو جاتا ہے۔[1] اور اس عقیدے کو ان کے مقلدوں ابن تیمیہ و ابن قیّم کے علاوہ ابن کثیر، ابن حجر، وغیرہ نے خوب خوب پھیلایا۔ پھر یہی عقیدہ مسلمانوں میں قبر پرستی کا سبب بنا، اور اسی عقیدے نے بے انتہا کفر و شرک پھیلایا۔ اگر قبر میں مدفون ہستی کو (خواہ کسی بھی درجے وحیثیت کی ہو)، بفرمانِ الٰہی حواس سے عاری بے جان مردہ سمجھا جاتا تو پھر کوئی اسے سنانے کیوں آتا۔ مگر اس عقیدے نے مردے کو دیکھنے سننے والا زندہ بنا دیا۔ حالانکہ اللہ کا اٹل قانون ہے کہ قیامت سے پہلے کوئی مردہ زندہ نہیں ہو سکتا۔[2] لیکن ان لوگوں نے قرآن کے خلاف اس عقیدے کا پرچار کیا۔ نتیجتاً ہر قبر میں مردہ زندہ سمجھا جانے لگا۔ پھر اس پر فن تعمیر کے شاہکار قبے اور عالیشان مزارات بنے، نذرانے پیش ہوئے اور چادریں چڑھیں، انہیں دودھ اور عرق گلاب سے غسل دیا گیا، بوسے دیئے گئے، ان پر سروں کو جھکایا گیا، وہاں منّتیں، مرادیں، اولاد، کشادگی رزق، وسعت کاروبار طلب کی گئی اور وہ کچھ کیا گیا کہ دین اسلام پارہ پارہ ہو گیا، توحید تار تار ہو گئی۔ اور اس میں آج تک کوئی کمی نہ آئی بلکہ اس مشرکانہ طرز عمل میں روز افزوں اضافہ ہی ہوتا جا رہا ہے۔

مندرجہ بالا وضاحت اور ارشاد نبوی کی روشنی میں مسلمانوں کو چاہیے کہ عثمان و معاویہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا پر زبانِ طعن دراز کرنے سے اجتناب کریں اور بغضِ یزید سے دور

---

(1) مناقب احمد بن حنبل: صفحہ ۱۶۸ / طبقات حنابلہ: جزء اوّل، صفحہ ۳۴۴

(2) سورۃ المومنون آیات ۱۵، ۱۶

رہیں اور ایک مغفور تابعی کو لعن طعن، سب و شتم کر کے جہنم کا سامان نہ کریں۔ اسی طرح دوسرے صحابیٔ رسول علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کی اولاد پر بھی کوئی طعن و تشنیع و تنقید نہ کی جائے۔ وہ لوگ اللہ کے سچے ولی تھے، ہماری آنکھوں کی ٹھنڈک اور سروں کا تاج ہیں۔ لیکن ان کی محبت میں حد سے تجاوز نہ کیا جائے۔ ان سے عقیدت کا تقاضا تو یہ ہے کہ ان جیسے ایمان و عقائد کو اختیار کیا جائے، ان جیسی اعلیٰ زندگی گزاری جائے۔ ان سے تعلق صرف زبانی جمع خرچ کی حد تک اور محض سیاست چمکانے کے لیے نہ ہو بلکہ اس کو واقعی عملی شکل دے کر آخرت سنوارنے کی سعی ہو۔ اللہ اس پر عمل پیرا ہونے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا تونسوی کو شاید کوئی دلائل نہیں مل سکے لیکن مُلّا مجیب نے اس پر ستائیس صفحے کالے کر دیئے اور نبی ﷺ کی مغفرت کی بشارت کو یکسر نظر انداز کرتے ہوئے یزید رحمۃ اللہ علیہ کو جہنمی ثابت کرنے پورا زور آزمایا ہے۔ ایک چکوالی مُلّا قاضی مظہر کی ''خارجی فتنہ - بحث فسق یزید'' اور ایک دوسرے ہم مسلک کی ''سیدنا علی و حسین'' ان کی تحقیق کا محور ہے۔ یزید رحمۃ اللہ علیہ کی کردار کشی کے لیے ان کے دلائل الاتقان، شرح الصدور، تاریخ الخلفاء، البدایہ، المعارف، طبریؔ، ابن اثیرؔ وغیرہ کی تحریریں ہیں۔ آخر الذکر دو شیعہ مؤرخ ہیں جن کا خاندانِ معاویہ رضی اللہ عنہ سے بغض کسی تعارف کا محتاج نہیں، اور اوّل الذکر تین کتابیں اُن سیوطیؔ صاحب کی ہیں جن کے اسلام پر پہلے ہی بہت ''احسانات'' ہیں۔ اور ابن کثیر کی البدایہ والنہایہ کی ہر بات کو انہوں نے آنکھ بند کر کے تسلیم کر لیا لیکن اُس بات کو انہوں نے غیر صحیح کہدیا جس میں حسین رضی اللہ عنہ کی تیسری شرط بیان ہوئی ہے کہ مجھے یزید کے پاس جانے دو تاکہ میں یزید سے خود معاملہ طے کروں؛ اور اس کی وجہ اس کا راوی ابو مخنف ہے۔ قارئین! اس سے پہلے ہم آپ کے سامنے گزشتہ ابواب کے آخر میں یہ بتا آئے ہیں کہ ان مسلکی مولویوں کا احادیث کی قبولیت واخذ کا کیا معیار ہے: ان کے نزدیک کوئی ضعیف روایت بھی ضعیف نہیں رہتی کیونکہ کئی ضعیف روایتیں مل کر قوی روایت بن جاتی ہیں، موضوع روایت بھی بالمعنی صحیح ہے، اخبار احاد بھی

متواتر المعنی ہیں، کذاب بھی محض "خطاکار" ٹھہرتے ہیں کہ ان کے نزدیک کذب جھوٹ نہیں صرف خطا ہے![★] محدثین نے اگر ان کے خلاف پڑنے والی روایات کے راویوں پر جرح کی ہے تو اسے متعصب، غیر وزنی، مبہم اور غیر مفسر قرار دے کر ردّ کر دیا؛ تلقی بالقبول کے انوکھے اور نرالے اصول کے تحت ہر طرح کی روایت قابل قبول بنادی جس کے لیے کسی سند وغیرہ کو دیکھنے کی بھی حاجت باقی نہیں رکھی..... اب کیا ایسے، بے خوف، جری اور نڈر آدمی کی ان بے باکیوں کا کوئی جواب دیا جاسکتا ہے؟

جوابِ جاہلاں باشد خموشی!

ان کی جو نشاندہی گزشتہ سطور میں کی جاچکی ہے، وہ ان کے فریب کا پردہ چاک کرنے کے لیے کافی ہے۔ البتہ ان سوالوں کے جواب دینے کی ضرور کوشش کریں گے جو موصوف نے ہم سے پوچھے ہیں:

مُلّا موصوف نے مذکورہ صدر تحریروں کی روشنی میں اپنے زعم میں فسق یزید ثابت کر کے، اہل مدینہ ومکہ کے خروج سے متعلق اِن کی محولہ روایت کی بنیاد پر سوال کیا ہے کہ صحابہ وتابعین اور اولاد اصحاب رضی اللہ عنہم نے کیوں یزید کے خلاف تلوار اٹھائی؟ کیا یہ سب لوگ دور جاہلیت کی مردہ عصبیت کی بناء پر لڑ پڑے تھے؟ کیا ان کی شہادت ولڑائی سے ذرا بھی یزید کا فسق آشکارا نہیں ہوتا؟ کیا انہیں خواہ مخواہ لڑ کر جان دینے کا شوق تھا؟

دراصل یہ کربلا کا معرکہ جس طرح سے ذاکرین وواعظین پیش کرتے ہیں، کوئی کفر و اسلام کی جنگ نہ تھی، اس میں حد درجہ غلو کر کے بات کو کیا سے کیا بنا دیا گیا۔ جنگ جمل کے بعد علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دارالخلافہ کوفہ منتقل کر دیا۔ خاندان علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے کوفی حامیوں نے بنو امیہ کے مقابلے میں اولاد علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو مسند خلافت پر بٹھانے کے

---

★ تو پھر جھوٹ اور جھوٹے کے لیے قرآن وحدیث میں کون سے الفاظ آئے ہیں؟ کیا صرف خطاء کرنے پر ہی قرآن میں لعنت اللہ علی الکاذبین کہہ کر اللہ کی لعنت کا مستحق بنا دیا گیا اور دروغ گوئی کی مذمت کرتے ہوئے نبی ﷺ نے کذب بیانی کو گناہ کبیرہ میں شمار کیا، اس پر جہنم میں ٹھکانہ بنانے کی وعید سنائی، تو کیا محض ایک خطاء پر ہی اتنا کچھ کہا؟؟

لیے اس دبی چنگاری کو پھر سے دہکانے کی کوشش کی جو علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مقابلے میں عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خلیفہ بنائے جانے کے وقت بھڑکی تھی۔ ان کوفیوں نے حسین رضی اللہ عنہ کو اپنی وفاداری کا یقین دلانے کے لیے سینکڑوں خطوط لکھے چنانچہ حسین رضی اللہ عنہ اپنے خاندان کے افراد کے ساتھ نکلے لیکن جب ان کے چچازاد بھائی مسلم بن عقیل رحمہ اللہ نے، جنہیں تحقیق احوال کے لیے پہلے بھیج دیا گیا تھا اور جن کے ہاتھ پر کوفیوں نے شروع میں بظاہر بیعت بھی کرلی تھی، انہیں کوفیوں کی منافقانہ روش اور بیعت سے پھر جانے کی اطلاع بھجوائی تو حسین رضی اللہ عنہ نے شام کا رخ کیا۔ پھر جب حسین رضی اللہ عنہ اپنے خاندان کے افراد کے ساتھ شام کے راستے میں واقع کربلا پہنچے تو ان کوفیوں نے اپنے خطوط تلف کرنے کے لیے حسین رضی اللہ عنہ کے قافلے کے خیمے جلادیئے اور پکڑے جانے کے خوف سے پورے قافلے کو شہید کردیا۔ بات تو بس اتنی ہی تھی جس کو حق وباطل کی گھڑی ہوئی داستان کا رنگ دے کر فرقہ وارانہ کشمکش کی بنیاد فراہم کردی گئی ! یہ بات بھی قابلِ غور ہے کہ حسین رضی اللہ عنہ وہاں کوئی جنگ لڑنے نہیں گئے تھے ورنہ صرف خاندان کے بہتّر افراد ہی نہ جاتے بلکہ فوج اور اسلحہ بھی ساتھ ہوتا۔ ان کوفیوں نے یہ طرزِ عمل بعد میں مصعب بن زبیر اور عبدالملک بن مروان کے ساتھ بھی اختیار کیا۔ ان کی بے وفائی اور دغابازی کی وجہ سے **کوفی لایوفی** (کوفے والا کبھی وفا نہیں کرے گا) کا محاورہ ان کے لیے بطور ضرب المثل استعمال ہونے لگا۔

مُلّا مجیب نے حاکم سے جدا نہ ہونے سے متعلق ہماری منقولہ مسلم کی حدیث کے حوالے سے یزید رحمۃ اللہ علیہ کی بیعت توڑنے کے تناظر میں پوچھا ہے کہ کیا وہ صحابہ جاہلیت کی موت مرے جنہوں نے یزید کی بیعت توڑ دی تھی؟ کیا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو جاہلیت کی موت مرنے والے کہنے والا مسلمان ہوسکتا ہے؟ پھر یزید کی وکالت کا الزام لگاتے ہوئے صحابہ رضی اللہ عنہم کو مجروح کرنے اور ان کا ادب واحترام پس پشت ڈال دینے کی تہمتیں بھی عائد کی ہیں حاشاللہ! ہم اس بات کا تصور بھی نہیں کرسکتے چہ جائیکہ زبان پر ایسی بات لائیں۔ سُبْحَانَكَ هَذَا بُهْتَانٌ عَظِيمٌ ! ہم نے اپنی تحریر میں کہیں بھی ایسی بات نہیں کہی، یہ مُلّا مجیب کا خبث باطن ہے جو ایسی باتیں کشید کرتا ہے۔ یہ ناموسِ صحابہ پر حملہ ہے جو اسلام سے خارج

کرنے کے لیے کافی ہے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم کے لیے اللہ تعالیٰ کا اعلان ہے: کُلًّا وَّعَدَ اللّٰہُ الْحُسْنٰی (الحدید:١٠) ''اللہ نے ان سب سے اچھا وعدہ کر رکھا ہے''۔ صحابۂ کرام اور اہل بیت رضی اللہ عنہم سے محبت تو ایمان کا لازمی تقاضا ہے اور اُن کے لیے گستاخانہ وناشائستہ الفاظ استعمال کرنے کو ہم ایمان کے منافی سمجھتے ہیں۔ مُلّا مجیب کے اسلاف کے نبی ﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی ناموس پر حملوں کے واقعات قارئین نے عنوان[21] کے تحت پڑھ لیے ہونگے، لگتا ہے یہ اسی کی باقیات ہیں جو مُلّا مجیب کے ذہن میں سمائی ہوئی ہیں۔ اعاذنا اللّٰہ منہ

مُلّا موصوف نے اعتراض اٹھایا ہے کہ ہم نے جو مسلمانوں کو تلقین کی ہے کہ بغض یزید رحمۃ اللہ علیہ سے دور رہیں اور ایک مغفور تابعی کو لعن طعن وسب وشتم کرکے جہنم کا سامان نہ کریں تو اس طرح کہہ کر ہم نے اپنے ممدوح یزید کو خود ہی جہنم رسید کر دیا کیونکہ مغفور تابعی پر محض لعن طعن ہی داخلۂ جہنم کا سبب بن سکتی ہے تو کیا اس سے لڑنا ایسا نہیں؟ اور مزید خامہ فرسائی فرمائی ہے کہ جو صحابہ اور تابعین اس کے مقابلے میں آئے اُن کے بارے میں ہمارا عقیدہ جہنمی ہونے کا ہے یا جنتی ہونے کا؟ اور اگر حدیث قسطنطنیہ کی بشارت کی وجہ سے یزید پر لعن طعن جہنم کا سبب ہے تو قسطنطنیہ کی لڑائی میں شریک صحابی حسین رضی اللہ عنہ سے لڑنا جہنم کا سامان نہیں؟

گزشتہ صفحات میں ہم واضح کر آئے ہیں کہ کربلا کے واقعے کو بنو امیہ کے مخالف راویوں اور شیعہ مؤرخین نے حق و باطل کا معرکہ بنا دیا اسی طرح مکے اور مدینے پر چڑھائی کرنے اور صحابہ رضی اللہ عنہم کا جنگ کرکے شہید ہونے کے واقعات میں مبالغہ آرائی نے ان سب کو ناقابل قبول بنا دیا ہے۔ ہمارا ایمان تو یہ ہے کہ نبی ﷺ کی صحبت میں رہ کر دین سیکھنے اور قیامت تک دوسروں کے لیے نمونہ بن جانے والے صحابہ رضی اللہ عنہم میں سے کسی نے بھی یزید رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت کرکے نہیں توڑی۔ عبد اللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے تو بیعت کی ہی نہیں تھی تو توڑنے کا کیا سوال۔ ان کو بیعت پر مجبور کرنے کے لیے یزید رحمۃ اللہ علیہ کا جو بھی کردار رہا ہو واقعہ کربلا اور حرّہ میں جس قسم کے بھی معاملات رہے ہوں، ہمیں زبان طعن دراز کرنے سے نبی کریم ﷺ کا یہ فرمان روک دیتا ہے کہ

اَوَّلُ جَیْشٍ مِّنْ اُمَّتِیْ یَغْزُوْنَ مَدِیْنَۃَ قَیْصَرَ مَغْفُوْرٌ لَّھُمْ

''میری امت کا پہلا لشکر جو قیصر کے شہر (یعنی قسطنطنیہ) پر چڑھائی کرے گا اس کے لیے بخشش ہے۔''

کیونکہ نبی ﷺ نے جو کچھ فرمایا، وحیٔ الٰہی کے مطابق فرمایا، اس لیے نبی ﷺ کے فرمان یا اللہ تعالیٰ کے علمِ غیب پر شک کرنا ایمان کے منافی ہے۔ اسی طرح سے فرمانِ الٰہی:

وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُھٰجِرِیْنَ وَالْاَنْصَارِ وَالَّذِیْنَ اتَّبَعُوْھُمْ بِاِحْسَانٍ رَّضِیَ اللّٰهُ عَنْھُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ وَاَعَدَّ لَھُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ تَحْتَھَا الْاَنْھٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْھَآ اَبَدًا ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ (التوبۃ:۱۰۰)

''مہاجرین اور انصار میں سے جو سابقین اوّلین ہیں اور جنہوں نے نیکی کے ساتھ ان کی پیروی کی، اللہ ان سے راضی ہے اور وہ اُس سے راضی ہیں؛ اللہ نے ان کے لیے (جنت میں) ایسے باغات بنائے ہیں جن کے نیچے نہریں رواں ہیں، جن میں وہ ہمیشہ رہیں گے، یہ عظیم کامیابی ہے۔''

اور مناقبِ صحابہ رضی اللہ عنہم کی دیگر آیات اور نبی ﷺ کے متعدد فرامین کو ہم مؤرخین کی روایات پر ترجیح دیتے ہوئے اپنی زبانیں لگام میں رکھتے ہیں۔

# علیین وسجین میں برزخ کی تقسیم

یہ بھی مسلک پرستوں کا مشہور عقیدہ ہے کہ علیین اور سجین عالم ارواح یا برزخ کے دو طبق ہیں، اوپر والے کو علیین کہتے ہیں جس میں انبیاء، صحابہ، اولیاء، صلحاو دیگر مومنین کی روحیں رہتی ہیں اور نچلے طبق کو سجین کہتے ہیں، جہاں کفار وفساق کی روحیں مقید ہیں۔

سنہ ۱۲۹۲ھ میں لکھی جانے والی "عقائد الاسلام" نامی کتاب، جس میں بزعم خویش اسلامی عقائد بیان کیے گئے ہیں، اور جسے دیوبندیوں کے اسلاف قاسم نانوتوی، حبیب الرحمٰن، انور شاہ کاشمیری، مفتی کفایت اللہ صاحبان نے بے حد پسند فرمایا اور ہر مسلمان کو اس کا مطالعہ کرنے اور اسے گھر میں رکھنے کی تلقین کی، اس کتاب میں لکھا ہے کہ

"اہل اسلام کا یہ عقیدہ ہے کہ جو لوگ دنیا میں قوت نظریہ و قوت عملیہ میں کامل ہیں ..... تو وہ لوگ مر کر عالم قدس یعنی علیین میں کہ جو برزخ ہے، حشر تک رہتے ہیں .....اور جو لوگ علم و عمل میں ناقص تھے ..... وہ ہمیشہ وہاں عذاب پاوے گا اور طرح طرح کے عقوبات اٹھاوے گا اور سجین میں کہ دوزخ کا اوّل درجہ ہے، رہے گا....." (1)

"مومن حشر تک علیین میں آرام اٹھاتے ہیں اور کافر حشر تک سجین میں عذاب پاتے ہیں۔" (2)

"جب انسان اس منزل فانی کو چھوڑتا ہے تو وہ دوسرے عالم میں پہنچتا ہے۔ اس عالم غیر محسوس میں نیکوں کا مقام عالم بالا یعنی علیین ہے اور بدوں کا سجین جن کی روحیں کثافت و ظلمت کی وجہ سے اوپر نہیں چڑھ سکتیں۔" (3)

---

(1) عقائد الاسلام: صفحات ۱۶۲، ۱۶۳

(2) عقائد الاسلام: صفحہ ۱۶۹

(3) عقائد الاسلام: صفحہ ۱۷۱

★ ’’احادیث میں جزا و سزا کا مقام علیین اور سجین بھی آیا ہے۔‘‘[1]

## بریلوی مسلک کے مجدد صاحب فرماتے ہیں:

’’..... قبر میں کون ہے؟ جسم کہ روحیں تو علیین یا جنت یا آسمان یا چاہ زمزم وغیرہا مقامات عزو اکرام میں ہیں جس طرح ارواح کفار سجین یا نار یا چاہ وادی برہوت وغیرہا مقامات ذلت و آلام میں۔‘‘[2]

’’مقام علیین ساتویں آسمان کے اوپر ہے۔‘‘[3]

## قرآن وحدیث کی پیروی کے دعویدار اہلحدیثوں کا قول بھی ملاحظہ فرمائیے:

’’قرآن وحدیث میں واضح ارشادات موجود ہیں کہ روح کو چاروں مراحل موت و زیست میں فنا نہیں۔ وہ جب سے پیدا ہوئی ہے، زندہ رہنے کے لیے پیدا ہوئی ہے۔ اب دوسرا سوال یہ ہے کہ اگر وہ زندہ ہیں تو کہاں رہتی ہیں، تو اس کا واضح جواب یہ ہے کہ کافروں کی روحیں ’’سجین‘‘ اور مومنوں کی ’’علیین‘‘ میں۔ یہ مقام کہاں واقع ہیں؟ یہ جاننے کے نہ ہم مکلف ہیں اور نہ سمجھ سکتے ہیں، کیونکہ یہ برزخی زندگی کا معاملہ ہے۔‘‘[4]

---

(1) عقائد الاسلام: صفحہ ۱۶۸

★ انہوں نے احمد و نسائی کے حوالے سے روح کے قبض ہونے کے بعد آسمانوں میں لے جائے جانے اور اس کے استقبال اور علیین و سجین میں قیام کے بارے میں حدیث بیان کی ہے جبکہ نسائی کی روایت میں علیین اور سجین کا کوئی ذکر نہیں۔ البتہ صرف مسند احمد میں ایک ہی روایت تین سندوں سے آئی ہے (مسند احمد جلد ۵[۲۸۸/۴]، حدیث البراء بن عازب، احادیث نمبر ۱۸۰۶۳، ۱۸۰۶۴، ۱۸۰۶۵)۔ اور یہ بات قابل غور ہے کہ ان تینوں سندوں میں منہال بن عمروؔ اور زاذانؔ جیسے سخت ضعیف راوی موجود ہیں جن پر محدثین نے سخت جرح کی ہے جو ہماری کتاب ’’عذاب برزخ‘‘ اور ’’ایمان خالص – قسط دوم‘‘ میں دیکھی جاسکتی ہے۔ نیز ان روایات میں مروی الفاظ: اکتبوا کتاب عبدی فی علیین (یعنی میرے بندے کا اعمال نامہ علیین میں لکھ دو)، اکتبو کتابه فی سجین فی الارض السفلیٰ (اس کا اعمال نامہ سجین میں سب سے نچلی زمین میں لکھ دو)، ان سے بھی یہی ظاہر ہوتا ہے کہ علیین و سجین لکھے ہوئے دور جسٹر ہیں نہ کہ مقام۔

(2) روحوں کی دنیا: صفحہ ۳۱

(3) روحوں کی دنیا: صفحہ ۱۷۵

(4) شریعت و طریقت: ۳۱۶

''سوال و جواب کے بعد مومن آدمی کی روح کو علیین میں ٹھہرایا جاتا ہے جبکہ کفار منافقین اور مشرکین کی ارواح کو سجین میں بند کر دیا جاتا ہے۔ یاد رہے علیین کتاب کا نام بھی ہے جس میں اہل ایمان کے نام درج کئے جاتے ہیں اور جگہ کا نام بھی ہے جہاں اہل ایمان کی ارواح قیامت تک قیام کرتی ہیں۔ اسی طرح سجین کتاب کا نام بھی ہے جس میں کفار و مشرکین کے نام لکھے جاتے ہیں اور سجین جگہ کا نام بھی ہے جہاں کفار اور مشرکین کی ارواح قیامت تک قید کی جاتی ہیں۔ واللہ اعلم بالصواب!'' (1)

**ان کے ''شیخ الاسلام حضرت العلام مجتہد العصر حافظ عبد اللہ محدث روپڑی صاحب'' سماع موتیٰ کا رد کرتے ہوئے لکھتے ہیں:**

''روح جب منتقل ہو گئی تو وہ علیین یا سجین میں پہنچ کر بہت دور چلی جائے گی اور اتنی دور سے سماع ناممکن ہے۔'' (2)

'' اس کے علاوہ اور سنیے۔ ادھر کہتے ہیں کہ قبر میں ''جسم'' ہے، ''روح'' نہیں، اور ادھر کہتے ہیں ''قبر جنہاں دی جیوے ہو'' ۔ جیئے کس سے جب روح ہی نہیں۔ مزارات سے فیوض ظاہری و باطنی کس طرح ملتے ہیں؟ کس قدر متضاد باتیں ہیں۔ ہم تو پہلے ہی کہتے ہیں کہ برے لوگوں کی روحیں سجین میں ہیں اور ''نیکوں'' کی علیین میں ہیں۔ اس لیے اگر قبروں پر جانا ہو تو موت کی یاد کے لیے اور ان کے حق میں دعا کے لیے جانا چاہیے ......'' (3)

''منکر نکیر کے آنے سے تھوڑی دیر پہلے اس کی روح علیین یا سجین سے لوٹا کر اسے ہوش میں لایا جاتا ہے تاکہ وہ سوالوں کے جواب دے سکے۔''(4)

''رسول اللہؐ اپنی قبر مبارک میں زندہ نہیں (جیسا کہ بعض لوگوں کا عقیدہ ہے)۔ آپؐ کی روح اعلیٰ علیین میں ہے جہاں سے وہ سلام کا جواب دینے کے لیے لوٹائی جاتی ہے۔ اگر آپؐ قبر میں زندہ ہوں تو روح کے لوٹائے جانے کا کچھ مطلب نہیں نکلتا۔'' (5)

**ان کے علماء اپنے فوت شدہ بزرگوں کے لیے علیین میں درجات کی بلندی کے لیے دعائیں کرتے ہیں۔** (6)

---

(1) قبر کا بیان: صفحہ ۴
(2) توحید الرحمٰن: صفحات ۱۰۳، ۱۰۴
(3) توحید الرحمٰن: صفحہ ۱۰۵
(4) روح، عذاب قبر اور سماع موتیٰ: صفحہ ۱۵
(5) روح، عذاب قبر اور سماع موتیٰ: صفحہ ۵۲
(6) صراط مستقیم اور اختلاف امت: صفحات ۱۶۰، ۱۹۸

قرآن میں بھی ان علیین اور سجین کا ذکر آیا ہے، مگر کس انداز میں:

اِنَّ كِتٰبَ الْفُجَّارِ لَفِيْ سِجِّيْنٍ ۝ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا سِجِّيْنٌ ۝ كِتٰبٌ مَّرْقُوْمٌ ۝
وَيْلٌ يَّوْمَىِٕذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ۝ (المطففین ۷،۹،۸)

"بیشک گناہگاروں کا اعمال نامہ سجین میں ہے اور تمہیں کیا معلوم کہ سجین کیا ہے؟ وہ ایک لکھا ہوا دفتر ہے۔ اُس دن جھٹلانے والوں کے لئے تباہی ہے۔"

اِنَّ كِتٰبَ الْاَبْرَارِ لَفِيْ عِلِّيِّيْنَ ۝ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا عِلِّيُّوْنَ ۝ كِتٰبٌ
مَّرْقُوْمٌ ۝ يَّشْهَدُهُ الْمُقَرَّبُوْنَ ۝ (المطففین ۱۸،۱۹،۲۰)

"بیشک نیک لوگوں کا اعمال نامہ علیین میں ہے، اور تمہیں کیا معلوم کہ علیین کیا ہے؟ وہ ایک لکھا ہوا دفتر ہے۔ جس کے پاس مقرب (فرشتے) حاضر رہتے ہیں۔"

مندرجہ بالا آیات سے صاف واضح ہے کہ علیین اور سجین دو دفتروں کے نام ہیں جن میں نیک اور بد لوگوں کے اعمال کا ریکارڈ ہے۔ لیکن ان لوگوں نے عالم برزخ کے ہی دو حصے کر ڈالے۔ یہی ان کا طریق ہے کہ ہر چیز میں تفریق کر ڈالتے ہیں، چاہے وہ ایک امت مسلمہ ہی کیوں نہ ہو جسے انہوں نے فرقوں میں تقسیم کر دیا، خواہ برزخ کہ اسے بھی نہ بخشا اور اس کے دو طبقات بنا ڈالے، حالانکہ برزخ کا معاملہ ایسا ہے کہ دنیا والوں کو اس کا اور برزخ والوں کو دنیا والوں کا ذرا سا بھی ادراک نہیں، **"یہ قیامت تک کے لیے ایک آڑ ہے"** (المومنون:۱۰۰)۔ یہ اللہ کا قانون ہے جس کو توڑنے کی اجازت کسی کو نہیں دیتا اور نہ ہی کوئی اس قانون سے بالا یا مستثنٰی ہے۔ مگر اس کے برخلاف، یہ مسلک پرست اس امت کو عقیدہ دیتے ہیں کہ

"مومن کی روح خاص کر اولیائے حق اور مصلحائے **امت کی روحیں جسم سے جدائی کے بعد اس عالم مادی میں تصرف کی قوت رکھتی ہیں اور ان ارواح کا تصرف قانونِ الٰہی کے مطابق ہوتا ہے۔**" (1)

(1) اہل اللہ کی عظمت علمائے دیوبند کی نظر میں از اخلاق حسین قاسمی، مطبوعہ جمعیۃ بکڈپو دہلی، صفحہ ۳۴۔ قارئین خط کشیدہ الفاظ پر ذرا غور فرمائیں ان میں روحوں کا دنیا میں آکر تصرف کرنا اللہ کے قانون سے ثابت

''علماء دیوبند ہر گز یہ نہیں کہتے کہ اللہ کے علاوہ غیب کی کوئی بات کسی کو بھی معلوم نہیں ہو سکتی۔ اسی طرح وہ اس بات کے بھی قائل نہیں ہیں کہ انسان اپنی زندگی میں یا مرنے کے بعد سرے سے کوئی تصرف نہیں کر سکتا۔ ہاں وہ یہ ضرور کہتے ہیں کہ کسی کو اللہ تعالیٰ نے اتنی قوت نہیں دی ہے کہ وہ جب چاہے غیب کی بات معلوم کر لے یا جب چاہے کوئی تصرف کر لے۔ ہر انسان کو چاہے وہ اس دنیا میں ہو یا عالم برزخ میں، اسے اللہ کی اجازت اور اس کا فیض ضروری ہے۔ جب تک اجازت ہے تب تک عالم برزخ سے بھی کچھ روحیں آکر دنیا والوں کی مدد کرتی ہیں اور انہیں بعض باتیں بتادیتی ہیں۔''(1)



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا تونسوی کو شاید کوئی دلائل نہیں مل سکے لیکن مُلّا مجیب نے اس پر بھی خامہ فرسائی فرمانا اپنا فرض جانا ہے اور قرآن کی کوئی آیت یا حدیث پیش کیے بغیر عالم برزخ کو علیین اور سجین کے دو طبقات میں تقسیم ثابت کیا ہے۔ اس عنوان پر انہیں اپنی پسندیدہ چوتھے طبقے کی کتابوں سے بھی کوئی دلیل نہیں ملی البتہ ہمارے مہربان سیوطی اور ابن کثیر وغیرہما جن کے دین اسلام پر پہلے ہی بہت ''احسانات'' ہیں، اُن کی تفسیروں کے حوالے ہر موضوع اور عنوان پر ہر مسلک پرست کی ''رہنمائی'' کرنے کے لیے یہاں بھی موجود ہیں۔ چنانچہ ان کی بنیاد پر فرماتے ہیں کہ ''کتاب مرقوم'' دراصل ''سجین'' کی نہیں بلکہ ''کتاب الفجار'' کی تفسیر ہے یعنی ''لکھا ہوا دفتر'' سجین نہیں بلکہ فجار کا اعمال نامہ ہے۔ چونکہ عربی آیات لکھتے ہوئے بھی اردو کی طرح بکثرت غلطیاں کی ہیں اس لیے ''لَفِیْ'' کا لفظ ہی اڑادیا کہ یہ ''فجار کا اعمال نامہ'' کہاں لکھا ہوا ہے۔ مُلّا نے اپنی بے مثل قرآن دانی کا اظہار کرتے ہوئے عقدہ کشائی فرمائی ہے کہ

---

ہونے کا دعویٰ کیا گیا ہے! نہ جانے یہ قانون کون سی کتاب میں لکھا ہے؟ اللہ کی کتاب میں تو یہی لکھا ہے کہ مردے قیامت تک دنیا میں واپس نہیں آسکتے، کوئی تصرف نہیں کر سکتے کہ ان کی روحوں اور دنیا کے درمیان قیامت تک کے لیے ایک ناقابل عبور آڑ حائل ہوتی ہے۔ (سورۃ المؤمنون:۱۵، ۱۶، ۱۰۰ وغیرہ)

(1) زلزلہ درزلزلہ: صفحات ۱۰۱، ۱۰۲

”آپ کو کیا معلوم سجین کیا ہے؟ یہ سوالیہ بات فرما کر صرف اس کی ہیبت [شاید ہیئت کہنا چاہتے ہیں جو سجین کی ہیبت کی وجہ سے کہہ نہ سکے] کی طرف اشارہ ہے لیکن اس سوال کا جواب نہیں دیا گیا۔ اور یہ ایسے ہے جیسے سورۃ الحاقہ میں قیامت کا ذکر فرماتے ہوئے فرمایا الحاقۃ، ماالحاقۃ، وما ادراك ماالحاقۃ حاقہ، وہ کیا حاقہ، اور آپ کو کیا معلوم ہے حاقہ۔ لیکن اس کے جواب میں کچھ نہیں فرمایا گیا ایسے ہی وما ادراك ما سجین سوال ہے لیکن جواب ذکر نہیں کیا گیا......“ (صفحہ ۳۲۳)

مولوی صاحب! کیوں قرآن کو کھیل بنایا ہوا ہے؟ جس طرح اَلۡقَارِعَةُ ۙ﴿۱﴾ مَا الۡقَارِعَةُ ۚ﴿۲﴾ وَ مَاۤ اَدۡرٰىكَ مَا الۡقَارِعَةُ ؕ﴿۳﴾ کہہ کر اللہ تعالیٰ نے قیامت کے حالات کی منظر کشی فرمائی ہے اس طرح اَلۡحَآقَّةُ ۙ﴿۱﴾ مَا الۡحَآقَّةُ ۚ﴿۲﴾ وَ مَاۤ اَدۡرٰىكَ مَا الۡحَآقَّةُ ؕ﴿۳﴾ کہہ کر بھی اللہ تعالیٰ نے قیامت کے احوال بیان کیے ہیں؛ کیا اس میں عاد و ثمود کے عذابات، فرعون وغیرہ کی نافرمانی کا انجام، قیامت میں نفخ صور، آسمان کے پھٹ جانے، اعمال نامے کی دائیں یا بائیں ہاتھ میں تقسیم اور انجام کار جنت کی نعمتوں سے لطف اندوز ہونے اور جہنم کے عذاب کا مزہ چکھنے کا ذکر نہیں؟ مُلّا جی! آپ تو فخریہ کہتے ہیں مدارس میں قرآن سکھایا جاتا ہے تو اس تعلم کے دوران آپ نے یہ نہیں سیکھا کہ قرآن میں جہاں بھی وَ مَاۤ اَدۡرٰىكَ کہہ کر کسی اہم چیز کی طرف توجہ مبذول کروائی گئی ہے اس کے بعد اس کی تفسیر اور وضاحت ہی بیان ہوئی ہے۔ زیرِ بحث آیات کے علاوہ یہ آیات قابل توجہ ہیں جن کو نقل کرنا طوالت کا باعث ہوگا، اس لیے ان کے صرف نمبر لکھے جا رہے ہیں: المدثر:۲۷، المرسلات:۱۴، الانفطار:۱۷، ۱۸، الطارق:۲، البلد:۱۲، القدر:۲، القارعۃ:۱۰،۳، الھمزۃ:۵

یہ تو سجین کے ساتھ ان کا معاملہ تھا، علیین کے ساتھ تو اور ہی فنکاری دکھائی ہے! فرماتے ہیں کہ

”۔۔۔یشھدہ المقربون کی ایک اور تفسیر بھی کی گئی ہے کہ شھد یشھد کا معنی ہے حاضر ہونا اور مقربون سے مقرب بندے مراد ہیں یعنی جس میں حاضر ہوتے ہیں مقرب بندے یعنی جہاں علیین میں اعمال نامے ہیں وہیں اللہ کے مقرب بندے یعنی ان کی ارواح بھی وفات کے بعد حاضر ہوتی ہیں۔ اس تفسیر کے مطابق علیین میں مقربین کی روحوں کا موجود ہونا قرآن مجید سے ثابت ہوگا۔“ (صفحہ ۳۲۴)

مُلاّ مجیب نے درج بالا تفسیر کے لیے قرآن کی کسی آیت اور کسی صحیح یا ضعیف حدیث کا بھی حوالہ نہیں دیا، یہاں تک کہ اپنی پسندیدہ تفسیری کتابوں کا بھی کوئی حوالہ نہیں دیا جن سے وہ اپنے مسلک کے ہر باطل کو حق ثابت کرتے ہیں۔ گویا کہ یہ تفسیر ان کی اپنی ہی گھڑی ہوئی ہے۔ افسوس صد افسوس کہ ؎ خود بدلتے نہیں قرآں کو بدل دیتے ہیں۔

آگے چل کر تفسیری حوالوں کے ذریعے سجین کا ساتویں زمین کے نیچے جہنم کے ایک کنویں کا ہونا اور علیین کا ساتویں آسمان پر جنت میں ہونے کا دعویٰ کرنے کے بعد آخر میں یہ پیوند بھی لگاتے ہیں کہ اس سے یہ بات نکالنا غلط ہو گا کہ روحیں جب جنت یا دوزخ میں ہوتی ہیں تو ان کا اجسام عنصریہ سے تعلق بھی نہیں ہوتا ایسا ہرگز نہیں ........ اجسام عنصریہ کے ساتھ روحوں کے تعلق پر علماء امت کا اجماع ہے معتزلہ کے سوا کوئی بھی اس کا منکر نہیں ہوا ہے۔ اللہ تعالیٰ ان مسلک پرستوں کو ایمان نصیب فرمائے! کیسے بے خوف ہو کر ایک جھوٹ کو ثابت کرنے کے لیے جھوٹ پر جھوٹ بولے جاتے ہیں اور جھوٹ کے ان پلندوں پر ''علماء امت'' کے اجماع کا دعویٰ داغ دیتے ہیں! اور جو اس دروغ گوئی کا انکار کرے، اسے معتزلہ قرار دے ڈالتے ہیں! واقعی شیطان نے اپنے قرینوں (دوستوں) کو بڑا ہی جری بنا دیا ہے۔

# حق کو چھپانا

حق چھپانے والوں کے متعلق اللہ رب العزت نے ارشاد فرمایا:

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ كَتَمَ شَهَادَةً عِنْدَهٗ مِنَ اللّٰهِ ؕ (البقرہ:۱۴۰)

”اور اس سے بڑا ظالم کون ہو گا جو اس گواہی کو چھپائے جو اسکے پاس اللہ کی طرف سے آئی ہے“

اور ایسے لوگوں کے لیے سخت وعید بتائی کہ

اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ مَاۤ اَنْزَلْنَا مِنَ الْبَيِّنٰتِ وَالْهُدٰى مِنْۢ بَعْدِ مَا بَيَّنّٰهُ لِلنَّاسِ فِى الْكِتٰبِ ۙ اُولٰٓئِكَ يَلْعَنُهُمُ اللّٰهُ وَيَلْعَنُهُمُ اللّٰعِنُوْنَ (البقرہ:۱۵۹)

”جو لوگ ہماری نازل کی ہوئی واضح نشانیوں اور ہدایتوں کو چھپاتے ہیں باوجودیکہ ہم نے ان کو لوگوں کے (سمجھانے کے) لیے اپنی کتاب میں کھول کھول کر بیان کر دیا ہے، ایسوں پر اللہ اور تمام لعنت کرنے والے لعنت کرتے ہیں۔“

اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ مَاۤ اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ الْكِتٰبِ وَيَشْتَرُوْنَ بِهٖ ثَمَنًا قَلِيْلًا ۙ اُولٰٓئِكَ مَا يَاْكُلُوْنَ فِىْ بُطُوْنِهِمْ اِلَّا النَّارَ وَلَا يُكَلِّمُهُمُ اللّٰهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَلَا يُزَكِّيْهِمْ ۖ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۱۷۴﴾ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا الضَّلٰلَةَ بِالْهُدٰى وَالْعَذَابَ بِالْمَغْفِرَةِ ۚ فَمَاۤ اَصْبَرَهُمْ عَلَى النَّارِ ﴿۱۷۵﴾ (البقرۃ:۱۷۴،۱۷۵)

”جو لوگ (اللہ کی) کتاب سے اُن (آیتوں اور ہدایتوں) کو جو اللہ نے نازل فرمائی ہیں چھپاتے ہیں اور ان کے بدلے تھوڑی سی قیمت (یعنی دنیاوی منفعت) حاصل کرتے ہیں، وہ اپنے پیٹوں میں محض آگ بھرتے ہیں۔ ایسے لوگوں سے اللہ قیامت کے دن نہ بات کرے گا اور نہ ان کو (گناہوں سے) پاک کرے گا، اور ان کے لیے دکھ دینے والا عذاب ہے۔ یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے ہدایت چھوڑ کر گمراہی اور مغفرت چھوڑ کر عذاب خریدا۔ یہ جہنم کے عذاب پر کیسے صابر ہیں!“

اور پھر یہ فیصلہ فرمادیا کہ:

........ وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَاۤ اَنْزَلَ اللّٰهُ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْكٰفِرُوْنَ ........
فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ........ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ (المائدہ:۴۴،۴۵،۴۷)

''.......جو لوگ اللہ کے نازل کردہ حکم کے مطابق فیصلہ نہ کریں تو وہی لوگ کافر ہیں .......وہی لوگ ظالم ہیں .......وہی لوگ فاسق ہیں۔''

ترمذی نے بھی اللہ کے رسول ﷺ کا یہ ارشاد روایت کیا ہے کہ:

مَنْ سُئِلَ عَنْ عِلْمٍ عَلِمَهُ ثُمَّ كَتَمَهُ أُلْجِمَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ بِلِجَامٍ مِّنَ النَّارِ

''جس شخص سے کچھ پوچھا جائے، اور وہ اس کو جانتا ہو پھر بھی اس کو چھپائے، تو قیامت کے دن اس کو آگ کی لگام پہنائی جائے گی۔''(1)

کتمان حق کی مذمت میں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے ان واضح ارشادات کے باوجود مسلک پرست علماء حقیقت کو چھپاتے ہیں۔ اس کی بہت سی مثالوں میں ایک مثال یہ ہے کہ ہفت روزہ اخبار جہاں، کراچی، میں ایک مسلکی عالم حافظ بشیر احمد غازی آبادی صاحب جو بظاہر ''کتاب و سنت کی روشنی میں'' سوالوں کے جواب دیتے تھے جیسا کہ ان کے کالم کا عنوان تھا، ان سے جب ایک سائل نے مندرجہ ذیل شرکیہ الفاظ:

حقیقت میں دیکھو تو خواجہ خدا ہے ..... ہمیں در پہ خواجہ کے سجدہ روا ہے

اللہ کے پلے میں وحدت کے سوا کیا ہے ..... جو کچھ ہمیں لینا ہے لے لیں گے محمدؐ سے

اور عنوان ''اے'' کے تحت دیئے گئے اسی قسم کے دوسرے اشعار کے بارے میں دریافت کیا تو حافظ موصوف نے یہ کہہ کر حق کو چھپا دیا کہ

''ہم دین کے طالب علم ہیں، ایسے مسئلے میں آپ ہماری رہنمائی فرمائیں کہ آپ کی کیا رائے ہے؟''(2)

اگر حافظ صاحب یہ بتا دیتے کہ ان اشعار میں کھلا شرک ہے، قرآن و سنت کا مذاق اڑایا گیا ہے، اللہ کو گالیاں دی گئی ہیں، کیونکہ حدیث قدسی میں ہے کہ جو اللہ کے ساتھ ذات کا شرک کرتا ہے وہ اللہ کو گالی دیتا ہے،(3) لہٰذا ایسے اشعار کہنے والا مشرک ہے جس کی بخشش

(1) جامع ترمذی: جلد ۲، ابواب العلم، باب کتمان العلم، صفحہ ۲۲۲

(2) اخبار جہاں، ۱۷۔ ۲۳ دسمبر ۱۹۸۴ء، صفحہ ۳۳

(3) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب بداء الخلق کا پہلا باب، صفحہ ۲۴۰

ہی نہیں،[1] اور اس پر جنت حرام ہے،[2] (جب تک کہ سچی توبہ نہ کرے) تو ان کا کالم ہی بند ہو جاتا، روزگار چھن جاتا، کمائی کا ذریعہ بند ہو جاتا، اور نام نہاد عاشقان رسول اور عاشقان اولیاء جو حقیقت میں دشمنان و گستاخانِ رسول اللہ و اولیاء اللہ ہیں، ان کے خلاف زبردست پروپیگنڈہ کرتے۔

عیدین پر خاص عید کے حوالے سے معانقہ کرنا (یعنی گلے ملنا) کسی بھی صحیح حدیث سے ثابت نہیں، لہٰذا اس کو لازم سمجھنا عین بدعت ہے، اور اہل علم پر واجب ہے کہ اس کا برملا اظہار کریں۔ مگر عید پر بڑے بڑے اجتماعات میں ایک لفظ بھی اس پر ادا نہیں کیا جاتا۔ کیا یہی قرآن و حدیث کی خدمت ہے؟ کیا یہی کتاب سنت کی اشاعت ہے؟ کیا یہی نظام مصطفیٰ ہے؟ صرف اس خوف سے کہ فتنہ پھیلے گا اور لوگ مخالفت کریں گے، حق بیان نہیں کیا جاتا بلکہ اس کا کتمان کیا جاتا ہے۔ اللہ کے رسول ﷺ نے حق کے پہنچانے میں کسی فتنے اور مخالفت کی قطعی کوئی پرواہ نہیں کی تو اپنے زعم میں انبیاء کے وارث ہونے کے دعویدار ایسا کیوں کرتے ہیں جبکہ ان کے معتقد بھی لاکھوں ہیں جو آنکھ بند کر کے ان کی بات کو مُنَزَّل مِنَ اللہ سمجھتے ہیں؟ کیا ان کے لیے رسول ﷺ کا طریقہ کافی نہیں؟

اللہ تعالیٰ نے قرآن میں چار جگہ پر غیر اللہ کے نام سے منسوب نذر و نیاز کو مردار، بہتے ہوئے خون اور خنزیر کے گوشت کی طرح حرام قرار دیا ہے۔[3] مگر مسلک پرست اس پر زبان کھولنا فتنے کا سبب سمجھتے ہیں، خواہ کتمانِ حق ہو جائے۔ اسی لیے یہ لوگ اور ان کے متبعین جعفر صادق کے نام کے کونڈے، اویس قرنی کے نام شب برأت کا حلوہ، حسین رضی اللہ عنہ کے نام کا محرم کا مالیدہ، شربت اور حلیم، عبدالقادر جیلانی کے نام کی گیارھویں، نبی ﷺ کے نام کی بارھویں، وغیرہ کی نیاز کا کھانا لے لیتے ہیں۔ ان میں سے کچھ تو کھا لیتے ہیں★ اور کچھ

---

(1) سورۃ النسآء: ۴۸، ۱۱۶

(2) المائدۃ: ۷۲

(3) البقرۃ: ۱۷۳/ المائدۃ: ۳/ الانعام: ۱۴۵/ النحل: ۱۱۵

★ تبلیغی جماعت والوں کے نزدیک تو یہ ان معنوں میں حلال ہو جاتا ہے کہ اس طرح سے لوگوں میں جوڑ پیدا ہوگا۔

چھت پر ڈال دیتے ہیں۔ نہ کوئی لینے سے انکار کرتا ہے، اور نہ ان کے حرام ہونے کے متعلق ہی کچھ لب کشائی کرتا ہے۔

تصویر کشی کی نبی ﷺ نے کس قدر مذمت فرمائی ہے اس کا اندازہ اس بات سے ہو سکتا ہے کہ فرمایا قیامت میں سب سے زیادہ عذاب تصویریں بنانے والوں کو ہوگا، آپ ﷺ نے تصویریں مٹانے کا حکم دیا، تصویر والے پردے کو اتار کر پھینک دیا، جہاں تصویریں ہوتیں آپ ﷺ وہاں تشریف نہ لے جاتے، اور فرماتے کہ فرشتے ایسی جگہوں پر نہیں آتے جہاں تصویریں ہوں، اور تصویر بنانے والوں پر آپ ﷺ نے لعنت فرمائی[1] لیکن ان سب وعیدوں کے باوجود مسلک پرستوں کو دیکھیں کہ کیسے اہتمام سے اپنی تصاویر روزانہ اخبارات میں چھپواتے ہیں، ان کی تقریبات میں تصویر کشی کا خاص انتظام کیا جاتا ہے اور اس پر لطیفہ یہ کہ ملک میں اسلامی شریعت، نظام مصطفیٰ کے نفاذ کا مطالبہ بھی منہ بھر بھر کر کیا جاتا ہے!!



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے جواب میں مُلّا مجیب اور مُلّا تونسوی کا خاموشی اختیار کرنا اور اس کے ردّ میں کوئی دلائل نہ دینا یہ ثابت کرتا ہے کہ ان کے اکابرین سے واقعی کتمانِ حق کا ارتکاب ہوا ہے اور ہوتا رہتا ہے یعنی یہ ایک تسلیم شدہ حقیقت ہے!

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب اللباس، باب ۵۳۷ "التصاویر" تا باب ۵۴۶ من صور صورة..... صفحات ۳۹۰ تا ۳۹۴

# دین کو پیشہ بنانا

قرآن میں مالک کا صاف ارشاد ہے کہ

وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰيٰتِىْ ثَمَنًا قَلِيْلًا وَّاِيَّاىَ فَاتَّقُوْنِ ○ (البقرۃ:۴۱)

''اور نہ بیچو میری آیات کو (دنیا کی) قلیل قیمت پر اور صرف مجھ سے ڈرتے رہو۔''

اللہ کے رسول ﷺ نے بھی یہی فرمایا کہ:

اِقْرَءُوْا الْقُرْاٰنَ وَلَا تَغْلُوْا فِيْهِ وَلَا تَجْفُوْا عَنْهُ وَلَا تَاْكُلُوْا بِهٖ وَلَا تَسْتَكْثِرُوْا بِهٖ

''قرآن پڑھو اور اس میں غلو نہ کرو اور اس سے اعراض نہ کرو، اس کو ذریعۂ معاش نہ بناؤ اور نہ ہی اس سے بہت سے دنیاوی فوائد حاصل کرو'' (1)

اِتَّخِذْ مُؤَذِّنًا لَّا يَاْخُذُ عَلٰى اَذَانِهٖ اَجْرًا

''مؤذن ایسا مقرر کرو جو اپنی اذان پر اجرت نہ لیتا ہو۔'' (2)

اور امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا بھی فتویٰ ہے کہ

''اذان، نماز، امامت، حج، تعلیم قرآن و حدیث اور فقہ پر اجرت لینا ناجائز اور حرام ہے۔'' (3)

مگر اس کے باوجود ان مسلک پرستوں کا جو کتاب و سنت اور فقہ حنفی کے پیرو ہونے کے دعوے کرتے ہیں اور ملک میں اپنے مسلک کے نفاذ کا مطالبہ کرتے ہیں، تعامل دیکھیں کہ اذان دینے پر اجرت، امامت کرانے کی اجرت، نکاح پڑھانے کی اجرت، قرآن پڑھانے کی اجرت، حتیٰ کہ نومولود بچے کے کان میں اذان دینے تک کی اجرت وصول کرتے ہیں اور اس

(1) مسند احمد: (۳/۴۴۴) حدیث عبدالرحمٰن بن شبل، حدیث نمبر ۱۵۴۲۳، جلد ۴، صفحہ ۴۲۷

(2) جامع ترمذی: جلد ۱، ابواب الصلوٰۃ، باب کراھیۃ ان یاخذ المؤذن علی الاذان اجرا، صفحہ ۱۲۱ / سنن ابی داؤد: جلد ۱، کتاب الصلوٰۃ، باب ۱۹۰ اخذ الاجر علی التاذین، صفحہ ۲۲۹، وغیرہ

(3) الھدایہ: صفحہ ۲۸۷

کو ناجائز اور حرام تو کجا، عین ثواب اور دین کی خدمت سمجھتے ہیں۔ مدرسہ و مسجد کے لیے دھڑا دھڑ چندے وصول کرتے ہیں خواہ کوئی سود کا کاروبار کرنے والا دے یا اور کوئی حرام کار، یہ اس کی تحقیق ضروری نہیں سمجھتے۔ فضائل سنا سنا کر سب سے پیسے اکٹھے کرتے ہیں، اور اس مقصد کے لیے ان کے بے شمار سفراء و نمائندے رسیدیں و سندیں لیے ملک و بیرون ملک کے طول و عرض میں پھرتے رہتے ہیں۔

یہ دین کے تاجر محولہ بالا آیت سن کر فوراً کہدیتے ہیں کہ یہ تو یہودیوں کے لیے نازل ہوئی ہے۔ صحابیٔ رسول حذیفہ بن یمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سامنے بھی یہی کہا گیا تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ:

> ”کتنے اچھے ہیں تمہارے بھائی بنی اسرائیل کہ میٹھا میٹھا سب تمہارے لیے اور کڑوا کڑوا سب ان کے لیے۔ ہرگز نہیں۔ اللہ کی قسم تم ان ہی کے قدم بقدم چلوگے۔“ (1)

تمام الہامی مذاہب حق ہیں، اصلاً ایک ہیں (باختلاف جزئیات و فروعات) اور سارے انسان امت واحدہ۔(2) ایسا نہیں ہے کہ ایک مذہب کی محرمہ اور ممنوعہ اشیاء (ماسوائے چند مخصوص مستثنیات) دوسرے مذہب میں حلال ہوجاتی ہوں یا گناہ ثواب میں بدل جاتا ہو۔ دینی امور پر اجرت اگر اہل یہود کے لیے حرام ہے تو اہل اسلام کے لیے بھی کسی آیت یا حدیث کی روشنی میں حلال نہیں کیونکہ شریعت روزِ اوّل سے ایک ہی چلی آرہی ہے:

شَرَعَ لَكُمْ مِّنَ الدِّيْنِ مَا وَصّٰى بِهٖ نُوْحًا وَّالَّذِيْٓ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ وَمَا وَصَّيْنَا بِهٖٓ اِبْرٰهِيْمَ وَمُوْسٰى وَعِيْسٰٓى اَنْ اَقِيْمُوا الدِّيْنَ وَلَا تَتَفَرَّقُوْا فِيْهِ ؕ (الشوریٰ: ۱۳)

> ”اس (رب) نے تمہارے لیے دین کا وہی راستہ مقرر کیا ہے جس کے اختیار کرنے کا حکم نوح کو دیا تھا اور جس کی (اے نبی!) ہم نے تمہاری طرف وحی بھیجی ہے اور جس کا ہم نے حکم دیا تھا ابرٰہیم کو اور موسیٰ کو اور عیسیٰ کو کہ دین کو قائم رکھنا اور اس میں تفرقہ نہ ڈالنا۔“

تبلیغ والے اکثر اپنی ترغیبات میں کہتے ہیں کہ اگر تم اللہ کے دین کا کام کروگے (یعنی ان کی رائے ونڈ مارکہ سکّہ بند مسلکی تبلیغ) تو اللہ گھر بٹھا کر کھلائے گا۔ اور مثال نبی ﷺ کی دیتے ہیں

(1) تفسیر "منار" فی الآیتِ ھٰذا (2) سورۃ یونس: ۱۹

کہ نبوت ملنے کے بعد انہوں نے کوئی معاش اختیار نہیں کیا۔ انہیں معلوم ہو کہ نبی ﷺ نے کبھی بھی دین کو کھانے کمانے کا ذریعہ نہیں بنایا بلکہ ہمیشہ محنت کی۔ اللہ تعالیٰ نے جتنے بھی نبی بھیجے، سب نے بکریوں کی گلہ بانی کی۔[1] رسول اللہ ﷺ نے بھی یہ کام کیا۔[2] اور بھی دوسرے کام کیے۔ دینی امور پر کبھی کسی نے اجرت نہیں لی۔ بلکہ ان کا تو یہ جواب ہوتا تھا کہ

وَمَآ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ اَجْرٍ ۚ اِنْ اَجْرِيَ اِلَّا عَلٰي رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○

(الشعراء:۱۴۵ وغیرہ)

''اور میں اس (دین) پر تم سے اجر نہیں مانگتا۔ میرا اجر تو تمام جہانوں کے پالنے والے کے ذمے ہے۔''

نبی ﷺ اور آپ کے گھر والوں کے لیے صدقے کا مال جائز نہ تھا۔[3] مانگ کر کھانے سے آپ ﷺ منع فرماتے تھے۔[4] بغیر کسب کیے آپ ﷺ کھا نہیں سکتے تھے کیونکہ خود فرماتے تھے کہ:

مَا اَكَلَ اَحَدٌ طَعَامًا قَطُّ خَيْرًا مِّنْ اَنْ يَّاْكُلَ مِنْ عَمَلِ يَدِهٖ

''کسی آدمی کے لیے اس سے بہتر کوئی روزی نہیں کہ اپنے ہاتھ سے محنت کر کے کھائے۔''[5]

اس لیے نبی ﷺ بھی لازماً کسب معاش کرتے تھے۔ نبوت ملنے سے پہلے نبی ﷺ تجارت کیا کرتے تھے۔ آپ ﷺ کی زوجہ مطہرہ خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا عرب کی مالدار خاتون تھیں۔ نبوت ملنے کے بعد ان کا مال اور جو نبی ﷺ نے تجارت سے کمایا تھا، کام آتا رہا۔ سورۃ الفرقان کی درج ذیل آیت پر غور کریں:

وَقَالُوْا مَالِ هٰذَا الرَّسُوْلِ يَاْكُلُ الطَّعَامَ وَيَمْشِيْ فِي الْاَسْوَاقِ (الفرقان:۷)

''وہ (مشرکین مکہ) کہتے کہ یہ کیسا رسول ہے کہ کھانا کھاتا ہے اور بازاروں میں چلتا پھرتا ہے۔''

---

(1) صحیح بخاری: جلد۲، کتاب بداء الخلق، باب ۳۳۱، یعکفون علی اصنام، صفحہ ۳۳۳

(2) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب الاجارات، باب ۱۴۰۱ رعی الغنم علی قراریط، صفحہ ۸۸۵

(3) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الزکوٰۃ، باب ۹۴۳ مایذکر فی الصدقۃ علی النبی ﷺ، صفحہ ۶۴۰

(4) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب الزکوٰۃ، باب ۹۳۳ الاستعفاف عن المسئلۃ، صفحات ۶۳۳، ۶۳۴

(5) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب البیوع، باب ۱۲۹۱ کسب الرجل وعملہ بیدہ، صفحہ ۸۲۸

اس آیت سے بھی اشارہ ملتا ہے کہ نبی ﷺ کسب معاش کرتے تھے اور اسی مقصد کے تحت آپ کا بازاروں میں آنا جانا ہوتا تھا جس پر مشرکین اعتراض کرتے تھے کیونکہ وہ نبی کو عام انسانوں کی مانند نہیں مانتے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کے اس اعتراض کا اس طرح جواب دیا کہ

وَمَآ اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ اِلَّآ اِنَّهُمْ لَيَاْكُلُوْنَ الطَّعَامَ وَ يَمْشُوْنَ فِى الْاَسْوَاقِ (الفرقان:۲۰)

"اور ہم نے آپ سے پہلے بھی جتنے پیغمبر بھیجے سب کھانا کھاتے تھے اور بازاروں میں چلتے پھرتے تھے"

اس سے نبی ﷺ کے کسب معاش کی مزید تائید ہو گئی اور اس طرف بھی اشارہ ہوا کہ گزشتہ سارے پیغمبر بھی کسب معاش کیا کرتے تھے۔ مدینے ہجرت کے بعد یہودیوں سے حاصل شدہ جائیداد، غزوات سے موصولہ مال خمس اور غنیمت وغیرہ سے آپ کے اور آپ کے اہل خانہ کے مصارف پورے ہوتے تھے۔

صحاح ستہ کی کتاب البیوع کے مطالعے سے پتہ چلتا ہے کہ تمام صحابہ محنت مزدوری کرکے اپنی روزی کماتے تھے۔ ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھ کر کوئی نہیں کھاتا تھا۔ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کے صحابہ محنت مزدوری کرکے کسب معاش کرتے تھے جس سے ان کے بدن سے پسینے کی بو آتی۔ اس لیے ان سے کہا گیا کہ وہ غسل کر لیا کریں تو بہتر ہو۔[1] اصحاب صفہ رضی اللہ عنہم بھی جن کی یہ لوگ مثال دیتے ہیں، صبح کام کاج کیا کرتے اور اس کے بعد علم حاصل کرتے۔ کسی صحابی نے بھی دین کو پیشہ نہیں بنایا۔ وہ سب حلال رزق کمانے اور کھانے والے تھے۔ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ

لَمَّا اسْتُخْلِفَ اَبُوْبَكْرِنِ الصِّدِّيْقُ قَالَ لَقَدْ عَلِمَ قَوْمِىْ اَنَّ حِرْفَتِىْ لَمْ تَكُنْ تَعْجِزُ عَنْ مُؤْنَةِ اَهْلِىْ وَشُغِلْتُ بِاَمْرِ الْمُسْلِمِيْنَ فَيَاْكُلُ اٰلُ اَبِىْ بَكْرٍ مِّنْ هٰذَا الْمَالِ وَاَحْتَرِفُ لِلْمُسْلِمِيْنَ فِيْهِ

(1) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب البیوع، باب ۲۹۱؍ کسب الرجل وعمله بیده، صفحه ۸۲۸

" جب ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ خلیفہ بنائے گئے تو انہوں نے کہا کہ میری قوم جانتی ہے کہ میرا کاروبار میرے گھر والوں کی کفالت کے لیے ناکافی نہیں تھا، لیکن اب میں مسلمانوں کے کام میں مشغول ہو گیا ہوں اس لیے ابو بکر کے گھر والے بیت المال میں سے کھائیں گے اور ابو بکر مسلمانوں کا مال تجارت سے بڑھاتا رہے گا۔ " (1)

عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اندر دینی علوم کے حصول کی بہت طلب تھی لیکن یہ بھی آپ کو کسب معاش سے نہ روکتی تھی، چنانچہ اس کے لیے آپ نے ایک متبادل انتظام کر رکھا تھا:

قَالَ كُنْتُ اَنَا وَجَارٌ لِّي مِنَ الْاَنْصَارِ فِيْ بَنِيْ اُمَيَّةَ بْنِ زَيْدٍ وَّهِيَ مِنْ عَوَالِي الْمَدِيْنَةِ وَ كُنَّا نَتَنَاوَبُ النُّزُوْلَ عَلٰى رسول الله ﷺ يَنْزِلُ يَوْمًا وَّ اَنْزِلُ يَوْمًا فَاِذَا نَزَلْتُ جِئْتُهٗ بِخَبَرِ ذٰلِكَ الْيَوْمِ مِنَ الْوَحْيِ وَغَيْرِهٖ وَاِذَا نَزَلَ فَعَلَ مِثْلَ ذٰلِكَ

" آپ فرماتے تھے کہ میں اور میرا ایک انصاری پڑوسی دونوں بنی امیہ بن زید کے گاؤں میں رہا کرتے تھے جو مدینہ کے بلند علاقے میں ہے، ہم دونوں باری باری نبی ﷺ کے پاس حاضر ہوتے تھے۔ ایک روز وہ آتا اور ایک روز میں۔ جس دن میں آتا تو اس دن (مجلس نبوی) کی ساری خبریں، وحی وغیرہ (جو اس دن آپ ﷺ پر آتیں) اس کو بتاتا۔ اور جس دن اس کی حاضری ہوتی تو وہ بھی ایسا ہی کرتا۔ " (2)

اور یہ ناغہ معاش کی مصروفیات کی وجہ سے ہوتا ورنہ مجلس نبوی سے غیر حاضری اور علوم نبوت سے دوری انہیں گوارا نہ تھی اگرچہ وہ باتیں انہیں بعد میں معلوم ہو جاتی تھیں۔ اپنے اس شوق اور اپنی غیر حاضری میں بیان ہونے والی حدیثوں سے لاعلم رہنے پر افسوس کا اظہار انہوں نے اس موقع پر کیا جب ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے انہیں بتایا کہ وہ اس لیے ان کے دروازے سے واپس ہو گئے کہ تین دفعہ سلام کرنے پر بھی جواب نہ آیا تھا اور یہی فرمان نبوی تھا کہ تیسری دفعہ پر بھی سلام کا جواب نہ ملے تو لوٹ جاؤ۔ عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب البیوع، باب ۱۲۹۱، کسب الرجل وعمله بیده، صفحه ۸۲۸
(2) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب العلم، باب ۶۹، التناوب فی العلم، صفحه ۱۴۶

اَخَفِيَ عَلَيَّ هٰذَا مِنْ اَمْرِ رسول الله ﷺ اَلْهَانِي الصَّفْقُ بِالْاَسْوَاقِ يَعْنِي الْخُرُوْجِ اِلٰى تِجَارَة

''مجھ کو بازاروں میں مصروفیت یعنی تجارت نے رسول اللہ ﷺ کے اس حکم سے غافل رکھا'' (1)

اور یہ بات تو اسکولوں کی کتابوں میں پڑھائی جاتی ہے کہ عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ بہت بڑے تاجر تھے۔ روم و فارس سے آپ کی تجارت ہوتی تھی۔ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی کسبِ معاش کرتے تھے۔ بخاری کی کتاب البیوع میں مدینے کے یہودی سناروں سے ان کے کاروباری معاملات روایت کیے گئے ہیں۔ (2) غرض سارے ہی صحابہ رضی اللہ عنہم حکم نبوی کی روشنی میں اپنے ہاتھ سے ہی اپنی روزی کماتے تھے، اور کسی ایک نے بھی دین کو کھانے کمانے کا ذریعہ نہیں بنایا تھا۔ فقہا و محدثین بھی کسب رزق کیا کرتے تھے، آج کے مولویوں کی طرح ہاتھ پیر توڑ کر نہیں بیٹھ جاتے تھے! امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی کپڑے کی تجارت کے قصے تو خود ان کے مقلدین ہی بیان کرتے ہیں۔

دینی امور پر اجرت لینے کے لیے عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اقدام کو بطور جواز پیش کیا جاتا ہے کہ انہوں نے ائمہ مساجد کے وظیفے مقرر کیے۔ سچ یہ ہے کہ عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا دورِ خلافت انتہائی خوشحالی اور مالی فراوانی کا دور تھا۔ فتوحات کی کثرت کی وجہ سے مال غنیمت کے ڈھیر لگے رہتے تھے جسے ساری مملکت کی رعایا میں تقسیم کر دیا جاتا تھا جس طرح آج کی فلاحی ریاستوں میں ملک کی آبادی کے وظائف مقرر کیے جاتے ہیں۔ احادیث و آثار کے مطالعے سے پتہ چلتا ہے کہ عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان وظائف کو سبقت اسلام، جنگوں میں شرکت، نسبت و قرابت رسول ﷺ کی بنیاد پر تقسیم فرمایا کرتے تھے، چنانچہ غزوۂ بدر میں شرکت کرنے والے صحابہ رضی اللہ عنہم کو پانچ پانچ ہزار درہم سالانہ دیئے جاتے، (3) مہاجرین اولین

(1) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب البیوع، باب ۱۲۸۵ الخروج فی التجارة، صفحہ ۸۲۵

(2) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب البیوع، باب ۱۳۰۴ ماقیل فی الصواغ، صفحہ ۸۳۳

(3) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب المغازی، احادیث غزوہ بدر
(شهود الملئكة بدراً کے بعد کا بلا عنوان) باب ۴۷۹، صفحہ ۵۷۰

کو چار چار ہزار درہم سالانہ دیئے جاتے ،[1] نبی ﷺ کو زیادہ پیارا ہونے کی وجہ سے زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اپنے بیٹے عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے پانچ سو درہم زیادہ دیتے ،[2] رسول اللہ ﷺ کے چچا عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بارہ ہزار اور پھوپھی صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو چھے ہزار دیتے ، امہات المومنین رضی اللہ عنہن کو دس دس ہزار دیتے لیکن عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو نبی ﷺ سے زیادہ قریب ہونے کی وجہ سے دو ہزار زیادہ دیتے ، اصحاب بدر رضی اللہ عنہم کے فرزندوں کو دو دو ہزار دیئے جاتے لیکن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بیٹوں حسن و حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو قرابت رسول ﷺ کی وجہ سے زیادہ دیتے ، اہل یمن اور شام و عراق کے حاجت مندوں کو علی الترتیب دو ہزار ، ایک ہزار اور نو سو دیئے جاتے ۔ غرضیکہ مملکت اسلامی کے ہر مسلمان فرد کو وظیفہ دیا جاتا تھا ، حتیٰ کہ نومولود کو بھی سو درہم دیئے جاتے تھے ۔[3] ثابت ہوا کہ عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ائمہ مساجد کے لیے کوئی وظیفہ مقرر نہیں کیا ۔ وہ دین کا علم رکھنے والے تھے ۔ نبی ﷺ کے تربیت یافتہ تھے ، آپ ﷺ کی صحبت میں رہ کر احکام شریعت کو اچھی طرح سیکھ چکے تھے ۔ ان کے علم دین میں آگے ہونے کی تو خود زبان نبوت نے کئی دفعہ گواہی دی ،[4] وہ ایک ایسا کام کیسے کرسکتے تھے جس سے اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے منع فرمایا ہو کیونکہ

وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَةٍ اِذَا قَضَى اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗٓ اَمْرًا اَنْ يَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ اَمْرِهِمْ ۭ وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًا

(الاحزاب: ۳۶)

”اور کسی مومن مرد اور مومن عورت کو حق نہیں کہ جب اللہ اور اس کا رسول کوئی امر مقرر کر دیں تو وہ اس کام میں اپنا بھی کچھ اختیار سمجھیں ، اور جو کوئی اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کرے تو وہ یقیناً کھلی گمراہی میں پڑ گیا ۔“

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب المناقب، باب ۴۵۹، ہجرۃ النبی ﷺ، صفحہ ۵۲۸

(2) جامع ترمذی: جلد ۲، ابواب المناقب، باب مناقب زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، صفحہ ۸۰۵

(3) عمر فاروق: صفحات ۷۷۶، ۷۷۷

(4) صحیح بخاری، جلد ۲، کتاب المناقب، مناقب عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، صفحہ ۴۳۳، ۴۳۷

اس لیے یہ کہنا صریح بہتان و افتراء ہے کہ عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ائمہ مساجد کے وظیفے مقرر کیے ورنہ پھر یہ بتایا جائے کہ وظیفہ پانے والی خواتین اور شیر خوار بچے کس مسجد میں امامت کرتے تھے؟ اور کیا وہ امامت کے اہل بھی ہیں؟ یہ بات بھی یاد رہے کہ اس وقت خلیفۂ وقت یا عمال امامت کے فرائض بلا معاوضہ سرانجام دیتے تھے، ائمہ مساجد کی الگ سے کوئی تقرری نہیں کی جاتی تھی۔

دینی امور پر اجرت لینے کے جواز میں بخاری کی یہ حدیث بھی پیش کی جاتی ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا:

اِنَّ اَحَقَّ مَا اَخَذْتُمْ عَلَيْهِ اَجْرًا كِتَابُ اللّٰهِ

''سب سے زیادہ اجرت لینے کے لائق تو اللہ کی کتاب ہے۔'' (1)

یہ ان کی فریب دینے کی ایک اور کوشش ہے ورنہ یہ لوگ خوب جانتے ہیں کہ یہ دینی امور پر اجرت لینے کی اجازت نہیں ہے بلکہ ایک استثنائی معاملہ ہے۔ یہ الفاظ نبی ﷺ نے اس وقت ارشاد فرمائے جب صحابہ رضی اللہ عنہم کی ایک جماعت نے ان بکریوں کے متعلق آپ ﷺ سے پوچھا جو انہوں نے ایک ایسی بستی والوں سے لی تھیں کہ جنہوں نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی اُس دور دراز علاقے میں مہمانی سے انکار کر دیا تھا حالانکہ یہ ملکِ عرب کا صدیوں سے دستور تھا کہ حلیف قبیلے آنے والے قافلوں کی خاطر مدارت کرتے تھے، اور اسی لیے ان کی مہمان نوازی مشہور تھی۔ جب ان بستی والوں کے سردار کو بچھو نے کاٹ لیا تو صحابہ رضی اللہ عنہم کے قافلے میں سے ایک نے بطور تازیانہ ان سے کچھ بکریوں کے عوض اس پر دم کر دیا۔ لیکن صحابہ رضی اللہ عنہم کو ان بکریوں کے استعمال میں تردّد تھا۔ بہر حال، نبی ﷺ نے صورتحال کا پورا پس منظر معلوم کرکے اجازت دے دی۔ اس سے پچھلی روایت میں ہے کہ آپ ﷺ نے وہ بکریاں تقسیم کرائیں اور اپنا بھی حصہ لگوایا۔ اگر یہ اجرت کا معاملہ ہوتا تو پھر یہ صرف اسی صحابی کا حق تھا جس نے دم کیا تھا اور مذکورہ انداز میں اس کی تقسیم عام ہرگز نہ کی جاتی۔

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب الطب، باب ۴۲۵، الشرط فی الرقیہ بقطیع من الغنم، صفحہ ۳۲۸

پس ثابت ہوا کہ کسی بھی دینی خدمت پر معاوضہ وصول کرنا از روئے قرآن وحدیث جائز نہیں۔ اس لیے دین کو پیشہ بنانے والوں کو اس حرام کمائی سے توبہ کرنی چاہیے اور اللہ کا فرمان اور اس کے رسول ﷺ کی حدیث یادرکھنی چاہیے :

اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ الْكِتٰبِ وَيَشْتَرُوْنَ بِهٖ ثَمَنًا قَلِيْلًا ۙ اُولٰٓئِكَ مَا يَاْكُلُوْنَ فِيْ بُطُوْنِهِمْ اِلَّا النَّارَ وَلَا يُكَلِّمُهُمُ اللّٰهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَلَا يُزَكِّيْهِمْ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ○ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا الضَّلٰلَةَ بِالْهُدٰى وَالْعَذَابَ بِالْمَغْفِرَةِ ۚ فَمَآ اَصْبَرَهُمْ عَلَى النَّارِ ○ (البقرۃ:۱۷۴، ۱۷۵)

”جو لوگ (اللہ کی) کتاب سے اُن (آیات اور ہدایات) کو جو اللہ نے نازل فرمائی ہیں، چھپاتے ہیں اور ان کے بدلے تھوڑی سی قیمت (یعنی دنیاوی منفعت) حاصل کرتے ہیں، وہ اپنے پیٹوں میں محض آگ بھرتے ہیں۔ ایسے لوگوں سے اللہ قیامت کے دن نہ بات کرے گا اور نہ ان کو (گناہوں سے) پاک کرے گا، اور ان کے لیے دکھ دینے والا عذاب ہے۔ یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے ہدایت چھوڑ کر گمراہی اور مغفرت چھوڑ کر عذاب خریدا۔ یہ جہنم کے عذاب پر کیسے صابر ہیں!“

عبادہ بن صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ان کے ایک شاگرد نے جس کو انہوں نے قرآن پڑھایا تھا، تحفہ کے طور پر ایک کمان دی۔ اس کے متعلق جب نبی ﷺ سے پوچھا گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا:

اِنْ كُنْتَ تُحِبُّ اَنْ تُطَوَّقَ طَوْقًا مِّنْ نَّارٍ فَاقْبَلْهَا

”اگر تم پسند کرتے ہو کہ آگ کا طوق پہنو تو اس کو قبول کر لو۔“ (1)

ایک دوسری جگہ اس طرح فرمایا کہ

مَنْ تَعَلَّمَ عِلْمًا مِّمَّا يُبْتَغٰى بِهٖ وَجْهُ اللّٰهِ لَا يَتَعَلَّمُهٗ اِلَّا لِيُصِيْبَ بِهٖ عَرَضًا مِّنَ الدُّنْيَا لَمْ يَجِدْ عَرْفَ الْجَنَّةِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ، يَعْنِيْ رِيْحَهَا

”جو شخص اللہ کی رضا چاہنے والا علم کسی دنیاوی غرض کے لیے حاصل کرے تو قیامت کے دن وہ جنت کی خوشبو تک نہ پا سکے گا۔“ (2)

---

(1) سنن ابی داوٗد: جلد ۳، کتاب الاجارۃ، باب ۶ ، کسب المعلم، صفحہ ۳۷

(2) سنن ابی داوٗد: جلد ۳، کتاب العلم، باب ۱۰۳، فی طلب العلم لغیر اللہ، صفحہ ۱۲۱

مسلک پرست لوگ اعمال کے فضائل بتانے کے لیے سنن بیہقی وغیرہ جیسی کتابوں کی کمزور روایتوں کے حوالے بہت دیتے ہیں۔ اسی کتاب میں نبی ﷺ سے یہ قول بھی منسوب کیا گیا ہے کہ:

مَنْ قَرَأَ الْقُرْآنَ يَتَأَكَّلُ بِهِ النَّاسَ جَآءَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَوَجْهُهٗ عَظْمٌ لَيْسَ عَلَيْهِ لَحْمٌ

''جو شخص قرآن کو اس لیے پڑھے کہ اس کے ذریعے سے لوگوں سے کھائے تو وہ قیامت کے دن اس حالت میں آئے گا کہ اس کا چہرہ ہڈی ہو گا جس پر گوشت نہ ہو گا۔'' (1)

**نوٹ:**- اسی موضوع پر ہمارے دو مستقل کتابچے بھی موجود ہیں: ''دینداری اور دکانداری'' اور ''کیا دینی امور پر اجرت جائز ہے؟''



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب اور مُلّا تونسوی نے اپنی کتابوں میں جو دلائل دے کر اپنے ہم مسلک پیشہ وروں کو دین کی دکان داری کرنے کا جواز فراہم کیا ہے، وہ قریب قریب وہی دلائل ہیں جو ایک دوسرے پیشہ ور مُلّا خاکی جان دامانوی نے بھی اپنی کسی اُجرتی تحریر میں پیش کیے ہیں اور جن کا تفصیلی پوسٹ مارٹم ہم نے اپنے رسالے ''حبل اللہ'' کے شمارہ ۲۲ میں بعنوان ''فَمَآ اَصْبَرَهُمْ عَلَى النَّارِ'' اچھی طرح سے کر دیا ہے۔ من شاء فلیرجع الیہ۔ باقی کچھ دلائل کا یہاں جائزہ لیا جاتا ہے۔

یہ لوگ فقراء و مساکین اور عاملین زکوٰۃ وغیرہ میں تقسیم صدقات سے متعلق سورۂ توبہ کی آیت سے استدلال کرتے ہوئے دینی امور پر اجرت کا جواز کشید کرتے ہیں حالانکہ عاملین زکوٰۃ کو حاکم مقرر کرتا ہے جبکہ تعلیم قرآن، امامت و مؤذنی کے لیے تو یہ پیشہ ور خود ہی دوڑ دھوپ کر کے اچھی سے اچھی جگہ تلاش کرتے ہیں جہاں زیادہ سے زیادہ مال ملے۔

(1) مشکوٰۃ: جلد ۱، کتاب فضائل القرآن، باب ۳، صفحہ ۴۸۱

پھر یہ تو زکوٰۃ صدقات وغیرہ کے مال کی تقسیم ہے، کیا یہ لوگ زکوٰۃ صدقات کا مال کھاتے ہیں؟ اپنی حرام کمائی کا جواز فراہم کرنے کے لیے یہ بھی بہانہ کرتے ہیں کہ علماء معلمین پر جو شرائط اور قیود عائد کی جاتی ہیں کہ فلاں فلاں مسجد میں پڑھانا ہے، فلاں علم اور فلاں کتاب پڑھانی ہے، اتنا وقت پڑھانا ہے، وغیرہ تو تنخواہ انہی قیود اور اوقات کا معاوضہ ہے۔ یہ ان لوگوں کا محض ڈھکوسلہ ہے کہ انہیں قیود کا پابند کیا جاتا ہے، یہ تو خود ہی تلاش کر کر کے زیادہ سے زیادہ معاوضے والی مساجد و مدارس ڈھونڈتے ہیں، یہ قیدیں تو خود اختیاری ہیں۔ جو کام خالص لوجہ اللہ کیا جاتا ہے اس میں خلوص و خشیت کے جذبات کارفرما ہوتے ہیں اور اجر کی طلب میں وقت کی قید سے بالاتر ہو کر کام کیا جاتا ہے ورنہ جو کام پیشہ ورانہ انداز میں محض اجرت کے لیے کاروباری طور پر کیا جاتا ہے اس میں پھر اسی طرح وقت کی پابندی کی باتیں ہوتی ہیں۔ ثبوت کے لیے روزنامہ نوائے وقت کراچی کی ۲۰ ستمبر ۱۹۹۳ء کی اشاعت ملاحظہ فرمایئے جس میں یہ خبر چھپی کہ پنجاب کے ایک گاؤں کی مسجد کے امام نے رات کو کسی میت کی نمازِ جنازہ پڑھانے سے یہ کہہ کر انکار کر دیا کہ اس کی ڈیوٹی کا وقت ختم ہو چکا ہے جو بس عشاء تک تھی، اب اگر اوور ٹائم دو گے تو پڑھاؤں گا!

دم کر کے اس کے بدلے میں بکریاں وصول کرنے والی روایت کو ان پیشہ وروں نے دانت سے پکڑا ہوا ہے حالانکہ یہ اجرت کا معاملہ ہی نہیں تھا مگر یہ لوگ بڑی ڈھٹائی سے کہتے ہیں کہ اجرت کا نہیں تھا تو پھر کھانے کے علاوہ کیوں وصول کیا۔ ہم کہتے ہیں کہ اجرت تو صرف کام کرنے والے کو ہی دی جاتی ہے یا پورے قافلے کو؛ وہ بکریاں تو سارے قافلے میں تقسیم کر دی گئیں بلکہ نبی ﷺ جو قافلے میں بھی شامل نہیں تھے، انہوں نے بھی اپنا حصہ لگوایا۔ کیا دینی امور پر اجرت لینے والے لوگ اپنی اجرت میں دوسروں کا حصہ لگاتے ہیں؟ ہرگز نہیں؛ ہمارا مشاہدہ تو یہ ہے کہ مسجد سے خطیر رقم لینے والا مسجد میں ایک پھوٹی کوڑی بھی کبھی نہیں دیتا! حد تو یہ ہے کہ یہ ظالم اپنی حرام خوری کا جواز ثابت کرنے کے لیے نبی ﷺ کو بھی اس کاروبار میں شامل کر لیتے ہیں اور مصنف ابن ابی شیبہ کی روایت سے (قطع نظر اس کی صحت کے) بتاتے ہیں کہ نبی ﷺ نے دم کر کے ایک بکری لی حالانکہ یہ اجرت

تھی ہی نہیں کہ اسے طے ہی نہیں کیا گیا تھا، نبی ﷺ ایک سفر میں تھے اور ایک عورت کے بچے پر دم کیا گیا تو اس نے ہدیۃً تین بکریاں عنایت کیں جن میں سے دو لوٹا دی گئیں۔ مگر یہ لوگ تفسیری حوالوں اور سیوطی وغیرہ کی تحریروں کی بنیاد پر اس مالِ حرام کو جائز و حلال ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں کہ صحابہ رضی اللہ عنہم نے یہ اجرتیں مقرر کی تھیں۔ اور انہی حوالوں کی روشنی میں ہمارے پیش کردہ دلائل کو ردّ کرتے ہیں: کہتے ہیں کہ حکمِ الٰہی: وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰيٰتِيْ ثَمَنًا قَلِيْلًا کا تعلق یہودیوں سے ہے جو ہاتھ سے لکھ کر کتاب اللہ کے احکامات بدل دیا کرتے تھے؛ نبی ﷺ کے فرمان: اقرؤا القرآن ولا تاکلوا به کے لیے کہہ دیتے ہیں کہ یہ بخاری کی دم کرکے بکریاں لینے والی روایت سے منسوخ ہوگئی ہے اور دوسرے یہ کہ یہ تو احمد بن حنبل کی مروی روایت ہے جسے ہم قرآن کے خلاف عقیدہ دینے والا قرار دیتے ہیں!

بلاشبہ ہم احمد بن حنبل کو ایسا ہی کہتے ہیں کیونکہ انہوں نے اپنے شاگرد کو خط لکھ کر عودِ روح کے عقیدے کو ایمان کا حصہ بتایا جبکہ قرآن اس کی نفی کرتا ہے کہ قیامت سے پہلے روح نہیں لوٹ سکتی۔ احمد بن حنبل کی روایت ہم نے آپ مولویوں کے لیے پیش کی تھی جنہیں آپ امام تسلیم کرتے ہیں۔

نبی ﷺ کے فرمان: "موذن ایسا مقرر کرو جو اذان پر اجرت نہ لے" کے بارے میں بغیر کسی دلیل کے دعویٰ کر دیتے ہیں کہ یہ استحباب اور خلاف اولیٰ پر محمول ہے جو جواز کے قریب ہے اور اس سے حرمت ثابت نہیں ہوتی کہ خبر واحد ہے۔ مُلّا جی دراصل یہ آپ کے خلاف ہے اسی لیے "ثابت نہیں ہوتی" ورنہ اپنے مطلب کی بات ہو تو خبر واحد بھی بلا اعتراض قبول ہے! مُلّا تونسوی نے نسائی کے کسی حاشیے کا حوالہ دیتے ہوئے دعویٰ کیا ہے کہ نبی ﷺ نے ابو محذورہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ کو اذان پوری کرنے کے بعد چاندی کی تھیلی عطا فرمائی جس سے اجرت کا جواز معلوم ہوتا ہے، مگر ان میں اتنی بھی دیانت نہیں کہ کم از کم یہی بتا دیتے کہ یہ حاشیہ کس کا لکھا ہوا ہے! ظاہر ہے ان کے کسی پیشہ ور ہم مسلک کا ہی لکھا ہوا ہوگا (پھر بھی آخر چھپانے کی کیا ضرورت تھی!) جس کو اس حدیث میں اذان پر اجرت لینے کی واضح ممانعت نظر نہیں آتی اور اگر نظر بھی آئی تو اس کے جواز کے لیے اس طرح قیاسی گھوڑے

دوڑائے کہ ممکن ہے نبی ﷺ نے ان کو افضل طریقے پر عمل کرنے کے لیے یہ ارشاد فرمایا ہو!

علمِ دین کو دنیاوی غرض کے لیے سیکھنے پر جنت کی خوشبو سے بھی محروم ہونے سے متعلق فرمان نبوی کے بارے میں گل افشانی فرماتے ہیں کہ اس میں نیت درست کرنے کی بات ہے کہ نیت درست ہو تو بحالت اضطرار بقدر ضرورت وظیفہ لینے کی اس حدیث میں ہرگز کوئی مذمت نہیں۔ ہم کوئی نام لیے بغیر عرض کرتے ہیں سینٹ اور قومی اسمبلی میں اپنی اکیلی دکیلی سیٹوں کی اہمیت کے بل بوتے پر نمایاں حیثیت حاصل کرنے والے اپنے ''کروڑی مل'' مولویوں کی بے پناہ جائیدادوں کا اندازہ کرکے پھر ''حالت اضطرار'' اور ''بقدر ضرورت'' اور ''قوت لایموت'' جیسی خود اختیاری وخود ساختہ اصطلاحات کی آپ ہی ذرا تشریح فرما دیجیے گا اور سورۂ بقرہ کی اُس آیت کی بھی تفسیر فرما دیجیے گا جسے آپ لوگ اپنی دکانداری کا جواز نکالنے کے لیے پیش کرتے ہیں جس میں ان ضرورت مندوں پر خرچ کرنے کو کہا گیا ہے جن کی فاقہ کشی اور ضرورت مندی چہرے سے ظاہر ہوتی ہے اور جو لوگوں سے مانگتے نہیں ہیں۔

تعلیمِ قرآن پر بغیر مانگے بھی دیئے جانے پر آگ کے طوق کی وعید والی روایت کے بارے میں کہہ دیتے ہیں کہ اس کی سند میں کئی راوی متکلم فیہ ہیں اور وہ کئی راوی مغیرہ بن زیاد اور اسود بن ثعلبہ ہیں جن پر ضعف اور جہل کی جرح نقل کرکے فرماتے ہیں کہ یہ ضعیف روایت ہے۔ اسی طرح کے مضمون کی ابن ماجہ کی روایت کو بھی مُلّا تونسوی نے ضعیف اور منکر قرار دیا اور اپنی دیرینہ بازاری زبان میں ہم پر چڑھائی کردی کہ اِن کی پیش کردہ روایتوں پر رجال کی کتابیں کھول کر جروح ثابت کرتے ہیں اور اپنے مؤقف میں ضعیف ومنکر روایت پیش کرتے ہیں، دھوکہ دیتے ہیں، دجل وفریب پر پردہ ڈالنے کی کوشش کرتے ہیں، یہ...وہ...

اس سے پہلے ہم بتا چکے ہیں کہ ان پیشہ ور مولویوں کا احادیث کی قبولیت ورد کا کیا معیار ہے۔ اپنے مطلب کی روایت کیسی ہی کیوں نہ ہو بہر حال قبول ہے: خبر واحد بھی ہو تو قبول ہے کیونکہ کسی کی جرح تو ثابت نہیں اور اگر جرح ہو بھی تو مبہم اور غیر مفسر بلکہ متعصب کہہ

کر ردّ کر دی جاتی ہے؛ روایت ضعیف بھی ہو تو روا ہے کہ موضوع تو نہیں اور کئی ضعیف مل کر تو ویسے بھی قوی بن جاتے ہیں؛ روایت اگر موضوع بھی ہو تو کچھ ضرر نہیں دیتی کہ بالمعنی درست ہوتی ہے؛ راوی کذاب بھی ہو تب بھی کچھ حرج نہیں کہ کذب بمعنی خطا ہے؛ اگر یہ سب حیلے بھی نہ چل سکیں تب بھی کوئی نقصان نہیں کہ امت نے بہر حال قبول کر لیا اور اب کسی سند کی بھی حاجت نہیں؛ تلقی بالقبول کے ذریعے ہر غلط صحیح ہے، اپنے ہم مسلکوں نے اتفاق کر لیا تو بس اجماع امت منعقد ہو گیا، اب جو اس کا انکار کرے وہ معتزلی ٹھہرے........

قارئین کی معلومات کے لیے یہاں ہم وہ الفاظ نقل کرنا چاہتے ہیں جو ہم نے اپنے کتابچے ''دینداری یا دکانداری'' میں اس اعتراض کی حقیقت واضح کرنے کے لیے لکھے ہیں:

نمبر ۲ کے تحت عبادہ بن الصامت رضی اللہ عنہ کی حدیث پیش کی گئی ہے جس میں تعلیم قرآن پر اجرت لینا تو در کنار تحفہ تک لینے سے سختی سے روکا گیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ''پیشہ ور دیندار'' اس کو ردّ کرنا ضروری خیال کرتے ہیں اور اسے ضعیف ثابت کرنے کے لیے فن دینداری کا پورا زور صرف کر دیتے ہیں۔ اس حدیث پر ان کی رد و قدح کا لب لباب محض اتنا ہے کہ اس کا ایک راوی اسود بن ثعلبۃ مجہول اور دوسرا المغیرۃ بن زیاد ضعیف ہے۔

دراصل یہ حدیث ان پیشہ وروں کی راہ میں ایک مضبوط رکاوٹ ہے اور اس میں باطل تاویل کے کیے جانے کا بھی کوئی امکان نہیں چنانچہ اس میں امکان بھر طبع آزمائی کی جاتی ہے کہ کسی بھی طرح اس روایت کو ضعیف ثابت کر دیا جائے۔ مگر در حقیقت یہ ان کی سعیٔ لاحاصل ہے کیونکہ یہ حدیث صحیح ہے۔ ملاحظہ ہو:

قَالَ شُعَيْبٌ: حَدِيْثُ عُبَادَةَ هٰذَا أَخْرَجَهُ أَيْضاً الطَّحَاوِيُّ ۲/۱۰، وَأَحْمَدُ ۵/۳۱۵ وَأَبُوْنُعَيْمٍ فِيْ ''أَخْبَارُ أَصْبَهَان'' ۲/۸۲، وَالْبَيْهِقِيُّ ۶/۱۲۵ كُلُّهُمْ مِنْ طَرِيْقِ مُغِيْرَةَ بْنِ زِيَادٍ بِهٰذَا الاِسْنَادِ، وَالْأَسْوَدُ بْنُ ثَعْلَبَةَ مَجْهُوْلٌ، لٰكِنَّهُ لَمْ يَنْفَرِدْ بِهِ، فَقَدْ أَخْرَجَهُ أَحْمَدُ ۵/۳۲۴، وَ أَبُوْدَاوُدَ (۳۴۱۷) مِنْ طَرِيْقَيْنِ، عَنْ بِشْرِ بْنُ عَبْدِاللهِ، بِنْ يَسَارٍ، حَدَّثَنِيْ عُبَادَةُ بْنُ نُسَيّ، عَنْ جُنَادَةَ بْنُ أَبِيْ أُمَيَّةَ عَنْ عُبَادَةِ بْنُ الصَّامِتِ وَ صَحَّحَهُ الْحَاكِمُ ۳/۳۵۶ وَوَافَقَهُ الذَّهَبِيُّ

(حاشیۃ تھذیب الکمال: جلد ۳، صفحہ ۲۲۱)

شعیب کہتے ہیں کہ عبادہ کی اس حدیث کو طحاوی ۲/ ۱۰ اور احمد ۵/ ۳۱۵ اور ابو نعیم نے اخبار اصبھان ۲/ ۸۲ اور بیہقی ۶/ ۱۲۵ نے بھی تخریج کیا ہے۔ ان تمام نے مغیرہ بن زیاد کی اسی سند سے اس کو بیان کیا ہے اور اسود بن ثعلبہ مجہول ہے لیکن وہ اس میں منفرد نہیں ہے، مسند احمد جلد ۵ صفحہ ۳۲۴ اور ابوداؤد حدیث نمبر ۳۴۱۷ میں دو طریقوں سے اس کو روایت کیا ہے۔ (حدیث کا دوسرا طرق ہے) عن بشر بن عبد اللہ بن یسار حدثنی عبادہ بن نسی عن جنادہ بن امیہ عن عبادۃ بن الصامت اور اس کو حاکم نے جلد ۳ صفحہ ۳۵۲ پر صحیح کہا ہے اور ذہبی نے اس میں اس کی موافقت کی ہے۔

اس حوالے سے یہ بات واضح ہو گئی کہ عبادہ بن الصامتؓ کی حدیث اسود بن ثعلبہ اور مغیرہ بن زیاد کے علاوہ دوسرے روایوں سے بھی مروی ہے۔ اس طرح حدیث کے دو طرق یا دو سندیں ہوئیں بنابریں اسود بن ثعلبہ کی جہالت اور مغیرہ بن زیاد کے مختلف فیہ ہونے کی وجہ سے اس روایت کی صحت پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ دین کی دکانداری کرنے والوں پر اس حدیث کی صحت ثابت کرنے کا فیصلہ کن حوالہ ان کے اپنے پیشوا ناصر الدین البانی کا ہے۔ انہوں نے عبادہ بن الصامتؓ کی زیر بحث حدیث اپنی کتاب "صحیح سنن ابی داؤد" میں تخریج کی ہے اور اس کے دونوں طرق کو صحیح قرار دیا ہے۔ ملاحظہ کیجیے صحیح سنن ابی داؤد، جلد ۲، صفحہ ۶۵۵۔ کیا یہ لوگ اس روایت کو اب بھی ماننے پر تیار نہیں ہیں؟ بلا تحقیق حدیث کو ضعیف قرار دینا اس بات کی غمازی کرتا ہے کہ اس حدیث کو ردّ کرنے کا پہلے ہی فیصلہ کر لیا گیا ہے اور پھر اس کو ضعیف ثابت کرنے کے لیے اِدھر اُدھر سے "تحقیقی نوادرات" اور "شہہ پارے" جمع کر کے پیش کیے جاتے ہیں۔ [اقتباس "دینداری یا دکانداری" صفحات ۱۰، ۱۱]

عبادہ بن الصامت رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی زیر نظر حدیث چونکہ ان مولویوں کی حرام خوری کی راہ میں سبب سے بڑی رکاوٹ تھی جو کہ قرآن پڑھانے کی مقررہ تنخواہ تو درکنار کسی ہدیئے تحفے کی بھی کوئی گنجائش نہیں چھوڑتی، اس لیے اس کو ضعیف قرار دے ڈالا ورنہ اس کے علاوہ کوئی ضعیف روایت ہر گز ضعیف نہیں بشرطیکہ ان کے باطل عقائد و نظریات اور اعمال کے ثبوت میں موئید ہو! مسلک پرستوں کا یہ ایک عمومی حربہ ہے کہ اپنے باطل عقائد و اعمال کے خلاف صحیح بھی غلط اور ہر طرح سے قابل ردّ ہے جبکہ ان کی تائید کرنے والا غلط بھی درست اور ہر طرح سے قابل قبول ہے! وَيْلٌ لِّلْمُطَفِّفِينَ ..........

اذان، نماز، امامت، حج، تعلیم قرآن وحدیث وفقہ پر اجرت لینا ناجائز اور حرام ہونے سے متعلق امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے فتوے کے بارے میں یہ حیلہ تراشا کہ صاحب ہدایہ، علامہ شامیؔ، فتاویٰ عالمگیری ؔکے مرتبین پانچ سو علماء وغیرہم نے آج کے دور میں ان امور پر اجرت لینا اس وجہ سے جائز قرار دیا ہے کہ پہلے یہ اجرت بیت المال سے دی جاتی تھی جو اب موقوف ہوگئی ہے اس لیے دین کو باقی رکھنے کے لیے اس کو جائز رکھا جائے ورنہ علوم دین برباد ہو جائیں گے۔ غور کریں، یہ ہے ان کی فنکاری: اپنے مفاد کے خلاف اپنے ''امام اعظم'' کے فتوے کو بھی پس پشت ڈالنے سے دریغ نہیں کرتے! قارئین! یہ ان کے دل کے بہلاوے ہیں اور شیطان نے ان کے کرتوت کو ان کے سامنے مزین کر دیا ہے ورنہ بتایا جائے کہ امام ابو حنیفہ جن کا یہ فتویٰ ہے اور جو ان مسلک پرستوں کے دعوے کے مطابق ہزاروں لوگوں کو قرآن وحدیث وفقہ کی تعلیم دیتے تھے، اور جن کے دو لائق شاگرد امام محمد اور امام ابو یوسف کا بھی (بنو عباس کے دور میں قاضی القضاۃ مقرر ہونے سے پہلے) یہی حال تھا، ان لوگوں کو کون سے بیت المال سے وظیفے دیئے جاتے تھے؟ یہ لوگ تو اس عظیم تعلیم و تعلم کے باوجود (جس کے یہ مسلک پرست بلند بانگ بہت دعوے کرتے ہیں) اپنے ہاتھ سے کام کر کے کسب معاش کرتے تھے۔

مُلّا تونسویؔ نے پیشہ وروں کے انداز میں جس طرح تقریباً ہر عنوان پر سرخیوں پر سرخیاں جمائی ہیں کہ اس پر پندرہ دلائل، اس پر بیس دلائل، اِس پر اتنے اور اُس پر اتنے، اسی طرح دینی امور پر اجرت کو جائز ٹھہرانے کے لیے انہوں نے چھبیس دلائل دیئے ہیں اور لطیفہ یہ ہے کہ اپنی پسندیدہ تیسرے چوتھے طبقے کی کتابوں کی ناقابل استدلال روایتوں کے ساتھ قرآن کی وہ آٹھ آیات بھی پیش کی ہیں جو محتاج مساکین کو صدقات دینے، یتیم کی کفالت کرنے والے کو فقیر ہونے کی صورت میں مالِ یتیم سے بقدر ضرورت لے لینے، موسیٰ علیہ السلام کو بکریوں کو پانی پلانے کی نیکی کا صلہ دینے، نبی ﷺ کو مالِ غنیمت اور فے سے خمس ادا کرنے، مطلقہ ماں سے اپنے بیٹے کو دودھ پلانے کا معاوضہ دینے، عورتوں کو نکاح کی مہر دینے اور نیکی کا صلہ نیکی ہونے سے متعلق ہیں اور اپنی مزعومہ ہر دلیل کے بعد اپنا مطلب

کشید کرتے ہوئے دینی امور پر اجرت کو جائز ٹھہرایا ہے ! یہ امر توجہ طلب ہے کہ اگر مہر عورت کے نکاح کا معاوضہ ہے تو یہ معاوضہ صرف عورت کو ہی کیوں دیا جاتا ہے، نکاح تو مرد کا بھی ہوتا ہے، اس کی اجرت کہاں گئی اور کون دے گا؟ آخر میں مُلّا مجیب نے اشرف علی تھانوی اور مُلّا تونسوی نے مفتی شفیع عثمانی کی تحریروں سے استدلال کرتے ہوئے ان دینی امور پر اجرت کو جائز اور ضروری قرار دیا ہے اگرچہ ان کے پیش کردہ تفسیری حوالے، فتاویٰ اور آراء سب کے سب تعلیم قرآن اور اذان سے متعلق ہیں، روایات بھی دم سے متعلق ہیں، لیکن امامت کا اجرت کا جواز انہوں نے نہ جانے کہاں سے نکالا ہے؟

باب کے اختتام پر مُلّا مجیب نے راقم کو " محرف و مفسد" کہہ کر دل کے پھپھولے پھوڑے ہیں اور مُلّا تونسوی نے "گندی تعبیریں گندے ذہن کی عکاس ہیں" کی سرخی جما کر ان مسلک پرستوں کو دین کو دکانداری بنا کر نماز فروش، اذان فروش وغیرہ کہے جانے پر اپنی سوقیانہ زبان کے خوب ہی جوہر دکھائے ہیں۔ مُلّا جی آپ کی یہ پوری کتاب ہی آپ کی تہذیب، تمیز، تربیت وغیرہ کی ترجمانی کرتی ہے اور اس میں جو "عالی" القابات اور "پاکیزہ" زبان آپ نے ہمارے لیے استعمال کی ہے ان سے آپ کا اپنا تعارف بخوبی ہو جاتا ہے کہ کہیں سے بھی نہیں لگتا کہ یہ کوئی معزز و محترم عالم دین ہیں بلکہ تحریری انداز پکار پکار کر اپنے لکھنے والے کی حقیقت کی گواہی دیتا ہے کہ یہ کون شخص ہے۔عالم دین تو اللہ سے ڈرنے والے ہوتے ہیں اور دین کو کمائی کا ذریعہ بنانے والوں کی حیثیت تو سورۂ اعراف میں واضح کر دی گئی ہے:

وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ الَّذِيْٓ اٰتَيْنٰهُ اٰيٰتِنَا فَانْسَلَخَ مِنْهَا فَاَتْبَعَهُ الشَّيْطٰنُ فَكَانَ مِنَ الْغٰوِيْنَ ﴿۱۷۵﴾ وَلَوْ شِئْنَا لَرَفَعْنٰهُ بِهَا وَلٰكِنَّهٗٓ اَخْلَدَ اِلَى الْاَرْضِ وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ ۚ فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ الْكَلْبِ ۚ اِنْ تَحْمِلْ عَلَيْهِ يَلْهَثْ اَوْ تَتْرُكْهُ يَلْهَثْ ۭ ذٰلِكَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ۚ فَاقْصُصِ الْقَصَصَ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ﴿۱۷۶﴾ سَاۗءَ مَثَلَاۨ الْقَوْمُ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَاَنْفُسَهُمْ كَانُوْا يَظْلِمُوْنَ ﴿۱۷۷﴾ [الاعراف:۱۷۵تا۱۷۷]

''اور اِن کو اُس شخص کا حال پڑھ کر سنادو جس کو ہم نے اپنی آیتیں عطا فرمائیں، پھر اس نے انہیں چھوڑ دیا تو شیطان اُس کے پیچھے لگ گیا سو وہ گمراہوں میں ہو گیا۔ اور اگر ہم چاہتے تو ان آیتوں سے اُس (کے درجے) کو بلند کر دیتے مگر وہ تو پستی کی طرف مائل ہو گیا اور اپنی خواہش کے پیچھے چل پڑا تو اس کی مثال کتے کی سی ہو گئی کہ اگر سختی کرو تو زبان نکالے رہے اور یوں ہی چھوڑ دو تو بھی زبان نکالے رہے۔ یہی مثال اُن لوگوں کی ہے جنہوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا۔ تو اِن سے یہ قصہ بیان کر دو تا کہ وہ فکر کریں۔ جن لوگوں نے ہماری آیتوں کی تکذیب کی اُن کی مثال بری ہے اور انھوں نے نقصان (کیا تو) اپنا ہی کیا۔''

مُلّا تونسوی نے کتاب کے اختتام پر ہم سے دو سوال بھی پوچھے ہیں: ایک سوال تو قرآن مجید کی چھپائی کی اجرت لینے اور اس کی خرید و فروخت سے متعلق ہے اور دوسرا یہ کہ ہم کن کاموں کو دینی امور سمجھتے ہیں اور کن کو نیکی جانتے ہیں۔ پہلے کے بارے میں فرمایا کہ اگر اس کو حرام اور ناجائز بتایا تو خرید و فروخت کی زد میں آیا ہوا قرآن کیسے قابل اعتماد ہو گا اور اگر یہ کہا کہ کاغذ وغیرہ کی قیمت لینا جائز ہے تو پھر معلمینِ قرآن بھی وقت کی تنخواہ لیتے ہیں، قرآن کی نہیں۔ دوسرے کے بارے میں اپنے مذکورہ صدر چھبیس دلائل کے بارے میں بتایا کہ یہ سب نیکی کے کام تھے جن پر معاوضہ لیا گیا تو پھر دوسرے نیک کاموں پر اجرت لینا کیوں ناجائز ہوا اور اس فرق کی کیا وجہ ہے؟ اور ان کے دلائل بھی مانگے ہیں۔

جیسا کہ ہم پہلے بتا چکے ہیں، یہ وقت کی پابندی، محبوس ہو جانا، وغیرہ ان مولویوں کے ہتھکنڈے ہیں جو انہیں ان کے دیرینہ رفیق نے سجھائے ہیں: يُوْحِيْ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ زُخْرُفَ الْقَوْلِ غُرُوْرًا ! ان کو کوئی وقت کا پابند نہیں بناتا، کوئی ان پر قیدیں نہیں لگاتا، یہ لوگ تو خود ہی تلاش و جستجو سے ایسی مساجد اور مدارس میں امام و مدرس لگتے ہیں جہاں انہیں زیادہ سے زیادہ مال ملے۔ رمضان میں مُلّا تونسوی کے علاقے اور اطراف و جوانب سے حفاظ کی ٹولیاں کراچی اور دوسرے بڑے شہروں پر یلغار کر دیتی ہیں تا کہ تراویح میں قرآن سنا کر زیادہ سے زیادہ معاوضہ وصول کریں۔ کراچی کی اکثر مساجد کے امام اور مدارس کے معلمین انہی علاقوں سے تعلق رکھتے ہیں جو محض مال کمانے اتنی دور آئے ہوئے ہیں۔ ذرا غور فرمایئے! مسلک پرستوں کے موذن نے اپنے حجرے سے نکل کر اذان دی، ہر شعبہ

زندگی سے تعلق رکھنے والے لوگ آس پاس سے نکل کر مسجد کی طرف چل پڑے، دکاندار اپنی دکانیں چھوڑ کر، مزدور اور دستکار اپنی مزدوری اور کام چھوڑ کر، مختلف خدمات فراہم کرنے والے اپنی ڈیوٹی چھوڑ کر؛ مُلاّ تونسوی بھی اپنے حجرے سے نکلے ، تین چار رکعت پڑھائیں اور پھر واپس اپنے پنکھے دار آرام دہ حجرے میں تشریف لے گئے، باقی لوگ بھی اپنے اپنے کاموں پر واپس چلے گئے، مؤذن صاحب بھی اپنی کوٹھڑی میں جاگھسے یا کسی بچے کو قرآن کی ٹیوشن پڑھانے چل دیئے، یہ سلسلہ اسی طرح تقریباً ہر نماز کے وقت دہرایا جاتا ہے۔ جب سارے لوگ اپنے اپنے کام کرتے ہوئے بھی وقت کی پابندی کے ساتھ نماز ادا کرتے ہیں تو پھر یہ مؤذن اور مُلاّتونسوی جیسے لوگوں کو کس نے قید میں جکڑا ہے، یہ بھی نکلیں اور کوئی کام کریں، کپڑے بیچیں جیسے امام ابو حنیفہ بیچا کرتے تھے، پھل فروٹ، سبزی، کریانہ کچھ بھی بیچیں مگر اذانیں اور نماز نہ بیچیں، قرآن کی تعلیم نہ بیچیں بلکہ اللہ سے اجر کی طلب میں بلا معاوضہ پڑھائیں۔

اور جہاں تک مصحفِ قرآن کی خرید و فروخت کا تعلق ہے تو، اس کو بھی کاروبار نہ بنایا جائے بلکہ مخیر لوگ یہ کام بھی فی سبیل اللہ کریں جو ان کے لیے باعثِ اجر ہو اور یہ سلسلہ بلا رکاوٹ چلتا رہے۔ ایسا کرنے سے قرآن پر اعتماد اور یقین میں کس طرح کمی آسکتی ہے؟ جب اس کی حفاظت کا ذمہ اللہ تعالیٰ نے لے رکھا ہے تو یہ اِن شاء اللہ محفوظ ہی رکھا جائے گا خواہ مسلک پرست فجار کے ہاتھوں یا پیشہ ور دینی تجار کے ہاتھوں۔

اب رہا ان کا دوسرا سوال، تو مؤمن کی زندگی کا ہر عمل نیکی ہے، عبادت ہے، اگر اللہ کے حکم اور نبی ﷺ کے طریقے کے مطابق ہو۔ دیانتداری سے گاڑی چلانے والا ڈرائیور اور آخرت کی جواب طلبی کا احساس رکھتے ہوئے لوگوں کی جان و مال کی حفاظت کے لیے نگرانی کرنے والا چوکیدار بھی نیکی کے عامل اور اجر کے مستحق ہیں، لیکن یہ وہ دینی امور نہیں جن کی اجرت اور معاوضہ لینے سے قرآن و حدیث میں منع کیا گیا ہے ورنہ پھر تو کسب معاش کے ایک مؤمن کا ہر عمل ناجائز ٹھہرے گا لیکن چونکہ خود ہر نبی نے اپنے ہاتھ سے کسبِ معاش کیا، تمام صحابہ اور اولیاء اللہ بھی اپنے ہاتھ سے کام کر کے کسب معاش کرتے تھے اس لیے

یہ سب کام جائز ٹھہریں گے اور ان پر معاوضہ وصول کرنے میں کوئی کلام نہیں مگر دعوت دین، اللہ کی کتاب کی تعلیم، امامت، موذنی، نکاح خوانی وغیرہ جیسے امور پر کسی نبی اور صحابی نے کوئی معاوضہ وصول نہیں کیا اس لیے صرف یہی کام وہ دینی امور ٹھہریں گے جن پر اجرت لینا ناجائز ہو گا اور اس پر اجر اللہ ہی سے مطلوب ہو گا۔ اس کے دلائل قرآن وحدیث اور آثار صحابہ ؓ ہیں جن کو ہم نے اس باب کے شروع میں اور اپنے کتابچوں ''دینداری یا دکانداری'' اور ''دینی امور پر اجرت'' میں بالتفصیل بیان کیا ہے۔ من شاء فلیرجع الیہن

# قرآن کو مشکل بنانا

زکریا کاندھلوی صاحب ''فضائل قرآن'' میں لکھتے ہیں کہ:

''قرآن شریف کے دو معنی ہیں: ظاہری اور باطنی۔ ظاہری معنی کو ہر شخص سمجھتا ہے اور باطنی معنی کو ہر شخص نہیں سمجھتا۔
صوفیوں کے نزدیک ظاہری معنی قرآن کے الفاظ ہیں اور باطنی معنی اس کا مطلب جو حسب استعداد مختلف ہوتے ہیں۔'' (1)

یہ اللہ کے رسول پر بہتان ہے۔ نبی ﷺ نے سب کو قرآن مجید کے ہمیشہ ایک ہی معنی بتائے جو کبھی بھی مختلف نہیں ہوئے۔ نبی ﷺ کو مالک الملک نے حکم دیا کہ:

يَاَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ ط وَاِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ ط (المائدۃ:۶۷)

''اے رسول! (لوگوں تک) پہنچا دو جو کچھ تمہارے رب کی طرف سے تم پر نازل ہوا ہے، اور اگر تم نے ایسا نہ کیا تو تم نے اس کے پیغام کو نہیں پہنچایا۔''

پیچھے عنوان ۱۶ کے تحت بخاری کی حدیث نقل کی گئی تھی جس میں عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے فرمایا تھا کہ

وَمَنْ حَدَّثَكَ اَنَّهٗ كَتَمَ فَقَدْ كَذَبَ / فَقَدْ اَعْظَمَ عَلَى اللهِ الْفِرْيَةَ

''جس شخص نے تم سے یہ کہا کہ نبی ﷺ نے کچھ چھپایا تو بیشک اس نے جھوٹ کہا/اس نے اللہ پر بہت بڑا جھوٹ باندھا''

اور پھر آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے سورۃ المائدۃ کی مندرجہ بالا آیت ہی تلاوت کی تھی۔ اللہ کے رسول ﷺ نے حجۃ الوداع کے خطبے میں تمام حاضرین سے اس بات پر شہادت طلب کی

---

(1) فضائل اعمال (فضائل قرآن): صفحہ ۱۸

کہ نبی ﷺ نے اللہ کا پیغام ان تک پہنچا دیا۔ ان سب لوگوں نے اس بات کی گواہی دی کہ بیشک آپ نے بلا کم وکاست مالک کا پیغام ان تک پہنچا دیا۔ اس پر نبی ﷺ نے اللہ کو گواہ بنایا۔[1] اللہ نے وحی نازل فرمائی :

اَلْیَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِیْنَكُمْ (المائدہ: ۳)

''آج کے دن میں نے مکمل کر دیا تمہارے لیے تمہارا دین''

اور اس طرح آخری مہر ثبت کر کے محمد ﷺ کی نبوت کے مشن کی تکمیل کا اعلان فرما دیا۔[2] آپ ﷺ نے ان لوگوں کو کوئی دو قسم کے معنی نہیں بتائے تھے۔ انداز قرأت کے لیے البتہ یہ بتایا کہ:

اِنَّ هٰذَا الْقُرْاٰنَ اُنْزِلَ عَلٰى سَبْعَةِ اَحْرُفٍ فَاقْرَأُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ

''بیشک یہ قرآن سات قرأتوں پر نازل ہوا ہے پس جو تم اس میں سے آسانی سے پڑھ سکو پڑھ لو'' [3]

لیکن معنی ہر لفظ کے ایک ہی بتائے۔ کتب احادیث میں تفسیر کے ابواب میں مختلف سورتوں کے مطالب بیان کیے گئے ہیں جن میں عام وخاص، ظاہر و باطن کی کوئی تخصیص نہیں۔ نبی ﷺ نے اپنے ''باطن'' میں کچھ نہیں رکھا بلکہ سب کچھ ''ظاہر'' کر دیا۔ اب اگر کوئی شخص یہ کہے کہ قرآن کے ایک باطنی معنی بھی ہیں جو صرف ''خواص'' جانتے ہیں، تو یہ مندرجہ بالا آیت و حدیث کی روشنی میں نبی ﷺ پر صریح تہمت بلکہ اللہ تعالیٰ کے اوپر الزام ہے کیونکہ نبی ﷺ تو اپنی مرضی سے نہ کچھ کہتے اور نہ کرتے تھے۔ ایسا کہنا رسالت کو مشکوک بناتا ہے کہ نعوذ باللہ قرآن کے باطنی معنی اللہ کے رسول ﷺ نے عام نہیں کیے اور صرف ''خواص'' کے لیے مختص کر دیئے ! یاد رکھیے کہ یہ ''خواص و عوام'' اور ''ظاہر و باطن'' وغیرہ جیسی اصطلاحات انہی خانقاہی صوفیوں کی اختراعات ہیں جن کے ذریعے وہ قرآن کو

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب المناسک، باب ۱۰۹۴، الخطبة ایام منیٰ، صفحہ ۷۱۰

(2) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب التفسیر، باب ۶۶۵، تفسیر سورة المائدة، صفحہ ۸۳/۷ ۸۳۷
صحیح مسلم: جلد ۳، کتاب الحج، باب حجة النبی ﷺ، صفحہ ۲۵۰

(3) متفق علیہ: بحوالہ مشکوٰۃ، جلد ۱، کتاب فضائل القرآن، باب اختلاف قرأت صفحہ ۸۰۷

اپنے من پسند "باطنی معنیٰ" دے کر اپنے آستانے چلاتے ہیں۔مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ بِهَا مِنْ سُلْطٰنٍ ..........وَمَا لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ (سورۃ النجم)

اللہ کے رسول ﷺ کی خاص وعام سب کے لیے ایک ہی دعوت تھی کہ

قُوْلُوْا لَآاِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ تُفْلِحُوْا "تم لا الٰہ الا اللہ کہدو، کامیاب ہو جاؤ گے۔" (1)

اب ان لوگوں کی مرضی کہ اس دعوت میں بھی فرق ڈال دیں اور کہدیں کہ "عوام" کی توحید لَآاِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ہے اور "خواص" کی توحید لَاهُوَ اِلَّا هُوَ، جیسا کہ امام غزالی صاحب نے فرمایا۔ (2)

اپنے زمانے کا بدنام فرقہ "باطنیہ" جس کی موجودہ شکل آج کے آغاخانی اسماعیلی ہیں، یہ فرقہ بھی اسی عقیدے کا حامل تھا کہ قرآن کے ایک ظاہری معنیٰ ہیں اور ایک باطنی۔ اور پھر ان باطنی معنوں کا تعین وہ اپنی مرضی، سہولت نفس، آزادانہ صوابدید اور خواہش پرستی سے کرتے تھے۔ اسی طرح یہ صوفی منش مسلک پرست اور ان کے پیچھے چلنے والے، قرآن کے الفاظ کے وہ معنی و مطالب اخذ کرتے ہیں جن سے ان کے باطل عقائد پر ضرب نہ پڑے، بلکہ تائید و تصدیق ہو [علی ہجویری کی کشف المحجوب، شاہ ولی اللہ کی انفاس العارفین وغیرہ پڑھ کر دیکھ لیں، ثبوت مل جائے گا کہ کس طرح اللہ کی آیات کو انہوں نے اپنے باطل استدلال کی خراد پر چڑھا کر اپنے من پسند معنیٰ کشید کیے ہیں!]۔ اور جب ان کے سامنے قرآنی آیات پیش کی جائیں جو ان کے عقائد کا رد کریں اور ان کے اسلاف و اکابرین کے کفریہ و شرکیہ ملفوظات و تاؤیلات کی تردید کر دیں، تو کہنے لگتے ہیں کہ ان آیات کا شان نزول کچھ اور ہے! یہ نام نہاد

---

(1) مسند احمد: (۳/ ۴۹۲) (حدیث ربیعة بن عباد الدیلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ) حدیث نمبر ۱۵۵۹۳، جلد ۴، صفحہ ۵۴۷۔ یعنی اگر تم نے اس بات کا تہہ دل سے اقرار کرلیا کہ اللہ کے سوا تمہارا کوئی دوسرا الٰہ، معبود، داتا، دستگیر، مشکل کشا، غوث اور غوث الاعظم (یعنی سب سے بڑا فریاد رس)، بگڑی بنانے اور جھولی بھرنے والا نہیں، تو جان رکھو کہ کامیابی تمہارے قدم چومے گی، اس دنیائے فانی میں بھی تم اللہ کے پسندیدہ بندوں میں شامل رہو گے اور مرنے کے بعد بھی سرخروئی تمہارا مقدر بنے گی۔

(2) مجموعہ رسائل امام غزالی (مشکوٰۃ الانوار): جلد ۱، صفحہ ۴۴

''علم کے سمندر'' اور ''پہاڑ'' اتنی سی بات نہیں سمجھتے کہ کوئی حکم بیشک کسی خاص وقت اور موقع ہی پر نازل ہوتا ہے اور جب ضروری سمجھا گیا تو رسول اللہ ﷺ نے اس کا شان نزول بیان بھی کر دیا جو صحیح احادیث میں موجود ہے لیکن اس کا حکم عام ہوتا ہے جس کا اطلاق تمام ادوار، ازمنہ و اوقات کے لیے ہوتا ہے۔ اسی لیے یہ لوگ عوام کو قرآن مجید ترجمے سے نہیں پڑھنے دیتے۔ طوطے کی طرح پڑھنے تک محدود رکھتے ہیں ، فضائل میں الجھائے رکھتے ہیں، اور اگر کوئی سمجھنا بھی چاہے تو کہدیتے ہیں کہ ترجمے سے نہ پڑھنا ورنہ گمراہ ہو جاؤ گے ، اس کو سمجھنا تو بڑے بڑے علماء کا کام ہے ، اور اس کو سمجھنے کے لیے تو پندرہ علوم درکار ہیں۔ تبلیغی جماعت والے اپنی تقریروں میں اس قسم کی باتیں اکثر بیان کرتے ہیں۔ بعض تو ان مزعومہ مطلوبہ علوم کی تعداد اور زیادہ بتاتے ہیں۔

لوگ ان ''سند یافتہ علماء'' کے اقوال کو وحیٔ الٰہی کا درجہ دیتے ہوئے قرآن کو سمجھنا گویا ''گناہ'' سمجھتے ہیں اور اس طرح ان نام نہاد علماء کی ایماء پر اس کلام ہدایت کے ساتھ یہ معاملہ کیا جاتا ہے کہ اسے سمجھا نہیں جاتا اور آج دنیا میں شاید ہی کوئی ایسی کتاب ہو گی جسے لوگ بغیر سمجھے پڑھتے ہوں۔ یہ ظلم تو صرف کتاب اللہ ہی کے ساتھ روا رکھا جاتا ہے جس کے محرک یہی قَالَ اللہ اور قَالَ رسولُ اللہ ﷺ پڑھنے پڑھانے والے مسلک پرست ہوتے ہیں!

جس کتاب کو انہوں نے اتنا مشکل بنا کر پیش کیا ہے، اس کے لیے اس کا منزّل علیم و خبیر رب بار بار ارشاد فرماتا ہے کہ

وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ......(القمر: ۱۷، ۲۲، ۳۲، ۴۰)

''ہم نے اس قرآن کو نصیحت کے لیے آسان کر دیا ہے۔''

اور پھر ہر دفعہ حکمیہ اور استفہامیہ انداز میں دعوت دیتا ہے کہ

**فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ''پھر ہے کوئی اس کو سمجھنے والا''**

مگر زکریا کاندھلوی صاحب نے اس کے معنی ہی بدل ڈالے تاکہ ایسا نہ ہو کہ اس میں غور و تدبر کر کے کوئی ان لوگوں کے خلافِ قرآن عقائد کے بارے میں استفسارات شروع کر دے! مترجمین نے اس آیت کا ترجمہ یہی کیا ہے کہ اللہ نے قرآن کو سمجھنے ، سوچنے،

غور و فکر کرنے، نصیحت حاصل کرنے کے لیے آسان کر دیا ہے، مگر کاندھلوی صاحب نے ترجمہ کیا کہ

''بے شک ہم نے قرآن کو حفظ کرنے کے لیے آسان بنا دیا۔'' (فضائل قرآن: صفحہ ۱۶۲)

چلیے چھٹی ہوئی! اس طرح عوام کا کام تو آسان ہو ہی گیا اور ''دینی کاروبار'' کے شائقین کا کام بھی بن گیا، اب اس کو رٹتے رہیے اور اس میں غور و فکر کرنے کی مشقت سے دور رہیے کہ یہ ان کے زعم میں ''علماء'' کا کام ہے۔ یوں عوام تو اللہ کے کلام سے لاعلم و جاہل رہتے ہیں اور مولویوں کی چودھراہٹ قائم رہتی ہے!

کاندھلوی صاحب کا اس آیت کا یہ ترجمہ قرآن مجید کی معنوی تحریف کا بدترین شاہکار ہے جس کے نتائج بے حد خطرناک ہیں، عوام اللہ کی کتاب کے احکام سے لاعلم رہتے ہیں اور ان کے بتائے ہوئے کفریہ شرکیہ عقائد و اعمال اختیار کرکے انجام کار خود پر جہنم واجب کر لیتے ہیں۔ اس فعلِ شنیع کا ارتکاب یہود بھی کرتے تھے اور ان پر لعنت کے اسباب میں ایک یہ بھی تھا کہ

يُحَرِّفُوْنَ الْكَلِمَ عَنْ مَّوَاضِعِهٖ .....(النساء: ۴۶/ المائدہ: ۱۳)

'' وہ پھیر دیتے ہیں کلمات کو ان کے مقام سے''

یعنی کتاب اللہ کے کلمات کا مطلب ہوتا کچھ اور بیان کیا جاتا کچھ۔ یہی کام کاندھلوی صاحب نے بھی کیا کہ سورۃ القمر کی آیت کے معنی تھے کیا اور بیان کیے کیا! یہ آیت اس سورہ میں چار جگہ تو اسی طرح اور ایک جگہ تھوڑے سے فرق کے ساتھ آئی ہے، اور ان پانچوں جگہوں پر اقوام نوح، عاد، ثمود، لوط اور آل فرعون کا مختصراً حال بیان کرکے بتایا گیا ہے کہ ان سب نے جب اللہ کے بھیجے ہوئے نبیوں اور رسولوں کو جھٹلایا اور ان کی دعوت قبول نہ کی تو اللہ نے کن کن دردناک عذابوں میں انہیں مبتلا کیا، اور ہر دفعہ بتایا کہ قرآن نصیحت حاصل کرنے کا آسان ذریعہ ہے جس سے اگر کوئی قوم ہدایت حاصل کرکے راہ راست پر آجائے تو اللہ کے عذاب سے بچ سکتی ہے۔



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب نے اپنے اکابرین کا بھرپور دفاع کیا ہے اور سیوطی کی الاتقان اور آلوسی کی روح المعانی وغیرہ کے حوالوں سے قرآن کے ظاہری اور باطنی دو معنوں کے بارے میں زکریا کاندھلوی کے فرمائے ہوئے کو اپنے زعم میں بالکل درست اور ''حدیث'' کے مطابق ثابت کیا ہے۔ ان کا فرمانا بالکل درست ہے کہ یہ حدیث کے مطابق ہے اگر یہ حدیث نبی ﷺ کی حدیث کے بجائے '' لَهْوَ الْحَدِيْث''ہو!

قرآن کے سات حروف پر نازل ہونے سے متعلق گزشتہ صفحات میں بیان کردہ بخاری و مسلم کی متفق علیہ روایت کے مقابلے میں ناقابل اعتبار کتابوں کے حوالے سے یہ روایت پیش کرتے ہیں کہ قرآن سات حروف پر اترا ہے، اس کے ہر حرف کے لیے ایک ظاہر ہے اور ایک باطن۔ اصول حدیث کی رُو سے ایسی روایت منکر کہلاتی ہے جو ضعیف راوی قوی راوی کے خلاف بیان کرے۔ آگے جاکر آلوسی کے حوالے سے دعویٰ کرتے ہیں کہ

''جس شخص کو تھوڑا سا عقل بلکہ ایمان کا ادنی ذرہ بھی حاصل ہو اس کیلئے مناسب نہیں کہ وہ قرآن مجید کے باطنی معانی پر مشتمل ہونے کا انکار کرے''

اور پھر ہم پر طنز کرتے ہیں کہ قرآن کے باطنی معنوں کا انکار کرکے آلوسی کے نزدیک ہم تھوڑی سی عقل سے بھی خالی اور ایمان کے ذرے سے بھی محروم ہیں۔ (صفحہ ۳۱۲) مُلّا موصوف کی اس جسارت پر ہم کچھ جواب دینے کے بجائے ان سے صرف اتنا ہی عرض کریں گے کہ اپنے اکابرین کی اس طرح چاپلوسی کی آلودہ باتیں کرنے سے پہلے آئینے میں اپنی شکل دیکھ لیا کریں کیونکہ یہ اوصاف آپ ہی کے اندر بدرجہ اتم پائے جاتے ہیں ورنہ مسلک پرستی چھوڑ کر ایمان لے آتے، مسلک پرست اکابرین کا دفاع کرنے کے بجائے اللہ کی کتاب اور نبی ﷺ کی احادیث کا دفاع کرتے.........

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ [البقرۃ]

لگتا ہے کہ ملا مجیب کا مشہور منکر حدیث غلام پرویز کے بیان کردہ باطنی معنوں پر بھی ایمان ہے اور شاید یہ علم انہیں وہیں سے ورثے میں ملا ہے۔ یہ علامہ پرویز ظاہری معنوں

کے ساتھ ساتھ باطنی معنوں پر بھی بے حد اصرار کرتے تھے کیونکہ اگر وہ ایسا نہ کرتے تو ''باطنی معنوں'' پر اٹھائی ہوئی ان کی انکارِ حدیث کی پوری عمارت زمیں بوس ہو جاتی۔

**''ایک مغالطہ''** کی سرخی جما کر صوفیوں کی وکالت کرتے ہوئے، قرآن کے ظاہری و باطنی معنوں سے متعلق ان کے اقوال کا دفاع کرتے ہیں کہ ان کے باطنی معنی نصوص ظاہرہ اور احکام شریعت کے خلاف ہر گز نہیں ہوتے بلکہ ظاہری اور باطنی معنی باہم موافق ہوتے ہیں اور باطنیہ فرقے کی طرح ان کا ہر گز یہ عقیدہ نہیں ہوتا کہ قرآن کے ظاہری معنی مراد ہی نہیں ہیں۔(صفحہ ۲۱۳)

یہ محض مغالطہ آرائی ہے ورنہ حقیقت اس کے برعکس ہے۔ اگر صوفیاء کے ظاہری و باطنی معنی نصوص اور احکام شریعت کے مطابق اور باہم موافق ہوتے تو پھر علوم قرآنی کے حصول کو صوفیاء اضاعت وقت نہ سمجھتے، اسے بے حقیقت اور ہلکا جانتے ہوئے اس کے طالب سے ''مولانا روم'' کی طرح یہ نہ کہتے کہ ؂ استخواں پیش سگاں انداختیم

یعنی ''مغز'' ہم نے لے لیا ہے اور ''علم ظاہر'' کو ہڈیوں کی طرح کتوں کے آگے ڈال دیا ہے۔ ان علوم قرآن کے رڈ میں انہی ''مولانا روم'' کا یہ شعر بھی ہے:

؂ علم جوئی از کتب ہائے فسوس ........ ذوق جوئی تو زحلوائے سُبوس

''تو کتابوں میں علم تلاش کرتا ہے! ہائے افسوس تو بھوسی کے حلوے سے مزہ چاہتا ہے''

جیسا کہ عنوان[۱۳] میں بتایا گیا ان صوفیوں کی علوم قرآنی سے بیزاری اور بغض سے متعلق بیسیوں حوالے موجود ہیں: ملاحظہ فرمایئے ماہنامہ اشراق، لاہور، بابت فروری ۱۹۹۲ء۔ بالفرض صوفیوں کے پیش کردہ باطنی معنی نصوص ظاہرہ اور احکام شریعت کے خلاف نہیں ہوتے بلکہ ظاہری اور باطنی معنی باہم موافق ہوتے ہیں تو سورۃ الحجر کی آخری آیت: وَاعْبُدْ رَبَّكَ حَتّٰى يَأْتِيَكَ الْيَقِيْنُ کا صوفی ترجمہ کہ اللہ کی بندگی کر و یقین کامل حاصل ہونے تک، شریعت کی کس نص سے ثابت ہے؟ قرآن سے ہی پتہ چلتا ہے کہ یہاں ''یقین'' کے معنی موت ہیں جیسا کہ سورۃ المدثر میں آیا ہے: مجرمین سے جب جہنم میں جانے کا سبب پوچھا جائے گا تو:

قَالُوا لَمْ نَكُ مِنَ الْمُصَلِّيْنَ وَلَمْ نَكُ نُطْعِمُ الْمِسْكِيْنَ وَكُنَّا نَخُوْضُ مَعَ الْخَائِضِيْنَ وَكُنَّا نُكَذِّبُ بِيَوْمِ الدِّيْنِ حَتّٰى أَتَانَا الْيَقِيْنُ (المدثر:۴۳تا۴۷)

''وہ کہیں گے کہ ہم نماز نہیں پڑھتے تھے اور نہ ہی ہم مسکینوں کو کھانا کھلاتے تھے اور ہم باطل پرستوں کے ساتھ مل کر (حق کا) انکار کرتے تھے اور ہم بدلے کے دن کو جھٹلاتے تھے یہاں تک ہمیں (اسی حالت میں) موت آگئی۔''

اس آیت میں اگر ''یقین'' کے معنی وہ لیے جائیں جو صوفیوں کے بیان کردہ ہیں، تو اس آیت کے جو معانی ہو جائیں گے، اس کا قارئین بخوبی اندازہ کر سکتے ہیں۔

مُلّا مجیب کے زیرِ نظر استدلال کی روشنی میں یہ بات قابلِ غور ہے کہ عنوان[۱۳] میں پیش کردہ صوفیوں کے صریح کفریہ اقوال جن کی علی ہجویریؒ نے کشف المحجوب میں، شاہ ولی اللہؒ نے انفاس العارفین میں، امداد اللہ مہاجر مکیؒ اور اشرف علی تھانویؒ نے امداد المشتاق، حکایاتِ اولیاء، وغیرہ میں، اور مُلّا مجیبؒ نے اپنی زیرِ نظر ناحق کتاب میں تاویلیں کرنے کی کوشش کی ہے، وہ اقوال بھی کیا نصوصِ شرعیہ کے خلاف نہیں اور ان کے ظاہری و باطنی معنی باہم موافق ہیں؟

اسی مقام پر مُلّا مجیبؒ نے اللہ تعالیٰ کو قرآن مجید کا مصنف کہنے پر ہم پر خوب بمباری کی ہے اور اس کی گھن گرج میں ہماری غلطی سے اپنا مطلب نکالتے ہوئے اپنے مسلکی امام کو اُن کتابوں کا مصنف بنا کر چھوڑا جو اُن کے شاگردوں نے اُن سے سُن کر مرتب کی تھیں۔ چلیں ہم اپنی غلطی تسلیم کرتے ہوئے اپنے الفاظ واپس لیتے ہیں، آپ بھی اپنا یہ دعویٰ واپس لے لیں کہ امام ابو حنیفہ کئی کتابوں کے مصنف تھے۔

سورۃ القمر کی آیت: وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ ''ہم نے اس قرآن کو نصیحت کے لیے آسان کر دیا ہے'' جس کا ترجمہ کاندھلوی صاحب نے یہ کیا ہے کہ ''بے شک ہم نے قرآن کو حفظ کرنے کے لیے آسان بنا دیا''، اس ترجمے کو درست ثابت کرنے کے لیے اور اپنے اکابرین کو قرآن کی معنوی تحریف سے بری ثابت کرنے کے لیے بھی مُلّا مجیبؒ نے بڑے پاپڑ بیلے ہیں۔ ان کا دار و مدار چونکہ تفسیری اقوال پر ہی ہے جو بے سند ہر طرح کی روایتوں، ذاتی آراء

و شخصی اقوال سے بھری ہوتی ہیں، اس لیے انھی کی بنیاد پر فرماتے ہیں کہ قرآن کے دس مفسروں نے اس کا یہی مطلب نقل کیا ہے۔ صحیح بخاری کی کتاب التفسیر میں زیر نظر آیت سے متعلق عبد اللہ بن عباس رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا کے شاگرد مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کے قول کو بھی پیش کیا ہے کہ ھونا قرأ تہ یعنی ہم نے اس کی قرأت کو سہل بنادیا ہے؛ اور چونکہ بخاری نے اس پر کوئی تبصرہ نہیں کیا اس لیے اس تفسیر کو انھوں نے بخاری کی تفسیر بھی قرار دے دیا! یاد رکھیے ترجمہ اور چیز ہے تفسیر اور؛ ترجمہ جن الفاظ کا کیا جاتا ہے تو انھی میں محدود رہا جاتا ہے، ان سے تجاوز کی کوئی گنجائش نہیں ہوتی لیکن تشریح و تفسیر میں وضاحت کے لیے دیگر آیات واحادیث کے فہم کو مدّ نظر رکھا جاتا ہے۔ ھونا قرأ تہ کسی طرح بھی یَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّکْرِ کا ترجمہ نہیں ہوسکتا، تشریح میں ایسا کہا جاسکتا ہے لیکن زکریا کاندھلویؔ صاحب نے تو لفظ بلفظ ترجمہ کرتے ہوئے **ذکر** کو **حفظ** سے بدل دیا:

وَلَقَدْ یَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّکْرِ

''بے شک ہم نے قرآن کو **حفظ** کرنے کے لیے آسان بنادیا''

اور ہٹ دھرمی دیکھیں کہ مُلّا موصوف فرماتے ہیں:

''بہرحال یہ ہرگز تحریف معنوی نہیں کتب لغت میں بھی ذکر کے دونوں معنٰی ہیں نصیحت حاصل کرنا، یاد کرنا۔'' (صفحہ ۲۱۶)

بے شک ذکر کے مذکورہ دونوں معنی صحیح ہیں لیکن کیا یہ دونوں معنی کسی لفظ کے لیے بیک وقت استعمال ہوسکتے ہیں؟ کیا ذکرِ الٰہی کو اللہ کی یاد کے علاوہ اللہ کی نصیحت بھی کہہ سکتے ہیں؟ کیا فَاذْکُرُوْنِیْ اَذْکُرْکُمْ کا ترجمہ ''تم مجھے یاد کرو میں تمھیں یاد کروں گا'' کے علاوہ یہ بھی ہوسکتا ہے کہ ''تم مجھ سے نصیحت حاصل کرو میں تم سے نصیحت حاصل کروں گا'' (معاذاللہ)؟ **ذکر** بمعنی یاد کرنا (to remember) تو ہوسکتا ہے لیکن **ذکر** بمعنی حفظ کرنا (to memorize) کسی طرح بھی نہیں ہوسکتا اور کاندھلوی صاحب اور ان کے ممدوح مفسرین نے **ذکر** کے مؤخر الذکر معنی مراد لیے ہیں جو درست نہیں۔ یہ لوگوں کو مولویوں کا محتاج اور دست نگر بنائے رکھنے کی سازش ہے جس کے دفاع کی مُلّا مجیبؔ نے ایک عبث کوشش کی ہے۔ مسلک

پرستوں کے زیرِ نظر موقف سے قرآن کی اُن آیات کے بالکل ہی مختلف اور بے جوڑ معانی ہونگے جن میں یہ لفظ ''ذکر'' اور اس کے مشتقات آئے ہیں، مثلاً:

وَاِذَا ذُكِّرُوْا لَا يَذْكُرُوْنَ (الصٰفٰت:۱۳)

''اور انہیں جب نصیحت کی جاتی ہے تو نصیحت قبول نہیں کرتے''

مسلک پرستوں کے مطابق اس کا ترجمہ ہوگا:

''اور جب انہیں حفظ کروایا جاتا ہے تو وہ حفظ نہیں کرتے''

وَمَا يَذْكُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ (المدثر:۵۶)

''اور وہ نصیحت قبول نہیں کرتے مگر یہ کہ اللہ چاہے تو''

مسلک پرستوں کے مطابق اس کا ترجمہ یوں ہوگا:

''اور وہ حفظ نہیں کرتے مگر یہ کہ اللہ چاہے تو''

ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ فَاعْبُدُوْهُ ؕ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ (یونس:۳)

''یہ اس لیے کہ اللہ تمہارا رب ہے پس تم اس کی بندگی کرو؛ پھر تم نصیحت کیوں نہیں حاصل کرتے''

مسلک پرستوں کے مطابق اس کا ترجمہ یوں ہوگا:

''یہ اس لیے کہ اللہ تمہارا رب ہے پس تم اس کی بندگی کرو؛ پس تم حفظ کیوں نہیں کرتے''

ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ؕ قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ (النمل:۶۲)

''کیا اللہ کے ساتھ دوسرا بھی کوئی الٰہ ہے؟ تم کم ہی نصیحت قبول کرتے ہو۔''

مسلک پرستوں کے مطابق اس کا ترجمہ یوں ہوگا:

''کیا اللہ کے ساتھ دوسرا بھی کوئی الٰہ ہے؟ تم کم ہی حفظ کرتے ہو۔''

فَقُوْلَا لَهٗ قَوْلًا لَّيِّنًا لَّعَلَّهٗ يَتَذَكَّرُ اَوْ يَخْشٰى (طٰہٰ:۴۴)

''پس تم دونوں اس (فرعون) سے نرم گفتگو کرنا شاید وہ نصیحت قبول کرے یا خوف کھائے۔''

مسلک پرستوں کے مطابق اس کا ترجمہ یوں ہوگا:

"پس تم دونوں اس (فرعون) سے نرم گفتگو کرنا شاید وہ حفظ کر لے یا ڈر جائے۔"

وَيُبَيِّنُ اٰيٰتِهٖ لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ (البقرۃ:۲۲۱)

"اور وہ اپنی آیتیں کھول کر بیان کرتا ہے تاکہ لوگ نصیحت حاصل کریں"

مسلک پرستوں کے مطابق اس کا ترجمہ یوں ہوگا:

"اور وہ اپنی آیتیں کھول کر بیان کرتا ہے تاکہ لوگ حفظ کر لیں"

كَلَّآ اِنَّهَا تَذْكِرَةٌ فَمَنْ شَآءَ ذَكَرَهٗ (عبس:۱۱،۱۲)

"ہرگز نہیں (بلکہ) یہ تو ایک نصیحت ہے پس جو چاہے اسے یاد رکھے"

مسلک پرستوں کے مطابق اس کا ترجمہ یوں ہوگا:

"ہرگز نہیں (بلکہ) یہ تو ایک نصیحت ہے پھر جو چاہے اسے حفظ کر لے"

فَاِنَّمَا يَسَّرْنٰهُ بِلِسَانِكَ لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ (الدخان:۵۸)

"بیشک ہم نے اس (قرآن) کو تمہاری زبان میں آسان کر دیا ہے تاکہ وہ لوگ اس سے نصیحت حاصل کریں"

مسلک پرستوں کے مطابق اس کا ترجمہ یوں ہوگا:

"بیشک ہم نے اس (قرآن) کو تمہاری زبان میں آسان کر دیا ہے تاکہ لوگ اسے حفظ کر لیں"

اگر يَتَذَكَّرُوْنَ سے حفظ ہی مراد ہوتا جیسا کہ کاندھلوی صاحب اور ان کے فدائین و دافعین کا دعویٰ ہے تو پھر اس کے لیے **"تمہاری زبان میں آسان کر دیا..."** کی کوئی خصوصیت نہ ہوتی جس کو یہاں اور دیگر مقامات پر بھی بیان کیا گیا ہے کیونکہ **حفظ** تو غیر اہل زباں بھی باآسانی کر لیتے ہیں بلکہ اہل زباں کے مقابلے میں غیر اہل زباں حفاظ ہی زیادہ ہیں۔

اختصار کے پیش نظر ہم نے صرف چند آیات پیش کی ہیں ورنہ ایسی سینکڑوں آیات ہیں جن کے معانی مسلک پرستوں کے مؤقف کے تحت بالکل ہی بدل جائیں گے۔ قارئین چاہیں تو یہ آیات ملاحظہ کر سکتے ہیں: الاعراف:۳، یونس:۳، النحل:۹۰، ابراہیم:۲۵، الزمر:۲۷، بنی اسرائیل:۴۱، التوبۃ:۱۲۶، الانفال:۵۷، الانعام:۱۲۶، آل عمران:۷، عبس:۴، الاعلیٰ:۱۰، القصص:۴۳، الفجر:۲۳، النّٰزعٰت:۳۵، ص:۲۹، وغیرہ۔

# آیاتِ قرآنی میں تبدیلی

مسلک پرستوں نے جہاں اللہ کی کتاب کے خلاف عقائد و اعمال اپنائے ہیں وہاں اس سچی کتاب کا مذاق بھی اڑایا ہے اور اس کی آیات ہی بدل ڈالی ہیں۔ وہ اس طرح کہ انہوں نے عربی حروف تہجی کو بے ترتیب کر کے آٹھ حصوں میں تقسیم کر دیا ہے اور انہیں اس میں شامل حروف کے مجموعے کا نام دے دیا ہے یعنی اَبْجَد (ا،ب،ج،د)، هُوَّز، حُطِّي، كَلِمَن، سَعْفَص، قُرِشَت، ثَخّذ، ظَضّغ، جو حکایتاً ایک نجومی کے آٹھ بیٹے بتائے جاتے ہیں۔ پھر ان حروف کو ایک سے لے کر ایک ہزار تک نمبر دے ڈالے★ انہیں حروفِ ابجد کہا جاتا ہے۔ یہ حروف تعویذ گنڈوں میں استعمال کیے جاتے ہیں۔ کسی بھی آیت کے حروف کو علیٰحدہ علیٰحدہ لکھا جاتا ہے پھر ان حروف کے لیے جو اعداد مخصوص کر دیئے گئے ہیں ان سب کو آپس میں جمع کر لیا جاتا ہے اور وہ مجموعۂ اعداد اس آیت کا نعم البدل سمجھا جاتا ہے، جیسا کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے لیے ۷۸۶ عام کر دیا گیا ہے، حالانکہ یہ مجموعۂ اعداد کسی کلمۂ کفر کے الفاظ کا مجموعہ بھی ہو سکتا ہے جیسا کہ ایک ہندو دیوتا کی تعریف میں کہے جانے والے الفاظ ”ہرے کرشنا“ کے اعداد کا مجموعہ بھی یہی ۷۸۶ ہی ہے۔ یہ اللہ کی آیات کے ساتھ ظلم ہے۔ اللہ کی نشانیاں بدلنا اتنا بڑا گناہ ہے کہ بنی اسرائیل جو یہی کچھ کرتے تھے ان پر قیامت تک کے لیے اللہ نے لعنت فرمائی ہے:

سَلْ بَنِيٓ اِسْرَآءِيْلَ كَمْ اٰتَيْنٰهُمْ مِّنْ اٰيَةٍۢ بَيِّنَةٍ ؕ وَمَنْ يُّبَدِّلْ نِعْمَةَ اللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُ فَاِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ (البقرہ:۲۱۱)

★ ا–۱، ب–۲، ج–۳، د–۴، ہ–۵، و–۶، ز–۷، ح–۸، ط–۹، ی–۱۰، ک–۲۰، ل–۳۰، م–۴۰، ن–۵۰، س–۶۰، ع–۷۰، ف–۸۰، ص–۹۰، ق–۱۰۰، ر–۲۰۰، ش–۳۰۰، ت–۴۰۰، ث–۵۰۰، خ–۶۰۰، ذ–۷۰۰، ظ–۸۰۰، ض–۹۰۰، غ–۱۰۰۰

''بنی اسرائیل سے پوچھو کہ ہم نے ان کو کتنی کھلی نشانیاں دیں۔ اور جو شخص اللہ کی نعمت کو اپنے پاس آنے کے بعد بدل دے تو اللہ سخت عذاب دینے والا ہے۔''

أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ بَدَّلُوا نِعْمَتَ اللَّهِ كُفْرًا وَأَحَلُّوا قَوْمَهُمْ دَارَ الْبَوَارِ ﴿٢٨﴾ جَهَنَّمَ ۚ يَصْلَوْنَهَا ۖ وَبِئْسَ الْقَرَارُ ﴿٢٩﴾ (ابراھیم ۲۸،۲۹)

''کیا تم نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا جنہوں نے اللہ کے احسان کو کفر سے بدل دیا، اور اپنی قوم کو تباہی کے گھر میں اتار دیا، (وہ گھر) جہنم ہے جس میں وہ لوگ داخل ہوں گے، اور وہ برا ٹھکانہ ہے۔''



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے جواب میں ملاّ مجیبؔ اور ملاّ تونسویؔ کا خاموشی اختیار کرنا اور اس کے ردّ میں کوئی دلائل نہ دینا یہ ثابت کرتا ہے کہ ان کے اکابرین سے واقعی بنی اسرائیل کے یہودیوں کی طرح اس جرم کا ارتکاب ہوا ہے کہ انہوں نے اللہ کی آیات بدل ڈالی ہیں!

# تخلیق کائنات کس کے لیے؟

نبی ﷺ کے ہر جگہ حاضر و ناظر ہونے کا ثبوت دیتے ہوئے بریلوی مسلک کے احمد یار خان صاحب لکھتے ہیں: (1)

''حضور ﷺ تمام عالم کی اصل ہیں۔ و کل الخلق من نوری اور اصل کا اپنی فرع میں، مادہ کا سارے مشتقات میں، ایک کا سارے عددوں میں رہنا ضروری ہے۔

ہر ایک ان سے ہے وہ ہر اک میں  ہیں وہ ایک علم حساب کے
بنے دو جہاں کی وہی بنائی  وہ نہیں جو ان سے بنا نہیں''

اس سے پہلے ان کے مجدد صاحب نے اپنی کتاب ''الاستمداد'' میں یوں طبع آزمائی فرمائی:

اُن کے نام کے صدقے جس سے  جیتے ہم ہیں جِلاتے یہ ہیں
اُس کی بخشش اِن کا صدقہ  دیتا وہ ہے دِلاتے یہ ہیں
اُن کا حکم جہاں میں نافذ  قبضہ کُل پہ رکھتے یہ ہیں

اِس پر شرح لکھتے ہوئے اِن کے صاحبزادے نے یہ سخن طرازی دکھائی کہ

''ائمہ دین فرماتے ہیں، دنیا جس طرح اپنی ابتداء میں حضور ﷺ کا محتاج تھا، اگر حضور نہ ہوتے تو کچھ بھی نہ ہوتا، یوں ہی اپنی بقا میں حضور کا محتاج ہے، حضور نہ ہوں تو کچھ بھی نہ ہو۔''(2)

اس موضوع پر انکی مستقل تصانیف ہیں مثلاً اَلاَمْنُ وَالْعُلی، دولت مکیہ، سلطنتِ مصطفیٰ ﷺ وغیرہ، جن میں یہ بات باصراحت کہی گئی ہے کہ یہ جہان تو خلق ہی صرف نبی ﷺ کے لیے کیا گیا ہے۔

بریلویوں، دیوبندیوں دونوں کے متفق علیہ رہنما امداد اللہ مہاجر مکی صاحب کے درج ذیل اشعار میں بھی یہی بات دہرائی گئی ہے:

---

(1) جاء الحق: صفحہ ۱۵۷ (2) الاستمداد: صفحہ ۳۱

؎ محمد کی مرضی ہے مرضی خدا کی خدا کی رضا ہے رضائے محمد
؎ نہوتے تو کچھ بھی نہوتا یقین ہے ہوا ہے یہ سب کچھ برائے محمد (1)
؎ محمد سا مخلوق میں کون ہے اسی کا طفیل ہے یہاں جون ہے
؎ نہ پیدا اگر ہوتا احمد کا نور نہ ہوتا دو عالم کا ہرگز ظہور (2)

.....................

؎ ہے امین فخر افلاک وہ تاجدار کشور لولاک وہ
؎ باعث ایجاد عالم ہے تو ہی موجب بنیاد آدم ہے تو ہی
؎ گر نہ ہوتا پیدا وہ شاہ نکو یہ نہ ہوتا وہ نہ ہوتا میں نہ تو
؎ ہے وہ سرمایہ وجود کائنات دونوں عالم سے ہے مقصود اسکی ذات
؎ ہے وہ بیشک بالیقیں نخل وجود اوّل و آخر وہی اصل وجود
؎ ہے یہ سب اسکے لیے اے نیک بخت واسطے پھل کے ہی بوتے ہیں درخت
؎ ہے وہی شاہجانسب اس کے تحیل ہے وہی مقصود کُل باقی طفیل (3)

.....................

؎ حکم اُن کا ہے جہاں میں سربسر وہ یہاں آئے ہیں سب سے پیشتر
؎ ذات پاک اُنکی پیدا نہ ہوتی گر ہوتے کب ارض و سما جن و بشر (4)

ان کے اسلاف میں سیوطی صاحب نے لکھا ہے:

''حضرت آدمؑ جس وقت آب و گِل میں تھے، اس وقت بھی حضرت محمد ﷺ نبی تھے۔ اور جو میثاق اللہ تعالیٰ نے انبیاء سے لیا تھا، اس میں آپؐ سب سے مقدم تھے۔ جس وقت اللہ جل شانہ نے اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ فرمایا تو سب سے پہلے سرکار دوعالم ﷺ نے بَلٰی فرمایا۔ حضرت آدمؑ اور جملہ مخلوقات آپؐ ہی کی خاطر پیدا کی گئیں۔ نام مبارکؐ عرش، آسمانوں، جنتوں اور عالم ملکوت کی دیگر اشیاء پر لکھا گیا۔ ملائکہ ہر لحمہ آپؐ کا ذکر کرتے ہیں۔'' (5)

---

(1) کلیات امدادیہ (نالہ امداد غریب): صفحہ ۹۱
(2) کلیات امدادیہ (جہاد اکبر): صفحہ ۱۰۸
(3) کلیات امدادیہ (مثنوی تحفۃ العشاق): صفحہ ۱۳۱
(4) کلیات امدادیہ (غذائے روح): صفحہ ۱۵۷
(5) خصائص کبریٰ: جلد۲، صفحہ ۳۲۵

زکریا کاندھلوی صاحب نے اپنی کتاب فضائل ذکر میں ایک روایت نقل کی ہے کہ:

''حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ حضرت آدم (علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام) سے جب گناہ صادر ہو گیا (جس کی وجہ سے جنت سے دنیا میں بھیج دیئے گئے تو ہر وقت روتے تھے اور دعا واستغفار کرتے رہتے تھے ایک مرتبہ) آسمان کی طرف منہ کیا اور عرض کیا یا اللہ! محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے وسیلہ سے تجھ سے مغفرت چاہتا ہوں وحی نازل ہوئی کہ محمد کون ہیں (جن کے واسطہ سے تم نے استغفار کی) عرض کیا کہ جب آپ نے مجھے پیدا کیا تھا تو میں عرش پر لکھا ہوا دیکھا تھا لاالٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ تو میں سمجھ گیا تھا کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) سے اونچی ہستی کوئی نہیں ہے جن کا نام تم نے اپنے نام کیساتھ رکھا۔ وحی نازل ہوئی کہ وہ خاتم النبیین ہیں تمہاری اولاد میں سے ہیں لیکن وہ نہ ہوتے تو تم بھی پیدا نہ کئے جاتے۔'' (1)

اس روایت پر تبصرہ تو ان شاء اللہ آگے آئے گا، یہاں اس کے خط کشیدہ حصے پر کچھ عرض کرنا ہے۔

تبلیغی نصاب، جس کا نام بدل کر اب ''فضائل اعمال'' رکھ دیا گیا ہے اور ''فضائل ذکر'' جس کا ایک حصہ ہے، قرآن سے متعارض، متصادم، منکر، موضوع اور ضعیف روایتوں اور بناوٹی قصوں کا مجموعہ ہے۔ بعض روایتیں نقل کرنے کے بعد مصنف موصوف نے ان کے نیچے عربی میں ان کی صحت پر چند کلمات لکھے ہیں، لیکن ان کا ترجمہ نہیں لکھا، جس سے ان کے پڑھنے والے لاکھوں تبلیغ والوں کو یہ نہیں معلوم ہو پاتا کہ یہ حدیث من گھڑت ہے، اور یہ اندھے مقلدین اسے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کا فرمان سمجھ کر دل سے لگاتے ہیں، اور اس کی اشاعت ساری دنیا میں کرتے پھرتے ہیں۔ لطیفہ یہ ہے کہ تبلیغی نصاب میں شامل کتب فضائل کے متعلق ان کے مصنف زکریا کاندھلوی صاحب نے یہ بھی لکھ دیا کہ یہ کتابیں نبی ﷺ کی بارگاہ میں پیش کی گئیں جنہیں نبی ﷺ نے قبول فرمایا۔ (2) یعنی گویا ان میں بیان کی گئی تمام باتیں بالکل درست ہیں اور قبولیتِ نبوی کی سند رکھتی ہیں۔ دوسرے الفاظ

(1) فضائل ذکر: فضائل اعمال، صفحہ ۱۱۱۔ اشرف علی تھانوی صاحب نے بھی اپنی کتاب 'نشر الطیب' کے صفحہ ۹ پر یہ سب کچھ لکھا ہے۔

(2) بهجة القلوب: صفحہ ۱۲

میں یہ نبی ﷺ پر تہمت ہے کہ یہ سب غلط باتیں آپ ﷺ کی اجازت سے کی جارہی ہیں! تبلیغی نصاب کے کفر و بطلان کے تفصیلی جائزے کے لیے دیوبند سے شائع شدہ تابش مہدی کی کتاب ''تبلیغی نصاب-ایک مطالعہ'' مطبوعہ البدر بک کارپوریشن، ریگل چوک، کراچی، ضرور پڑھی جائے جسے اب اضافوں کے ساتھ ادارہ اشاعت القرآن و حدیث، کورٹ روڈ، کراچی نے شائع کیا ہے، نیز مرکز الدعوۃ والارشاد، لاہور کی کتاب ''تبلیغی جماعت - تحقیقی جائزہ'' بھی اس سلسلے میں مزید رہنمائی فراہم کرتی ہے۔ ان کے علاوہ بھی بازار میں اس موضوع پر کئی کتابیں دستیاب ہیں۔

مندرجہ بالا روایت کے نیچے زکریا صاحب نے عربی میں درج ذیل تبصرہ کیا ہے:

**اخرجه الطبرانی فی الصغیر والحاکم و ابو نعیم والبیهقی کلاهما فی الدلائل و ابن عساکر فی الدر و فی مجمع الزوائد رواه الطبرانی فی الاوسط والصغیر و فیه من لم اعرفهم قلت و یؤید الاخر الحدیث المشهور و لَولاكَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاكَ قال القاری فی الموضوعات الکبیر موضوع**

تابش مہدی صاحب نے اس کا ترجمہ اس طرح کیا ہے:

''طبرانی اور حاکم نے جامع صغیر میں دیا ہے، ابو نعیم اور بیہقی دونوں نے دلائل میں دیا ہے۔ طبرانی نے جامع اوسط اور جامع صغیر میں اس کو دیا ہے۔ اور کہتے ہیں اس میں جتنے راوی ہیں میں انہیں نہیں پہچانتا۔ میں کہتا ہوں کہ دوسری مشہور حدیث لولاک لما خلقت الافلاک (حدیث مشہور تو ہے مگر موضوع (گھڑی ہوئی) ہے) اسکی تائید کرتی ہے۔ ملا علی قاری موضوعات کبیر میں★ اس کو موضوع کہتے ہیں۔'' (1)

---

★ الموضوعات الکبیر: صفحہ ۱۰۱

(1) **تبلیغی نصاب - ایک مطالعہ**، صفحہ ۱۰۹۔ کتاب ہٰذا کے ردّ میں کفر و شرک پر مبنی مسلکی عقائد کا دفاع کرنے کے لیے لکھی جانے والی تحریروں میں اس ترجمے کے حوالے سے بھی لعن طعن کی گئی ہے۔ جیسا کہ عنوان[۳۶] میں وضاحت کی گئی ہے، مذکورہ عربی عبارت کا ترجمہ ایک دیوبندی مسلک کی کتاب سے بمعہ مکمل حوالہ صرف اس لیے پیش کیا گیا تھا تاکہ مسلک پرستوں کو یہ احساس دلایا جاسکے کہ تمہارے اپنے بھی کچھ لوگ اس کے باطل ہونے کا احساس و شعور رکھتے ہیں اس لیے عبرت پکڑی جائے! اور تابش مہدی کا انتخاب بھی صرف اس

لیے کیا گیا تھا کہ اسی مقام پر چند سطور قبل ان کی کتاب کا تذکرہ کیا گیا تھا۔ لیکن علمی ضابطۂ اخلاق کے مطابق پوری دیانت کے ساتھ مصنف اور کتاب کا نام اور صفحے کا نمبر دیتے ہوئے من و عن ترجمہ نقل کیا گیا تھا۔ اگر اُس میں انہوں نے کوئی غلطی کی تھی تو اس کی ذمہ داری ناقل پر عائد نہیں ہوتی۔ ڈیرہ اسماعیل خان کے مولوی مجیب الرحمٰن نے مذکورہ ترجمے کو مترجم اور ناقل کی جہالت پر محمول کرتے ہوئے اپنا جو ترجمہ لکھا ہے اس میں انہوں نے وہ الفاظ بھی داخل کر دیئے ہیں جو اصل عبارت میں موجود ہی نہیں۔ اور اس ترجمے میں بھی درجِ ذیل خط کشیدہ الفاظ کے بعد کی عبارت چھوڑ دی ہے:

**لکن معناہ صحیح و فی التشرف معناہ ثابت و یؤید الاول ما ورد فی غیر روایۃ من انہ مکتوب علی العرش و اوراق الجنۃ لَآ اِلٰہَ اِلاَّ اللہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللہِ کما بسط طرقہ السیوطی فی مناقب الآلی فی غیر موضع و بسط لہ شواھد ایضاً فی تفسیرہ فی سورۃ المنشرح**

اپنا مقصد پورا کرنے کے بعد آگے چل کر انہوں نے مولویانہ حربوں کے ذریعے تیسرے اور چوتھے درجے کی کتابوں کے حوالوں سے ان زیرِ بحث روایتوں کو درست ثابت کرنے کی شعبدے بازی کی ہے۔ ان طبقاتِ حدیث کی تفصیل جاننے کے لیے دیکھیے حجۃ اللہ البالغہ، صفحہ ۴۱۲۔ مولوی صاحب کی جگلری دیکھ کر اندازہ ہوتا ہے کہ مسلک پرستی کیا شے ہوتی ہے جو سیاہ کو سفید اور سفید کو سیاہ کر دیتی ہے! ہمارا ثابت کیا ہوا ہر کفریہ و شرکیہ عقیدہ و عمل عین حکمِ دین ٹھہرتا ہے! بدعت سنت ثابت کر دی جاتی ہے! اللہ اس کے رسول کی نافرمانی کو اطاعت و فرمانبرداری ثابت کر دیا جاتا ہے! غلط صحیح بنا دیا جاتا ہے! باطل کے ردّ میں جو آیات و احادیث ہم پیش کرتے ہیں ان کا موضوعِ بحث سے کوئی واسطہ نہیں ٹھہرتا! اگر ہم اپنے موقف میں صحیح احادیث پیش کریں تو اس کے ردّ میں اپنے دفاع میں ضعیف روایات اور تفسیری اقوال کی بھرمار لگا دی جاتی ہے! ہماری ثابت کی ہوئی ضعیف روایات درست ہی ٹھہرتی ہیں! ان کے ضعف سے کوئی حرج واقع نہیں ہوتا بلکہ متعدد ضعیف روایات مل کر قوی بن جاتی ہیں! ہماری پیش کردہ جرح وزنی جرح نہیں ہوتی، مبہم اور غیر مفسر ٹھہرتی ہے! اگر اس کا توڑ نہ ہو سکے تو متشدد ٹھہرتی ہے! ان کی پیش کردہ واضح اور صریح ضعیف روایات (جیسا کہ زیرِ نظر روایتِ **لولاک** جس کو ان کے اپنے علامہ علی قاری صاحب نے الموضوعات الکبیر میں نقل کیا ہے) مع تفسیری اقوال درست ہیں جن سے ان کا ہر باطل عقیدہ و عمل درست ثابت ہو جاتا ہے! بہرحال ضعیف روایت بھی چلتی ہے کیونکہ وہ موضوع تو نہیں ہوتی! اگر صریح موضوع روایت بھی ہو جیسا کہ زیرِ نظر روایت، تو بھی کچھ حرج نہیں کیونکہ "موضوع کا زیادہ سے زیادہ یہ مطلب ہے کہ ان الفاظ سے یہ حدیث نہیں ہے نہ یہ کہ اس مفہوم کی حدیث بالکل صحیح نہیں ہے ......" یعنی بالمعنی صحیح ہوتی ہے اور روایت بالمعنی کرنا صحیح ہے! اسی گُر کے ذریعے **لولاک** والی موضوع روایت کے لیے کہدیا گیا کہ معناً صحیح ہے! پھر سب سے بڑھ کر یہ کہ جس قول کو تلقی بالقبول حاصل ہو جائے یعنی جس بات کو عام مقبولیت حاصل ہو جائے تو پھر اس کے لیے سند وغیرہ

بہر حال یہ تو خود مصنف نے بھی تسلیم کر لیا کہ یہ روایت من گھڑت ہے، مگر فنکاری یہ دکھائی کہ خط کشیدہ الفاظ کے لیے لکھ دیا کہ یہ مشہور حدیث ہے۔ اب آیئے اس نام نہاد مشہور حدیث کو قرآن کی کسوٹی پر پرکھ کر اس کی حیثیت معلوم کریں۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ملاحظہ ہو:

يَاَيُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوْا رَبَّكُمُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ وَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ﴿٢١﴾ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ فِرَاشًا وَّالسَّمَآءَ بِنَآءً ۠ وَّاَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَخْرَجَ بِهٖ مِنَ الثَّمَرٰتِ رِزْقًا لَّكُمْ ۚ فَلَا تَجْعَلُوْا لِلّٰهِ اَنْدَادًا وَّاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿٢٢﴾ (البقرہ:۲۱،۲۲)

”لوگو! اپنے رب کی بندگی کرو جس نے تم کو اور تم سے پہلے لوگوں کو پیدا کیا تاکہ تم متقی بنو، جس نے تمہارے لیے زمین کو بچھونا اور آسمان کو چھت بنایا، اور آسمان سے پانی برسا کر انواع و اقسام کے میوے پیدا کیے تمہارے لیے۔ پس کسی کو اللہ کا ہمسر نہ بناؤ، اور تم جانتے تو ہو۔“

هُوَ الَّذِيْ خَلَقَ لَكُمْ مَّا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا ۗ (البقرہ:۲۹)

”وہی تو ہے جس نے سب چیزیں جو زمین میں ہیں تمہارے لیے پیدا کیں۔“

اَللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَاَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَخْرَجَ بِهٖ مِنَ الثَّمَرٰتِ رِزْقًا لَّكُمْ ۚ وَسَخَّرَ لَكُمُ الْفُلْكَ لِتَجْرِيَ فِي الْبَحْرِ

---

دیکھنے کی بھی حاجت نہیں! یہ مولویانہ داؤ پیچ دیکھ کر پوچھنے کو دل چاہتا ہے کہ مولوی صاحب پھر کیا چیز غلط باقی رہ جاتی ہے؟ سب کچھ ہی تو ثابت ہو جاتا ہے آپ کی روایات و تفاسیر سے! عقیدہ و نظریہ خواہ کتنا ہی ردی ہو، کفر و شرک پر مبنی ہو، تفسیری اقوال سے ثابت ہو جاتا ہے! عمل کتنا ہی مبتدع کیوں نہ ہو، اس کے ثبوت کے لیے بھی بے شمار تفسیری اقوال و روایات تو موجود ہیں! بریلوی اور شیعہ بھی تو یہی طرز عمل اختیار کرتے ہیں، پھر ان پر تنقید کیوں؟ جب سب کچھ صحیح ہے تو پھر محدثین نے اعتبار صحت پر روایات کے طبقات کیوں بنائے؟ تیسرے اور چوتھے طبقے کی روایات جن میں رطب و یابس کی بھرمار ہے، کیا لائق استناد ہیں؟ روایات کے ضعف کو خود تسلیم کرتے ہوئے بھی بڑی ڈھٹائی سے کہدیا جاتا ہے کہ موضوع تو نہیں، اور ضعیف روایت قابل استدلال ہے۔ جان لیجیے! کمزور روایت پر جو استدلال ہوگا وہ کمزور ہی ہوگا اور قوی پر قوی۔ ہمارا استدلال قوی ہے کیونکہ اس کی بنیاد قوی روایت پر ہے۔

بِاَمْرِهٖ ۚ وَ سَخَّرَ لَكُمُ الْاَنْهٰرَ ﴿۳۲﴾ وَ سَخَّرَ لَكُمُ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ دَآئِبَيْنِ ۚ وَسَخَّرَ لَكُمُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ ﴿۳۳﴾ (ابراھیم:۳۲،۳۳)

"اللہ ہی تو ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا اور آسمان سے پانی برسایا پھر اس سے تمہارے لیے پھل پیدا کیے اور کشتیوں (اور جہازوں) کو تمہارے لیے مسخر کیا تاکہ دریا (اور سمندر) میں اس کے حکم سے چلیں، اور نہروں کو بھی تمہارے لیے مسخر کیا، اور سورج اور چاند کو تمہارے لیے کام میں لگادیا کہ دونوں (دن رات) ایک دستور پر چل رہے ہیں، اور رات اور دن کو بھی تمہارے لیے مسخر کر دیا۔"

اَلَمْ تَرَوْا اَنَّ اللّٰهَ سَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ (لقمٰن:۲۰)

"کیا تم لوگوں نے نہیں دیکھا کہ اللہ نے مسخر کر دیا تمہارے لیے جو کچھ آسمانوں میں اور جو کچھ زمین میں ہے۔"

اَللّٰهُ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ لِتَسْكُنُوْا فِيْهِ وَالنَّهَارَ مُبْصِرًا ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَشْكُرُوْنَ (المومن:۶۱)

"اللہ ہی تو ہے جس نے تمہارے لیے رات بنائی کہ اس میں آرام کرو اور دن کو روشن بنایا (کہ اس میں کام کرو)، بیشک اللہ لوگوں پر فضل کرنے والا ہے، لیکن اکثر لوگ شکر نہیں کرتے"

هُوَ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ لِتَسْكُنُوْا فِيْهِ وَالنَّهَارَ مُبْصِرًا (یونس:۶۷)

"وہی تو ہے جس نے تمہارے لیے رات بنائی تاکہ تم اس میں آرام کرو، اور دن کو روشن بنایا (تاکہ تم اس میں کام کرو)۔"

اَللّٰهُ الَّذِيْ سَخَّرَ لَكُمُ الْبَحْرَ لِتَجْرِيَ الْفُلْكُ فِيْهِ بِاَمْرِهٖ وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ﴿۱۲﴾ وَسَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مِّنْهُ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ﴿۱۳﴾ (الجاثیہ:۱۲،۱۳)

"اللہ ہی تو ہے جس نے دریا کو تمہارے لیے مسخر کر دیا تاکہ اس کے حکم سے اس میں کشتیاں چلیں اور تاکہ تم اس کے فضل سے معاش تلاش کرو، اور تاکہ شکر کرو۔ اور جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے سب کو اپنے حکم سے تمہارے لیے مسخر کر دیا۔ جو لوگ غور کرتے ہیں اس میں ان کے لیے (اللہ کی قدرت کی) نشانیاں ہیں۔"

وَالْاَرْضَ وَضَعَهَا لِلْاَنَامِ ۝ (الرحمن:۱۰)

”اور اسی نے زمین بچھائی خلقت کے لیے۔“

وَهُوَ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِیْ سِتَّةِ اَیَّامٍ وَّكَانَ عَرْشُهٗ عَلَى الْمَآءِ لِیَبْلُوَكُمْ اَیُّكُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا ؕ (ھود:۷)

”اور وہی تو ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو چھے دن میں بنایا اور (اس وقت) اس کا عرش پانی پر تھا، (تمہارے پیدا کرنے سے) مقصود یہ ہے کہ وہ تم کو آزمائے کہ تم میں عمل کے لحاظ سے کون بہتر ہے۔“

اِنَّا جَعَلْنَا مَا عَلَى الْاَرْضِ زِیْنَةً لَّهَا لِنَبْلُوَهُمْ اَیُّهُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا (الکہف:۷)

”ہم نے بنائی جو (چیز) زمین پر ہے، اس کی آرائش کے لیے تاکہ لوگوں کی آزمائش کریں کہ ان میں کون اچھے عمل کرنے والا ہے۔“

تَبٰرَكَ الَّذِیْ بِیَدِهِ الْمُلْكُ٘ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرُ ۙ﴿۱﴾ الَّذِیْ خَلَقَ الْمَوْتَ وَالْحَیٰوةَ لِیَبْلُوَكُمْ اَیُّكُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا ؕ (الملک:۱،۲)

”بڑی برکت والا ہے وہ (اللہ) جس کے ہاتھ میں اقتدار ہے، اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔ اسی نے موت اور زندگی کو پیدا کیا تاکہ تمہاری آزمائش کرے کہ تم میں کون اچھے عمل کرتا ہے۔“

وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِیَعْبُدُوْنِ ﴿۵۶﴾ (الذاریات:۵۶)

”اور میں نے نہیں پیدا کیا جنوں اور انسانوں کو مگر اپنی بندگی کے لیے۔“

ان آیات سے اچھی طرح واضح ہو جاتا ہے کہ کائنات کی تخلیق کن لوگوں کے لیے ہے اور اس کی تخلیق کا مقصد اور وجہ وجود کائنات کیا ہے۔ اللہ نے انسانوں اور جنوں کو اس لیے پیدا کیا کہ وہ اس کی بندگی کریں، اس کے احکامات بجالائیں۔ زمین پر موجود ہر شے ان ہی جن و انس کے لیے بنائی، کائنات کو ان کے لیے مسخر کر دیا، اس میں موجود ہر چیز کو ان کے کام میں لگا دیا، اور انبیاء علیہم السلام کو ان کی رہنمائی کے لیے بھیجا تاکہ وہ آزمائے کہ ان میں کون ان چیزوں کو نبی کی رہنمائی میں اللہ کے حکم کے مطابق استعمال کر کے سرخرو ہوتا ہے اور کون نفس پرستی کا شکار ہو کر حد سے بڑھتا ہے اور اپنے مالک کی ناراضگی مول لیتا ہے۔ پھر

ان کے اس طرز عمل پر جزا و سزا کا فیصلہ کرے۔ یہ ہے کونین کی تخلیق کا مقصد اور وجہ وجود کائنات۔ اللہ کے رسول ﷺ بھی ایک مخلوق تھے اور دیگر بندوں کی طرح انہیں بھی اللہ نے اپنی بندگی کے لیے پیدا کیا تھا اور اپنے دوسرے رسولوں کی طرح ان کی بھی رہنمائی اور تربیت فرمائی تھی۔

احادیث کو پرکھنے کی اولین کسوٹی قرآن مجید ہے۔ **حدیث قرآن کا انکار نہیں بلکہ اس کی تشریح کرتی ہے۔** اصولِ فقہ کی مشہور کتاب اصول الشاشی میں لکھا ہے:

> "اور بوجہ اختلافِ حال راویوں کے علماء حنفیہ نے خبرِ آحاد پر عمل کرنے کی یہ شرط کی ہے کہ وہ خبرِ واحد کتاب اور سنۃ مشہورہ کے مخالف نہ ہو اور ظاہر کے مخالف بھی نہ ہو کیونکہ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے تکثرلکم الاحادیث بعدی فاذا روی لکم عنی حدیث فاعرضوہ علی کتاب اللہ فما وافق فاقبلوہ وما خالف فردوہ یعنی میرے بعد بہت حدیثیں میری طرف سے تمہارے پاس پہنچیں گی۔ جب کوئی حدیث میری طرف سے تمہارے پاس روایت کی جائے اس کو کتاب اللہ کے سامنے پیش کرو۔ موافق ہو تو قبول کرو اور اگر وہ حدیث کتاب اللہ کے مخالف ہو تو اس کو رد کردو۔" (صفحہ ۱۰۹،۱۰۸)

ایک محتاط اور اسلم راہ یہ معلوم ہوتی ہے کہ جو صحیح روایت اپنے ظاہر میں قرآن سے ٹکراتی ہو اس کی قرآن کے مطابق تطبیق و تاویل کر لی جائے۔ اسماء الرجال اور جرح و تعدیل حدیث کے راویوں کو جانچنے کے فن ہیں۔ میزان الاعتدال، تہذیب التہذیب، لسان المیزان، تہذیب الکمال، وغیرہ جیسی کتابوں میں رواۃ احادیث کے مفصل حالات درج ہیں جن کی مدد سے اور دیگر کتب فنون سے، قطع نظر ان کے مرتبین کے عقائد و نظریات کے، احادیث کی صحت و ضعف کو پرکھا جاتا ہے۔ توثیق و تضعیف پر کلام کرنے کا مروجہ یہی معیار ہے۔ زکریا کاندھلوی صاحب کی نقل کردہ من گھڑت روایت کی حیثیت میزان الاعتدال، جلد ۲، صفحہ ۱۰۶ پر دیکھی جاسکتی ہے، جہاں پر اس موضوع روایت کے راوی عبد الرحمٰن بن زید بن اسلم پر حدیث گھڑنے کا حکم لگایا گیا ہے۔

جو لوگ قرآن کے خلاف اس روایت کو نبی ﷺ کا قول کہتے ہیں وہ اللہ کے رسول ﷺ کا فرمان بھی سن لیں:

مَنْ يَقُلْ عَلَيَّ مَا لَمْ اَقُلْ فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ

''جو مجھ سے وہ بات منسوب کرے جو میں نے نہیں کہی تو وہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنالے۔'' (1)

لَا تَكْذِبُوْا عَلَيَّ فَاِنَّهُ مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ فَلْيَلِجِ النَّارِ

''مجھ پر جھوٹ نہ باندھنا کیونکہ جس نے مجھ پر جھوٹ باندھا وہ جہنم میں جائے گا۔'' (2)

مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ

''جس نے مجھ پر کوئی جھوٹ باندھا تو وہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنالے۔'' (3)

مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ مُتَعَمِّداً فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ

'' جس نے عمداً مجھ پر جھوٹ باندھا، وہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنالے۔'' (4)

حیرت ہے کہ اکابر پرستی کے مرض نے ان ''علماء'' کو جھوٹ پھیلانے اور کتاب اللہ اور سنت رسول ﷺ کو جھٹلانے میں کیسا جری بنادیا ہے! اللہ اپنی پناہ میں رکھے اوراس فعل سے بچائے۔ آمین



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب کی فریب کاری گزشتہ صفحات کے حاشیے بیان کر دی گئی ہے کہ کس طرح ''الموضوعات الکبیر'' کی بڑی گھڑی ہوئی روایتوں میں سے اس روایتِ لولاک کو بڑی فنکاری سے ''بالمعنیٰ'' صحیح قرار دے کر اپنے اکابرین کا دفاع کیا ہے! اگرچہ سنداً موضوع ہونے کے علاوہ درایتاً بھی یہ روایت ناقابل قبول ہے کیونکہ یہ

(1) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب العلم ، باب ۱۰۸ . ثم من كذب على النبی ﷺ، صفحہ ۱۵۳

(2) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب العلم ، باب ۱۰۸ . ثم من كذب على النبی ﷺ، صفحہ ۱۵۳

(3) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب العلم ، باب ۱۰۸ . ثم من كذب على النبی ﷺ، صفحہ ۱۵۳

(4) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب العلم ، باب ۱۰۸ . ثم من كذب على النبی ﷺ، صفحہ ۱۵۲

نیزصحیح مسلم، جلد ۱، مقدمہ، صفحہ ۲۷ / ترمذی ، جلد ۲، ابواب العلم ،باب فی تعظیم الکذب علی رسول اللہ ﷺ، صفحہ ۲۲۸، وغیرہ

روایت ان تمام آیات کے خلاف ہے جن میں تخلیق کائنات کسی فردِ واحد کے لیے نہیں بلکہ تمام انسانیت کے لیے بتائی گئی ہے مگر مُلّا مجیبؔ جنہیں خلافِ عادت اس روایت کی حمایت میں اس دفعہ کوئی ضعیف روایت یا تفسیری قول بھی نہ مل سکا، اب کی بار انہوں نے قصیدوں کے اشعار کا حوالہ دے کر کام چلانے کی کوشش کی ہے۔ اور مذکورہ آیات سے اس روایت کی تطبیق کرتے ہوئے بغیر کسی آیتِ قرآنی یا حدیث نبوی کا حوالہ دیئے، بالکل بریلویوں کے انداز میں یہ گوہر افشانی فرمائی ہے کہ

"یہ بھی محض مغالطہ ہے کیونکہ یہ آیات اور حدیث لولاک ایک دوسرے کے خلاف نہیں ہیں اس لیے کہ حدیث اور آیات میں تطبیق دے کر معنٰی یوں ہو جائے گا نبی کریمؐ کی برکت سے یہ سب چیزیں تمہارے لیے بنائی ہیں اگر نبی کریمﷺ نہ ہوتے تو نہ تم ہوتے نہ تمہارے فائدے کے لیے یہ چیزیں پیدا کی جاتیں اب دونوں میں کوئی تعارض نہ رہا یہ ایسا ہے جیسے آپ کسی خاص دوست کے کہنے پر کسی آدمی کا کام کر دیں تو آپ اس کو کہتے ہیں کہ اس شخص کی وجہ سے میں نے تمہارا یہ کام کر دیا۔" (صفحہ ۲۲۴)

اور سنیئے کہ اگر خلاف شریعت یہ نوادرات قابل توجہ نہ بھی ہوں

"تو بھی حدیث آیات کے خلاف نہیں کیونکہ آیات میں فرمایا تم سب انسانوں کیلئے یہ سب چیزیں پیدا کیں اب جب سب انسانوں کیلئے پیدا کیں تو سارے انسانوں کے سردار کیلئے بطریق اولیٰ پیدا کیں تو بھی تعارض نہ رہا۔" (ایضاً)

پچھلے صفحے پر ہم نے میزان الاعتدال جلد ۲، صفحہ ۱۰۶ کا حوالہ دیا تھا کہ وہاں اس موضوع روایت کی حقیقت دیکھی جا سکتی ہے۔ مُلّا مجیبؔ نے پھبتی کسی ہے کہ انہیں میزان الاعتدال کے کسی بھی صفحے اور جلد میں اس روایت کا تذکرہ تو کیا نام و نشان بھی نہیں ملا۔ چونکہ اس عنوان پر ہم اپنے کتابچے "وسیلے کا شرک" میں تفصیلی کلام کر چکے ہیں، اس لیے کتابِ ہٰذا میں اختصار سے کام لیتے ہوئے اس موضوع روایت کے راوی عبد الرحمٰن بن زید بن اسلم پر حدیث گھڑنے کا حکم لگائے جانے سے متعلق محدثین کی جرح نقل نہیں کی تھی اور صرف کتاب کا حوالہ دے دیا تھا کہ وہاں پر اس کی حقیقت دیکھی جا سکتی ہے۔ بہر حال مطلب یہ تھا کہ فن حدیث کے لحاظ سے اس روایت کو محدثین نے موضوع (گھڑی ہوئی)

بتایا ہے کیونکہ اس میں عبدالرحمٰن بن زید بن اسلم راوی ہے اور اس پر (حدیث گھڑنے کا) یہ حکم لگایا گیا ہے۔

مستدرک حاکم کی زیرِ نظر روایت کے حوالے سے ہم یہاں کتاب الوسیلہ سے ابن تیمیہ کے کچھ الفاظ نقل کرتے ہیں (یاد رہے کہ یہ ان کی اصل کتاب "**قاعدة جليلة في التوسل والوسيلة**" کا اردو ترجمہ ہے، جس کا حوالہ "شفاعت" کے باب میں پہلے دیا جاچکا ہے اور وہاں وضاحت کردی گئی تھی کہ ابن تیمیہ سے عقیدے کا اختلاف رکھنے کے باوجود ہم نے کیوں ان کی کتاب سے استفادہ کیا ہے)۔ یہ وہی ابن تیمیہ ہیں جن کے بارے میں **دیوبندیوں کے ایک بہت بڑے مدرسے کے بانی یوسف بنوری صاحب نے اپنے والد زکریا بنوری کی وفات پر لکھے** جانے والے مضمون میں اپنے والد کے محیر العقول کارنامے بیان کرتے ہوئے لکھا کہ ان کے والد "**ابن تیمیہ وابن القیم کے قدردان تھے اور ان کے تبحر علمی کی داد دیا کرتے تھے**"۔ [بصائر وعبر، ماہنامہ بینات کراچی، رجب / ۱۳۹۵ھ] ابن تیمیہ لکھتے ہیں کہ

**حضرت آدم اور دعائے معافی:** اسی طرح وہ حدیث بھی ہے جو عبدالرحمٰن بن زید بن اسلم نے اپنے باپ دادا کے واسطے سے حضرت عمرؓ سے مرفوعاً وموقوفاً روایت کی ہے کہ........

یہی حدیث حاکم نے اپنی مستدرک میں عبداللہ بن مسلم الفہری عن اسمٰعیل بن سلمہؓ سے روایت کر کے کہا ہے: "یہ پہلی حدیث ہے جو میں نے اس کتاب میں عبدالرحمٰن سے روایت کی اور صحیح قرار دی۔

ابو بکر الاجریؒ نے بھی اسے کتاب الشریعۃ میں عبداللہ بن اسمٰعیل بن ابی مریم بن عبدالرحمٰن بن زید بن اسلم سے، نیز ایک دوسرے طریق سے موقوفاً اس طرح روایت کیا ہے........

**حاکم پر نکتہ چینی اور عبدالرحمٰن کی تضعیف:** حالانکہ حاکم کا یہ روایت کرنا سخت قابل مواخذہ ہے کیونکہ خود انہوں نے کتاب المدخل میں تصریح کردی ہے کہ عبدالرحمٰن بن زید بن اسلم نے اپنے باپ سے موضوع حدیثیں روایت کی ہیں۔ یہ عبدالرحمٰن بن زید باتّفاق محدثین ضعیف ہے، بہت غلطیاں کرتا ہے، احمد بن حنبلؒ، ابو زرعہؒ، ابو حاتمؒ، نسائی، دار قطنی، وغیرہ نے اس کی تضعیف کی ہے۔ ابو حاتمؒ بن حبان کا قول ہے کہ حدیث کو نادانستہ مقلوب کردیا کرتا تھا چنانچہ بکثرت مُرسَل حدیثیں مرفوع بنادی ہیں اور موقوف، متصل، اسی لئے نظر سے گر گیا۔

حاکم پر اس حدیث اور ایسی ہی دوسری حدیثوں کی وجہ سے ائمہ نے سخت نکتہ چینی کی ہے اور کہا ہے وہ ایسی حدیثوں کی بھی تصحیح کر جاتے ہیں جو محدثین کے نزدیک جھوٹ اور موضوع ہوتی ہیں۔ اسی لئے علماء حدیث محض حاکم کی تصحیح پر کبھی اعتماد نہیں کرتے۔ یہ درست ہے کہ حاکم کی تصحیح کردہ اکثر حدیثیں صحیح ہیں، لیکن صحیح کرنے والوں میں ان کا درجہ وہی ہے جو کسی ایسے ثقہ راوی کا ہو سکتا ہے جو روایت میں بہت غلطی کرتا ہے اگرچہ محفوظ روایتیں بھی اُس کے پاس بکثرت ہیں۔

**حاکم و دیگر محدثین:** اس فن میں حاکم کی تصحیح سے کمزور کسی کی تصحیح نہیں، برخلاف حاتم ابن حبان البستی کے کہ جن کی تصحیح حاکم سے کہیں بالاتر ہے۔ اسی طرح ترمذی، دار قطنی، ابن خزیمہ، ابن مندہ وغیرہ مصحح حدیث ہیں کہ گو اُن کی کسی کسی پر رائے میں نزاع ہے مگر وہ حاکم سے کہیں زیادہ ماہر ہیں۔'' [صفحہ ۱۹۶]

انہی ابن تیمیہ صاحب نے کتاب الاستغاثہ میں اس روایت کو بے اصل قرار دیا [صفحہ ۲۶۴] اور واضح کیا کہ یہ من گھڑت روایات کی قسم سے ہے جنہیں کسی حکم شرعی کی بنیاد نہیں بنایا جاسکتا مگر جو لوگ دلائلِ احکام سے جاہل ہیں، وہی ایسا کر سکتے ہیں۔ [صفحہ ۶۰] مسلک پرستوں کی ایک اور معتبر شخصیت شاہ عبد العزیز دہلوی صاحب نے بستان المحدثین میں لکھا ہے کہ مستدرک حاکم پر کسی کے لیے عمل کرنا جائز نہیں جب تک کہ اسے امام ذہبی کی تعقبات کا علم نہ ہو جائے جو انہوں نے مستدرک پر کی ہیں [جلد ۳، صفحہ ۴۴]۔ امام ذہبی نے تذکرۃ الحفاظ میں لکھا ہے کہ بلاشبہ مستدرک میں شرط صحت پر بہت سی احادیث ہیں لیکن اس میں من گھڑت روایات بھی ہیں۔ [جلد ۳، صفحہ ۱۰۴۲] خطیب بغدادی نے اپنی تاریخ میں الحاکم کے ترجمے میں ابو اسحاق ابراہیم بن محمد نیشاپوری کے حوالے سے لکھا ہے کہ حاکم نے بخاری و مسلم کی شرائط کے زعم میں احادیث جمع کی ہیں مگر اصحاب حدیث نے اس کا انکار کر دیا اور ان کی طرف التفات نہ کیا اور نہ ہی ان کے فعل کی تصویب کی۔ [ایضاً]

جس شخص کی حاکم نے کتاب الضعفاء میں خود شدید تضعیف کی اور جس سے روایت کرنے سے احتراز کیا، ان کا اسی کی روایت کی تصحیح کرنا ایک بہت عجیب و غریب معاملہ ہے۔ معلوم نہیں ان سے یہ بات پوشیدہ رہی یا انہوں نے خیانت کا ارتکاب کیا کیونکہ شیخین

رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے تعرض کے سوا اس طرح کی باتوں پر ان کی شہرت شیعہ ہونے کی بھی تھی۔ امام ذہبی ابن طاہر کا قول نقل کرتے ہیں کہ میں ابو اسماعیل انصاری سے حاکم کے متعلق پوچھا تو انہوں نے بتایا کہ حدیث کے امام ہیں، ثقہ ہیں لیکن رافضی خبیث؛ ابن طاہر کہتے ہیں کہ ابو اسماعیل شیعوں کے معاملے میں شدید متعصب تھے، اللہ تعالیٰ انصاف کو پسند کرتا ہے، وہ رافضی نہیں فقط شیعہ تھے؛ ذہبی کہتے ہیں کہ بہر حال وہ شیعہ تھے رافضی نہیں۔
[میزان الاعتدال: جلد ۳، صفحہ ۶۰۸ / تذکرۃ الحفاظ: جلد ۳، صفحہ ۲۳۳]

بہر حال یہ راوی منفرد ہے اور ساقط الاعتبار ہے۔ بخاری اور ابو حاتم کے مطابق علی بن المدینی عبد الرحمٰن بن زید بن اسلم کو بہت زیادہ ضعیف قرار دیتے تھے؛ ابو داود کہتے تھے کہ زید بن اسلم کی ساری اولاد ضعیف ہے؛ ابو زرعہ نے بھی اسے ضعیف کہا؛ ابن حبان کے مطابق وہ روایات میں ہیر پھیر کر دیتا تھا اور اسے پتہ بھی نہ چلتا یہاں تک کہ اس کی روایات میں کثرت سے مرسل روایات مرفوع ہو گئیں اور موقوف مسند، لہٰذا اس کو ترک کرنا لازم ہو گیا؛ ابن سعد کے مطابق اس کی اکثر حدیثیں بہت ضعیف ہیں؛ ابن خزیمہ کے مطابق اس کے حافظے کی خرابی کی وجہ سے وہ اس قابل نہیں کہ اہل علم اس کی روایات کو حجت بنائیں........[حدیث کے اماموں کی جرح نقل کرنے کے بعد] جوزجانی نے کہا کہ زید کی اولاد ضعیف ہے؛ اور حاکم اور ابو نعیم نے کہا کہ وہ اپنے باپ سے موضوع روایات نقل کرتا ہے؛ ابن جوزی نے کہا کہ اس کے ضعف پر محدثین کا اجماع ہے۔ [تفصیل کے لیے دیکھیے تہذیب التہذیب: جلد ۶، صفحہ ۱۷۷ تا ۱۷۹ / میزان الاعتدال: جلد ۲، صفحہ ۵۶۴ تا ۵۶۶]

زیر نظر روایت کئی جہات سے من گھڑت ثابت ہوتی ہے، مثلاً اللہ تعالیٰ سے یہ قول منسوب کرنا کہ محمد نہ ہوتے تو اے آدم میں تمہیں بھی پیدا نہ کرتا، اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ آدم علیہ السلام محمد ﷺ کے سبب پیدا کیے گئے اور یہ بالکل باطل ہے کیونکہ مومنوں کا اتفاق ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو عبادت کے لیے پیدا کیا ہے جیسا کہ اس نے ارشاد فرمایا:

وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون (الذاریات)

"اور میں نے نہیں پیدا کیا جنوں اور انسانوں کو مگر اپنی بندگی کے لیے۔"

نیز

ولقد بعثنا فی کل امۃ رسولا ان اعبدوا اللہ واجتنبوا الطاغوت (النحل)

"اور بیشک ہم نے ہر امت میں رسول بھیجے تاکہ لوگ اللہ کی بندگی کریں اور طاغوت سے اجتناب کریں۔"
پس آدم علیہ السلام بھی اللہ کی عبادت کے لیے پیدا کیے گئے، محمد ﷺ کی وجہ سے نہیں ورنہ اگر آدم علیہ السلام کو محمد ﷺ کے سبب پیدا کیا گیا ہوتا تو پھر ان کے سوا دوسرے انبیاء وغیرہ کو کیوں پیدا کیا گیا اور پھر محمد ﷺ کی ذات کو کس لیے پیدا کیا گیا؟ سورۃ الانعام میں اللہ تعالیٰ انبیاء علیہم السلام کا ذکر کرنے اور ان کی تعریف کرنے کے بعد فرماتا ہے:

واولئك الذين هدى الله فبهداهم اقتده

"یہ وہ لوگ ہیں جنہیں اللہ نے ہدایت دی تھی پس (اے نبی ﷺ!) تم انہی کی ہدایت کی پیروی کرو۔"

اور صحیح حدیث میں نبی ﷺ نے فرمایا کہ کسی بندے کے لیے یہ کہنا زیبا نہیں کہ میں یونس بن متیٰ (علیہ السلام) سے افضل ہوں؛ اور حدیث میں ہے کہ ایک شخص نے آکر نبی ﷺ کو کہا: یاخیر البریۃ یعنی اے بہترین مخلوق۔ نبی ﷺ نے فرمایا کہ وہ تو ابراہیم (علیہ السلام) تھے۔ اور ایسا بطور تواضع نہیں کہا۔ [مستفاد من البصائر للمتوسلین باہل المقابر از مُلّا طاہر: صفحات ۱۴۱ تا ۱۴۴]

مُلّا تونسوی نے اپنی کالی کتاب میں وہی جارحانہ زبان استعمال کرتے ہوئے جو شاید ان کی مجبوری ہے کہ یہی کچھ سیکھا ہے، کائنات کی تخلیق کا مقصد ذات نبوی کو قرار دیتے ہوئے حسب معمول اس پر بھی امت کے اتفاق اور اجماع کا دعویٰ داغ دیا ہے اور جن و انس کی تخلیق کا مقصد اللہ تعالیٰ کی بندگی بتانے کے ہمارے موقف کو "نرا مغالطہ اور دھوکہ بلکہ دینی لحاظ سے مسعودیوں کی یک چشمی کی بلکہ کور چشمی کی مثال" قرار دیا ہے۔ در حقیقت مغالطہ آرائی اور دھوکہ دہی کی راہ خود انہوں نے اپنائی ہوئی ہے اور ان کی "یک چشمی بلکہ کور چشمی" کا ثبوت یہ ہے کہ صفحہ ۴۰۰ پر دلیل ۳ کے تحت جو روایت اپنے موقف میں پیش کی ہے اس کا حوالہ "موضوعات کبیر" یعنی بڑی گھڑی ہوئی روایات کی نشاندہی کرنے والی کتاب کا دیا ہے مگر چونکہ ان کی مسلک پرستی یک چشمی کی متقاضی ہے اور یہ ایک آنکھ بھی کوری چٹی ہے اس لیے اس سے یہ لوگ حق دیکھ ہی نہیں سکتے اور انہیں "موضوعات کبیر" بھی لکھا ہوا نظر نہیں آتا بس لولاک ........ لکھا دیکھا تو سمجھ گئے کہ بس اپنا کام بن گیا! دو صفحے بعد دلیل دلیل ۵ کے کے تحت پھر اسی کتاب کا حوالہ دیا ہے لیکن اب شاید

خیال آگیا کہ اس تکرار سے قارئین بھی متوجہ ہو جائیں گے لہٰذا اب اپنی طرف سے اضافے کر کے کام چلایا اور ترجمے میں وہ الفاظ بڑھا دیئے جو اصل عبارت میں موجود نہیں لیکن اصل عبارت کا زور توڑنے کے لیے ضروری تھے۔ آگے چل کر مواہب لدنیہ اور مدارج النبوۃ وغیرہ جیسی رطب و یابس سے بھری کتابوں اور کچھ قصیدوں کے حوالے سے دعویٰ کیا ہے کہ زیر نظر روایتِ لولاک بالکل درست ہے۔ جن کور چشموں کو اس موضوع روایت کا قرآن سے متصادم و متخالف ہونا نظر نہیں آتا، ان سے پھر قبولِ حق کی کوئی توقع رکھنا بالکل عبث ہے۔ اللہ تعالیٰ ہی ان کی آنکھوں پر پڑا یہ پردہ ہٹائے تو ہٹے ورنہ مسلک پرستی تو اسے دبیز سے دبیز تر ہی کرتی جائے گی۔ دراصل

فَاِنَّهَا لَا تَعْمَى الْاَبْصَارُ وَلٰكِنْ تَعْمَى الْقُلُوْبُ الَّتِيْ فِي الصُّدُوْرِ

اور پھر

لَهُمْ قُلُوْبٌ لَّا يَفْقَهُوْنَ بِهَا ۡ وَلَهُمْ اَعْيُنٌ لَّا يُبْصِرُوْنَ بِهَا ۡ وَلَهُمْ اٰذَانٌ لَّا يَسْمَعُوْنَ بِهَا ؕ اُولٰٓئِكَ كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ ؕ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْغٰفِلُوْنَ

# ایصال ثواب

مسلک پرستوں کا مشہور عقیدہ ہے کہ صدقات، خیرات اور اعمالِ خیر کا ثواب زندہ، مردہ سب لوگوں کو ایصال کیا جاسکتا ہے، اوران کے مطابق وہ ان کو بلا شک وشبہ پہنچتا ہے۔ اس عقیدے پر بریلوی، دیوبندی، اہلحدیث، شیعہ، سنی تمام مسالک متفق ہیں۔ ان کی تحریروں میں اس کا اثبات عام کیا جاتا ہے۔ * ایک جگہ اس کو تفصیل سے اس طرح بیان کیا ہے کہ:

"ہمارا مسلک یہ ہے کہ عباداتِ نفلی کی جتنی صورتیں بھی ہوسکتی ہوں، خواہ مالی، خواہ بدنی، خواہ انسانی، ہر قسم کی نفل عبادت کا ثواب کسی دوسرے کو بخشا جاسکتا ہے۔ پھر مالی عبادت خواہ کپڑے کی شکل میں خواہ کھانے کی شکل میں خواہ نقد کی شکل میں ہو، ہر قسم کا ایصال ثواب جائز اور درست ہے۔ علمائے دیوبند میں سے کوئی بھی اس کا منکر نہیں ہے۔" (1)

دارالعلوم، کراچی کے نائب مفتی صاحب نے ایک کتابچے میں ایصال ثواب کی ترغیب دیتے ہوئے اسے مزید وسعت دے دی کہ:

"ایصال ثواب برحق ہے اور یہ زندہ اور مردہ دونوں کو ہوسکتا ہے (شامیہ) اس لیے اپنی اولاد اور ماں باپ کو ان کی زندگی میں اور ان کے انتقال کے بعد دونوں صورتوں میں ہوسکتا ہے......

ایصال ثواب کرنے والے کے ثواب میں بھی کچھ کمی نہ ہوگی **بلکہ دوسروں کو ثواب پہنچانے کا اس کو مزید ثواب ملے گا۔** (طریقہ):اے اللہ! جو کچھ میں نے پڑھا ہے اس کا ثواب تمام مسلمان مردوں اور عورتوں کو پہنچادیجیے، خواہ ان کا انتقال ہوچکا ہو یا فی الحال زندہ ہوں یا آئندہ قیامت تک پیدا ہوں گے، انسان جنات سب کو پہنچادیجیے۔" (2)

---

* یوسف لدھیانوی صاحب نے روزنامہ جنگ میں جمعہ کو شائع ہونے والے اپنے کالم "آپ کے مسائل اور ان کا حل" میں کئی دفعہ اس کا اظہار کیا، مثلاً یکم مئی ۱۹۹۳ء۔ ان کے بعد ان کے "خلیفہ خاص" سعید جلالپوری یہ کام کرتے رہے۔ دیگر اخبارات و ذرائع ابلاغ کے ذریعے ہر مکتبِ فکر کے دینی مسائل کے جواب دینے والے دوسرے افراد بھی اسی طرح کرتے ہیں۔ مزید حوالوں کے لیے ملاحظہ فرمائیے: بہشتی زیور، حصہ ششم، باب ۳ فاتحہ کا بیان، صفحہ ۴۸؛ تفسیر عثمانی، صفحہ ۳۲، حاشیہ ۸، صفحہ ۵۸، حاشیہ ۲ اور دارالعلوم دیوبند سے جاری ہونے والے فتووں کا مجموعہ "فتاویٰ محمودیہ"، جلد ۱، صفحات ۴۲، ۱۸۴، ۱۸۷۔

(1) دیوبند سے بریلی تک: صفحہ ۱۳۲

(2) **چند نیکیاں اور ایصال ثواب کا طریقہ** از مفتی عبدالرؤف سکھروی، مطبوعہ گاباسنز، اردو بازار، کراچی، صفحات ۵۳ تا ۵۶

تبلیغی جماعت کا نصاب مرتب کرنے والے زکریا کاندھلوی صاحب، اس نصاب میں ''بذل المجہود شرح سنن ابی داؤد'' سے، جسے ان کے پیر صاحب خلیل سہارنپوری، جن کی مرتبہ ''عقائد علمائے دیوبند'' کے حوالے سے کتاب ہٰذا میں ان مسلک پرستوں کے عقائد کا ثبوت دیا گیا ہے، نقل کرتے ہیں کہ [1]

''.....صدقہ کا ثواب میت کو پہنچنے میں مسلمانوں میں کوئی اختلاف نہیں ہے۔ یہی مذہب حق ہے اور بعض لوگوں نے جو یہ لکھ دیا ہے کہ میت کو اس کے مرنے کے بعد ثواب نہیں پہنچتا، یہ قطعاً باطل ہے اور کھلی ہوئی خطا ہے۔ یہ قرآن کے خلاف ہے، یہ حضور اقدس ﷺ کی احادیث کے خلاف ہے، یہ اجماعِ امت کے خلاف ہے اس لئے یہ قول ہرگز لائق التفات نہیں۔

.....جو شخص روزہ رکھے یا نماز پڑھے یا صدقہ کرے اور اس کا ثواب دوسرے شخص کو بخش دے خواہ وہ شخص جس کو بخشا ہے زندہ ہو یا مردہ اس کا ثواب اس کو پہنچتا ہے اس میں کوئی فرق نہیں کہ جس کو ثواب بخشا ہے وہ زندہ ہے یا مردہ۔''

یہ عقیدہ دراصل اس لیے بنایا گیا ہے تا کہ دین کو کھانے کمانے کا ذریعہ بنانے والوں کی دکان چلتی رہے، مُردوں کو ثواب ایصال کرنے کے بہانے رسمی قرآن خوانیاں ہوتی رہیں، پکوان پکتے رہیں، مٹھائیاں تقسیم ہوتی رہیں، مولوی صاحبان کو ہدیئے دیئے جاتے رہیں، کپڑوں کے نذرانے پیش ہوتے رہیں، اور یہ دینی پیشہ ور اسی طرح ضعیف العقیدہ لوگوں کے مال پر ہاتھ صاف کرتے رہیں.........اِن ہی جیسے لوگوں کی شان میں مالک کائنات نے فرمایا :

يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ الْاَحْبَارِ وَ الرُّهْبَانِ لَيَاْكُلُوْنَ اَمْوَالَ النَّاسِ بِالْبَاطِلِ وَيَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ (التوبۃ: ۳۴)

''اے ایمان والو! (ہوشیار رہو، ان) مولویوں اور پیروں کی اکثریت لوگوں کا مال باطل طریقے سے کھاتی ہے اور انہیں اللہ کے راستے سے روکتی ہے۔''

آیئے قرآن وحدیث کی روشنی میں اس عقیدے کے باطل ہونے کا جائزہ لیں :

---

[1] فضائل صدقات: صفحات ۱۱۴، ۱۱۶

يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰكُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا بَيْعٌ فِيْهِ وَلَا خُلَّةٌ وَّلَا شَفَاعَةٌ ۭ (البقرۃ: ۲۵۴)

"اے ایمان والو! ہمارے دیئے ہوئے مال میں سے اس دن کے آنے سے پہلے خرچ کرلو جس دن نہ کوئی لین دین، نہ دوستی، اور نہ سفارش کام آئے گی"

قُلْ لِّعِبَادِيَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَيُنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا بَيْعٌ فِيْهِ وَلَا خِلٰلٌ (ابراھیم: ۳۱)

" (اے نبی!) میرے مومن بندوں سے کہدو کہ صلٰوۃ قائم کریں اور اس دن کے آنے سے پیشتر کہ جس میں نہ (اعمال کا) سودا ہوگا اور نہ دوستی (کام آئیگی) ہمارے دیئے ہوئے مال میں سے پوشیدہ طور سے اور ظاہراً خرچ کرتے رہیں۔"

وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ ۭ (البقرۃ: ۱۱۰)

"اور جو نیکی بھی تم اپنے لیے آگے بھیجوگے اسے اللہ کے یہاں پاؤگے۔"

وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ هُوَ خَيْرًا وَّاَعْظَمَ اَجْرًا ۭ (المزمل: ۲۰)

"اور جو نیکی بھی تم اپنے لیے آگے بھیجوگے اسے اللہ کے یہاں بہتر اور ثواب میں زیادہ پاؤگے"

وَاَنْفِقُوْا مِنْ مَّا رَزَقْنٰكُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ فَيَقُوْلَ رَبِّ لَوْلَآ اَخَّرْتَنِيْٓ اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِيْبٍ ۙ فَاَصَّدَّقَ وَاَكُنْ مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿۱۰﴾ (المنفقون: ۱۰)

" اور خرچ کرلو اس ( مال ) میں سے جو ہم نے تمہیں دیا ہے قبل اس کے کہ تم میں سے کسی کی موت آجائے تو (اس وقت) کہنے لگے کہ اے میرے پروردگار تونے مجھے تھوڑی سی اور مہلت کیوں نہ دی تاکہ میں خیرات کرلیتا اور نیکوکاروں میں شامل ہوجاتا۔"

غور کیجیے ! اگر مرنے والے کو ثواب پہنچتا ہوتا تو وہ کبھی ایسا نہ کہتا کیونکہ اس کے پیچھے اس کے چاہنے والے خوب خیرات کررہے ہوتے، مساجد میں مولوی صاحبان کو چندہ دے رہے ہوتے، غریبوں کو کھانا کھلارہے ہوتے، مختلف تقریبات مثلاً سوئم، چہلم، برسی، عرس وغیرہ کے موقع پر قرآن پڑھے جارہے ہوتے، تو پھر وہ ایسے حسرتناک الفاظ کس

لیے کہتا۔ اگر ایسا ہونے لگتا تو انہیں تو کسی قسم کی کوئی فکر ہی نہیں ہونی چاہیے تھی کہ پیچھے بہت کافی انتظام موجود ہوتا۔ مزید دیکھیے :

تِلْكَ اُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ ۚ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَلَكُمْ مَّا كَسَبْتُمْ ۚ وَلَا تُسْـَٔلُوْنَ عَمَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (البقرة:۱۳۴،۱۴۱)

''یہ ایک گروہ تھا جو گزر گیا، ان کے لیے ان کا کیا ہوا اور تمہارے لیے تمہارا کیا ہوا، اور تم سے ان کے اعمال کے بارے میں نہیں پوچھا جائے گا۔''

لَنَآ اَعْمَالُنَا وَلَكُمْ اَعْمَالُكُمْ ۚ (البقرہ:۱۳۹/ القصص: ۵۵/ الشوریٰ ۱۵)

''ہمارے لیے ہمارے اعمال اور تمہارے لیے تمہارے اعمال''

لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ۭ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ۭ (البقرہ: ۲۸۶)

''اللہ کسی کو اس کی وسعت سے زیادہ کا مکلف نہیں ٹھہراتا۔ جس نے جو کمائی کی ہے اس کا فائدہ اسی کو ملے گا اور جو برائی کرے گا تو اس کا وبال اُسی پر ہوگا۔''

وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ فَلِاَنْفُسِكُمْ ۭ وَمَا تُنْفِقُوْنَ اِلَّا ابْتِغَاۗءَ وَجْهِ اللّٰهِ ۭ وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ يُّوَفَّ اِلَيْكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تُظْلَمُوْنَ ﴿۲۷۲﴾ (البقرہ:۲۷۲)

''اور تم جو مال خرچ کرو گے تو اس کا فائدہ تم ہی کو ہے۔ اور تم تو جو خرچ کرو گے اللہ کی خوشنودی کے لیے کرو گے۔ اور جو خیرات تم کرو گے تو تمہیں پورا اجر ملے گا اور تم پر ظلم نہ ہوگا۔''

ثُمَّ تُوَفّٰى كُلُّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ وَھُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ﴿۲۸۱﴾ (البقرہ:۲۸۱)

''پھر ہر شخص کو اس کے کیے کا پورا پورا بدلہ دیا جائے گا، اور ان پر کوئی ظلم نہ ہوگا۔''

فَكَيْفَ اِذَا جَمَعْنٰھُمْ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ قف وَوُفِّيَتْ كُلُّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ وَھُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ﴿۲۵﴾ (آل عمران:۲۵)

''پھر کیا حال ہوگا جب ہم ان کو ایسے دن جمع کریں گے جس (کے آنے) میں کچھ شک نہیں، اور (جب) ہر ایک کو اس کے کیے کا پورا بدلہ دیا جائے گا اور ان پر کوئی ظلم نہ ہوگا۔''

يَوْمَ تَجِدُ كُلُّ نَفْسٍ مَّا عَمِلَتْ مِنْ خَيْرٍ مُّحْضَرًا ۚ وَّمَا عَمِلَتْ مِنْ سُوْۗءٍ (آل عمران: ۳۰)

"اس دن ہر ایک اپنے کیے ہوئے اچھے اور برے اعمال اپنے سامنے پائے گا۔"

وَلَا تَكْسِبُ كُلُّ نَفْسٍ اِلَّا عَلَيْهَا وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى (الانعام:۱۶۴)

"ہر ایک جو کام کرتا ہے تو وہی اس کا ذمہ دار ہوتا ہے، اور کوئی کسی دوسرے کا بوجھ نہیں اٹھا سکتا۔"

هَلْ يُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (الاعراف:۱۴۷/ سبا:۳۳)

"یہ جیسے عمل کرتے ہیں ویسا ہی ان کو بدلہ ملے گا۔"

سَيُجْزَوْنَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (الاعراف:۱۸۰)

"وہ جو کچھ کر رہے ہیں، عنقریب اس کا بدلہ پائیں گے۔"

وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ شَيْءٍ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يُوَفَّ اِلَيْكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تُظْلَمُوْنَ (انفال:۶۰)

"اور جو کچھ بھی تم اللہ کی راہ میں خرچ کرو گے، اس کا ثواب تم کو پورا پورا دیا جائے گا، اور تمہارا ذرا بھی نقصان نہ کیا جائے گا۔"

هُنَالِكَ تَبْلُوْا كُلُّ نَفْسٍ مَّا اَسْلَفَتْ (یونس:۳۰)

"وہاں (آخرت میں) ہر شخص جانچ لے گا جو کچھ اس نے پہلے کیا تھا۔"

وَاِنْ كَذَّبُوْكَ فَقُلْ لِّيْ عَمَلِيْ وَلَكُمْ عَمَلُكُمْ ۚ اَنْتُمْ بَرِيْٓئُوْنَ مِمَّآ اَعْمَلُ وَ اَنَا بَرِيْٓءٌ مِّمَّا تَعْمَلُوْنَ (یونس:۴۱)

"اور اگر یہ تمہیں جھٹلائیں تو کہدو کہ مجھ کو میرے اعمال (کا بدلہ ملے گا)، اور تم کو تمہارے اعمال (کا)، تم میرے اعمال کے جوابدہ نہیں ہو اور میں تمہارے اعمال کا جوابدہ نہیں ہوں۔"

هَلْ تُجْزَوْنَ اِلَّا بِمَا كُنْتُمْ تَكْسِبُوْنَ (یونس:۵۲)

"تم اُن ہی اعمال کا بدلہ پاؤ گے جو تم (دنیا میں) کرتے رہے۔"

يَوْمَ تَاْتِيْ كُلُّ نَفْسٍ تُجَادِلُ عَنْ نَّفْسِهَا وَتُوَفّٰى كُلُّ نَفْسٍ مَّا عَمِلَتْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ (النحل:۱۱۱)

"اس دن ہر شخص اپنی طرف سے جھگڑا کرنے آئے گا اور ہر شخص کو اس کے اعمال کا پورا پورا بدلہ دیا جائے گا۔"

اِنْ اَحْسَنْتُمْ اَحْسَنْتُمْ لِاَنْفُسِكُمْ ۣ وَاِنْ اَسَاْتُمْ فَلَهَا ۭ (بنی اسرائیل ۷)

''اگر تم نے کوئی نیکی کی تو اپنے لیے، اور اگر برائی کی تو اپنے لیے۔''

مَنِ اهْتَدٰى فَاِنَّمَا يَهْتَدِيْ لِنَفْسِهٖ ۚ وَمَنْ ضَلَّ فَاِنَّمَا يَضِلُّ عَلَيْهَا (بنی اسرائیل:۱۵)

''جو ہدایت پر آتا ہے تو اپنا ہی بھلا کرتا ہے، اور جو گمراہ ہوتا ہے تو اپنا ہی برا کرتا ہے۔''

هَلْ تُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۹۰﴾ (النمل: ۹۰)

''تم کو تو ان ہی اعمال کا بدلہ ملے گا جو تم کرتے رہے ہو۔''

وَمَنْ جَاهَدَ فَاِنَّمَا يُجَاهِدُ لِنَفْسِهٖ ؕ (العنکبوت: ۶)

''اور جو شخص کوشش کرتا ہے تو اپنے ہی فائدے کے لیے محنت کرتا ہے۔''

مَنْ كَفَرَ فَعَلَيْهِ كُفْرُهٗ ۚ وَمَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِاَنْفُسِهِمْ يَمْهَدُوْنَ (الروم:۴۴)

''جس شخص نے کفر کیا تو اس کے کفر کا وبال اُسی پر ہے، اور جس نے نیک عمل کیے تو ایسے لوگ اپنے لیے ہی راہ درست کرتے ہیں۔''

وَمَنْ يَّشْكُرْ فَاِنَّمَا يَشْكُرُ لِنَفْسِهٖ ۚ (لقمٰن:۱۲)

''جو شکر کرتا ہے تو اپنے ہی فائدے کے لیے کرتا ہے۔''

وَمَنْ تَزَكّٰى فَاِنَّمَا يَتَزَكّٰى لِنَفْسِهٖ ؕ (فاطر:۱۸)

''اور جس نے پاکیزگی اختیار کی تو اپنے لیے۔''

فَالْيَوْمَ لَا تُظْلَمُ نَفْسٌ شَيْـًٔا وَّلَا تُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ (یٰسٓ:۵۴)

''پس آج کسی جان پر کوئی ظلم نہ ہوگا اور تمھیں کسی عمل کی جزا نہیں ملے گی سوائے اس کے جو تم نے کیے۔''

وَمَا تُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ (الصّٰفّٰت:۳۹)

''اور تمھیں ان ہی اعمال کی جزا ملے گی جو تم نے کیے۔''

وَوُفِّيَتْ كُلُّ نَفْسٍ مَّا عَمِلَتْ (الزمر: ۷۰)

''اور ہر شخص کو پورا بدلہ ملے گا جو اس نے کیا۔''

اَلْيَوْمَ تُجْزٰى كُلُّ نَفْسٍۢ بِمَا كَسَبَتْ ؕ لَا ظُلْمَ الْيَوْمَ ؕ (المؤمن:۱۷)

''آج کے دن ہر شخص کو اس کے اعمال کا بدلہ دیا جائے گا، آج (کسی کے ساتھ) ظلم نہ ہوگا''

مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ وَمَنْ اَسَآءَ فَعَلَيْهَا ؕ وَمَا رَبُّكَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ ﴿۴۶﴾ (حٰمٓ السجدۃ:۴۶)

''جو نیک کام کرے گا تو اپنے لیے، اور جو برے کام کرے گا تو ان کا ضرر اسی کو ہو گا، اور تمہارا پروردگار بندوں پر ظلم کرنے والا نہیں۔''

مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ وَمَنْ اَسَآءَ فَعَلَيْهَا (الجاثیہ:۱۵)

''جو کوئی نیک عمل کرے گا تو اپنے لیے، اور جو برے کام کرے گا تو اپنے لیے۔''

اَلْيَوْمَ تُجْزَوْنَ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ (الجاثیہ:۲۸)

''آج تم کو اس کا بدلہ دے دیا جائے گا جو کچھ تم (دنیا میں) کرتے رہے ہو۔''

وَلِكُلٍّ دَرَجٰتٌ مِّمَّا عَمِلُوْا ۚ وَلِيُوَفِّيَهُمْ اَعْمَالَهُمْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ (الاحقاف:۱۹)

''اور لوگوں نے جیسے کام کیے ہوں گے ان کے مطابق سب کے درجے ہوں گے تاکہ ان کو ان کے اعمال کا پورا بدلہ دے اور ان کے ساتھ زیادتی نہ کی جائے گی۔''

اِنَّمَا تُجْزَوْنَ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ (الطور:۱۶)

''بے شک تم کو ان ہی اعمال کی جزا ملے گی جو تم نے کیے۔''

اَلَّا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ﴿۳۸﴾ وَاَنْ لَّيْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰى ﴿۳۹﴾ وَ اَنَّ سَعْيَهٗ سَوْفَ يُرٰى ﴿۴۰﴾ ثُمَّ يُجْزٰىهُ الْجَزَآءَ الْاَوْفٰى ﴿۴۱﴾ (النجم:۳۸تا۴۱)

''یہ کہ کوئی شخص کسی دوسرے کا بوجھ نہیں اٹھائے گا اور یہ کہ انسان کو وہی ملتا ہے جس کی وہ کوشش کرتا ہے، اور یہ کہ اس کی کوشش عنقریب دیکھی جائے گی، پھر اس کو اس کا پورا پورا بدلہ دیا جائے گا۔''

يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ اَخْبَارَهَا ﴿۴﴾ بِاَنَّ رَبَّكَ اَوْحٰى لَهَا ﴿۵﴾ يَوْمَئِذٍ يَّصْدُرُ النَّاسُ اَشْتَاتًا ۙ لِّيُرَوْا اَعْمَالَهُمْ ﴿۶﴾ فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ ﴿۷﴾ وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ ﴿۸﴾ (الزلزال:۶،۷،۸)

''اس دن لوگ گروہ گروہ ہو کر آئیں گے تاکہ ان کو ان کے اعمال دکھا دیئے جائیں، تو جس نے ذرہ بھر نیکی کی ہو گی تو وہ اس کو دیکھ لے گا، اور جس نے ذرہ بھر برائی کی ہو گی تو وہ اسے دیکھ لے گا''

قرآن سے اتنے حوالوں کا انتخاب اس لیے کیا گیا ہے تاکہ یہ بات واضح ہو جائے کہ اتنے اہم مسئلے پر قرآن خاموش نہیں، نہ ہی اس نے اس سلسلے میں کوئی مجمل انداز اختیار کیا ہے بلکہ پوری شرح وبسط کے ساتھ بار بار اس کی حقیقت کو اظہر من الشمس کیا ہے۔ قرآن اس بات پر فیصل ہے کہ ایک آدمی کا کیا ہوا عمل صرف اسی کی ذات تک محدود ہے، دوسرے کو منتقل نہیں کیا جاسکتا★ احادیث بھی اس فیصلے پر شاہد ہیں۔ مسلم، ابوداؤد اور نسائی کی روایت ہے کہ:

عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ اِذَ مَاتَ الْاِنْسَانُ اِنْقَطَعَ عَنْهُ عَمَلُهٗ اِلاَّ مِنْ ثَلاَثَةٍ اِلاَّ مِنْ صَدَقَةٍ جَارِیَةٍ اَوْ عِلْمٍ یُّنْتَفَعُ بِهٖ اَوْ وَلَدٍ صَالِحٍ یَّدْعُوْ لَهٗ(1)

''ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب انسان مرتا ہے تو اس کا عمل منقطع ہوجاتا ہے مگر تین قسم کا عمل باقی رہتا ہے: صدقہ جاریہ، علم جس سے فائدہ اٹھایا جاتا رہے، اور نیک اولاد جو اس کے لیے دعا کرے۔''

ایک دوسری روایت اس طرح ہے کہ:

---

★ ''راہِ حق'' کے نام سے ایک تحریر ناحق لکھنے والے مولوی مجیبؔ نے ہم پر الزام عائد کیا ہے کہ ایصالِ ثواب کے عقیدے کے ردّ کے لیے ہم نے منکرین حدیث کاندھلویؔ اور پرویزؔ کی کتابوں سے استفادہ کیا ہے اور وہی آیتیں پیش کی ہیں جو انہوں نے کی ہیں۔ سبحانك هٰذا بهتان عظيم! اللہ تعالیٰ گواہ ہے کہ راقم نے ان منکرین حدیث کی مذکورہ کتابیں پڑھنا تو در کنار دیکھی بھی نہیں ہیں؛ اور مذکورہ صدر آیات کا انتخاب بھی کئی بار پورے قرآن کا مطالعہ کر کے کیا ہے، جس وقت کہ راقم کے پاس معجم المفہرس بھی نہ تھا اور نہ آیتوں کے انتخاب کے لیے پورے قرآن کے بار بار مطالعے کی ضرورت نہ پیش آتی اور ذرا سی دیر میں متعلقہ تمام آیات باآسانی یکجا مل جاتیں۔ یہ مولوی صاحب کی ہٹ دھرمی ہے کہ بجائے حق کو تسلیم کرنے کے الٹا بہتان طرازی پر اتر آئے اور ناحق الزامات عائد کرنے شروع کر دیئے۔ دراصل یہ ان کے اپنے ہی خصائل ہیں جو یہ ہم پر تھوپ کر اپنا مطلب حاصل کرنے کی کوشش کر رہے ہیں۔

(1) صحیح مسلم: جلد۴، کتاب الوصیة، باب مایلحق الانسان من الثواب بعد وفاته، صفحه ۲۵۷/ سنن ابی داوٗد: جلد۲، کتاب الوصایا، باب ۴۷۸ ماجاء فی الصدقة عن المیت، صفحه ۴۳۹/ سنن نسائی: جلد۲، کتاب الوصایا، باب ۸۰۴ فضل الصدقة عن المیت، صفحه ۵۸۴

يَتْبَعُ الْمَيِّتَ ثَلٰثَةٌ فَيَرْجِعُ اثْنَانِ وَيَبْقٰى مَعَهٗ وَاحِدٌ يَّتْبَعُهٗ اَهْلُهٗ وَمَالُهٗ وَعَمَلُهٗ فَيَرْجِعُ اَهْلُهٗ وَمَالُهٗ وَيَبْقٰى عَمَلُهٗ

''میت کے پیچھے تین چیزیں جاتی ہیں : اس کے گھر والے، اس کا مال اور اس کا عمل۔ گھر والے اور مال تو واپس آجاتے ہیں اور عمل ساتھ رہ جاتا ہے۔'' (1)

فن دینداری کے ''ماہرین'' اس دلیل کو سن کر فوراً بخاری کی یہ روایت پیش کر دیتے ہیں کہ سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ وفات پا گئیں اور وہ ان کے پاس موجود نہیں تھے، وہ نبی ﷺ کے پاس آئے اور عرض کیا کہ میری والدہ فوت ہو گئیں اور میں ان کے پاس موجود نہیں تھا، اگر میں ان کی طرف سے کچھ صدقہ کروں تو کیا وہ ان کو فائدہ دے گا۔ نبی ﷺ نے فرمایا ہاں۔ اس پر انہوں نے ایک باغ صدقہ کر دیا۔ (2)

صحیح بخاری (3) اور دیگر کتب احادیث (4) میں سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ کی وفات کا واقعہ مختلف راویوں نے بیان کیا ہے۔ ان سب روایات کو سامنے رکھا جائے تو صحیح صورتحال واضح ہوتی ہے کہ یہ دراصل نذر یا وصیت کا معاملہ ہے، چنانچہ والدہ کی وفات کے

---

(1) صحیح بخاری: جلد۳، کتاب الرقاق، باب ۸۴۶۔ سکرات الموت، صفحہ ۶۰۰

(2) صحیح بخاری: جلد۲، کتاب الوصایا، باب ۲۳۔ اذا قال ارضی او بستانی صدقۃ عن امی ..... صفحہ ۵۵

(3) صحیح بخاری: جلد۲، کتاب الوصایا، باب ۲۷۔ مایستحب لمن یتوفیٰ فجاء ۃ ان یتصدقوا عنه و قضاء النذر عن المیت، باب ۲۸۔ الاشہاد فی الوقف والصدقۃ، صفحہ ۵۸،۵۷ نیزجلد۳، کتاب الایمان والنذور، باب ۹۰۱۔ من مات وعلیه نذره، صفحہ ۶۷۰

(4) صحیح مسلم: جلد۴، کتاب الوصیت، باب وصول ثواب الصدقات الی المیت، صفحہ ۲۵۶ نیزکتاب النذرکی پہلی روایت، صفحہ ۲۶۵/سنن ابی داؤد: جلد۲، کتاب الوصایا، باب ۹۷۴ ماجاء فی من مات من غیر وصیۃ یتصدق عنه، صفحہ ۴۳۹ نیزکتاب النذر، باب ۶۴۶۔ قضاء النذرعن المیت، صفحہ ۶۰۶/جامع ترمذی: جلد۱، کتاب النذروالایمان، باب قضاء النذر عن المیت، صفحہ ۵۷۹ /سنن نسائی: جلد۲، کتاب الوصایا، ابواب ۱۸۰۳۔ اذا مات الفجاۃ ھل یستحب لاھله ان یتصدقوا عنه، ۱۸۰۴۔ فضل الصدقۃ عن المیت، ۱۸۰۵۔ ذکرالاختلاف علی سفیان، صفحات ۵۸۴ تا ۵۸۸/سنن ابن ماجۃ: جلد۲، کتاب الوصایا، باب ۸۔ من مات ولم یوص ھل یتصدق عنه، صفحہ ۴۷۱/ مؤطا امام مالک، کتاب النذروالایمان، باب۱، صفحہ ۳۵۶ نیزکتاب الاقضیۃ، باب ۳۲۔ صدقۃ الحی عن المیت، صفحہ ۵۵۲

بعد سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کے بارے میں نبی ﷺ سے آ کر دریافت کیا۔ نبی ﷺ نے ولی کی حیثیت سے اُن کو اُن کی والدہ کی نذر پوری کرنے کی اجازت دی کیوں کہ نذر کا معاملہ قرض کی طرح ہوتا ہے، جس طرح مرنے والے کے ذمے کوئی قرض ہو تو اس کی ادائیگی اس کے ولی کے ذمے ہوتی ہے، اسی طرح کسی نے اللہ کے لیے کوئی نذر مانی ہو تو وہ بھی قرض کی طرح سے ہے۔ اگر اپنی زندگی میں اسے اس نذر کو پورا کرنے کی مہلت نہ ملے تو اس کے پورا کرنے کی وصیت کر جائے۔ میت کی اس وصیت کے پورا کرنے کا اللہ تعالیٰ نے قرآن میں تاکیدی حکم دیا ہے [سورۃ النساء، رکوع ۲]۔ اگر وصیت کرنے کا موقع نہ ملے تو بھی اس کا ولی اسے پورا کرے گا۔ الغرض اس نذر اور وصیت سے متعلق واقعے سے ایصال ثواب کا جواز نکالنا قرآن وصحیح احادیث کا انکار ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں ایصال ثواب کا کوئی تصور نہ تھا اور وہ اس سے قطعاً نا آشنا تھے۔ مزید یہ کہ مذکورہ حدیث میں آئے ہوئے الفاظ "إِنْ تَصَدَّقْتُ بِهٖ عَنْهَا" (اگر میں ان کی طرف سے صدقہ کروں) سے بھی ایصال ثواب کا معاملہ ثابت نہیں ہوتا۔

بعض لوگ اُن روایات سے بھی میت کو ثواب ایصال کرنے کا ثبوت کشید کرتے ہیں جن میں نبی ﷺ نے پوچھنے والے کو مرحومہ بہن یا ماں وغیرہ کی طرف سے روزے رکھنے یا حج کرنے کی اجازت دی اور اس کی توجیہہ اس طرح کی کہ چونکہ میت کی طرف سے اس کا قرض ادا کرنا ضروری ہے اس لیے یہ روزے (یا حج وغیرہ) اللہ کا قرض تھا جسے ادا کیا جائے۔ صحاحِ ستہ کی کتاب الوصایا اور کتاب النُّذُرِ وَالاَیمان میں منقول اِن روایات کے مطالعے سے پتہ چلتا ہے کہ یہ معاملات بھی نذر سے ہی متعلق تھے، یعنی مرنے سے پہلے مرحومین نے کوئی نذر مانی تھی، ان کا اس نذر کو پورا کرنے کا پختہ ارادہ تھا، تاہم موت نے انہیں وقت نہ دیا، بعض تو مرنے سے پہلے اس کی وصیت کر گئے اور بعض ایسا نہ کر سکے، اور اسی وصیت کو پورا کرنے کے لیے مذکورہ حکم الٰہی کے تحت نبی ﷺ نے میت کی طرف سے روزوں یا حج کی اجازت دی۔ ان تینوں قسم کی روایتوں میں ایصال ثواب کا کوئی ثبوت نہیں۔ مندرجہ بالا آیات قرآنی واحادیث نبوی ﷺ اس بات پر شاہد ہیں کہ میت کو اس کے اپنے کیے ہوئے اعمال کا ہی ثواب ملتا ہے، دوسروں کے اعمال کا نہیں۔ البتہ مومنوں کی طرف سے کی گئی دعائے مغفرت مومن مرحومین کو فائدہ دیتی ہے جیسا کہ نماز جنازہ میں میت کے لیے دعا کی جاتی ہے:

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِحَیِّنَا وَ مَیِّتِنَا وَ شَاھِدِنَا وَ غَائِبِنَا وَ صَغِیْرِنَا وَ کَبِیْرِنَا وَ ذَکَرِنَا وَ اُنْثٰنَا

''اے اللہ مغفرت فرما ہمارے زندوں اور مُردوں کی، ہمارے غائب و حاضر کی، ہمارے چھوٹوں اور بڑوں کی، ہمارے مَردوں اور عورتوں کی۔'' (1)

اسی طرح صلوٰۃ خمسہ وغیرھا میں پڑھے جانے والے تشہد کے کلمات اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَ عَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصّٰلِحِیْنَ کا فائدہ بھی مردہ صالح مومن کو پہنچتا ہے جس کا بیان پچھلے صفحات میں گزر چکا ہے۔ اور مومن والدین کو اپنی اس مومن اولاد کے نیک اعمال کا بھی ثواب پہنچے گا جسے انہوں نے ایمان خالص اور اعمال صالحہ کی راہ پر ڈالا اور ان کی اچھی تربیت کی۔ اس میں اتنی وسعت اور ہے کہ جس مومن کی دعوت و تبلیغ سے جو بھی راہِ ہدایت پر آکر ایمان خالص اختیار کر کے اعمال صالحہ کرے گا تو اس کے اجر میں کمی کیے بغیر اس کے اعمال کا ثواب اُس مومن کو بھی ملے گا جس نے اسے اس راہ پر لگایا تھا۔ دلیل اس کی یہ فرمان رسول ﷺ ہے:

مَنْ دَعَآ اِلٰی ھُدًی کَانَ لَہٗ مِنَ الْاَجْرِ مِثْلُ اُجُوْرِ مَنْ تَبِعَہٗ وَلَا یُنْقَصُ ذٰلِکَ مِنْ اُجُوْرِھِمْ شَیْئًا وَّ مَنْ دَعَآ اِلَی الضَّلٰلَۃِ کَانَ عَلَیْہِ مِنَ الْاِثْمِ مِثْلُ اٰثَامِ مَنْ تَبِعَہٗ لَا یُنْقَصُ ذٰلِکَ مِنْ اٰثَامِھِمْ شَیْئًا

''جو شخص ہدایت کی طرف بلائے تو اسے ان لوگوں کا بھی ثواب ملے گا جو اس کی اتباع کریں اور اس سے ان (ہدایت پر آنے والوں) کے اجر میں کچھ کمی نہ ہو گی، اور جو شخص گمراہی کی طرف بلائے تو اس کو ان لوگوں کا بھی گناہ ملے گا جو اس کی اتباع کریں اور اس سے ان (گمراہ ہو جانے والوں) کے گناہوں میں کچھ کمی نہ ہو گی۔'' (2)

گزشتہ سطور میں مرنے کے بعد اعمالِ غیر کے ثواب پہنچنے سے متعلق ہر دو افراد کے لیے مومن ہونے کی قید اس لیے لگائی گئی ہے کہ غیر مومن کو کسی عمل خیر کا اجر نہیں ملتا:

---

(1) جامع ترمذی: جلد۱، ابواب الجنائز، باب مایقول فی الصلوٰۃ علی المیت، صفحہ ۳۷۷

(2) صحیح مسلم: جلد ۶، کتاب العلم، باب من سن سنۃ حسنۃ او سیّئۃ، صفحہ ۲۷۶

وَمَنْ يَّبْتَغِ غَيْرَ الْاِسْلَامِ دِيْنًا فَلَنْ يُّقْبَلَ مِنْهُ ۚ وَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ (آل عمران: ۸۵)

”اور جو شخص اسلام کے سوا کسی اور دین کا طالب ہو گا تو وہ اس سے ہر گز قبول نہیں کیا جائے گا، اور ایسا شخص آخرت میں خسارہ پانے والوں میں سے ہو گا۔“

ایک بات بہر حال ذہن میں رہے کہ یہ مذکورہ اعمالِ خیر خالصتاً عمل کرنے والے ہی کے اعمال نہیں بلکہ اِن میں اُس میت کا بھی حصہ ہے جس کی کوششوں سے وہ ایسے اعمال صالح کرنے کے قابل ہوا۔ ورنہ یہ بڑی مضحکہ خیز بات معلوم ہوتی ہے کہ ایک شخص نے ساری زندگی قرآن کھول کر بھی نہ دیکھا، بڑا گناہ کیا۔ اور اب اگر اس کے مرنے کے بعد اس کے سوئم، چالیسویں، برسی وغیرہ کے موقع پر سینکڑوں قرآن پڑھ کر بخشے جائیں تو کیا وہ اس گناہ سے چھوٹ جائے گا؟ ایک شخص نے پوری زندگی ایک پھوٹی کوڑی بھی کسی محتاج کو نہیں دی، تو کیا اس کے مرنے پر ہزاروں روپے کے صدقات خیرات دے کر اس کے گناہ کو ختم کیا جا سکتا ہے؟ ایک آدمی نے کبھی بھول کر بھی مسجد کا رخ نہ کیا، نہ گھر ہی میں کبھی صلوٰۃ ادا کی، رمضان کے رمضان آئے اور گزر گئے، اسے کبھی بھی روزے رکھنے کا خیال تک نہ آیا، اس کے پاس مال و دولت کی کثرت تھی، بیت اللہ جانے آنے کے اخراجات برداشت کر سکتا تھا، لیکن اس کے دل میں حج کی کبھی خواہش بھی نہ پیدا ہوئی، تو کیا اس کے ورثاء اس کی طرف سے نمازیں پڑھ پڑھ کر، روزے رکھ کر، حج کر کے اس کے گناہِ عظیم کو ختم یا کم کر سکتے ہیں؟ ہر گز نہیں۔ اس کا تو نہ کوئی ثبوت ہے اور نہ دلیل۔ انسان کے صرف وہی کچھ کام آئے گا جو اس نے خود کیا ہے، دوسروں کا کیا ہوا تو انہی کے لیے ہے۔ کوئی کسی دوسرے کا بوجھ نہیں اٹھا سکتا۔ [النجم:۳۸] اللہ کے رسول ﷺ نے بھی اپنے چچا عباس، پھوپھی صفیہ، بیٹی فاطمہ رضی اللہ عنہا اور دوسرے رشتہ داروں کو یہی تاکید کی کہ

”میں تمہارے کچھ کام نہیں آسکتا، تمہیں تمہارا عمل نجات دلائے گا۔“

[صحیح مسلم : کتاب الایمان، باب بیان ان من مات علی الکفر فھو فی النار ولا تنالہ شفاعۃ ولاتنفعہ قرابۃ المقربین، صفحہ ۳۴۷]

اگر ایصال ثواب ہونے لگتا تو پھر تو شریعت کے ساتھ بڑا مذاق ہوتا۔ ساری زندگی معصیت میں گزاری جاتی اور مرتے وقت وصیت کر دی جاتی کہ میرے لیے اتنے اتنے قرآن پڑھے جائیں، آیت کریمہ کا وظیفہ ہو، اتنے نوافل ادا کیے جائیں، اتنا صدقہ فلاں کو اور اتنا فلاں کو دیا جائے، ہر جمعرات کو مولوی صاحب کو مرغ مُسَلَّم، حلوہ...... یہ ......وہ...... بھیجا جائے، ★ وغیرہ اتنے سارے نام نہاد ''اعمال خیر'' کا ایصال ثواب ان صاحب کی نجات کے لیے کافی ہوتا۔ اور پھر یقیناً یہ ظلم بھی ہوتا کہ صاحب اثر و مال کے لیے تو پیسہ لے کر قرآن خوانی کرنے والے پیشہ ور مولوی اور ان کی جماعتیں سینکڑوں قرآن ختم کر دیتیں، مال کے عوض مولوی صاحب سے پڑھے بے پڑھے قرآنوں کا ثواب حسب خواہش تعداد میں خرید لیا جاتا اور مردے کو ایصال کر دیا جاتا اور بے چارے غریب مزدور کے لیے ایک قرآن بھی نہ بخشا جاتا کہ پیسے کے زور پر اس کے لیے ثواب خرید کر ایصال کرنے والا کوئی نہ

---

★ مصطفی رضا خاں نے ''وصایا شریف'' نامی کتابچے میں اپنے والد رضا خاں بریلوی صاحب کی متعدد وصیتیں نقل کی ہیں جو انہوں نے بستر مرگ پر کی تھیں جن میں ہر جمعرات کو ایصال ثواب کے لیے انواع و اقسام کے متعدد کھانوں کا اہتمام کرنا بھی شامل ہے۔ جب ساری زندگی اسی طرح ایصال ثواب کے نام پر مال ہڑپ کرتے ہوئے گزرے گی تو دنیا سے جاتے ہوئے آخری وقت میں بھی انہی کھانوں کا تو خیال آئے گا! ان کا دفاع کرنے والے ان کے ہم مسلک کہتے ہیں کہ وہ تو غریبوں کی مدد کے لیے کھانوں کا اہتمام کرنے کی وصیت کی تھی۔ سبحان اللہ! غریبوں کی مدد کیا اسے مرغن کھانے کھلا کر اوپر سے سوڈے کی بوتل پلا کر ہی ہو سکتی ہے! کیا یہ بہتر نہ ہوتا کہ طرح طرح کے یہ ڈھیروں کھانے اپنے پیٹوں میں اتارنے کے بجائے اس ضیافت پر صرف ہونے والی خطیر رقم غریبوں میں تقسیم کر دی جاتی اور وہ اس سے اپنی ضروریات پوری کر لیتے؟ غریبوں کی مدد کے نام پر چٹخارے اڑانے کا یہ کون سا مسنون طریقہ ہے؟ ایسا کرنا کس کی سنت ہے؟ نبی ﷺ سے تو ایسا کرنا ہرگز ثابت نہیں۔ واضح رہے کہ لذتِ کام و دہن اور حقّے پان کے شوقین ان خاںؔ صاحب کے پیروکار اپنی مساجد سے نبی ﷺ کے لیے پکار پکار کر صلوٰۃ و سلام کے اپنے مخترعہ طریقے میں ان موصوف کو بھی شامل کرتے ہوئے دعویٰ کرتے ہیں کہ ؎ وہ رضا اعلیٰ حضرت بریلی کے شاہ..... جن کا سنّی مناتے ہیں یوم رضا

جن کی اِک اِک ادا سنت مصطفی ... اُس امام اہلسنت پہ لاکھوں سلام

ہوتا یا اس میں اس کی قدرت نہ ہوتی ! لیکن اللہ اپنے بندوں پر ظلم نہیں کرتا[حم السجدۃ:۴۶] ، اس لیے اس نے اس مذاق اور ظلم کی گنجائش ہی نہیں رکھی۔

ایک بات اور بھی قابل غور ہے کہ جو شخص کوئی بھی عمل خیر کرتا ہے تو اس کا ثواب اس کے ہاتھ میں نہیں ہوتا کہ جس کو چاہے تقسیم کرتا پھرے۔ اسے تو اس کا بھی مکمل یقین نہیں ہوتا کہ آیا یہ عمل قبول ہوا بھی یا نہیں اور اس کا ثواب ملا بھی یا نہیں۔ تو پھر وہ کیسے ثواب ایصال کر سکتا ہے۔ مزید برآں قرآن میں یہ بھی ارشاد ہے جیسا کہ پہلے لکھا گیا کہ:

وَاتَّقُوْا يَوْمًا لَّا تَجْزِىْ نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ شَيْئًا وَّلَا يُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ وَّلَا يُؤْخَذُ مِنْهَا عَدْلٌ وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ (البقرۃ:۴۸)

”اور اس دن سے ڈرو جب کوئی کسی کے کچھ بھی کام نہ آسکے گا اور نہ اسکی طرف سے سفارش قبول کی جائے گی، نہ اسکی طرف سے بدلہ لیا جائے گا، اور نہ ان کی کسی طرح مدد کی جائے گی۔“

وَاخْشَوْا يَوْمًا لَّا يَجْزِىْ وَالِدٌ عَنْ وَّلَدِهٖ ۡ وَلَا مَوْلُوْدٌ هُوَ جَازٍ عَنْ وَّالِدِهٖ شَيْئًا ؕ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ (لقمٰن:۳۳)

”اور ڈرو اس دن سے جب کوئی باپ بیٹے کے اور بیٹا باپ کے کام نہیں آئے گا، بیشک اللہ کا وعدہ سچا ہے۔“

يَوْمَ يَفِرُّ الْمَرْءُ مِنْ اَخِيْهِ ﴿۳۴﴾ وَاُمِّهٖ وَاَبِيْهِ ﴿۳۵﴾ وَصَاحِبَتِهٖ وَبَنِيْهِ ﴿۳۶﴾ لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ يَوْمَئِذٍ شَاْنٌ يُّغْنِيْهِ ﴿۳۷﴾ (عبس:۳۴تا۳۷)

” اس دن آدمی بھاگے گا اپنے بھائی سے، اپنی ماں سے، اپنے باپ سے، اپنی بیوی سے، اپنے بیٹے سے۔ ہر شخص اپنی فکر میں لگا ہو گا اور دوسرے سے بے پرواہ ہو گا۔“

ثابت ہوا کہ ہر ایک کا اپنا ایمان و عمل ہی آخرت میں کام آئے گا نہ کہ دوسروں کا عمل، البتہ یہ اللہ کا بے انتہا فضل و کرم ہے کہ وہ مومنوں اور اُن کی مومن اولاد کو جنت مین یک جا کر دے گا اور کم مرتبے والے کو اعلیٰ مقام پر پہنچا دے گا، چنانچہ فرمایا:

اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَاتَّبَعَتْهُمْ ذُرِّيَّتُهُمْ بِاِيْمَانٍ اَلْحَقْنَا بِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ وَمَآ اَلَتْنٰهُمْ مِّنْ عَمَلِهِمْ (الطور:۲۱)

" اور جو لوگ ایمان لائے اور ان کی اولاد بھی (راہ) ایمان میں ان کے پیچھے چلی، ہم ان کی اولاد کو بھی ان (کے درجے) تک پہنچا دیں گے، اور ان کے اعمال میں سے کچھ کم نہ کریں گے، ہر شخص اپنے اعمال کے بدلے رہن رکھا ہوا ہے۔"

مزید برآں، ایصال ثواب کے عقیدے میں کچھ عقلی پہلو بھی نکلتے ہیں۔ دنیا میں تمام امور کی ضد موجود ہے۔ اس عقیدے کے ماننے والے بتائیں کہ اگر ثواب ایصال کیا جا سکتا ہے تو کیا گناہ اور عذاب بھی ایصال کیا جا سکتا ہے؟ نیک عمل کر کے اپنی پسندیدہ ہستیوں کو ان کا ثواب منتقل کیا جا سکتا ہے تو کیا برے کاموں کا گناہ اور وبال بھی اپنے دشمنوں کو بھیجا جا سکتا ہے؟ کیا ایسا ممکن ہے کہ کھانا ایک آدمی کھائے اور پیٹ دوسرے کا بھر جائے؟ بہت سارے لوگوں کی بھوک مٹانے کے لیے کوئی شخص خوراک سے حاصل ہونے والی قوت و توانائی دوسروں کو ایصال کر دے اور وہ سب سیر ہو جائیں؟ ظاہر ہے کہ ان سارے سوالوں کا جواب نفی میں ہے ورنہ عدل و انصاف کا خون ہو جائے کہ گناہ کوئی کرے اور اس کے ایصال کے سبب سزا کسی بے قصور کو ملے! کھانے کی قوت اگر ایصال ہو سکتی تو پھر دنیا میں غذائی و دیگر وسائل کی کمی کوئی مسئلہ ہی نہ ہوتی، فصلیں کاشت کرنے کی بھی کوئی ضرورت نہ ہوتی کہ ایک آدمی کھاتا اور سارے جہاں والوں کو اس کی قوت ایصال کر دیتا جس طرح نیک اعمال کا ثواب ایصال کرنے والے کرتے ہیں کہ ایک ہی عمل ابتدائے انسانیت سے لے کر انتہا تک کل انبیاء و اولیاء، مومنین و مسلمین کو ایصال کر دیتے ہیں!

کیا ان دلائل کے بعد بھی اب کوئی ایصالِ ثواب پر اصرار کرے گا؟ اللہ تعالیٰ اور رسول ﷺ اور قرآن کو ماننے کا دعویٰ کرنے والے ذرا غور فرمائیں کہ ان کا رب اپنی کتاب قرآن مجید میں کیا ارشاد فرماتا ہے:

وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَةٍ اِذَا قَضَى اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗٓ اَمْرًا اَنْ يَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ اَمْرِهِمْ ؕ وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًا

(الاحزاب:۳۶)

" اور کسی مومن مرد اور مومن عورت کو حق نہیں ہے کہ جب اللہ اور اس کا رسول کسی معاملے کا فیصلہ کر دیں تو وہ اس کام میں اپنا بھی کچھ اختیار سمجھیں، اور جو کوئی اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کرے تو وہ صریح گمراہ ہو گیا۔"

ماننے والے کے لیے تو ایک آیت ہی کافی ہے اور نہ ماننے والے کے لیے پورا قرآن بھی کھول کر رکھ دیا جائے تو نہ مانے۔ جن لوگوں نے قرآن و حدیث کی پیروی پر اپنے اکابرین کے اقوال کو فوقیت دے رکھی ہے، ان کا انداز کچھ اس طرح کا ہو جاتا ہے جس طرح کا انداز پاکستانی ''مفتی اعظم'' کے صاحبزادے ولی رازی صاحب نے ہفتہ واری کالم میں دینی مسائل کے جواب دیتے ہوئے اپنایا: رسول اللہ ﷺ کو ثواب ایصال کرنے کے بارے میں فرمایا:

''حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے مکتوبات میں لکھا ہے کہ نفلی عبادات خواہ وہ مالی ہوں یا جسمانی، ان کا ثواب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ہدیہ کر کے ان کے وسیلے سے اپنے مُردوں کو ایصال کریں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ایصال کیا جا سکتا ہے۔ میرا اپنا معمول بھی یہ ہے نوافل و صدقات کا ثواب آپ کی خدمت میں ہدیہ کر کے صحابہ و تابعین اور اپنے بزرگوں اور مرحومین کیلئے ایصال کرتا ہوں۔''

[روزنامہ امت، کراچی، مؤرخہ ۶ مئی ۲۰۰۵ء، کالم ''دین کی دنیا'']

اس کالم کے ساتھ مذکورہ اخبار ہی میں اپنے دوسرے کالم ''روشن جھروکے'' کے ذریعے دوسرے فرقہ پرستوں کی طرح غیر محسوس طریقے سے اپنے مسلک کی تبلیغ اور اپنے اکابرین کا پرچار کرنے والے یہ رازی صاحب، اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے فیصلے پر راضی نظر نہیں آتے★ تب ہی اپنے کالموں میں اس طرح کے جوابات دیتے رہتے ہیں کہ مجھے یہ (مسئولہ کوئی مخصوص عمل) قرآن و حدیث اور آثار صحابہ میں نہیں ملا لیکن اس پر عمل کر لیا جائے تو کوئی حرج نہیں کہ ہمارے اسلاف کا معمول یہ رہا ہے......!

ایک بات واضح ہو جانے کے بعد اگر کوئی طرزِ کُہن پر اَڑے تو اس کے لیے سخت وعید ہے:

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ ذُكِّرَ بِاٰيٰتِ رَبِّهٖ ثُمَّ اَعْرَضَ عَنْهَا ؕ اِنَّا مِنَ الْمُجْرِمِيْنَ مُنْتَقِمُوْنَ (السجدۃ: ۲۲)

★ حالانکہ پچھلے صفحے پر لکھی سورۃ الاحزاب کی آیت میں اللہ تعالیٰ نے ایمان والوں کی یہ شان بیان کی ہے کہ اللہ اور اس کے رسول کی جانب سے کوئی امر مقرر ہو جانے کے بعد پھر ان کا اپنا کوئی اختیار باقی نہیں رہتا۔ اور سورۃ النسآء میں تو اللہ تعالیٰ نے قسم کھا کر یہاں تک فرما دیا کہ وہ شخص ایمان والا ہی نہیں ہو سکتا جو نبی کے فیصلے پر راضی نہ ہو۔ (آیت ۶۵)

" اور اُس سے بڑا ظالم کوئی نہیں جس کو اس کے رب کی آیتوں سے سمجھایا گیا، پھر بھی اُن سے منہ موڑ گیا۔ بیشک ہم کو ان مجرموں سے انتقام لینا ہے۔"

**اللہ ہمیں اپنے انتقام سے محفوظ فرمائے۔ آمین**



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیبؔ اور مُلّا تونسویؔ نے اپنی کتابوں میں اپنے اکابرین کے ہر باطل عقیدے اور عمل کی طرح ایصالِ ثواب کے نظریئے کا بھی دفاع کیا ہے اور اس کے ذریعے سے پیشہ ور مولویوں نے پیٹ بھرنے کے جو طور طریقے ایجاد کر رکھے ہیں انہیں سندِ جواز فراہم کی ہے۔ عالمِ اسباب میں ایک دوسرے کے عمل سے فائدہ اٹھانے، صالح مؤمنین کو اپنے عمل سے فائدہ پہنچانے، نماز جنازہ میں میت کے لیے دعائے مغفرت کرنے، میت کا قرض ادا کرنے، میت کی نذر اور وصیت پوری کرنے، حج بدل کرنے، نبی ﷺ کا اپنی امت کی طرف سے قربانی کرنے، قیامت کے دن شفاعت کرنے والوں کی شفاعت سے دوسروں کو فائدہ پہنچنے وغیرہ کی روایات سے استدلال کرتے ہوئے انہوں نے اپنا مطلب بھی کشید کر لیا کہ مال اور اعمال کا ثواب مردے کو ایصال کیا جا سکتا ہے۔

قارئین! گزشتہ صفحات میں ہم ذکر کر آئے ہیں کہ دعاء کا فائدہ مؤمن میت کو ہونا بصراحت ثابت ہے؛ وصیت بھی صرف وہی فائدہ دے گی جو نذر سے متعلق ہو یعنی میت نے اگر مرنے سے پہلے کوئی نذر مانی ہو مگر اسے پورا کرنے کی زندگی نے مہلت نہ دی تو اگر اس کے پورا کرنے کی وصیت کی تو ایسی وصیت کا ایفاء فائدہ پہنچائے گا ورنہ ہر وصیت فائدہ نہ دے گی جیسا کہ مُلّا مجیب نے پندرہ صفحے کالے کرکے آخر میں راقم پر مخمصہ میں پڑنے کا شوشہ چھوڑتے ہوئے اپنی مطلب براری کی ہے کہ وصیت کو مانتے ہیں تو پھر یہ وصیت کیوں نہیں مانتے کہ اتنی دیگیں چڑھائی جائیں، مولوی کو اتنے نذرانے دیئے جائیں........ بات چونکہ مولوی کے نذرانے کی بھی تھی اس لیے ایک مولوی نے اس کا دفاع تو کرنا ہی تھا؛ مال اور وہ بھی پیشہ ور مولوی چھوڑ دے، ناممکن! مولوی تو دوسرے کی جیب کا مال ہڑپ کرنے کے چکر میں رہتا ہے، وہ پاس آتے مال کو کیسے چھوڑ سکتا ہے!

سابقہ سطور میں نذر کے بارے میں وضاحت کر دی گئی ہے کہ یہ مثلِ قرض ادا کرنے کی اجازت دی گئی اور اس موضوع پر سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ہی روایات مختلف انداز سے نقل کی گئی ہیں۔ حجِ بدل کی صحیح روایات میں بھی نذر کا ہی معاملہ تھا۔ بہر حال ایصالِ ثواب کی جو شکل مسلک پرستوں میں رائج ہے کہ تلاوتِ قرآن مجید کر کے، نوافل پڑھ کر، کھانا پکوا کر ثواب مُردوں کو پہنچاتے ہیں، یہ قرآن و حدیث سے ثابت نہیں ہے مگر ہٹ دھرمی دیکھیے کہ ان کے کاندھلوی مولوی دعویٰ کرتے ہیں کہ ایصالِ ثواب ثابت کرنے والی کثیر روایت اگرچہ اخبار احاد ہیں مگر متواتر ہیں!

انہوں نے ہمارے دلائل کو ''اشکال'' کا نام دے کر اس طرح ردّ کرنے کی کوشش کی ہے کہ گزشتہ صفحات میں بیان کردہ چالیس آیات کے لیے ہانک لگا دی کہ یہ تو کفار اور یہود کے متعلق ہیں کہ ان کو آخرت میں اعمالِ خیر کی جزاء نہیں ملے گی، انبیاء کے اعمال کا ان کو فائدہ نہ ہوگا......وغیرہ۔ قارئین! آپ ایک ایک آیت پڑھ کر دیکھ لیں، اندازہ ہو جائے گا کہ ان آیات میں یہود و نصاریٰ کا کوئی تخصص نہیں، ایک اصولی اور قانونی بات بیان کی گئی ہے جو تا قیامت نافذ العمل ہے کہ انسان کو اپنی کوشش کا بدلہ ہی ملے گا، اپنے اعمال کی ہی جزاء ملے گی، جو بھی نیکی کی جائے گی تو اپنے لیے ہی کی جائے گی، وغیرہ وغیرہ۔

گزشتہ صفحات میں قارئین نے پڑھ لیا ہو گا کہ ایصال ثواب کے بدعی نظریئے سے متعلق ہم نے لکھا تھا کہ نیک اعمال کر کے ان کا ثواب ایصال کرنے والا یہ ثواب اپنے ہاتھ میں تھوڑا ہی لیے پھرتا ہے کہ جس کو چاہے ایصال کر دے۔ اس کے ردّ میں مُلّا مجیب نے یہ حیلہ گھڑا ہے کہ میت کی نذر پوری کرنے کا ثواب جس طرح میت کو پہنچتا ہے اسی طرح دوسرے اعمال کا بھی پہنچتا ہے۔ قارئین! یہ شیطان نے ان کو جواب سُجھایا ہے ورنہ قرآن و حدیث کی پیروی کا دعویٰ کرنے والوں کو کم از کم یہ تو دیکھنا چاہیے کہ میت کی نذر پوری کرنے پر اُس کو ثواب پہنچنے کی خبر تو مخبر صادق ﷺ نے دی تھی، باقی اور اعمال کے ثواب پہنچنے کی خبر کس نے دی؟ فرماتے ہیں کہ ایصال ثواب کرنے والے کو ثواب پہنچانا اور تقسیم کرنا نہیں پڑتا بلکہ وہ اللہ تعالیٰ سے عرض کرتا اور اللہ تعالیٰ یہ ثواب پہنچاتا اور تقسیم کرتا ہے جیسے نبی ﷺ نے اپنی امت کی طرف سے قربانی کرتے وقت کہا کہ اے اللہ یہ میری امت

کی طرف سے ہے۔ قارئین! یہ بھی باطل استدلال ہے۔ ایصال ثواب کرنے والا یہ نہیں کہتا کہ یہ فلاں کی طرف سے ہے بلکہ وہ کوئی عمل کر کے کہتا ہے کہ اے اللہ اس کا ثواب فلاں کو پہنچادے۔ اور اس طرح کرنا بھی قرآن و حدیث سے ثابت نہیں۔ کیا کسی صحابی سے اس طرح کرنا کسی روایت میں آیا ہے کہ انہوں نے کوئی عمل کر کے اس کا ثواب کسی کو ایصال کیا ہو؟ طبقہ اولیٰ کی کوئی صحیح حدیث تو انہیں ملے گی نہیں البتہ رطب و یابس سے بھری تفاسیر اور سیوطیؒ وغیرہ کی تصانیف انہیں یہاں بھی خالی دامن نہیں لوٹائیں گی بلکہ کچھ نہ کچھ ضرور ہاتھ لگے گا، بعید نہیں کہ دلائل کا انبار ہاتھ آ جائے! مُلاّ مجیبؒ کے باقی دلائل کا بھی یہی حال ہے کہ اسی طرح کے فنکارانہ داؤ پیچ لگا کر ایصالِ ثواب کے اس باطل نظریئے کا دفاع کرنے کی کوشش کی ہے۔

مُلاّ تونسوی نے بھی اسی طرح کے دلائل پیش کرتے ہوئے قریباً پچاس صفحے کالے کیے ہیں مگر وہ اپنی بازاری زبان سے پیچھا نہیں چھڑا سکتے کیونکہ اسی بازار کے ہی تو یہ پیشہ ور ہیں۔ انہوں نے ہمیں ''ملحد اور زندیق'' وغیرہ قرار دیتے ہوئے قرآن کی اُن دس آیات سے ایصال ثواب کا ثبوت کشید کیا ہے جن میں ایک دوسرے کے لیے دعاء و استغفار کا ذکر ہے اور وجہ استدلال یہ بتائی کہ دعاء بھی تو ایک عمل ہے جب اس کا فائدہ پہنچ سکتا ہے تو دوسرے اعمال کا کیوں نہیں پہنچ سکتا۔ مُلاّ جی اگر اسی طرح کے عقلی ڈھکوسلے آپ لوگوں نے دینے ہوتے ہیں تو پھر کم از کم خود کو ما انا علیہ و اصحابی کا مصداق یعنی اُس راستے پر گامزن قرار نہ دیا کریں جو نبی ﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا راستہ ہے کیونکہ ان ہستیوں سے آپ لوگوں کی طرح ایصال ثواب کرنا ثابت نہیں۔ مگر ان کی ہٹ دھرمی دیکھیے کہ ان دس آیات کے بعد بیسیوں احادیث کو بھی تختہ مشق بناتے ہوئے دعویٰ جڑ دیتے ہیں کہ نبی ﷺ اور صحابہ رضی اللہ عنہم دونوں سے ایسا کرنا ثابت ہے۔ سب سے زیادہ ستم انہوں نے سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کی حدیث پر کیا ہے جو ان لوگوں کی سب سے مضبوط دلیل ہے۔ بارہا بتایا جاچکا ہے کہ یہ ایک ہی روایت مختلف طریقے سے آئی ہے جن کا خلاصہ یہ ہے کہ ان کی والدہ نے صدقے کی نذر مانی تھی مگر مرتے دم تک یہ نذر پوری نہ کر سکیں، سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ جو اس نذر سے واقف تھے وہ بوقتِ وفات موجود نہ تھے کہ وصیت کی جاتی، ان کی وفات کے بعد اس نذر کو پورا کرنے کے لیے نبی ﷺ سے پوچھا گیا تو نبی ﷺ نے قرضِ میت کی ادائیگی کی طرح نذرِ

میت پورا کرنے کی اجازت دی؛ کسی روایت میں ایفائے نذر کے لیے ام سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا وصیت کر جانے کا بھی ذکر ہے اور اکثر میں نہیں ہے۔ مختلف الفاظ والی اس ایک ہی روایت کو یہ لوگ الگ الگ شمار کر کے اشتہار بازی کرتے ہیں کہ ایصالِ ثواب پر اتنی احادیث اور اتنی احادیث حالانکہ یہ ایصالِ ثواب کا معاملہ ہی نہیں تھا بلکہ سیدھا سیدھا ایفائے نذر کا مسئلہ تھا اس لیے ان مسلک پرستوں کا یہ اعتراض نذرِ ہوا ہو جاتا ہے کہ وصیت کا عذر غلط بلکہ عجوبہ ہے کہ وصیت ہو تو ثواب پہنچے اور وصیت نہ ہو تو نہ پہنچے، بہر حال ثواب پہنچ جاتا ہے۔

مُلّا تونسوی کی مسلک پرستی اور اکابر پرستی کے کٹّرپن کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ وہ جب کسی مسئلے میں کوئی آیت یا حدیث پیش کرتے ہیں تو اس پر تشریح و تبصرے کا ماخذ ان کے اکابرین کی تفاسیر و شروح ہوتی ہیں یعنی صرف اپنے بڑوں کا لکھا ہی نقل در نقل کرتے رہتے ہیں۔ حدیث ۲۲ کی سرخی کے تحت ایسی ہی ایک تفسیر سے ایک روایت یہ نقل کر کے ایصالِ ثواب ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ

> ”ایسا کوئی گھرانہ نہیں جس میں کوئی فرد فوت ہو جائے اور وہ اس کی وفات کے بعد اس کی طرف سے صدقہ خیرات نہ کریں مگر حضرت جبریل علیہ السلام اس صدقہ کو نوری طبق میں رکھ کر اس میت کو بطور ہدیہ پیش کرتے ہیں پھر قبر کے کنارے پر کھڑے ہو کر کہتے ہیں اے گہری قبر والے یہ تیرا ہدیہ ہے تیرے اہل نے تیری طرف بھیجا ہے تو اسے قبول کر لے اور وہ ہدیہ قبر میں داخل کیا جاتا ہے تو وہ بہت خوش ہوتا ہے اور اس کے وہ ہمسائے جن کی طرف ہدیہ نہیں بھیجا جاتا غمگین ہوتے ہیں۔“ (صفحہ ۴۸۶)

وفات النبی ﷺ کے بعد ام ایمن رضی اللہ تعالیٰ عنہا اس بات پر روتی تھیں کہ اب آسمان سے وحی کا سلسلہ منقطع ہو گیا★ اب جبریل علیہ السلام کے ذریعے غیب کی خبریں نہیں آئیں گی۔ مگر یہ مسلک پرست اس حدیث کے خلاف وفات النبی ﷺ کے بعد بھی جبریلؑ کو دنیا میں لے آتے ہیں اور قبروں پر بھی پہنچا دیتے ہیں۔ یاد رہے کہ ان لوگوں کا اصرار ہے کہ ہر مردہ

---

★ صحیح مسلم: جلد۶ کتاب الفضائل، باب من فضائل ام ایمن رضی اللہ عنہا، صفحہ ۱۳۳؛

دنیا کی قبر میں ہی ہوتا ہے۔یعنی نبی ﷺ کی وفات کے بعد بھی جبریل علیہ السلام کا زمین پر آنا جانا منقطع نہیں ہوا، یہ سلسلہ برابر جاری ہے!

بر سبیل تذکرہ عرض ہے کہ مُلاّ تونسوی کے ہم مسلک زکریا کاندھلوی صاحب نے بھی اپنی فضائل صدقات میں اس طرح کے واقعات لکھے ہیں کہ ایک عورت نے مرنے کے بہت عرصے بعد اپنے بیٹے کے خواب میں آکر کفن شکستہ ہو جانے کا شکوہ کیا، اُس نے نیا کفن صدقہ کر دیا تو اگلے دن خواب میں اپنی ماں کو اسی کفن میں ملبوس دیکھا جبکہ دوسرے مُردوں کو پھٹے پرانے کفن میں دیکھا! رضا خاں بریلوی کے ملفوظات میں بھی ایسا ایک واقعہ لکھا ہے البتہ اس میں اُن کے پسندیدہ مسئلہ علمِ غیب کی کارفرمائی بھی شامل کر دی گئی ہے کہ اُس مردے نے اپنے بیٹے کو کفن بھیجنے کی ترکیب بھی بتلادی کہ فلاں شخص دو ایک دن میں مرنے والا ہے، اس کے کفن میں ہی میرے لیے بھی کفن رکھ دیا جائے۔ اگرچہ وہ شخص صحت مند تھا لیکن دوسرے ہی روز مر گیا اور حسب ترکیب وہ کفن عالم برزخ میں پہنچ گیا جسے اس نے خواب میں اُس مردے کو پہنے ہوئے بھی دیکھ لیا! اسی طرح کے واقعات کو بنیاد بنا کر پیشہ ور مولوی لوگوں سے یہ کہہ کر مال بٹورتے ہیں کہ خواب میں تمہارے باپ کو بے لباس دیکھا، اب جوڑا صدقہ کرو؛ بھوکا دیکھا لہٰذا کھانا کھلاؤ، ماں کو پیاسا دیکھا لہٰذا شربت تقسیم کرو........ اور چونکہ عالم برزخ تک کھانے کپڑے کی لائن تو مولوی کے پیٹ سے ہوتی ہوئی گئی ہے اس لیے مولوی کو کھلایا پلایا جائے گا تو عالم برزخ میں اپنے عزیزوں کے پیٹ میں جائے گا اور مولوی کو پہنایا ہوا ہی اپنے عزیزوں کے تن پر پہنچے گا! تو پتہ چلا کہ یہ سب کھانے پینے کے دھندے ہیں!

مذکورہ بالا اور اس جیسی تیسرے چوتھے درجے کی روایات سے جب یہ مُلاّ جی استدلال کرتے ہیں جن کی حقیقت کا انہیں بھی علم ہوتا ہے تو دل کا چور اس طرح باہر آجاتا ہے کہ ''مشتری ہوشیار باش!'' جیسی سرخیاں لگا کر اپنے ہم مسلکوں کو دلاسہ دینے کی کوشش کرتے ہیں کہ ان مذکورہ ضعیف روایات پر ہماری جروح قبول نہ کی جائیں کیونکہ یہ روایات تلقی بالقبول کے ''سنہری اصول'' کے تحت درست ہیں اور انہیں اس وقت تک ضعیف نہ مانیں

جب تک خود اللہ تعالیٰ یا نبی ﷺ کا کوئی فرمان پیش نہ کیا جائے کہ یہ ضعیف ہیں........
قارئین! آپ نے ایصال ثواب کے مال سے پیٹ پھلانے والے ان مولویوں کی فنکاری ملاحظہ فرمائی؟ شیطان نے ان کو کیسا جری بنا دیا ہے! کس دھڑلے سے جھوٹ بولتے ہیں! اللہ تعالیٰ اور نبی ﷺ اپنے کسی فرمان کے بارے میں نہیں بتاتے کہ یہ صحیح ہے یا ضعیف بلکہ یہ بات ان فرامین کو نقل کرنے والوں کے احوال سے پتہ چلتی ہے۔ روایات کی ثقاہت و ضعف کا علم کتبِ احادیث سے نہیں ہوتا بلکہ کتبِ رجال سے ہوتا ہے جن کے مرتبین اگر بالفرض ان مسلک پرستوں کی طرح ہی بدعقیدہ تھے تب بھی کوئی حرج نہیں کہ فرمان رسول ﷺ پہلے نقل کیا جا چکا ہے کہ اِنَّ اللّٰهَ يُؤَيِّدُ هٰذَا الدِّيْنَ بِالرَّجُلِ الْفَاجِرِ ''بیشک اللہ تعالیٰ فاجر آدمی کے ذریعے بھی اس دین کی مدد کرتا ہے۔''

مُلّا تونسوی نے ہر مسئلے کی طرح اس مسئلے پر بھی اجماع کا دعویٰ کیا ہے۔ قارئین ان کے اس طرح کے اجماع کی حقیقت سے واقف ہوں گے کہ اپنے ہم مسلک چند افراد کا کسی باطل نظریئے و عمل پر اتفاق رائے کر لینے کو یہ ''پوری امت کے اجماعِ متواتر'' کا نام دے دیتے ہیں!

اپنے مسلکی بھائی مُلّا مجیب کی طرح مُلّا تونسوی نے بھی ہماری پیش کردہ آیات کو ردّ کر دیا ہے اور ان سے متعلق ہمارے مؤقف کے بارے میں گل افشانی فرمائی ہے کہ قرآن کا غلط مطلب بیان کر کے سادہ لوح عوام کو دھوکہ دینے کی کوشش ہے۔ انہوں نے البتہ شدت کے ساتھ تفصیلی ردّ کیا ہے اور بریلویوں کی طرح بار بار اپنا مطلب اخذ کر کے قارئین کو ہم سے برگشتہ کرنے کی کوشش کی ہے۔ چالیس میں سے چار آیتیں چن کر موصوف نے مُلّا مجیب کی طرح عقدہ کشائی فرمائی ہے کہ یہ کفار و مشرکین سے متعلق ہیں، لیکن اس بات کو انہوں نے اپنے انداز میں کہہ کر جس طرح اپنے بازاری پن کا ثبوت دیا ہے، وہ پڑھنے سے تعلق رکھتا ہے:

> ''ان سب آیات کا تعلق کفار سے ہے نہ کہ مسلمانوں سے اور کافروں کو اللہ تعالیٰ فرما رہے ہیں کہ تمہیں صرف اپنے اعمال بد کی سزا دی جائے گی دوسروں کے اعمال کی تمہیں سزا نہ دی جائے گی کیونکہ یہ تو ظلم ہے لیکن ھویٰ پرستوں نے ان آیات سے یہ غلط اصول نکالا کہ ایک کے عمل کا

دوسرے کو نفع نہیں ہوتا اور پھر اس غلط اصول کو بنیاد بنا کر ایصال ثواب کا انکار کر دیا حالانکہ ان آیات کا تعلق مسلمانوں کے ایصال ثواب سے قطعاً نہیں ہے۔ درحقیقت یہ ھویٰ پرست اور فرقہ ساز مسعودی قرآن کے نام پر ھویٰ پرستی کو ہوا دے رہے ہیں اور **اسلام کے نام پر فرقہ پرستی پھیلا رہے ہیں** اور یہ ھویٰ پرست **قرآن مجید کے نام پر الحاد اور زندقہ کی ترویج کر رہے ہیں** اور یہ ھویٰ پرست قرآن مجید کی تحریف سے بھی باز نہیں رہتے جیسا کہ مذکورہ بالا چار آیات میں تحریف کر کے ان کو اپنی خواہش کے مطابق بنانے کی کوشش کی ہے اور ان سب کے باوجود دعویٰ قرآن ماننے کا ہے اور اسلام اپنانے کا ہے اور **کاروبار سارا کا سارا اسلام کے بھی خلاف ہے اور قرآن کے بھی خلاف ہے:**

**کار شیطان میکند نامش مسلمان..... گر اینست مسلمان لعنت بر مسلمان**" (صفحہ ۷۹۴)

یہ محض مغالطہ آرائی ہے۔ جزاء و سزا میں مسلم مؤمن اور کافر مشرک کی کوئی تخصیص نہیں۔ قرآن کا یہ قانون ہے کہ خواہ مؤمن ہوں یا کفار، جزا خود اپنے ہی اعمال کی ملے گی، اگر جہنم ملے گی تو اپنے اعمال کی سزا میں اور اگر جنت ملے گی تو اپنے اعمال کی جزاء میں:

اَلْيَوْمَ تُجْزٰى كُلُّ نَفْسٍۭ بِمَا كَسَبَتْ ؕ (المؤمن:۱۷)

"آج (روزِ قیامت) ہر نفس کو اس کی کمائی کا بدلہ دیا جائے گا۔"

جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (الواقعہ:۲۴)

"(اہل جنت عیش و آرام میں ہونگے) اپنے اعمال کے بدلے میں۔"

فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَّآ اُخْفِيَ لَهُمْ مِّنْ قُرَّةِ اَعْيُنٍ ۚ جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (السجدۃ:۱۷)

"پس کسی نفس کو نہیں معلوم کہ ان کے لیے آنکھوں کی ٹھنڈک کا کیا ساماں چھپا کر رکھا گیا ہے، ان اعمال کے بدلے جو وہ کرتے رہے۔"

كُلُوْا وَاشْرَبُوْا هَنِيْٓـئًۢا بِمَآ اَسْلَفْتُمْ فِي الْاَيَّامِ الْخَالِيَةِ (الحاقۃ:۲۴)

"(اہل جنت) مزے سے کھاؤ پیو ان اعمال کے صلے میں جو تم ایام گزشتہ میں آگے بھیج چکے ہو"

طوالت سے بچنے کے لیے صرف یہ چار آیتیں ہی نقل کی ہیں ورنہ قرآن میں ایسی سو سے زیادہ آیات ہیں۔ یہ بات قابل توجہ ہے کہ جزاء و سزا کے اس قانون سے متعلق قرآن میں

بتایا گیا ہے کہ پورا پورا بدلہ دیا جائے گا، ذرا سا بھی ظلم نہ ہوگا، ایک جھلی، ایک دھاگے کے برابر ظلم نہ ہوگا (النساء:۳۹، ۱۲۴/ بنی اسرائیل:۷۱/ مریم:۶۰) البتہ مؤمنین مخلصین کو اچھا کام کرنے پر جزاء کے ساتھ ساتھ انعام بھی دیا جائے گا (النباء:۳۶)۔ **اللھم اجعلنا منھم**

دراصل اس عبارت میں انہوں نے اپنی رونمائی کروائی ہے کیونکہ ان میں جن باتوں کا ہم پر الزام عائد کیا گیا ہے، ہم تو ان سے سخت متنفر اور بیزار ہیں البتہ یہ ساری باتیں ان دیوبندی مسلک پرستوں میں بدرجہ اتم پائی جاتی ہیں: اسلام کے نام پر دیوبندی فرقہ بنا کر فرقہ پرستی کو فروغ یہی دے رہے ہیں، قرآن کے نام پر الحاد و زندقہ بلکہ کفر و شرک بھی یہی پھیلا رہے ہیں اور دین کو پیشہ بنا کر اسلامی تعلیمات کے خلاف کاروبار بھی انہوں نے ہی اپنایا ہوا، ہم تو ان سب باتوں سے قطعاً لاتعلق ہیں؛ کتاب ہٰذا شاہد ہے کہ ہمارا کوئی عقیدہ و عمل قرآن و حدیث کے خلاف نہیں، نہ ہی ہم نے کسی دینی خدمت کا کبھی کوئی معاوضہ ہی وصول کیا ہے بلکہ ہم ہر دینی خدمت اللہ سے اجر کی طلب میں بجالاتے ہیں، مگر یہ دیوبندی ایک طرف لوگوں کے ایمان پر ڈاکہ ڈال کر ان کو کفر و شرک کے گڑھے میں پھنسا دیتے ہیں دوسری طرف ایصالِ ثواب کے نام پر اپنے اندھے مقلدین کی جیبیں صاف کرتے ہیں، کوئی دینی کام بلا معاوضہ نہیں کرتے، سب کے ریٹس مقرر کیے ہوئے ہیں، ان کی ہر چیز بکتی ہے، ہر کام کا معاوضہ وصول کرتے ہیں، جنازہ پڑھانے تک کا معاوضہ مصلے کے کپڑے کی شکل میں وصول کر لیتے ہیں! روزنامہ نوائے وقت کراچی کی مؤرخہ ۲۰ ستمبر ۱۹۹۳ء کی اشاعت میں چھپنے والی خبر کے مطابق صوبہ پنجاب کے علاقے کے ایک مولوی نے عشاء کے بعد نماز جنازہ پڑھانے کے لیے مطالبہ کیا کہ اس کی ڈیوٹی ختم ہو چکی ہے اگر اوور ٹائم دیں تو جنازہ پڑھائے گا ورنہ نہیں۔ ایسے ہی لوگوں سے اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب میں اپنے مومن بندوں کو خبردار کیا ہے

يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ الْاَحْبَارِ وَالرُّهْبَانِ لَيَاْكُلُوْنَ اَمْوَالَ النَّاسِ بِالْبَاطِلِ وَيَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ (التوبۃ:۳۴)

''اے ایمان والو! احبار (مولویوں) اور رہبان (پیروں) کی اکثریت لوگوں کا مال باطل طریقے سے کھاجاتی ہے اور اللہ کے راستے سے بھی روکتی ہے۔''

اور جہاں تک قرآنی آیات میں ہم پر تحریف کے الزام کا تعلق ہے تو گزشتہ صفحات میں ہم کافی شرح و بسط سے بتاچکے ہیں اس کا مرتکب کون ہے؟ ہم یا ان مسلک پرستوں کے اکابرین؟ نیز اس الزام کا تفصیلی پوسٹ مارٹم ہم نے اپنے رسالے ''حبل اللہ'' کے شمارہ ۲۵ میں بعنوان ''مَنِ الْكَذَّابُ'' اچھی طرح سے کر دیا ہے۔ من شاء فلیرجع الیہ

''ایک اور آیت کا غلط مطلب'' کی سرخی لگا کر مُلّا تونسوی نے ایصالِ ثواب کے ردّ میں ہماری پیش کردہ سورۂ مزمل کی آخری آیت کو اپنے باطل استدلال کی خراد پر چڑھا کر اپنے سیاہ اعمال نامے کو مزید سیاہ کرنے کی کوشش کی ہے۔ اس آیت میں واضح طور پر بتایا گیا ہے کہ جو نیکی بھی اپنے لیے آگے بھیجی جائے گی وہ اللہ کے یہاں بہت بہتر اور ثواب میں بڑھا چڑھا کر ملے گی یعنی دوسروں کے اعمال پر تکیہ کرنے کے بجائے اپنے اعمالِ خیر کا ذخیرہ آخرت کے خزانے میں جمع کروانا چاہیے، مگر مُلّا تونسوی صاحب کی تفسیری و معنوی تحریف دیکھیے کس طرح سے اپنی دکان باقی رکھنے کے مساعی ہیں، فرماتے ہیں:

قارئین کرام! اس آیت میں اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو ترغیب دے رہے ہیں کہ جو کچھ تم اپنے ہاتھوں سے اللہ تعالیٰ کے راستے میں خرچ کر کے جاؤ گے وہ تمہارے لئے افضل اور بہتر ہے بہ نسبت اس کے کہ تم وصیت کر جاؤ کہ میرے مرنے کے بعد اتنا اتنا مال صدقہ خیرات کر دینا یا فلاں کارِ خیر میں لگادینا وغیرہ وغیرہ۔ تو اس آیت میں موتیٰ کے لئے ایصال ثواب کی قطعاً نفی نہیں کی گئی اس آیت سے ایصال ثواب کی نفی سمجھنا قلت تدبر اور سوئے فہم کا نتیجہ ہے اس آیت میں تو ترغیب دی گئی ہے کہ پیچھے والے کی خیرات اور صدقہ سے تمہارے لئے وہ بہتر ہے جو تم اپنے ہاتھ سے دے جاؤ گے۔ اگر آیت سے یہی مطلب لیا جائے کہ آدمی کو صرف اور صرف اپنے ہاتھ کا دیا کام آتا ہے اور اس کے مرنے کے بعد جو صدقہ خیرات کیا جاتا ہے اسکا ثواب اس کو نہیں پہنچتا تو مرحومین کے لئے دعاء مغفرت اور نماز جنازہ اور ان کی وصیت کے مطابق صدقے خیرات وغیرہ سب کی نفی ہو جائے گی حالانکہ ھویٰ پرست مسعودی ان امور کے قائل ہیں تو معلوم ہوا کہ اس آیت سے ایصال ثواب کی نفی قطعاً نہیں ہوتی اثبات ہے کہ پیچھے والوں کے صدقہ خیرات سے تمہارے اپنے ہاتھ کا دیا ہوا صدقہ و خیرات بہتر اور اجر و ثواب میں بڑا ہے اور **جائز پیچھے والا بھی ہے۔**'' (صفحہ ۴۹۸)

اور ''پیچھے والا'' اس لیے جائز ٹھہرایا گیا ہے کہ وہ مولوی کو ہی تو ملتا ہے، اگر اس کو بھی ناجائز کہدیتے تو اپنے پیٹ پر لات مارتے جو کہ ان پیشہ وروں کے لیے ناممکن ہے۔ تو پتہ چلا کہ اصل میں یہ پیٹ کا معاملہ ہے، مرنے کے بعد ایصال ثواب کے لیے صدقات وخیرات کا سلسلہ چلتا رہے گا تو مولوی کا پیٹ بھی بھرتا رہے گا اور اس کی جیب بھی گرم رہے گی!

سورۂ نجم کی آیت: لَيْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰى چونکہ اس مسئلے پر صریح اور واضح کہ انسان کو وہی ملتا ہے جس کی وہ کوشش کرتا ہے، اور صرف یہی ایک آیت مولویوں کے اس ایصالِ ثواب کے ذریعے کھانے پینے کے دھندے کو باطل ٹھہرانے کے لیے کافی ہے، لہٰذا اپنی دکان بچانے کے لیے اس آیت کو زیادہ مشق ستم بنایا ہے اور اس کی معنوی تحریف و تأویل کے دس جواب گھڑ لیے ہیں کہ

- یہ منسوخ ہے؛
- یہ شریعتِ موسوی وابراہیمی سے متعلق ہے،
- اس میں کافر انسان کا بیان ہوا ہے، اللہ کے عدل کا ذکر ہے؛
- آدمی کی نیت کو بیان کیا گیا ہے؛
- لِلْاِنْسَانِ کا لام بمعنی علیٰ ہے یعنی یہ بتایا ہے کہ ہر آدمی کو صرف اپنے گناہوں کا بوجھ اٹھانا ہوگا کوئی کسی کا بوجھ نہیں اٹھائے گا؛
- سعیٔ ایمان کا ذکر ہے؛
- ہر قسم کے اعمال کی نفی اور حصر نہیں ہے کہ آدمی کو بجز اپنی سعی کے کسی کے عمل کا نفع نہ پہنچے بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ آدمی کو اپنی سعی و محنت کا ثمرہ بہت زیادہ حاصل ہوتا ہے بہ نسبت ایصال ثواب کے؛
- تملیک کو بتایا ہے کہ انسان کسی غیر کی سعی و محنت کا مالک نہیں بن سکتا جب تک وہ اس کو ہبہ اور تملک نہ کر دے؛
- اور یہ کہ سعیٔ ایمانی مراد ہے آخرت میں دوسرے کا ایمان کام نہ آئے گا اور
- حدیث میں سعی عملی مراد ہے کہ ایک کا عمل دوسرے کے لیے کارآمد ہوگا۔

مُلاّجی خواہ مخواہ میں یہ گھوڑے دوڑانے کی کیا ضرورت ہے، بالکل سیدھی سی بات ہے، اگر نہیں ماننا تو صاف کہدیں کہ جی ہم اس آیت کو نہیں مانتے، یہ اتنی قیل و قال کر کے کتاب اللہ کی آیت کو چوں چوں کا مربہ کیوں بنادیا کہ اصل بات ہی نہ جانے کہاں کھو گئی، کچھ کا کچھ ہو گیا!

آخر میں مُلاّ تونسوی نے اپنے کاندھلوی مفتیوں کے حوالے سے ایصال ثواب کے حق میں اپنی پرانی عادت کے مطابق کسی خود ساختہ اجماع کا دعویٰ داغ دیا اور ساتھ ہی یہ گل افشانی بھی فرمادی کہ

''معلوم ہوا کہ غیر کے اعمال سے نفع اٹھانا ایک ایسا مسئلہ ہے جس پر کتاب و سنت کی روشنی میں اجماعِ امت ہو چکا ہے اور اجماع بھی حجت شرعیہ ہے لہٰذا ھویٰ پرستوں کا یہ اصول کہ ایک کے عمل سے دوسرا نفع نہیں اٹھا سکتا قرآن، حدیث اور اجماع امت کے خلاف ہے۔'' (صفحہ ۵۰۶)

قارئین! گزشتہ صفحات میں ایصالِ ثواب پر قرآن وحدیث کا حکم آپ پڑھ چکے ہیں اور اس کو جھٹلانے کے لیے مسلک پرست مولویوں نے جو فنکاری دکھائی ہے وہ بھی آپ کے سامنے آچکی ہے، اوّل تو قرآن و حدیث کے خلاف کسی اجماع کی کوئی حیثیت نہیں خواہ پوری امت ہی یکجا ہو جائے تاہم ایسا ہرگز نہیں ہوا بلکہ صرف دیوبندی اکابرین کے کسی فرمان پر ان کے اندھے مقلدین کا اٰمنا و صدقنا کہدینا ہی ان کا ''اجماعِ امت'' ہوتا ہے اور اس طرح یہ مطمئن ہو جاتے ہیں! بھلے ہوتے رہیں، کل یوم الفصل، یوم الدین، یوم التغابن اور یوم الجزاء انہیں حق پتہ چل جائے گا لیکن اس وقت تو یہ لوگ کہہ رہے ہوں گے:

وَ يَوْمَ يَعَضُّ الظَّالِمُ عَلٰى يَدَيْهِ يَقُوْلُ يٰلَيْتَنِى اتَّخَذْتُ مَعَ الرَّسُوْلِ سَبِيْلًا ﴿۲۷﴾ يٰوَيْلَتٰى لَيْتَنِىْ لَمْ اَتَّخِذْ فُلَانًا خَلِيْلًا ﴿۲۸﴾ لَقَدْ اَضَلَّنِىْ عَنِ الذِّكْرِ بَعْدَ اِذْ جَآءَنِىْ ؕ وَكَانَ الشَّيْطٰنُ لِلْاِنْسَانِ خَذُوْلًا ﴿۲۹﴾ وَ قَالَ الرَّسُوْلُ يٰرَبِّ اِنَّ قَوْمِى اتَّخَذُوْا هٰذَا الْقُرْاٰنَ مَهْجُوْرًا ﴿۳۰﴾

(الفرقان:۲۷تا۳۰)

''اے کاش کہ میں نے رسول کا راستہ اختیار کیا ہوتا؛ اے کاش کہ میں نے فلاں کو دوست نہ بنایا ہوتا، اس نے تو مجھ تک نصیحت آجانے کے بعد بھی مجھے گمراہ کر دیا، بیشک شیطان تو انسان کو دغا دینے والا ہے۔ اور رسول بھی اس وقت کہیں گے کہ اے میرے رب! میری قوم نے اس قرآن کو چھوڑ دیا تھا۔''

# دعاء میں ہاتھ اٹھانا

مسلک پرستوں کی کسی بھی مسجد میں چلے جائیں، ان کے کسی بھی اجتماع میں شرکت کر کے دیکھ لیں، اتباع سنت کا دعوی کرنے والے ہاتھ اٹھا کر اجتماعی دعا کرنے کی بدعت میں مبتلا نظر آئیں گے۔ تبلیغی جماعت والوں کا تو کہنا ہی کیا۔ یہ تو اپنے چلّوں میں ہر تھوڑی دیر بعد ہاتھ اٹھا کر اجتماعی دعا کرتے ہیں۔ ''دعوتِ اسلامی'' کے نام سے بریلوی مسلک کی تبلیغ کرنے والوں کا بھی یہی انداز ہے۔ رائے ونڈ، ملتان، وغیرہ کے اجتماعات میں (جنہیں یہ مسلک پرست ''سنتوں بھرا'' ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں، جہاں لاکھوں فرقہ و مسلک پرست اپنے زعم میں ''احیائے سنت'' کے لیے جمع ہوتے ہیں اور جہاں پر عوام کو ''میٹھی میٹھی سنتیں'' سیکھنے کے لیے تحریص دلائی جاتی ہے)، اجتماع کے اختتام پر نصف گھنٹے کی ایک طویل اجتماعی دعا ہوتی ہے جس میں سب کے سب ہاتھ اٹھا کر اجتماعی دعا کرتے ہیں۔ رمضان کی ستائیسویں شب میں باجماعت صلوٰۃ التسبیح پڑھ کر ''رقت انگیز'' اجتماعی دعا کرنے کی خوب تشہیر کی جاتی ہے جس کے اجتماعات میں لوگوں کی خوب بھیڑ ہوتی ہے۔ اختتام تراویح کے موقع پر لائٹیں بند کر کے بھی زار و قطار روتے ہوئے اجتماعی دعاؤں کے پروگرام ہوتے ہیں۔ لطیفہ یہ ہے کہ ان لوگوں کے چھے دعوتی تبلیغی نمبروں میں سے یہ پہلا نمبر ہے کہ

''اللہ سے سب کچھ ہونے کا یقین اور مخلوق سے کچھ نہ ہونے کا یقین، محمد ﷺ کے طریقوں میں دونوں جہاں کی کامیابی اور غیروں کے طریقوں میں دونوں جہاں کی ناکامی کا یقین کلمے کا مقصد ہے۔''

سنت کی اہمیت اور اس کے فضائل بیان کرتے ہوئے یہ لوگ ایک ضعیف حدیث کی بھی خوب تبلیغ کرتے ہیں کہ:

مَنْ تَمَسَّكَ بِسُنَّتِيْ عِنْدَ فَسَادِ اُمَّتِيْ فَلَهٗ اَجْرُ مِائَةِ شَهِيْدٍ

''جس نے میری امت میں فساد کے وقت میری سنت کو اختیار کیا تو اس کے لیے سو شہیدوں کا اجر ہے۔'' (1)

(1) سنن بیہقی: بحوالہ مشکوٰۃ، جلد ۱، ابواب الاعتصام، صفحہ ۵۷

اور سنت کے فضائل میں اپنے تبلیغی بیانات میں یہاں تک بھی کہہ جاتے ہیں کہ

''وہ حصہ زمین جو نبی ﷺ کے جسم سے مس کر رہا ہے علی الاطلاق اللہ کے کعبے، عرش و کرسی سے بھی افضل ہے تو جو طریقہ آپ ﷺ کے جسم سے نکلا وہ کتنا افضل ہو گا۔''

لیکن افسوس کہ خود ان کا یہ عمل سنتِ رسول ﷺ کے خلاف ہے۔ ان کے رہبر و رہنما، مقتدا و منتہٰی یوسف لدھیانوی صاحب اس کو شریعت کا حکم کہتے، لیکن ثبوت میں کوئی آیت یا حدیث پیش نہیں کرتے۔[1] سنت سے اعراض اور ہٹ دھرمی کا یہ عالم ہے کہ خلاف سنت اس عمل کو ثابت کرنے کے لیے ان کے علماء نے ضخیم کتابیں تصنیف کر ڈالی ہیں جن میں ضعیف، موضوع اور غیر متعلقہ روایات کی بھرمار کر کے اپنے اس غیر مسنون عمل کو مسنون ثابت کرنے کی سعیٔ نامراد کی گئی ہے۔

جلیل القدر صحابیِ رسول، انس بن مالک رضی اللہ عنہ، جنہوں نے نبی ﷺ کی دس سال خدمت کی[2] اور آپ ﷺ کے شب و روز کے معمولات کا بغور مشاہدہ کیا، روایت کرتے ہیں:

كَانَ النَّبِيُّ ﷺ لَايَرْفَعُ يَدَيْهِ فِيْ شَيْءٍ مِّنْ دُعَآئِهٖ إِلَّا فِي الْإِسْتِسْقَآءِ وَ إِنَّهٗ يَرْفَعُ حَتّٰى يُرٰى بَيَاضُ إِبْطَيْهِ

''نبی ﷺ کسی بھی دعا میں ہاتھ نہیں اٹھاتے تھے، سوائے استسقاء (یعنی بارش کے لیے پڑھی جانے والی نماز) کے جس میں آپ ﷺ اتنے ہاتھ اٹھاتے تھے کہ آپ کے بغلوں کی سفیدی دکھائی دیتی تھی۔''[3]

اس روایت سے مسلک پرست لوگ یہ تاثر دینے کی کوشش کرتے ہیں کہ اس حدیث میں دعا میں ہاتھ اٹھانے کا مطلق انکار نہیں ہے بلکہ یہ بتایا گیا ہے کہ نماز استسقاء کی دعا میں تو نبی ﷺ ہاتھ اتنے زیادہ اوپر اٹھاتے تھے کہ بغلیں نظر آجاتیں لیکن دوسری دعاؤں میں ہاتھ اتنے زیادہ بلند نہ کرتے۔ ان کا یہ کہنا محل نظر ہے اور مغالطہ دینے کی باطل کوشش ہے،

---

(1) اختلاف امت اور صراطِ مستقیم: حصہ اوّل، صفحہ ۱۱۳

(2) صحیح بخاری: جلد۳، کتاب النکاح، باب ۹۴، هدية العروس، صفحه۱۰۵

(3) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب الاستسقاء، باب۶۵۵، رفع الامام یده فی الاستسقآء، صفحه ۴۷۵

کیونکہ حدیث میں ”فِیْ شَیْءٍ مِّنْ دُعَآءِہٖ“ کے الفاظ آئے ہیں جو حالت نکرہ میں ہیں جن سے ہر دعا میں ہاتھ اٹھانے کی نفی ظاہر ہوتی ہے سوائے استسقاء کے، جس کا استثنیٰ حدیث میں ان الفاظ کے آگے مذکور ہے۔ استسقاء کی احادیث کے مطالعے سے پتہ چلتا ہے کہ بغلوں کی سفیدی کا نظر آنا اس وجہ سے تھا کہ ہاتھوں کو چہرے کے برابر سامنے کی طرف پھیلایا گیا تھا اور ہتھیلیوں کا رخ زمین کی طرف تھا اور ان کی پشت آسمان کی طرف۔ (1)

نبی ﷺ صلوٰۃ کے اختتام پر تکبیر کہتے تھے؛ عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ میں تو نبی ﷺ کی صلوٰۃ کا ختم ہونا اس وقت پہچانتا تھا جب تکبیر کی آواز سنتا تھا۔ (2)

عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ

كَانَ النَّبِيُّ ﷺ اِذَا سَلَّمَ لَمْ يَقْعُدْ اِلَّا مِقْدَارَ مَا يَقُوْلُ:
اَللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ تَبَارَكْتَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ (3)

”نبی ﷺ سلام پھیر کر اپنی جگہ پر اتنی دیر سے زیادہ نہ بیٹھتے کہ یہ کہہ لیں:
اَللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ تَبَارَكْتَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ۔“ ★

---

(1) صحیح مسلم: جلد۳، کتاب الاستسقاء، صفحہ ۳۴۴ /
سنن ابی داوٗد: جلد۱، کتاب الصلوٰۃ، باب۴۱۰، رفع الیدین فی الاستسقاء، صفحہ ۴۳۷
(2) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب الصلوٰۃ، باب ۵۴۹، ذکر بعد الصلوٰۃ، صفحہ ۴۰۸
(3) صحیح مسلم: جلد۲، کتاب المساجد، باب استحباب الذکر بعد الصلوٰۃ، صفحہ ۴۹

★ مسلک پرستوں نے ان الفاظ میں بھی حَيِّنَا رَبَّنَا بِالسَّلَامِ، عَلَيْكَ يَرْجِعُ السَّلَامُ وَ اَدْخِلْنَا دَارَ السَّلَامِ، وغیرہ کا اضافہ کر لیا ہے۔ (ضیاء القلوب: کلیاتِ امدادیہ، صفحہ ۶۴)! نہ جانے کیوں انہیں نبی ﷺ کی سنت میں اضافے کا اتنا شوق ہے! اذان کے بعد کی دعا ہو یا روزہ افطار کرنے کی، انہوں نے سب میں اضافہ کر لیا ہے۔ کیا ان کے لیے رسول ﷺ کا طریقہ کافی نہیں؟ اللہ نے تو یہ بتایا ہے کہ:

لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ لِّمَنْ كَانَ يَرْجُوا اللّٰهَ وَالْيَوْمَ الْاٰخِرَ وَذَكَرَ اللّٰهَ كَثِيْرًا (الاحزاب:۲۱)

”درحقیقت تم لوگوں کے لیے اللہ کے رسول میں ایک بہترین نمونہ ہے، یعنی ہر اس شخص کے لیے جو اللہ اور یوم آخر کا امیدوار ہو اور کثرت سے اللہ کو یاد کرے۔“

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کس سختی سے نبی ﷺ کے طریقے پر کاربند رہتے تھے اس کا اندازہ اس حدیث سے ہوتا ہے کہ سعید بن یسار تابعی نے سواری سے اتر کر وتر پڑھے تو عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے ان سے کہا: اَلَيْسَ لَكَ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اُسْوَةٌ ”کیا تیرے لیے رسول ﷺ کا طریقہ اچھا نہیں۔“ انہوں نے کہا کہ کیوں نہیں۔ عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ تو سواری پر ہی وتر پڑھ لیا کرتے تھے۔

(صحیح مسلم: جلد ۲، کتاب المساجد، باب جواز صلوٰۃ النافلۃ علی الدابۃ فی السفر حیث توجہت، صفحہ ۲۲۱)

یہ حدیث تو بتا رہی ہے کہ امام اپنی جگہ پر دعا مانگنا تو کجا، اگر اتنی دیر سے زیادہ بیٹھے کہ مندرجہ بالا کلمات کہہ لے تو وہ نبی ﷺ کی سنت کی مخالفت کا مرتکب ٹھہرے گا! صحیحین کی کتاب الصلوٰۃ میں ذکر بعد الصلوٰۃ کے ابواب میں متعدد روایات نقل کی گئی ہیں جن کے مطابق اللہ کے رسول ﷺ صلوٰۃ کی ادائیگی کے بعد مختلف طرح کے اذکار کرتے تھے ("ہا" "ھو" کی ضربیں نہیں لگاتے تھے جیسا کہ بعض مسلک پرست لگاتے ہیں)، عورتیں فوراً کھڑی ہو جاتیں اور اپنے گھروں کو چلی جاتی تھیں۔ ایک بھی صحیح روایت ایسی نہیں ملتی جس سے یہ ثابت ہو سکے کہ نبی ﷺ سلام پھیرنے کے بعد ہاتھ اٹھا کر اجتماعی یا انفرادی دعا کرتے تھے اور صحابہ کرام ؓ آمین آمین پکارتے تھے۔ صبح و شام کے معمولات اور دیگر مواقع کی دعائیں کتب احادیث میں بکثرت منقول ہیں، لیکن یہ کسی ایک حدیث میں بھی نہیں کہ یہ دعا ہاتھ اٹھا کر مانگی جاتی۔ تو پھر صلوٰۃ کے بعد اجتماعی و انفرادی دعا کا کیا ثبوت ہے؟

ابو ہریرہ ؓ نبی ﷺ کا فرمان روایت کرتے ہیں:

اَقْرَبُ مَا يَكُوْنَ الْعَبْدُ مِنْ رَّبِّهٖ وَهُوَ سَاجِدٌ فَاَكْثِرُوْا الدُّعَاءَ

"بندہ سجدہ کی حالت میں اپنے رب سے قریب ہوتا ہے، پس تم سجدے میں کثرت سے دعا کیا کرو۔"(1)

نبی ﷺ اور صحابہ ؓ آخری قعدہ میں کثرت سے دعائیں کیا کرتے تھے، اور پھر سلام پھیر کر اللہ کا ذکر کرتے تھے، اس کی تسبیح، تکبیر، تحمید و تہلیل بیان کرتے تھے۔(2) صحاح ستہ کے مؤلفین نے اپنے مجموعہ احادیث میں قیام، رکوع، قومہ، سجود، جلسہ اور قعدہ میں دعا کرنے کے باب باندھے ہیں اور ان میں بکثرت روایات لائے ہیں۔ بخاری کے سوا کسی نے صلوٰۃ کے بعد دعا کرنے کا باب نہیں باندھا۔ لیکن بخاری نے بھی "دعا بعد الصلوٰۃ" کے باب میں سبحان اللہ، الحمد للہ، اللہ اکبر وغیرہ کے اذکار کی وہی روایتیں نقل کی ہیں(3) جو انہوں نے اس سے پہلے ذکر بعد الصلوٰۃ کے باب میں نقل کی تھیں، ورنہ دعا انہوں نے بھی کوئی نقل نہیں کی، نہ انفرادی نہ اجتماعی، نہ ہاتھ اٹھا کر نہ بغیر ہاتھ اٹھائے۔

---

(1) صحیح مسلم: جلد۲، کتاب الصلوٰۃ، باب مایقال فی الرکوع والسجود، صفحہ ۷۷
(2) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب الصلوٰۃ، باب ۵۴۹، ذکر بعد الصلوٰۃ، صفحہ ۴۰۸
(3) صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب الدعوات، باب ۵۰۷، الدعاء بعد الصلوٰۃ، صفحہ ۵۲۶

احادیث و تاریخ میں ایسے مواقع ملتے ہیں کہ نبی ﷺ نے دعا کے لیے ہاتھ بلند کیے (لیکن یہ بھی فرض نماز کے بعد نہ تھے) مثلاً غزوۂ اوطاس میں عبید بن عامر اشعری رضی اللہ عنہ کے گھٹنے میں تیر لگنے سے زخم آیا۔ انہوں نے اپنے بھتیجے ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کو نبی ﷺ کے پاس بھیجا کہ میرا سلام کہیں اور میرے لیے دعا کی درخواست کریں۔ نبی ﷺ نے وضو کیا اور ہاتھ اٹھا کر ان کے لیے دعا کی۔ [1] ایک سریہ میں خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے بنی خذیمہ کے لوگوں کو غلط فہمی کی بنیاد پر قتل کر ڈالا، نبی ﷺ کو اطلاع ہوئی تو دو مرتبہ ہاتھ اٹھا کر کہا: ''اے اللہ! خالد نے جو کیا، میں اس سے بری ہوں۔'' [2] غزوۂ بدر کے موقع پر صرف نبی ﷺ نے ہاتھ اٹھا کر دعا کی، کوئی آمین آمین نہیں کہہ رہا تھا، بلکہ ابو بکر رضی اللہ عنہ نے تو نبی ﷺ کے پھیلے ہوئے ہاتھ پکڑ کر کہا کہ بس۔ [3] حج کے دوران صفا و مروہ کی سعی کرتے ہوئے دعا میں ہاتھ بلند کیے۔ [4] لیکن یہ صرف انفرادی فعل تھا، اور مزید یہ کہ ان میں سے کوئی بھی دعا فرض صلوٰۃ کا سلام پھیر کر نہیں کی گئی۔ اس سے صرف اتنی گنجائش نکلتی ہے کہ غیر عربی دان جو آخری قعدہ میں عربی میں دعا نہیں مانگ سکتے اور ان کو کوئی خصوصی دعا مانگنی ہو جو احادیث میں منقول نہیں تو وہ کسی بھی موقع پر اللہ سے دعا کرلیں۔ ہر نماز کے بعد دو دو تین تین مرتبہ ہاتھ اٹھا کر انفرادی یا اجتماعی دعا کی قطعی کوئی گنجائش نہیں۔ ابو داؤد، ترمذی اور بیہقی وغیرہ کی وہ روایتیں جن میں ہتھیلیوں کے رخ سے دعا کرنا اور دعا مانگ کر ہاتھ منہ پر پھیرنا، اللہ کا دعا میں پھیلے ہاتھوں کے خالی لوٹانے میں شرم محسوس کرنا، وغیرہ بیان کیا گیا ہے کمزور روایتیں ہیں اور صحیحین کا پاسنگ بھی نہیں۔ دوسرے یہ کہ ان روایتوں سے بھی صلوٰۃ کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا کرنا ثابت نہیں ہوتا۔



---

(1) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب المغازی، باب ۵۲۵۔ غزاۃ اوطاس، صفحہ ۶۹۹

(2) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب المغازی، باب ۵۲۸۔ بعث النبی ﷺ خالدبن الولید رضی اللہ عنہ الی بنی خذیمۃ، صفحہ ۷۰۸

(3) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب المغازی، باب ۴۷۰۔ قصۃ غزوۃ بدر، صفحہ ۵۴۵

(4) سنن ابی داؤد، بحوالہ مشکوٰۃ: جلد ۱، کتاب المناسک، فصل ثانی، صفحہ ۵۷۱

کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب نے حسب عادت غیر مستند کتب احادیث کی روایات کی بنیاد پر دعویٰ کیا ہے کہ ہاتھ اٹھا کر دعاء مانگنا تو ہر نماز کے بعد نبیﷺ اور صحابہؓ کی سنت ہے اور اس کے کرنے کا تو نبیﷺ نے بڑی تاکید کے ساتھ حکم دیا ہے۔ جہاں انہوں نے غیر مستند روایات سے استدلال کیا ہے وہیں بخاری و مسلم و دیگر کتب صحاح کی اُن متعدد روایات سے بھی استخراج کیا ہے جن میں ''دُبُرِ صلوٰۃ'' میں نبیﷺ کا دعاء کرنا بیان ہوا ہے۔ یہ لفظ ''دبر صلوٰۃ'' توجہ کا حامل ہے کیونکہ اسی مقام پر تسبیح و تحمید، تہلیل و تکبیر کہنا، معوذات کی تلاوت کرنا بھی آیا ہے اور مختلف استعاذے و دعائیں کرنا بھی مروی ہے۔ المنجد اور قاموس الوحید کے مطابق دُبُر کسی بھی چیز کے پچھلے یا آخری حصے کو کہتے ہیں؛ دبر الصلوٰۃ کے دونوں معنی آئے ہیں منقضاھا وآخرھا یعنی نماز کا اختتام یا آخری حصہ۔ احادیث کے مطالعے سے یہ بات سامنے آتی ہے کہ دعاء صلوٰۃ کے اندر ہے اور اذکار صلوٰۃ کے بعد؛ محدثین نے اس پر باب باندھیں ہیں کہ دعاء فی الصلوٰۃ اور ذکر بعد الصلوٰۃ۔ بخاری کے باب دعاء بعد الصلوٰۃ سے مغالطہ ہو سکتا ہے جیسا کہ ملّا مجیب کو ہوا، لیکن اس باب میں بھی کسی دعاء کا ذکر نہیں بلکہ اذکار ہی بیان ہوئے ہیں۔ ابو داؤد کی ایک حدیث سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ دبر صلوٰۃ میں دعاء کرنے کا مطلب صلوٰۃ کے پچھلے حصے یعنی سلام پھیرنے سے پہلے کا مقام ہے اور جب دبر صلوٰۃ میں اذکار کا بیان ہو تو اس کا مطلب سلام پھیرنے کے بعد صلوٰۃ کا پچھلا حصہ مراد ہوگا۔ حدیث یہ ہے:

قَنَتَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَهْرًا مُّتَتَابِعًا فِي الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ وَالْمَغْرِبِ وَالْعِشَآءِ وَصَلٰوةِ الصُّبْحِ فِيْ دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ اِذَا قَالَ سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ مِنَ الرَّكْعَةِ الْاٰخِرَةِ يَدْعُوْ عَلٰى اَحْيَآءٍ مِنْ بَنِيْ سُلَيْمٍ عَلٰى رِعْلٍ وَّ ذَكْوَانَ وَعُصَيَّةَ وَيُؤَمِّنُ مَنْ خَلْفَهٗ

''رسول اللہﷺ نے برابر ایک مہینے تک قنوت پڑھی ظہر اور عصر اور مغرب اور عشاء میں اور فجر میں ہر صلوٰۃ کے آخر میں، جب آخری رکعت میں سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ کہتے تھے، بددعاء کرتے تھے بنو سلیم کے چند قبیلوں پر، رعل اور ذکوان اور عصیہ پر اور جو پیچھے ہوتے وہ آمین کہتے تھے۔'' (سنن ابی داوٗد: جلد ۱، کتاب الصلوٰۃ، باب ۵۰۰، القنوت فی الصلوٰت، صفحہ ۵۳۹)

یعنی سلام پھیرنے سے پہلے آخری رکوع کے بعد کے مقام کو بھی دبر صلوٰۃ کہا گیا جہاں قنوت پڑھی گئی۔ اس سے واضح ہو جاتا ہے کہ دعاء جب مانگی جائے گی تو سلام پھیرنے سے پہلے اور سلام پھیرنے کے بعد تسبیح و تحمید، تہلیل و تکبیر و دیگر اذکار کیے جائیں گے۔ جن روایات میں صراحت کے ساتھ سلام پھیر کر دعاء کرنے کا ذکر آیا ہے، اس سے مراد یہی اذکارِ مسنونہ ہیں۔ اگر مسلک پرستوں کی طرح ہر نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعائیں کرنا نبی ﷺ اور صحابہ کا معمول ہوتا تو اس عمل کثیر کو نقل کرنے والے صحابہ رضی اللہ عنہم بھی کثیر تعداد میں ہوتے یا کم از کم صحاح ستہ میں کوئی تو روایت ایسی ہوتی جو مسلک پرستوں کے مروّجہ اس لازمی عمل کو مسنون ثابت کرتی! مُلاّ مجیب کو اپنے باطل عقائد و اعمال کے ثبوت کے لیے صحاح ستہ سے جب کوئی روایت نہیں ملتی تو پھر وہ اپنے پرانے داؤ پیچ استعمال کرتے ہیں کہ ان روایات کا ضعیف ہونا بھی کچھ مضر نہیں کیونکہ

> ''کئی ضعیف احادیث مل کر قوی ہو جاتی ہیں بالخصوص جبکہ امت نے عملاً ان کو قبول کر لیا ہو۔''
> (صفحہ ۱۴۶)
>
> ''قرآن و حدیث میں یہ کہیں اصول نہیں ہے کہ وہی احادیث صحیح ہیں جو بخاری و مسلم میں ہوں اور دوسری احادیث صحیح نہیں۔'' (ایضاً)
>
> ''پھر صحیحین میں کہیں ایسی روایت نہیں ہے جو ان روایات کے خلاف ہاتھ اٹھانے کی نفی کرتی ہو۔''
> (ایضاً)

گزشتہ صفحات میں کہیں ہم بتا چکے ہیں کہ روایات کے قبول و ردّ کے اصول قرآن و حدیث میں نہیں ملتے بلکہ یہ اصول جنہوں نے وضع کیے ہیں، انہی کی کتابوں میں ملتے ہیں۔ صحیح روایات کے ہوتے ہوئے ضعیف روایات پر اصرار کرنا اور ان کی بنیاد پر کوئی عقیدہ و عمل اختیار کرنا صرف یہ سمجھتے ہوئے کہ کوئی ضعیف روایات مل کر قوی ہو جاتی ہیں، اصولِ حدیث کی کتابوں میں نہیں ملتا بلکہ یہ ان مسلک پرستوں کا اپنا خود ساختہ اصول ہے۔ روایات کی صحت و ضعف کے اعتبار سے ان کے طبقات مقرر کرنا اور بخاری و مسلم کو پہلے طبقے میں رکھنا ہمارا نہیں بلکہ محدثین کا ہی وضع کردہ اصول ہے۔ انس رضی اللہ عنہ سے مروی بخاری کی ''لَا يَرْفَعُ يَدَيْهِ فِيْ شَيْءٍ مِنْ دُعَآئِهِ'' والی روایت اس مسئلے میں قول فیصل کی

حیثیت رکھتی ہے جو مسلک پرستوں کے اس عمل کی نفی کر دیتی ہے کہ ہر نماز کے بعد ہاتھ اٹھا اٹھا کر اجتماعی و انفرادی دعائیں کرتے ہیں۔ اس صحیح، صریح، واضح اور قطعی روایت کے خلاف انس رضی اللہ عنہ سے منسوب سیوطیؒ وغیرہ کی کتب میں مروی روایات اصولِ حدیث کی رو سے شاذ یا منکر روایات ٹھہریں گی جس سے بخاری کی مذکورہ روایت کے خلاف استدلال نہیں کیا جاسکتا۔ اور ویسے بھی انس رضی اللہ عنہ سے منسوب حلیۃ الاولیاء کی روایت فجر میں بنو سلیم پر بد دعاء کرنے سے متعلق ہے جس کا ذکر پیچھے منقول ابو داؤد کی روایت میں آچکا ہے کہ سلام پھیرنے سے پہلی صلوٰۃ کے اندر ہی پڑھی گئی قنوت کے بارے میں ہے۔

بخاری کی اس مذکورہ روایت کے ساتھ ساتھ ہم نے اس باب میں وہ روایات بھی نقل کی ہیں جن میں نبی ﷺ کا دعاء میں ہاتھ اٹھانے کا ذکر ہے۔ مُلاّ مجیب ہمارے استدلال پر طنز کرتے ہیں کہ جب پہلی روایت سے ہر دعاء میں ہاتھ اٹھانے کی نفی ہو گئی تو پھر بعد کی روایات میں اس نفی کا کیا ہوا؟ "فِيْ شَيْءٍ مِّنْ دُعَآئِهٖ" کی نکارت کہاں گئی؟ مولوی صاحب! نفی بھی برقرار ہے اور نکارت بھی کہیں نہیں گئی، یہیں موجود ہے، آپ ذرا مسلک پرستی کی عینک اتاریں تو آپ کو بھی نظر آجائے گی۔

یہ مسلک پرست اس روایت کی یہ تاویل کرتے ہیں کہ اس حدیث میں دعاء میں ہاتھ اٹھانے کا مطلق انکار نہیں ہے بلکہ یہ بتایا گیا ہے کہ نمازِ استسقاء کی دعاء میں تو نبی ﷺ ہاتھ اتنے زیادہ اوپر اٹھاتے تھے کہ بغلیں نظر آجائیں لیکن دوسری دعاؤں میں ہاتھ اتنے زیادہ بلند نہ کرتے۔ یہ اپنے بدعی مسلک کے دفاع کے لیے حدیث کی فنکارانہ معنوی تحریف ہے۔ حدیث کے الفاظ تو یہ ہیں کہ نبی ﷺ اپنی کسی بھی دعا میں ہاتھ نہیں اٹھاتے تھے سوائے استسقاء کے ........ اس عمومِ حدیث میں دعاء میں ہاتھ اٹھانے کا مطلق انکار ہے اور ساتھ ہی استسقاء میں ہاتھ اتنے بلند کرنے کا ذکر ہے کہ بغلوں کی سفیدی نظر آجائے۔ ہمارے اس موقف کو ردّ کرتے ہوئے اوراس کے خلاف بیان کردہ مسلک پرستوں کی مذکورہ بالا تاویل کو ہمارے محلِ نظر اور مغالطہ دینے کی باطل کوشش کہنے پر مُلاّ مجیبؔ صاحب طنز کرتے ہیں کہ

"توجناب ہی کوئی مجتہدانہ تاویل کرلیں تاکہ جناب کے بیان کیے ہوئے مواقع تو مستثنیٰ ہوجائیں اور فِیْ شَیْءٍ مِّنْ دُعَآئِہٖ کی نکارت اور ہر دعاء میں ہاتھ اٹھانے کی نفی بھی باقی رہے؟ آنجناب نفی بھی کرتے ہیں اور اثبات بھی کرتے ہیں کسی ایک پہلو پر ثابت قدم رہیے۔" (صفحہ ۱۴۳)

عائشہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہَا کی مروی بخاری کی دوسری روایت جس میں یہ بتایا گیا ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ سلام پھیر کر اپنی جگہ اتنی دیر سے زیادہ نہ بیٹھتے کہ کوئی یہ کہہ لے:

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْکَ السَّلَامُ تَبَارَکْتَ یَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ

اس کے بارے میں مُلّا مجیبؔ نے یہ فنکارانہ داؤ لگایا ہے کہ

"اوّلاً تو آپ ﷺ کا یہ معمول ہر نماز کے بعد کا نہ تھا بلکہ ان نمازوں کے بعد کا تھا جن میں عورتیں بھی جماعت میں شامل ہوتی تھی اور اتنی تھوڑی مقدار اپنی حالت پر بیٹھنے کی غرض یہ ہوتی تھی کہ عورتیں مسجد سے نکل گھروں کو پہنچ جائیں پھر آپ ﷺ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی طرف منہ پھیر لیتے تھے۔" (صفحہ ۱۴۴)

**(مولوی صاحب کے اس دعوے پر خیال ہوتا ہے کہ موصوف جبرئیل عَلَیْہِ السَّلَام سے تعلق میں ہیں کیونکہ غیب کی باتیں سوائے اس ایک ذریعے کے کہیں سے حاصل نہیں ہوسکتیں!)**

اس کے بعد بلاحوالہ روایت بیان کی ہے کہ نبی ﷺ کے سلام پھیرنے کے بعد عورتیں چلی جاتیں اور نبی ﷺ کے صحابہ کی طرف رخ کرنے سے پہلے اپنے گھروں میں داخل ہوجاتیں۔ **اللھم انت السلام**......الخ کہنے میں ایک منٹ بھی نہیں لگتا۔ عورتوں کا چند سیکنڈ میں مسجد سے نکل کر شہر کے دور دراز علاقوں میں واقع اپنے گھروں میں داخل ہوجانا، ناممکنات میں سے ہے۔ ہاں اگر صوفیوں والی کوئی کرامت ہوجاتی ہو تو پھر کچھ نہیں کہا جاسکتا کیونکہ صوفیوں کے تو چند سیکنڈ میں ہفت عالم کی سیر کرآنے کے بھی دعوے ہیں!

پھر عائشہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہَا سے منسوب نبی ﷺ کے ہر نماز کے بعد عذاب قبر اور نار جہنم سے بچنے کی دعاء کرنے کی نسائی کی روایت کے حوالے سے دعویٰ کرتے ہیں کہ نبی ﷺ کا سلام پھیر کر اپنی جگہ تھوڑی دیر ٹھہرے رہنے کا معمول ان نمازوں کے بعد کا تھا جن کے بعد سنتیں ہیں ورنہ جن کے بعد سنتیں نہیں وہاں تو نبی ﷺ کافی دیر تک بیٹھتے تھے۔ پھر ہم سے مطالبہ کرتے ہیں کہ اگر ہماری تطبیق پسند نہیں تو خود ہی تاویل کرکے ہم پر مہربانی فرمائیں

کیونکہ نسائی کی روایت بخاری کی روایت کے بظاہر خلاف ہے تو دونوں میں بہر صورت تطبیق کرنا اور ایک میں تاویل ضروری ہے۔

مولوی صاحب! تاویل کی ضرورت ہی نہیں کیونکہ یہ روایت ہی ضعیف ہے۔ اس کی راوی جسرہ کے بارے میں بخاری کا کہنا تھا کہ اس کے پاس عجائبات ہیں یعنی عجیب و غریب روایتیں بیان کرتی ہے؛ ابن حجر کہتے تھے کہ اس کی روایات کو باطل سمجھا جاتا تھا۔ اگر یہ روایت درست ہو تب بھی یہ ''دبر صلوٰۃ'' میں دعاء کرنے کے بارے میں ہے جس کو ہم سابقہ سطور میں بتا چکے ہیں کہ اس سے سلام پھیرنے سے پہلے دعاء کرنا مراد ہے۔ چنانچہ صحیح بخاری میں ''دعاء قبل السلام'' کا باب باندھا گیا ہے اور اس میں متعدد دعائیں روایت کی گئی ہیں۔ بخاری کی کتاب الجنائز اور مسلم کی کتاب المساجد میں بھی یہ روایت ہے مگر وہاں یہ اس طرح آئی ہے کہ پھر اس یہودیہ کے عذابِ قبر کے بارے میں سوال کے بعد نبی ﷺ ہر صلوٰۃ میں عذاب قبر سے پناہ مانگا کرتے تھے۔

مُلّا مجیب نے اپنے زیر بحث باب کا اختتام ان الفاظ پر کرکے اپنے نفس کو فریب دیا ہے:

> ''الغرض دعاؤں میں ہاتھ اٹھانا مستحب ہے انفرادی دعا ہو یا اجتماعی بالخصوص فرض نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا کرنا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا عمل اور سنت ہے۔'' (صفحہ ۱۴۶)

مولوی صاحب! ایک طرف تو آپ کہتے ہیں کہ مستحب ہے دوسری طرف کہتے ہیں سنت ہے! کسی ایک بات پر قائم رہیے۔ (مولوی صاحب کے الفاظ ان کی طرف لوٹتے ہیں کہ ''**کسی ایک پہلو پر ثابت قدم رہئے**'') کیوں اپنے آپ کو دھوکہ دے رہے ہیں؟ مولوی صاحب! ہمارا مشاہدہ تو یہ کہتا ہے کہ نہ مستحب ہے نہ سنت بلکہ مسلک پرستوں کے نزدیک یہ فرضِ عین ہے۔ یقین نہ آئے تو کسی وقت نماز کے بعد حسبِ معمول ہاتھ اٹھا کر با آواز بلند اجتماعی دعاء نہ کیجیے، پھر دیکھیے اس کے ردّ عمل میں لوگ آپ کے ساتھ کیا سلوک کریں گے۔ قرآن و حدیث کے ان واضح اور صریح احکامات کے باوجود لوگ یہ کہتے ہوئے عام سنے گئے ہیں کہ جب تک دعاء ہاتھ اٹھا کر نہ مانگیں تسلی ہی نہیں ہوتی!

# عورتوں اور مردوں کی صلوٰۃ میں فرق

اشرف علی تھانوی صاحب نے بہشتی زیور کے حصہ دوم میں عورتوں کے لیے صلوٰۃ کی ادائیگی کا طریقہ لکھا ہے۔ تقی عثمانی صاحب اور دیگر مصنفین کے بھی صلوٰۃ سکھانے کے کتابچے دستیاب ہیں۔ ان کے اخبارات، رسائل و جرائد بھی اکثر و بیشتر عورتوں کی صلوٰۃ کے مسائل لکھتے رہتے ہیں۔ ان سب میں قیام، رکوع، سجود اور قعدہ وغیرہ کا طریقہ اس طریقے سے مختلف بتایا جاتا ہے جس طرح مرد کرتے ہیں، اور اسطرح ان لوگوں نے مردوں اور عورتوں کی صلوٰۃ علاحدہ علاحدہ کر دی، حالانکہ کسی بھی مستند اور صحیح حدیث میں ایسا کوئی اشارہ نہیں ملتا کہ عورتیں مردوں سے مختلف طریقے سے صلوٰۃ ادا کریں، اللہ کے رسول ﷺ کا عورت مرد دونوں کو یکساں حکم تھا کہ

صَلُّوْا كَمَا رَاَيْتُمُوْنِیْ اُصَلِّیْ

"تم صلوٰۃ اس طرح ادا کرو جس طرح مجھے ادا کرتے دیکھتے ہو۔" (1)

لہٰذا اس حکم نبوی کی تعمیل میں تمام صحابہ اور صحابیات ؓ اسی طرح صلوٰۃ ادا کرتے تھے جسطرح اللہ کے رسول ﷺ کو پڑھتے دیکھا۔ ارکان صلوٰۃ کی ادائیگی کا طریقہ مرد عورت دونوں میں ایک جیسا تھا، یہ مسلک پرست لوگ ہیں جنہوں نے عورت اور مرد کی صلوٰۃ میں بھی تفرقہ ڈال دیا !

یوسف لدھیانوی صاحب کا اپنی کتاب "اختلاف امت اور صراط مستقیم" (2) میں مستند و صحیح احادیث کے مقابلے میں ضعیف اور مرسل روایات کو بنیاد بنا کر عورتوں کو سجدے میں جسم زمین سے چمٹا دینے کا حکم کرنا ایک باطل فعل ہے۔★ یہ لوگ اس مختلف قسم کے قیام و قعود، رکوع و سجود کے لیے کہتے ہیں اس میں زیادہ حیاء کا اظہار ہے۔ گویا کہ ان

---

(1) صحیح بخاری، جلد ۱، کتاب الاذان، باب ۴۰۸، الاذان للمسافر، صفحہ ۳۳۳

(2) حصہ دوم، صفحہ ۳۳۵، ۳۳۶

★ یہی انداز بریلوی و دیوبندی مسالک کی تبلیغی کتب، رسائل و جرائد اور مفتی رشید لدھیانوی کے ہفت روزہ مجلّے "خواتین کا اسلام" وغیرہ میں خواتین کو دینی مسائل بتاتے ہوئے اپنایا جاتا ہے۔

کی خواتین حیاء میں رسول ﷺ کی ازواج اور بیٹیوں اور صحابیات سے آگے بڑھ گئی ہیں جو سب کی سب مذکورہ بالا فرمانِ رسول ﷺ کی تعمیل میں اسی طرح صلوٰۃ ادا کرتی تھیں جس طرح کہ نبی ﷺ ادا فرماتے تھے اور جس طرح دوسرے صحابہ ادا کرتے تھے!



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب اور مُلّا تونسوی نے اپنی کتابوں میں اُنہی دلائل کا اعادہ کر کے اپنے اکابرین کا دفاع کرنے کی کوشش کی ہے جن کا ذکر ہم نے سابقہ سطور میں کیا ہے۔ مُلّا تونسوی کا اکابر پرستی میں ہمارے دلائل کے ردّ میں برافروختہ ہو کر عالم دین کے مقام و منزلت سے اتر سوقیانہ انداز اپنانا قارئین کے سامنے پچھلے صفحات میں بار بار آچکا ہے لیکن مُلّا مجیب کی ابتدائی تحریر دیکھ کر ہمیں توقع نہ تھی کہ یہاں پہنچ کر وہ بھی اپنے مذکورہ دینی بھائی کی روش پر چل پڑیں گے! عورتوں مردوں کی صلوٰۃ میں کوئی فرق نہ ہونے کے بارے میں ہمارے مؤقف کی بنیاد پیچھے مذکور فرمان نبوی ہے کہ صَلُّوْا كَمَا رَاَيْتُمُوْنِىْ اُصَلِّىْ یعنی تم صلوٰۃ اس طرح ادا کرو جس طرح مجھے ادا کرتے دیکھتے ہو۔ ہمارے اس مؤقف کو مُلّا مجیب نے ''نرا مغالطہ'' قرار دیتے ہوئے ہانک لگائی ہے کہ یہ حدیث اس کی دلیل نہیں ہے کیونکہ اس میں صلوا اور رایتم دونوں جمع مذکر حاضر کے صیغے ہیں اس لیے مخاطب اس فرمان کے مرد ہیں نہ کہ عورتیں۔ ہمیں حیرت ہے کہ وفاق المدارس کا فارغ التحصیل، درسِ نظامی کا فاضل، عربی کے بالکل ابتدائی قاعدے سے بھی ناواقف ہے! روایت لولاک سے متعلق زکریا کاندھلوی کی فضائل ذکر کی ایک عربی عبارت کے ترجمے پر جو ہم نے تابش مہدی دیوبندی کی کتاب سے باحوالہ نقل کیا تھا، مُلّا مجیب نے تبصرہ کرتے ہوئے کہا تھا کہ اس سے ہماری انتہائی جہالت آشکارا ہوتی ہے اور ہم جاہلوں کو ''حضرت شیخ الحدیث'' پر اعتراض کا کوئی حق نہیں۔ مُلّا مجیب کا یہ تبصرہ پوری طرح سے خود انہی پر صادق آرہا ہے۔ موصوف کو اتنا بھی نہیں معلوم کہ جب مذکر و مؤنث دونوں کو خطاب کیا جاتا ہے تو صیغہ مذکر کا ہوتا ہے اور جب الگ الگ خطاب کیا جاتا ہے تو پھر مخاطب کی جنس کے اعتبار سے صیغہ اختیار کیا جاتا ہے یعنی آدمیوں کے لیے مذکر کا صیغہ اور عورتوں

کے لیے مؤنث کا صیغہ۔ صَلُّوا میں اجتماعی خطاب ہے جو مردوں کے ساتھ ساتھ عورتوں سے بھی کیا گیا ہے۔ اسی طرح رَاَیْتُمْ میں بھی مرد وعورت دونوں شامل ہیں۔ مُلاّجی کیا خیال ہے کُلُوْا وَاشْرَبُوْا وَلاَتُسْرِفُوْا میں کھانے پینے کی اجازت صرف مَردوں کو ہے عورتوں کو نہیں، اسراف نہ کرنے کی ممانعت صرف مَردوں کو ہے اور عورتوں کو نہیں؟ قارئین اندازہ کر سکتے ہیں کہ قرآن و حدیث میں ایسی مثالیں بے شمار ملیں گی ۔ مُلاّ مجیب کے اپنے الفاظ میں ان کے مذکورہ مؤقف سے ''ان کی انتہائی جہالت آشکارا ہوتی ہے۔ ایسے جاہلوں کو(ہم) پر اعتراض کا کوئی حق نہیں''۔

موصوف نے دوسرا مؤقف یہ اختیار کیا ہے کہ اس فرمان میں عورتوں سے خطاب نہ ہونے کا یہ بھی قرینہ ہے کہ عورتیں تو آخری صف میں ہونے کی وجہ سے نبیﷺ کو نہ دیکھنے کے سبب آپ کی نماز کی کیفیت سے ناواقف ہوتی تھیں۔ موصوف کے اس مؤقف سے بھی ''ان کی انتہائی جہالت آشکارا ہوتی ہے۔'' اوّل تو صلوٰۃ کی ادائیگی صرف دیکھنے پر موقوف ہی نہیں [احاطۂ نظر میں ہونے والا ہر کام بلا نظر اٹھائے بھی ایک حد تک دکھائی دے جاتا ہے ورنہ نظر کو صلوٰۃ میں نیچے رکھنے کی بہت تاکید ہے اور اس کو اوپر اٹھانے پر سخت وعید آئی ہے] ، وعظ و نصیحت کے دوران صلوٰۃ کی ادائیگی صحابہ اور صحابیات کو سکھادی گئی تھی جس میں دونوں کو ایک ہی طریقے سے صلوٰۃ ادا کرنا سکھایا گیا تھا، مَردوں اور عورتوں کے کوئی الگ الگ طریقے تعلیم نہیں کیے گئے، اور اُسی تعلیم کی پابندی کا اس زیر نظر فرمان نبوی میں ذکر ہے کہ جس طرح مجھ سے صلوٰۃ ادا کرنا سیکھا ہے اسی طرح سے ادا کیا کرو؛ دوسرے یہ کہ نبیﷺ کے دور کی مسجد نبوی آج کی طرح وسیع و عریض نہ تھی، چھوٹی سی کچی مسجد تھی، نمازیوں کا اژدھام نہیں تھا کہ امام نظر ہی نہ آئے۔ اگر امام نظر نہیں آتا تھا تو پھر نبیﷺ نے امام کی غلطی پر متنبہ کرنے کے لیے اَلتَّسْبِیْحُ لِلرِّجَالِ وَالتَّصْفِیْقُ لِلنِّسَآءِ کا حکم کیوں دیا؛ صحابیات اگر نبیﷺ کو امامت کراتے دیکھ ہی نہیں سکتی تھیں تو پھر نبیﷺ کے حکم کے مطابق تالی بجا کر سہو کی نشاندہی کس طرح کر سکتی تھیں؟

اس کے بعد مُلاّ مجیب نے عورتوں کی نماز مردوں سے مختلف ہونے کے بارے میں مذکورہ مرسل اور ضعیف روایات پر اصرار کرتے ہوئے انہیں قابل استدلال ٹھہرایا ہے اور ہمیں چیلنج دیا ہے کہ ''کسی بھی کتاب سے ایسا فرمان نبوی پیش کریں کہ عورتوں کو بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مردوں کی طرح نماز پڑھنے کا حکم دیا ہو چاہے ضعیف حدیث ہی ہو۔'' یہ مُلاّ مجیب کی ہٹ دھرمی ہے اور اس سے بھی ''ان کی انتہائی جہالت آشکارا ہوتی ہے۔'' مولوی صاحب ''کسی بھی کتاب'' اور ''چاہے ضعیف حدیث ہی ہو'' کی کیا بات کرتے ہیں، صحاح ستہ بلکہ حدیث کی ہر کتاب میں نبی ﷺ کے ہزاروں ایسے فرامین موجود ہیں جن میں نبی ﷺ نے صحابہ اور صحابیات دونوں کو اراکین صلوٰۃ کی ادائیگی سکھاتے ہوئے ایک ہی طریقہ تعلیم فرمایا: قیام میں استقبالِ قبلہ، وضع ذراعین، رکوع میں پیٹھ کو جھکانے، سجدہ کے لیے سبع عظام کا زمین پر لگانے، قعدہ کے لیے دائیں پیر کو کھڑا رکھنے اور بائیں پر بیٹھنے کے بارے میں عورتوں اور مردوں دونوں کو یکساں طریقے سکھائے۔ ہر کتاب کی ہر حدیث کا ہر وہ صیغہ جو صلوٰۃ کی ادائیگی کے لیے جمع مذکر حاضر کے امر میں ہو، اُس سے عورت و مرد دونوں ہی یکساں طور پر مراد لیے جائیں گے جب تک کہ الگ سے تخصیص نہ کر دی جائے اور تخصیص کرنے والی وہ تمام روایات جو مسلک پرست پیش کرتے ہیں مرسل اور ضعیف ہیں۔ مُلاّ مجیب مُصر ہیں کہ ''مسائل کا استنباط صحیح احادیث کی طرح ایسی ضعیف احادیث سے بھی ہوتا ہے جو موضوع نہ ہوں (بشرطیکہ صحیح احادیث سے معارض بھی نہ ہوں)''۔ مولوی صاحب! ہمیں بہت افسوس ہے کہ اپنے اکابرین کی اندھی تقلید نے آپ کی بینائی متاثر کر دی ہے ورنہ آپ کو بخوبی نظر آ جاتا کہ سجدے میں عورتوں کے زمین سے چمٹ جانے، رانیں ملا لینے اور قعدے میں تربع کرنے یعنی بائیں سرین پر بیٹھنے اور دونوں پیروں کو بائیں طرف نکال دینے کے بارے میں بیہقی وغیرہ کی روایات بخاری کی صَلُّوْا کَمَا رَاَیْتُمُوْنِیْ اُصَلِّیْ والی زیر بحث صحیح حدیث سے معارض ہیں اس لیے ناقابل استدلال ہیں۔

مُلاّ تونسوی صاحب نے بھی انہی بیہقی وغیرہ کی مذکورہ صدر مرسل اور ضعیف روایات پر اصرار کرتے ہوئے عورتوں کی نماز کا مردوں کی نماز سے مختلف ہونا نبی ﷺ کا حکم قرار دیا

ہے۔اس فرق کو بیان کرنے سے پہلے انہوں نے ''اتفاقی فرق'' کی سرخی کے تحت کچھ خارجی فرق بیان کر کے اپنے زعم میں ہمارے مؤقف کو غلط ٹھہرانے کی کوشش کی ہے کہ عورت و مرد کی صلوٰۃ میں کوئی فرق نہیں۔ مولوی صاحب نے بڑے ''عالمانہ'' انداز میں ثابت کیا ہے کہ فرق تو ہے:

☜ مرد و عورت ایک صف میں نہیں کھڑے ہو سکتے؛

☜ عورت امامت نہیں کر سکتی جبکہ مرد کر سکتا ہے؛

☜ عورت کے لیے ٹخنے کھولنا ممنوع ہے جبکہ مرد کے لیے حرام ہے......

ارے مولوی صاحب! ان فروق کی بات کون کرتا ہے، یہ سب صلوٰۃ سے باہر کی باتیں ہیں، ہم تو ہیئتِ صلوٰۃ یعنی نماز کی کیفیت کی بات کرتے ہیں کہ اس میں عورت و مرد کے لیے کوئی فرق نہیں؛ اس باب کے شروع میں ہم نے قیام و قعود، رکوع و سجود کے مقامات کا ذکر بھی کیا تھا جن میں مسلک پرست ضعیف روایات کی بنیاد پر فرق کا دعویٰ کرتے ہیں اور ہم بخاری کی صحیح و صریح، واضح اور قطعی روایت کی بنیاد پر اس فرق کو باطل کہتے ہیں۔

صَلُّوْا كَمَا رَاَيْتُمُوْنِيْ اُصَلِّيْ کے فرمان نبوی سے متعلق عقدہ کشائی فرماتے ہیں کہ یہ حکم ایک وفد کو دیا گیا تھا جسے سیاق و سباق سے ہٹا کر ہم نے پیش کیا ہے۔ بیشک یہ فرمان نبوی مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ کے وفد کی نبی ﷺ سے ملاقات کے بعد روانگی کے موقع پر جاری ہوا لیکن اس میں حکم عام ہے۔ مُلّا تونسوی نے چونکہ نہ ماننے کی قسم کھا رکھی ہے اس لیے بالکل بریلویوں کے سے انداز میں گل افشانی فرماتے ہیں کہ

> ''اگر اس حدیث کے ٹکڑے کو عام بھی رکھا جائے تو اس کا مطلب یہ ہرگز نہیں کہ بالکل نماز ایسے پڑھی جائے جیسے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے پڑھی مرد و عورت سب بالکل اسی طرح نماز پڑھیں کیونکہ اس عمومی ضابطے میں کئی امور مستثنیٰ ہیں مثلاً حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تو مصلّٰی پر کھڑے ہو کر امامت کے فرائض سرانجام دیا کرتے تھے لیکن عورتیں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرح مصلّٰی پر کھڑے ہو کر امامت کے فرائض ادا نہیں کر سکتیں اسی طرح حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بوقت امامت قرأت فرمایا کرتے تھے جبکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے مرد و عورتیں قرأت نہیں کیا کرتے تھے حالانکہ وہ دیکھ رہے ہوتے تھے کہ آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) قرأت فرما رہے تھے کیونکہ یہ امور اس عمومی ضابطے سے مستثنیٰ ہیں بعینہٖ اسی

طرح مرد و عورت کی نماز کے فرق والے امور مستثنیٰ ہیں اور تقریباً ہر عمومی ضابطے سے کچھ چیزیں مستثنیٰ ہوا کرتی ہیں لہٰذا استثنائی امور اس سے خارج ہیں۔'' (صفحہ ۴۱۴)

قارئین! ان کے ''ساء قرینا'' نے ان کو زخرف القول تلقین کر کے یہ فنکارانہ داؤ پیچ سکھائے ہیں ورنہ حق یہی ہے کہ نبی ﷺ نے عورت و مرد دونوں کو ایک جیسی صلوٰۃ ادا کرنے حکم دیا جس طرح وہ ادا فرماتے تھے۔ جو امور مستثنیٰ ہیں جیسے قرآن کی تلاوت سنتے ہوئے خاموش رہنا، قعدے میں کی گئی دعاؤں کا مقتدیوں کو علم نہ ہونے کی بناء پر اپنی حسب پسند دعاء کرنا، وغیرہ، یہ وہ امور ہیں جنہیں مستند احادیث میں بیان کر دیا گیا ہے اور موخر الذکر تو بدیہی ہے۔ لیکن جن فروق کا یہ مسلک پرست دعویٰ کرتے ہیں، وہ صحیح احادیث سے معارض ضعیف روایات میں بیان کیے گئے ہیں اور صحیح کو چھوڑ کر ضعیف سے استدلال کرنا عدم خلوص اور نفس پرستی کی غمازی کرتا ہے۔ اگر عورتیں نبی ﷺ کو امامت کرتے دیکھ کر نبی ﷺ کی طرح امامت نہیں کر سکتی تھیں تو مرد کب ایسا کر سکتے تھے! مرد و عورتیں دونوں اس وقت مقتدی ہوتے تھے اور کوئی مقتدی مقتدی رہتے ہوئے امامت نہیں کر سکتا خواہ مرد ہی کیوں نہ ہو۔ کیا یہ بے تکا اندازِ استدلال سفیہانہ نہیں؟

عورت و مرد کی نماز میں مزعومہ فرق بتانے والی مسلک پرستوں کی پیش کردہ روایات کو ہمارے ضعیف، مرسل و معلول کہنے پر بھی مُلّا تونسوی نے خوب واویلا کیا ہے۔ اور رُواۃ احادیث و ناقدین و جارحین کے مزعومہ غلط عقائد پر ہماری تنقید و برأت اور اُن کا اسی پر جان دینے کا وہی پرانا راگ الاپا ہے جو وہ ہر دفعہ ضعیف و من گھڑت روایات پیش کرتے وقت الاپتے ہیں تاکہ ان کے معتقدین ان کے دلائل سے مطمئن رہیں اور ان روایات پر ہماری پیش کردہ محدثین کی جروح کو خاطر میں نہ لائیں ورنہ ان موضوع روایات کو صحیح ثابت کرنے کا تلقی بالقبول کا وضع کردہ ان کا ''سنہرا اصول'' پھر کارگر کیسے ہوگا! یہ بات ہم کئی دفعہ واضح کر چکے ہیں کہ ان روایات کی صحت و ضعف، راویوں کی ثقاہت و عدالت کو ثابت کرنے کے لیے کتب رجال کے حوالے ہم صرف ان مسلک پرستوں کے لیے ہی دیتے ہیں جو ان کتابوں کے مرتبین پر ایمان لاتے ہیں خواہ ان کے عقائد کیسے ہی کیوں نہ ہوں۔ اور جہاں تک ہمارا تعلق ہے تو حق و باطل میں فرق کر دینے والے عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے بقول حَسْبُنَا كِتَابُ اللهِ ''ہمارے لیے اللہ کی کتاب کافی ہے۔'' اللهم ارزقنا اتباعه!

# قضائے عمری

مروّجہ مسلکی اصطلاح میں ماضی بعید کی فوت شدہ نمازوں کی قضاء ادا کرنے کو ''قضائے عمری'' کہا جاتا ہے۔ رمضان کے صوم ایمان والوں پر فرض کیے گئے ہیں۔ مگر مریضوں اور مسافروں کو اس کی قدرت حاصل ہونے تک کی رخصت دی گئی ہے۔ اگر اس کی استعداد حاصل نہ ہو سکے تو فدیہ میں مساکین کو کھانا کھلانا ضروری ہے۔ صوم کی قدرت حاصل ہو جائے تو اس کی قضاء رکھنی واجب ہے۔ [1] زکوٰۃ ادا کرنا جس سال فرض ہو گئی اس سال اگر مستحق کی عدم دستیابی یا کسی اور وجہ سے ادا نہ کر سکے تو آئندہ سال اس کی قضاء کی جائے گی۔ یہی معاملہ حج کے ساتھ بھی ہے کہ جس سال حج کرنے کی استطاعت حاصل ہوئی اور نہ کیا تو آئندہ سال کیا جائے۔ یعنی یہ اعمال اپنے فرض ہو جانے کے کچھ عرصے بعد بھی بوجوہ کیے جا سکتے ہیں۔

اس تمہید کے عرض کرنے کا مقصد یہ ہے کہ تمام اعمال کی قضاء ہے مگر کسی بھی آیت یا حدیث میں یہ نہیں ملتا کہ یومیہ صلوٰۃ خمسہ کے علاوہ جو صلوٰت ماضی میں ادا نہ کی جا سکی ہوں ان کی بھی قضاء کرنی ہو گی۔ عورت کے حالت حیض و نفاس میں ناغہ شدہ صیام کی قضاء پوری کی جائے گی، لیکن صلوٰۃ کی نہیں۔ [2] صیام کی قضاء پوری کرنے کے حکم کے ساتھ اللہ نے یہ بھی ارشاد فرمایا کہ

يُرِيْدُ اللّٰهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيْدُ بِكُمُ الْعُسْرَ (البقرۃ:۱۸۵)

''اللہ تم پر آسانی چاہتا ہے، تنگی نہیں چاہتا۔''

مگر یوسف لدھیانوی صاحب اور دیگر مسلک پرست علماء فرماتے ہیں کہ جتنے بھی سالوں کی نمازیں رہ گئیں ہیں ان سب کو شمار کرے اور قضائے عمری کے طور پر اس کی ایک ایک رکعت ادا کرے، اور اگر زندگی میں پوری نہ کر سکے تو باقی کے لیے وصیت کر جائے

---

(1) سورۃ البقرۃ: ۱۸۵

(2) صحیح مسلم: جلد ۱، کتاب الحیض، باب وجوب قضاء الصوم علی الحائض دون الصلوٰۃ، صفحہ ۴۴۰

کہ فدیہ دے دیا جائے۔ (1)

لیکن اس ساری مشقت کے بعد بھی وہ عذاب سے نہیں بچ سکے گا کیونکہ زکریا کاندھلوی صاحب فرماتے ہیں:

---

(1) روزنامہ جنگ، کراچی، مؤرخہ یکم مئی / ۱۹۹۲ء۔ یہ جواب ان کے ہفتہ واری کالم میں اکثر دیا جاتا رہا ہے۔ ان کے "حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہ" نے اپنی "امت" اور "ملت" کو تلقین کی کہ:

"اگر کئی دن کی نمازیں قضاء ہوگئیں تو دن تاریخ بھی مقرر کر کے نیت کرنا چاہیے جیسے کسی کی سنیچر، اتوار، پیر اور منگل چار دن کی نمازیں جاتی رہیں تو اب فقط اتنی نیت کرنا کہ میں فجر کی نماز پڑھتی ہوں درست نہیں بلکہ یوں نیت کرے کہ سنیچر کی فجر کی قضا پڑھتی ہوں پھر ظہر پڑھتے وقت کہے سنیچر کی ظہر کی قضا پڑھتی ہوں، اسی طرح کہتی جاوے۔ پھر جب سنیچر کی سب نمازیں قضا کر چکے تو کہے کہ اتوار کی فجر کی قضا پڑھتی ہوں اسی طرح سب نمازیں پڑھے۔ اگر کئی مہینے یا کئی سال کی نمازیں قضا ہوں تو مہینے اور سال کا بھی نام لیوے اور کہے کہ فلانے سال کے فلانے مہینے کی فلاں تاریخ کی فجر کی قضا پڑھتی ہوں......"

(بہشتی زیور: حصہ ۲، باب ۵، مسئلہ ۱۹، صفحہ ۱۵)

اسی مسلک کی "طریقہ وصیت" نامی کتاب (مطبوعہ بیت العلم ٹرسٹ، گلشن اقبال، کراچی، صفحہ ۲۱) میں ان قضاء صلوٰت کی ادائیگی اور وصیت کا طریقہ مفصل بیان کیا گیا ہے۔

ملت بریلویہ کے مجدد صاحب نے جہاں اور بہت سے نئے نئے مسائل، عقائد و نظائر کو وجود بخشا، وہیں اس مشقت کو جھیلنے کا بھی نہایت آسان طریقہ وضع فرمادیا۔ حسب عادت کسی حدیث یا کسی فقہی امام کے قول کا حوالہ دیئے بغیر فرماتے ہیں کہ قضا ہر روز کی بیس رکعتیں ہوتی ہیں...... جن کی اس طرح نیت کرنی ضروری ہے...... رکوع وسجدے کی تسبیح صرف ایک بار پڑھی جائے، فرضوں کی تیسری اور چوتھی رکعت میں الحمد شریف کی جگہ فقط تین بار سُبحان اللہ کہہ کر رکوع کرے مگر وتر کی تینوں رکعتوں میں الحمد اور سورۃ دونوں ضرور پڑھی جائیں، آخری رکعت میں التحیات کے بعد دونوں درودوں اور دعا کی جگہ صرف اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ کہہ کر سلام پھیر دیں، وتروں میں دعا قنوت کی جگہ اللہُ اَکْبَر کہہ کر فقط ایک یا تین بار رَبِّ اغْفِرْ لِی کہے۔ (احکام شریعت: صفحہ ۱۵۸)

واضح رہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے ایسی کوئی صلوٰۃ ادا کرنا نہیں سکھائی بلکہ یہ طریقہ تو نبی ﷺ کی سکھلائی ہوئی صلوٰۃ کے سراسر خلاف ہے جبکہ نبی ﷺ کا حکم پہلے بیان کیا جا چکا ہے کہ صلوٰۃ اس طرح ادا کرو جس طرح مجھے ادا کرتے دیکھتے ہو۔

”نبیﷺ سے منقول ہے جو شخص نماز کو قضاء کردے گو وہ بعد میں پڑھ بھی لے پھر بھی اپنے وقت پر نہ پڑھنے کی وجہ سے ایک حقب جہنم میں جلے گا اور حقب کی مقدار اسّی برس کے برابر ہوتی ہے اور ایک برس تین سو ساٹھ دن کا اور قیامت کا ایک دن ایک ہزار برس کے برابر ہوگا۔ اس حساب سے ایک حقب کی مقدار دو کروڑ اٹھاسی لاکھ برس ہوئی۔“ [فضائل نماز:۳۱۷]

یہ حدیث صحاح ستہ اور دوسری کتب احادیث میں نہیں پائی جاتی جس کا اعتراف کاندھلوی صاحب نے اس روایت کے نیچے یہ لکھ کر کیا ہے (اردو ترجمہ حسب معمول اس تبصرے کا بھی نہیں کیا):

قلت لم اجده فیما عندی من کتب الحدیث الا ان مجالس الابرار

”میں نے کہا مجھے یہ روایت حدیث کی کتابوں میں نہیں ملی جو میرے پاس ہیں، سوائے مجالس الابرار کے“

واضح رہے کہ ”مجالس الابرار“ کوئی حدیث کی کتاب نہیں ہے بلکہ صوفیانہ و خطیبانہ وعظوں کی ایک کتاب ہے جس کے مصنف کا نام بھی نہیں معلوم۔ یوں ہی کسی مجہول شخص شیخ احمد رومی کے نام سے منسوب کردی گئی ہے۔

اس روایت کا من گھڑت ہونا واقعات سے ثابت ہے۔ غزوۂ خندق کے دوران مشغولیت کی وجہ سے بعض صحابہ رضی اللہ عنہم اور نبیﷺ کی صلوٰۃ العصر قضاء ہوگئی جو انہوں نے غروب آفتاب کے بعد ادا کی۔ (1) اسی طرح غزوۂ خیبر سے واپسی پر رسول اللہﷺ اور بلال رضی اللہ عنہ سمیت شریک سفر تمام صحابہ رضی اللہ عنہم کی صلوٰۃ الفجر قضاء ہوگئی جو سورج بلند ہونے کے بعد ادا کی گئی۔ (2) احادیث میں ان کے علاوہ بھی ایسی مزید مثالیں ملتی ہیں۔ مسلم نے اپنی صحیح میں قضاء الصلوٰۃ کا ایک مستقل باب باندھا ہے اور اس میں کافی روایتیں نقل کی ہیں جن کے مطابق نبیﷺ اور صحابہ رضی اللہ عنہم کی کئی اسفار میں کئی صلوٰت قضاء ہوئیں۔ (3) اب بتائیں کیا یہ مسلک پرست ”حضرات“ تبلیغی نصاب کی اس جھوٹی روایت کی وعید نبیﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر بھی عائد کریں گے؟

---

(1) صحیح بخاری: جلد ۲، کتاب المغازی، باب ۴۹۸، غزوۃ الخندق، صفحہ ۶۱۸/ جلد ۱، کتاب الصلوٰۃ، باب ۳۸۵، من صلی بالناس جماعۃ بعد ذھاب الوقت، صفحہ ۳۲۱

(2) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الصلوٰۃ، باب ۳۸۴، الاذان بعد ذھاب الوقت، صفحہ ۳۲۰

(3) مسلم، جلد ۲، کتاب المساجد ومواضع الصلوٰۃ، باب قضاء الصلوٰۃ الفائتۃ واستحباب تعجیل قضائھا، صفحہ ۲۰۵

فقہی باریکیوں میں دن رات ایک کرنے والوں نے موشگافیاں (یعنی بال میں سوراخ) کرکے ایک مسئلہ اخذ کیا ہے اور وہ یہ کہ اگر بے ہوشی میں چھے سے زائد نمازیں فوت ہو جائیں تو ان کی قضاء نہیں، اور یہ حکم انہوں نے اس میں ہونے والی مشقت کی علت کو حائضہ کی قضاء شدہ نمازیں (جو تقریباً ۱۵ سے ۵۰ تک ہو سکتی ہیں) ادا کرنے (اگر وہ لازمی ہوتیں) کی مشقت پر قیاس کرکے لگایا ہے۔ چونکہ دوران حیض فوت ہو جانے والی نمازوں کی قضاء نہیں لہٰذا (اس مقیس علیہ کا) یہی حکم اشتراک علت کے سبب (مقیس یعنی) بے ہوشی پر بھی لگے گا۔[1] حیرت ہے کہ مسلکی فقہ سے چمٹے رہنے والوں کو چھے نمازوں کی مشقت بھاری معلوم ہوئی اور عمر بھر کی ہزارہا نمازوں کی قضاء گراں نہ گزری! ایں چہ بوالعجبی است



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب نے اپنے اکابرین کے اس قضائے عمری کے نظریئے کا دفاع کرتے ہوئے ہم پر اعتراض کیا ہے کہ ایک طرف تو ہمارا کہنا یہ ہے کہ ''حدیث میں یہ نہیں ملتا کہ یومیہ نمازوں کے علاوہ جو نمازیں ماضی میں ادا نہ کی جا سکی ہوں، ان کی بھی قضاء کرنی چاہیے'' اور دوسری طرف ہم خود نقل کرتے ہیں کہ غزوۂ خیبر اور غزوۂ خندق اور دوسرے اسفار میں نبی ﷺ اور صحابہ رضی اللہ عنہم کی کئی نمازیں قضاء ہوئیں! مولوی صاحب آپ نے غور سے پڑھا نہیں کہ ہم نے صاف لکھا ہے کہ یومیہ نمازوں کے علاوہ ماضی میں رہ جانے والی نمازوں کی قضاء ادا کرنے کے بارے میں احادیث میں کوئی ذکر نہیں ملتا یعنی روزانہ کی پنج وقتہ نمازوں کے علاوہ عمر کے گزشتہ حصے میں جو پنج وقتہ نمازیں ادا نہ کی جا سکی ہوں، ان کی ادائیگی کے بارے میں احادیث خاموش ہیں۔ نبی ﷺ کی جن قضاء نمازوں کا ذکر احادیث کے حوالے سے کیا گیا ہے وہ صرف ایک دو ہی تھیں، مہینوں سالوں کی نہ تھیں۔ مسلک پرستوں کا تو یہ کہنا ہے کہ سالہا سال کی رہ جانے والی تمام نمازوں کی قضاء کرنا لازمی ہے جسے وہ ''قضائے عمری'' کا نام بھی دیتے ہیں۔ اس باب میں ان کے اسی باطل نظریئے کا ردّ کیا گیا ہے اور اسی لیے اب اس کا عنوان بھی ''قضائے عمری'' کر دیا گیا ہے۔

---

(1) اصول الفقہ: صفحہ ۲۲۶

اگرچہ کسی ضعیف روایت میں بھی یہ نہیں ملتا کہ قضائے عمری پڑھنا لازمی ہے ورنہ مُلاّ مجیب اس کو ضرور نقل کرتے کیونکہ ان کا مذہب تو اُستوار ہی اسی طرح کی روایات پر ہے! جب اپنے مطلب کی کوئی روایت نہ مل سکی (شاید مُلاّ تونسوی کو بھی نہیں مل سکی اسی لیے انہوں نے اس موضوع پر خاموش رہنے میں ہی عافیت جانی) تو پھر اپنے بے مثال استدلالی گھوڑے کو دوڑایا اور ہانک لگا دی کہ نبی ﷺ کا اپنی قضاء نمازوں کا ادا کرنا یومیہ نمازوں کے ساتھ خاص نہ تھا بلکہ نبی ﷺ کی جتنی بھی نمازیں قضاء ہوئیں انہیں ادا کر کے امت کو تعلیم دی کہ عمر بھر میں جتنی بھی نمازیں نہ پڑھی جا سکی ہوں ان کی قضاء کر لی جائے، نبی ﷺ کی اگر یومیہ نمازوں سے زیادہ نمازیں قضاء ہوئی ہوتیں اور انہیں ادا نہ کیا جاتا تب پھر اس کی کوئی دلیل بن سکتی تھی۔

مولوی صاحب! آپ کا یہ گھوڑا دوڑنے کے قابل نہیں کیونکہ یہ لنگڑا ہے! آپ دعویٰ کرتے ہیں نبی ﷺ نے اپنی قضاء شدہ ایک دو نمازیں پڑھ کر ہی امت کو یہ طریقہ تعلیم کر دیا کہ قضاء شدہ ہر نماز پڑھی جائے...... ہم آپ سے پوچھنا چاہتے ہیں کہ پورے سرمایۂ حدیث سے اپنے مطلب کی کوئی ایک ہی حدیث نکال کر دکھا دیجیے جس سے یہ پتہ چل سکے کہ خیر القرون میں سے کسی بھی صحابی، تابعی یا تبع تابعی کی ایمان قبول کرنے کے بعد برسہا برس کی نمازیں قضاء ہو گئی ہوں اور پھر عمر کے کسی حصے میں قضائے عمری کے لیے ان مسلک پرستوں کے اس خود ساختہ اصول کے مطابق ایک ایک دن شمار کر کے ایک ایک رکعت ادا کی گئی ہو؟

فَإِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا وَلَنْ تَفْعَلُوْا فَاتَّقُوا النَّارَ الَّتِيْ وَقُوْدُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ ۖ أُعِدَّتْ لِلْكٰفِرِيْنَ

مُلاّ مجیب کا استدلالی لنگڑا گھوڑا اپنی ٹوٹی ٹانگوں کے ساتھ ایک قلانچ بھرنے کی کوشش کرتا ہے؛ موصوف فرماتے ہیں کہ:

"پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ بھی ارشاد ہے "من نام عن صلوٰۃ او نسیھا فلیصلھا اذا ذکر فان ذالك وقتھا" جو شخص کسی بھی نماز سے سو جائے یا بھول جائے جب بھی یاد آجائے (چاہے دن یا ماہ یا سال بعد) اس کو پڑھ لے بس وہی اس کا وقت ہے......

اس حدیث میں لفظ صلوٰۃ اسم جنس نکرہ ہے جو قلیل کثیر سب کو شامل ہے اور اس قسم کا مضمون کئی صحابہ رضی اللہ عنہم سے مروی ہے........" (صفحہ ۳۰۷)

قارئین! خط کشیدہ بولڈ الفاظ پر ذرا غور فرمایئے کہ کس طرح اپنا مطلب نکالنے کے لیے نیند یا بھول سے رہ جانے والی صلوٰۃ کا دائرہ وسیع کر کے اسے **"کسی بھی نماز"** میں تبدیل کر دیا اور "(چاہے دن یا ماہ یا سال بعد)" کا پیوند لگا کر، جس کا مذکورہ حدیث میں کوئی ذکر نہیں، اسے قضائے عمری بنا ڈالا اور حد تو یہ کہ اس خود کشیدہ مؤقف کو نیند اور بھول سے رہ جانے والی صلوٰۃ کو جاگنے اور یاد آجانے پر ادا کر لینے کی مذکورہ روایت نقل کرنے والے صحابہ رضی اللہ عنہم سے منسوب کر دیا! ؏ چہ دلاور است دزدے کہ بکف چراغ دارد

اپنا مطلب نکالنے کے لیے "صلوٰۃ" کو تو اسم جنس نکرہ کہہ کر اس میں قلیل و کثیر سب کو شامل کر دیا لیکن اسی قاعدے کے مطابق جب نبی ﷺ کے فرمان: **مَنْ عَلَّقَ تَمِيْمَةً فَقَدْ أَشْرَكَ** میں مذکور "تمیمة" کو ہم اسم نکرہ کہہ کر بفرمان نبی ﷺ ہر طرح کے تعویذ لٹکانے کو شرک قرار دیتے ہیں تو وہاں پھر یہ قاعدہ اور اصول کام نہیں کرتا اور قرآنی تعویذ کا استثنیٰ اس میں در آتا ہے بلکہ تمیمہ تعویذ ہی نہیں رہتا بلکہ کوڑی منکے بنا دیا جاتا ہے!

وَيْلٌ لِّلْمُطَفِّفِيْنَ الَّذِيْنَ إِذَا اكْتَالُوْا عَلَى النَّاسِ يَسْتَوْفُوْنَ
وَإِذَا كَالُوْهُمْ أَوْ وَّزَنُوْهُمْ يُخْسِرُوْنَ

# اکابر پرستی

مسلک پرستوں کے عقائد میں کفر و شرک کی سب سے بڑی وجہ ان کی اکابر پرستی ہے۔ یہ اپنے علماء و قدماء کی مبالغے کی حد تک تعظیم و تکریم کرتے ہیں۔ انہیں بقیۃ السلف، قدوۃ الخلف، حکیم الامت، مجدد ملت، شیخ الہند، شیخ الاسلام، شیخ الاتقیاء، امام الفضلا، جامع الکمال، وغیرہ جیسے مبالغہ آمیز بڑے بڑے القابات سے نوازتے ہیں، اور ان کے فرامین پر جان چھڑکتے ہیں۔ ان کی اتباع میں اس قدر غلو کرتے ہیں کہ ہم نے رائے ونڈ وغیرہ میں خود پڑھے لکھے دیوبندی تبلیغ والوں کو اپنے اکابرین کی کتابوں میں استعمال کی گئی پرانی اور متروک اردو مثلاً آویں، جاویں، کھاویں، سوچ لیویں، وغیرہ بولتے سنا ہے۔ ایک مولوی صاحب سے واسکٹ کے متعلق پوچھا کہ کیا یہ سنت ہے جو تمام مولوی پہنتے ہیں؟ فرمانے لگے کہ یہ ہمارے اکابرین کی سنت ہے۔ اسی طرح قمیص کے بٹن بھی اپنے اکابر مولویوں کی طرح ایک ڈوری میں بندھے ہوئے استعمال کرتے ہیں۔ ان کے اکابرین کی تعلیم یہ ہے کہ

”مرشد کی ظاہری صورت دیکھنا درحقیقت آب و گل کے پردے میں حق تعالیٰ سبحانہ کا مشاہدہ کرنا ہے اور خلوت میں اس کی صورت کا نمودار ہونا آب و گل کے پردے کے بغیر حق تعالیٰ کا مشاہدہ کرنا ہے۔“ (1)

”مرشد کے حکم اور ادب کو خدا اور رسول ﷺ کے حکم اور ادب کی جگہ سمجھے کیونکہ مرشدین خدا اور رسول کے نائب ہیں۔“ (2)

---

(1) رسائل شاہ ولی اللہ دہلوی (الانتباہ فی سلاسل اولیاء): جلد ۱، صفحہ ۲۰۰

یہاں پر صوفی محمد یار کے وہ اشعار بھی ذہن میں دہرالیں جو انہوں نے اپنے پیر غلام فرید کی شان میں کہے جنہیں ہم نے ان کے ”دیوانِ محمدی“ سے عنوان ۱۵ کے تحت پچھلے صفحات میں نقل کیا ہے مثلاً:

ــ فرید باصفا ہستی محمد مصطفی ہستی ...... چہا گویم چہا ہستی خدا ہستی خدا ہستی

ــ چاچڑ وانگ مدینہ ڈسین کوٹ مٹھن بیت اللہ ...... ظاہر دے وچ پیر فریدن باطن دے وچ اللہ

(2) کلیات امدادیہ (ضیاء القلوب): صفحہ ۷۲

''دل کا شیخ سے ربط رکھنا اس خیال سے کہ اس سے مدد حاصل کرے اور اس اعتقاد سے کہ شیخ خدا کا مظہر ہے، خدا نے فیض پہنچانیکے لیے میرے اوپر اس کو متعین کیا ہے اور شیخ ہی کے ذریعے سے خدا تک رسائی ہوسکتی ہے، تو ہمیشہ محبت اور انقیاد سے شیخ کی طرف متوجہ رہے۔''(1)

[قارئین! عربی کا یہ لفظ ''مظہر'' بھی قابل غور ہے جو ترکیباً اسم ظرف ہے اور جس کے معنی ہیں ظاہر ہونے کی جگہ۔ ''خدا کا مظہر'' کے معنی ہوئے وہ جگہ یا شے جہاں اللہ ظاہر ہوتا ہو۔ یعنی اللہ تعالیٰ پیر کی صورت میں ظاہر ہوتا ہے (معاذ اللہ!)۔ ہندوؤں کے آواگون، تناسخ اور صوفیوں کے نظریۂ وحدت الوجود جس کی شناعت کو عنوان ۱۳ کے تحت تفصیل سے بیان کیا جاچکا ہے، کی اس کفریہ عقیدے میں پوری پوری ترجمانی ہو رہی ہے۔]

یہی نہیں بلکہ ان کے نزدیک

''شیخ کی بے ادبی و گستاخی اللہ کی معصیت سے بھی زیادہ مضر ہے۔''(2)

'' نیز مرید کو یقین کے ساتھ یہ جاننا چاہیے کہ شیخ کی روح کسی خاص جگہ میں مقید و محدود نہیں ہے۔ پس مرید جہاں بھی ہو گا خواہ قریب ہو یا بعید تو گویا شیخ کے جسم سے دور ہے لیکن اس کی روحانیت سے دور نہیں۔ جب اس مضمون کو پختگی سے جانے رہیگا اور ہر وقت شیخ کو یاد رکھے گا تو ربط قلب پیدا ہو جائے گا اور ہر دم استفادہ ہوتا رہے گا اور مرید کو جب کسی واقعہ کے کھولنے میں شیخ کی حاجت پیش آئے گی تو شیخ کو اپنے قلب میں حاضر مان کر بزبانِ حال سوال کرے گا اور ضرور شیخ کی روح باذنِ خداوندی اس کو القا کر دے گی۔ البتہ ربطِ تام شرط ہے۔'' (3)★

''حضرات صوفیائے کرام رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین راہ مولیٰ پر گامزن ہیں اور ان کا طریق و سلوک بارگاہ الٰہی تک پہنچاتا ہے۔'' (4)

---

(1) کلیات امدادیہ (ضیاء القلوب): صفحہ ۶۹

(2) الاشرف، نومبر ۱۹۹۱ء، صفحہ ۳

(3) امداد السلوک: صفحات ۶۷، ۶۸

★ یعنی پیر صاحب ہر جگہ حاضر بھی ہیں، ناظر بھی اور حاجت روا بھی! اب اگر دوسرے مسلک کے لوگ انبیاء و اولیاء کے لیے حاضر و ناظر، علم غیب اور استمداد و حاجت روائی کا عقیدہ رکھیں تو پھر اعتراض کیوں؟

(4) المنقذ من الضلال: صفحہ ۷۷

''واضح رہے کہ انبیاء علیہم السلام کے سوا کسی شخص کو ظاہر یا باطن میں شیخ کے وسیلے کے بغیر بارگاہِ الٰہی کی راہ حاصل نہیں ہو سکتی اور خود بینی کی گمراہی سے خلاصی نہیں پا سکتا۔ پیغمبر خدا ﷺ فرماتے ہیں: شیخ اپنے مریدوں میں اس طرح ہوتا ہے جیسے امت میں نبی۔'' (1)

ان کے اسلاف کے سیاہ کارہائے نمایاں گزشتہ صفحات میں بیان کر دیئے گئے ہیں۔ جب ان کے متعلق مسلک پرستوں سے پوچھا جاتا ہے تو ایمان کا تقاضا تو یہ تھا کہ فوراً ان کو رد کر دیتے اور ان سے برأت کا اظہار کرتے ہوئے ان شخصیات سے اپنی بیزاری کا اعلان کرتے کیونکہ

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ (البقرہ: ۱۶۵)

''ایمان والے اللہ کی محبت میں زیادہ شدید ہوتے ہیں۔''

اور یہ محبت اس بات کی متقاضی ہے کہ اللہ کی کتاب اور احادیث رسول ﷺ کے خلاف جو بات بھی ملے اسے رد کر دیا جائے خواہ کتنی ہی عزیز ترین ہستی یا متبحر عالم نے کہی ہو؛ مگر چونکہ

اِتَّخَذُوْٓا اَحْبَارَهُمْ وَرُهْبَانَهُمْ اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ (التوبہ ۳۱)

''انہوں نے اپنے علماء و مشائخ کو اللہ کے مقابلے میں رب بنالیا ہے۔''

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ (البقرہ:۱۶۵)

'' اور بعض لوگ ایسے ہیں جو اللہ کے برابر اوروں کو بناتے ہیں اور ان سے ایسی محبت کرتے ہیں جیسے اللہ کی محبت۔''

اس لیے ان کی محبت میں ایسا کرنے کی جرأت نہیں کرتے، اور ان باطل عقائد و نظریات کو ٹھکرانے کے بجائے الٹا ان پر فخر کرتے ہیں، ان کے ''علمی کارناموں'' کی تعریف میں رطب اللسان رہتے ہیں کہ حضرت تھانوی نے اٹھارہ سو کتابیں لکھیں، اعلیٰ حضرت نے اتنے سو کتابیں لکھیں، فلاں نے اتنی جلدوں میں تفسیر بے نظیر لکھی، فلاں نے اتنی جلدوں میں حدیث کی بے مثال شرح لکھی، فلاں نے قادیانیت کے خلاف یہ لکھا، فلاں نے شیعوں کے رد میں یہ لکھا، فلاں نے تجدیدِ دین کی، فلاں نے دین کو لادینی اثرات سے پاک کیا، فلاں نے یہ کیا، فلاں نے وہ کیا ...... ان کارناموں کو جب کارِ سیاہ ثابت کیا جاتا ہے اور ان کے

(1) دارا شکوہ: سکینۃ الاولیاء، صفحہ ۸

ردّمیں قرآنی آیات ان کے سامنے پیش کی جاتی ہیں تو یہ کہہ کر اعراض کر لیتے ہیں کہ یہ لوگ اتنے بڑے علماء تھے، کیا انہیں یہ سب کچھ معلوم نہیں تھا؟

اور یہ صرف عام لوگوں تک ہی محدود نہیں بلکہ بڑے بڑے سند یافتہ علامہ بھی اسی قسم کا طرزِ عمل اپناتے ہیں۔ جیسا کہ پچھلے صفحات میں تعویذ گنڈے کے عنوان کے تحت حاشیے میں بتایا گیا تھا کہ غوث کے معنی فریاد رس کے ہیں اور غوث الاعظم، غوث العالم، غوث الثقلین کے معنی سب سے بڑا فریاد رس، سارے عالم کا فریاد رس، آسمانوں اور زمینوں کا فریاد رس، انسانوں اور جنوں کا فریاد رس، وغیرہ مراد ہوتے ہیں جسے اللہ رب العزت کی ذات کے سوا کسی اور کو سمجھنا شرک ہے، لیکن صوفیاء کے ہاں یہ اصطلاحات اپنے پُراسرار اور مفروضہ باطنی نظام کے سربراہ کے لیے استعمال ہوتی ہیں۔ اگر کسی مسلک پرست کے دل میں جذبہ توحید چٹکی لے اور وہ اس غلط استعمال پر اپنے جذبۂ ایمانی کا اظہار کرے تو دیکھیے اسے کس طرح سے جواب دے کر سرد کیا جاتا ہے:

"سید العلماء محدث شہیر حضرت مولانا سید انور شاہ صاحبؒ آنحضرت ﷺ کی شان میں نعت کہتے ہوئے ایک مقام پر لکھتے ہیں ؎ **مستغیث است الغیاث اے سرور عالی مقام**
چونکہ آپ کا انتساب دیوبندی مکتبِ فکر سے ہے اس لیے آپ کے لیے یہ بات کافی ہوگی۔ واللہ اعلم..... تعجب ہے کہ آپ نے اپنے نام کے ساتھ تو افتخاراً دیوبندی لکھا ہے اور آپ کو اکابر مسلک اور بزرگان دیوبند پر اتنا اعتماد بھی نہیں کہ انہوں نے توحید کو قرآن و حدیث کے مطابق بالکل صحیح سمجھا ہو۔ اگر یہ علماء امت جو اپنے اپنے مقام پر علم و فضل کے امام اور تقویٰ و عمل کے پیکر تھے توحید جیسے مسئلے کو بھی اس کے اصول و فروع کے ساتھ صحیح نہیں سمجھ سکے تو پھر آپ کا ان کے ساتھ کفر و اسلام اور شرک و توحید کا سا اختلاف ہوگا اور ظاہر ہے کہ اتنے بنیادی اختلاف کے ساتھ عقیدت مندی اور اخلاص قطعاً قائم نہیں رہ سکتا الاّ یہ کہ آپ حضرات کا دیوبندی کہلانا محض ایک عنوان اور صرف ایک ظاہر ہو۔

سیدنا حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ کے لیے لفظ غوث کا استعمال حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی کے مواعظ میں عام ملتا ہے۔ اگر آپ کو ان اکابر دیوبند پر اعتماد نہیں تو کم از کم اوپر کے فقہاء احناف کے بارے میں تو آپ ابھی تک اتنے بدگمان نہیں ہوں گے۔ حضرت ملا علی قاری علیہ الرحمۃ الباری جو فقہاء حنفیہ میں نہایت محتاط بزرگ گزرے ہیں اپنی کتاب نزہۃ الخاطر الفاتر مطبوعہ مصر صفحہ ۵ پر سید حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ کے متعلق رقمطراز ہیں:

القطب الربانی والغوث الاعظم الصمدانی سلطان الاولیاء والعارفین

حدیث وفقہ اور علم کلام کے یہ بلند پایہ امام اسلام کے توحید جیسے بنیادی اور نازک مسئلے میں بھی ابھی تک خام ہیں؟ معاذ اللہ ثم معاذ اللہ اگر ان ائمہ اعلام اور فقہائے کرام پر سے اعتماد اُٹھ جائے تو باقی ہمارے پلے میں رہتا ہی کیا ہے۔ حضرت شیخ احمد رفاعی کی کتاب البیان المشید کا اردو ترجمہ جو حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانویؒ کی زیر نگرانی حضرت مولانا ظفر احمد صاحب عثمانیؒ تھانوی نے کیا تھا، اس میں کئی مقام پر لفظ غوث کا یہ استعمال عام موجود ہے۔

واللہ اعلم بالصواب........ کتبہ خالد محمود عفااللہ عنہ "(1)

کسی بات کے ردّو قبول کا معیار محض اپنے اکابرین کی تحریروں میں اخذ و انکار کو بنانے کی اور بھی بہت سی مثالیں ان مسلک پرستوں کی تحریروں میں عام ہیں۔ ان کے بڑوں نے اگر کسی غلط بات کو بھی بیان کر دیا تو یہ اس پر اٰمَنَّا وَ صَدَّقْنَا کہتے ہوئے اسے لے لیں گے اگرچہ دل تسلیم کرتا ہو گا کہ یہ درست نہیں ہے مگر اظہار حق کی جرأت ہو تو کہیں، اکابر پرستی جو اس سے مانع ہو جاتی ہے! اکابرینِ دیوبند میں سے رشید احمد گنگوہی صاحب سے سوال پوچھا گیا کہ:

" اوّل ماخلق اللہ نوری اور لولاك لما خلقت الافلاك ........ یہ دونوں صحیح حدیثیں ہیں یا وضعی۔ زید ان کو وضعی بتلاتا ہے" تو جواب دیا:

" یہ حدیثیں کتبِ صحاح میں موجود نہیں ہیں مگر شیخ عبدالحق رحمہ اللہ نے اوّل ماخلق اللہ نوری کو نقل کیا ہے ★ اور بتایا ہے کہ اس کی کچھ اصل ہے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم "(2)

دارالعلوم دیوبند کے صدر مفتی محمود حسن گنگوہی صاحب سے پوچھا گیا :

" لولاك لما خلقت الافلاك، لولاك لما خلقت الدنیا، ان دونوں میں سے کس کے الفاظ صحیح ہیں۔ حدیث پاک کی کس کتاب میں مذکور ہیں اور باب و صفحہ تحریر فرمائیے؟ "

تو ان گنگوہی صاحب نے بھی اپنے پیش رو بڑے گنگوہی صاحب کی طرز پر جواب دیا:

---

(1) عبقات: صفحات ۹۷، ۹۸

★ یہ وہی روایات ہیں جو ان کی اپنی تحریروں میں بلا حوالہ استعمال ہوئی ہیں، جیسا کہ پچھلے صفحات میں گزر چکا ہے۔

(2) فتاویٰ رشیدیہ: صفحہ ۹۸

" حامداً و مصلیاً لولاك لما خلقت الافلاك کو مولانا تھانویؒ نے امداد الفتاویٰ صفحہ ۹۰ میں اور مولانا شاہ عبد العزیز محدث دہلویؒ نے فتاویٰ عزیزیہ جلد ۴ صفحہ ۱۲۹ میں موضوع لکھا ہے "[1]

علماء کی اہمیت اور فضیلت سے کسی کو انکار نہیں، مگر علماء تو اللہ سے ڈرنے والے ہی ہوتے ہیں :

إِنَّمَا يَخْشَى اللهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا ؕ (فاطر: ۲۸)

"اصل میں اللہ سے تو اس کے بندوں میں علماء ہی ڈرتے ہیں۔"

مگر جن لوگوں کے مذکورہ کارنامے ہوں تو وہ ہرگز ہرگز علماء نہیں وہ تو:

كَمَثَلِ الْحِمَارِ يَحْمِلُ أَسْفَارًا ؕ (الجمعۃ: ۵)

"اس گدھے کی مانند ہیں جو کتابیں اٹھائے ہوئے ہو۔"

بلکہ

أُولٰٓئِكَ كَالْأَنْعَامِ بَلْ هُمْ أَضَلُّ ؕ أُولٰٓئِكَ هُمُ الْغٰفِلُوْنَ (الاعراف: ۱۷۹)

"وہ تو جانوروں کی طرح ہیں بلکہ ان سے بھی زیادہ گمراہ، اور وہی لوگ غافل ہیں۔"

اور ان کی ناسمجھی سے پیروی اور اندھی تقلید کرنے والے لوگ اللہ کے فرمان کے مقابلے میں ان کے قول کو فوقیت دے کر اللہ کے بجائے انہیں رب بنالیتے ہیں! حاتم طائی کے بیٹے عدی رضی اللہ عنہ جب اسلام قبول کرنے نبی ﷺ کے پاس آئے تو انہوں نے قرآن کی آیت :

اِتَّخَذُوْٓا اَحْبَارَهُمْ وَرُهْبَانَهُمْ اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ (التوبہ: ۳۱)

"ان (اہل کتاب) لوگوں نے اپنے علماء و مشائخ کو اللہ کے مقابلے میں رب بنالیا ہے۔"

کے متعلق کہا کہ ہم نے تو انہیں رب نہیں بنایا تھا۔ نبی ﷺ نے پوچھا کہ کیا تم لوگ ان کے حرام کیے ہوئے کو حرام اور ان کے حلال کیے ہوئے کو حلال نہیں جانتے تھے۔ اس کا عدی رضی اللہ عنہ نے اقرار کیا۔ نبی ﷺ نے فرمایا کہ ان کو رب بنانے کے یہی معنی ہیں۔[2]

---

[1] فتاویٰ محمودیہ: جلد ۱، صفحہ ۷۷

[2] جامع ترمذی: جلد ۲، ابواب التفسیر، تفسیر سورۃ التوبۃ، صفحہ ۴۵۷

اللہ تعالیٰ نے ایسے مولویوں اور پیروں سے خبر دار کیا کہ ان سے بچو کیونکہ

اِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ الْاَحْبَارِ وَالرُّهْبَانِ لَيَاْكُلُوْنَ اَمْوَالَ النَّاسِ بِالْبَاطِلِ وَيَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ (التوبۃ:۳۴)

'' مولویوں اور پیروں کی اکثریت لوگوں کا مال باطل طریقے سے کھاتی ہے اور انہیں اللہ کے راستے سے بھی روکتی ہے۔''

مسلک پرستوں کے کفریہ اور شرکیہ عقائد واعمال کا یہ ایک مختصر سا جائزہ تھا جو گزشتہ صفحات میں قارئین کی خدمت میں پیش کیا گیا، مقصود اس سے صرف خیر خواہی واصلاح ہے۔ آخر میں قارئین سے گزارش ہے کہ اگر بے خبری اور لاعلمی میں آپ کے بھی یہ عقائد اور اعمال رہے ہیں تو للہ ان سے توبہ کیجیے، اپنی برآت وبیزاری کا اظہار کیجیے اور جو صحیح صورت آپ کے سامنے قرآن اور صحیح احادیث کی روشنی میں پیش کی گئی ہے اس کی طرف رجوع کیجیے، اللہ کی آیتوں کا انکار نہ کیجیے کیونکہ اللہ کی آیتوں کا انکار بہت بڑے وبال کا سبب ہے جس کے کچھ نمونے ذیل میں دیئے جا رہے ہیں :

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ (البقرۃ:۳۹)

''اور جنہوں نے کفر کیا اور ہماری آیات کو جھٹلایا وہ جہنمی ہیں (اور) وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے۔''

وَمَنْ يَّكْفُرْ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ فَاِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ (آل عمران:۱۹)

''اور جو شخص اللہ کی آیتوں کا انکار کرے تو اللہ جلد حساب لینے والا ہے۔''

اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِنَا سَوْفَ نُصْلِيْهِمْ نَارًا ؕ كُلَّمَا نَضِجَتْ جُلُوْدُهُمْ بَدَّلْنٰهُمْ جُلُوْدًا غَيْرَهَا لِيَذُوْقُوا الْعَذَابَ ؕ (النساء:۵۶)

''جن لوگوں نے ہماری آیتوں کا انکار کیا، اُن کو ہم عنقریب آگ میں داخل کریں گے جب ان کی کھالیں گل (اور جل) جائیں گی تو ہم اور کھالیں بدل دیں گے تاکہ (ہمیشہ) عذاب (کا مزہ) چکھتے رہیں۔''

ضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ وَالْمَسْكَنَةُ وَبَآءُوْ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ ط ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ (البقرہ:۶۱)

''اور (آخرکار) ذلت (ورسوائی) اور محتاجی (وبے نوائی) ان پر مسلط کردی گئی اوروہ اللہ کے غضب میں گرفتار ہوگئے۔ یہ اس لئے کہ وہ اللہ کی آیتوں سے انکار کرتے تھے۔''

اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَيَقْتُلُوْنَ النَّبِيّٖنَ بِغَيْرِ حَقٍّ ۙ وَّيَقْتُلُوْنَ الَّذِيْنَ يَاْمُرُوْنَ بِالْقِسْطِ مِنَ النَّاسِ ۙ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ﴿۲۱﴾ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۡ وَمَا لَهُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ﴿۲۲﴾ (آل عمران:۲۱،۲۲)

''جو لوگ اللہ کی آیتوں کا انکار کرتے ہیں اور انبیاء کو ناحق قتل کرتے ہیں اور جو انصاف (کرنے) کا حکم دیتے ہیں انہیں بھی مار ڈالتے ہیں، ان کو دکھ دینے والے عذاب کی خبر دیدو۔ یہ ایسے لوگ ہیں جن کے اعمال دنیا و آخرت دونوں میں برباد ہیں اور ان کا کوئی مددگار نہیں (ہوگا)۔''

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ (المائدہ:۸۶/ الحدید:۱۹)

''جن لوگوں نے ہماری آیتوں کا انکار کیا اور انہیں جھٹلایا تو ایسے لوگ دوزخی ہیں۔''

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا اَوْ كَذَّبَ بِاٰيٰتِهٖ ط اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿۲۱﴾ (الانعام:۲۱)

''اور اس شخص سے زیادہ ظالم کون ہے جس نے اللہ پر جھوٹ افتراء کیا یا اس کی آیتوں کو جھٹلایا۔ کچھ شک نہیں کہ ظالم لوگ نجات نہیں پائیں گے۔''

وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا صُمٌّ وَّبُكْمٌ فِي الظُّلُمٰتِ ط (الانعام:۳۹)

''جن لوگوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا وہ بہرے اور گونگے ہیں، اندھیرے میں (پڑے ہوئے) ہیں۔''

وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا يَمَسُّهُمُ الْعَذَابُ بِمَا كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ ﴿۴۹﴾ (الانعام:۴۹)

''اور جن لوگوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا، ان کی نافرمانیوں کے سبب انہیں عذاب ہوگا۔''

اِنَّ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَاسْتَكْبَرُوْا عَنْهَا لَا تُفَتَّحُ لَهُمْ اَبْوَابُ السَّمَآءِ وَلَا يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ حَتّٰى يَلِجَ الْجَمَلُ فِيْ سَمِّ الْخِيَاطِ ؕ وَكَذٰلِكَ نَجْزِى الْمُجْرِمِيْنَ ﴿۴۰﴾ لَهُمْ مِّنْ جَهَنَّمَ مِهَادٌ وَّمِنْ فَوْقِهِمْ غَوَاشٍ ؕ وَكَذٰلِكَ نَجْزِى الظّٰلِمِيْنَ ﴿۴۱﴾ (الاعراف:۴۰،۴۱)

''جن لوگوں نے ہماری آیتوں کا انکار کیا اور اُن سے سرتابی کی، اُن کے لئے نہ آسمان کے دروازے کھولے جائیں گے اور نہ وہ جنت میں داخل ہونگے یہاں تک کہ اونٹ سوئی کے ناکے سے نکل جائے۔ اور گنہگاروں کو ہم ایسی ہی سزا دیا کرتے ہیں۔''

وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ الَّذِيْٓ اٰتَيْنٰهُ اٰيٰتِنَا فَانْسَلَخَ مِنْهَا فَاَتْبَعَهُ الشَّيْطٰنُ فَكَانَ مِنَ الْغٰوِيْنَ ﴿۱۷۵﴾ وَلَوْ شِئْنَا لَرَفَعْنٰهُ بِهَا وَلٰكِنَّهٗٓ اَخْلَدَ اِلَى الْاَرْضِ وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ ۚ فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ الْكَلْبِ ۚ اِنْ تَحْمِلْ عَلَيْهِ يَلْهَثْ اَوْ تَتْرُكْهُ يَلْهَثْ ؕ ذٰلِكَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ۚ فَاقْصُصِ الْقَصَصَ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ﴿۱۷۶﴾ سَآءَ مَثَلَاۨ الْقَوْمُ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَاَنْفُسَهُمْ كَانُوْا يَظْلِمُوْنَ ﴿۱۷۷﴾ (الاعراف: ۱۷۵،۱۷۶،۱۷۷)

''اوران کو اُس شخص کا حال پڑھ کر سنا دو جس کو ہم نے اپنی آیتیں عطا فرمائیں، پھر اس نے انہیں چھوڑ دیا تو شیطان اُس کے پیچھے لگ گیا سو وہ گمراہوں میں ہو گیا۔ اور اگر ہم چاہتے تو ان آیتوں سے اُس (کے درجے) کو بلند کر دیتے مگر وہ تو پستی کی طرف مائل ہو گیا اور اپنی خواہش کے پیچھے چل پڑا تو اس کی مثال کتے کی سی ہو گئی کہ اگر سختی کرو تو زبان نکالے رہے اور یوں ہی چھوڑ دو تو بھی زبان نکالے رہے۔ یہی مثال اُن لوگوں کی ہے جنہوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا۔ تو ان سے یہ قصہ بیان کر دو تاکہ وہ فکر کریں۔ جن لوگوں نے ہماری آیتوں کی تکذیب کی اُن کی مثال بری ہے اور انھوں نے نقصان (کیا تو) اپنا ہی کیا۔''

فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا اَوْ كَذَّبَ بِاٰيٰتِهٖ ؕ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْمُجْرِمُوْنَ (یونس:۱۷)

''تو اس شخص سے زیادہ ظالم کون ہے جس نے اللہ پر جھوٹ افتراء کیا یا اس کی آیتوں کو جھٹلایا۔ کچھ شک نہیں کہ مجرم لوگ نجات نہیں پائیں گے۔''

وَمَنْ كَانَ فِيْ هٰذِهٖٓ اَعْمٰى فَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ اَعْمٰى وَاَضَلُّ سَبِيْلًا (بنی اسرائیل:۷۲)

"جو کوئی یہاں (اس جہاں میں ہماری آیتوں سے) اندھا رہا وہ آخرت میں بھی اندھا ہوگا، اور (نجات کے) راستے سے بہت دور۔"

وَنَحْشُرُهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عَلٰى وُجُوْهِهِمْ عُمْيًا وَّبُكْمًا وَّصُمًّا ۭ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ۭ كُلَّمَا خَبَتْ زِدْنٰهُمْ سَعِيْرًا ﴿۹۷﴾ ذٰلِكَ جَزَاۗؤُهُمْ بِاَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِنَا (بنی اسرائیل: ۹۸،۹۷)

"اور ہم ان کو قیامت کے دن اوندھے منہ اندھے، گونگے اور بہرے (بنا کر) اٹھائیں گے۔ اور ان کا ٹھکانہ جہنم ہے۔ جب (اس کی آگ) بجھنے کو ہوگی تو ہم ان کو (عذاب دینے کے لیے) اور بھڑکا دیں گے۔ یہ ان کی سزا ہے اس لئے کہ وہ ہماری آیتوں کا انکار کرتے تھے۔"

قُلْ هَلْ نُنَبِّئُكُمْ بِالْاَخْسَرِيْنَ اَعْمَالًا ﴿۱۰۳﴾ۭ اَلَّذِيْنَ ضَلَّ سَعْيُهُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَهُمْ يَحْسَبُوْنَ اَنَّهُمْ يُحْسِنُوْنَ صُنْعًا ﴿۱۰۴﴾ اُولٰۗىِٕكَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ وَلِقَاۗىِٕهٖ فَحَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ فَلَا نُقِيْمُ لَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَزْنًا ﴿۱۰۵﴾ ذٰلِكَ جَزَاۗؤُهُمْ جَهَنَّمُ بِمَا كَفَرُوْا وَاتَّخَذُوْٓا اٰيٰتِيْ وَرُسُلِيْ هُزُوًا ﴿۱۰۶﴾ (الکھف:۱۰۳تا۱۰۶)

"(اے نبی!) آپ کہہ دیجیے کہ ہم تمہیں بتائیں جو اعمال کے لحاظ سے سب سے زیادہ خسارے میں ہوں گے: وہ لوگ جن کی سعی دنیا کی زندگی میں برباد ہو گئی اور وہ یہ سمجھے ہوئے ہیں کہ اچھے کام کر رہے ہیں۔ یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے اپنے رب کی آیتوں اور اس کے حضور پیشی سے انکار کیا تو ان کے اعمال ضائع ہوگئے اور ہم قیامت کے دن ان کے لئے کچھ بھی وزن قائم نہیں کریں گے۔ یہاں کی سزا ہے (یعنی) جہنم اس لئے کہ انہوں نے کفر کیا اور ہماری آیتوں اور ہمارے پیغمبروں کی ہنسی اڑائی۔"

وَمَنْ اَعْرَضَ عَنْ ذِكْرِيْ فَاِنَّ لَهٗ مَعِيْشَةً ضَنْكًا وَّنَحْشُرُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اَعْمٰى ﴿۱۲۴﴾ قَالَ رَبِّ لِمَ حَشَرْتَنِيْٓ اَعْمٰى وَقَدْ كُنْتُ بَصِيْرًا ﴿۱۲۵﴾ قَالَ كَذٰلِكَ اَتَتْكَ اٰيٰتُنَا فَنَسِيْتَهَا ۚ وَكَذٰلِكَ الْيَوْمَ تُنْسٰى ﴿۱۲۶﴾ وَكَذٰلِكَ نَجْزِيْ مَنْ اَسْرَفَ وَلَمْ يُؤْمِنْۢ بِاٰيٰتِ رَبِّهٖ ۭ وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَشَدُّ وَاَبْقٰى ﴿۱۲۷﴾ (طٰہٰ:۱۲۴تا۱۲۷)

''اور جو میری نصیحت سے منہ پھیرے گا اس کی زندگی تنگ ہوجائے گی اور قیامت کے دن ہم اسے اندھا کرکے اٹھائیں گے۔ وہ کہے گا کہ میرے پروردگار تونے مجھے اندھا کرکے کیوں اٹھایا میں تو دیکھتا بھالتا تھا۔ اللہ فرمائے گا کہ ایسا ہی (ہونا چاہئے تھا) تیرے پاس ہماری آیتیں آئیں تو تونے ان کو بھلادیا۔ اسی طرح آج ہم تجھ کو بھلادیں گے۔ اور جو شخص حد سے نکل جائے اور اپنے رب کی آیتوں پر ایمان نہ لائے تو ہم اسکو ایسا ہی بدلہ دیتے ہیں، اور آخرت کا عذاب بہت سخت اور بہت دیر رہنے والا ہے۔''

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَلِقَآئِهٖٓ اُولٰٓئِكَ يَئِسُوْا مِنْ رَّحْمَتِيْ وَاُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۲۳﴾ (العنکبوت: ۲۳)

''اور جن لوگوں نے اللہ کی آیتوں اور اس سے ملاقات کا انکار کیا وہ میری رحمت سے ناامید ہوگئے اور ان کو درد دینے والا عذاب ہوگا۔''

وَاَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَلِقَآئِ الْاٰخِرَةِ فَاُولٰٓئِكَ فِي الْعَذَابِ مُحْضَرُوْنَ ﴿۱۶﴾ (الروم: ۱۶)

''اور جنہوں نے کفر کیا اور ہماری آیتوں اور آخرت کے آنے کو جھٹلایا، تو وہ عذاب میں ڈالے جائیں گے۔''

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿۶۳﴾ (الزمر: ۶۳)

''اور جنہوں نے اللہ کی آیتوں سے انکار کیا وہی خسارہ پانے والے ہیں۔''

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ لَهُمْ عَذَابٌ مِّنْ رِّجْزٍ اَلِيْمٌ ﴿۱۱﴾ (الجاثیۃ: ۱۱)

''اور جو لوگ اپنے رب کی آیتوں کا انکار کرتے ہیں انکو سخت قسم کا دردناک عذاب ہوگا۔''

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ط وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ﴿۱۰﴾ (التغابن: ۱۰)

''اور جنہوں نے کفر کیا اور ہماری آیتوں کو جھٹلایا وہی اہل دوزخ ہیں، ہمیشہ اس میں رہیں گے، اور وہ بری جگہ ہے۔''

وَمَنْ يُّعْرِضْ عَنْ ذِكْرِ رَبِّهٖ يَسْلُكْهُ عَذَابًا صَعَدًا (الجن: ۱۷)

''اور جو شخص اپنے پروردگار کی یاد سے منہ پھیرے گا، وہ اس کو سخت عذاب میں داخل کرے گا''

اِنَّ جَهَنَّمَ كَانَتْ مِرْصَادًا ﴿٢١﴾ لِّلطَّاغِيْنَ مَاٰبًا ﴿٢٢﴾ لّٰبِثِيْنَ فِيْهَآ
اَحْقَابًا ﴿٢٣﴾ لَا يَذُوْقُوْنَ فِيْهَا بَرْدًا وَّلَا شَرَابًا ﴿٢٤﴾ اِلَّا حَمِيْمًا وَّغَسَّاقًا
﴿٢٥﴾ جَزَآءً وِّفَاقًا ﴿٢٦﴾ اِنَّهُمْ كَانُوْا لَا يَرْجُوْنَ حِسَابًا ﴿٢٧﴾ وَّكَذَّبُوْا
بِاٰيٰتِنَا كِذَّابًا ﴿٢٨﴾ وَكُلَّ شَيْءٍ اَحْصَيْنٰهُ كِتٰبًا ﴿٢٩﴾ فَذُوْقُوْا فَلَنْ
نَّزِيْدَكُمْ اِلَّا عَذَابًا ﴿٣٠﴾ (النبا:۲۱تا۳۰)

"بیشک جہنم گھات میں ہے (یعنی) سرکشوں کا وہی ٹھکانہ ہے، اس میں وہ مدتوں پڑے رہیں گے، وہاں نہ ٹھنڈک کا مزا چکھیں گے نہ (کچھ) پینا (نصیب ہوگا) مگر گرم پانی اور بہتی پیپ۔ (یہ) بدلہ ہے پورا پورا۔ یہ لوگ حساب (آخرت) کی امید ہی نہیں رکھتے تھے، اور ہماری آیتوں کو جھوٹ سمجھ کر جھٹلاتے رہتے تھے اور ہم نے ہر چیز کو لکھ کر ضبط کر رکھا ہے۔ سو (اب) مزا چکھو، ہم تم پر عذاب ہی بڑھاتے جائیں گے۔"

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِنَا هُمْ اَصْحٰبُ الْمَشْئَمَةِ ﴿١٩﴾ عَلَيْهِمْ نَارٌ مُّؤْصَدَةٌ ﴿٢٠﴾

(البلد: ۱۹، ۲۰)

"اور جنہوں نے ہماری آیتوں کو نہ مانا وہ بدبخت ہیں، یہ لوگ آگ میں بند کر دیئے جائیں گے"

فَاَنْذَرْتُكُمْ نَارًا تَلَظّٰى ﴿١٤﴾ لَا يَصْلٰهَآ اِلَّا الْاَشْقَى ﴿١٥﴾ الَّذِيْ كَذَّبَ وَ
تَوَلّٰى ﴿١٦﴾ (اللیل:۱۴،۱۵،۱۶)

"سو میں نے تم کو بھڑکتی آگ سے متنبہ کر دیا، اس میں وہی داخل ہوگا جو بڑا بدبخت ہے، جس نے جھٹلایا اور منہ پھیرا۔"

بات اب بالکل واضح ہو چکی ہے اس لیے اب بھی طرز کہن پر اڑنا ابدی خسارے کا موجب ہے کیونکہ اللہ نے اپنی کتاب میں فیصلہ کر دیا ہے:

وَمَنْ يُّشَاقِقِ الرَّسُوْلَ مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُ الْهُدٰى وَيَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيْلِ
الْمُؤْمِنِيْنَ نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰى وَنُصْلِهٖ جَهَنَّمَ ۭ وَسَآءَتْ مَصِيْرًا (النسآء:۱۱۵)

"اور جو شخص ہدایت واضح ہونے کے بعد رسول کی مخالفت کرے اور مومنوں کے راستے کے سوا کسی اور راستے پر چلے تو جدھر وہ چلتا ہے ہم اسے ادھر ہی چلنے دیں گے اور (قیامت کے دن) جہنم میں داخل کر دیں گے، اور وہ بری جگہ ہے۔"

لہٰذا اس دعوت ایمانی کو قبول کیجیے جس کے بغیر صوم، صلوٰۃ، حج، زکوٰۃ حتیٰ کہ کوئی بھی عمل خیر قبول نہیں۔ اپنی بندگی کو اللہ کے لیے خالص کر لیجیے:

وَقَضٰى رَبُّكَ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّآ اِيَّاهُ (بنی اسرائیل: ۲۳)

''تمہارے رب نے فیصلہ کر دیا ہے کہ تم بندگی کسی کی نہ کرو مگر صرف اسی کی۔''

قُلْ اِنِّيْٓ اُمِرْتُ اَنْ اَعْبُدَ اللّٰهَ مُخْلِصًا لَّهُ الدِّيْنَ (الزمر:۱۱)

'' (اے نبی!) آپ کہہ دیجیے کہ مجھے تو حکم دیا گیا ہے کہ میں اللہ ہی کی خالص بندگی کروں۔''

اور اپنے ایمان کو شرک کی ملاوٹ سے پاک کر لیجیے۔ شرک سب سے بڑا گناہ ہے،[1] اس کی قطعی مغفرت نہیں،[2] اس کے کرنے والے پر جنت حرام ہے اور اس کا ٹھکانہ جہنم ہے۔[3] (اگر بغیر توبہ کیے اس دنیا سے چلے گئے)

سچ کڑوا ہوتا ہے۔ ناراض ہونے کے بجائے بات کو سمجھنے کی کوشش کیجیے ورنہ کہیں ایسا نہ ہو کہ یہ معاملہ درپیش ہو جائے:

يَوْمَ تُقَلَّبُ وُجُوْهُهُمْ فِي النَّارِ يَقُوْلُوْنَ يٰلَيْتَنَآ اَطَعْنَا اللّٰهَ وَاَطَعْنَا الرَّسُوْلَا ﴿۶۶﴾ وَقَالُوْا رَبَّنَآ اِنَّآ اَطَعْنَا سَادَتَنَا وَكُبَرَآءَنَا فَاَضَلُّوْنَا السَّبِيْلَا ﴿۶۷﴾ رَبَّنَآ اٰتِهِمْ ضِعْفَيْنِ مِنَ الْعَذَابِ وَالْعَنْهُمْ لَعْنًا كَبِيْرًا ﴿۶۸﴾ (الاحزاب:۶۶،۶۷،۶۸)

''جس دن ان کے منہ آگ میں الٹائے جائیں گے (تو) کہیں گے اے کاش ہم اللہ کی فرمانبرداری کرتے اور (اس کے) رسول کی اطاعت کرتے! اور کہیں گے کہ اے ہمارے رب! ہم نے اپنے سرداروں اور اکابر کی اطاعت کی تو انہوں نے ہم کو راستے سے گمراہ کر دیا، اے ہمارے رب! ان کو دگنا عذاب دے اور ان پر بہت بڑی لعنت کر۔''

عَامِلَةٌ نَّاصِبَةٌ ﴿۳﴾ تَصْلٰى نَارًا حَامِيَةً ﴿۴﴾ (الغاشیۃ:۳،۴)

---

(1) لقمٰن:۱۳

(2) النسآء: ۴۸، ۱۱۶

(3) المائدۃ: ۷۲

''سخت عمل کرتے کرتے تھک جانے والے ہوں گے (لیکن) جہنم کی بھڑکتی ہوئی آگ میں جھونک دیئے جائیں گے۔''

اللہ ہمیں اس انجام سے محفوظ فرمائے۔ آمین



کتابِ ہٰذا کے اس باب کے ردّ میں مُلّا مجیب اور مُلّا تونسوی نے اپنی کتابوں میں کوئی دلائل نہیں دیئے اور خاموشی اختیار کرلی گویا انہیں یہ تسلیم ہے کہ یہ مسلک پرست اُن خرابیوں میں واقعی مبتلا ہیں جن کی نشاندہی اس باب میں کی گئی ہے۔

# اکابرین کا دفاع★

هٰٓاَنْتُمْ هٰٓؤُلَآءِ جٰدَلْتُمْ عَنْهُمْ فِی الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا ۟ فَمَنْ یُّجَادِلُ اللّٰهَ عَنْهُمْ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ اَمْ مَّنْ یَّكُوْنُ عَلَیْهِمْ وَكِیْلًا ﴿۱۰۹﴾ (النسآء: ۱۰۹)

''بھلا تم لوگ دنیا کی زندگی میں تو ان کی طرف سے بحث کر لیتے ہو، روزِ قیامت ان کی طرف سے اللہ کے ساتھ کون جھگڑا کرے گا اور کون ان کا وکیل بنے گا؟''

یہ ہمیشہ سے ہوتا آیا ہے کہ جب بھی دعوتِ حق اٹھائی جاتی ہے تو نادان و سفہاء تو اس کی مخالفت کرتے ہی ہیں لیکن وہ لوگ کہ جنہوں نے مذہب کو کھانے کمانے کا ذریعہ بنا رکھا ہوتا ہے، وہ سب سے زیادہ مزاحم ہوتے ہیں۔ اور اس کی وجہ صرف یہ ہوتی ہے کہ اس دعوتِ حق کی اشاعت سے انہیں اپنی چودھراہٹ ختم ہوتی نظر آتی ہے۔ چنانچہ وہ اپنے مکروہ چہروں کو بے نقاب ہونے سے بچانے کی بھرپور کوشش کرتے ہیں اور ہر وہ حربہ اور ہتھکنڈہ آزماتے ہیں جس سے اس دعوتِ حق میں شکوک و شبہات پیدا کیے جا سکیں۔ دشمنانِ حق کی ان ابلیسی دسیسہ کاریوں سے حق تعالیٰ نے اپنے مومن بندوں کو اپنی کتابِ حق میں اس طرح خبردار کیا ہے:

یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّ كَثِیْرًا مِّنَ الْاَحْبَارِ وَ الرُّهْبَانِ لَیَاْكُلُوْنَ اَمْوَالَ النَّاسِ بِالْبَاطِلِ وَیَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِیْلِ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِیْنَ یَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَا یُنْفِقُوْنَهَا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ ۙ (التوبہ: ۳۴)

''اے ایمان والو! (جان رکھو کہ) مولویوں اور پیروں کی اکثریت لوگوں کا مال باطل طریقے سے کھاتی ہے اور انہیں اللہ کے راستے سے بھی روکتی ہے۔''

یہ لوگ دنیا کے چند ٹکڑوں کی خاطر اپنی اور دوسروں کی آخرت برباد کر دیتے ہیں۔ حق کو چھپا کر اللہ کے بندوں کو اللہ سے دور کر کے لوگوں سے مال اینٹھنے والوں کے لیے اللہ تعالیٰ نے بھی استعجابیہ انداز میں فرمایا ہے کہ:

---

★ عرصہ قبل کہاڑی کے مولوی مسکین خان نعمانی کے کتابچے کا جواب ''چوری اور سینہ زوری'' کے عنوان سے دیا گیا تھا۔ تحریکی ساتھیوں کے لیے اب اسے کچھ تبدیلی کے ساتھ کتاب ہٰذا کا حصہ بنا دیا گیا ہے۔

اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ الْكِتٰبِ وَيَشْتَرُوْنَ بِهٖ ثَمَنًا
قَلِيْلًا ۙ اُولٰٓئِكَ مَا يَاْكُلُوْنَ فِيْ بُطُوْنِهِمْ اِلَّا النَّارَ وَلَا يُكَلِّمُهُمُ اللّٰهُ يَوْمَ
الْقِيٰمَةِ وَلَا يُزَكِّيْهِمْ ۖ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۱۷۴﴾ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا
الضَّلٰلَةَ بِالْهُدٰى وَالْعَذَابَ بِالْمَغْفِرَةِ ۚ فَمَآ اَصْبَرَهُمْ عَلَى النَّارِ ﴿۱۷۵﴾
ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ نَزَّلَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ ۗ وَاِنَّ الَّذِيْنَ اخْتَلَفُوْا فِي الْكِتٰبِ
لَفِيْ شِقَاقٍۢ بَعِيْدٍ ﴿۱۷۶﴾ (البقرۃ ۲:۱۷۴ تا ۱۷۶)

’’جو لوگ (اللہ کی) کتاب سے ان (آیتوں اور ہدایتوں) کو جو اس نے نازل فرمائی ہیں چھپاتے اور ان کے بدلے تھوڑی قیمت (یعنی دنیاوی منفعت) حاصل کرتے ہیں وہ اپنے پیٹوں میں محض آگ بھرتے ہیں۔ ایسے لوگوں سے اللہ قیامت کے دن نہ بات کرے گا اور نہ ان کو (گناہوں سے) پاک کرے گا اور ان کے لیے دکھ دینے والا عذاب ہے۔ یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے ہدایت کے بدلے گمراہی کو اور مغفرت کے بدلے عذاب کو خریدا۔ کیسے صابر ہیں یہ لوگ (جہنم کی) آگ پر! یہ اس لیے کہ اللہ نے کتاب حق کے ساتھ نازل فرمائی اور جن لوگوں نے اس کتاب میں اختلاف کیا وہ ضد میں آکر (حق سے) دور (ہو گئے) ہیں۔‘‘

اپنے انہی اسلاف کی اتباع میں ایسی ہی ایک کارروائی کیماڑی کے ایک مولوی صاحب نے بھی کی۔ کیماڑی وہ جگہ ہے جہاں غائب شاہ نامی ایک صوفی کا مزار ہے۔(یہ مولوی موصوف بھی ایک مزار کے ہی سائے میں پروان چڑھے ہیں اور ایک مزار کے ہی ٹکڑوں پر ان کی گزراوقات ہے) مُردوں کے پجاری تو اس مقبرے کو انوار و برکات کا منبع اور مرکز تجلیات سمجھتے ہیں ورنہ حقیقت میں یہ کفر و شرک اور ضلالت و گمراہی کا ایک بہت بڑا اڈّہ ہے جہاں کون سی برائی ہے جو نہیں کی جاتی! حیرت ہے کہ یہ صوفی ’’غائب‘‘ بھی ہے مگر پھر بھی اس کی قبر بنادی! بہر حال اسی ’’غائب شاہ‘‘ کو پکارا جاتا ہے، اس سے اولاد مانگی جاتی ہے، مسئلہ حل کرنے کے لیے اس کی دہائی دی جاتی ہے، اس کی خوشنودی کے لیے نذرانے پیش کیے جاتے ہیں، سجدے ہوتے ہیں........ شعبان کے مہینے میں اس کا سالانہ عرس منایا جاتا ہے۔ اس موقع پر کیا کیا خرافات دیکھنے میں نہیں آتیں۔ یہاں سب کچھ ہوتا ہے بس ایمان ہی نہیں ہوتا! کون ہے کہ جس کا دل اپنے مالک کی چادرِ توحید پر کی جانے والی ان دست درازیوں پر نہ کڑھے؟

کون ہے جو مَنْ رَاٰیٰ مِنْکُمْ مُنْکَرًا فَلْیُغَیِّرْہُ بِیَدِہٖ ......الخ★ پر لبیک کہتے ہوئے اس طوفانِ منکرات کی راہ میں کھڑا ہونے کی جرأت کرے اور تحریر و تقریر اور لسان و قلم کے ذریعے اس کا راستہ روکنے کی سعیٔ مقدور کرے؟

اللہ رب العزت نے کیماڑی کی اسی سرزمین سے ایک مردِ مجاہد کو اٹھایا جس نے لوگوں کو للکارا کہ اس کفر و شرک سے باز آجاؤ اور اپنے مالک کے غضب کو دعوت نہ دو۔ ان کے سامنے وہی دعوت رکھی جو محمد عربی ﷺ نے مکہ کے مشرکین کے سامنے رکھی تھی کہ: اِلٰـھُکُمْ اِلٰہٌ وَّاحِدٌ یعنی تمہارا الٰہ تو ایک ہی ہے، تمہارا داتا، دستگیر، غوث و مشکل کشا، بگڑی بنانے والا، مرادیں پوری کرنے والا بس وہی ایک اللہ ہے۔ اس مردِ مومن کی مجاہدانہ پکار پر ان ہزاروں نے لبیک کہی جن کے دلوں میں اپنے مالک کا ذرا بھی وقار تھا۔ انہوں نے اس دعوتِ توحید کو قبول کیا اور اپنے ایمان کو کفر و شرک کی غلاظت سے پاک کر لیا۔ اللہ تعالیٰ نے ہمیں بھی ان خوش نصیبوں میں شامل ہونے کی توفیق دی۔ لیکن جہاں ہزاروں نے اس دعوتِ حق کو دل و جان سے قبول کیا وہیں لاکھوں اس کے خلاف اٹھ کھڑے ہوئے۔ پھر وہی قدیم روایت چلی اور اس نورِ حق کو بجھانے کی ہر کوشش کی گئی، ہر حربہ آزمایا گیا، شکوک و شبہات پھیلائے گئے، زبان و بیان کے پھاگ اڑائے گئے، قرطاس و قلم استعمال ہوئے......

لیکن یہ دعوت اس مسعود بندے کی کوئی اپنی دعوت نہ تھی، یہ تو اس کے رب کی دعوت تھی، یہ تو اس کے آخری نبی ﷺ کی دعوت تھی، یہ دعوت تو اللہ کا وہ نور ہدایت تھی جس کو مخالفین بجھانے کے درپے تھے یُرِیْدُوْنَ اَنْ یُّطْفِئُوْا نُوْرَاللّٰہِ بِاَفْوَاھِھِمْ ۔★ یہ دعوت تو اس کتاب حکیم کی دعوت تھی جس کا جواب پیش کرنے سے تمام ذوی العقول عاجز ہیں:

قُلْ لَّئِنِ اجْتَمَعَتِ الْاِنْسُ وَالْجِنُّ عَلٰٓی اَنْ یَّاْتُوْا بِمِثْلِ ھٰذَا الْقُرْاٰنِ لَا یَاْتُوْنَ بِمِثْلِہٖ وَلَوْ کَانَ بَعْضُھُمْ لِبَعْضٍ ظَھِیْرًا ﴿۸۸﴾ (بنی اسرائیل:۸۸)

---

★ نبی ﷺ نے فرمایا کہ جو تم میں سے کسی برائی کو دیکھے تو اسے ہاتھ سے مٹا دے، اگر اس کی طاقت نہ ہو تو اس کے خلاف زبان استعمال کرے اور اگر اس کی بھی طاقت نہ ہو تو دل میں اسے برا جانے اور یہ ایمان کا سب سے کمزور درجہ ہے۔ (صحیح مسلم:جلد۱، کتاب الایمان، باب کون النھی عن المنکر من الایمان ،صفحہ۱۳۸)

★ ”یہ چاہتے ہیں کہ اللہ کے نور کو اپنے منہ سے (پھونک مار کر) بجھا دیں۔“ (التوبۃ:۳۲)

''(اے نبی!) آپ کہہ دیجیے کہ اگر تمام جن و انس بھی مل کر اس قرآن کی مثل لانا چاہیں تو ہرگز نہیں لاسکیں گے خواہ وہ ایک دوسرے کی کتنی ہی مدد کیوں نہ کریں۔''

تو پھر بھلا اس کا توڑ، اس کا جواب کس سے بن پڑے! اعتراضات ہوتے رہے لیکن اس مسعود بندے کی تحریروں کا جواب یہ احبار و رھبان آج تک نہ دے سکے۔ جھلا کر سب و شتم بھی کیا، زدوکوب بھی کیا گیا، پس زنداں بھی ڈالا گیا، لیکن یہ دعوت چلتی رہی، حق کا سفر جاری رہا۔ لوگ آتے رہے اور شاملِ سفر ہوتے رہے۔ قافلہ بڑھتا رہا۔ جن لوگوں میں اس مشکل سفر کی صعوبتیں جھیلنے کا یارانہ تھا یا جو محض دل لگی کے لیے ہمراہ ہوئے تھے، وہ یا تو واپس لوٹ گئے یا انہوں نے کوئی اور راہ اپنالی؛ جو اس مبارک مشن کے اہل نہ تھے اور جو اس کے تقاضے پورے نہ کرسکتے تھے، مالک کے تطہیری عمل نے تلچھٹ کی طرح اس کھوٹ کو علیحدہ کردیا۔ مستقیم مخلصین کا یہ سفر ایمانی بہرحال جاری رہا۔ راہ کٹھن ہے، منزل اگرچہ ابھی دور ہے تاہم منزل انہی کو ملے گی، کامیابی اسی کارواں کا مقدر بنے گی جو یہ سفر بخوبی تمام کرلیں گے : قَدْ اَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ...... ✿ (اللہ تعالیٰ بس حوصلے بلند، عزم جواں اور دل مستقیم رکھے)۔ دوسروں کو اس مبارک سفر میں شامل کرنے کی جہد و سعی جاری ہے۔ ہماری کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' بھی ایسی ہی ایک کوشش تھی جس کے ذریعے ان لوگوں کو راہ حق دکھانے کے لیے روشنی کا اہتمام کیا گیا تھا جو دشمنان حق کی ناپاک کوششوں سے گمراہی کے اندھیروں میں بھٹک رہے ہیں۔ لیکن یا اسفیٰ! جن لوگوں نے اندھیروں میں بھٹکنے کو ہی اپنا مقدر بنالیا، وہ کب اسے گوارا کرسکتے تھے؟ لہٰذا حق کی اس روشنی کو بجھانے کی کوشش اسی خطۂ کیماڑی سے مذہب کو کمائی کا ذریعہ بنانے والے ایک دریدہ دہن مولوی کی جانب سے بھی ہوئی اور قرآن و حدیث کے دلائل سے مزین اور ان مولوی صاحب کے اسلاف کی کفر و شرک پھیلانے والی تحاریر کے حوالوں سے پُر کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' کے خلاف چو ورقی ایک کتابچہ شائع کیا گیا جس میں بازاری انداز اور سوقیانہ زبان میں اپنے احبار و

---

✿ ''بیشک ایمان والے فلاح پاگئے۔'' (المومنون:۱)

رہبان کا دفاع کیا گیا، جنہیں ان کے ماننے والوں نے اَرْبَاباً مِنْ دُوْنِ اللّٰہ★ بنالیا ہے اور جو ان سے اللہ کی جیسی محبت رکھتے ہیں: (يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ✸)۔ پھر اس کتابچے میں پیشہ ور مولویوں ہی کے انداز میں نمک مرچ لگا کر اپنے اسی بازاری اسٹائل میں تقریریں کر کے اس نورِ ہدایت کو گل کرنے کے درپے ہے۔ ان پیشہ ور مولوی صاحب کے چیلے اپنے گرو کی ان تقاریر کی کیسٹیں تقسیم کرتے پھر رہے ہیں۔ ان کیسٹوں کو سن کر دکھ اور افسوس ہوتا کہ وَمَنْ اَحْسَنُ قَوْلاً مِّمَّنْ دَعَآ اِلَى اللّٰهِ[1] کے تحت اُدْعُ اِلٰى سَبِيْلِ رَبِّكَ بِالْحِكْمَةِ وَالْمَوْعِظَةِ الْحَسَنَةِ [2] کے حکم ربی کی تعمیل میں دی جانے والی دعوت توحید کو ان مولویوں نے اپنے بازاری انداز میں کیا رنگ دے دیا اور يَسْعَوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِنَا مُعٰجِزِيْنَ،[3] كَانُوْا يَجْحَدُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ[4] اور يُرِيْدُوْنَ لِيُطْفِـُٔوْا نُوْرَ اللّٰهِ بِاَفْوَاهِهِمْ [5] وغیرہ آیات کا مصداق بن کر ان کا پورا پورا حق ادا کر دیا!

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ فَذَكِّرْ بِالْقُرْاٰنِ (سورۃ ق:۴۵) یعنی لوگوں کو قرآن کے ذریعے سے نصیحت کرو، سمجھاؤ، یاددھانی کراؤ، حق کی طرف بلاؤ۔ لیکن جب اس حکم ربی پر عمل کیا جائے تو یہ دین فروش مولوی اس سعی مبارک کو بڑی ڈھٹائی اور ہٹ دھرمی سے يُضِلُّ بِهٖ كَثِيْرًا وَّ يَهْدِيْ بِهٖ كَثِيْرًا کہتے ہیں۔ ان کی دریدہ دہنی اور دیدہ دلیری دیکھیے کہ دینِ حق کی دعوت دینے والوں کو گمراہ بتاتے ہیں۔ اگر یہ لوگ اس آیت کو پورا پڑھ لیں، جس کا ایک ٹکڑا یہ دوسروں پر چسپاں کرتے ہیں، تو انہیں پتہ چلے کہ یہ تو خود ہی اس کے مصداق ہیں! اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

---

★ ”انہوں نے اپنے علماء ومشائخ کو اللہ کے مقابلے میں رب بنالیا ہے۔“ (التوبۃ:۳۰)

✸ ”لوگوں میں سے کچھ ایسے ہیں جنھوں نے اللہ کے ساتھ دوسروں کو برابر کیا ہوا ہے، وہ ان سے ایسی محبت کرتے ہیں جیسے اللہ کی محبت، اور ایمان والے تو اللہ ہی سے شدید محبت کرتے ہیں.....“ (البقرۃ:۱۶۵)

(1) ”اور اس شخص سے بات کا اچھا کون ہو سکتا ہے جو اللہ کی طرف بلائے۔“ (حم سجدۃ: ۳۳)

(2) ”لوگوں کو حکمت اور اچھی نصیحت کے ساتھ اپنے رب کی طرف بلاؤ۔“ (النحل: ۱۲۵)

(3) ”یہ ہماری آیتوں کو نیچا دکھانے کے لیے کوشش کرتے ہیں۔“ (سبا: ۳۸)

(4) ”وہ اللہ کی آیتوں سے جھگڑتے ہیں۔“ (احقاف: ۲۶)

(5) ”یہ چاہتے ہیں کہ اللہ کے (دین کے) نور کو منہ سے (پھونک مار کر) بجھادیں۔“ (الصف: ۸)

يُضِلُّ بِهٖ كَثِيْرًا ۙ وَّيَهْدِىْ بِهٖ كَثِيْرًا ؕ وَمَا يُضِلُّ بِهٖۤ اِلَّا الْفٰسِقِيْنَ ۙ﴿۲۶﴾ الَّذِيْنَ يَنْقُضُوْنَ عَهْدَ اللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ مِيْثَاقِهٖ ۪ وَيَقْطَعُوْنَ مَاۤ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖۤ اَنْ يُّوْصَلَ وَيُفْسِدُوْنَ فِى الْاَرْضِ ؕ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿۲۷﴾ (البقرۃ:۲۶،۲۷)

یعنی قرآن سے گمراہی ان ہی لوگوں کو ملتی ہے جو فساق ہیں، جو اللہ سے عہد بندگی باندھ کر توڑ دیتے ہیں (اور اس کے بندوں کو رب بنالیتے ہیں)، اور اللہ تعالیٰ نے جن کو جوڑنے کا حکم دیا ہے ان کو توڑتے ہیں اور زمین میں کفر و شرک کا فساد پھیلاتے ہیں۔ ہر کھلی آنکھ دیکھ سکتی ہے کہ کون ان آیات کا مصداق ہے۔ یہ پیشہ ور مولوی اور ان کی ممدوح جماعت یہی کام کرتی ہے۔ یہ بستی بستی گھوم کر کفر و شرک سے بھری کتاب تبلیغی نصاب پڑھ پڑھ کر سناتے ہیں، اپنے بیانوں میں قبر نبوی (بلکہ نبی ﷺ کی جوتی تک) کو کعبے اور عرش و کرسی سے بھی افضل بتا کر اللہ کی توہین کرتے ہیں، تھوڑی دیر بعد ہاتھ اٹھا کر اجتماعی دعائیں کرکے سنت رسول ﷺ کی خلاف ورزی کرتے ہیں۔ تفصیل کا یہاں موقع نہیں ورنہ بتایا جاتا کہ یہ دین فروش اور ان کے اسلاف ہی اس آیت کا مصداق ہیں اور الٹا ہم پر اس آیت کو چسپاں کرنے کی کوشش کرتے ہیں جبکہ ہمارا تو مشن ہی گمراہی کی بیخ کنی کرنا ہے، فالحمدللہ علیٰ ذالك۔ بڑے ہی دیدہ دلیر ہیں یہ لوگ!

قرآن وہ کتاب ہے جو زندگیوں میں انقلاب برپا کر دیتا ہے جیسا کہ صحابہ کرام ﷺ کی زندگیوں میں کیا تھا۔ شرط صرف یہ ہے کہ اس پر خلوص نیت سے عمل کیا جائے۔ اس کو سمجھنے اور اس پر عمل کرنے سے عروج و علو ملتا ہے جیسا کہ صحابہ ﷺ کو ملا تھا۔ اس حدیث میں نبی ﷺ نے یہی بات بیان کی ہے:

اِنَّ اللّٰهَ يَرْفَعُ بِهٰذَا الْكِتَابِ اَقْوَامًا وَّيَضَعُ بِهٖ اٰخَرِيْنَ

''اللہ تعالیٰ اس کتاب کے ذریعے بعض قوموں کو رفعت و بلندی عطا فرماتا ہے اور دوسروں کو پست کر دیتا ہے۔'' (1)

---

(1) صحیح مسلم: جلد۲ کتاب فضائل القرآن، باب فضل من یقوم بالقرآن ویعلمہ، صفحہ ۲۸۷

لیکن ان لوگوں کو قرآن وحدیث کی بات بتاؤ تو یہ امام ابو حنیفہ کی تقلید کرنے پر الحمد للہ کہتے ہیں، حالانکہ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے یہ عقائد نہیں تھے جو ان لوگوں نے اپنائے ہوئے ہیں اور نہ امام ابو حنیفہ نے اپنی اندھی تقلید کرنا سکھایا چنانچہ اُن کے شاگردوں نے بھی بسا اوقات ان کی رائے سے اختلاف کیا۔ وہ کفر و شرک سے بیزار تھے جبکہ یہ تو کفر و شرک پر ہی مرمٹے ہیں۔ ہم انہیں قرآن کی طرف بلاتے ہیں تو ہمیں طعنہ دیتے ہیں کہ ایک انجکشن لگانے والے کے مقلد ہو حالانکہ ہم نے کبھی قرآن وحدیث کے علاوہ کسی اور کی دعوت ہی نہیں دی؛ ہمیں کسی کی تقلید کی قطعاً ضرورت نہیں، ہمارے لیے کتاب اللہ کی ہدایت اور اتباعِ سنتِ رسول ﷺ ہی کافی ہے، اور ہم قرآن وحدیث کی پیروی کو ہی نجات کا ذریعہ سمجھتے ہیں، ہم کسی کے مقلد نہیں بلکہ ہم تو تقلید کے شدید مخالف ہیں اور صرف اور صرف اتباع رسول ﷺ ہی کو کافی سمجھتے ہیں اور اس کے ثبوت کے لیے ہماری کتابیں اور تقاریر کافی ہیں جن میں نہ کسی کا قول ملے گا اور نہ ملفوظات و مکتوبات کے اقتباسات اور ہمارے دلائل صرف اور صرف قرآن و صحیح احادیث پر ہی مبنی ہوتے ہیں: إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَذِكْرَىٰ لِمَن كَانَ لَهُ قَلْبٌ أَوْ أَلْقَى السَّمْعَ وَهُوَ شَهِيدٌ (سورۃ ق:۳۷)۔ ⌘ اب رہی ان تقلید کے مارے اندھوں کی یہ ہرزہ سرائی کہ ایک انجکشن لگانے والے کی تقلید کرتے ہو تو یہ محض ان کے خبثِ باطن اور بغض و کینے کا اظہار ہے ورنہ یہ خوب جانتے ہیں کہ یہ صرف ایک انجکشن لگانے والا ڈاکٹر نہیں تھا بلکہ ان کے اپنے مفتی نے اسے علوم دینیہ کی سند الفراغ دی تھی! ہم ان کو دعوتِ فکر دیتے ہوئے کہتے ہیں کہ ذرا غور کرلو کہ یہ تمہارے اپنے ہی مدرسوں سے پڑھا ہوا وہ سند یافتہ عالم دین تھا جس نے تمہاری طرح دین کو پیشہ نہیں بنایا، نمازیں نہیں بیچیں، تعویذ لکھ لکھ کر، نامحرموں پر دم کی پھونکیں مار مار کر اس کا "نذرانہ" نہیں وصول کیا، نکاح پڑھانے کی فیس نہیں لی، دین کی کمائی نہیں کھائی بلکہ قرآن وحدیث کے دلائل سے ان باتوں کو ناجائز ثابت کیا؛ جس کی تحریروں کا یہ مولویان و مفتیان آج تک جواب نہیں دے سکے۔

---

⌘ "بیشک اس میں ہر صاحبِ دل کے لیے عبرت ہے اور اس کے لیے جو دل سے متوجہ ہو کر کان لگائے اور وہ حاضر بھی ہو" (سورۃ ق:۳۷)

تم لوگ کہتے ہو کہ سواد اعظم کی پیروی کرو تو سواد اعظم تو اس ملک میں جہلا کا گروہ ہے۔ بریلوی فرقہ ہی اکثریت میں نظر آتا ہے جن کو تم خود بدعتی بدعتی کہتے پھرتے ہو۔ کیا ان کے کفر و شرک و بدعت سے بھرے عقائد و اعمال کی اتباع کی دعوت دیتے ہو؟ ارے نادانو! اللہ سے ڈرو اور قرآن و حدیث کی اتباع کی دعوت دو کہ اسی میں نجات و فلاح ہے۔
اور ذرا کان کھول کر سنو کہ تمہارے مزعومہ سواد اعظم کی شان قرآن یہ بتاتا ہے کہ:

وَمَا يُؤْمِنُ أَكْثَرُهُمْ بِاللَّهِ إِلَّا وَهُمْ مُشْرِكُونَ (یوسف:۱۰۶)

''اور ان میں اکثر اللہ پر ایمان رکھتے ہیں مگر ساتھ ہی شرک بھی کرتے ہیں۔''

اور پھر نبی ﷺ کو اکثریت کی اتباع سے منع کر دیا گیا:

وَإِنْ تُطِعْ أَكْثَرَ مَنْ فِي الْأَرْضِ يُضِلُّوكَ عَنْ سَبِيلِ اللَّهِ (الانعام:۱۱۶)

''اور اگر تم نے زمین کے اکثر لوگوں کی بات مان لی تو وہ تمہیں اللہ کے راستے سے بھٹکا دیں گے۔''

یہ مولوی صاحب فخریہ بتاتے ہیں کہ تبلیغی جماعت نے کروڑوں کی زندگی بدل دی۔ ہم کہتے ہیں کہ ذرا الفاظ درست کر دیں۔ یوں کہیں کہ تبلیغی جماعت نے کروڑوں کا ''دین'' بدل دیا۔ جب تک ایک آدمی ''دیوبندی تبلیغی'' نہیں بنا تھا وہ اللہ کے رسول ﷺ کو جنت الفردوس میں ہی زندہ مانتا تھا۔ جب اس نے تبلیغی جماعت میں ''چلہ'' لگالیا تو مدینے کی قبر میں آپ ﷺ کو سلام سننے، ہاتھ ملانے والا ماننے لگا کہ اسی بات کی اسے تعلیم دی گئی۔ جب تک سہ روزہ نہ لگایا تھا، اللہ کے عرش و کرسی اور کعبے کی عزت و فضیلت اس کی نگاہ میں تھی لیکن جیسے ہی تبلیغیوں کے پیچھے نمبر کہنے لگا اور دیوبندیوں کی تقلیدِ اعمیٰ اور ذہنی غلامی کا طوق پہن لیا تو مدینے کی قبر نبوی کو بلکہ نبی ﷺ کی جوتی تک کو کعبے، عرش و کرسی سے افضل کہنے لگا! غرض اس دیوبندی تبلیغی جماعت میں آکر اس کا دین بگڑ گیا۔ داڑھی رکھنا، شلوار ٹخنوں سے اونچی کرنا، صوم و صلوٰۃ کی پابندی کرنا، بیشک اچھی باتیں ہیں لیکن عقیدے کی خرابی ان سب اچھائیوں کو ختم کر دیتی ہے۔ کوئی گیارہویں کرنے والا، قبریں پوجنے والا تبلیغی جماعت میں شامل ہو تو اپنے اسی عقیدے پر مر جاتا ہے کیونکہ شرک کے خلاف زبان کھولنا ان کے یہاں ممنوع ہے! ان کے عقائد شرک سے آلودہ ہیں اور کتابیں ایسے واقعات سے بھری

پڑی ہیں۔ ان کا عقیدہ ہے کہ نبی اور ولی قبر میں زندہ ہیں، باہر آ کر لوگوں کی مدد کرتے ہیں، مشکلات دور کرتے ہیں ...... تبلیغی جماعت میں کوئی صحیح العقیدہ تو شامل ہی نہ ہو گا اور اگر شومئ قسمت شامل ہو جائے تو پھر اس کا عقیدہ قرآن و حدیث کے مطابق نہیں رہ سکتا بلکہ دیوبندی کتابوں میں بیان کیا گیا کفریہ و شرکیہ عقیدہ ہی اس کا عقیدہ بن جاتا ہے۔ لیکن ستم ظریفی دیکھیے کہ یہ مولوی صاحب الٹا ہمارے لیے کہتے ہیں کہ ہم لوگوں نے توحید کو شرک اور شرک کو توحید کر دیا ہے! اللہ انہیں ہوش گوش عطا کرے اور دوسروں کو ان کے شر سے بچائے کہ اپنے احبار و رھبان کی اندھی عقیدت و محبت میں حد سے باہر ہو کر بالکل الٹی باتیں کر رہے ہیں۔ قارئین غور کریں کہ ہم نے کہاں اور کون سے شرک کو توحید بنایا ہے؟

☜ لوگوں کو یہ دعوت دینا کہ اللہ کے سوا کسی سے نہ مانگو، وہی تمہارا اکیلا الٰہ ہے، وہی اکیلا داتا، دستگیر، غوث، مشکل کشا، فریادرس، جھولیاں بھرنے والا، بگڑی بنانے والا ہے، کیا یہ سب شرک ہے؟

☜ کیا فوت شدہ لوگوں کو مدد کے لیے پکارنے سے منع کرنا شرک ہے؟

☜ یا اللہ مدد پکارنا شرک ہے؟

☜ تعویذ گنڈے، کڑے چھلے، نقش و نگینے کو بحکم نبی ﷺ ناجائز کہنا شرک ہے؟

☜ قبروں کو پکا بنانے اور ان پر کوئی مزار و مقبرہ تعمیر کرنے سے بحکم رسول ﷺ منع کرنا شرک ہے؟

☜ کیا کتاب اللہ کے مطابق عقیدہ رکھنا کہ قیامت سے پہلے روح جسدِ عنصری میں نہیں آئے گی، شرک ہے؟

☜ قرآن و حدیث کی رو سے انبیاء و شہداء کو دنیاوی قبروں کے بجائے جنت کے اعلیٰ مقامات میں زندہ ماننا شرک ہے؟

☜ بتاؤ یہ باتیں شرک ہیں یا وہ جو تمہارے اسلاف کی کتابوں میں لکھی ہیں؟

☜ بتاؤ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ کہنا شرک ہے یا تمہارے "عثمانی" صاحب کی تفسیر عثمانی کے مطابق یہ عقیدہ رکھنا کہ اللہ کے کسی نیک بندے سے غیر مستقل سمجھتے ہوئے مدد مانگنا جائز ہے؟

اب ہم مولوی موصوف سے پوچھنا چاہیں گے کہ کیا ان کے نزدیک لوگوں کو اللہ واحد کی بندی کی دعوت دینا اور شرک سے باز رہنے کی تلقین کرنا شرک ہے؟مولوی صاحب درحقیقت آپ کے دوسرے الزام کی طرح یہ الزام بھی خود آپ پر ہی صادق آتا ہے کہ آپ لوگوں نے ہی توحید کو شرک اور شرک کو توحید کر دیا ہے۔ اور دعویٰ کرتے ہیں کہ توحید سیکھنے کے لیے علماء دیوبند کی جوتیاں سیدھی کریں! جیسی توحید آپ کے یہ علماء دیوبند بیان کرتے ہیں وہ آپ ہی کو مبارک ہو۔ ہمارے لیے ہمارے رب کی کتابِ توحید قرآن مجید اور نبی ﷺ کی سنت ہی کافی ہے۔ آپ کے علمائے دیوبند تو

- نبی ﷺ کو جو کبھی صحابہ کرام ؓ کے پاس تو وفات کے بعد نہ آسکے، دیوبند کے مدرسے کے آڈٹ کے لیے جنت سے بلاتے ہیں،
- شاہ ولی اللہ کے بچوں کی کفالت کی ذمہ داری لینے کے لیے بلاتے ہیں،
- ان کے والد کی خیریت معلوم کرنے کے لیے بلاتے ہیں،
- ان کی قرأت سننے کے لیے بلاتے ہیں،
- امداد اللہ صاحب کے مہمانوں کا کھانا پکانے کے لیے ان کی بھاوج کے گھر بلاتے ہیں،
- یوسف بنوری کے باپ کی خدمت اور تیارداری کے لیے بلاتے ہیں،
- زکریا کاندھلوی کے لیے بیماری سے شفا کی دعا کرانے کے لیے بلاتے ہیں،
- خلیل سہارنپوری کا جنازہ پڑھانے کے لیے بلاتے ہیں،
- اپنے مردہ بزرگوں کو آپس کے اختلاف دور کرانے کے لیے بلاتے ہیں،
- اپنی وفات کے سات سو سال بعد چشتی پیر کو حاجی مرید کی دستگیری کے لیے مکے میں لے آتے ہیں،
- وفات کے بیسیوں سال بعد اپنے شاگرد کے شاگرد کی مخالف مولوی سے مناظرے میں مدد کرنے لیے بلاتے ہیں،
- تمہارے ''حکیم الامت'' کے دادا صاحب ڈاکوؤں کی گولی سے ہلاک ہو کر رات کو مٹھائی کا ٹوکرہ گھر والوں کے پاس لیے چلے آتے ہیں،

☜ ایسے ہی ڈاکوؤں کے مارے دوسرے "بزرگ" کو بیاربیٹی سے ملانے اور اس کی تکلیف دور ہونے کی خوشخبری یعنی موت کی خبر دینے کے لیے بلاتے ہیں.......... اور اللہ کی کتاب توحید کی متعدد آیات کا کھلا انکار کر دیتے ہیں۔

آپ کیا ایسی توحید سکھانا چاہتے ہیں؟ آپ ہی سیکھیں یہ "توحید" اورآپ ہی ان کی جوتیاں سیدھی کرتے رہیں لیکن یاد رکھیں کہ پھر آخرت میں اپنے ہی ہاتھوں کو اپنے دانتوں سے کاٹتے ہوئے یہ کہنا پڑے گا کہ

يٰلَيْتَنِي اتَّخَذْتُ مَعَ الرَّسُوْلِ سَبِيْلًا ﴿٢٧﴾ يٰوَيْلَتٰى لَيْتَنِيْ لَمْ اَتَّخِذْ فُلَانًا خَلِيْلًا ﴿٢٨﴾ لَقَدْ اَضَلَّنِيْ عَنِ الذِّكْرِ بَعْدَ اِذْ جَآءَنِيْ ؕ (الفرقان:۲۷-۲۹)

"اے کاش میں نے پیغمبر کے ساتھ راستہ اختیار کیا ہوتا۔ اے کاش کہ میں نے فلاں کو اپنا ساتھی نہ بنایا ہوتا۔ بے شک اس نے تو مجھے نصیحت آجانے کے بعد گمراہ کر دیا۔"

يٰلَيْتَنَآ اَطَعْنَا اللّٰهَ وَ اَطَعْنَا الرَّسُوْلَا ﴿٦٦﴾ وَ قَالُوْا رَبَّنَآ اِنَّآ اَطَعْنَا سَادَتَنَا وَ كُبَرَآءَنَا فَاَضَلُّوْنَا السَّبِيْلَا ﴿٦٧﴾ رَبَّنَآ اٰتِهِمْ ضِعْفَيْنِ مِنَ الْعَذَابِ وَ الْعَنْهُمْ لَعْنًا كَبِيْرًا ﴿٦٨﴾ (الاحزاب ۶۶-۶۸)

"اے کاش ہم اللہ کی فرمانبرداری کرتے اور (اس کے) رسول کی اطاعت کرتے! اور کہیں گے کہ اے ہمارے رب! ہم نے اپنے سرداروں اور اکابر کی اطاعت کی تو انہوں نے ہم کو راستے سے گمراہ کر دیا، اے ہمارے رب! ان کو دگنا عذاب دے اور ان پر بہت بڑی لعنت کر۔"

رَبَّنَآ اَرِنَا الَّذَيْنِ اَضَلّٰنَا مِنَ الْجِنِّ وَ الْاِنْسِ نَجْعَلْهُمَا تَحْتَ اَقْدَامِنَا لِيَكُوْنَا مِنَ الْاَسْفَلِيْنَ ﴿٢٩﴾ (حم سجدۃ:۲۹)

"اے ہمارے رب! جنوں اور انسانوں میں سے جنھوں نے ہمیں گمراہ کیا تھا ان کو ہمیں دکھادے کہ ہم ان کو اپنے پیروں تلے (روند) ڈالیں تاکہ وہ نہایت ذلیل ہوں۔"

ہوش گوش رکھنے والوں کے لیے تو ان آیات میں سبق آموز نصیحت و عبرت ہے۔

یہ بات غور طلب ہے کہ ان مولوی صاحب نے اپنا تعارف اپنے متذکرہ کتابچے کے پانچویں ورق پر خود کرادیا کہ وہ ایک "**احقر، جاہل، اجہل اور مجہول**" آدمی ہیں۔ یہ تو بطور

انکساری کہا ہی جاتا ہے لیکن کتابچے کے مندرجات ثابت کرتے ہیں کہ یہ ازراہ انکسارو تواضع نہیں بلکہ پورے کتابچے میں انہوں نے یہی ایک صحیح بات کہدی ہے! اب بھلا ایسے بقول خود ''جاہل، اجہل اور مجہول'' شخص کی ہذیانی ہفوات کا کیا جواب دیا جائے کہ

ع جواب جاہلاں باشد خموشی

اس کتابچے کا جواب دینے کے بارے میں رائے یہی تھی کہ اس ہذیان کا جواب نہ دیا جائے کیونکہ ہمارے پاس تو اس سے زیادہ اہم کام ہیں جن میں وقت صرف کرنا زیادہ بہتر و مفید ہے اور اس قسم کے شوروغوغا سے دعوتِ حق پر کوئی اثر نہیں پڑتا اور ان سے نمٹنے کے لیے ہمارا رب ہی کافی ہے:

فَلَنُذِيْقَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا عَذَابًا شَدِيْدًا ۙ وَّلَنَجْزِيَنَّهُمْ اَسْوَاَ الَّذِيْ كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿٢٧﴾ ذٰلِكَ جَزَآءُ اَعْدَآءِ اللّٰهِ النَّارُ ۚ لَهُمْ فِيْهَا دَارُ الْخُلْدِ ۭ جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يَجْحَدُوْنَ ﴿٢٨﴾ (حم سجدہ:۲۸،۲۷)

''سو ہم بھی کافروں کو سخت عذاب کا مزہ چکھائیں گے اور ان کے برے اعمال کی جو وہ کرتے تھے، سزا دیں گے۔ اللہ کے دشمنوں کا بدلہ یہ آگ ہے، جس میں ان کا ہمیشہ ٹھکانہ ہوگا۔ یہ ہماری آیتوں کے ساتھ جھگڑنے کی سزا ہے۔''

لیکن ان مولوی صاحب کے چیلے ہمارے ساتھیوں سے تمسخر کرتے اور اپنے گرو کے چو ورقی کتابچے کے جواب کا اصرار کرتے۔ اپنے ساتھیوں کی وضاحت کے لیے اسلام یا مسلک پرستی کے چوتھے ایڈیشن میں کچھ تبدیلی کی گئی تو ان مولوی صاحب اور ان کے حاشیہ نشینوں کی معاندانہ سرگرمیوں میں بھی اضافہ ہو گیا جس پر ساتھیوں کا بھی مطالبہ ہوا کہ اس کتابچے کا جواب نہ سہی، کم از کم مسئلے کی وضاحت تو کر دی جائے۔ اس لیے بطور وضاحت یہ تحریر سپرد قلم کی گئی ہے۔

کیماڑی کے ان مولوی صاحب کی ہفوات کا آغاز ان الفاظ سے ہوتا ہے:

''اسلام یا مسلک پرستی نامی کتاب عثمانی فرقے کی طرف سے شائع کی گئی ہے۔''

اس جملے کے خط کشیدہ الفاظ مولوی موصوف کی بدباطنی کا کھلا اظہار ہیں۔ ان پیشہ ور مولوی صاحب اور بقول خود ''جاہل، اجہل، مجہول'' نے یہ نہ سوچا کہ یہ لفظ ''عثمانی'' کیا ہے؟ اس

ترکیب میں جس سے یہ اس قدر متنفر ہیں، کس سے نسبت ہے؟ یہ "نعمانی" کی طرح کوئی تقلیدی یا علاقی نسبت نہیں جو یہ مسلک پرست اپنے نام کے ساتھ لگاتے ہیں (اور موصوف نے بھی لگا رکھی ہے) بلکہ یہ نسبی تعلق ہے۔ صحابی رسول ﷺ عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کی اولاد اپنے اس نسبی تعلق کو "عثمانی" کے لاحقے سے ظاہر کرتی ہے★ جس طرح ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ، عمر فاروق رضی اللہ عنہ اور علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی اولاد بالترتیب "صدیقی"، "فاروقی" اور "علوی" کی نسبتیں استعمال کرتی ہے۔ کیا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی اولاد کوئی فرقہ ہے؟ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم تو وہ ہستیاں تھے کہ جن کے ایمان کو رہتی دنیا تک کے لیے نمونہ و مثال بنایا گیا (البقرۃ:۱۳۶)۔ ان کے طریقے کو ہی نبی ﷺ نے بتایا کہ وہ نجات یافتہ ہے اور باقی جہنمی۔✸ اب ان کے طریقے میں جو لوگ تفریق کریں، فرق ڈالیں تو وہی لوگ ایک فرقہ ہیں جنھیں زبانِ نبوت نے جہنمی قرار دیا ورنہ جو لوگ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے طریقے پر سختی سے عمل پیرا ہوں وہ لوگ ہرگز فرقہ نہیں، وہ لوگ تو حقیقی "اہلسنت والجماعت" اور ناجی ہیں۔ اور الحمدللہ ہم اللہ کے فضل و کرم سے اسی جماعت مومنین و ناجیین میں شامل ہیں اور ہرگز کوئی فرقہ نہیں اور نہ ہی ہم اپنی جماعت کے ساتھ ایسا کوئی لیبل لگاتے ہیں جبکہ یہ تمام فرقے و مسالک صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے طریقے میں فرق ڈالنے کی وجہ سے فرقے ہیں اور ناری جہنمی ہیں۔ ثبوت یہ ہے کہ

☜ نبی ﷺ و شہداء کو جنت الفردوس میں زندہ ماننا ڈاکٹر عثمانی صاحب کا اپنا کوئی خود ساختہ و مخترعہ عقیدہ تو نہ تھا، یہ تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا عقیدہ تھا۔ جو لوگ اس پر یقین رکھیں (اور ہم الحمدللہ اسی پر ایمان رکھتے ہیں)، وہ لوگ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی جماعت میں شامل ہو کر ناجی ہیں اور جو اس کے خلاف عقیدہ رکھیں (جیسا کہ یہ مسلک پرست رکھتے ہیں)، وہ امت سے کٹ کر فرقہ بن کر جہنمیوں میں شامل ہو جاتے ہیں؛

☜ اسی طرح اللہ تعالیٰ سے براہ راست دعا کرنے، تمام اعمال کا اللہ کی بارگاہ میں پیش ہونے، قبروں سے فیض نہ پہنچنے، مُردوں کو ایصالِ ثواب نہ ہونے، تعویذ گنڈوں کو شرک سمجھنے،

---

★ عظیم الشان سلطنتِ عثمانیہ کے بانی ترک فرمانروا غازی عثمان خان کی نسبت سے بھی عثمانی خاندان مشہور ہوا۔ (تاریخ ترکانِ عثمان: صفحہ ۲۸)

✸ سنن ابی داؤد: جلد ۳، کتاب السنۃ، باب ۳۸۷، فی شرح السنۃ، صفحہ ۸

اللہ کے سوا دوسروں سے غائبانہ مدد نہ مانگنے، اللہ اور اس کے رسول کو بیداری و خواب میں نہ دیکھ سکنے، قبروں کو کچا رکھنے، ان پر کوئی عمارت تعمیر نہ کرنے، دین کو پیشہ بنانے کے بجائے محنت مزدوری کر کے معاش کمانے کے عقائد و اعمال کوئی ڈاکٹر عثمانی صاحب نے تو ایجاد نہیں کیے کہ ان کو "اپنا مذہب" قرار دیا جائے اور انہیں اپنانے والوں کو "عثمانی فرقہ" کہا جائے۔ یہ سب تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے عقائد و اعمال تھے بلکہ اس سے بڑھ کر قرآن میں اللہ تعالیٰ کے فرمودہ اور حدیث میں رسول ﷺ کے بیان کردہ ہیں۔

آنکھ کھول کر دیکھ لو اور کان کھول کر سن لو کہ یہ فرقہ نہیں بلکہ عین اسلام ہے اور یہی اصل دین ہے اور اس کو اپنانے والوں کی جماعت ہی اِعْتِصَامٌ بِحَبْلِ اللهِ کرنے والی مسلم جماعت ہے۔ باقی ان کے برعکس عقائد و اعمال دین میں تفرقہ ہیں اور مستوجب جہنم ہیں۔

مولوی صاحب کا کتاب "اسلام یا مسلک پرستی" کے متعلق یہ کہنا کہ

"یہ کتاب دجل، فراڈ، تلبیسات، تحریفات کا اعلیٰ شاہکار ہے"

یہ ایسا اتہام ہے جو خود ان پر پوری طرح چسپاں ہو رہا ہے۔ جن باتوں کا اس جملے میں الزام لگایا گیا ہے اس کو استعمال کرنے والوں میں ہی وہ سب باتیں پائی جاتی ہیں۔ یا تو مولوی صاحب نے کہیں سے دیکھ کر یہ الفاظ لکھ دیئے ہیں اور وہ ان کے معانی سے ناواقف ہیں جیسا کہ انہوں نے خود اعتراف کیا ہے کہ وہ ایک "جاہل، اجہل اور مجہول" آدمی ہیں یا پھر انہوں نے اپنے باطل دیوبندی دین کی قلعی اترتے دیکھ کر غیض و غضب میں اپنے دل کے پھپھولے پھوڑے ہیں۔ سن لیجیے کتاب "اسلام یا مسلک پرستی" میں کوئی "دجل، فراڈ، تلبیس و تحریف" نہیں کی گئی اور بحدِ استطاعت التزام صحت کا پورا خیال رکھا گیا ہے۔ تاہم کہیں کوئی سہو ہو گیا ہو تو یہ عین بشریت ہے۔ اس سے مبرّاء ہونے کا دعویٰ بھلا کون کر سکتا ہے۔ البتہ وہ بات ہر گز نہیں جس کی مولوی صاحب نے مغالطہ آرائی کی ہے۔ اس بات کی نشاندہی ضروری ہے کہ مولوی موصوف کی ساری کی ساری الزام تراشی بے بنیاد ہے، ان کا یہ کہنا کہ کتاب

''اسلام یا مسلک پرستی'' میں ''تابش مہدی، خواجہ قاسم اور ارشد قادری وغیرہ کی کتابوں سے مواد چوری کر کے اپنے الفاظ میں ملمع سازی کے ساتھ ترتیب دیا گیا ہے''

صریح الزام، قبیح بہتان اور شنیع جھوٹ ہے۔ ہاں تابش مہدیؔ کی کتاب سے زکریا کاندھلویؔ صاحب کی ایک عربی عبارت کا ترجمہ ضرور نقل کیا گیا ہے (دوسرے ایڈیشن کا صفحہ ۱۴۰ اور تیسرے ایڈیشن کا صفحہ ۱۷۱) لیکن علمی ضابطۂ اخلاق کے مطابق پوری دیانت کے ساتھ مصنف اور کتاب کا نام اور صفحے کا نمبر بھی دیا گیا ہے۔ پہلے ایڈیشن کے صفحہ ۸۰ پر اس عبارت کا ترجمہ ہم نے خود کیا تھا۔ بعد کے ایڈیشنز میں ان کے اپنے ہی ایک دیوبندی ہم مسلک کی کتاب کا اقتباس بمعہ حوالہ پیش کر دیا تا کہ یہ احساس دلایا جاسکے کہ تمہارے اپنے کچھ لوگ بھی اس کے باطل ہونے کا احساس و شعور رکھتے ہیں اس لیے عبرت پکڑو! پہلے ایڈیشن کے صفحہ ۱۳۳ پر ارشد قادری صاحب کا ذکر ضرور کیا گیا تھا لیکن جن الفاظ میں یہ ذکر کیا گیا وہ مولوی صاحب کی بہتان طرازی کا پردہ چاک کر دینے کے لیے کافی ہیں۔ لکھا گیا تھا کہ

''دیوبندیوں کے کفریہ و شرکیہ عقائد و اعمال کا یہ ایک مختصر سا جائزہ تھا جو میں نے حتی المقدور نظر قارئین کیا ہے۔ ان کے کفر و شرک سے مزید آگہی حاصل کرنے کے لیے ارشد صاحب قادری بریلوی کی ''زلزلہ'' نامی کتاب کا مطالعہ کیا جائے جسے پڑھ کر مجھے یقین ہے کہ ان کے ایوانوں میں زلزلہ آجائے گا اور ان کی نام نہاد توحید پرستی کا بت ڈھیر ہو جائے گا ورنہ دراڑیں تو پڑ ہی جائیں گی۔ اس کتاب کا کوئی حوالہ اس کتابچے میں شامل نہیں کیا گیا۔ نہ ہی کوئی مدد لی گئی۔''

لیکن اس عبارت کو قدرے سخت اور کسی قدر غیر ضروری سمجھتے ہوئے بعد کے ایڈیشنز سے نکال دیا گیا اور یہ اس بات کا ثبوت ہے کہ ہم نے کتاب کے اسلوب کو مہذب، نرم، شائستہ اور ناصحانہ بنانے کی پوری کوشش کی ہے اور مولوی صاحب کا یہ کہنا کہ

''.....اس پمفلٹ میں اگر کوئی لفظ ناگوار لگے تو سمجھ لیں کہ یہ اسلام یا مسلک پرستی کے ناروا اور گھٹیا انداز کا ہلکا رد عمل ہے''

محض ملمع سازی اور افتراء پردازی ہے۔ مولوی صاحب کے چو ورقی اشتہار اور کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' کے دو سو چالیس صفحات★ کا مطالعہ یہ واضح کرنے کے لیے کافی ہے کہ **''ناروا اور**

---

★ دوسرے ایڈیشن میں صفحات کی یہی تعداد تھی۔

**گھٹیا انداز**" کس کا ہے۔ ہم بھی زبان و قلم رکھتے ہیں اور اللہ نے اینٹ کا جواب پتھر سے دینے کی صلاحیت بھی عطا کی ہے۔ اللہ کے فضل و کرم سے مولوی صاحب کی ہذیانی ہفوات کا ایسے انداز میں جواب دے سکتے ہیں کہ اسے پڑھ کر مولوی صاحب کو پتنگے لگ جائیں اور حواس باختہ ہو جائیں، لیکن جامے سے باہر ہو جانے والے کے مقابلے میں جامے سے باہر ہونا دانشمندی نہیں۔ گالیوں کا جواب گالیوں سے دینا مومنوں کو زیبا نہیں کیونکہ انہیں تو حکم ہے کہ

وَلَا تَسْتَوِي الْحَسَنَةُ وَلَا السَّيِّئَةُ ۚ اِدْفَعْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ (حم سجدۃ:۳۴)

"اور بھلائی اور برائی برابر نہیں ہو سکتی۔ تو (سخت کلامی کا) ایسے طریق سے جواب دو جو بہت اچھا ہو۔"

اِدْفَعْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ السَّيِّئَةَ (المومنون:۹۶)

"اور بری بات کے جواب میں ایسی بات کہو جو نہایت اچھی ہو۔"

مولوی صاحب دوسرے ورق کی ابتداء ان الفاظ سے کرتے ہیں:

"ڈاکٹر عثمانی اور دیگر باطل گمراہ فرقے اربوں روپے خرچ کر کے بھی اپنے مذہب کو پھیلانے میں تقریباً ناکام و نامراد ہو کر اوچھے ہتھکنڈوں پر اتر آئے ہیں۔ اور اب ان کا واحد بنیادی مقصد عوام الناس کے ذہنوں میں علماء حق کے خلاف شکوک و شبہات پیدا کر کے گمراہ کرنا رہ گیا ہے، جس کے لیے اب یہ لوگ کثرت کے ساتھ دجل، تلبیس، تحریف اور بددیانتی کا سہارا لینے لگے ہیں۔ جھوٹ اور بہتان تو ان کا خاص مذہبی اصول بن گیا ہے جو کہ ان کے قلم اور زبان سے بے ساختہ جاری رہتا ہے......"

مسلکی عناد میں ڈوبی یہ تحریر خود محرر کے کردار و عمل کی غمازی کرتی ہے۔ ان الزامات سے تو خود یہی دین فروش مولوی اور ان کے ہم مشرب آلودہ ہیں۔ الحمدللہ ڈاکٹر مسعود الدین عثمانی رحمۃ اللہ علیہ اور ان کے ساتھی ان الزامات سے بری ہیں۔ اعلاء کلمۃ الحق کے لیے اللہ تعالیٰ کا دیا ہوا مال خرچ کرنا تو مومن کے اوصافِ اولین میں شامل ہے۔ یہ حکم ربی ہے اور عین تقاضائے ایمانی۔ اور الحمدللہ اس حکم ربی کی تعمیل میں کلمۃ الحق کی اشاعت کے لیے حسب توفیق ہم اللہ کی راہ میں محنت سے کمایا ہوا حلال و طیب مال خرچ کرتے رہتے ہیں۔ یہ ایسی چیز نہیں جس پر طعن و تشنیع کی جائے۔ یہ تو بڑی فضیلت کی چیز ہے اور اللہ کی توفیق سے ہے: يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ!

ہم "اپنے مذہب کو پھیلانے میں تقریباً ناکام و نامراد" ہرگز نہیں۔ نہ ہی یہ ہمارا اپنا کوئی مذہب ہے۔ یہ تو اللہ کا دین ہے جس کے لیے دامے، درمے، قدمے، سخنے کوشش کرنا ہم مومنین پر لازم ہے۔ اور ہم اپنی اس سعی و جہد میں الحمدللہ روزافزوں کامیابی کی طرف گامزن ہیں۔ کیماڑی کے ساحل سے اٹھنے والی یہ دعوت نہ صرف ملک کے طول وعرض میں پھیل چکی ہے بلکہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ملک سے باہر بھی پہنچ گئی ہے۔ کیماڑی کی ایک مسجد کی دعوت اب اندرون و بیرون ملک سینکڑوں مساجد و مراکز میں پھیل چکی ہے۔ اور یہ سب اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کے دین کو پھیلانے میں ہماری کسی قدر کامیابی کی نشانیاں ہیں۔ یہ کوئی ڈاکٹر عثمانی کا دین تو نہیں، اور یہ دعوت کوئی مفروضہ، مخترعہ و موضوعہ دعوت تو نہیں جو محض بزرگوں کے اقوال اور قبر پرست صوفیوں کی من گھڑت و جھوٹی حکایات پر مشتمل ہو، بلکہ یہ تو قرآن وحدیث کی پکار ہے جو ان شاء اللہ ختم نہیں ہو سکتی۔ اللہ کا دین تو غالب ہو کر رہے گا۔ ولو کرہ المشرکون، ولو کرہ الکٰفرون!

اور مولوی صاحب اگر آپ کے دل میں ذرہ برابر بھی ایمان ہے (شاید نہیں ہے ورنہ وہ ایسا زبردست بہتان نہ لگاتے) تو للہ بتائیے:

- قرآن کی آیتیں پڑھ کر سنانا،
- لوگوں کو اپنے رب کی طرف بلانا،
- فرمانِ رسول ﷺ بیان کرنا،
- الٰہ واحد کی بندگی کی دعوت دینا،
- کفر و شرک اور اکابر پرستی سے باز رہنے اور بدعات وضلالت سے بچنے کی تلقین کرنا کیا **"اوچھے ہتھکنڈے"** ہیں؟ یہ تو وہ حکم ہے جو ہمارے رب اور اسکے رسول ﷺ نے دیا:

فَذَكِّرْ بِالْقُرْاٰنِ (ق:۴۵) "پس قرآن کے ذریعے نصیحت کرتے رہو۔"

بَلِّغُوْا عَنِّيْ وَلَوْ اٰيَةً "لوگوں کو میری طرف سے تبلیغ کرو، خواہ ایک آیت ہی ہو۔" (1)

(1) صحیح بخاری، جلد۲، کتاب الانبیاء، باب۳۵۰، ما ذکر من بنی اسرائیل، صفحہ ۳۵۸

اور ہماری کیا مجال کہ ہم اولیاء اللہ کی شان میں ذرا بھی گستاخی کر کے اللہ کے غضب کو بھڑکائیں یا علماء حق کے خلاف شکوک و شبہات پیدا کر کے عوام الناس کو گمراہ کریں۔ علماء حق تو اللہ کے اولیاء ہیں★ اور اولیاء کی شان میں ارشاد الٰہی ہے کہ

مَنْ عَادیٰ لِیْ وَلِیًّا فَقَدْ اٰذَنْتَهٗ بِالْحَرْبِ

''جس نے میرے کسی ولی سے دشمنی کی، میں اس سے اعلان جنگ کرتا ہوں۔'' (1)

اللہ کے کسی ولی کی شان میں زبان دراز کر کے اللہ سے (نعوذباللہ!) جنگ کرنے کا ہم میں یارا نہیں۔ ہم تو صرف ان خرابیوں کی نشاندہی کرتے ہیں جو دین میں داخل کر دی گئی ہیں جن کے موجودہ مبلغین خواہ کتنی ہی بڑی سندوں کے حامل اور نامور مدرسوں کے استاذ ہوں، یہ لوگ ہرگز علماء حق نہیں ہوسکتے کیونکہ علماء کی شان تو اللہ نے اس طرح بیان فرمائی ہے کہ :

اِنَّمَا يَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا (فاطر:۲۸)

یعنی اللہ سے تو اس کے بندوں میں وہی ڈرتے ہیں جو صاحب علم ہیں۔ علماء تو اللہ سے ڈرنے والے ہوتے ہیں۔ جو لوگ کفر و شرک کے داعی ہوں، اللہ کے دین کی خدمت کے بجائے اسے ذریعۂ معاش بنالیں، اس کی شکل بگاڑ دیں تو وہ ہرگز علماء حق نہیں۔ کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' میں ایسے ہی نام نہاد علماء کے کارہائے سیاہ کو اُن کی اپنی کتابوں کے اقتباسات پر مبنی دلائل اور ثبوت کے ساتھ بیان کیا گیا ہے جس میں کسی ''دجل، تلبیس، تحریف اور بددیانتی کا سہارا'' نہیں لیا گیا۔ یہ تو وہ کام ہیں جو مولوی موصوف جیسے دین فروشوں کو ہی زیب دیتے ہیں جو آج اس مسجد کے منبر پر زورِ خطابت دکھا رہے ہوتے ہیں تو زیادہ معاوضے پر کل کسی اور مسجد میں۔ اور ''جھوٹ اور بہتان'' سے مومنین کو کیا واسطہ کیونکہ وہ جانتے

★ اور یاد رکھیں کہ اللہ کے ولی تو ایمان والے متقی و پرہیزگار لوگ ہوتے ہیں (سورۃ یونس:۶۳) نہ کہ دین فروش، فرقہ پرست مولوی اور اُن کے شرک پھیلانے والے اکابرین!

(1) صحیح بخاری: جلد۳،کتاب الرقاق، باب۲۴۸۔ التواضع،صفحہ ۴۹۵

ہیں کہ ان کے کرنے والے پر اللہ کی لعنت ہوتی ہے۔ یہ تو ان مال کے بھوکے مولویوں اور پیروں کا ہی خاصہ ہے جس سے وہ بر سر منبر بھی کام لیتے رہتے ہیں اور ذرا نہیں چوکتے۔ اور ہمارے لیے یہ کہنے سے پہلے کہ **"جھوٹ اور بہتان تو ان کا خاص مذہبی اصول بن گیا ہے جو کہ ان کے قلم اور زبان سے بے ساختہ جاری رہتا ہے"** مولوی صاحب ذرا اپنے گریبان میں تو منہ ڈال کر دیکھ لیں۔ یہ تو وہ شناختی علامات ہیں جو آپ کے اسلاف صوفیوں کی پہچان رہی ہیں جن کی طرف مقدمہ صحیح مسلم میں امام مسلم نے نشاندہی کی ہے۔

کتاب "اسلام یا مسلک پرستی" میں بیان کردہ دین اسلام میں داخل کردہ مسلک پرستوں کی خرابیوں میں سے ایک بات کا کچھ عجیب ہی انداز میں مولوی صاحب نے جواب دیا ہے اور باقی کا جواب دینے کا عزم ظاہر کرتے ہوئے یہ کہا ہے کہ

"اگر اس ایک اعتراض کی صحیح حقیقت جان لیں گے تو باقی اعتراضات کا سمجھنا آسان ہو جائے گا۔"

مولوی صاحب نے کیا خوب کہا ہے۔ یہ کہہ کر تو جناب نے خود اپنی ہی شناخت کرا دی کہ آئندہ لکھی جانے والی تحریر بھی ان کے اس چورقی اشتہار کے انداز و اسلوب ہی کی ہوگی بلکہ شاید اس سے بھی کچھ بڑھ کر! فاتقوا اللہ، یھدیکم اللہ

اعتراض کا جواب دینے سے پہلے مولوی صاحب نے سورۃ النساء اور سورۃ المآئدۃ کی آیتیں پیش کی ہیں۔ بیان کردہ تینوں آیات میں یہود کے اس مذموم فعل کی نشاندہی کی گئی ہے کہ وہ اللہ کی کتاب میں تحریف کرتے ہیں اور اس کے احکامات صحیح طور پر بیان نہیں کرتے بلکہ ایک آیت کو اس کے موقع و محل سے پھیر کر دوسرے موقعے پر فٹ کر دیتے ہیں جہاں اس کا محل نہیں ہوتا۔ یہ آیات بیان کر کے مولوی صاحب نے قارئین کو انہیں بار بار پڑھنے اور ان کا مفہوم ذہن میں رکھ کر "فضائل اعمال پر اعتراض اور الزام کی حقیقت" جاننے کی تاکید کی ہے۔ یہ آیتیں تمہید کے طور پر بیان کر کے مولوی صاحب نے یہ تاثر دینے کی کوشش کی ہے کہ گویا ہم نے یہودیوں کی نقل کی ہے! یہ سراسر بہتان ہے کہ ہم نے کسی قسم کی تحریف کی ہے۔ الحاد اور افتراء پردازی کا کیا خوب انداز اختیار کیا گیا ہے! اللہ تعالیٰ نے قرآن میں یہودی علماء کی بداعمالیوں کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ یہ یہودی تو

کتاب اللہ کے الفاظ کو الٹ پلٹ دیتے تھے۔ یہ بات غور طلب ہے کہ یہ آیتیں ''فضائلِ اعمال'' نامی کتاب سے کیوں منسلک کر دی گئیں؟ کیا یہ اللہ کی کتاب ہے؟ توریت و زبور کا نازل کرنے والا تو حکیم و علیم رب کریم و رحیم سبحانہ و تعالیٰ شانہ و جل جلالہ ہے **اور ''فضائل اعمال'' تو اس کے ایک صوفی بندے زکریا کاندھلوی نے اپنے ذہنی افتراق کے زمانے میں تصنیف کی** (جس کا انہوں نے کتاب کے پیش لفظ میں خود اعتراف کیا ہے)۔ چہ نسبت خاک را بعالم پاک! اللہ واحد کی نازل کردہ مضامین توحید سے پُر کتابِ حکیم کو زکریا کاندھلویؔ کی کفر و شرک سے آلودہ کتاب ''فضائلِ اعمال'' سے کیا تعلق و نسبت؟ ایسا کرنا تو سراسر ظلم اور الحاد ہے۔ مولوی صاحب نے اس طرح کر کے یہ ثابت کر دیا ہے کہ وہ ''فضائل اعمال'' کو کتاب اللہ کا درجہ دیتے ہیں جبھی تو اس میں تحریف کے الزام کو ثابت کرنے کے لیے کتاب اللہ میں تحریف سے متعلق آیات پیش کرتے ہیں۔ اور واقعی یہ حقیقت بھی ہے کہ یہ لوگ اس کتاب کو کتاب اللہ پر فوقیت دیتے ہیں۔ آج تک انہیں یہ توفیق نہیں ہوئی کہ کبھی اللہ کی کتاب کا درس دیں۔ ہمیشہ اسی کاندھلوی تصنیف کو ہی بار بار پڑھ کر سناتے رہتے ہیں اور جب کوئی ایک ہی چیز کو بار بار پڑھنے سے متعلق کچھ کہتا ہے تو کہدیا جاتا ہے کہ کیا قرآن بار بار نہیں پڑھتے! بلکہ ایک قدم آگے بڑھا کر یہ بھی کہا جاتا ہے کہ قرآن میں تو صرف قرآن ہے جبکہ ''فضائل اعمال'' میں قرآن بھی ہے، حدیث بھی، فقہ بھی، تصوف بھی ........ تو مولوی صاحب بتایئے پھر کون سی کتاب اہم ہوئی؟ قرآن یا فضائل اعمال؟ الی اللہ المشتکیٰ!

اس کے بعد مولوی صاحب کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' کے دوسرے ایڈیشن کے صفحہ ۱۵۰ سے ایک اقتباس اس طرح نقل کرتے ہیں:

''اس (قرآن) کو سمجھنے کے لئے پندرہ علوم درکار ہیں۔''

مابعد صفحات میں مولوی صاحب نے اس بیان پر لے دے کرتے ہوئے مصنف اور اس کی جماعت کو خوب لعن طعن کیا ہے۔ مولوی صاحب نے انکشاف کرتے ہوئے فرمایا ہے کہ

''فضائل اعمال'' میں ایسے الفاظ پر مبنی کوئی تحریر ہی نہیں لہٰذا اعتراض غلط اور محض بہتان ہے۔''

دوسری جگہ خامہ فرسائی فرماتے ہیں کہ

''ہم مجبور ہو کر یہ کہنے میں حق بجانب ہیں کہ پورا عثمانی فرقہ اور ان کے ہمنوا اگر فضائل اعمال میں یہ اعتراض لفظ بہ لفظ ثابت کر دیں تو ہم منہ مانگا انعام دیں گے، بصورت دیگر ان کا نام ''دجالی فرقہ'' ہو گا۔ جس کا فیصلہ قارئین کرام کریں گے۔ (انشاء اللہ) نیز ثابت نہ کرنے پر ہر مسلمان کا فرض بنتا ہے کہ وہ عثمانی فرقے کے اس غلط اعتراض کو حقیقت کے خلاف اور جھوٹ قرار دے اور کم از کم ایک بار لعنۃ اللہ علی الکذبین ضرور پڑھیں۔''

اگر مدعا و مطمح، نکتہ نظر، مرکزی خیال و مقصد اصلی کے بیان میں الفاظ کو من و عن بیان کرنا ایسا ہی ضروری ہو کہ اس کا التزام نہ کرنے پر اس قدر لعنت ملامت کی جائے اور ''دجالی فرقہ'' بھی قرار دیا جائے تو مولوی صاحب کا وار ان ہی کی طرف لوٹتا ہے۔ مولوی صاحب کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' کے کسی بھی ایڈیشن کے کسی بھی صفحے پر اپنی لکھی ہوئی محولہ بالا عبارت ''لفظ بہ لفظ'' دکھادیں اور فَإِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا وَلَنْ تَفْعَلُوْا* تو اپنی پوری تقریر بمعہ لقب اور آیت اپنے اوپر چسپاں کر لیں! لیکن تمام فرقوں اور مسلکوں سے تعلق توڑ کر صرف قرآن و حدیث سے تعلق جوڑنے اور رسول اللہ ﷺ کی اتباع کے مساعی ہم مومن لوگ اتنے چھوٹے ظرف کے مالک نہیں کہ اتنی ذرا سی بات کو بڑھا چڑھا کر بیان کریں اور اشتہاری عنوانات کی حاشیہ آرائی سے رنگ آمیزی کریں۔ ظاہر ہے کہ قوسین میں دیا گیا لفظ ''قرآن'' اگرچہ کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' کی مذکورہ عبارت میں اس کے اپنے مقام پر نہ سہی لیکن اگر صرف اتنے ہی ٹکڑے کو علیحدہ سے بیان کیا جائے تو صرف وضاحت کے لیے قوسین میں لفظ ''قرآن'' جو لفظ ''اس'' کا مُشارٌ الیہ ہے، لکھ دیا جائے تو کوئی حرج نہیں۔ اور یہ کوئی ایسی بات نہیں کہ اس پر کوئی کھڑاگ کھڑا کر لیا جائے جیسا کہ مولوی صاحب نے کیا ہے۔ ان کے پاس اپنے باطل موقف اور اکابرین کے دفاع کے لیے کوئی دلیل تو ہے نہیں لہٰذا اس قسم کی لفّاظی اور سُوقیانہ دھوکا دہی کا سہارا لے کر کام چلاتے ہیں۔ بہر حال ہمارا یہ انداز نہیں کہ ایک چھوٹی سی بات ہاتھ آجانے پر انعامات کے اعلان کرتے پھریں، رائی کا پہاڑ بنا کر اس پر اشتہار بازی شروع کر دیں۔ ہم تو اپنے رب کی توفیق و

* ''پھر اگر تم ایسا نہ کر سکے، اور واقعی تم ہر گز ایسا نہ کر سکو گے۔'' (البقرۃ:۲۴)

عنایت سے اللہ، اس کے رسول ﷺ اور اس کی کتاب پر ایمان لانے والے ہیں...... ہمیں ان نیچ اور گھٹیا حرکتوں سے کیا کام۔ ہمیں تو ہر حال میں قرآن وحدیث سے تمسک کرنا ہے اور اُدْعُ اِلٰى سَبِيْلِ رَبِّكَ بِالْحِكْمَةِ وَالْمَوْعِظَةِ الْحَسَنَةِ وَ جَادِلْهُمْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ* کے حکم الٰہی کی تعمیل کرنی ہے خواہ کوئی دریدہ دہن کتنی ہی لعنت ملامت اور سب و شتم کرے، ہمیں سنت رسول ﷺ کے دامن کو ہاتھ سے نہیں چھوڑنا۔

کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' کی مذکورہ بالا عبارت میں ہم نے کوئی تحریف نہیں کی، نہ کوئی تہمت یا الزام عائد کیا ہے۔ بالکل وہی بات بیان کی ہے جو ہم ''فضائل اعمال'' پڑھنے والوں سے سالوں سنتے رہے ہیں۔ بات انہی کی تھی لیکن اپنے الفاظ میں بیان کی گئی اور کمپیوٹر کمپوزنگ میں بلا ضرورت ان الفاظ کے اطراف میں واوین یعنی ''inverted commas'' آ گئے۔ اگر ہو بہو ''فضائل اعمال'' کے الفاظ نقل کیے جاتے یا حوالے میں اِس کی پوری وضاحت کی جاتی کہ اِس اِس طرح کی بات کہی گئی ہے تو پھر عبارت طویل ہو جاتی۔ جس طرح کا سباق چلتا آرہا تھا اُس کے تناظر میں ایسا ہی سیاق درکار تھا۔ اِس میں کوئی تحریف، تلبیس، جعل و خیانت نہیں۔ بالکل وہی مفہوم بیان کیا گیا ہے جو ''فضائل اعمال'' کے مؤلف نے پیش کیا ہے۔ بات قرآن کو سمجھنے کی ہو رہی تھی اور تفسیر وہی کرتا ہے جو قرآن کو سمجھتا ہے لہٰذا اِس بات کو اِن الفاظ میں بیان کیا جائے جو کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' میں لکھے گئے یا اُن الفاظ میں جو ''فضائل اعمال'' میں لکھے ہوئے ہیں، دونوں کا مفہوم ایک ہی ہے۔ بات ایک ہی ہے یعنی ''قرآن کا فہم''۔ مولوی موصوف نے الفاظ کے گھوڑے دوڑا کر خواہ مخواہ اتنی زحمت کی۔ اگر مسلکی عصبیت و حمیت اور اپنے اکابرین سے وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ★ والی عقیدت کے پھندے سے ایک لمحے

✸ ''لوگوں کو حکمت اور عمدہ نصیحت کے ساتھ اپنے رب کے راستے کی طرف بلاؤ اور بہت ہی اچھے انداز سے ان سے مناظرہ کرو۔'' (النحل:۱۲۵)

★ ''لوگوں میں سے کچھ ایسے ہیں جنھوں نے اللہ کے ہمسر ٹھہرا رکھے ہیں، وہ ان سے ایسی محبت کرتے ہیں جیسی اللہ سے۔'' (البقرہ:۱۶۵)

کے لیے آزاد ہو کر کھلے ذہن سے سوچتے تو حق واضح ہو جاتا۔ پھر تفسیر کی تعریف کرنے، مختلف تفاسیر کے نام گنوانے کی ضرورت نہ پڑتی، نہ ہی **ھمزۃ لمزۃ** * میں اپنا نام لکھواتے۔

کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' کی محولہ بالا عبارت نقل کر کے مولوی صاحب نے اس کے بعد کی عبارت کے جملے یعنی

''جس کے محرک یہی قال اللہ اور قال رسول اللہ ﷺ پڑھنے پڑھانے والے مسلک پرست ہوتے ہیں''

پر بھی خوب ہمز و لمز سے کام لیا ہے۔ خود کو **قال اللہ و قال رسول اللہ** کا اور مصنف کے ساتھیوں کو **قال ابلیس** کا مصداق ٹھہرایا ہے اور انہیں قرآن پڑھنے تک سے بھی عاجز قرار دیا ہے۔ موصوف نے مصنف کی عبارت کے خط کشیدہ الفاظ ''مسلک پرست'' کو کوئی اہمیت نہ دی اور اپنی تعریفوں کے پل باندھتے چلے گئے! ارے مولوی صاحب! **قال اللہ** اور **قال رسول اللہ** پڑھنے پڑھانے کی فضیلت سے کسی کو انکار نہیں۔ فرمان رسول ہے کہ خَيْرُكُمْ مَنْ تَعَلَّمَ الْقُرْاٰنَ وَ عَلَّمَهُ یعنی ''تم میں سے بہتر وہ ہے جو قرآن سیکھے اور دوسرے کو سکھائے۔''(1) یہ تو قرآن سے متعلق ہے۔ اور حدیث سے متعلق فرمایا کہ

نَضَّرَ اللّٰهُ امْرَاءً سَمِعَ مِنَّا حَدِيْثًا فَحَفِظَهُ حَتّٰى يُبَلِّغَهُ غَيْرَهُ(2)

''اللہ اس شخص کو خوش و خرم رکھے جو ہماری حدیث سنے اور اسے یاد رکھے، یہاں تک کہ دوسرے کو پہنچا دے۔''

واقعی قرآن و حدیث سیکھنے سکھانے والے لوگ بہترین لوگ ہیں اور جس جگہ یہ کام ہو وہ بہترین جگہ ہے۔ اس کا کون انکار کر سکتا ہے سوائے منکر و ملحد کے۔ لیکن مولوی صاحب آپ اور آپ کے تمام مسلک پرست اسلاف و اخلاف، اساتذہ و تلامذہ، معلمان و طالبان، **مُدَرِّسِین و مُکتَسِبِین** کوئی بھی اس فضیلت میں داخل نہیں کیونکہ ایک طرف تو یہ اس علم کو دنیا کمانے کا ذریعہ بنا کر نبی ﷺ کی بیان کردہ اس وعید میں داخل ہیں کہ

---

* وَيْلٌ لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةٍ ''بڑی خرابی ہے ہر ایسے شخص کے لیے جو طعن کرے اور چغلی کھائے۔'' (الھمزۃ:۱)

(1) صحیح بخاری: جلد۳ کتاب فضائل القرآن، باب۱۳ خیرکم من تعلم القرآن وعلمه، صفحه ۴۸

(2) جامع ترمذی: جلد۱، ابواب العلم، باب فی الحث علی تبلیغ السماع، جلد۲۲۶

مَنْ تَعَلَّمَ عِلْمًا لِغَيْرِ اللهِ أَوْ أَرَادَ غَيْرَ اللهِ فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ [1]

''جس نے اللہ کے سوا کسی اور چیز کے لیے کوئی علم سیکھا یا اس علم کے ذریعے اللہ کے سوا کسی اور شے کا ارادہ کیا تو وہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنالے''

مَن تَعَلَّمَ عِلْمًا مِمَّا يُبْتَغَى بِهِ وَجْهُ اللهِ لَا يَتَعَلَّمُهُ إِلَّا لِيُصِيبَ بِهِ عَرَضًا مِنَ الدُّنْيَا لَمْ يَجِدْ عَرْفَ الْجَنَّةِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ يَعْنِيْ رِيْحَهَا [2]

''جو علم اللہ کی رضا حاصل کرنے کے لیے سیکھا جانا چاہیے وہ اگر کوئی کسی دنیاوی غرض کے لیے حاصل کرے تو قیامت کے دن وہ جنت کی خوشبو تک نہ پاسکے گا''

اور دوسری طرف یہ سب کے سب قرآن و حدیث کے خلاف ایک مخصوص مسلک سے وابستہ ہیں اور جو کوئی اسلام کے خلاف کسی اور ہی دین کا حامل ہو وہ ہرگز قابل قبول نہیں بلکہ مردود ہے، کما قال اللہ عزوجل : وَمَنْ يَّبْتَغِ غَيْرَ الْاِسْلَامِ دِيْنًا فَلَنْ يُّقْبَلَ مِنْهُ وَ هُوَ فِي الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ★ اور رہے آپ کے مدرسے، تو وہ تو فرقہ وارانہ ذہن تیار کرنے اور مسلکی مصنوعات بنانے کی فیکٹریاں ہیں جہاں پڑھ کر خالص مومن کے بجائے مدرسے کے اپنے مخصوص مسلک کے ہی لوگ نکلتے ہیں جو محراب و منبر سنبھال کر دین کے ذریعے کمائی کرنے لگتے ہیں، سوائے اُس کے جسے اللہ چاہے جیسا کہ ڈاکٹر عثمانی کو چاہا کہ وہ ان ہی مسلکی مدرسوں سے پڑھ کر نکلے لیکن اس کے باوجود ان کے ایمان پر مسلکی مدرسوں نے کوئی اثر نہ کیا بلکہ اور جِلا و نکھار بخشا اور اللہ کی توفیق سے اپنے استاد یوسف بنوری دیوبندی کو بھی دعوت حق دی جسے انہوں نے قبول نہ کیا اور الٹا ضد میں آکر اپنے مسلک کی ترویج میں متشدد ہوگئے۔

اور مولوی صاحب! آپ ہمارے ساتھیوں پر طعن کرتے ہیں کہ ان کے لیے ''تجوید

---

(1) جامع ترمذی: جلد۱،ابواب العلم، باب فیمن یطلب بعلمه الدنیا، صفحه ۲۲۶

(2) سنن ابی داؤد: جلد۱کتاب العلم، باب ۱۳۰۱ فی طلب العلم لغیر اللہ،صفحه ۱۲۱

★ ''اور جو شخص اسلام کے سوا کسی اور دین کا طالب ہوگا تو وہ اس سے ہرگز قبول نہ کیا جائیگا اور ایسا شخص آخرت میں خسارہ پانے والوں میں سے ہوگا۔'' (آل عمران ۸۵)

صحیح تلفظ کے ساتھ پڑھنا بھی ناممکن ہے"! مولوی صاحب آپ کے اس تکبر اور شیخی کا جواب دینے کی بجائے ہم اسی بیان پر اکتفا کریں گے کہ الحمدللہ قرآن و حدیث سیکھنا اور سکھانا ہی ہمارا ذوق ہے اور ہم تو بفرمانِ رسول ﷺ بہترین لوگوں میں شامل ہیں کہ قرآن سیکھتے اور سکھاتے ہیں۔ اور مہارت نہ ہونے پر بھی پڑھنا نہیں چھوڑتے، کوشش کرتے رہتے ہیں اور دوہرے اجر کے حامل ہیں جیسا کہ آپ کے کاندھلوی شیخ نے بھی "فضائل اعمال(فضائل قرآن)" کے صفحہ ۲۱۱ پر حدیثِ رسول ﷺ نقل کی ہے کہ جو شخص قرآن کو اٹکتا ہوا پڑھتا ہے اور اس میں دقّت اٹھاتا ہے، اس کو دوہرا اجر ہے۔ اور یاد رہے کہ یہ کام ہم دنیاوی مفاد و معاوضے سے بالاتر ہو کر ہی کرتے ہیں۔

اور جناب مولوی صاحب! آپ ہم کو **قال ابلیس** اور خود کو **قال اللہ و قال رسول اللہ** والے کہتے ہیں۔ مولوی صاحب! ذرا تو اللہ سے ڈریں، اپنے گریبان میں جھانک لیں اور صرف ان چند امور پر ہی غور کر کے سوچیں کہ اگر آپ کے قول میں صداقت ہوتی تو

- آپ کے کاندھلوی شیخ کیوں یہ بیان کرتے کہ صحابہ ؓ نے نبی ﷺ کا خون پیا اور ہم کیوں اسے غلط کہتے کیونکہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے تو خون حرام قرار دیا ہے خواہ کسی کا بھی ہو!
- آپ کے لدھیانوی مفتی کیوں سود کو جائز کرنے کا حیلہ بیان کرتے اور ہم اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے فرمان کی روشنی میں کیوں اسے غلط کہتے!
- آپ کے اکابرین کیوں اللہ اور اس کے رسول ﷺ سے بیداری و خواب میں ملاقات کے واقعات بیان کرتے اور ہم اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے فرمان کی روشنی میں کیوں انہیں جھوٹا قرار دیتے!
- آپ کے علماء کیوں قبر نبوی بلکہ نعل نبوی کو اللہ کے عرش و کرسی اور کعبے سے افضل قرار دیتے اور ہم اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے فرمان کی بناء پر کیوں اسے توہینِ رب قرار دیتے!

☜ آپ کے ممدوح شیخ کیوں (معاذ اللہ) نبی پاک ﷺ کا ہاتھ ایک نامحرم عورت کے جسم پر پھرواتے اور ہم اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے فرمان کی روشنی میں کیوں اسے گستاخیٔ رسول قرار دیتے!

ایسی بہت سی مثالیں کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' میں دی گئی ہیں جو یہ ثابت کرنے کے لیے کافی ہیں کہ قال اللہ و قال رسول اللہ والے کون ہیں اور قال ابلیس والے کون؟

کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' (دوسرے ایڈیشن) کے صفحہ ۱۵۰ کے ساتھ ساتھ صفحہ ۲۲۰ پر نقل کیے گئے انڈیکس کی ایک عبارت ''پندرہ علوم کے بغیر قرآن بیان کرنا ممنوع ہے'' کو بھی مولوی موصوف نے محرف کہہ کر اپنے طعن و تشنیع کا نشانہ بنایا ہے۔ لگتا ہے موصوف نے مسلکی عصبیت میں ڈوب کر یہ چھے ورق لکھے ہیں کہ انہیں کچھ نہیں سوجھ رہا ورنہ اگر وہ اپنی آنکھیں کھلی اور حواس حاضر رکھتے تو صفحہ ۲۲۰ کی عبارت ہم سے منسوب نہ کرتے کہ یہ انڈیکس ہم نے نہیں مرتب کیا بلکہ ایک کتاب سے اخذ کیا ہے اور اس بات کو پوری دیانت کے ساتھ دوسرے ایڈیشن کے صفحہ ۲۱۸ پر ان الفاظ میں نقل کر دیا تھا کہ:

> ''افادۂ عام کے لئے ذیل میں مرکز الدعوۃ والارشاد کے شائع کردہ ''فضائل اعمال - ۱۰۰ حوالہ جات کا تحقیقی جائزہ'' نامی کتابچے سے وہ انڈیکس نقل کیا جا رہا ہے جس کے ذریعے ''تبلیغی نصاب'' کے مطبوعہ مختلف نسخوں میں قرآن و حدیث کے خلاف باتیں اور مندرجہ بالا قسم کے ''عجائبات'' ملاحظہ کیے جاسکتے ہیں۔''

لیکن اگر مولوی صاحب اس کو ہم سے ہی منسوب کرنے پر بضد ہیں کہ یہ ہماری کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' میں نقل کیا گیا ہے اس لیے ہم نے ہی مرتب کیا ہے، تو اس اعتراض میں موجود بات کا اعتراف تو خود آپ کے کاندھلوی شیخ نے بھی کیا ہے اور جسے آپ نے بھی اگلے ورق پر نقل کیا ہے کہ

> ''اس کے بعد حضرت شیخ الحدیث نے پندرہ علوم کی تفصیل لکھ کر پھر مزید اس کو واضح کرتے ہوئے لکھا ہے کہ ''یہ علوم جو بیان کئے گئے مفسر کے لئے بطور آلہ کے ہیں۔ اگر کوئی شخص ان علوم کی واقفیت (کے) بغیر تفسیر کرے تو وہ تفسیر بالرائے میں داخل ہے جس کی ممانعت آئی ہے۔''

اسی ورق کی دوسری جانب تفسیر کی تعریف جنابِ والا خود ''قرآن بیان کرنا'' لکھ چکے ہیں۔ اب بتائیے کہ زکریا کاندھلوی صاحب اور آپ خود یہ لکھیں کہ پندرہ علوم کے بغیر قرآن کی تفسیر ممنوع ہے تو ''اہلسنت والجماعت''، ''حضرت شیخ الحدیث''، ''خاکپائے اولیاء کرام و علمائے حق'' کہلائیں، اور یہی بات آپ کے حوالے سے اگر ہم نقل کریں کہ پندرہ علوم کے بغیر قرآن بیان کرنا ممنوع ہے تو ''دجالی فرقہ'' ٹھہرائے جائیں! کیا ''ممنوع'' اور ''ممانعت'' کوئی علیٰحدہ علیٰحدہ لفظ ہیں؟ ذرا سا بھی پڑھا لکھا شخص برملا کہدے گا کہ نہیں یہ تو ایک ہی لفظ ہیں، اور عربی داں بتادے گا کہ اوّل الذکر اسم مفعول اور دوسرا مصدر ہے۔ کیا آپ نے ساری زندگی غازی بابا کے مزار کے ٹکڑے ہی کھائے ہیں اور اتنی سی بھی علمیت حاصل نہیں کی؟ کیا ساری زندگی لذت کام و دہن ہی کے لیے کوشاں رہے اور کبھی ذرا سا بھی علم حاصل نہ کیا؟ اگر آپ بقول خود واقعی **''جاہل، اجہل اور مجہول''** ہی واقع ہوئے ہیں تو آپ سے کس نے کہا تھا کہ ''مطلوبہ علوم'' کی بابت اعتراض اٹھائیں؟ کچھ کہنے سے قبل اپنے اندر اس کی اہلیت تو پیدا کرلیں ورنہ خواہ مخواہ تمسخر اڑوائیں گے۔

اس وضاحت کے بعد شاید مولوی صاحب کو احساس ہو کہ ہمیں ''تقیہ'' کرنے، ''خود ساختہ اعتراض'' گھڑنے، ''طنز و تنقید اور الزامات لگانے کی بوچھاڑ'' کرنے اور ''**باطنیہ فرقے سے نسبت**'' دینا محض بے دلیل ہے اور فریب کاری کے سوا کچھ نہیں۔ اور ہم پر آخر الذکر خط کشیدہ الزام لگانے سے پہلے فضائل اعمال کے اسی زیر بحث صفحے کے یہ الفاظ دوبارہ پڑھ لیجیے گا جنہیں کاندھلوی صاحب نے بلا حوالہ بیان کیا ہے:

> ''قرآن شریف کے ظاہر و باطن ہونے کا مطلب ظاہر یہ ہے کہ ایک ظاہری معنی ہیں جن کو ہر شخص سمجھتا ہے اور ایک **باطنی معنی** ہیں جن کو ہر شخص نہیں سمجھتا۔''

مولوی صاحب سنیئے! صرف و نحو ہوں یا جبر و ہندسہ، کلام ہو یا منطق، تمام ہی علوم کا فہم، عِلم و حِکَم رب تعالیٰ کی ہی طرف سے عطا کردہ ہوتا ہے، اس لیے تمام ہی علوم کے لیے لفظ ''وہبی'' استعمال کیا جاسکتا ہے۔ یہ تو صوفیوں کی اصطلاح ہے جو وہ کہتے ہیں کہ ہمیں ''علم لدنی'' حاصل ہوا ہے جو کتابوں سے نہیں بلکہ براہ راست رب تعالیٰ سے مکتسب ہوتا ہے! اسی

لدنی علم کی بناء پر صوفی لوگ پھر وہ شرکیہ و کفریہ ہفوات بکا کرتے ہیں جن کا کچھ بیان کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' میں کیا گیا ہے۔شاید مولوی موصوف بھی اسی لدنی علم کی بناء پر ''اصل''سے ''واصل''ہوکر منصب خدائی کے طلبگار نظر آتے ہیں!تبھی توارشاد فرماتے ہیں:

؎ کی محمد سے تونے وفاتوہم تیرے ہیں ...... یہ جہاں چیز ہے کیالوح و قلم تیرے ہیں

ایساہی ایک شعر ہم بچپن میں ایک فقیر کی زبانی سنا کرتے تھے جو رمضان میں افطار سے پہلے دف بجاکر گایا کرتا تھا کہ

؎ لگی ہے دونوں عالم میں دہائی کملی والے کی...... خداخود کملی والے کاخدائی کملی والے کی

دونوں شعر باہم مماثل ہیں:

(۱) صوفی کہتا ہے کہ اللہ اور اللہ کی ساری مملکت نبیﷺ کی ہے جبکہ قرآن نبیﷺ سے اعلان کرواتا ہے کہ:

اَللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ شَیْءٍ ۖ وَّهُوَ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ وَّكِیْلٌ ﴿۶۲﴾

لَهٗ مَقَالِیْدُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ (الزمر:۶۳،۶۲)

لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ (الشوریٰ:۴۹)

لِلّٰهِ مَافِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ (النسآء:۱۷۰)

لِلّٰهِ مِیْرَاثُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ (آل عمران:۱۸۰)

لِلّٰهِ خَزَآىِٕنُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ (المنٰفقون:۷)

قُلْ لَّاۤ اَقُوْلُ لَكُمْ عِنْدِیْ خَزَآىِٕنُ اللّٰهِ (الانعام:۵۰)

قُلْ اِنِّیْ لَاۤ اَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّلَا رَشَدًا (الجن:۲۱)

قُلْ لَّاۤ اَمْلِكُ لِنَفْسِیْ نَفْعًا وَّ لَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ (الاعراف:۱۸۸)

ان آیات کا مفہوم یہ ہے کہ زمین اور آسمانوں پر اللہ ہی کی بادشاہت ہے،زمین و آسمان میں جوکچھ ہے،سب کو اللہ ہی نے بنایاہے،وہی ان کا مالک و مختار ہے،وہی ان کا نگراں و نگہبان ہے، وہ سب اللہ کی ملکیت ہیں، زمین و آسمان کے خزانوں کا بھی اللہ ہی اکیلا مالک ہے،

نبی ﷺ کے پاس اللہ کے خزانے نہیں ہیں اور نبی ﷺ اپنے اور دوسروں کے لیے بھی کسی نفع و نقصان کا اختیار نہیں رکھتے۔

(۲) مولوی صاحب کہتے ہیں کہ نبی ﷺ کی وفاداری کے سبب دنیا و جہاں، اللہ اور لوح و قلم سب ان کے ہیں جبکہ قرآن کہتا ہے:

وَ مَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ فَقَدْ فَازَ فَوْزًا عَظِيْمًا (الاحزاب:۷۱)

وَ مَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ يُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ (النساء:۱۳)

وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَ الرَّسُوْلَ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَ الصِّدِّيْقِيْنَ وَ الشُّهَدَآءِ وَ الصّٰلِحِيْنَ (النساء:۶۹)

یعنی نبی ﷺ کی اطاعت و پیروی پر عظیم کامیابی، ہمیشہ رہنے والی جنت ملے گی، انبیاء، صدیقین، شہداء و صلحاء کی رفاقت ملے گی (یہ مندرجہ بالا آیات کا خلاصہ ہے)، دنیا و جہاں اور لوح و قلم نہیں۔ لوح و قلم پر تو اللہ کی حکومت ہے۔ اللہ تعالیٰ نے قلم کو حکم دیا اور اس نے لوح پر قیامت تک ہونے والی باتیں لکھ دیں۔ اللہ کی حکومت میں اس کا کوئی حصے دار نہیں:

لَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ (الفرقان:۲)

لہٰذا یہ دونوں اشعار کفریہ و شرکیہ ہیں۔ شعراء کی انہی ہفوات کی بناء پر اللہ نے ان کے لیے فرمایا

وَالشُّعَرَآءُ يَتَّبِعُهُمُ الْغَاوٗنَ ﴿۲۲۴﴾ اَلَمْ تَرَ اَنَّهُمْ فِيْ كُلِّ وَادٍ يَّهِيْمُوْنَ ﴿۲۲۵﴾ وَ اَنَّهُمْ يَقُوْلُوْنَ مَا لَا يَفْعَلُوْنَ ﴿۲۲۶﴾ (الشعرآء:۲۲۴-۲۲۶)

''اور شاعروں کی پیروی تو گمراہ لوگ کیا کرتے ہیں۔ کیا تم نے نہیں دیکھا کہ یہ ہر وادی میں سر مارتے پھرتے ہیں اور وہ باتیں کہتے ہیں جو کرتے نہیں۔''

مولوی صاحب نے تفسیر قرآن کو ایک ''بہت مشکل کام'' ثابت کرتے ہوئے اپنے تعارف ''جاہل، اجہل، مجہول'' کی رعایت کے انداز میں اس بات پر بہت لے دے کی ہے۔ موصوف گل افشانی فرماتے ہیں کہ

(۱) ''ڈاکٹر عثمانی صاحب تو ''روح المعانی'' معارف القرآن وغیرہ، ہا تفسیر کا زندگی بھر محتاج رہا''

(خط کشیدہ الفاظ مولوی صاحب کے خود نوشتہ تعارف کے درست ہونے کا واضح ثبوت دے رہے ہیں)؛

(۲) ڈاکٹر عثمانی نے قرآن کا ترجمہ و تفسیر نہیں لکھی؛
(۳) یہ لوگ ترجمہ پڑھ کر بھی سمجھنے سے قاصر ہیں؛
(۴) ان میں ایک بھی ایسا نہیں جو کسی ایک علم کو بھی کامل جانتا ہو؛
(۵) یہ لوگ تفسیر کرنے سے بالکل نابلد ہیں......

ان مولوی صاحب کو معلوم ہو کہ

(۱) ڈاکٹر عثمانی نے ''روح المعانی'' کا صرف ایک حوالہ اپنے کتابچے ''یہ مزار یہ میلے'' کے صفحہ ۲۳ پر دیا تھا جو مُردوں کے وسیلے کے رد میں تھا (یہی موضوع ''وسیلے کا شرک'' کے عنوان سے علیٰحدہ بھی شائع کیا گیا) اور اس حوالے کی غرض و غایت بھی صرف یہ تھی کہ جو لوگ اپنے اسلاف کے تفسیری کارناموں کے رطب اللسان رہتے ہیں اور مُردوں کو وسیلہ بناتے ہیں وہ جان لیں کہ ان کے بڑے بھی اسے ناجائز سمجھتے تھے۔ ڈاکٹر صاحب نے اس مقام پر فقہ کی کتابوں کے حوالے بھی دیئے ہیں تاکہ یہ لوگ دھیان دیں کہ جن کی تقلید اور جن کے فقہ کو اپنانے کا یہ دعویٰ کرتے ہیں، وہ لوگ ان عقائد کے حامل نہ تھے جو ان کے اندھے مقلدوں نے گھڑ رکھے ہیں۔ اب کل کو مولوی موصوف یا ان کا کوئی چیلہ کہیں یہ نہ کہنے لگے کہ ڈاکٹر صاحب ساری زندگی کتبِ فقہ کے محتاج رہے! فیاللعجب

(۲) ڈاکٹر صاحب یا ہمیں قرآن کا ترجمہ و تفسیر لکھنے کی فوری ضرورت اس لیے محسوس نہیں ہوئی کہ تفسیر قرآن کے لیے ہمیں مفسر قرآن ﷺ کی احادیثِ صحیحہ ہی کافی ہیں۔ ہم ان مفسرین سے بری و بیزار ہیں جنہوں نے موضوع و من گھڑت روایات کی بنیاد پر انبیاء علیہم السلام کے نفوس قدسیہ کو بھی داغدار کرنے سے دریغ نہ کیا۔ داؤد علیہ السلام اور نبی ﷺ کی شان میں جو تفسیری گل کھلائے گئے وہ ان مفسرین ہی کا تو کارنامہ ہیں جس کی ایک جھلک کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' میں دکھائی گئی ہے۔ ہمیں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کا وقار ملحوظ ہے۔ ہم ایسے مفسرین سے لاتعلق ہیں۔ اگر ڈاکٹر صاحب نے قرآن کی کوئی تفسیر لکھی ہوتی یا اس کا ترجمہ کیا ہوتا جن کے

ذریعے ہمارا کوئی ساتھی ان مسلک پرستوں کے سامنے ان کے باطل دین کی خرابیاں بیان کرتا تو یہ مسلک پرست فوراً یہ کہہ کر اسے خاموش کرا دیتے کہ یہ تو تمہارا اپنا ترجمہ و تفسیر ہے۔ اس لیے ہم نے کوئی ترجمہ و تفسیر نہیں کی۔ * ہمارے لٹریچر میں تو قرآن و حدیث اور اصولِ حدیث پر مبنی دلائل کے ساتھ مسلک پرستوں کی کتابوں کے حوالے سے ان کے اکابرین کے عقائد میں موجود کفر و شرک کی نشاندہی کی گئی ہے۔ اب اگر کوئی ''جاہل، اجہل اور مجہول'' پھر بھی ہم پر پندرہ علوم سے لاعلمی کا تیر چلائے، تو اس کا بھلا کیا شکوہ! لیکن اے مسلک پرستو! تمہارے مفسرین و مترجمین کو تو پندرہ علوم پر مہارت تھی۔ انہی کے ترجمہ و تفسیر میں دیکھ لو کہ

☜ اللہ کا عرش عظمت و کرامت والا ہے، تو مدینے کی قبرِ نبوی کو اس سے افضل قرار نہ دو؛
☜ خون حرام ہے خواہ کسی کا بھی ہو، تو صحابہ کو نہ پلاؤ؛
☜ سود حرام ہے، تو اسے حیلے سے حلال نہ ٹھہراؤ؛
☜ نبی ﷺ سمیت ہر ذی روح کے لیے موت ہے، تو پھر نبی ﷺ کو قبر میں زندہ درگور نہ مانو کہ وہ تو شہداء کے مقام سے اعلیٰ مقام جنت الفردوس میں ہیں؛
☜ مُردے نہیں سن سکتے، تو انہیں اپنی بپتائیں نہ سناؤ ان سے ہاتھ تو نہ ملاؤ؛
☜ مُردے قیامت سے پہلے زندہ نہیں ہو سکتے، ان کے اور دنیا والوں کے درمیان قیامت تک آڑ ہے، تو فوت شدہ ہستیوں کو اپنی محفلوں مدرسوں میں نہ بلاؤ؛
☜ تمام اعمال صرف اللہ کے پاس پیش ہوتے ہیں، تو انہیں صبح و شام نبی ﷺ کے پاس نہ لے جاؤ؛
☜ اللہ نے اپنی آیات فروخت کرنے سے منع فرمایا ہے، تم قرآن کو تجارتی جنس تو نہ بناؤ ...

* ویسے ہماری جماعت نے حال ہی میں ساتھیوں کے اصرار پر ان کی تربیت کے لیے دعوتی انداز میں سورۃ الفاتحہ اور سورۃ البقرۃ کی تفسیر شائع کی ہے جبکہ سورۃ آل عمران اور سورۃ النسآء کی تفسیر زیر طبع ہے؛ سورۂ مائدہ کی تفسیر ہو چکی ہے اور سورۂ انعام پر کام ہو رہا ہے۔

(۴) یہ قطعی جھوٹ اور محض بہتان طرازی ہے۔ ہم تم لوگوں کو تمہارے ہی اکابرین کے ترجمے تو پڑھ پڑھ کر سناتے ہیں کہ کفروشرک سے باز آجاؤ اور مسلک پرستی چھوڑ کر خالص مسلمان ہو جاؤ ورنہ جہنم ٹھکانہ بنے گی اور جنت حرام ہو جائے گی۔

(۵) کسی علم میں کامل ہونے کا دعویٰ تو کوئی بھی نہیں کرسکتا۔ آٹھ دس سال مدرسے کی مفت روٹیاں توڑ کر سند لینے والا بھی یہ دعویٰ نہیں کرسکتا۔ بڑائی کے یہ دعوے تو ابلیسی تکبر کا ہی نتیجہ ہوتے ہیں جس سے اللہ ہمیں محفوظ رکھے۔ ہم تو ساری زندگی طالب علم بن کر ہی گزارنا چاہتے ہیں اور اللہ سے دعاء کرتے ہیں وہ ہمارے علم میں اضافہ فرمائے۔ ہماری تو وہی دعاء ہوتی ہے جو اللہ کے نبی مانگا کرتے تھے:

رَبِّ زِدْنِیْ عِلْماً (طٰہٰ:۱۱۴)

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ عِلْمًا نَّافِعًا ........

”اے اللہ میں ایسے علم کا تجھ سے سوال کرتا ہوں جو فائدہ مند ہو........“ (1)

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ عِلْمٍ لَّا یَنْفَعُ ........

”اے اللہ میں ایسے علم سے تیری پناہ چاہتا ہوں جو فائدہ مند نہ ہو........“ (2)

(۵) اوپر ۲ کے ذیل میں اس کا کچھ جواب آگیا ہے۔ ہم مسجد کے محراب و منبر سے اور گلیوں چوراہوں پر کتاب اللہ کی آیات اور ان کی وہ تفسیر پیش کرتے ہیں جو مفسر قرآن محمد ﷺ کی احادیث صحیحہ میں بیان کی گئی ہے۔ پندرہ علوم والی تفسیر آپ کو ہی مبارک ہو۔

ان الزامات کے بعد مولوی موصوف نے ہماری اس بات کو غلط قرار دینے کی کوشش کی ہے کہ قرآن کی آیت: وَلَقَدْ یَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّکْرِ فَھَلْ مِنْ مُّدَّکِرٍ (سورۃ القمر:۱۷وغیرہ) کا ترجمہ زکریا کاندھلوی صاحب نے غلط کیا ہے کہ

”ہم نے قرآن پاک کو حفظ کرنے کے لیے سہل کر رکھا ہے، کوئی ہے حفظ کرنے والا۔“

---

(1) سنن ابن ماجۃ: جلد۱، کتاب اقامۃ الصلوٰۃ والسنۃ فیھا، باب ۳۲ ما یقال بعد التسلیم، صفحہ ۴۶۴

(2) صحیح مسلم، جلد ۶، کتاب الذکر والدعا والتوبۃ والاستغفار، باب فی الادعیۃ، صفحہ ۳۰۲

اور موصوف نے اسی ترجمے کے درست ہونے پر اصرار کیا ہے۔ مولوی صاحب! ہم نے یہ بات لکھ کر کوئی الزام عائد نہیں کیا بلکہ ہمارے سامنے وہ اردو تراجم تھے جو آپ کے زعم میں سارے کے سارے پندرہ علوم پر مہارت رکھنے والے علماء نے کیے تھے لیکن کسی ایک نے بھی "حفظ کے لیے آسان ہونا" ترجمہ نہیں کیا۔ اس وقت مارکیٹ میں متعدد ترجمے دستیاب ہیں لیکن کسی ایک میں بھی حفظ کے لیے آسان ہونے کا ترجمہ نہیں۔ لیکن آپ مُصر ہیں کہ

> "حضرت شیخ نے اس آیت کے دو صحیح مفہوم میں سے اپنے موضوع کے مطابق ایک مفہوم نقل کیا ہے جو یہ ہے کہ ہم نے قرآن پاک حفظ کرنے کے لیے سہل کر رکھا ہے، کوئی ہے حفظ کرنے والا۔"

مولوی صاحب! اگر دو میں سے ایک مفہوم یہ ہے تو دوسرا کون سا مفہوم ہے؟ وہ کیوں بیان نہیں کیا؟ ظاہر ہے کہ اپنے مطلب کی بات لے لی اور دوسرے مفہوم کو چھوڑ دیا کہ وہ ان کے مؤقف کے خلاف تھا۔ لیکن پھر بھی آپ کا اصرار ہے کہ

> "بخاری اور مسلم کی حدیث کے تحت اور اپنے موضوع اور مقام یعنی قرآن کی حفاظت اور خبرگیری کے لحاظ سے یہی مفہوم مناسب ہے جسے حضرت شیخ نے نقل کیا جبکہ یہی مفہوم ترجمان القرآن جلیل القدر صحابی حضرت عبد اللہ بن عباسؓ سے ثابت ہے، یہی مفہوم حضرت سعید بن جبیر، حضرت مجاہد، حضرت قتادہ اور امام جوزی، حافظ ابن کثیر سے ثابت ہے......."

بخاری و مسلم کی مذکورہ حدیث میں رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا کہ **تَعَاهَدُوا الْقُرْاٰنَ**۔★ لفظ **تَعَاهَدٌ** کے معنی حفاظت کرنا، دیکھ بھال کرنا، اپنے املاک کی حفاظت و اصلاح کرنا ہے۔ **تَعَاهَدُوا الْقُرْاٰنَ** کا مطلب ہو گا کہ قرآن پر نظر رکھو، اس کو پڑھتے رہو۔ اگر اس کا مطلب صرف یہ ہوتا کہ "اس کو حفظ کرو" تو جن اشخاص کے آپ نے نام لکھے ہیں وہ صرف اسی مفہوم کی حد تک رہتے۔ لیکن انہوں نے کئی مفہوم بیان کیے ہیں۔ اور آپ کا یہ کہنا کہ "خصوصاً حضرت

---

★ صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب فضائل القرآن، باب ۵۱، استذکار القرآن و تعاھدہ، صفحہ ۵۰/ صحیح مسلم: جلد ۲، کتاب فضائل القرآن، باب الامر بتعھد القرآن، صفحہ ۲۷۴

عبد اللہ بن عباس سے یہی مفہوم ثابت ہے" درست نہیں۔ عبد اللہ بن عباس رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا سے منسوب تفسیر قرآن میں سورۃ القمر کی آیت مذکورہ کے ذیل میں آپ کا قول نقل کیا گیا ہے کہ

هَوَّنَّا الْقُرْاٰنَ لِلْحِفْظِ وَالْقِرَأَةِ وَالْكِتَابَةِ وَيُقَالُ هَوَّنَّا قِرَأَةَ الْقُرْاٰنِ

یعنی ہم نے قرآن کو حفظ کرنے، پڑھنے اور لکھنے کے لیے آسان کر دیا اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ ہم نے قرآن کی قرأت کو آسان بنا دیا ہے۔ یہ آیت جب اسی سورۃ میں تیسری مرتبہ آئی کہ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ تو لِلذِّكْرِ کی تفسیر میں آپ سے یہ قول نقل کیا گیا کہ: لِلْعِظَّةِ وَالْحِفْظِ وَ الْقِرَأَةِ یعنی یہ قرآن ہم نے نصیحت کے لیے، یاد کرنے کے لیے اور پڑھنے کے لیے آسان کر دیا ہے۔ اس طرح تفسیر مذکورہ میں عبد اللہ بن عباس سے للذکر کے لیے چار مفہوم منقول ہیں یعنی حفظ، قرأت، کتابت اور نصیحت۔ اب ان چار مفاہیم میں سے صرف اپنے مطلب کا مفہوم لے لینا اور باقی کا ذکر تک نہ کرنا کیا ایک "شیخ الحدیث" کے شایاں ہے؟

یہ تو بات صرف نقلِ قول کی تھی ورنہ اس تفسیر کی خود اپنی حیثیت ہی غیر مستند ہے! یہ تفسیر عن علی بن عبد الحق سمرقندیؒ عن محمد بن مروانؒ عن محمد بن سائب کلبیؒ عن ابی صالح بازام عن عبد اللہ بن عباس کی روایت سے بیان کی جاتی ہے جس میں جھوٹے اور کذاب راوی شامل ہیں۔ معمرؒ اپنے باپ سلیمان کا قول روایت کرتے ہیں کہ کوفے میں دو کذاب ہیں، ایک ان میں سے کلبیؒ ہے؛ لیث بن ابی سلیمؒ نے بھی سلیمان کا قول نقل کیا ہے کہ کوفے میں دو کذاب ہیں: ایک کلبیؒ اور دوسرا السدیؒ (یعنی محمد بن مروان) [تہذیب التہذیب، جلد ۹، صفحہ ۱۷۸] جریر نے ابن مروانؒ کو کذاب کہا ہے؛ عقیلیؒ نے ابن نمیر کا قول نقل کیا ہے کہ ابن مروانؒ کذاب ہے؛ نسائی نے اسے متروک الحدیث کہا ہے؛ صالح نے کہا کہ وہ روایتیں گھڑتا ہے؛ ابن حبانؒ کہتے ہیں کہ وہ ان لوگوں میں سے ہے جو موضوع روایتیں بیان کرتے ہیں (باحوالہ تفصیل آگے آرہی ہے)۔ الزائدہ نے کہا کہ میں کلبیؒ کے پاس آیا جایا کرتا تھا۔ ایک مرتبہ میں نے اس کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ میں بیمار ہوا اور جو کچھ مجھے یاد تھا سب بھول گیا، پس میں آل محمد کے پاس آیا، انہوں نے میرے منہ میں تھوکا اور مجھے بھولا ہوا

سب کچھ یاد آ گیا، اس بات پر میں نے اسے ترک کر دیا؛ ابو جزءؒ نے کہا کہ کلبیؒ کافر ہے، میں نے اسے یہ کہتے ہوئے سنا ہے کہ جبریل علیہ السلام نبی ﷺ پر وحی کر رہے تھے کہ نبی ﷺ کسی کام سے اٹھ گئے اور علی رضی اللہ عنہ آپ کی جگہ پر بیٹھ گئے تو جبریل علیہ السلام نے علی رضی اللہ عنہ پر وحی نازل کر دی۔ یزید بن زریع نے کہا کہ میں نے اس سے یہ بات تو نہیں سنی لیکن میں نے اسے سینہ پیٹ کر ماتم کرتے ہوئے ضرور دیکھا ہے؛ وہ کہتا جاتا تھا کہ میں سبائی ہوں میں سبائی ہوں؛ عقیلی کہتے ہیں کہ سبائی روافض کی وہ شاخ ہیں جو عبد اللہ بن سبا کی پیروی کرتے ہیں؛ جوزجانی نے کہا کہ وہ کذاب ہے؛ ابن حبانؒ کی بھی یہی رائے ہے؛ الساجی نے کہا کہ وہ غالی شیعہ تھا۔

[تہذیب التہذیب: جلد۹، صفحہ ۱۷۹، ۱۸۰]

یہ تو محمد بن مروان اور کلبی کے متعلق دوسرے محدثین کی رائے تھی۔ اب خود ان کی اپنی بات بھی سنیے جن سے تفسیر ابن عباس روایت کی جاتی ہے: ابو صالح باذام نے قسم کھا کر کہا کہ میں نے تفسیر میں سے کلبی کو کچھ بھی نہیں سنایا [تہذیب الکمال: جلد۲۵، صفحہ ۲۵۰]۔ (اس طرح مذکورہ سند سے بیان کی جانے تفسیر کی اپنی صداقت ہی مشکوک ہو گئی) سفیان ثوری کہتے ہیں کہ کلبیؒ نے ہم سے کہا کہ جو کچھ میں نے عن ابی صالح عن ابن عباس سے روایت کیا وہ جھوٹ ہے، اسے روایت نہ کرو؛ یہی سفیان ثوری کہتے ہیں کلبی نے کہا کہ ابو صالح نے مجھ سے کہا کہ میں نے جو کچھ تمہیں بتایا وہ سب جھوٹ ہے [تہذیب الکمال: جلد ۵، صفحہ ۸]۔

اب یہ مولوی بتائیں کہ اس قدر شدید مجروح راویوں کی کوئی بات مستند ہو سکتی ہے جبکہ وہ خود بھی اپنے کہے کو غلط کہتے ہوں! یہ کہنا بھی درست نہیں کہ "یہی مفہوم حضرت ...... مجاہد...... سے ثابت ہے۔" مجاہد رحمۃ اللہ علیہ جلیل القدر تابعی اور عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے شاگرد تھے۔ بخاری نے کتاب التفسیر میں آیت مذکورہ کے ذیل میں مجاہد کا قول نقل کیا ہے کہ هَوَّنَا قِرَأَتَهٗ یعنی ہم نے اس کا پڑھنا آسان کر دیا ہے۔

اس تشریح کے بعد یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ قرآن کو صرف حفظ کرنے کے لیے آسان بنائے جانے کے معنی بیان کرنا درست نہیں اور اس کی نسبت صحابہ و تابعین کی طرف کرنا سراسر غلط ہے۔

مولوی موصوف نے اس موضوع اور من گھڑت تفسیر کا صرف ایک رخ دیکھ کر ہمارے ساتھیوں پر مشین گن چلادی کہ

''۔۔۔اگر عثمانی فرقے نے یہ تفاسیر دیکھی ہوتی تو شاید حضرت شیخ پر تحریف کا الزام نہ لگاتے، معلوم ہوا کہ عثمانی فرقے کے لیے قرآن کی تفسیر کرنا تو در کنار، تفاسیر کا پڑھنا بھی مشکل ہے، یہ اندھے مقلد ہیں، تابش مہدی کی اندھی تقلید اور چوری کر کے اعتراض کر رہے ہیں، ان بے چاروں کے پاس اعتراض بھی اپنا نہیں، بلکہ چوری کیا ہوا ہے۔''

مولوی صاحب! دیکھ لیجیے ہم نے تفسیر دیکھ کر ہی تو اس کی حقیقت بیان کی ہے۔ یہ آپ ہیں جو چمکدار چیز کو سونا سمجھ بیٹھے اور قرآن کو کمائی کا ذریعہ بنا بیٹھے! اب بتایئے ان ساری مغلظات کا رخ کس کی طرف پھرتا ہے؟ اندھے مقلد ہم ہیں یا آپ کہ اپنے اکابرین کی ہر بات آنکھ بند کر کے تسلیم کرتے ہیں اور اگر کوئی بات غلط محسوس ہو بھی تو یہ کہہ کر دل میں پیدا ہونے والے اس ہلکے سے احساس کو ابدی نیند سلا دیتے ہیں کہ ''اتنے بڑے عالم نے جو یہ بات کہی ہے تو درست ہی ہوگی۔'' لیکن یاد رکھیں! جس کے دل میں اپنے مالک کا وقار ہوگا اور وہ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ★ میں شامل ہوگا، تو وہ اپنے مالک کی بات کے خلاف کسی کی بات ہرگز نہ مانے گا خواہ اس کا کتنا ہی بڑا نام ہو۔ اور آپ تابش مہدیؔ کی کتاب سے ''چوری'' کی جو بات کرتے ہیں تو لِلّٰہ کچھ تو شرم کریں! تابش مہدیؔ کی کتاب پڑھ کر دیکھ لیں اور کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' کا بھی مطالعہ کرلیں، پتہ چل جائے گا کہ وہ کن باتوں پر آپ کے ممدوح پر ''حضرت شیخ الحدیث رحمۃ اللہ علیہ'' کہہ کر اعتراض کر رہے ہیں اور ہم نے کس طرح قرآن و حدیث کا مؤقف پیش کرتے ہوئے کفر و شرک کی نشاندہی کی ہے۔ عنوانات و الفاظ میں اگر کہیں کوئی مماثلت ہو تو وہ قدرتی امر ہے۔ آپ کا ضمیر گواہی دے گا کہ ہم نے تابش مہدی کی کتاب سے کچھ بھی نہیں لیا۔ اور یہ آپ کے ''اندھے مقلد'' ہونے کا قطعی ثبوت ہے کہ کاندھلوی صاحب کی بات کو بار بار بیان کرتے ہیں اور وہ بھی جلی حروف میں کہ قرآن کی تفسیر بہت مشکل اور کٹھن کام ہے جس کے لیے مدرسے

★ ''اور جو ایمان والے ہیں وہ اللہ کی محبت میں ہی شدید ہوتے ہیں۔'' (البقرۃ:١٦٥)

کے مولویوں کے پاس بیٹھنا ضروری ہے اور پھر ان کی اس کتاب کی تعریف میں اللہ اور اس کے رسول ﷺ پر بہتان باندھتے ہیں کہ

> ''فضائل اعمال، فضائل صدقات کے جملہ مضامین قرآن و حدیث سے ثابت یا موافق یا پھر تشریحات پر مبنی ہیں اور کوئی بھی مضمون قرآن و حدیث کے ہرگز ہرگز مخالف نہیں (انشاء اللہ)۔''

اے کاش کہ مولوی موصوف یہ کہنے سے پہلے ایک مرتبہ اللہ کی کتاب کا مطالعہ تو کر لیتے! (لیکن وہ ایسا نہیں کر سکتے کہ یہ ان جیسوں کے لیے شجر ممنوعہ ہے کیونکہ ان کے پاس ''پندرہ علوم'' نہیں ہیں جن کے بغیر وہ اللہ کی کتابِ ہدایت کو سمجھنے کی کوشش کرکے ''گمراہ'' نہیں ہونا چاہتے کیونکہ ان کے ''اربابا من دون اللہ'' نے اس سے منع فرمایا ہے) اگر وہ ایسا کر لیتے تو انہیں حقیقت کا اندازہ ہو جاتا کہ ''فضائل اعمال، فضائل صدقات کے جملہ مضامین قرآن و حدیث سے ثابت یا موافق'' ہیں یا ان کا مذاق اڑا رہے ہیں:

۱۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا نبی ﷺ کا خون پینے کا واقعہ قرآن و حدیث کے کس مضمون کا اثبات و اتفاق ہے؟

۲۔ آدم علیہ السلام کا نبی ﷺ کے وسیلے سے توبہ کرنا؛

۳۔ قبر نبوی کا اللہ کے عرش و کرسی و کعبے سے افضل ہونا؛

۴۔ نبی ﷺ پر صبح و شام امت کے اعمال پیش ہونا؛

۵۔ قبر کے مردے کا لوگوں کی باتیں سننا، ان کی دعوت کرنا، باہر آکر اونٹ ذبح کرنا؛

۶۔ نبی ﷺ کا سود خور کے منہ پر ہاتھ پھیر کر اس کو ٹھیک کر دینا؛

۷۔ نبی ﷺ کا اپنی وفات کے سینکڑوں سال بعد ایک مردہ عورت کے حال سے باخبر ہو کر عالم الغیب ہو جانا، بادل میں بیٹھ کر وہاں فوراً تشریف لا کر حاضر و ناظر ہو جانا اور اس کی تکلیف دور کرکے مشکل کشا ہو جانا؛

۸۔ نبی ﷺ کا (معاذ اللہ) ایک غیر محرم عورت کے جسم پر ہاتھ پھیرنا؛

۹۔ نبی ﷺ کا اپنی قبر کے اندر سے ہی لوگوں کی ضرورتیں پوری کر دینا؛

۱۰۔ نبی ﷺ کی قبر کی طرف منہ کرکے ہاتھ اٹھا کر دعا کرنا، وغیرہ، وغیرہ

اِن جیسے دیگر بہت سے واقعات، جو مذکورہ کتابوں میں درج ہیں، آخر کس آیت قرآنی اور صحیح حدیث سے ثابت ہیں؟ تفصیل کا موقع نہیں ورنہ ایسی بہت سی مثالیں ان ہی کاندھلوی صاحب کی تصانیف سے پیش کی جاسکتی ہیں جو قرآن و حدیث کے واضح احکامات کے خلاف ہیں، کفر و شرک پر مبنی ہیں اور اللہ کے غضب کو بھڑکانے، جنت کو حرام کرنے اور جہنم کو واجب کرنے والی ہیں۔ افسوس کہ طاغوت کا دفاع کرتے ہوئے مولوی صاحب ایسی مخالفِ قرآن و حدیث کتاب کے لیے مُصر ہیں کہ اس کے ''جملہ مضامین'' قرآن و حدیث سے ثابت ہیں، ان کی موافقت کرتے ہیں اور ان کی تشریح کرتے ہیں!!!

ذٰلِكَ قَوْلُهُمْ بِاَفْوَاهِهِمْ ۚ يُضَاهِـُٔوْنَ قَوْلَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَبْلُ ؕ قٰتَلَهُمُ اللّٰهُ ۚ اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ﴿۳۰﴾ (التوبۃ:۳۰)

''یہ ان کے منہ کی باتیں ہیں۔ پہلے کافر بھی اسی طرح کی باتیں کہا کرتے تھے۔ یہ انہی کی رِیس کرنے لگے ہیں۔ اللہ انہیں غارت کرے، یہ کیسے بھٹکائے جارہے ہیں۔''

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ وَهُوَ يُدْعٰٓى اِلَى الْاِسْلَامِ ؕ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۷﴾ (الصف:۷)

''اور اس سے زیادہ ظالم کون کہ بلایا تو اسلام کی طرف جائے اور وہ اللہ پر جھوٹ باندھنے لگے! اور اللہ ظالموں کو ہدایت نہیں دیا کرتا۔''

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا يُقَاتِلُوْنَ فِىْ سَبِيْلِ الطَّاغُوْتِ (النسآء:۷۶)

''اور کافر لوگ طاغوت کی راہ میں لڑتے ہیں۔''

جن کے دل میں اپنے مالک و خالق کا ذرا بھی وقار ہے وہ کفر و شرک و گمراہی سے پُر ان کتابوں سے خود کو دور رکھیں گے اور دوسروں کو بھی ان کی خرابیوں سے آگاہ کریں گے۔ یہ نجاست اور غلاظت کی پوٹ اور وہ میٹھا زہر ہیں جن پر آیات قرآنی اور من گھڑت روایات کے ورقِ نقرہ سے آرائش کرکے ان کی حقیقت کو چھپانے کی کوشش کی گئی ہے۔ اللہ اپنے مومن بندوں کو اس ابلیسی سازش سے محفوظ رکھے، ایمانِ خالص اختیار کرنے کی توفیق

دے اور کفر و شرک کے داعیوں کی کوششوں کو بیکار کر دے اور راہ ہدایت کی توفیق دے۔
آمین برحمتك یا ارحم الراحمین

کتابچے کے آخری صفحے پر کسی دوسرے مولوی صاحب نے مُردوں کا مرنے کے بعد بات کرنے کے امام بخاری کے اپنی کتبِ تاریخ میں نقل کردہ واقعے کی بنیاد پر مطالبہ کیا ہے کہ

''اپنے باطل نظریات سے رجوع کرکے تکفیری مہم سے باز آجاؤ۔''

ہمارے عقائد ''باطل'' ہیں یا سراسر حق، یہ تو آپ کو سطور بالا کے مطالعے سے پتہ چل گیا ہو گا۔ سر دست اتنا ہی کہنا کافی ہے کہ امام بخاری نے پہلی کتابیں عام محدثین کے معیار پر ہی لکھی تھیں لیکن بعد میں الجامع الصحیح لکھی اور اس میں صرف صحیح روایتیں لکھیں۔ اور اگر امام بخاری نے مردے کے بات کرنے کے واقعے کو نقل بھی کیا ہے تو نقل کفر کفر نہ باشد۔ کیا بخاری نے یہ واقعہ نقل کرکے یہ بھی بتایا ہے کہ ان کا بھی یہی عقیدہ تھا کہ مردے مرنے کے بعد بھی بات کرتے ہیں؟ جبکہ انہوں نے اپنی الجامع الصحیح میں مُردوں کے عدم کلام پر روایتیں نقل کی ہیں اور قتادہ تابعی کا قول پیش کرکے یہ بھی واضح کر دیا ہے کہ ان کا بھی یہ عقیدہ تھا کہ جس میں روح نہیں وہ سن نہیں سکتا۔ جب سننا ہی ناممکن ہے تو بولنا بدرجہ اولیٰ ممنوع ہو گا کہ اس میں تو زبان بھی چلانا پڑتی ہے جو ایک حواس سے خالی، جان سے عاری بے روح جسم نہیں چلا سکتا۔ مزید تفصیل ان شاء اللہ کسی اور موقعے پر۔ اللہ تعالیٰ ایمانِ خالص پر استقامت عطا فرمائے اور مسلک پرستی کے کفر و شرک سے بچائے۔ آمین

ان ہی دوسرے مولوی صاحب کے نام سے ڈرامائی عنوانات کے ساتھ حال ہی میں ایک اور چو ورقی کتابچہ شائع کیا گیا ہے جس کی پیشانی پر ''افادات'' کے پیوند میں انہی پہلے مولوی صاحب کا نام دے کر ثابت کیا گیا ہے کہ اس میں کی جانے والی ہرزہ سرائی اصل میں کس کے دریدہ دہن سے نکلی ہوئی ہے۔ اس کتابچے میں

ع بڑے میاں تو بڑے میاں چھوٹے میاں سبحان اللہ

کے مصداق ''شاگرد رشید'' نے اپنے استاد کی چھوڑی ہوئی کسی کسر کو پورا کرنے کی نامراد کوشش کی ہے۔ اور بھرم مارا ہے کہ اسلام یا مسلک پرستی ''کے تقریباً پچاس اعتراضات

کے جوابات لکھے گئے ہیں مگر مالی کمزوری کی وجہ سے صرف ایک جھوٹے اور تحریف پر مبنی الزام کے جواب کو شائع کیا۔" اور وہ اکلوتا جواب بھی وہی ہے جس پر ان کے استاد نے اپنے گزشتہ چو ورقی کتابچے میں خامہ فرسائی فرمائی ہے اور اب انہوں نے بھی وہی راگ الاپا ہے اور انہی نشانِ پا پر گاڑی دوڑائی ہے۔ ان صاحب نے اپنے استاد کے کتابچے کا جواب نہ لکھنے پر کافی لعن طعن کیا ہے۔ اس کافی اور وافی جواب سے شاید ان کی تسلی ہو گئی ہو گی۔ جیسا کہ بتایا جاچکا ہے، مرکز الدعوۃ والارشاد کے سو[101] حوالوں کے انڈیکس کی کسی عبارت پر ہمیں کوئی الزام نہ دیا جائے اس لیے کہ وہ ہماری تصنیف ہی نہیں ہے۔

کفر وشرک سے لبریز تبلیغی نصاب لکھنے والے کاندھلوی صاحب کو "حضرت شیخ الحدیث مولانا"، "نور اللہ مرقدہ" اور "قطب الاقطاب" کی بڑھکیاں مارنے سے پہلے ان موصوف کی کتابوں کو قرآن وسنت کی کسوٹی پر پر کھ کر تو دیکھ لیں، حقیقت سامنے آجائے گی۔ مزید کارناموں سے آگہی کے لیے **بهجة القلوب** نامی کتاب میں انہی موصوف کے چالیس خواب بھی پڑھ لیجیے گا جو انہوں نے اپنے مرید خاص کو خود لکھوائے تھے۔ اگر دل میں ذرا بھی اللہ کا وقار ہے اور حق کی تھوڑی سی بھی پہچان ہے تو پھر تمہاری زبانیں اس شخص کے متعلق اس طرح زمین وآسمان کے قلابے نہیں ملائیں گی کہ

> "حضرت شیخ الحدیث مولانا زکریا نور اللہ مرقدہ تو قطب الاقطاب ہیں اور جن کے علم وتقویٰ اور ولی کامل ہونے کی شہادت عرب وعجم کے ہزاروں علماء اور لاکھوں صلحاء دیتے ہیں جن کی ساری زندگی ہی اطیعوا اللہ و اطیعوا الرسول کی اتباع اور ان کی تلقین میں گذری اور جو نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی سنت کی ادنیٰ توہین کو بھی کفر سمجھتے ہوں، ایسی عظیم اور مبارک ہستی پر..."

یہ "شاگرد رشید" (أَلَيْسَ مِنْكُمْ رَجُلٌ رَّشِيدٌ) جہالت اور بد دماغی میں اپنے استاد سے بھی کئی ہاتھ آگے نکلے نظر آتے ہیں جبھی تو ہماری تحقیق کے بارے میں لکھتے ہیں کہ

> "یہ سب کچھ کیماڑی کے ڈاکٹر داماتوی پارٹی کی اندھی تقلید کا شاخسانہ ہے کہ جن کی بعض کتب پر خود ان کے علماء بھی سیخ پا ہیں اور لاجواب ہو کر اپنے ہی علماء کی کتب کو چوراہے میں رکھ کر آگ لگادینے کی باتیں کرتے ہیں۔"

تقلید کی عینک تو خود ان کی آنکھوں پر لگی ہوئی ہے تبھی تو انہیں یہ تک نہیں سوجھتا کہ ہمارے ساتھی اور ''خاکی جان دامانوی'' دو بالکل متضاد نظریات و موقف پر ہیں اور ان دونوں میں بُعد المشرقین ہے۔ اوّل الذکر قرآن و حدیث کے پیرو ہیں جبکہ ثانی الذکر حنبلی مسلک پرست، جن پر مفاد پرستی کا شوق جب غالب ہوا تو ہماری جماعت سے نکل کر مسلک پرستوں میں شامل ہوگئے اور ذوقِ خود نمائی کی تسکین کرتے رہے۔ الحمدللہ ہمارے ساتھیوں کے دلوں میں تو اللہ اور اس کے رسول کا وقار موجزن ہے جس کے ہوتے ہوئے ان کے دل میں مسلکی شخصیات اور کفر و شرک بکنے والوں کا ذرہ برابر بھی کوئی احترام نہیں جبکہ دوسرا تو ان ہی پر مرمٹا ہے۔ اور رہی بات ''اپنے علماء کی کتب کو چوراہے پر آگ لگا دینے'' کی تو جان لو کہ ہمارا دامانوی سے کوئی تعلق نہیں، نہ اس کی کسی تصنیف سے ہی ہمارا کوئی تعلق ہے۔ ویسے آپ کی آنکھیں کھولنے کے لیے یہ بتا دینا ضروری ہے کہ ''اپنے علماء کی کتب کو چوراہے پر آگ لگا دینے'' کے قابل سمجھنے والے کچھ سمجھدار لوگ آپ کے دیوبندی فرقے میں بھی موجود ہیں۔ ارشد قادری بریلوی نے جب ''زلزلہ'' نامی کتاب لکھ کر دیوبندیوں کی اپنی کتابوں سے تصویر کا دوسرا رُخ دکھا کر ان کا یہ دوغلا انداز ثابت کیا کہ ''جو بریلویوں میں پایا جائے وہ تو کفر و شرک و بدعت ٹھہرے اور اگر اپنے اکابرینِ دیوبند میں پایا جائے تو اس پر سبحان اللہ کے نعرہ ہائے تحسین بلند ہوں''، تو اس پر عامر عثمانی صاحب، مدیر ''تجلّی'' دیوبند نے اس کتاب پر تبصرہ کرتے ہوئے اس دوغلے پن پر تاسف کیا اور ایسی ہی خواہش کا اظہار کیا کہ اپنے اسلاف کی ان کتابوں [سوانح قاسمی، تذکرۃ الرشید، امداد المشتاق، ارواح ثلاثہ، وغیرہ] کو چوراہے میں رکھ کر نذرِ آتش کر دیا جائے۔ فاعتبروا یا اولی الابصار!

اس ناخلف ''شاگرد رشید'' نے اپنے استاد کی چال چلتے ہوئے ایک یہ گل کھلانے کی بھی کوشش کی ہے کہ نبی ﷺ کے اپنی قبر پر پڑھے جانے والے درود کو خود سننے اور دور سے پڑھے جانے والے درود کو آپ تک پہنچا دیئے جانے کی من گھڑت روایت بیان کرنے والے کذاب راوی محمد بن مروان الکلبیؔ الکوفی السّدی الصغیر پر کی جانے والی محدثین کی شدید جرح جسے کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' میں مجملاً بیان کیا گیا ہے، اسی میزان الاعتدال میں نہ پاکر ہم پر یہ بہتان باندھا ہے کہ

''میزان الاعتدال پر محض جھوٹ منسوب کیا گیا ہے۔ یا پھر محض کسی کی اندھی تقلید کر کے لکھا گیا ہے۔''★

''اندھی تقلید'' کا طعنہ دینا ان لوگوں کی زبان پر کچھ جچتا نہیں جو اپنے اکابر کی اندھی تقلید کو ہی راہ نجات سمجھتے ہیں! محدثین کی الکلبیؒ پر کی جانے والی جرح کا حوالہ ڈاکٹر عثمانی صاحب کے کتابچے ''یہ مزار یہ میلے'' (صفحہ ۔۳۶) سے لیا گیا تھا۔ اگر کسی کی کتاب سے کوئی حوالہ نقل کرنا اس کی اندھی تقلید کے زمرے میں آتا ہے تو پھر تو شاید ہی کوئی اس سے بچا ہوا ملے۔

ڈاکٹر صاحب نے الکلبیؒ پر محدثین کی یہ پانچ جروح نقل کی ہیں:

۱۔ جریر کا کہنا ہے کہ محمد بن مروان کذاب ہے۔

۲۔ ابن نمیر کہتے تھے کہ محمد بن مروان الکلبی کذاب ہے۔

۳۔ امام نسائی اس کو متروک الحدیث کہتے ہیں۔

۴۔ صالح کہتے ہیں کہ وہ روایات گھڑا کرتا ہے۔

۵۔ ابن حبانؒ کہتے ہیں کہ وہ ان لوگوں میں سے ہے جو موضوع روایات بیان کرتے ہیں۔

ان میں سے کوئی جرح بھی ایسی نہیں جو کسی محدث نے نہ کی ہو لیکن ڈاکٹر صاحب نے اس سے منسوب کر دی ہو۔ یہ تمام جروح اسماء الرجال کی کتب میں موجود ہیں۔ مثلاً:

۱۔ قال عبدالسلام بن عاصم بن جریر بن عبدالمجید: کذاب [1]

۲۔ قال عبداللہ بن نمیر: کان السدی کذاب [2]/(قال) ابن نصیر محمد بن مروان الکلبی کذاب [3]

۳۔ قال النسائی: محمد بن مروان الکوفی یروی عن الکلبی متروک الحدیث [4]

۴۔ قال صالح بن محمد البغدادی الحافظ: کان ضعیفا و کان یضع الحدیث ایضا [5]

۵۔ وذکرہ ابن حبان فی "المجروحین" و قال: کان ممن یروی الموضاعات عن الاثبات [6]

---

★ ان استاد شاگرد کی قابلیت کو دیکھ کر اندازہ ہوتا ہے کہ اسماء الرجال کی کتب کو انہوں نے ہاتھ بھی نہ لگایا ہوگا۔ یہ اعتراض انہوں نے امین صفدر اوکاڑوی کی ''تجلیات صفدر'' سے دیکھ کر لکھا ہوگا کیونکہ ہمارے خلاف لکھی جانے والی تحریروں میں وہی اعتراضات اٹھائے جاتے ہیں جو اوکاڑوی نے اٹھائے تھے اور ان سب میں ایک جیسا ہی مواد نظر آتا ہے۔

(1) تھذیب الکمال: جلد ۲۶،صفحہ۳۹۳
(2) حاشیہ تھذیب الکمال: جلد ۲۶،صفحہ۳۹۵
(3) ضعفاء الکبیر للعقیلی: جلد ۴،صفحہ۱۳۶
(4) کتاب الضعفاء والمتروکین للنسائی: صفحہ۲۱۹ / الکامل فی ضعفاء الرجال: جلد ۷، صفحہ ۵۱۲
(5) تھذیب الکمال: جلد ۲۶،صفحہ۳۹۳
(6) حاشیہ تھذیب الکمال: جلد ۲۶، صفحہ۳۹۶

جیسا کہ سطور بالا سے ثابت ہے، ڈاکٹر صاحب کی نقل کردہ الکلبیؔ پر محدثین کی جروح کا ایک ایک لفظ اسماء الرجال کی مختلف کتابوں میں موجود ہے۔ ایک فروگزاشت البتہ یہ ہوئی کہ ان مختلف کتابوں کا حوالہ دینے کے بجائے صرف میزان الاعتدال کا حوالہ دیا گیا جو کہ غالباً مذکورہ روایت کے دوسرے راوی وہب بن وہب ابوالبختری القاضی کی میزان الاعتدال سے جرح نقل کرتے ہوئے دیا گیا۔ یہ جرح میزان الاعتدال میں موجود ہے۔ اگرچہ الکلبیؔ پر کی جانے والی مندرجہ بالا جروح میزان الاعتدال میں ان محدثین کے حوالے سے نہیں ہیں تاہم ایسا نہیں کہ وہ اس راوی کو ثقہ سمجھتے ہوں اور ہم نے اس کے کذاب ہونے کی جرح اس سے منسوب کردی ہو۔ انہوں نے میزان الاعتدال میں الکلبیؔ پر بخاری، ابن معینؔ، احمدؔ، نصر بن مزاحم اور ابن عدیؔ پانچ محدثین کی جروح نقل کرتے ہوئے اس کے بارے میں لکھا ہے کہ: تَرَکُوْهُ وَ اَتَهَمَهُ بَعْضُهُمْ یعنی محدثین نے اسے ترک کردیا تھا اور بعض نے اسکو کذب سے متہم کیا تھا۔* اور اپنی دوسری کتاب ''ترتیب الموضوعات'' میں اسے خود کذاب لکھا[صفحہ ۸۰]۔ میزان الاعتدال کے حوالے سے جھوٹ کی تہمت اسی وقت درست ثابت ہوسکتی تھی جب کہ ان کے حوالے سے بتائے جانے والے کذاب اور وضاع راوی الکلبی کو یہ ثقہ وثابت بتاتے، حالانکہ ایسا نہیں ہے، وہ تو خود بھی اسے کذاب ہی سمجھتے تھے۔ اس وضاحت سے ثابت ہوا کہ ان ناخلف شاگرد صاحب اور ان کے پشتی بان استاد صاحب کے اس کید کی حیثیت بھی پادرہوا سے زیادہ نہیں۔ لیکن اگر اب بھی آپ مُصر ہیں تو بتایئے کیا پہلے مولوی صاحب نے جلیل القدر تابعی مجاہد سے یہ بات منسوب کرکے ان پر تہمت نہیں لگائی کہ وہ وَلَقَدْ یَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّکْرِ سے قرآن کا حفظ کے لیے آسان کیا جانا بیان کرتے تھے حالانکہ ان سے ایسا ثابت نہیں جیسا کہ پچھلے صفحات میں بیان کیا گیا ہے۔

اس ناخلف ''شاگرد رشید'' نے نبی ﷺ کو خواب میں دیکھنے سے متعلق ہماری گزارشات کو بھی مطعون کیا ہے۔ اور دعویٰ کیا ہے کہ ہم لوگ نبی ﷺ کو خواب میں دیکھنے کے دعوے کو ''شرک'' کہتے ہیں۔ نہ جانے ان صاحب نے ہمارے کس لٹریچر میں یہ لفظ ''شرک'' پڑھ

* میزان الاعتدال: جلد ٦، صفحہ ٣٢٨

لیا۔ شرک کی عام معروف تعریف یہی ہے کہ اللہ کی ذات و صفات، حقوق و اختیارات، احکامات وعبادات میں کسی کو شریک کرنا شرک ہے۔ نبی ﷺ کو خواب میں دیکھنے کے دعوے سے نبی ﷺ کو اللہ کے ساتھ شریک نہیں کیا جاتا۔ البتہ ایسے دعوے نص صریح کے خلاف، باطل اور ناجائز ہیں کیونکہ صحابہ رضی اللہ عنہم نے بھی بعد از وفات نبی ﷺ کو کبھی دیکھنے کا دعویٰ نہیں کیا۔ خواب میں تو در کنار، یہ دیوبندی تو بجسد عنصری نبی ﷺ کو عالم بیداری میں دیکھنے کے دعوے کرتے ہیں۔ بلکہ اس طرح دیکھنے کے لوگوں کو طریقے بھی بتاتے ہیں! [قارئین اس کی تفصیل عنوان ۱ میں پڑھ چکے ہیں] البتہ اگر ان کا یہ دعویٰ ہو کہ نبی ﷺ ہر جگہ حاضر و ناظر ہیں اور جب چاہیں، جس کے خواب میں چاہیں آجائیں اور اس کو ماضی اور مستقبل کی خبریں دے دیں [خواہ زبان سے یہ لوگ ایسا نہ کہتے ہوں لیکن پچھلے صفحات میں بیان کیے گئے ان لوگوں کے واقعات تو البتہ ایسا ہی ثابت کرتے ہیں]، تو یہ بات واقعی شرک کے زمرے میں آتی ہے اور اس کا دعویدار اگر توبہ کیے بغیر مر گیا تو جہنم میں ہمیشہ رہے گا، خلاصی نہ ملے گی۔ شاگرد مولوی! بات کو سیاق و سباق سے ہٹا کر مطلب براری کے لیے بیان کرنا بڑی خیانت ہے، ایمان کا ذرہ بھی اگر باقی ہے تو اپنی حرکتوں پر اللہ سے توبہ کرو، معافی مانگو اور اللہ سے ڈرو!

آخر میں ان شاگرد صاحب نے ہم کو ''مسعود پرستی'' کا الزام دیا ہے۔ ہمارے نام کے ساتھ آپ اور آپ کے گرو کی طرح کوئی بھی تقلیدی شخصی نسبتی لاحقہ نہیں اور نہ ہم ڈاکٹر مسعود الدین عثمانی رحمۃ اللہ علیہ سمیت کسی کی بھی کوئی تقلید کرتے ہیں۔ یہ تو وہ چیزیں ہیں جو آپ لوگوں کو تقلیدی عینک کی وجہ سے نظر نہیں آتیں۔ ذرا اسے اتار کر دیکھیں تو کچھ نظر آئے گا۔ ہمارا لٹریچر پڑھ کر دیکھ لیں، ہم صرف اللہ اور اس کے رسول ﷺ کا فرمان ہی بیان کرتے ہیں جبکہ مسلک پرستوں کی کتابیں اپنے اکابرین کے اقوال سے بھری نظر آئیں گی کہ ''حضرت تھانوی'' نے یہ فرمایا، ''اعلیٰ حضرت'' نے وہ فرمایا، فلاں امام نے یہ اور فلاں نے وہ........... اللہ ہمیں شخصیت پرستی، مسلک پرستی، اکابر پرستی، مقابر پرستی اور ہر قسم کے شرک سے بچا کر خالص موحد مومن بنا دے اور حق کو حق مان کر اس کی پیروی کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین



کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' کے خلاف دیوبندیوں کے بہت بڑے مدرسے بنوری ٹاؤن کے دارالافتاء سے ایک فتویٰ جاری کیا گیا جس کا جواب کافی سال پہلے دے دیا گیا تھا۔ ذیل میں افادۂ عام کے لیے اس کو نقل کیا جارہا ہے۔ اس فتوے کا آغاز بھی حسب معمول ان الفاظ سے کیا گیا تھا: ''الجواب بعون الوھاب''

## "الجواب باسم منتقم المفتری والکذاب"

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی خاتم النبیین و اصحابہٖ اجمعین والذین ھم علی اٰثارھم متبعین و جمیع عباداللہ الصالحین والبرأۃ عن المفترین والممترین والدعاء باللہ العظیم ان یدخلونا فی المھتدین وان لا تکن من المضلین الذین یفسدون فی الارض ویسعون ان عبادہ فی جھنم داخلین

من عبداللہ منور سلطان الی مفتی رشید احمد (اوکاڑوی)

السلام علی من اتبع الھدیٰ

یہ کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' جس کے خلاف مکتوب الیہ نے فتویٰ دیا ہے، خالصتًا لوجہ اللہ لکھی گئی تھی، جس کا مقصد جیسا کہ اس کے افتتاحیے میں لکھا گیا تھا، یہ تھا کہ قرآن مجید و احادیث کے مطالعے کے دوران اور نشست ہائے کثیرہ میں دوران گفتگو جو باتیں مختلف مسالک کے تحریری مواد و تقاریر میں خلافِ شرع نظر آئیں، انہیں اُن مخلصین کے سامنے پیش کیا جائے جو تلاش حق کی جستجو میں رہتے ہیں۔ ہزاروں کی تعداد میں یہ کتاب بلاقیمت تقسیم کی گئی اور الحمدللہ حق کے متلاشیوں کی طرف سے اس معمولی کوشش کی بے حد پذیرائی ہوئی۔ لیکن جن لوگوں نے دین کو کھانے کمانے کا ذریعہ بنایا ہوا ہے، وہ یہ کب گوارا کرسکتے تھے کہ ان کی سیادت میں کمی آئے۔ لہٰذا انہوں نے اس مخلصانہ کوشش کے لیے وہی انداز اختیار کیا جو ان کے متبوع نے اختیار کیا تھا:

ابیٰ واستکبر وکان من الکٰفرین (1)

اور حق سن کر انہوں نے وہی کیا جو اس کے متبعین کرتے ہیں، جس کا ذکر اللہ تعالیٰ نے اس طرح کیا ہے کہ

قد بدت البغضاء من افواھھم وما تخفی صدورھم اکبر (2)

ان لوگوں نے مؤلف کتاب کو لعن طعن کر کے گمراہ اور گمراہ کن قرار دیا اور جس طرح یہود و نصاریٰ کا دعویٰ تھا کہ

کونوا ھودا او نصاریٰ تھتدوا (3)

اور

لن یدخل الجنۃ الا من کان ھودا او نصاریٰ (4)

اسی طرح انہوں نے خود کو ''اھل السنۃ والجماعۃ'' کا نام دے کر ہدایت و نجات یافتہ ہونے کا دعویٰ کیا۔ جو بات یہود و نصاریٰ کے مذکورہ عبث دعاوی کے جواب میں اللہ تعالیٰ نے قرآن میں بیان فرمائی ہے، وہی ان کے اس باطل دعوے کا جواب ہے کہ تلک امانیھم (5)۔

کاش اوکاڑوی صاحب ان نجات یافتہ لوگوں کی نشاندہی کرنے کے لیے در منثور، ابن کثیرؒ اور ابن اثیرؒ کے تفسیری و تاریخی حوالوں کے بجائے کوئی مستند حدیث پیش کرتے! سنن ابی داؤد کی کتاب السنۃ کی پہلی و دوسری روایت کے مطابق نبی ﷺ نے ان ''نجات یافتہ'' لوگوں کی پہچان ''ما انا علیہ و اصحابی'' (6) کہہ کر کرائی۔ یعنی یہ وہ لوگ ہونگے جو اس راہ پر ہوں گے جس پر میں اور میرے اصحاب ہیں۔ اور اوکاڑوی کے مزعومہ ''اہل السنۃ والجماعۃ'' تو اس راہ سے کوسوں دور ہیں! قبروں سے ''فیض'' حاصل کرنے، تعویذ

(1) ''اس (شیطان) نے (اللہ کا حکم ماننے سے) انکار کر دیا اور غرور میں آ کر کافروں میں سے ہو گیا۔'' (البقرۃ: ۳۴)

(2) ''ان کی زبانوں سے تو دشمنی ظاہر ہو ہی چکی ہے اور جو (کینے) ان کے سینے میں مخفی ہیں، وہ کہیں زیادہ ہیں'' (آل عمران: ۱۱۸)

(3) ''تم یہودی یا عیسائی ہو جاؤ تو ہدایت پا لو گے۔'' (البقرۃ: ۱۳۵)

(4) ''جنت میں ہرگز کوئی داخل نہیں ہو گا مگر وہ جو یہودی ہیں یا عیسائی۔'' (البقرۃ: ۱۱۱)

(5) ''یہ محض ان کے باطل خیالات [اور نری خوش فہمیاں] ہیں۔'' (البقرۃ: ۱۱۱)

(6) سنن ابی داؤد: جلد۳، کتاب السنۃ، باب ۳۸۷، فی شرح السنۃ، صفحہ ۸

گنڈوں، کڑوں چھلوں، نقشوں نگینوں میں نفع نقصان سمجھنے، غیر اللہ سے مدد کو جائز سمجھنے، خود کو اللہ کے بجائے اس کے بندوں کا بندہ کہنے، اللہ کی حرام کردہ چیزوں کو حیلے سے حلال کرنے، قبروں پر مزارات تعمیر کرنے، ان کی پوجا پاٹ کرنے، اللہ کی آیات میں تحریف کرنے، غیب جاننے کے دعوے کرنے، انبیاء علیہم السلام پر تہمت لگانے، حق کو چھپانے، دین کو کھانے کمانے کا ذریعہ بنانے، ''طریقت'' کے موجدین و متبعین سے والہانہ وابستگی قائم رکھنے، کی راہ نبی ﷺ کی راہ ہر گز نہ تھی (مفتی بہ کتاب میں ان سب موضوعات کی باحوالہ مثالیں دی گئی ہیں)۔ نیز نبی ﷺ کی قبر (بلکہ جوتی تک) کو اللہ کے عرش و کرسی و کعبے سے افضل قرار دے کر اللہ کی توہین و تحقیر کرنے، مردہ ہستیوں کو وسیلہ بنانے، نبی ﷺ کو ہر جگہ حاضر و ناظر جاننے، نبی ﷺ کو قبر میں زندہ ماننے، آپ ﷺ کو سلام کر کے جواب سننے اور ان کا ہاتھ باہر نکلوا کر نوے ہزار افراد کی موجودگی میں مصافحہ کرنے کے دعوے کرنے، مردہ لوگوں کو ایصال ثواب کرنے، ہر صلوٰۃ کے بعد ہاتھ اٹھا کر اجتماعی دعا کر کے بدعات کو فروغ دینے، اللہ اور اس کے رسول ﷺ کو (نبی ﷺ کی وفات کے بعد بھی) خواب میں اور بیداری میں دیکھنے، انہیں اپنے گھر بلانے کے دعوے کرنے، نبی ﷺ کے واضح احکامات کے خلاف کسی مخصوص مسلک کی ہی پیروی کرنے، نبی ﷺ کے اعلان کردہ مغفورین کو سب و شتم کرنے، سنتِ رسول ﷺ کی اتباع کے بجائے اکابر پرستی کرنے، وغیرہ کی راہ صحابہ ﷺ کی راہ تو نہ تھی (ان کی مثالیں بھی مفتی بہ کتاب میں موجود ہیں)۔ یہ راہ تو انہی مشرک مسلک پرستوں کی راہ ہے۔ یہی وہ لوگ ہیں جنہوں نے نبی ﷺ کی مخالفت کی اور سبیل المؤمنین چھوڑ کر جہنم واجب کرلی۔ قرآن کی یہ آیت انہی لوگوں پر صادق آتی ہے:

ومن یشاقق الرسول من بعد ما تبین له الهدیٰ و یتبع غیر سبیل المؤمنین نوله ما تولیٰ و نصله جهنم و ساءت مصیرا[1]

---

(1) ''اور جو شخص ہدایت واضح ہونے کے بعد رسول کی مخالفت کرے اور مومنوں کے راستے کے سوا کسی اور راستے پر چلے تو جدھر وہ چلتا ہے ہم اسے ادھر ہی چلنے دیں گے اور (قیامت کے دن) جہنم میں داخل کر دیں گے، اور وہ بری جگہ ہے۔'' (النسآء: ۱۱۵)

یہی وہ لوگ ہیں جنہوں نے نبی ﷺ کی راہ چھوڑ کر جنت میں جانے سے خود انکار کر دیا کیونکہ حدیث میں فرمانِ رسول ﷺ ہے:

کل امتی یدخلون الجنۃ الا من ابی قالوا یا رسول اللہ ومن یابی قال من اطعنی دخل الجنۃ ومن عصانی فقد ابی[1]

نبی ﷺ اور صحابہ رضی اللہ عنہم کی راہ چھوڑ کر جہنمیوں کے زمرے میں داخل ہونے والے کس منہ سے خود کو "مسلمان"، "نجات پانے والے" اور "جنتی گروہ" شمار کرتے ہیں! ذٰلک قولھم بافواھھم

اوکاڑوی صاحب نے جن فرقوں کا نام لے کر راقم پر طنز کیا ہے، ہمارا ان میں کسی سے کوئی تعلق نہیں۔ ہم مسلم ہیں اور ہمارا تعلق قرآن و حدیث سے ہے، اور قرآن و صحیح احادیث میں بیان کردہ باتوں ہی کی ہم اتباع و پیروی کرتے ہیں۔ شخصیاتی سابقوں لاحقوں سے ہماری پہچان نہیں جیسا کہ صحابہ، تابعین و تبع تابعین کی بھی نہ تھی، وہ سارے کے سارے فقط مسلم تھے۔ ان سے تعلق کے دعویدار دیوبندیوں، بریلویوں، اہلحدیثوں، قادیانیوں، شیعوں وغیرہ کو ان سے کوئی نسبت ہی نہیں۔ انہوں نے تو خیر القرون کی راہ چھوڑ کر اپنے "جد اعلیٰ" کی راہ اپنا کر اس کی "فرمانبردار ذریت" ہونے کا ثبوت دیا ہے۔

لوگ تہتر فرقوں میں سے صرف ایک کے جنتی ہونے کی بات سن کر یہ کہدیا کرتے ہیں کہ مسلمان خود ایک فرقہ ہیں۔ یہ خیال بالکل لغو اور باطل ہے۔ اس روایت نے تو تفرقہ بازی کی سختی سے مذمت کی ہے اور راہ اصل سے واصل رہنے کی تاکید کی ہے۔ اس "ما انا علیہ و اصحابی" کی راہ سے جو جدا ہو جائے وہ "فرقہ" ہوتا ہے اور جو اس راہِ اصل پر

---

(1) "میری ساری امت جنت میں جائے گی مگر وہ (نہیں) جو انکار کر دے۔ پوچھا کہ اے اللہ کے رسول! کون انکار کرے گا؟ فرمایا: جس نے میری اطاعت کی وہ جنت میں داخل ہوا اور جس نے میری نافرمانی کی، اس نے انکار کر دیا۔"
(صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب الاعتصام، باب ۱۲۰۹/ الاقتداء بسنن رسول اللہ ﷺ صفحہ ۹۱۷)
اس باب میں دوسری حدیث ہے کہ

فَمَنْ اَطَاعَ مُحَمَّدًا فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ وَمَنْ عَصٰى مُحَمَّدًا فَقَدْ عَصَى اللّٰهَ وَمُحَمَّدٌ فَرْقٌ بَيْنَ النَّاسِ

"جس نے محمد ﷺ کی اطاعت کی تو اس نے اللہ کی اطاعت کی اور جس نے محمد ﷺ کی نافرمانی کی تو اس نے اللہ کی نافرمانی کی اور محمد ﷺ (کی اطاعت ہی) لوگوں کے درمیان فرق (یعنی وجہ امتیاز) ہے۔" (ایضاً: صفحہ ۹۱۸)

قائم رہے وہ فرقہ نہیں۔ اس طرح اسلامی تعلیمات سے انحراف کرکے، قرآن وحدیث کے خلاف عقائد و اعمال اختیار کرنے والوں کی جمعیت ایک ''فرقہ'' ہوتی ہے؛ یعنی اصل سے تفریق کرکے جدا ہونے والی۔ نبیﷺ کے الفاظ ''ما انا علیہ و اصحابی'' اس بات کی توثیق کرتے ہیں۔ اب جو نبیﷺ اور صحابہ﷛ کے راستے پر ہے تو وہ اصل راہ پر قائم ہونے کی وجہ سے تفرقہ بازی سے دور ہے اور جو اس اصل راہ سے ہٹا ہوا ہے، وہ بے شک تفرقہ بازی میں پڑا ہوا ہے۔ دیوبندی، بریلوی، اہلحدیث، قادیانی و شیعہ وغیرہ اصل راہ سے منحرف و مختلف ہونے کی وجہ سے فرقے ہیں، جبکہ ہم مسلم لوگ اسی ''ما انا علیہ و اصحابی'' کی اصل و قدیم راہ پر ہونے کی وجہ سے فرقہ نہیں ہیں۔ ہمارا کوئی عقیدہ و عمل نبیﷺ و صحابہ﷛ کے عقیدہ و عمل کے خلاف نہیں جو ہمارے فرقہ نہ ہونے کی واضح دلیل ہے جبکہ ان مذکورہ فرقوں کے عقائد واعمال نبیﷺ و صحابہ﷛ کے عقائد واعمال کے یکسر خلاف ہیں (جن کا ذکر مفصّل بہ کتاب میں کیا گیا ہے) جو اس بات کا بیّن ثبوت ہے کہ یہ لوگ ایک فرقہ ہیں۔

راہ اصل کو پہچان لینے اور اس پر گامزن ہو جانے والوں کو اللہ تعالیٰ نے قرآن میں قوم یعلمون، قوم یعقلون، قوم یتفکرون، قوم یذکرون، اولوالالباب، اولوالنھیٰ★ وغیرہ کہا ہے، خواہ وہ بکریاں چرانے والے بدو گڈریئے یا لکڑہارے دہقان ہوں؛ جبکہ ان کے مقابلے میں اس کے برعکس معاملہ اختیار کرکے راہ اصل سے دور ہونے والوں کو باوجود اپنے تبحر علمی، انبوہِ اسناد، کثرت مطالعہ، کثیر تحریر و تقریر و قول و فکر کے کمثل الحمار، کمثل الکلب، کالانعام، لایعلمون، لایعقلون، ضالون، جٰھلون، صمٌّ، بکمٌ، عمیٌ✸ وغیرہ کہا گیا ہے۔

ہمارے لیے قرآن میں بیان کردہ اللہ کا فرمان اور اس کو سمجھنے کے لیے اس کے رسول ﷺ کی احادیث ہی کافی ہیں، اور ہمیں کسی مرقاتی ملّا کے قول و تشریح کی حاجت نہیں۔ ہمارے نزدیک قرآن کی رو سے اللہ کے مقام و مرتبے کو پہچان کر اصل راہ سے

---

★ علم والے، عقل والے، فکر والے، سمجھ بوجھ والے، اہل دانش و بینش ........

✸ گدھوں کی مثل، کتے کی مانند، جانوروں کی طرح، بے علم، بے عقل، گمراہ، جاہل، بہرے، گونگے، اندھے۔

متمسک رہ کر اس کے تقاضے پورے کرنے والے ہی فقیہ و اہل علم کی جماعت ہیں خواہ انہوں نے کسی مدرسے سے "پندرہ علوم" حاصل نہ کیے ہوں۔ جبکہ اس راہِ اصل سے بھٹک کر تفرقہ بازی میں پڑ کر شرک و کفر کی روش اپنانے والے ہمارے نزدیک قرآن کی رو سے لایعلمون و کمثل الحمار ہیں خواہ انہوں نے مدرساتی پندرہ علوم میں کتنی ہی مہارت کیوں نہ حاصل کرلی ہو، کیونکہ علم تو وہی ہے جس سے حق کی معرفت حاصل ہو، جس سے بندہ اپنے رب کو پہچان لے اور پھر صحیح معنوں میں اس سے ڈرے جیسا کہ فرمایا:

انما یخشی اللہ من عبادہ العلمٰٓؤ[1]

اوکاڑوی صاحب نے مرقاۃ المفاتیح کی عبارت کا غلط مفہوم لیا ہے۔ ملّا علی قاری نے لکھا ہے:

وھی الجماعۃ ای اھل العلم والفقۃ الذین اجتمعوا علی اتباع آثارہ علیہ الصلوٰۃ والسلام فی النقیر والقطمیر ولم یبتدعوا بالتحریف والتغیر......

اس میں غائب واحد مذکر کی ضمیر متصل فقہا و اہل علم کی طرف نہیں بلکہ نبی ﷺ کی طرف راجع ہے★ یعنی نجات یافتہ جماعت سے مراد وہ اہل علم و فقہ (سمجھ بوجھ والے) ہیں جو نبی ﷺ کے آثار کی ذرا ذرا سی بات کی اتباع پر مجتمع رہتے ہیں اور اس میں اپنی طرف سے کچھ شامل کرکے اس کی شکل نہیں بدلتے۔ اگر اس بات پر غور کیا جائے تو اس کے مصداق بھی ہم مسلم لوگ ہی نظر آئیں گے کہ ہم نے آثار نبوی ﷺ سے بال برابر بھی انحراف نہیں کیا، ہم سختی سے ان ہی عقائد و اعمال پر عمل پیرا ہیں جو صحیح احادیث میں نبی ﷺ سے منسوب ملتے ہیں۔ جبکہ اس میں تحریف و تغیر کرنے والے یہی لوگ ہیں جنہوں نے مختلف فرقے بنا رکھے ہیں۔

---

(1) "اللہ سے تو اس کے بندوں میں سے وہی ڈرتے ہیں جو صاحب علم ہیں۔" (فاطر:۲۸)

★ تب ہی تو صلوٰۃ و سلام بھی لکھا ہے، ورنہ اگر اس کا مرجع اہل فقہ کی جماعت ہی ہوتی تو مونث کی ضمیر کے ساتھ آثارھا لکھا ہوتا اور واحد کے صیغے میں صلوٰۃ و سلام بھی نہ ہوتا۔

اوکاڑوی صاحب اگر اس کا وہی مفہوم لیتے ہیں جو انہوں نے فتوے میں لکھا ہے تو پھر ان کے یہ الفاظ ان ہی پر صادق آتے ہیں کہ:

''فقہا اور اہل علم سے منقول تفسیر کے خلاف تحریف کرنے والا (بزعم خود تفسیر کرنے والا) گمراہ اور جہنمی ہے''۔

کیونکہ ان ہی لوگوں نے فقہاء واہل علم سے منقول تفسیر کے خلاف عقیدہ وعمل اختیار کیا ہوا ہے جبکہ ہم تحریف کے اس شنیع فعل سے پاک ہیں۔ صحابہ ﷺ سے بڑھ کر کون فقیہ و اہل علم ہو سکتا ہے۔ تمام صحابہ ﷺ نے قرآنی آیت

وما محمد الا رسول قد خلت من قبله الرسل ......الخ [1]

سے یہی سمجھا کہ نبی ﷺ وفات پاگئے اور اب قیامت تک دوبارہ کبھی دنیا میں نہیں آئیں گے۔ تمام صحابہ ﷺ کا اس پر اجماع تھا۔ آیت مذکورہ کی ان سے یہی تفسیر منقول تھی۔ لیکن اس کے خلاف ان فرقوں کا یہ عقیدہ ہے کہ

''نبی ﷺ اپنی قبر کے اندر بالکل دنیا کی طرح سے زندہ ہیں، اور ان کی یہ زندگی برزخی نہیں بلکہ دنیاوی ہے۔''[2]

صحابہ کرام ﷺ نے کبھی ایسا عقیدہ نہیں رکھا کہ نبی ﷺ ان کے حالات سے باخبر ہیں اور بعد از وفات بھی ان کی مشکلات میں مدد کے لیے دنیا میں آتے رہتے ہیں۔ لیکن ان فرقہ پرستوں کی کتابوں میں اس کے برعکس معاملہ ملے گا۔ کسی حدیث میں صحابہ کرام ﷺ نے یہ بیان نہیں کیا کہ زخمی عمرو علی رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے لیے نبی ﷺ دنیا میں تشریف لائے۔ لیکن زکریا کاندھلوی کے تبلیغی نصاب کے مطابق سود خور کا منہ درست کرنے دنیا میں آگئے! مر کر پیٹ پھول جانے والی گناہگار عورت کے جسم پر ہاتھ پھیر کر اسے ٹھیک کرنے آگئے!

---

(1) ''محمد ﷺ اس کے سوا کچھ نہیں کہ بس ایک رسول ہیں، ان سے پہلے بھی بہت سے رسول گزرے ہیں، تو کیا اگر یہ مر جائیں یا شہید کر دیے جائیں تو تم الٹے پیروں پھر جاؤ گے؟'' (آل عمران: ۱۴۴)

(2) حوالوں اور تفصیل کے لیے کتاب ہذا کا عنوان ۲ ملاحظہ فرمائیے۔

(استغفر اللہ! نقل کفر کفر نہ باشد) کسی صحیح حدیث کے مطابق نبی ﷺ کربلا میں شہید کیے جانے والے اپنے عزیز از جان نواسے کے بچوں کے یتیم ہو جانے پر انہیں دلاسا دینے کے لیے تشریف نہ لائے مگر اشرف علی تھانوی کی حکایات اولیاء کے مطابق شاہ ولی اللہ کی وفات کے وقت ان کے بچوں کے یتیم ہو جانے کی فکر پر انہیں تسلی دینے چلے آئے! (ایسی متعدد مثالیں مفتی بہ کتاب میں دی گئی ہیں) بتایئے اہل علم سے اختلاف کس نے کیا ہے: ہم مسلموں نے یا فرقہ پرستوں نے؟

نبی ﷺ کے فرمان

علیکم بسنتی و سنۃ الخلفاء الراشدین المھدیین تمسکوا بھا و عضوا علیھا بالنواجذ[1]

میں نبی ﷺ کی اپنی اور اپنے صحابہ ؓ کی سنت سے مضبوطی سے چمٹے رہنے کی تاکید سے یہ کہنا کھلی جہالت کا ثبوت اور نبی ﷺ پر صریح اتہام ہے کہ

''خاتم المعصومین نے خود مسلک پرستی سکھائی اور اس کی تعلیم دی۔''

قرآن و حدیث پر نظر رکھنے والوں سے ہرگز اس قول کی توقع نہیں کی جاسکتی۔ ایسی بات تو وہی شخص کہہ سکتا ہے جس کی آنکھوں پر تفرقہ بازی کا پردہ پڑا ہو اور وہ اس دبیز پردے کے پار دیکھنے سے معذور ہو۔ نبی ﷺ نے تو اللہ کے حکم کے مطابق تفرقے بازی کی شدت سے مخالفت کی۔ اصل راہ میں اختلاف ڈال کر اپنا کوئی مسلک بنانے سے یہ کہہ کر روکا کہ تم سے پہلے کی قومیں اللہ کی کتاب میں اختلاف ڈالنے کی وجہ سے ہلاک ہو گئیں۔[2] نبی ﷺ پر مسلک پرستی سکھانے کی تہمت لگانے والوں کے سامنے نبی ﷺ کا ارشاد گرامی بھی رہے کہ

مَنْ يَّقُلْ عَلَيَّ مَالَمْ اَقُلْ فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهٗ مِنَ النَّارِ[3]

---

(1) ''تم پر میری سنت اور خلفائے راشدین کی سنت لازم ہے؛ اس سے چمٹے رہو اور دانتوں سے مضبوط تھام لو۔''
(سنن ابی داوٗد: جلد۳، کتاب السنۃ، باب ۳۹۶، فی لزوم السنۃ، صفحہ ۴۵۸)

(2) صحیح مسلم: جلد۶ کتاب العلم، باب النھی عن اتباع متشابہ القرآن، صفحہ ۲۶۹

(3) ''جو کوئی مجھ سے وہ بات منسوب کرے جو میں نے نہیں کہی تو وہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنالے۔''
(صحیح بخاری: جلد۱، کتاب العلم، باب ۱۰۸، ثم من کذب علی النبی ﷺ، صفحہ ۱۵۲، ۱۵۳)

لَاتَکْذِبُوْا عَلَیَّ فَاِنَّہ، مَنْ کَذَبَ عَلَیَّ فَلْیَلِجِ النَّارَ [1]

مَنْ کَذَبَ عَلَیَّ فَلْیَتَبَوَّأْ مَقْعَدَہٗ مِنَ النَّارِ [2]

نبی ﷺ نے تلقین کی تھی اپنی اور خلفاء راشدین کی سنت سے تمسک کی نہ کہ کسی مروجہ مسلک کی۔ یہ تمام مسالک صراط نبوی کے مخالف ہیں (مفتٰی بہ کتاب میں اس کی تفصیل دی گئی ہے)۔ نیز نبی ﷺ کس طرح مسلک پرستی کی تعلیم دے سکتے تھے جبکہ دور نبوی میں تو ایسے کسی مسلک کا وجود ہی نہ تھا! سارے صحابہ ؓ صرف مسلم تھے۔ ان کے عقائد واعمال قرآن و حدیث کے مطابق ہی تھے، نہ کہ ان مسلک پرستوں کی طرح قرآن و حدیث کے خلاف۔ صحابہ کرام کے نزدیک دین نبی ﷺ کے قول و فعل و تقریر کا نام تھا جس سے انہوں نے تمسک کیا ہوا تھا جبکہ یہ مسلک پرست تو اپنے اکابرین کے ملفوظات سے چمٹے ہوئے ہیں!

اور یہ بات تو جیسے جہالت میں ڈوب کر لکھی گئی ہے کہ

''دین کی بنیاد اور نجات کا دارومدار ہی مسلک پرستی پر ہے۔'' (زیر جواب فتوے کا صفحہ ۲)

دین تو اللہ کے نزدیک اسلام ہی ہے ★ اور اسلام کے لیے نبی ﷺ نے فرمایا کہ اس کی بنیاد پانچ چیزوں پر ہے:

شھادۃ ان لاالہ الا اللہ و ان محمدا رسول اللہ و اقامۃ الصلوٰۃ و ایتاء الزکوٰۃ والحج وصوم رمضان [3]

بتایئے اس میں کہاں بتایا گیا ہے کہ مسلک پرستی اختیار کرو؟ کہاں بتایا گیا ہے کہ دین کی بنیاد مسلک پرستی پر ہے؟ نبی ﷺ نے تو شہادتین، صوم وصلوٰۃ، حج وزکوٰۃ صرف پانچ چیزوں کو ہی

(1) ''مجھ پر جھوٹ نہ باندھنا کیونکہ جس نے مجھ پر جھوٹ باندھا، وہ جہنم میں جائے گا۔''

(صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب العلم، باب ۱۰۸، ثم من کذب علی النبی ﷺ، صفحہ ۱۵۳،۱۵۶)

(2) ''جس نے مجھ پر کوئی جھوٹ باندھا تو وہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنالے۔'' (ایضاً)

★ اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰہِ الْاِسْلَامُ (آل عمران:۱۹)

(3) ''اس بات کی گواہی کہ اللہ کے سوا کوئی الہٰ نہیں اور محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں؛ صلوٰۃ قائم کرنا؛ زکوٰۃ ادا کرنا، حج کرنا اور رمضان کے صوم رکھنا۔''

(صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الایمان، باب ۲ قول النبی ﷺ بُنِیَ الْاِسْلَامُ عَلٰی خَمْسٍ ... ، صفحہ ۱۱۱)

دین کی بنیاد قرار دیا ہے۔ مسلک پرستی کو دین کی بنیاد قرار دینا افتراء پردازی کے سوا اور کیا ہے؟ صحیحین کی اگلی روایتوں میں اس دیہاتی کا ذکر ہے جس نے نبی ﷺ سے دین کی بابت پوچھا تو نبی ﷺ نے اسے انہی پانچ باتوں کو پورا کرنے کی تلقین کی جو اسے کفایت کرتیں۔ جواب سن کر وہ دیہاتی یہ کہتا ہوا چلا گیا کہ میں ان میں نہ کچھ اضافہ کروں گا نہ ان میں سے کچھ کم کروں گا۔ نبی ﷺ نے اس کی بات سن کر فرمایا کہ یہ نجات پا گیا اگر اس نے سچ کہا۔ بتائیے! زبان نبوت سے نجات یافتہ قرار پانے والے دیہاتی نے کس مسلک کی پیروی کی؟ تصوف کے کون سے سلسلے سے بیعت ہوا؟ کس بزرگ کی صحبت میں رہا؟ وہ تو نبی ﷺ کی صحبت میں بھی نہیں رہا بلکہ یہی پانچ باتیں لے کر اپنے قبیلے میں چلا گیا۔

جہاں تک اوکاڑوی صاحب کے اس قول کا تعلق ہے کہ

''نبی ﷺ کا یہ ارشادِ مبارک کہ تہتر فرقے ہوں (گے *) صرف ایک ان میں سے جنتی ہو گا کیا یہ فرقہ پرستی اور مسلک پرستی نہیں۔ اور اگر یہ فرقہ پرستی غلط ہے تو نبی آخر الزمان رحمۃ للعالمین ﷺ پر جناب منور سلطان صاحب کیا حکم اور فتویٰ لگائیں گے کہ جنہوں نے خود مسلک پرستی کی تعلیم دی ہے؟''

اس کا کچھ جواب تو پیچھے لکھ دیا گیا ہے کہ یہ نبی ﷺ پر ہی نہیں اللہ تعالیٰ پر بہتان تراشی ہے کیونکہ نبی ﷺ تو دین کی ہر بات وحیِ الٰہی کے مطابق ہی بتاتے تھے۔ مختلف مسالک کے مولوی صاحبان اپنی اہمیت جتانے کے لیے اکثر روایت بیان کرتے ہیں کہ اس امت کے علماء بنی اسرائیل کے انبیاء کی مانند ہیں (جس کو ثابت کرنے کے لیے ایک ''دلچسپ'' حکایت اشرف علی تھانوی نے اپنے پیر صاحب حاجی امداد اللہ مہاجر مکی کی زبانی ان کی سوانح میں نقل کی ہے کہ معراج کی رات آسمان میں موسیٰ علیہ السلام نے نبی ﷺ سے اس روایت کے متعلق استفسار کیا تو چھ سو سال بعد پیدا ہونے والے امام غزالی صاحب فوراً وہاں آ گئے اور اس روایت کی وضاحت کر دی۔ امداد المشتاق میں یہ واقعہ بالتفصیل موجود ہے) نبی ﷺ پر فرقہ و مسلک پرستی کی تہمت لگا کر مفتی صاحب نے

* قوسین کا لفظ ''گے'' ہم نے بڑھایا ہے ورنہ اوکاڑوی صاحب کے قلم سے نبی ﷺ پر تہمت لگ جاتی کہ معاذ اللہ تہتر فرقے بنانے کا امر خود نبی ﷺ نے ہی دیا!

یہودیوں کے کسی نبی کا نہیں بلکہ خود یہودی علماء کا ہی انداز اپنایا ہے جو اپنے باطل اعمال کو جائز ٹھہرانے کے لیے اپنے معصوم انبیاء کو ہی اس سے متہم کر دیتے تھے۔ اوکاڑوی صاحب نے اپنی فرقہ پرستی کی مشرکانہ روش کو درست ثابت کرنے کے لیے الثانی ﷺ پر فرقہ پرستی کی تعلیم دینے کی تہمت عائد کر دی! سبحٰنک ھذا بھتان عظیم - یضاھئون قول الذین کفروا من قبل قاتلھم اللہ انی یؤفکون

ع چہ دلاور است دزدے کہ چراغ بکف دارد

تفرقہ بازی سے تو اللہ تعالیٰ نے منع فرمایا ہے (آل عمران:۱۰۳،۱۰۵) اور اسے شرک قرار دیتے ہوئے اپنے مومن بندوں کو حکم دیا ہے کہ وہ مشرکین کی طرح نہ ہوں جنہوں نے دین میں تفرقہ ڈالا اور گروہ در گروہ ہو گئے (الروم:۳۲) اور اپنے نبی کو تاکید کی کہ دین میں تفرقہ بازی کر کے الگ الگ مسلک بنانے والوں سے آپ کا کوئی تعلق نہیں (الانعام:۱۶۰)۔ اس حکم ربانی کی تعمیل میں نبی ﷺ فرقہ پرستی اور فرقہ پرستوں سے سخت بیزار اور متنفر تھے۔ تہتر فرقوں والی مذکورہ حدیث میں نبی ﷺ نے فرقہ پرستوں کو ہی تو جہنمی قرار دیا ہے اور ان سے علیحدہ رہنے والوں کو ہی جنتی اور نجات یافتہ بتایا ہے۔ جیسا کہ پہلے لکھا گیا، **فرقے تو بنتے ہی اس وقت ہیں جب اصل میں فرق ڈال دیا جائے۔ دین کو اس کی اصل حالت میں اختیار کرنا تفرقہ بازی و مسلک پرستی نہیں۔ اس حالت میں فرق پیدا کر کے کوئی راہ اختیار کرنا فرقہ پرستی ہوتی ہے جس کی تعلیم نبی ﷺ، صحابہ ﷺ، تابعین و تبع تابعین رحمۃ اللہ علیہم میں سے کسی نے بھی نہیں دی۔ جو کوئی بھی فرقہ و مسلک پرستی کو ان ہستیوں سے منسوب کرتا ہے، وہ ان نفوس قدسیہ پر بہتان باندھتا ہے جس سے ہم بری و بیزار ہیں۔**

مفتی صاحب نے راقم پر طنز کیا ہے کہ

> ''موصوف نے تحقیق کے نام پر تحریف اور الحاد کا حق ادا کر دیا ہے کہ صحابہ کرام علیہم الرضوان اور فقہاء کرام رحمہم اللہ کی تشریح و تعبیر کو........ اپنی ذہنی سوچ کے مطابق غلط اور ان کے پیروکاروں کو اکابر پرستی کا طعنہ دے کر اکابر پرستی کو خوب طعن و تشنیع سے مطعون کیا ہے کہ اکابر پرستی بری ہے حالانکہ اکابر پرستی خود اللہ تعالیٰ نے سکھائی ہے........''

حیرت ہوتی ہے کہ یہ باتیں اس شخص کے قلم سے نکلی ہیں جو اپنی عمر کا ایک طویل عرصہ قال اللہ و قال الرسول پڑھ کر ایک بہت بڑے مدرسے کے دارالافتاء میں بیٹھ کر فتوے صادر کررہا ہے! اس سے زیادہ لائقِ تعجب وہ صاحب ہیں جو اس پر ''الجواب الصحیح'' لکھ کر اس کی توثیق فرمارہے ہیں! سچ تو یہ ہے کہ مفتی صاحب نے کذب و افتراء کی حدوں کو پار کرکے نبی ﷺ کی اس حدیث کی تصدیق کردی کہ یہ امت یہود و نصاریٰ کے نقش قدم کی بالشت بہ بالشت پیروی کرے گی، یہاں تک کہ اگر انہوں نے گوہ کے بل میں پیر داخل کیا ہوگا تو یہ بھی کرے گی...... (1) اُن یہودیوں نے اگر اپنے نبی داؤد علیہ السلام کو اُوریا حتی کے واقعے میں متہم کیا (تفصیل مفتی بہ کتاب میں دے دی گئی ہے) تو ان مفتی صاحب نے نبی آخر الزماں ﷺ پر فرقہ و مسلک پرستی سکھانے کی تہمت عائد کردی! غور کیجیے، کس قدر بے باک اور اللہ کے عذاب سے بے خوف ہیں یہ پیشہ ور مولوی! اُنہوں نے اگر ید اللہ مغلولۃ ★ کہہ کر اللہ کو متہم کیا تو اِن صاحب نے بھی اللہ تعالیٰ پر اکابر پرستی سکھانے کا طوفان باندھ دیا!! فمن اظلم ممن افتریٰ علی اللہ الکذب او کذب بایتہ انہ لایفلح المجرمون ......اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ آیا یہ اس زمرے کی بات ہے جس کے لیے مالک الملک نے انما یخشی اللہ من عبادہ العلموء فرمایا ہے یا پھر یہ ید اللہ مغلولۃ کہنے والوں کی قبیل کی ہفوات ہیں! فاعتبروا یااولی الابصار

صحابہ کرام ﷺ کی تشریح کو غلط کہنے اور ان کے پیروکاروں کو اکابر پرستی سے مطعون کرنے کا راقم پر یہ ایک اور قبیح الزام ہے۔ حاشاللہ! ہم صحابہ کرام ﷺ کی تشریح کو ہرگز غلط نہیں کہتے۔ نہ ہی صحابہ کرام کے متبعین کو اکابر پرست کہتے ہیں۔ ہم تو خود انہی مبارک ہستیوں کے متبع ہیں۔ یہ صحابہ کرام ﷺ کی اتباع اور ان کی تشریح کو درست سمجھنا ہی تو ہے جو ہم نبی ﷺ کو جنت الفردوس میں زندہ مانتے ہیں، دنیا کی قبر میں نہیں کیونکہ صحابہ ﷺ کا بھی

(1) صحیح بخاری: جلد۳ ، کتاب الاعتصام، باب ۱۲۲۱۔ قول النبی ﷺ لتتبعن سنن من کان قبلکم......صفحہ ۹۳۷

★ وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ يَدُ اللّٰهِ مَغْلُوْلَةٌ (المائدۃ:۶۴) ''اور یہود کہتے ہیں کہ اللہ کا ہاتھ تو بندھا ہوا ہے۔''

یہی عقیدہ تھا اور اسی کی انہوں نے تشریح بھی کی تھی۔ ابو بکر ﷛ نے نبی ﷺ کی وفات کے موقع پر ارشاد فرمایا تھا:

**من کان منکم یعبد محمدا فان محمدا قد مات و من کان یعبد اللہ فان اللہ حی لا یموت**[1]

اور سارے صحابہ ﷡ نے اس پر اجماع کرتے ہوئے اس بات کو تسلیم کرلیا کہ نبی ﷺ کو موت آگئی۔ تب ہی تو انہوں نے نبی ﷺ کا خلیفہ منتخب کیا، تب ہی انہوں نے آپ ﷺ کو دفن کیا ورنہ نبی ﷺ کو زندہ در گور کرنے کا تو کوئی تصور بھی نہیں کر سکتا تھا۔ یہ صحابہ ﷡ کی تشریح کو درست سمجھنا اور ان کی اتباع کرنا ہی تو ہے جو ہم دین کے کاموں: امامت، موذنی، تعلیم قرآن، نکاح خوانی، وغیرہ پر اجرت لینا حرام سمجھتے ہیں، تعویذ گنڈوں کو شرک کہتے ہیں کیونکہ یہی ان کا عقیدہ و عمل تھا (تفصیل متعلقہ کتاب میں دے دی گئی ہے)۔ جبکہ ان کے مزعومہ پیروکار مسلک پرستوں کا طرز عمل دیکھیے کہ نبی ﷺ کو قبر میں زندہ مانتے ہیں، اپنے مدرسوں میں آپ ﷺ کے تشریف لانے کے دعوے کرتے ہیں، آپ ﷺ کی قبر پر سلام کر کے اس کا جواب سننے اور ہاتھ ملانے کا دعویٰ کرتے ہیں، دین کو روٹی کمانے کا ذریعہ انہوں نے بنایا ہوا ہے، تعویذ گنڈوں کے یہ بیوپاری ہیں (مزید تضادات متعلقہ کتاب میں لکھے گئے ہیں)۔ آخر کس صحابی اور فقیہ نے ان عقائد و اعمال کی تعلیم دی ہے؟ کسی صحابی و فقیہ نے ان کفریہ و شرکیہ عقائد و اعمال کی تعلیم نہیں دی، بلکہ انہوں نے تو ان کا رد کیا ہے (تفصیل متعلقہ کتاب میں ہے)۔ اور ہم بھی ان کی اتباع میں ان باتوں کا رد کرتے ہیں۔ کیا یہ صحابہ و فقہاء کی تشریح و تعبیر کو غلط قرار دینا ہے؟ ان باطل کاموں میں مبتلا رہنے اور پھر بھی خود کو صحابہ و فقہاء کا پیروکار ہونے کا دعویٰ کرنے والے بتائیں کہ یہ غلط عقائد و اعمال کس صحابی و فقیہ کے تھے؟ کون سے صحابی دوسروں کی جان نکالنے اور لوٹانے، زمین کی سب سے نچلی تہہ میں

(1) ”سن لو! (تم میں سے) جو محمد کی بندگی کرتا تھا، وہ جان لے کہ محمد ﷺ کو موت آگئی اور (تم میں سے) جو اللہ کی بندگی کرتا تھا تو اللہ زندہ ہے، اسے موت نہیں......“ [صحیح بخاری: جلد۲، کتاب المناقب، باب ۳۸۶، قول النبی ﷺ لوکنت متخذا خلیلا.....صفحہ ۴۲۷] (تفصیل کے لیے کتاب ہٰذا کا عنوان ۲ ملاحظہ کیجیے)

رہنے والی چیونٹی کے دل کے خیالات جاننے کے دعوے کرتے تھے؟ کون سے صحابی ولادت میں آسانی کے لیے قرآن کی آیت لکھ کر زچہ کی ناف کے نیچے باندھنے کا عمل بتاتے تھے؟ ان سوالوں کا جواب نفی میں ملے گا۔ کوئی بھی صحابی یہ شنیع اور حیاو غیرت سے عاری کام نہیں کرتا تھا۔ لیکن ان مسلک پرستوں کے اکابرین کے یہی دعوے و اعمال رہے ہیں (تفصیل مفتی بہ کتاب میں دی گئی ہے) اور موجودہ لوگ انہیں دانتوں سے پکڑے ہوئے ہیں۔ پھر کس منہ سے یہ خود کو صحابہ کا پیروکار کہتے ہیں؟ یہ تو صحابہ ؓ کے مخالفین ہیں۔ اگر ان کے پیرو ہونے کا دعویٰ ہے تو پھر اس کے ثبوت میں ان کا عقیدہ و عمل بھی اختیار کریں ورنہ یہ دعویٰ بلا دلیل و ثبوت اور باطل ٹھہرے گا۔

سورۃ التوبہ، سورۃ النساء وغیرہ کی آیات اور ابوداؤد و مشکوٰۃ کی احادیث، جن میں ''اتباع'' اور ''پیروی'' کا حکم ہے، وہ مفتی صاحب نے اکابر پرستی کو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کا حکم ثابت کرتے ہوئے بیان کی ہیں۔ مفتی صاحب کی محولہ کسی بھی آیت یا حدیث میں اکابر پرستی کی کوئی بات نہیں بیان کی گئی، صرف اللہ تعالیٰ، رسول ﷺ اور اولوالامر کی اطاعت و فرمانبرداری کو بیان کیا گیا۔ دراصل یہ مفتی موصوف کی جہالت و کم علمی کا ثبوت ہے جو وہ ''تعبد و تتبع'' یا ''پرستش و پیروی'' میں فرق نہیں کرسکتے۔ ''تعبد یا پرستش'' کے معنی عبادت و بندگی کے ہیں جو اللہ کے سوا کسی دوسری ہستی کی جائز نہیں، جبکہ ''تتبع یا پیروی'' اطاعت و فرمانبرداری کے معنوں میں استعمال ہوتے ہیں جو کہ بحکم الٰہی نبی ﷺ اور صالحین مومنین کی نہ صرف جائز ہے بلکہ اس کا حکم بھی ہے۔ اتباع و پیروی جب تک اپنی متعینہ حدود میں رہے تو اطاعت و فرمانبرداری رہتی ہے (جو کہ محمود و مطلوب ہے) لیکن جب یہ اپنی حدود سے تجاوز کرتی ہے تو پھر تعبد و پرستش بن جاتی ہے (جو کہ مردود و ممنوع ہے ★) جیسا کہ یہود و نصاریٰ نے اپنے علماء و مشائخ کے ساتھ کیا جس کا ذکر اللہ تعالیٰ نے اس طرح کیا:

---

★ احادیث میں حکم رسول ﷺ ہے کہ: لَاطَاعَةَ فِيْ مَعْصِيَةٍ إِنَّمَا الطَّاعَةُ فِي الْمَعْرُوْفِ
''معصیت میں کسی کی کوئی اطاعت نہیں، اطاعت تو بیشک معروف (یعنی نیکی کے کام) میں ہے۔''
(متفق علیہ بحوالہ مشکوٰۃ جلد۲، کتاب الامارۃ والقضاء، صفحہ ۱۸۴)

## اتخذوا احبارھم و رھبانھم اربابا من دون اللہ[1]

عدی بن حاتم نے عیسائی مذہب چھوڑ کر اسلام قبول کیا تو نبی ﷺ سے اس آیت کے متعلق کہا کہ ہم نے تو اپنے علماء و مشائخ کو رب نہیں بنایا تھا۔ نبی ﷺ نے پوچھا کہ کیا تم ان کے حرام کیے ہوئے کو حرام اور حلال کیے ہوئے کو حلال نہیں جانتے تھے؟ جواب دیا ہاں۔ فرمایا کہ یہی انہیں رب بنانا ہے۔[2] دوسرے الفاظ میں یہی ان کی بندگی ہے۔ اسی کا نام پرستش ہے کہ اگر ناجائز کو جائز کہا جائے تو بھی اور جائز کو ناجائز کہا جائے تو بھی، ہر حال میں سر تسلیم خم کر دیا جائے۔* یہ معاملہ صرف اللہ تعالیٰ کے ساتھ ہونا چاہیے تھا کہ وہی سارے جہانوں کا آقا ہے اور سب اسی کے غلام۔ آقا جو حکم دے غلام کو ماننا ہوتا ہے۔ تحلیل و تحریم کے اختیارات بلاشرکت غیرے صرف اللہ کے ہاتھ میں ہیں۔ لیکن یہودیوں نے جب یہ اختیارات اپنے علماء اور پیروں کو دے دیئے تو انہوں نے انہیں مقام ربوبیت بھی دے دیا! اسی بات کو آیت مذکورہ میں بیان کیا گیا اور حدیث میں نبی ﷺ نے اسی کی وضاحت فرمائی۔ لیکن افسوس کہ یہود و نصاریٰ کی پیروی میں آج اس امت کے مسلک پرست بھی اپنے اکابرین کی پرستش میں مبتلا ہیں۔ تحلیل و تحریم کے اختیارات انہیں سونپ رکھے ہیں! اللہ تعالیٰ نے تعویذ گنڈوں کو حرام قرار دیا ہے لیکن ان مسلک پرستوں کے اکابرین نے اس کو حلال کر دیا۔* اب ان کے ماننے والے اسے حرام جاننے کا تصور بھی نہیں کر سکتے بلکہ ایک گونہ عقیدت کے ساتھ کرتے ہیں۔ کیا یہ اکابر پرستی نہیں؟ اللہ نے سود کو حرام قرار

---

(1) ”انہوں نے اپنے علماء و پیروں کو اللہ کے مقابلے میں رب بنالیا ہے۔“ (التوبۃ: ۳۱)

(2) جامع ترمذی: ابواب التفسیر

* جیسا کہ یہ مسلک پرست کرتے ہیں کہ ان کے اکابرین کی کتابوں میں موجود کفر و شرک جب انہیں دکھایا جائے تو کہتے ہیں کہ اتنے بڑے عالم نے ایسا لکھا ہے تو پھر ٹھیک ہی لکھا ہو گا!

* نبی ﷺ نے تعویذ گنڈے...... کو شرک قرار دیا۔ (سنن ابی داؤد: جلد ۳، کتاب الطب، باب ۱۹۸، تعلیق التمائم، صفحہ ۱۹۴) اس فعل حرام کی ممانعت نبی ﷺ نے اللہ کے حکم سے ہی کی کیونکہ نبی ﷺ اپنی طرف سے کوئی حکم نہیں لگاتے تھے بلکہ وحی الٰہی کی روشنی میں تحلیل و تحریم نافذ کی جاتی تھی۔ (سورۃ النجم آیت ۳، ۴)

دیا۔ مسلک پرستوں کے اکابرین نے اس کو اس طرح حلال کر دیا کہ کسی کافر سے قرض لے کر اپنا کام چلایا جائے اور سودی رقم سے اس قرض کو ادا کر دیا جائے۔ اب ان کے معتقدین ایسا ہی کرتے ہیں۔ کیا یہ اکابر پرستی نہیں؟ (مزید مثالیں مفتی بہ کتاب میں دیکھی جا سکتی ہیں)

مفتی موصوف نے علمی تحقیق کے خلاف بہت کچھ کہنے کے بعد راقم پر اس طرح تان توڑی کہ

> "علم کے حروف ابجد سے بھی واقف نہیں کیونکہ رضا و مغفرت، عادت و خرق عادت، قدرت و کرامت، سنت و بدعت، معجزہ و استدراج، تعاون و استمداد، کشف و الہام و علم، احاطۂ عقل و ماوراء عقل، طاقت و قدرت، مافوق الاسباب و ماتحت الاسباب، اصول تفسیر و اصول حدیث، اصول فقہ وغیرہ وغیرہ کو جانتا ہی نہیں۔ اسی لیے جہالت کی بناء پر گمراہی کے گہرے گڑھے میں جا گرا ہے ........"

واللہ راقم کو عالم ہونے کا دعویٰ کبھی بھی نہیں رہا۔ اس نے اسکول سے یونیورسٹی تک خود کو ہمیشہ ادنیٰ طالب علم ہی جانا ہے۔ قرآن و حدیث کا مطالعہ کیا ہے اور اُن لوگوں سے اصلاح لی ہے جو علمیت کے گھمنڈ سے دور، بڑائی کے تکبر سے نفور اور فی الحقیقت إِنَّمَا يَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا کا مصداق ہیں۔ چنانچہ جو بات قرآن و صحیح حدیث سے ثابت ہے، اس پر راقم کا ایمانِ راسخ اور یقینِ واثق ہے جس سے انحراف کو وہ کفر سمجھتا ہے۔ بغیر کسی تعلّی و مبالغے کہ، راقم کو سنت سے محبت اور بدعت سے نفرت ہے کہ یہ ایمان کا تقاضہ ہے؛ تصوف سے انتہائی درجے کا بغض ہے کہ ساری خرابی اسی اُمّ الخبائث کی پھیلائی ہوئی ہے۔ مفتی صاحب کی بیان کردہ اصطلاحات میں سے **خرق عادت، کرامت، استدراج، کشف** وغیرہ کو ان کے مروجہ اصطلاحی معنوں میں راقم واقعی نہیں جانتا کیونکہ قرآن و حدیث میں ان کا کہیں ذکر ہی نہیں۔ البتہ ویدانی تصوف کی دنیائے کفر میں ان اصطلاحات کا استعمال ایک عام سی بات ہے جس میں قدم رکھنا خود کو جہنم کے راستے پر ڈالنا ہے۔ وہ اَن پڑھ اور سادہ لوح دیہاتی بھی اِن اصطلاحات میں سے کسی سے بھی واقف نہ تھا لیکن اُس کے لیے نبی ﷺ نے نجات یافتہ اور جنتی ہونے کی بشارت دی کہ اُس نے اُن پانچ چیزوں کو پلے باندھ لیا تھا جو دین اسلام کی بنیاد ہیں۔ اور ان پانچ باتوں میں مفتی صاحب کی بیان کردہ کوئی بھی

بات شامل نہیں۔ مفتی صاحب اپنی بیان کردہ اصطلاحات سے لاعلم رہنے والے کو جاہل اور گمراہی کے گہرے گڑھے میں گراہوا قرار دیتے ہیں، جبکہ نبی ﷺ ان الفاظ سے ناآشنا شخص کو ''مفلح'' اور ''اہل الجنۃ'' فرماتے ہیں۔ اے کاش کہ یہ راقم بھی اُسی خوش نصیب بدو جیسا ہوجائے! بلکہ اے کاش کہ بڑی بڑی سندوں، جُبّوں اور دستاروں والے یہ سارے مولوی، مفتی، لمبے چوڑے القابات والے یہ علامہ، صوفی، پیر بھی سب کے سب اُس اَن پڑھ عرب دیہاتی کی طرح ہوجائیں تاکہ جہنم سے بچ جائیں!

مفتی صاحب نے راقم کو ان لوگوں میں شامل کرکے ایک اور حملہ کیا ہے جن کے لیے قرآن یضل بہٖ کثیرا ✍ ...... کہتا ہے۔ قرآن کو اپنا اوڑھنا بچھونا بنانے کے دعویدارو! صبح وشام اللہ کے کلام سے اپنی زبانیں تر رکھنے والو! قال اللہ و قال الرسول پڑھنے پڑھانے میں عمریں بِتانے والو! للہ بتاؤ کہ

☜ انک میت و انھم میتون (1) کا حکم بیان کرنا یضل بہٖ کثیرا ہے؟

---

✍ سورۂ بقرہ کی اس آیت کو مسلک پرست ایسے موقعوں پر خوب استعمال کرتے ہیں جب کوئی قرآن سے ان کے باطل عقائد کا ردّ کرے۔ اس آیت میں بتایا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی بیان کردہ مچھر وغیرہ جیسی مثالیں ایمان والے جانتے ہیں کہ اُن کے رب کی طرف سے برحق ہیں جبکہ کافر اعتراض کرتے ہیں کہ یہ مثالیں بیان کرکے اللہ کیا چاہتا ہے؟ اس پر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ يُضِلُّ بِهٖ كَثِيْرًا وَّيَهْدِيْ بِهٖ كَثِيْرًا یعنی اس طرح اللہ تعالیٰ لوگوں کی آزمائش کرتا ہے اور اس سے بہت سے لوگ گمراہ ہوجاتے ہیں اور بہت سے راہ ہدایت پالیتے ہیں۔ اور اگلی آیت میں وضاحت فرمادی ہے کہ گمراہ کون لوگ ہوتے ہیں:

وَمَا يُضِلُّ بِهٖٓ اِلَّا الْفٰسِقِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ يَنْقُضُوْنَ عَهْدَ اللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ مِيْثَاقِهٖ ۠ وَيَقْطَعُوْنَ مَآ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ اَنْ يُّوْصَلَ وَيُفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ ھُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝

''.....اور گمراہ بھی کرتا تو نافرمانوں ہی کو جو اللہ کے اقرار کو مضبوط کرنے کے بعد توڑ دیتے ہیں اور جس چیز (یعنی رشتۂ قرابت) کے جوڑے رکھنے کا اللہ نے حکم دیا ہے اس کو قطع کئے ڈالتے ہیں اور زمین میں خرابی کرتے ہیں یہی لوگ نقصان اٹھانے والے ہیں۔'' [ترجمہ فتح محمد جالندھری دیوبندی]

(1) ''(اے نبی!) آپ کو بھی موت آئے گی اور یہ سب بھی مرنے والے ہیں۔'' (الزمر:۳۰) یہ آیت بتاتی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ بھی وفات پاچکے ہیں اور ان مسلک پرستوں کے عقیدے کے خلاف مدینے والی قبر میں زندہ نہیں ہیں۔

☜ کل نفس ذائقۃ الموت[1] بیان کرنا یضل بہ کثیرا ہے؟
☜ لاتشتروا بایتی ثمنا قلیلا[2] بیان کرنا یضل بہ کثیرا ہے؟
☜ وما اٰتکم الرسول فخذوہ وما نھکم عنہ فانتھوا[3] کا حکم بیان کرنا یضل بہ کثیرا ہے؟
☜ وما النصر الا من عند اللہ العزیز الحکیم[4] بیان کرنا یضل بہ کثیرا ہے؟
☜ وان یمسسک اللہ بضر فلا کاشف لہ الا ھو[5] بیان کرنا یضل بہ کثیرا ہے؟
☜ ایاک نعبد وایاک نستعین[6] کی تعلیم دینا یضل بہ کثیرا ہے؟

---

(1) ''ہر جاندار کو موت کا مزہ چکھنا ہے۔'' (آل عمران: ۱۸۵، الانبیآء: ۳۴) اس آیت سے نبی، ولی، کسی کا موت سے استثنیٰ ثابت نہیں ہوتا، جو زندہ ہے، اس نے مرنا بھی ہے، جو اس دنیا میں آیا ہے، وہ ایک دن یہاں سے جائے گا بھی ضرور، ہمیشہ کی زندگی کسی کو بھی نہیں ملی۔ اس سے ان مسلک پرستوں کے اس عقیدے کا ردّ ہوتا ہے کہ نبی ﷺ دنیاوی زندگی کی طرح زندہ ہیں!

(2) ''اور میری آیتوں کے بدلے تھوڑی قیمت (یعنی دنیاوی منفعت) حاصل نہ کرو۔'' (البقرۃ: ۴۱) یہ آیت دینی امور پر معاوضہ لینا ناجائز ٹھہراتی ہے جس کے برخلاف ان مسلک پرستوں نے دین کو کھانے کمانے بلکہ مال اینٹھنے کا ذریعہ بنایا ہوا ہے!

(3) ''رسول ﷺ جو کچھ تمہیں دیں، اس کو لے لو اور جس سے روک دیں، اس سے رک جاؤ۔'' (الحشر: ۷) اس آیت سے سنت رسول سے ثابتہ اعمال کی پیروی اور غیر ثابتہ اعمال سے اجتناب کی تاکید ثابت ہوتی ہے جو کسی اور کی جانب سے نہیں بلکہ خود رب العالمین کی طرف سے دی گئی ہے، جس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے مسلک پرستوں نے بہت سے اعمال اختیار کیے ہوئے ہیں!

(4) ''مدد اللہ کے سوا کسی کی جانب سے نہیں، جو بہت زورآور اور حکمت والا ہے۔'' (آل عمران: ۱۲۶، الانفال: ۱۰) اس آیت سے استعانت غیر اللہ کی حرمت کا ثبوت ملتا ہے جس کے خلاف یہ مسلک پرست غیر اللہ سے استعانت علانیہ کرتے ہوئے نظر آتے ہیں اور اس پر نکیر کرنے والوں کو گستاخ وغیرہ کہتے ہیں!

(5) ''اور اگر اللہ تمہیں کوئی تکلیف پہنچائے تو اس کے سوا اس کو کوئی نہیں ہٹا سکتا، اور اگر وہ تم کو کوئی بھلائی پہنچانا چاہے تو کوئی اس کے فضل کو روکنے والا نہیں، وہ اپنے بندوں میں سے جسے چاہتا ہے فائدہ پہنچاتا ہے، اور وہ بہت بخشنے والا اور رحم کرنے والا ہے۔'' (یونس: ۱۰۷) یہ آیت ثابت کرتی ہے کہ نفع نقصان پہنچانے والی ذات اللہ کے سوا کوئی نہیں، مشکل کشائی اللہ کے سوا کسی کا کام نہیں، جھولیاں بھرنا اللہ کے سوا کسی کا منصب نہیں۔ مگر مسلک پرست پھر بھی یہ کام غیر اللہ سے کراتے نظر آتے ہیں اور اسے شرک سمجھنا تو کجا، عین ثواب سمجھتے ہیں!

(6) ''(اے اللہ!) ہم صرف تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور صرف تجھ ہی سے مدد چاہتے ہیں۔'' (الفاتحۃ: ۴) یہ آیت غیر اللہ کی بندگی اور استمداد کا انکار کرتی ہے، جس کو روزانہ پانچ نمازوں میں چالیس مرتبہ تک پڑھنے کے باوجود یہ مسلک پرست مدد کے لیے غیر اللہ کو فخریہ پکارتے نظر آتے ہیں!

واللہ نہیں، ہر گز نہیں۔ بلکہ یہ تو اللہ رب العزت کے حکم: والتکن منکم امت یدعون الی الخیرویامرون بالمعروف و ینھون عن المنکر [1] کی بجا آوری اور رسول ﷺ کے حکم: بلغوا عنی ولو اٰیۃ [2] کی عین اطاعت اور فرمانبر داری ہی میں کیا جارہا ہے اور رسول ﷺ کی اطاعت اللہ کی اطاعت ہے کما قال عزوجل و من یطع الرسول فقد اطاع اللہ۔[3]

قرآن کی دعوت سے دراصل وہی لوگ روکتے ہیں جن کے مفادات پر زَد پڑے اور جنہیں اس دعوت کے پھیلنے سے اپنی چودھراہٹ میں کمی آنے اور اپنی گدی جانے کا خوف ہو۔ ایسے لوگ یہی یضل بہ کثیرا والی آیت کا صرف اتنا سا ٹکڑا بیان کرکے لوگوں کو دعوتِ قرآن قبول کرنے سے روکتے ہیں کہ دیکھو اللہ فرماتا ہے کہ قرآن کے ذریعے اللہ بہتوں کو ہدایت دیتا ہے اور بہتوں کو گمراہ کر دیتا ہے۔ اگر یہ لوگ خالی لاتقربوا الصلوٰۃ نہ پڑھیں بلکہ اس کے ساتھ و انتم سکاریٰ بھی پڑھ دیں تو لوگوں کو حقیقت کا علم ہو جائے۔[4] اگر یہ پوری آیت بیان کیا کریں تو سامعین کو معلوم ہو جائے کہ اللہ تعالیٰ کن لوگوں کو کتاب ہدایت قرآن مجید کے ذریعے گمراہ کرتا ہے:

......يُضِلُّ بِهٖ كَثِيْرًا ۙ وَّيَهْدِيْ بِهٖ كَثِيْرًا ۭ وَمَا يُضِلُّ بِهٖٓ اِلَّا الْفٰسِقِيْنَ ﴿26﴾ الَّذِيْنَ يَنْقُضُوْنَ عَهْدَ اللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ مِيْثَاقِهٖ ۠ وَيَقْطَعُوْنَ مَآ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ اَنْ يُّوْصَلَ وَيُفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ ھُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿27﴾ (البقرۃ:۲۶،۲۷)

---

(1) "اور تم میں ایک جماعت ضرور ایسی ہونی چاہیے جو لوگوں کو نیکی کی طرف بلائے اور اچھے کام کرنے کا حکم دے اور بُرے کاموں سے منع کرے۔" (آل عمران: ۱۰۴)

(2) "لوگوں کو میری طرف سے (دین کی باتیں) پہنچاؤ، خواہ ایک آیت ہی ہو۔"
(صحیح بخاری:جلد۲، کتاب الانبیاء، باب ۲۵۰، ماذکرعن اسرائیل، صفحہ ۳۵۱)

(3) "جو شخص رسول کی اطاعت کرے گا تو بیشک اس نے اللہ کی اطاعت کی۔" (النسآء: ۸۰)

(4) قرآن کی اس آیت کی طرف اشارہ جو شراب کی حرمت سے پہلے نازل ہوئی تھی کہ: لَا تَقْرَبُوا الصَّلٰوةَ وَ اَنْتُمْ سُكٰرٰى (النسآء: ۴۳) "تم صلوٰۃ کے نزدیک نہ جاؤ، جب تم نشے کی حالت میں ہو۔" مکمل آیت کے بجائے صرف اس کے اگلے حصے کو بیان کر دینے سے فریضہ صلوٰۃ کی ہی نفی ہو جائے گی کہ اس میں صلوٰۃ کے نزدیک جانے سے منع فرمایا گیا ہے۔

یعنی اس سے گمراہ وہی لوگ ہوتے ہیں جو نافرمان ہیں، جو اللہ سے بندگی کا پختہ عہد کر کے توڑ دیتے ہیں (اور دوسروں کی بندگی کرنے لگتے ہیں)، اور رشتے داروں سے تعلقات منقطع کر لیتے ہیں اور زمین میں فساد پھیلا کر خسارے سے دوچار ہوتے ہیں۔ حاشاللہ! ہم ان میں سے کوئی کام نہیں کرتے۔ اللہ کی نافرمانی سے حتی المقدور احتراز کرتے ہیں، اللہ سے عہدِ اَلَسْت[1] باندھ کر اس کے سوا کسی بھی معنی میں کسی اور کی بندگی کر کے اس عہد کو نہیں توڑتے (البتہ ہمیں پارسائی کا دعویٰ نہیں کہ بشری تقاضے کے تحت کسی تقصیر کا ارتکاب محال نہیں)، نہ ہی اللہ کے احکامات کو علانیہ توڑتے ہیں اور نہ ہی زمین میں فساد پھیلاتے ہیں۔ اگر دیکھا جائے تو یہ مسلک پرست لوگ ہی اس آیت کا مصداق ہیں جو اللہ کے مقابلے میں اپنے مولویوں اور پیروں کی بات مان کر عہدِ اَلَسْت کو توڑتے ہیں اور زمین میں کفر و شرک پھیلا کر فساد برپا کر دیتے ہیں۔ فاعتبروا یا اولی الابصار!

مفتی صاحب نے راقم کو مرزا قادیانی سے تشبیہ دیتے ہوئے لکھا کہ

> ”اکابر کو رہنما تسلیم کرتا تو گمراہ نہ ہوتا اور اسے تمام باتیں درست اور صحیح نظر آتیں یا کم از کم رحمۃ للعالمین ﷺ کو دل سے نبی اور رسول تسلیم کرتا تو کبھی اس طرح رائے زنی اور من پسند تشریحات نہ کرتا.....“

حاشاللہ! ہمارا مرزا قادیانی سے کوئی تعلق نہیں۔ ہم اسے اور اس کی ساری جماعت کو اور اِن جیسے اُن تمام لوگوں کو غیر مسلم اور کافر سمجھتے ہیں جو محمد عربی ﷺ کو آخری نبی نہ مانے اور

---

(1) ابتدائے آفرینش میں ہونے والا وہ عہد و پیمان مراد ہے جس کا ذکر قرآن میں اس طرح ہے:
وَاِذْ اَخَذَ رَبُّكَ مِنْۢ بَنِیْٓ اٰدَمَ مِنْ ظُهُوْرِهِمْ ذُرِّیَّتَهُمْ وَ اَشْهَدَهُمْ عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ ۚ اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ ؕ قَالُوْا بَلٰى ۛۚ شَهِدْنَا ۛۚ اَنْ تَقُوْلُوْا یَوْمَ الْقِیٰمَةِ اِنَّا كُنَّا عَنْ هٰذَا غٰفِلِیْنَ (الاعراف:۱۷۲)
”اور جب تمہارے رب نے بنی آدم سے ان کی پیٹھوں سے اُن کی اولاد نکالی تو ان سے خود ان کے مقابلے میں اقرار کرالیا (ان سے پوچھا کہ) کیا میں تمہارا رب نہیں ہوں؟ وہ کہنے لگے کیوں نہیں۔ ہم گواہ ہیں (کہ تو ہی ہمارا رب ہے)۔ یہ اقرار اس لیے کرایا تھا کہ قیامت کے دن (کہیں یوں نہ) کہنے لگو کہ ہم کو تو اس کی خبر ہی نہ تھی۔“

آپ ﷺ کے علاوہ کسی اور کو کسی بھی معنی میں نبی و رسول مانے۔ ہم دل کی گہرائیوں سے محمد عربی صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم (الف الف مرۃ بعدد کل ذرۃ وقطرۃ) کو اللہ کا آخری نبی اور رسول برحق جانتے و مانتے ہیں۔ نبوت کے سلسلے کو ہر لحاظ سے ہم آپ ﷺ پر ہی ختم اور تمام سمجھتے ہیں۔ یہ مسلک پرست ہی ہیں جو ابھی بھی اسے جاری سمجھتے ہیں (مثالیں مفتی بہ کتاب میں دی گئی ہیں)۔

یہ بات بار بار بیان کی گئی ہے کہ ہم ما انا علیہ و اصحابی والی راہ کے ہی راہی ہیں۔ اصحابی کالنجوم فبایھم اقتدیتم اھتدیتم [1] کی رو سے ہم اصحاب رسول ﷺ کو ہی اپنا رہبر و رہنما، امام و مقتداء اور اکابر مانتے ہیں؛ نیز تابعین و تبع تابعین اور اُن کی پیروی کرنے والے بزرگ علماء و فقہاء ہمارے قابل احترام اکابرین ہیں۔ یہ ان سلف صالحین کی اتباع ہی کا نتیجہ ہے کہ الحمدللہ ہم خلاف اسلام ہر بات کو بے دھڑک رد کر دیتے ہیں، خواہ کتنے بڑے علامہ صاحب نے ہی کیوں نہ لکھی ہو۔ یہ اپنے اکابرین صحابہ کرام کی پیروی ہی ہے جو ہم حکایاتِ اولیاء، امداد المشتاق، اشرف السوانح، تذکرۃ الرشید، سوانح قاسمی، تذکرۃ الخلیل، فضائل صدقات وغیرہ جیسی کفر و شرک سے لبریز کتابوں کو بلا جھجک ٹھکرا دیتے ہیں کیونکہ حاجی امداد اللہ، اشرف علی تھانوی، قاسم نانوتوی، عبد الرشید گنگوہی، خلیل سہارنپوری، زکریا کاندھلوی وغیرہ ہمارے اکابر نہیں ہیں۔ اس لیے مسلک پرستوں کی طرح ہم یہ کہہ کر ان کا دفاع نہیں کرتے کہ ”اتنے بڑے علماء نے یہ کتابیں لکھی ہیں تو ٹھیک ہی لکھی ہوں گی“ کیونکہ ہمیں اللہ کا وقار عزیز ہے۔ ہمارے اور ان کے درمیان قرآن کی یہ آیت فیصل ہے:

ومن الناس من یتخذ من دون اللہ اندادا یحبونھم کحب اللہ والذین آمنوا اشد حبا للہ [2]

---

(1) رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: میرے صحابہ ستاروں کی مانند ہیں، ان میں سے جس کی بھی پیروی کروگے، ہدایت پا جاؤ گے۔ (مشکوٰۃ: جلد ۳، باب مناقب الصحابہ ؓ، صفحہ ۲۲۴)

(2) ”اور بعض لوگ ایسے ہیں جو اللہ کے سوا دوسروں کو اس کا شریک ٹھہراتے اور ان سے ایسی محبت کرتے ہیں جیسی اللہ سے محبت۔ لیکن جو ایمان والے ہیں، وہ تو اللہ ہی سے سب سے زیادہ محبت کرتے ہیں۔“ (البقرۃ: ۱۶۵)

یہ قرآن و سنت کے متبع اپنے اکابرین کی اتباع ہی تو ہے جو ہمیں یہ تمام باتیں درست اور صحیح نظر نہیں آتیں کہ اللہ کے سوا کوئی اور اپنی مرضی سے جب چاہے روح کھینچ کر موت دیدے اور جب چاہے روح لوٹا کر زندگی بخش دے، دوسروں کے دلوں کا حال جان لے، غیب پر مطلع ہو جائے، اپنی وفات کے سینکڑوں سال بعد آکر مرید کی دستگیری کر کے اس کے اخراجات کا بندوبست کر دے، مرنے کے بعد جسد عنصری کے ساتھ دنیا میں آکر اپنے شاگرد مولوی کو تنبیہ کرے، دادا جان اپنی وفات کے بعد دادی کے لیے مٹھائی کا ٹوکرہ لیے چلے آئیں (یہ اور ان جیسی متعدد مثالیں مفتی بہ کتاب میں دی گئی ہیں)۔

اور حاشااللہ یہ بھی راقم پر الزام ہے کہ اس نے قرآن میں رائے زنی کی ہے اور اس کی من پسند تشریح کی ہے۔ راقم نے صرف قرآن و حدیث کو بیان کیا ہے کیونکہ ان دونوں کو ہی وہ دین میں حجت سمجھتا ہے۔ ان دو کے علاوہ کسی تیسری چیز کو نہیں بیان کیا۔ آثار صحابہ ﷺ بھی حدیث ہی کی تعریف میں آتے ہیں۔

راقم پر مفتی صاحب کا یہ ایک اور الزام ہے کہ

"یہی تمام باتیں منور صاحب میں بدرجۂ اتم پائی جاتی ہیں کہ انہوں نے قرآن مجید کو آڑ بنا کر اکابرین پر خوب طعن و تشنیع کی ہے۔"

جیسا کہ پہلے عرض کیا گیا، صحابہ کرام ﷺ ہی ہمارے اکابرین ہیں اور اپنے اکابرین کے خلاف زبان کھولنے کا ہم تصور بھی نہیں کر سکتے۔ مایکون لنا ان نتکلم بھذا! راقم نے تو صرف مسلک پرستوں کی کتابوں میں پائے جانے والے کفر و شرک کی مہذب انداز میں نشاندہی کی ہے تاکہ لوگ سبق حاصل کر کے ان کے دامِ فریب سے چھٹکارا پائیں اور راہِ حق اختیار کر لیں۔ طعن و تشنیع سے وہاں بھی حتی الوسع پرہیز کیا گیا ہے۔ مفتی صاحب کو یہ حق گوئی شاید اس لیے ناگوار گزری کہ جن لوگوں کی بے دینی کی طرف توجہ مبذول کروائی گئی تھی، انہی کو انہوں نے رب بنا رکھا ہے؛ ان کو یہ برا تو لگنا ہی تھا کہ ان کے قلب و ذہن میں اللہ رب العزت کے وقار کی جگہ ان اکابرین ہی کا وقار رچا بسا تھا! اُنہی کا وقار ملحوظ تھا!

مالکم لاترجون للہ وقارا وقد خلقکم اطوارا،
وما قدروا اللہ حق قدرہ

مفتی صاحب نے مسلم کی حدیث:

یکون فی آخر الزمان دجالون کذابون یاتونکم من الاحادیث بما لم
تسمعوا انتم ولا اٰباؤکم فایاکم وایاھم لایضلونکم ولا یفتنونکم

بیان کرکے اپنے زعم میں ''منقول و معمول بہا اور عملاً متواتر و مسلسل دین اسلام کے خلاف قرآن و حدیث کی آڑ لے کر نئی نئی باتیں پھیلانے '' کے الزام میں راقم کو گمراہ، ضال، مضل، دجال، کذاب اور فتنہ باز ٹھہراتے ہوئے خوب سب و شتم کیا ہے اور دل کی بھڑاس نکالی ہے۔ ذرا غور کریں اس حدیث میں تو اُن ''دجالون و کذابون '' (جھوٹے مفتری لوگوں) کا ذکر ہے جو ''موضوعات'' یعنی گھڑی ہوئی گمراہ کن روایات کو بنیاد بنا کر لوگوں کے ایمان کو شرک سے آلودہ کریں گے اور بدعات و خرافات کو دین بنا کر لوگوں پر مسلّط کر دیں گے جبکہ راقم نے ایسی کوئی روایت پیش نہیں کی بلکہ قرآنی آیات کے ساتھ صحاح ستہ ہی کی مستند صحیح احادیث مع مکمل حوالہ بیان کی ہیں۔ تُف ہے ان پیشہ وروں پر کہ قرآن و صحیح احادیث پر مشتمل دعوتِ حق دینے والوں کو یہ اِن القابات سے نوازرہے ہیں؛ کیا مقام ہے ان کی نظر میں قرآن و حدیث کا! آج یہ مسلک پرستی میں اندھے ہو کر اس طرح پھپھولے پھوڑ رہے ہیں لیکن عنقریب ان پر حق واضح ہو جائے گا۔ فستذکرون ما اقول لکم و افوض امری الی اللہ ! قرآن و حدیث کے خلاف نئے نرالے عقائد و اعمال اختیار کرکے درحقیقت یہ مسلک پرست خود ہی اس حدیث کا مصداق بنے ہوئے ہیں! اپنے کفر و شرک سے آلودہ عقائد و اعمال کو '' منقول و معمول بہا اور عملاً متواتر و مسلسل'' ہونے کا دعویٰ کرنے والو! ذرا بتاؤ کہ جو بات خیر القرون میں منقول و معمول بہا نہ ہو تو کیا اسے ''عملاً متواتر و مسلسل'' کا درجہ مل سکتا ہے خواہ بعد کی صدیوں سے اس پر عمل کیوں نہ ہو رہا ہو ؟ مثلاً

☜ قبرِ نبوی پر گنبد نبی ﷺ اور صحابہ رضی اللہ عنہم کے سینکڑوں سال بعد ساتویں صدی ہجری میں تعمیر ہوا، اور سبز رنگ تو اسے آج سے صرف ڈھائی سو سال پہلے ترکوں نے دیا۔ تو کیا

فرمانِ رسول ﷺ کے خلاف قبر پر بنائی جانے والی اس عمارت کا وجود ''عملاً متواتر و مسلسل'' کے زمرے میں آئے گا اور جو اس کے خلاف حکمِ رسول ﷺ بیان کرے گا تو کیا وہ کوئی نئی بات کرے گا جو نہ آج کے لوگوں نے سنی اور نہ ان کے باپ داداؤں نے ؟ کیا اس حکمِ رسول ﷺ کا بیان کرنے والا دجال و کذاب، مضل و مفتن ٹھہرایا جائے گا؟

☜ خیر القرون یعنی دورِ صحابہ، تابعین و تبع تابعین کے بعد بھی سات صدیوں تک کسی ''عید میلاد'' کا وجود نہ تھا جسے آج بڑے جوش و خروش اور عقیدت و احترام سے منایا جاتا ہے، مگر قرآن و حدیث میں اس کا کوئی ثبوت نہیں ملتا۔ اگر آج ہم اس کے خلاف قرآن و حدیث کا حکم بتائیں اور صحابہ ؓ کا اسوہ اپنانے کی تلقین کریں تو کیا یہ کوئی نئی بات ہو گی اور اس کو بیان کرنے والا دجال و کذاب، مضل و مفتن ٹھہرایا جائے گا؟ اسی طرح پچھلے اوراق میں بیان کردہ

- قبر نبوی بلکہ نعل نبوی کو عرش و کرسی اور بیت اللہ سے افضل قرار دینے،
- مُردوں کو اللہ کی بارگاہ میں وسیلہ بنانے،
- قبر کے مُردوں کو زندہ، دیکھنے، سننے، بولنے، اور ہاتھ ملانے والا ماننے،
- قبروں سے فیض پہنچنے،
- مُردوں پر اعمال پیش ہونے،
- تعویذ گنڈے کرنے،
- غیر اللہ سے مدد مانگنے،
- حرام کو حلال کرنے کے حیلے کرنے،
- اللہ تعالیٰ کو دنیا ہی میں دیکھ لینے،
- بعد از وفات نبی ﷺ کا ملاقات کے لیے چلے آنے،
- علیین و سجین کو عالم برزخ کے طبقات قرار دینے،
- علماء دین کو مولانا کہنے،
- کائنات کی تخلیق کا سبب ذات محمدی گردانئے،
- نبی ﷺ کو بشریت سے ماوراء، نور من نور اللہ قرار دینے،

- قرآن وحدیث کے بجائے کسی مخصوص مسلک کی پیروی کرنے،
- نبی ﷺ کے بعد بھی کسی اور نبی کے آنے کی گنجائش رکھنے،

وغیرہ جیسے مسلک پرستانہ عقائد و اعمال خیر القرون میں بالکل مفقود تھے۔ ان کے خلاف قرآن و حدیث کا موقف بیان کرنا کیا ''منقول و معمول بہا اور عملاً متواتر دین اسلام'' کی خلاف ورزی کے زمرے میں آئے گا؟ اور کیا ان کفریہ و شرکیہ و بدعیہ عقائد و اعمال کے خلاف قرآن و حدیث سے ثابتہ حق بیان کرکے اپنے ایمان کا ثبوت دینے والا دجال وکذاب، مضل و مفتن ٹھہرایا جائے گا؟

مفتی بہ کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' میں جو احادیث بیان کی گئی ہیں وہ سب تیسری صدی ہجری کی مدوّنہ صحاح ستہ کی احادیث ہیں۔ ان گیارہ سو سال قدیم مجامع سے جن میں محدثین مذکور نے اپنے اکابرین سے متواتر اور مسلسل سندوں سے روایات جمع کیں، اگر آج انہی احادیثِ صحیحہ میں سے کوئی ایسی حدیث بیان کی جائے جس کو بیان نہ کیا جاتا ہو، یا جس سے لوگ لاعلم ہوں، تو کیا وہ کوئی نئی بات ہوگی؟ اگر مسلک پرستوں نے اپنے مسلک پر ضرب لگانے والی احادیث کو بیان نہ کیا ہو اور آج حدیث سے تمسک کرنے والا کوئی شخص انہیں بیان کرے جو کہ چودہ سو سال پہلے نبی ﷺ نے بیان فرمائی ہو اور صحابہ رضی اللہ عنہم نے دوسروں کو روایت کی ہو، اور وہ مذکورہ مجامع میں تواتر سے لکھی آج بھی موجود ہوں، تو کیا وہ نئی باتیں کہلائی جائیں گی؟ کیا اس طرح بیان کیے جانے والے احکامِ رسول ﷺ سے لوگوں کو یہ سمجھ کر بچنا ہوگا کہ یہ تو نئے احکام ہیں، جو ہم نے پہلے کبھی نہیں سنے؟ ان سب سوالوں کا جواب نفی میں ہوگا کیونکہ بلغوا عنی ولو آیۃ کے حکم کا اطلاق تا قیامت رہے گا۔

جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا، زیرِ جواب حدیث بھی ان مسلک پرستوں کے خلاف ہے اور اس کی ضرب بھی انہی پر پڑے گی اور ان کے القابات انہی پر لوٹیں گے کیونکہ یہی لوگ ایسی باتیں پھیلاتے ہیں جو خیر القرون میں مفقود تھیں مثلاً یہی سبز گنبد جو نبی ﷺ کی تعلیمات کے خلاف آپ ﷺ کی قبر پر آپ ﷺ کی وفات کے ساڑھے چھ سو سال بعد تعمیر کیا گیا، آج منبع رحمتِ الٰہی قرار دیا جا رہا ہے۔ نبی ﷺ تو صحابہ رضی اللہ عنہم کو قبریں زمین کے برابر کرنے کے لیے

بھیجا کرتے تھے، لیکن اشرف علی تھانوی صاحب فرماتے ہیں کہ صحابہ و تابعین نے برابر گنبد کی حفاظت کی ہے (تفصیل مفتی بہ کتاب میں دی گئی ہے)۔ ہے نا یہ نئی بات! جنگ موتہ میں مسلمان عیسائی فوج کے نرغے میں آ گئے۔ نبی ﷺ وحی کے ذریعے مسجد نبوی میں صحابہ ﷺ کو وہاں کے حالات بتا رہے تھے۔ مگر ہزاروں میل دور وہاں جا موجود نہ ہوئے کہ حاضر و ناظر ہونا صرف اللہ ہی کی صفت ہے۔ بیعتِ رضوان میں بھی یہی ہوا۔ عثمان ﷺ کی بخیریت واپسی تک نبی ﷺ انہیں مقتول ہی سمجھتے رہے (تب ہی تو ان کے قصاص کی بیعت لی تھی) لیکن حدیبیہ سے ڈیڑھ دو میل آگے خانہ کعبہ میں موجود صحیح سلامت موجود عثمان ﷺ کے صحیح حالات نہ بتائے کیونکہ معلوم نہ تھے۔ واقعہ افک میں کم و بیش ایک مہینے تک نبی ﷺ اذیت میں رہے اور آیات برأت نازل ہونے تک حقیقتِ حال نہ جان سکے کہ اس کی قدرت نہ تھی۔ حدیث تیمم میں عائشہ ﷺ کے گمشدہ ہار کی تلاش کا تذکرہ ہے۔ ہار نہ ملنے کی وجہ سے پڑاؤ نہ اٹھایا گیا۔ قافلے میں پانی موجود نہ تھا اور صلوٰۃ کا وقت تنگ ہو رہا تھا۔ معاً تیمم کے احکامات نازل ہوئے۔ صلوٰۃ کے بعد جب پڑاؤ اٹھایا گیا تو ہار اونٹ کے نیچے دبا ملا۔ نبی ﷺ اس سے لاعلم رہے۔ اس تفصیل کا مقصد یہ بیان کرنا ہے کہ جب تک وحی نازل نہ ہوتی، نبی ﷺ کو کسی پوشیدہ امر کی اطلاع نہ ہوتی یعنی آپ ﷺ غیب کے جاننے والے نہ تھے۔ نہ ہی آپ ﷺ متصرف فی الامور اور ہر جگہ حاضر و ناظر تھے۔ جب زندگی میں ایسا تھا تو وفات کے بعد کا کیا کہنا۔ لیکن تبلیغی نصاب میں لکھا ہے کہ نبی ﷺ نے اپنی وفات کے طویل عرصے بعد دنیا میں آکر ایک مردہ عورت کے چہرے اور پیٹ پر ہاتھ پھیر کر انہیں درست کر دیا۔ ہے نا یہ نئی بات! کیا خیر القرون میں ایسا ہوا تھا؟ کیا ایسا کہنا ''منقول و معمول بہا اور عملاً متواتر و مسلسل دینِ اسلام'' کہلائے گا؟ نہیں۔ ہرگز نہیں۔

اب بتائیے دین کے نام پر نئی باتیں کون پھیلا رہا ہے؟ قرآن و حدیث سے تمسک کرنے والے ہم مسلمین یا ان دونوں کے خلاف اپنے اکابرین کے اقوال سے چمٹے رہنے والے یہ مسلک پرست؟ یہ تو صرف چند مثالیں ہیں ورنہ ان کی تعداد بہت زیادہ ہے۔

کفر و شرک سے لبریز تبلیغی نصاب ''فضائل اعمال'' کا موازنہ اللہ کی سچی کتاب قرآن مجید سے کرنا مسلک پرستی کی انتہا ہے اور اس بات کا ثبوت بھی کہ یہ مسلک پرست لوگ اس کفریہ کتاب کو قرآن کا درجہ دیتے ہیں ورنہ چہ نسبت خاک را بعالم پاک! فضائل اعمال نامی کتاب میں شامل کفر و شرک کو ''کرامات'' کا نام دے کر اسے اس وجہ سے درست قرار دینا کہ ان کے زعم میں یہ باتیں قرآن مجید میں بھی پائی جاتی ہیں، جہالت اور ہٹ دھرمی کی تمام حدوں کو پار کر جاتا ہے۔ قرآن تو کرامت کے معنی عزت و بزرگی، شرافت و نجابت بتاتا ہے:

ولقد کرمنا بنی آدم [1]

هذا الذی کرمت علی [2]

ان اکرمکم عند اللہ اتقکم [3]

فاکرمه و نعمه فیقول ربی اکرمن [4]

قرآن و حدیث میں لفظ ''کرامت'' ان ہی معنوں میں استعمال ہوا ہے۔ اور خرق عادت افعال کا نام ''کرامت'' دیا جانا قرآن و حدیث میں کہیں نہیں۔ ہاں ان مسلک پرستوں اور ان کے پیشوا ویدانی صوفیوں کی کتابوں میں ہر جگہ معجزے کے معنی میں استعمال ہوا ہے، البتہ اس اصطلاحی فرق کے ساتھ کہ اگر یہ خرق عادت فعل کسی نبی سے سرزد ہو تو معجزہ ہے اور غیر نبی سے ہو تو کرامت ہے۔ لطف یہ ہے کہ اس ''کرامت'' کا ظہور غیر مسلموں سے ہونا بھی مانا جاتا ہے، لیکن اس وقت اس کا نام ''کرامت'' کے بجائے ''استدراج'' رکھ دیا جاتا ہے۔ قرآن میں بھی استدراج کا لفظ آیا ہے، مگر بالکل برعکس معنوں میں:

والذین کفروا بایاتنا سنستدرجهم من حیث لایعلمون [5]

---

(1) ''اور ہم نے آدم کی اولاد کو عزت بخشی۔'' (بنی اسرائیل:۷۰)

(2) ''یہی وہ ہے جسے تو نے مجھ پر فضیلت دی ہے؟'' (بنی اسرائیل:۶۲)

(3) ''اللہ کے نزدیک تم میں زیادہ عزت والا وہ ہے جو زیادہ تقوے والا ہے۔'' (الحجرات:۱۳)

(4) ''جب وہ عزت دیتا اور نعمت بخشتا ہے تو یہ کہتا ہے کہ میرے رب نے مجھے عزت بخشی۔'' (الفجر:۱۵)

(5) ''اور جن لوگوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا، ان کو ہم بتدریج اس طریق سے پکڑیں گے کہ ان کو معلوم نہ ہوگا۔'' (الاعراف:۱۸۲)

فذرنی و من یکذب بھذا الحدیث سنستدرجھم من حیث لایعلمون [1]

جن باتوں کو معجزہ کہا جاتا ہے وہ بھی خود انبیاء علیہم السلام سے نہیں بلکہ صرف اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کی مرضی و مشیت کے تحت ہی صادر ہوتے ہیں۔ اس میں نبی و غیر نبی کی مرضی کو کوئی دخل نہیں ہوتا۔ یہ سب اِن مسلک پرستوں کی اپنی اختراع ہے۔ چنانچہ مریم علیہا السلام کے پاس بے موسم کے پھلوں کا آنا اور ان کے بیٹے عیسیٰ ں کا مُردوں کو زندہ کر دینا، ہر دو افعال معجزہ ہیں اور یہ معجزے صرف اللہ ہی کی اجازت سے ہوتے ہیں کما قال سبحانہ وتعالیٰ:

وما کان لرسول ان یاتی بایۃ الا باذن اللہ [2]

قل انما الایت عند اللہ و انما انا نذیر مبین [3]

قل ان اللہ قادر علی ان ینزل ایۃ اکثرھم لایعلمون [4]

وما کان لنا ان ناتیکم بسلطن الا باذن اللہ [5]

لیکن ''کرامت'' کے نام پر معجزے دکھانے والے تو اپنی مرضی سے یہ کام کرتے ہیں: شاہ اسماعیل دہلوی سے لوگوں نے دہلی کے پُل پر فرمائش کی کہ پورا قرآن عصر و مغرب کے درمیانی ایک ڈیڑھ گھنٹے کے وقفے میں سنایئے۔ موصوف نے اسی وقت وہیں کھڑے کھڑے پورا قرآن حسب فرمائش سنا دیا (حکایات اولیاء)۔ ان کے دادا ابو الرضا صاحب جب چاہتے موت

---

(1) ''تو پھر مجھ کو اس کلام کے جھٹلانے والوں سے سمجھ لینے دو۔ ہم ان کو آہستہ آہستہ ایسے طریق سے پکڑیں گے کہ ان کو خبر بھی نہ ہوگی۔'' (القلم:۴۴)

(2) ''اور کسی رسول کا کام نہیں کہ کوئی نشانی بغیر اللہ کی مرضی کے لے آئے۔ ہر کام کے لیے ایک وقت مقرر ہے۔'' (الرعد۳۸/المومن:۷۸)

(3) ''(اے نبی!) آپ کہدیجیے کہ نشانیاں (معجزے) تو اللہ ہی کے اختیار میں ہیں اور میں تو بس کھلم کھلا ڈر سنا دینے والا ہوں۔'' (العنکبوت:۵۰)

(4) ''(اے نبی!) آپ کہدیجیے کہ اس بات پر اللہ ہی کو قدرت ہے کہ کوئی نشانی (معجزہ) اتارے، لیکن ان لوگوں کی اکثریت کو علم نہیں۔'' (الانعام:۳۷)

(5) ''اور ہمارا اختیار نہیں کہ ہم اللہ کے حکم کے بغیر تم کو (تمہاری فرمائش کے مطابق) معجزہ دکھائیں۔'' (ابراہیم:۱۱)

دیدیتے اور جب چاہتے زندگی لوٹا دیتے (انفاس العارفین)۔ عبدالحق ''محدث'' دہلوی بیان کرتے ہیں عبدالقادر جیلانی صاحب اپنے ارادے سے کرامتیں دکھاتے تھے۔ (اخبار الاخیار) قطب الدین بختیار کاکی صاحب نے اپنے پیر معین الدین چشتی اجمیری صاحب کا فرمان نقل کرتے ہوئے ان کا اپنے ارادے سے کرامت دکھانا روایت کیا۔ ان ھٰذا الا افك افتراہ

اور یہ کرامات تو معجزات سے بھی بڑھ کر ہیں: کسی نبی نے موت وحیات دینے کے دعوے نہیں کیے۔ لیکن شاہ ولی اللہ کے تایا کا یہ دعویٰ تھا جیسا کہ اوپر لکھا گیا۔ کسی نبی نے غیب دانی کا دعویٰ نہیں کیا۔ وہ تو یہی کہتے رہے کہ واللہ اعلم الغیب۔ لیکن موت وزندگی دینے کے دعویدار یہی تایا صاحب دعویٰ کرتے تھے کہ زمین کی سب سے نچلی تہہ میں رہنے والی چیونٹی کے دل میں آنے والے سو۱۰۰ میں سے ننانوے خیالات کو وہ جان لیتے تھے اور اللہ تعالیٰ پورے سو خیالات جانتا تھا(یعنی صرف ایک فیصد کی کمی رہ گئی!)، مرید کے دل کے حالات کا جاننا کیا بڑی بات تھی (انفاس العارفین)۔ اب بتایئے کہ ان کرامات کو معجزات سے کیا نسبت؟

مفتی صاحب نے قرآن میں مذکور کچھ معجزات کا ذکر کرتے ہوئے سورۃ النمل کی آیت۴۰ کے حوالے سے لکھا ہے کہ

''آصف کا پلک جھپکنے سے پہلے بلقیس کو حضرت سلیمان علیہ السلام کے سامنے لا حاضر کرنا۔''

اس سے مفتی صاحب کی قرآن دانی اور دینی فہم کا اندازہ ہو گیا۔ آیت مذکورہ میں کسی آصف اور بلقیس کا ذکر نہیں۔ وہاں تو الذی عندہ علم من الکتٰب[1] کا ذکر ہے جس کے متعلق قرآن و حدیث میں کوئی تذکرہ نہیں کہ وہ کون شخص تھا اور اس کے علم کی کیا نوعیت تھی۔★ یہ اسرائیلی روایات کا شاخسانہ ہے جن کو درست مان کر بنی اسرائیل کے انبیاء

(1) ''وہ شخص جس کے پاس کتاب کا علم تھا، کہنے لگا...'' (النمل:۴۰)

★ سیاق میں اس عورت کے تخت لانے کا ذکر چل رہا ہے جو سورج کو پوجنے والی قوم پر حکومت کر رہی تھی، نہ کہ خود اسی عورت کے لانے کا! اور یہ عورت بعد میں خود ہی سلیمان علیہ السلام کی خدمت میں پہنچی، نہ کہ اسے کسی

کی مانند ہونے کے دعویدار مسلکی مولوی یہ گوہر افشانیاں فرماتے ہیں۔ ولا تقف ما لیس لك بہ من علم [1] کے حکم الٰہی کی تعمیل میں مومنین کا طرز عمل یہ ہونا چاہیے کہ جتنا بتا دیا گیا اتنا مان لیا جائے اور زیادہ کی کھوج کرید میں نہ پڑا جائے کہ متشابہات کے پیچھے پڑنا ان لوگوں کا کام ہے جن کے دلوں میں کجی ہوتی ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

فاما الذین فی قلوبھم زیغ فیتبعون ما تشابہ منہ ابتغاء الفتنۃ و ابتغاء تاویلہ وما یعلم تاویلہ الا اللہ [2]

مفتی صاحب فرماتے ہیں کہ اگر فضائل اعمال کی کرامتوں سے شرک پھیلے گا تو قرآن بھی چھوڑ دیں کہ اس کے معجزات سے بھی یہ کام ہوگا۔ مفتی صاحب! قرآن میں بیان کردہ معجزات سے ہرگز شرک نہیں پھیلے گا کیونکہ قرآن کا فہم رکھنے والا قاری مذکورہ بالا سورۃ الرعد، العنکبوت وغیرہ کی آیات کی رو سے یقین کامل رکھے گا کہ ان معجزات میں شخصیات کا کوئی دخل نہیں تھا اور یہ سب فقط اللہ کی مرضی سے واقع ہوئے۔ البتہ جو آدمی قرآن و حدیث کی راہ چھوڑ کر کسی بھی مسلک سے وابستہ ہوگا وہ انہیں آپ کی طرح شخصیات کا کمال بتائے گا کہ انگلی کے اشارے سے چاند کو دو ٹکڑے کر دیا، آصف برخیا نامی صوفی وزیر نے علم لدنی کے ذریعے پلک جھپکنے سے پہلے ملکہ سبا کا تخت لا حاضر کیا .........

معجزات اور کرامات کو ایک دوسرے کی مثل کہتے ہوئے مفتی صاحب فرماتے ہیں کہ یہ توحید کے دلائل ہیں اور ان سے اللہ کی وحدانیت کا اظہار ہوتا ہے۔ معجزات میں واقعی اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کے دلائل ہیں کہ وہ اعلیٰ و ارفع ذات ہر وہ کام کرنے پر مکمل قدرت

---

نے پہنچایا! واہ مفتی صاحب! یہ ہے آپ کی قرآن دانی! برسوں کیا پڑھتے رہے مدرسے میں؟ قرآن کی یہ معنوی تحریف!

(1) ”جس چیز کا تجھے علم نہیں، اس کے پیچھے نہ پڑ.....“ (بنی اسرائیل:۳۶)

(2) ”تو جن لوگوں کے دلوں میں کجی ہے، وہ متشابہات کا اتباع کرتے ہیں تاکہ فتنہ برپا کریں اور ان کی تاویل کریں حالانکہ ان کی تاویل اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا۔“ (آل عمران:۷)

رکھتی جس کو کرنے سے لوگوں کے قویٰ عاجز ہوں، جس کے سمجھنے سے عقلیں عاجز ہوں۔ ''معجزہ'' اسی عاجز کر دینے والے فعل کا مصدر میمی ہے۔ لیکن قرآن میں مذکور نشانہائے توحید ان معجزوں کو فضائل اعمال میں منقول کفر و شرک پر مبنی من گھڑت قصوں کی مانند کہنا انتہائی درجے کی ضلالت ہے۔ ان قصوں کو توحید کے دلائل سے مزین کہنا باطل پرستی ہے۔ اللہ کے زندہ نبی عیسیٰ علیہ السلام کے باذن اللہ مُردوں کو زندہ کرنے کے معجزے سے اللہ کی توحید کا اظہار ہوتا ہے کہ وہ چاہے تو مُردوں کو زندہ کر دے، اور یوم آخرت اسی طرح تمام مردے دوبارہ زندہ کیے جائیں گے۔ لیکن فضائل اعمال میں منقول نبی ﷺ کا اپنی وفات کے سالوں بعد آکر ایک مردہ سود خور کے چہرے پر ہاتھ پھیرنے، مردہ عورت کے پیٹ پر ہاتھ پھیرنے کے جھوٹے واقعے سے کون سی توحید کے دلائل ظاہر ہوتے ہیں؟ نبی ﷺ پر تہمت لگانے والا یہ حیا سوز من گھڑت واقعہ توحید کے کن دلائل سے مزین ہے؟ قرآن میں مریم علیہا السلام کے پاس بے موسم کے میووں کے آنے کے معجزے سے اللہ کی توحید ظاہر ہوتی ہے کہ وہ چاہے تو اپنے بندوں کو ایسے پھل کھلائے جن کا موسم بھی نہ ہو یعنی ایسا رزق عطا کرنے کی اسے پوری قدرت ہے جس کا نام و نشان بھی نہ ہو۔ لیکن اللہ کے اپنی کتاب میں چار جگہ حرام کیے جانے والے خون کو پینے کے فضائل اعمال میں دو صحابہ سے منسوب جھوٹے واقعے میں توحید کے کون سے دلائل نظر آتے ہیں؟ قرآن کا بیان ہے کہ الا الی اللہ تصیر الامور[1]، والی اللہ ترجع الامور[2]، الیہ یرجع الامر کلہ[3] یعنی بندوں کے تمام قسم کے اعمال اللہ کی بارگاہ میں پیش کیے جاتے ہیں تاکہ وہ انہیں اس کا بدلہ دے۔ اور یہ کہ کوئی شخص یہ گمان نہ کرے کہ اس کا کوئی پوشیدہ فعل اللہ سے چھپا رہ جائے گا۔ فضائل اعمال میں ایک صوفی لڑکے کا قصہ بیان کیا گیا ہے کہ وہ اور اس کے ساتھی لڑکے ہمیشہ دن کو روزہ رکھتے اور رات بھر نماز پڑھتے (نبی ﷺ کے چند صحابہ نے بھی ایسا کرنا چاہا تھا

(1) ''سن رکھو! تمام امور اللہ ہی کی طرف لوٹتے ہیں۔'' (الشوریٰ:۵۳)

(2) ''سارے کام اللہ ہی کی طرف لوٹتے ہیں۔'' (الحج:۷۶، وغیرہ)

(3) ''ہر کام اسی کی طرف لوٹتا ہے۔'' (ھود:۱۲۳)

تو نبی ﷺ نے ناراضگی کا اظہار فرما کر انہیں منع کر دیا تھا اور میانہ روی کی تعلیم دی تھی )۔ [1] اس کے ساتھی اس مجاہدے میں مر گئے اور وہ خود سوکھ کر کانٹا رہ گیا۔ ایک بزرگ نے اسے سمجھا کر مشقت میں کمی کرنے کو کہا تو اس لڑکے نے کہا کہ میرا عمل میرے ساتھیوں پر دن میں دو مرتبہ پیش ہوتا ہوگا، وہ کیا کہیں گے جب وہ اس میں کوتاہی پائیں گے...... بتائیے خلاف قرآن اس شرکیہ واقعے سے کون سی توحید کے دلائل ظاہر ہو رہے ہیں؟ قرآن کا انکار کرنے والا یہ واقعہ کون سے دلائل توحید سے مزین ہے؟

راقم نے پانچ سال تبلیغی جماعت میں رہ کر اس کتاب ''فضائل اعمال'' کی تعلیم دی ہے۔ پانچ سالوں میں سینکڑوں مرتبہ اسے سنا اور پڑھا ہے۔ کثرت سماع سے یہ کتاب ازبر سی ہوگئی تھی۔ سن کر پتا چل جاتا تھا کہ قاری اگلا لفظ کیا پڑھے گا۔ جب تک آنکھوں پر مسلک پرستی کا پردہ تھا، حق کی کرن اندر نہ پہنچی کہ یہ مسلک پرستی اس راہ میں مانع تھی۔ مالک کا ہزار احسان ہے کہ اس نے مسلک پرستی سے بچایا اور راہ حق پر چلایا۔ مسلک پرستی سے جان چھوٹنے کے بعد قرآن و حدیث سے اس کتاب کا موازنہ کیا اور پھر یہ کتاب ''اسلام یا مسلک پرستی'' لکھی۔ شاید مفتی صاحب نے یہ کتاب پڑھے بغیر ہی اس کے خلاف فتویٰ دے دیا ورنہ اس میں ایسی کئی مثالیں دی گئی ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ کتاب ''فضائل اعمال'' کفر و شرک سے لبریز اور انتہائی گمراہ کن کتاب ہے جس سے ان لوگوں کو دور رہنا چاہیے جو اپنے ایمان و عمل کی سلامتی چاہتے ہیں۔ اگرچہ اس میں قرآن کی آیات اور کچھ احادیثِ صحیحہ بھی بیان کی گئی ہیں تاہم ان کی حیثیت اس قند کی سی ہے جو زہر کی گولی پر چڑھا دی گئی ہو۔ شکر کا شوقین جب اسے میٹھی گولی سمجھ کر نگلے گا تو اس کا اندرونی زہر اسے ہلاک کر دے گا۔ اسی طرح اس کتاب میں بیان کردہ فضائل کی آیات و روایات سے بظاہر قاری و سامع کو اعمال کی طرف رغبت تو ہو جاتی ہے، تاہم ایمان و عقیدے کا ستیاناس ہو جاتا ہے اور سارے اعمالِ صالحہ اکارت چلے جاتے ہیں۔ ایمان کی ذرا سی بھی خرابی ناقابل

(1) صحیح بخاری: جلد۳، کتاب النکاح، باب ۳۰، الترغیب فی النکاح، صفحہ ۶

قبول ہے اگرچہ اس کے ساتھ نیک اعمال کا ڈھیر کیوں نہ موجود ہو۔ اس وضاحت کی روشنی میں راقم ہرگز ہرگز "گمراہ، کذاب اور فتنہ باز" نہیں (جس کا زیر جواب فتوے میں الزام لگایا گیا ہے) بلکہ یہ "اوصاف" تو ان کی ممدوحہ "فضائل اعمال"، فرقہ پرستی، مسلک پرستی و اکابر پرستی کے ہیں۔ اللہ ان سے بچائے۔ آمین

آخر میں مفتی صاحب کے لیے اس حقیر فقیر کا مخلصانہ مشورہ ہے کہ للہ مسلکی عصبیت سے آزاد ہو کر قرآن و سنت کے سچے پیروکار بن جائیے؛ کفر و شرک پھیلانے والی کتابوں سے قطع تعلق کر لیجیے اور ان کے لکھنے والوں کو اپنا اکابر نہ مانیے بلکہ ان سے اپنی برأت و بیزاری کا اظہار ابھی اسی دنیا میں ہی آنکھ بند ہونے سے پہلے ہی کر جائیے ورنہ کہیں ایسا نہ ہو کہ قیامت میں ان کے لیے کہتے ہوں:

ربنا انا اطعنا سادتنا وکبراءنا فاضلونا السبیلا ربنا اٰتھم ضعفین من العذاب والعنھم لعناً کبیراً ★

اللہ حق سمجھنے اور قبول کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العٰلمین

اللّٰھم انا نعوذبك ان نَضِل او نُضَل او نَزِل او نُزَل او نَظْلِم او نُظْلَم او نَجْهَل اَوْ يُجهَل علینا

---

★ "اے ہمارے رب! ہم نے اپنے سرداروں اور اکابر کی اطاعت کی تو انہوں نے ہم کو راستے سے گمراہ کر دیا؛ اے ہمارے رب! ان کو دگنا عذاب دے اور ان پر بہت بڑی لعنت کر۔" (الاحزاب:٦٧،٦٨)

# یُخٰدِعُوْنَ

## "وہ دھوکہ دیتے ہیں"

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّقُوْلُ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَ بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَمَا هُمْ بِمُؤْمِنِيْنَ ۝ يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۚ وَمَا يَخْدَعُوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۝ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ ۙ فَزَادَهُمُ اللّٰهُ مَرَضًا ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۢ بِمَا كَانُوْا يَكْذِبُوْنَ ۝ (البقرۃ: ۸-۱۰)

"اور لوگوں میں ایسے بھی ہیں جو کہتے ہیں کہ ہم اللہ اور روز آخرت پر ایمان لائے حالانکہ وہ ایمان والے نہیں۔ وہ اللہ کو اور ایمان والوں کو دھوکہ دیتے ہیں۔ اور (حقیقت میں) اپنے سوا کسی کو دھوکہ نہیں دیتے اور انہیں اس کا شعور بھی نہیں۔ ان کے دلوں میں (کفر کا) مرض تھا۔ پھر اللہ نے ان کا مرض اور بڑھا دیا۔ اور (حق کو) جھٹلانے کی وجہ سے ان کے لیے دردناک عذاب ہے۔"

.......................

اِتَّبِعُوْا مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَلَا تَتَّبِعُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ ۭ (الاعراف:۳)

"(لوگو!) جو کچھ تم پر تمہارے رب کی طرف سے نازل ہوا ہے اس کی اتباع کرو اور اس کے سوا اولیاء کی پیروی نہ کرو"

اللہ تبارک و تعالیٰ نے قرآن و سنت کے ذریعے رہتی دنیا تک کے انسانوں کی ہدایت کا ایک جامع اور بے نظیر انتظام فرمادیا ہے اور درج بالا آیت اور اس جیسی دیگر متعدد آیات میں اس نازل شدہ وحی کی اتباع کا بصراحت حکم دیا ہے۔ اور اس آیت میں تو حصر فرمادیا کہ اس منزل من اللہ کے علاوہ کسی دوسرے کی ہرگز پیروی نہ کی جائے۔ مالک کی طرف سے

نازل شدہ آیات میں سراسر ہدایت ہے، رحمت ہے، خوشخبری ہے۔ (1) یہی سلامتی اور نجات کی راہ ہے (2) جس کی اتباع گمراہ نہ ہونے کی ضمانت ہے:

فَمَنِ اتَّبَعَ هُدَايَ فَلَا يَضِلُّ وَلَا يَشْقٰى ﴿١٢٣﴾ (طٰہٰ : ۱۲۳)

''جو میری ہدایت کی پیروی کرے گا وہ نہ گمراہ ہوگا اور نہ اس پر کوئی تنگی ہوگی۔''

اللہ کے آخری رسول ﷺ نے اس بات کو ان الفاظ میں بیان فرمایا:

تَرَكْتُ فِيكُمْ اَمْرَيْنِ لَنْ تَضِلُّوْا مَا تَمَسَّكْتُمْ بِهِمَا: كِتَابَ اللهِ وَ سُنَّتَ رَسُوْلِهٖ

''میں نے تم میں دو چیزیں چھوڑی ہیں، جب تک ان سے چمٹے رہو گے ہرگز گمراہ نہ ہوگے: (وہ ہیں) اللہ کی کتاب اور اس کے رسول کی سنت۔'' (3)

حجۃ الوداع کے موقع پر نبی ﷺ نے فرمایا:

اِنِّیْ قَدْ تَرَكْتُ فِيكُمْ مَا لَنْ تَضِلُّوْا بَعْدَهٗ اِنِ اعْتَصَمْتُمْ بِهٖ كِتَابُ اللهِ وَ اَنْتُمْ مَسْئُوْلُوْنَ عَنِّیْ فَمَا اَنْتُمْ قَائِلُوْنَ قَالُوْا نَشْهَدُ اِنَّكَ قَدْ بَلَّغْتَ وَ اَدَّيْتَ وَ نَصَحْتَ

''میں تم میں وہ چیز چھوڑے جاتا ہوں کہ اگر اس کو پکڑے رہو گے تو کبھی گمراہ نہ ہوگے۔ وہ ہے اللہ کی کتاب؛ اور تم سے میرے متعلق سوال کیا جائے گا تو تم کیا جواب دو گے؟ صحابہ نے کہا کہ ہم گواہی دیں گے کہ آپ نے بیشک پیغام پہنچا دیا اور اسے ادا کر دیا اور نصیحت کر دی۔'' (4)

لیکن بڑے دکھ کے ساتھ یہ کہنا پڑتا ہے کہ جو طرزِ عمل گزشتہ امتوں کا ہوتا تھا کہ

وَ اِذَا قِيْلَ لَهُمُ اتَّبِعُوْا مَاۤ اَنْزَلَ اللهُ قَالُوْا بَلْ نَتَّبِعُ مَاۤ اَلْفَيْنَا (وَجَدْنَا) عَلَيْهِ اٰبَآءَنَا ؕ (البقرہ:۱۷۰۔ لقمٰن:۲۱)

---

(1) النمل: ۲،۷۷/لقمٰن:۳،وغیرہ

(2) المآئدۃ: ۱۶

(3) مؤطا امام مالک: کتاب الجامع، باب النھی عن القول فی القدر، صفحہ ۷۶۲

(4) سنن ابن ماجۃ: جلد۲، کتاب المناسک، باب ۸۴، حجۃ رسول اللہ ﷺ، صفحات ۶۶۳ - ۶۶۸ /سنن ابی داؤد:جلد۲، کتاب المناسک، باب ۸۳، صفۃ حجۃ النبی ﷺ، صفحہ ۷۷-۷۳

''جب ان سے کہا جاتا تھا کہ اس کی اتباع کرو جو اللہ نے نازل کیا ہے تو کہتے کہ (نہیں) بلکہ ہم تو اس کی اتباع کریں گے جس پر ہم نے اپنے باپ دادا کو پایا۔''

إِنَّا وَجَدْنَآ ءَابَآءَنَا عَلَىٰٓ أُمَّةٍ وَإِنَّا عَلَىٰٓ ءَاثَٰرِهِم مُّقْتَدُونَ ﴿٢٣﴾ (الزخرف:۲۳)

''ہم نے اپنے باپ دادا کو ایک طریقے پر پایا ہے اور ہم (قدم بقدم) انہی کے اثرات کی پیروی کر رہے ہیں۔''

وَإِذَا قِيلَ لَهُمْ تَعَالَوْا۟ إِلَىٰ مَآ أَنزَلَ ٱللَّهُ وَإِلَى ٱلرَّسُولِ قَالُوا۟ حَسْبُنَا مَا وَجَدْنَا عَلَيْهِ ءَابَآءَنَآ ۚ (المائدۃ:۱۰۴)

''جب ان سے کہا جاتا تھا کہ آؤ اس کی طرف جو اللہ نے نازل کیا ہے اور (آؤ) رسول کی طرف تو کہتے کہ (نہیں بلکہ) ہمارے لیے تو وہی کافی ہے جس پر ہم نے اپنے باپ دادا کو پایا۔''

موجودہ امت بھی ان سے کسی طرح پیچھے نہیں۔ اپنے باپ دادا کی روش پر چلنے میں جس طرح وہ خود کو گمراہ نہ سمجھتے تھے اسی طرح یہ بھی اپنے آپ کو ہدایت و نجات یافتہ سمجھتے ہیں۔ اور اس طرح سے مخبر صادق ﷺ کی یہ پیشین گوئی حرف بحرف درست ثابت ہوتی ہے کہ:

لَتَتَّبِعَنَّ سُنَنَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ شِبْرًا بِشِبْرٍ وَّذِرَاعًا بِذِرَاعٍ حَتّٰى لَوْ دَخَلُوْا جُحْرَ ضَبٍّ تَبِعْتُمُوْهُمْ

''تم لوگ ضرور اتباع کروگے ان طریقوں کی جو تم سے پہلوں کا تھا، بالشت بہ بالشت اور ایک ایک ہاتھ، یہاں تک کہ اگر وہ داخل ہوئے ہوں گوہ کے بل میں تو (اس میں بھی) تم ان کی اتباع کروگے۔'' (1)

گزشتہ امتوں کی کون سی صفت ہے جو اس آخری امت میں نہیں پائی جاتی: قومِ شعیب علیہ السلام کی تجارت میں دھوکہ دہی، کم تولنا، ملاوٹ اور ذخیرہ اندوزی کرنا؛ قومِ لوط علیہ السلام کا غیرفطری سدومی فعل؛ قومِ ھود علیہ السلام کا عبث محلات اور یادگاریں تعمیر کرنا، زمین میں فساد پھیلانا اور راہزنی کرنا؛ قومِ صالح علیہ السلام کا عالیشان مکانات بنانا، کھیتی اور تجارت میں غرق ہوکر آخرت

(1) صحیح بخاری: جلد۳، کتاب الاعتصام، باب ۱۲۲۱۔ قول النبی ﷺ لَتَتَّبِعُنَّ سُنَنَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ، صفحہ ۹۳۷

سے غافل رہنا؛ قومِ نوح علیہ السلام کا اپنے اولیاء کو پوجنا، ان کی قبروں پر مزارات بنانا اور وہاں مراسمِ عبودیت بجالانا، دنیاوی لحاظ سے کمزوروں کو حقیر سمجھنا؛ قومِ ابراہیم علیہ السلام کی اصنام اور مظاہر پرستی کی طرح مقدس مقامات کی پوجا پاٹ، کفریہ شرکیہ افعال، ضلالت و بدعات؛ یہودیوں کا دین کو پیشہ بنانا، اللہ کی آیات کو بیچنا، اللہ کی آیات میں تحریف کرنا، رشوت خوری، پیسہ لے کر احکام دین بدل دینا، حق کو چھپانا، دین میں فرقے بنانا؛ نصاریٰ کی رہبانیت، خانقاہیں و درگاہیں، عبادت گاہوں میں بدکاری، اپنے مشائخ کو رب بنا دینا، ان کے جائز کیے ہوئے کو جائز اور ناجائز کیے ہوئے کو ناجائز تسلیم کرنا، دین میں غلو کرنا، حق میں باطل کی آمیزش کرنا، وغیرہ وغیرہ ...... یہ تمام خرابیاں اس آخری امت میں بدرجہ اتم پائی جاتی ہیں۔ مگر ستم یہ کہ ہر فرقہ و مسلک، تنظیم و جماعت، حزب و گروہ، اور ہر مکتبہ فکر خود کو ہی نجات و فلاح یافتہ گردانتا ہے! ان کے زعم میں یہی وہ لوگ ہیں جن کے لیے نبی ﷺ نے لایزال طائفة من امتی ظاھرین علی الحق فرمایا [1] اور جن کے بارے میں بتایا کہ وہ ایک جماعت ہوں گے۔[2] جس کی صفت ما انا علیہ واصحابی ☑ بتائی جاتی ہے۔ ہمارے لٹریچر میں احقاقِ حق اور ابطالِ باطل کے لیے اس امت کے مختلف مسالک اور مکاتبِ فکر کے عقائد میں کفر و شرک کی آمیزش کی نشاندہی کی جاتی رہی ہے تاکہ

لِيَهْلِكَ مَنْ هَلَكَ عَنْۢ بَيِّنَةٍ وَّيَحْيٰى مَنْ حَيَّ عَنْۢ بَيِّنَةٍ (انفال:۴۲)

''جو مرے وہ حق جان کر مرے اور جو جیے وہ حق جان کر جیے۔''

اس مضمون میں آپ کے سامنے دو ایسے فرقوں کی حقیقت بیان کی جارہی ہے جو اپنے دعوئے نجات و فلاح میں دوسروں کی نسبت شدید تر ہیں۔ کچھ فرقے اور مسلک تو نبی ﷺ اور خانوادۂ علی رضی اللہ عنہ کی جھوٹی محبت کے دعویدار ہیں اور کچھ اپنے اکابرین کی اتباع و پیروی کے۔

---

(1) ''میری امت میں ایک گروہ ہمیشہ حق پر غالب رہے گا''۔

(صحیح مسلم: جلد ۵، کتاب الامارات، باب قوله ﷺ لاتزال طائفة......صفحہ ۱۸۶)

(2) سنن ابی داؤد: جلد ۳، کتاب السنة، باب ۳۸۷، فی شرح السنة، صفحہ ۸ [تہتر فرقوں سے متعلق حدیث کا آخری حصہ]

☑ یعنی وہ لوگ جو کہ اُس راستے پر چلنے والے ہیں جس پر میں اور میرے صحابہ ہیں۔

لیکن ان میں سے جمعیت اشاعت التوحید والسنۃ اور اہلحدیثوں کا دعویٰ قرآن و حدیث کی پیروی کا ہے، تو قرآن وحدیث ہی کی روشنی میں ان کی اپنی تحریروں سے ان کے دعووں کی سچائی کا جائزہ لیتے ہیں۔

## جمعیت اشاعت التوحید والسنۃ

اس تنظیم سے وابستہ افراد پنجاب میں ''اشاعتی'' و''مماتی'' اورصوبہ سرحد میں ''پنج پیری'' کے نام سے جانے جاتے ہیں۔ انہی دو علاقوں میں ان کے پیروکار زیادہ پائے جاتے ہیں۔ اس تنظیم نے اپنا ایک تحریری دستور بنا رکھا ہے جس کی دفعات و شقات میں اس تنظیم کے اغراض و مقاصد، طریقہ کار وغیرہ وضاحت کے ساتھ بیان کیے گئے ہیں۔ دستور کی ابتداء میں سورۃ یوسف کی آیت ۴۰، النساء:۵۹، الاحزاب:۴۰ اور البقرۃ: ۱۳۷ کو نمایاں طور پر لکھا گیا ہے جس سے یہ تاثر ملتا ہے کہ ان آیات کے مطابق یہ لوگ صرف اللہ کے حکم کو ہی حرفِ آخر سمجھتے ہیں، اُسی کی بندگی کرتے ہیں، متنازعہ اُمور میں صرف قرآن وحدیث سے رجوع کرتے ہیں، محمد ﷺ کو آخری نبی سمجھتے ہیں اور صحابہ ؓ کے ایمان کو نمونہ و مثال مانتے ہیں۔ لیکن پہلی ہی دَفعہ میں جماعت کا مسلک بیان کرتے ہوئے اسکی دوسری شق میں اصل حقیقت بیان کر دیتے ہیں کہ مولوی حسین علی الوانی، جو دیوبندی عالم رشید احمد گنگوہیؒ کے شاگرد تھے، ان کے مسلک سے تمسک ان کی جماعت کی شرطِ لازم ہے۔ اس طرح انہوں نے اپنے کیے ہوئے دعوے کی خود ہی تردید فرمادی۔ اگرچہ انہوں نے علمائے دیوبند کے متفقہ عقیدے ''قبر میں حیات النبی'' سے بظاہر اختلاف کیا ہے جس کی وجہ سے آج کے علماء دیوبند انہیں گمراہ قرار دیتے ہیں★ تاہم وہ خود کو دیوبندی مسلک کا پیرو ہی مانتے ہیں،

---

★ دارالعلوم کراچی کے چار مفتیوں کے دستخط سے جاری ہونے والے فتوے مؤرخہ ۲۹ ذیقعدہ ۱۴۱۲ھ میں اشاعت التوحید والسنۃ کے ''شیخ القرآن'' غلام اللہ صاحب کی تفسیر جواہر القرآن کی اشاعت اور مطالعے کو ناجائز قرار دیتے ہوئے اسی قسم کے خیالات کا اظہار کیا گیا ہے۔ اشاعت التوحید کے محمد حسین نیلویؒ صاحب نے ''عقد العقیان فی عنق جواہر القرآن'' کے عنوان سے اس فتوے کا بڑی سختی سے جواب دیا جو

دیوبندی مسلک کو "حق" گردانتے ہیں اور اسی کی ترویج و اشاعت کرتے ہیں۔ ان کی تحریریں اور تقریریں اس پر شاہد ہیں۔ گجرات سے (جو اس تنظیم کا ہیڈ کوارٹر ہے) شائع ہونے والا ماہنامہ "نغمۂ توحید" اور سرگودھا سے چھپنے والا ماہنامہ "گلستان" اور ماہنامہ "عارفین" اس تنظیم کے داعی و مبلغ جرائد ہیں۔ نومبر ۱۹۹۴ء کے نغمہ توحید میں رسالے کے مدیر اعلیٰ اور جمعیت کے اس وقت کے ناظمِ اعلیٰ ضیاء اللہ شاہ بخاری کی ایک تقریر شائع ہوئی جو انہوں نے پنج پیر صوبہ سرحد میں کی۔ اس تقریر میں انہوں نے فرمایا:

"نوجوانو! دیوبندیت کا قافلہ قافلۂ حق تھا۔" (صفحہ ۳۲)

"لوگو سنو، آج اگر اشاعت التوحید والسنۃ نہ ہوتی تو دیوبندیت نام کی کوئی حقیقت نہ ہوتی لبادے چاہے جتنے ہوتے ......رنگ چاہے جتنے ہوتے...... حق نہ ہوتا...... جہاد نہ ہوتا...... اسلام نہ ہوتا...... مجھے کہنے دو......مانو مانو، جیسے کل مکہ میں اللہ کے دین کی آبرو تھی، میرے محمدؐ کی تحریک ...... آج اس ملک میں دیوبندیت اور حق کی آبرو ہے اشاعت التوحید والسنۃ کا قافلہ۔" (صفحہ ۳۳)

یہی شاہ صاحب اس سے پہلے جون ۱۹۹۲ء کے نغمہ توحید میں جمعیت کے اس دیوبندی تعلق کو ان الفاظ میں بصراحت واضح کر چکے ہیں:

"رہ گئے بانیانِ دیوبند رحمہم اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین، ان کی عقیدت تو ہم اپنے لیے باعثِ عزت و فخر سمجھتے ہیں۔ ان کی توہین کا تصور بھی ہم نہیں کرسکتے۔ اپنے زمانے کے قطب

---

جنوری ۱۹۹۳ء کے نغمہ توحید میں شائع ہوا اور یہ اب اسی عنوان سے علیحدہ کتابی صورت میں دستیاب ہے۔
حقیقت یہ ہے کہ یہ اشاعتی بھی اپنے دیوبندی اسلاف کی طرح نبی ﷺ کو قبر میں زندہ ہی مانتے ہیں، جبھی تو لکھتے ہیں کہ

"اب بھی رسول اللہ ﷺ حضرت ام المومنین عائشہ صدیقہؓ کے حجرہ مبارکہ میں تشریف فرما ہیں۔
اب بھی کسی کے لیے یہ گنجائش نہیں کہ حجرے سے باہر کھڑے ہو کر آوازیں دینے لگے......"

(نغمۂ توحید، فروری و مارچ / ۱۹۹۸ء، صفحہ ۱۰) [اگلے صفحے پر جاری ہے]

......"اس وقت مزاجِ اقدس پر ضعف اس قدر ہو گیا تھا کہ خود قدم مبارک سے چل کر حجرۂ عائشہؓ تک تشریف نہیں لے جاسکے۔ حضرت علیؓ اور حضرت عباسؓ دونوں نے آپؐ کے بازو تھامے اور بڑی مشکل سے حجرۂ صدیقہؓ میں رونق افروز ہوئے۔ اللہ کو یہی منظور تھا کہ **قیامت تک یہاں ہی جلوہ افروز ہوں۔**" *
(نغمہ توحید، اگست / ۱۹۹۶ء، صفحہ ۴۸)

* قبر کو میت کی "آخری آرامگاہ" قرار دی جانے والی مروجہ غلط اصطلاح اور عقیدہ یہاں پوری طرح کار فرما ہے!

الارشاد حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ الف الف رحمۃ تو ہمارے لیے علاقائی مینارۂ نور ہیں۔ ہمارا مشن اور ہماری تفسیرِ قرآنی ان کے واسطے سے سید الانبیاءﷺ تک پہنچتی ہے۔ اکابرینِ دیوبند ہی اشاعۃ التوحید والسنۃ کے علاقائی اکابر ہیں۔''(صفحہ ۶)

جون ۱۹۹۷ء کے نغمہ توحید میں اسی جماعت کے ایک دوسرے عہدیدار کی تقریر کے یہ الفاظ بھی ملاحظہ ہوں:

''.....جو مقام اسلام کی خادم دارالعلوم دیوبند کی واحد نمائندہ جماعت اشاعت التوحید والسنۃ کو حاصل ہے، بفضل ایزدی وہ کسی اور تنظیم کو نصیب نہیں ہوا۔'' (صفحہ ۵۳)

بخاری صاحب نے دیوبندیوں کی ایک ذیلی تنظیم تبلیغی جماعت کے لیے لکھا:

''سن لو! آج نوجوان اکٹھے ہیں، دل کی بات کہنا چاہتا ہوں، کان کھول کر سنو..... تبلیغی جماعت کے چلوں میں ثواب ہے.....'' (نغمہ توحید، نومبر ۱۹۹۴ء، صفحہ ۳۴)

قرآن و حدیث کی خدمت کی دعویدار جمعیت اشاعت التوحید والسنۃ جس فرقہ و مسلک سے تعلق پر نازاں و شاداں اور جس کی تعریف میں غلو کی حد تک رطب اللسان ہے، وہ وہی گروہ ہے جس کے قرآن و حدیث کے خلاف عقائد کی نشاندہی گزشتہ صفحات میں اچھی طرح کردی گئی ہے۔ یہاں ان کے بالتفصیل اعادے کی ضرورت نہیں۔ تاہم ان عقائد کا ایک اجمالی خاکہ پیش کردینا مناسب ہوگا تاکہ قارئین کے ذہن میں بات تازہ ہوجائے۔ اشاعتیوں کی ممدوح ''دیوبندی جماعت'' وہی گروہ ہے جو نبیﷺ کی قبر کو عرش و کرسی اور کعبۃ اللہ سے بھی افضل قرار دیتا ہے؛[1] دعاؤں میں مردہ ہستیوں سے توسل کرتا ہے؛[2] اللہ کے رسولﷺ کو قبر میں زندہ، دیکھنے، سننے، سنانے، اعمال سے باخبر ہونے والا مانتا ہے؛[3] قبروں سے فیض پہنچنے کا اس کا عقیدہ ہے؛[4] نیک اعمال کرکے اس کا ثواب مردہ ہستیوں

---

(1) عقائد علمائے دیوبند اور حسام الحرمین: صفحہ ۲۱۹

(2) عقائد علمائے دیوبند اور حسام الحرمین: صفحہ ۲۲۰

(3) فضائلِ حج از زکریا کاندھلوی: صفحات ۱۴۰ تا ۱۵۰/ اختلافِ امت اور صراط مستقیم، حصہ دوم: صفحہ ۸۹/تذکرۃ الخلیل: صفحہ ۳۷۰ / تفسیرِ عثمانی: حاشیہ سورۃ البقرۃ، آیت ۱۴۳

(4) عقائد علمائے دیوبند: صفحہ ۲۲۷

کو بخشنے کو یہ مانتے ہیں؛ [1] غیر اللہ سے مدد مانگنا ان کے نزدیک جائز ہے جبکہ انہیں غیر مستقل سمجھے؛ [2] عبدیت کی نسبت اللہ کے سوا بندوں سے کرنا ان کے نزدیک روا ہے؛ [3] حرام سود کو حیلے سے یہ لوگ حلال کر لیتے ہیں؛ [4] اللہ اور اس کے رسول ﷺ کو اپنی آنکھوں سے دنیا ہی میں بحالتِ بیداری دیکھنے کے ان کے دعوے ہیں؛ [5] قبر کو پکا کرنے اور اس پر گنبد وغیرہ بنانے کو جائز ٹھہراتے ہیں بلکہ قبر پرستی کا جواز فراہم کرنے والا گنبد خضراء ان کے نزدیک اللہ کی رحمت کا منبع ہے؛ [6] قرآن و حدیث کے خلاف علیین و سجین انکے نزدیک نیک و بد روحوں کے رہنے کی جگہیں ہیں؛ [7] اللہ کے رسول ﷺ کی محبت میں غلو کرتے ہوئے نبی ﷺ کے خون، پیشاب اور دیگر فضلات کو یہ پاک سمجھتے ہیں؛ [8] نبی ﷺ کی جوتی کو وسیلہ بناتے ہیں؛ [9] ان کے نزدیک آدم علیہ السلام کی توبہ بھی نبی ﷺ کے وسیلے سے ہی قبول ہوئی؛ [10] اس گروہ کے اکابرین ندا کے صیغے کے ساتھ کھڑے ہو کر نبی ﷺ پر صلوٰۃ و سلام پڑھنا جائز سمجھتے تھے؛ [11] تعویذ لکھنا لکھانا، اس میں اثر ماننا، ان کا متواتر و متوارث فعل ہے؛ [12] کائنات کی تخلیق کی وجہ ان کے نزدیک نبی ﷺ کی ذات ہے؛ [13] ان کے نزدیک نبی ﷺ کو اولین و آخرین سب کا علم تھا؛ [14] اللہ کے رسول ﷺ کو یہ "نور" کہتے ہیں؛ [15]

(1) تفسیرِ عثمانی: حاشیہ سورۃ البقرۃ آیت ۱۷۳
(2) تفسیرِ عثمانی: حاشیہ سورۃ الفاتحہ آیت ۴
(3) امداد المشتاق: صفحہ ۹۳
(4) آپ کے مسائل اوران کا حل: یوسف لدھیانوی، روزنامہ جنگ، یکم مئی ۱۹۹۲ء وغیرہ
(5) فضائلِ اعمال: صفحہ ۲۳۶/ البینات، اگست ۱۹۷۵ء/اخبارالاخیار: صفحہ ۳۲/ حکایت اولیاء: حکایت نمبر ۶، صفحہ ۱۸ /وغیرہ
(6) جامعہ خیرالمدارس ملتان کا مجلہ الخیر: اگست ۱۹۹۱ء، صفحہ ۳۰ تا ۴۷
(7) معارف القرآن از مفتی شفیع عثمانی: تفسیر سورۃ تطفیف، آیات مذکورہ
(8) حکایتِ صحابہ: صفحہ ۱۸۶
(9) زادالسعید: صفحہ ۴۸، وغیرہ
(10) فضائلِ ذکر: صفحہ ۱۱۱
(11) کلیات امدادیہ (فیصلہ ہفت مسئلہ): صفحہ ۸۴
(12) اعمالِ قرآنی / بہشتی زیور ازاشرف علی تھانوی / تذکرۃ الرشید، وغیرہ
(13) فضائل ذکر: صفحہ ۱۱۱
(14) عقائد علمائے دیوبند: صفحہ ۲۳۸
(15) نشرالطیب: صفحہ ۵،۶

تکمیل دین کے باوجود کسی مہدی کے آنے کے منتظر ہیں؛ [1] دین کو انہوں نے تجارت بنایا ہوا ہے؛ تصوف کے بغیر دین کو نامکمل سمجھتے ہیں...... غرضیکہ یہ گروہ بہت سی ایسی باتوں کا قائل و فاعل ہے جو قرآن و حدیث کے خلاف ہیں۔ حیرت ہے کہ اشاعت التوحید والسنۃ والے قرآن و حدیث سے تمسک کا دعویٰ کرتے ہیں لیکن خود کو انہی لوگوں کا پیرو کہنے میں فخر محسوس کرتے ہیں جو قرآن و حدیث کے خلاف عقائد و اعمال کے حامل تھے!

اور جس جماعت کے چلوں میں ثواب کا یہ لوگ ببانگِ دہل اعلان کر رہے ہیں، اس جماعت کے تبلیغی نصاب میں ایسی ایسی چیزیں شامل ہیں جو جمعیت اشاعت التوحید والسنۃ کے دستوری و مبلغہ عقائد و اعمال کے خلاف ہیں مثلاً اولیاء اللہ کا نہ مرنا بلکہ محض ایک جگہ سے دوسری جگہ انتقال کر جانا؛ [2] مرنے کے بعد بھی حواس قائم رہنا؛ [3] بلکہ ان میں یک گونہ اضافہ ہو جانا؛ [4] مرنے کے بعد بھی ملاقاتیں کرتے رہنا، رابطہ رکھنا، دعوتیں ضیافتیں کرنا؛ [5] غیب کی خبریں دینا؛ [6] اولیاء کا غیب پر مطلع ہو جانا؛ [7] نبی ﷺ کا غیب پر مطلع ہو جانا، بادل میں بیٹھ کر حاضر ہو جانا اور عاصیہ متوفیہ کے جسم پر ہاتھ پھیر کر اس کی مشکل کشائی کرنا؛ [8] کائنات کی تخلیق کا سبب نبی ﷺ کی ذات کو قرار دینا؛ [9] قرآن کے ایک ظاہری اور ایک باطنی معنی ہونا؛ [10] اولیاء کے پاس جنت کا مزین ہو کر تیس سال تک آتے رہنا اور ان کا ایک دفعہ بھی اس پر نظر نہ ڈالنا؛ [11] نبی ﷺ کا اپنی قبر میں شاعر کا کلام سننا، سمجھنا اور اس کی

---

(1) آپ کے مسائل اور ان کا حل: روزنامہ جنگ کراچی ۲۴/ اپریل ۱۹۹۲ء نیز تذکرۃ الرشید: جلد ۲، صفحہ ۲۵۱
(2) فضائل صدقات: صفحہ ۶۶۰-۶۶۹
(3) فضائل صدقات: صفحہ ۶۶۰-۶۶۹
(4) فضائل صدقات: صفحہ ۶۶۰-۶۶۹
(5) فضائل صدقات: صفحہ ۱۱۷
(6) فضائل صدقات: صفحہ ۱۱۹
(7) فضائل صدقات: صفحہ ۱۱۹
(8) فضائل درود: صفحات ۱۱۶، ۱۱۷
(9) فضائلِ ذکر: صفحہ ۱۱۱
(10) فضائلِ قرآن: صفحہ ۱۸
(11) فضائل صدقات: صفحات ۶۵۷، ۶۵۸

درخواست پر ہاتھ باہر نکال کر اس سے مصافحہ کرنا؛[1] اپنی قبر میں سے سلام سن کر آدمی کو پہچان لینا اور پھر جواب بھی دینا؛[2] بھوکوں اور ضرور تمندوں کی فریاد سن کر اپنی قبر میں سے ہی ان کی دستگیری فرمانا اور اپنی سید اولاد میں سے کسی کو ان کی خدمت پر مامور کر دینا؛[3] فجر مکہ میں، ظہر مدینہ میں، عصر بیت المقدس میں، مغرب طورِ سینا پر اور عشاء حد سکندری پر پڑھنا؛[4] وغیرہ۔

بدعات سے اجتناب جمعیت کے دستور کی پہلی دفعہ میں شامل ہے۔ جمعیت کا نقیب رسالہ نغمہ توحید اپنی تشہیر ان الفاظ میں کرتا ہے: ★

**ماہنامہ نغمہ توحید گجرات کاروبار نہیں بلکہ ایک دعوت ہے**

☆ توحید و سنت کی اشاعت کے لیے
☆ شرک و بدعات کے خاتمے کے لیے
☆ پیرانِ "سیاہ کار" کو بے نقاب کرنے کے لیے
☆ اسلافِ امت کے سنہری کارناموں کو منظر عام پر لانے کے لیے

اس اشتہار کے پچھلے صفحے پر **"بدعات صوفیاء کرام کی نظر میں"** کی سرخی کے تحت آٹھ صوفیوں کے تیرہ اقوال بدعات کے ردّ میں تحریر کیے ہیں جن میں بدعتی کو سلام نہ کرنا، اس کا جنازہ نہ پڑھنا، اس کو دشمن، جھوٹا، ذلیل سمجھنا، اس سے دوستی رکھنے پر اعمال کا ضائع ہونا اور ہمیشہ اللہ کے غضب کا شکار رہنا وغیرہ شامل ہیں۔☑ لیکن حیرت ہے کہ جمعیت ان ہی لوگوں کو اپنا اکابر سمجھتی ہے اور ان سے تعلق پر ناز کرتی ہے جن کے اعمال بدعات سے بھی آلودہ ہیں! ذیل میں اس کے چند نمونے پیش کیے جاتے ہیں:

---

(1) فضائلِ حج: صفحات ۱۶۶، ۱۶۷
(2) فضائل حج: صفحہ ۱۶۷
(3) فضائل حج: صفحہ ۱۷۱۔۱۷۳
(4) فضائل حج: صفحہ ۲۷۹
★ نغمہ توحید: جون ۱۹۹۲ء، صفحہ ۶۵
☑ جمعیت کے متوفی سربراہ عنایت اللہ بخاری صاحب نے تو بدعتی کو دائرۂ اسلام سے خارج قرار دیا ہے۔
(شجرہ بدعات مطبوعہ المکتبۃ الحسینیہ، سرگودھا، صفحہ ۹)

کسی صحیح روایت سے یہ ثابت نہیں کہ نبی ﷺ اور صحابہ کرام ؓ فرض صلوٰۃ کے بعد ہاتھ اٹھا کر اجتماعی یا انفرادی دعاء کرتے ہوں۔ لیکن دیوبندی مسلک اور اس سے تعلق پر نازاں اشاعت التوحید والسنۃ والوں کی مساجد میں ہر فرض صلوٰۃ کے بعد امام اور مقتدی ہاتھ اٹھا کر اجتماعی دعاء کرتے ہیں۔ خیر القرون میں علمائے دین کے لیے کبھی بھی لفظ ''مولانا'' استعمال نہیں ہوا۔ آج کے عرب ممالک میں بھی یہی رواج ہے، لیکن تمام دیوبندی اور ان کے تعلق دار اشاعتی اس لفظ کا لازمی استعمال کرتے ہیں بلکہ اس کے بغیر علماء کو خطاب کرنا سوئے ادب سمجھتے ہیں۔ مولوی طیب پنج پیری تو قرآن و حدیث کے کسی حوالے کے بغیر یہاں تک فرماتے ہیں کہ

''ہم ہر اس شخص کو مولانا کہنے اور سمجھنے لگتے ہیں جس کے چہرے پر داڑھی اور سر پر پگڑی ہو حالانکہ وہ ''مولانا'' نہیں ہوتا۔

مولانا وہ ہوتا ہے جس نے اپنی تصانیف قلم بند کی ہوں، جس نے باقاعدہ درس دیا ہو، جس کے شاگرد ہوں......'' (نغمہ توحید: جنوری ۱۹۹۶ء، صفحہ ۲۱)

صحیح احادیث میں عورت اور مرد دونوں کے لیے نبی ﷺ کا ایک ہی حکم ہے کہ

صَلُّوْا كَمَا رَاَيْتُمُوْنِیْ اُصَلِّیْ

''صلوٰۃ اس طرح ادا کرو جس طرح مجھے ادا کرتے دیکھتے ہو۔''(1)

یعنی عورت اور مرد دونوں ایک ہی طریقے سے صلوٰۃ ادا کریں۔ لیکن ضعیف روایات کی بنیاد پر یہ مسلک پرست لوگ عورت کی صلوٰۃ کا طریقہ مردوں سے مختلف بیان کرتے ہیں۔ خیر القرون میں مُردوں کو ثواب ایصال کرنے کے لیے قرآن خوانی کا رواج نہ تھا۔ لیکن دیوبندی مساجد میں کسی کے مرنے پر قرآن خوانی کر کے میت کو ثواب ایصال کیا جاتا ہے★ خیر القرون اور بعد کے ادوار میں بھی قبروں پر کتبے نہیں لگائے جاتے تھے۔ دیوبندیوں میں

(1) صحیح بخاری: جلد۱، کتاب الاذان، باب۴۰۸، الاذان للمسافر، صفحہ ۳۳۳

★ جب ان کا کوئی بڑا مولوی مار دیا جاتا ہے تو اس کے لیے کی جانے والی قرآن خوانیوں کی تصاویر اخبار میں چھپوائی جاتی ہیں۔

اس کا رواج عام ہے۔ ان کے علماء و مفتیوں کی قبریں تک ان کتبوں سے خالی نہیں۔ کیا یہ سارے کام بدعات کے زمرے میں نہیں آتے؟ ان کی اپنی پیش کردہ حدیث کے مطابق نبی ﷺ نے تو بدعتی کی تعظیم سے منع فرمایا، [1] بدعی عمل کو مردود، [2] گمراہی [3] اور جہنم کی آگ کا سبب قرار دیا [4] اور آخرت میں نبی ﷺ ان کو خود سے دور کر دینے کا حکم دیں گے۔ [5] ایسے بدعتی لوگوں کے ساتھ تعلق اور اس پر فخر کرنا کون سی کتاب و سنت کی تعلیم ہے؟ یہ کونسی ''اشاعت السنۃ'' ہے؟ ان کے دعوے کے علی الرغم یہ بدعات کا خاتمہ ہے یا ان کا احیاء و ترویج؟

جب یہ لوگ اپنی زبان سے کہتے ہیں کہ ہم دیوبندی مسلک کے پیرو ہیں (ان کی مساجد کے باہر بطور شناخت مسجد کے نام کے ساتھ بھی لکھا ہوتا ہے کہ ''مسلک دیوبند'') تو پھر انہیں ''اشاعۃ التوحید والسنۃ'' کا لیبل لگانے کی کیا ضرورت تھی؟ ان کے اور دیوبندیوں کے عقائد میں بھی یکسانیت پائی جاتی ہے (فرق صرف نام کا ہے: یہ لوگ توحید و سنت کا نام دے کر دھوکہ دیتے ہیں جبکہ وہ لوگ دیوبند کی ہی علاقائی نسبت استعمال کرتے ہیں) مثلاً

☆ دیوبندیوں کی طرح یہ بھی نبی ﷺ کو قبر میں زندہ مانتے ہیں [6]

☆ دیوبندیوں کی طرح ان کا بھی عقیدہ ہے کہ انبیاء کے جسم کو مٹی نہیں کھاتی چنانچہ اپنے اکابرین کے عقائد کی حمایت میں لکھتے ہیں کہ

> ''........ مٹی پر حرام کر دیا گیا ہے اجساد انبیاء کو کھانا، ایسے ہی آگ پر حرام کر دیا گیا ہے اجساد انبیاء کو جلانا، ایسے ہی مچھلیوں پر حرام کر دیا گیا ہے اجساد انبیاء کو کھانا........'' [7]

☆ جو بات ''عقائد علمائے دیوبند'' میں بیان کی گئی ہے، یہ بھی بیان کرتے ہیں کہ

---

(1) بیہقی بحوالہ مشکوٰۃ: باب اعتصام بالکتٰب والسنۃ
(2) متفق علیہ: بحوالہ مشکوٰۃ، کتاب الاعتصام
(3) مسلم: بحوالہ مشکوٰۃ، کتاب الاعتصام
(4) نسائی: کتاب صلوٰۃ العیدین، باب کیف الخطبۃ
(5) صحیح بخاری: کتاب الفتن کی پہلی تین احادیث
(6) نغمہ توحید: اگست ۱۹۹۲ء، صفحہ ۴۸/فروری و مارچ ۱۹۹۸ء، صفحہ ۱۰
(7) عقائد علمائے دیوبند اور مسئلہ حیات الانبیاء مطبوعہ جمعیت اشاعۃ التوحید والسنۃ، کراچی ڈویژن، صفحہ ۹

''آپؐ کے جسد اطہر سے لگی ہوئی مٹی باتفاق علماء عرش بریں سے افضل ہے۔'' (1)

☆ المہند (صفحہ ۲۲۰) میں دیوبندی علماء لکھتے ہیں کہ ہمارے نزدیک دعاؤں میں بزرگوں کا توسل جائز ہے، ان کی زندگی میں بھی اور مرنے کے بعد بھی۔ اسی طرح یہ اشاعتی بھی کہتے ہیں کہ (2)

''......بحرمتِ فلاں دعا مانگنے میں کوئی کلام نہیں۔ یہ سب کے نزدیک جائز ہے۔''★

غلام اللہ خانصاحب جنہوں نے مذکورہ بات لکھی ہے، اپنی دوسری کتاب ''جواہر التوحید'' (صفحہ ۳۵) میں عبد القادر جیلانی کے قول

''اِنْ وَّقَعْتَ فِیْ شِدَّةٍ فَنَادِنِیْ فَاِنَّهَا تُكْشَفُ عَنْكَ''

(اگر تو کسی سختی میں گھر جائے تو مجھے پکار، وہ سختی ہٹ جائے گی)

کے بارے میں فرماتے ہیں کہ بعض راویوں نے اپنے فہم کے مطابق روایت بالمعنی کر کے ''فَنَادِنِیْ'' کہہ دیا ورنہ درست ''فَنَادِبِیْ'' ہے یعنی میری حرمت سے اللہ کو پکارو۔ اس طرح خانصاحب نے شیخ عبد القادر جیلانی کے وسیلے سے دعاء کرنے کو جائز قرار دے دیا (اوریوں اپنے ''شیخ القرآن'' یعنی قرآن کا ''ماہر استاد'' ہونے کا ثبوت فراہم کر دیا!)۔

صریح کلمۂ کفر کو جائز و مباح ٹھہرانے کے اس تاویلی حیلے کو خانصاحب نے اپنے پیر حسین الوانی صاحب کی ''تحقیق'' قرار دیا ہے جیسا کہ سورۃ بنی اسرائیل کی آیت ۵۷ کے لفظ ''وسیلہ'' کی تفسیر بیان کرتے ہوئے لکھا:

---

(1) جمعیت اشاعت التوحید والسنت کا تعارف اور اس کی دعوت، مطبوعہ جمعیت اشاعت التوحید والسنت، کراچی ڈویژن، صفحہ ۶

(2) تفسیر جواہر القرآن از غلام اللہ خان، تفسیر سورۃ بنی اسرائیل: آیت ۵۶

★ نہ جانے یہ ''سب'' کون لوگ ہیں؟ جس فقہ کی پیروی کا یہ دعویٰ کرتے ہیں اس کے امام ابو حنیفہ، امام ابو یوسف اور امام محمد، تینوں نے اس طرح وسیلہ پکڑنے کو ناجائز اور حرام بتایا ہے جیسا کہ ہدایہ، فتح القدیر اور قدوری وغیرہ میں ہے۔ تفصیل عنوان ۱۲ کے تحت گزر چکی ہے۔

''.....اگر بحرمت فلاں کہنے والے کا عقیدہ یہ ہو کہ اولیاء کرام یا انبیاء علیہم السلام پکاریں سنتے ہیں اور حاجت روائی کرسکتے ہیں تو اس عقیدے والے کا یہ کہنا شرک ہے، جائز نہیں۔ اور اگر اس کا عقیدہ شرکیہ نہ ہو اور اس کی تمام کتابیں تردید شرک وبدعت سے پُر ہوں اور اس کی کسی کتاب میں یہ کلمات آگئے ہوں تو ان کی توجیہ کتاب اللہ اور سنتِ رسول ﷺ کے مطابق کرنا ضروری ہے۔ بعض لوگ یہ توجیہ کرتے ہیں اے اللہ میں گنہگار ہوں فلاں پیغمبر یا ولی تیرا پیارا ہے۔ مجھے اس کی وجہ سے معاف کردے۔ یہ بالکل بے معنی ہے کیونکہ فلاں پیغمبر یا ولی تو اللہ کے مقبول ہیں خدا مجرم کو کیوں معاف کردے۔ یہ ایسا ہی ہے کہ کوئی قاتل سیشن جج سے کہہ دے میں مجرم ہوں اور یہ آپ کا پیارا بیٹا ہے مجھے آپ معاف کردیں۔ یہ توجیہ بالکل لغو ہے۔ اس کی توجیہ صحیح یہ ہے۔ اے اللہ مجھے فلاں پیغمبر یا ولی سے محبت ہے اور میں اس کی اتباع کرتا ہوں۔ یہ محبت فعل قلبی ہے اور اتباع فعل جوارح ہے۔ گویا اپنے فعل قلب یا فعل اعضاء کو اللہ تعالیٰ کے آگے بطور وسیلہ پیش کرنا اپنے اعمال صالحہ کا وسیلہ ہونا قرآن مجید اور احادیث صحیحہ سے صاف ثابت ہے۔ سورۃ آل عمران میں **واتبعنا الرسول فاکتبنا مع الشاھدین** اور سورہ انعام میں پارہ ساتواں پہلے صفحے میں ہے **یقولون ربنا اٰمنا فاکتبنا مع الشاھدین** ان دونوں آیتوں میں اتباع اور ایمان کو وسیلہ بنایا گیا ہے۔ معلوم ہوا کہ اتباع پیغمبر وسیلہ ہے اور اس طرح غار والی حدیث صحیح سے اعمال صالحہ کا وسیلہ بنانا معلوم ہوتا ہے۔ البتہ یہ ضروری ہے کہ قائل اس کا توحید و سنت پر پختہ ہو، شرک اور بدعت سے بیزار ہو جیسا کہ شاہ ولی اللہ اور مولانا اسماعیل شہید اور مجدد الف ثانی وغیرھم۔ پس ایسے بزرگانِ دین سے جو ایسے کلمات منقول ہیں ان کی توجیہ کردی گئی ہے۔ لہٰذا ان بزرگوں پر جو طعن دیتے ہیں کہ انہوں نے یہ کیوں لکھا ہے بالکل غلط ہے۔ جب ان کی عبارت کی توجیہ قرآن وسنت صحیحہ کے مطابق ہوسکتی ہے تو طعن کرنا بے معنی ہے۔ البتہ یہ ضروری ہے کہ عوام الناس کو اس قسم کی عبارت کا سبق دینا بہتر نہیں ہے کیونکہ یہ دور عام شرک وبدعت کا ہے۔ اس سے لوگ غلط فائدہ اٹھاتے ہیں نیز قرآن مجید کی تمام دعائیں اور احادیث صحیحہ کی دعائیں ایسی عبارت سے خالی ہیں۔'' **ھٰذا تحقیق شیخی وسندی مولانا حسین علی مرحوم** (جواہر القرآن: جلد ۲، صفحہ ۲۶۰)

یہ حیلہ تراشنے والے پیر حسین علی الوانی صاحب خود بھی اس سے کام لیا کرتے تھے۔ انہوں نے اپنی املائی تفسیر میں فرمایا:

''وحل مشکلے از حق تعالیٰ طلب نمودن بتوجہ بزرگان بجا است و عین رضا است الی ان قال بداں اے برادر گفتن یارسول اللہ بطریق تعشق وتوسل خارج از مبحث است الی ان قال نواب صدیق حسن خاں گفتہ ع شیخ سنت مددی قاضی شوکاں مددی بمعنی دعاباشد چنانچہ درہندی گویند شالا مدد ہووے پیر جیلانی۔'' (بلغۃ الحیران ۳۵۴)

ترجمہ: کسی مشکل کا حل اللہ تعالیٰ سے بزرگوں کے توسل سے طلب کرنا بجا اور عین رضا ہے (پھر آگے فرمایا) اے بھائی تو جان لے کہ یارسول اللہ بطور محبت اور توسل کے کہنا اختلافی بحث سے خارج ہے (کیونکہ وہ جائز ہے)۔ پھر آگے فرمایا کہ اسی توسل اور محبت کے طور پر ہے جو نواب صدیق حسن خانؒ نے فرمایا کہ اے سنت کے شیخ مدد کر اور اے قاضی شوکاں مدد کر جو محض (بطور توسل) فرمایا ہے۔ چنانچہ پنجابی میں لوگ کہتے ہیں: شالا مدد ہووے پیر جیلانی۔'' (1)

☆ جس طرح دیوبندیوں کا عقیدہ ہے کہ سجین بد روحوں کا اور علیین نیک روحوں کا مسکن ہے، اسی طرح یہ بھی کہتے ہیں کہ

''علیین اور سجین دو ایسے مقام ہیں جو قبروں کے پاس نہیں ہیں بلکہ ان سے بہت دور ہیں....'' (2)

☆ جس طرح دیوبندی اپنے خوابوں میں نبی ﷺ اور دوسرے فوت شدہ بزرگوں کی زیارت کرتے رہتے ہیں تو اس معاملے میں بھی اشاعتی ان سے پیچھے نہیں۔ جمعیت کے بانی حسین علی صاحب نے نبی ﷺ اور تمام انبیاء علیہم السلام کو دیکھا۔ (3) جمعیت کے سربراہ طاہر پنج پیری صاحب نے ابراہیم و موسیٰ علیہما السلام اور نبی ﷺ کو خواب میں دیکھا۔ (4) غلام اللہ خان صاحب نے اپنی کتاب جواہر التوحید (صفحہ ۳۲) میں لکھا کہ خلیفہ منصور نے ملک الموت کو خواب میں دیکھا اور اس سے اپنی بقیہ عمر دریافت کی۔

---

(1) بحوالہ تسکین الصدور: صفحہ ۴۰۲

(2) تفسیر جواہر القرآن: سورۃ الروم، آیت ۵۳، صفحہ ۹۰۴

(3) بلغۃ الحیران: تفصیل آگے آرہی ہے۔

(4) یہ واقعہ پڑھنے سے تعلق رکھتا ہے۔ ملاحظہ فرمائیے۔ ان کے مرید مولوی بادشاہ خان فرماتے ہیں:
''حضرت مرشدی و مرشد العلماء جب مبتدعین کی اذیتوں اور بہتانوں اور افتراؤں سے تنگ ہوگئے تو حضرت ابراہیم علیہ السلام کو خواب میں دیکھا اور انہوں نے فرمایا کہ ''تقریر کرو'' تو آنجناب نے ایک صاف میدان

☆ دیوبندیوں کی طرح ان اشاعتیوں نے بھی دین کو ذریعۂ معاش بنا رکھا ہے۔ امامت، اذان، تعلیم قرآن، نکاح خوانی، وغیرہ جیسے دینی امور پر اجرت و معاوضہ بلاخوف و خطر وصول کرتے ہیں، بلکہ اس کو دین کی خدمت سمجھتے ہیں گویا:

ع رِند کے رند رہے ہاتھ سے جنت نہ گئی

اشاعتیوں کے مفتی نیلوی صاحب کا تو یہ وطیرہ بن گیا ہے کہ جہاں ان کے مسلکی عقیدہ و عمل کے خلاف کوئی تحریر سامنے آئی وہیں ان کا قلم فوراً حرکت میں آگیا۔ چنانچہ کچھ عرصہ قبل قرآن و حدیث کے دلائل سے مزین ایک کتابچہ ''دین داری یا دکانداری'' کے عنوان سے لکھا گیا تھا جس میں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے فرامین کی روشنی میں دین کو کھانے کمانے کا ذریعہ بنانے کی ممانعت بیان کی گئی تھی۔ موصوف نے مولویانہ انداز میں اس کتاب کا ردّ لکھ کر اپنے ہم پیشہ لوگوں کو دلاسہ دیا کہ فکر کرنے کی ضرورت نہیں، دین کی کمائی کھانا ہرگز ممنوع نہیں بلکہ کارِ ثواب ہے! فکلوہ هنیئا مرئیا، فکلوا منها حیث شئتم رغدا

---

(جس میں ہزاروں لوگ موجود تھے) حٰم السجدة پڑھ کر تقریر شروع کی تو چار آدمی کھڑے ہو کر آنجناب کو روکنے لگے کہ تقریر نہ کرو۔ اور یہ چار آدمی توحید کے سخت دشمن تھے جو اس وقت زندہ تھے تو حضرت سیدنا ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا: هؤلاءِ عاد قومک وثمود قومک - یعنی یہ تیری قوم کی عاد اور اور ثمود ہیں اور تقریر کرنے کے بعد حضرت ابراہیم علیہ السلام نہایت خوش ہوئے اور فرمانے لگے کہ یہی ہمارا کام ہے اگر ہم سے ملنا ہے تو جاری رکھو۔ (انتہی مختصر) (تسکین الخاطر: صفحہ ۳۶، ۳۷)

**حضرات** آؤ میں ایک اور متعلقہ بالعبرات ایک واقعہ برائے عبرت تم کو سناتا ہوں۔ ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ حضرت سید المرسلین خاتم النبیین ﷺ پل صراط پر جا رہے تھے تو مرشدی و مرشد العلماء نے یہ خیال کیا کہ سید المرسلین کا دامن پکڑ کر آپ ﷺ کے ساتھ پل صراط پر گذر جاؤں تو اچانک دیکھا کہ سید المرسلین ؐ کے ہمراہ پار چلے گئے۔ تو جب مرشدی نے اوپر دیکھا تو حضرت موسیٰ علیہ السلام زور و شور سے بات چیت کرتے ہوئے ہاتھ ہلاتے ہوئے تشریف لا رہے ہیں۔ پھر حضرت سید المرسلین خاتم النبیین ﷺ اور حضرت موسیٰ علیہ السلام اور چند صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین اور شیخ القرآن صاحب مرشدی بھی تمام ایک جگہ بیٹھ گئے اور مرشد العلماء نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ.....'' (ایضاً صفحہ ۳۸)

☆ دیوبندیوں کا یہ عقیدہ ہے کہ امت کے اعمال صبح شام نبی ﷺ پر پیش ہوتے ہیں۔ اسی طرح عرض اعمال کا ان کا بھی عقیدہ ہے۔ غلام اللہ خان صاحب نے رسول اللہ ﷺ سے متعلق علم الغیب کے عقیدے کو رد کرتے ہوئے فتویٰ نقل کیا کہ

''جب انبیاء علیہم الصلوٰۃ کو علم غیب نہیں تو یارسول اللہ کہنا بھی ناجائز ہوگا۔ اگر یہ عقیدہ کر کے کہے کہ وہ دور سے سنتے ہیں بسبب علم غیب کے تو وہ خود کفر ہے۔ اور جو یہ عقیدہ نہیں تو کفر نہیں مگر کلمہ بمشابہ کفر ہے۔ البتہ اگر اس کلمے کو درود شریف کے ضمن میں کہے اور یہ عقیدہ کرے کہ ملائکہ اس درود شریف کو آپ کے پیش عرض کرتے ہیں تو درست ہے کیونکہ حدیث شریف میں ہے کہ ملائکہ درود بندہ مومن کا آپ کی خدمت میں عرض کرتے ہیں اور ایک صنف ملائکہ اسی خدمت پر ہیں۔'' (جواہر التوحید: صفحہ ۲۹۱)

لیکن حیرت ہے کہ عقائد و اعمال کی اس یکسانیت کے باوجود اشاعتی لوگ آج کے دیوبندیوں کو گمراہ لیکن سابقین کو ہدایت یافتہ سمجھتے ہیں جیسا کہ ضیاء اللہ صاحب نے اپنی تقریر میں واضح فرمایا:

'' نوجوانو! دیوبندیت کا قافلہ قافلۂ حق تھا لیکن آج کے دیوبندی دیوبندیت کی پیشانی پر بدنما داغ بن چکے ہیں ...... آج کل کے دیوبندی دیوبندیت کے لیے گالی بن چکے ہیں...... آج کل کے دیوبندی دیوبندیت کی عزت مٹانے پر تلے ہوئے ہیں ...... آج کل کے دیوبندی اس قابل نہیں کہ انہیں دیوبندی کہا جائے...... نوجوانو! کان کھول کر سنو، اشاعت التوحید والسنۃ کا قافلہ اس ملک میں دیوبند کی آبرو کو سنبھال کر چل رہا ہے...... میں خدا کو گواہ بنا کر کہتا ہوں...... اگر اس ملک میں اشاعت التوحید والسنۃ کے یہ بزرگ مجاہد نہ ہوتے...... دین کا صاف اور سچا کام نہ کرتے تو آج دیوبندیت کے پلے کچھ نہ رہتا...... کچھ نہ رہتا...... کچھ نہ رہتا......''

(نغمہ توحید: نومبر ۱۹۹۴ء، صفحہ ۳۲)

اور مولوی طاہر پنج پیری صاحب نے آج کے دیوبندیوں پر تنقید کرتے ہوئے فرمایا:

''اکابرین دیوبند رحمہم اللہ نے جن چیزوں کو بدعات فرمایا مثلاً حیلے، دائرہ اسقاط، عرس اور مولود، تخصیص ایام، وغیرہ یہی نام نہاد دیوبندی ان بدعات کی سرپرستی کرتے ہیں اور ان کی نشر و اشاعت میں مصروف ہیں۔'' (نغمہ توحید: مارچ ۱۹۹۴ء، صفحہ ۲۶)

لیکن لطیفہ یہ ہے کہ آج کے دیوبندی جن کفریہ شرکیہ عقائد کو اختیار کیے ہوئے ہیں، وہ آج کی پیداوار نہیں بلکہ انہی "سابقون الاولون" کے عطا کردہ ہیں جن کو یہ اشاعتی "حق" پر کہتے ہیں! دیوبندی مسلک کے عقائد جن پر اس مسلک کے تمام لوگوں کا اتفاق ہے، ان کی مشہور کتاب "المہند علی المفند" میں بصراحت بیان کر دیئے گئے ہیں۔ یہ وہ کتاب ہے جو رضاخان بریلوی کی کتاب "حسام الحرمین" کے جواب میں لکھی گئی جس میں فاضل بریلوی کے علمائے دیوبند سے منسوب کردہ عقائد کی تردید کرتے ہوئے اپنے عقائد واضح کیے گئے۔
کتاب کے مصنف مولوی خلیل احمد سہارنپوری ہیں جو رشید احمد گنگوہی کے شاگرد تھے، جن کو نام نہاد اشاعت التوحید والے اپنا مقتداء مانتے ہیں جیسا کہ انکے دستوری حوالے میں ذکر ہوا۔
اس کتاب میں مذکور عقائد کی تصدیق اُس وقت کے درج ذیل تقریباً دو درجن علماء نے کی :

- محمود حسن
- میر احمد حسن
- عزیز الرحمٰن
- اشرف علی تھانوی
- شاہ عبدالرحیم رائپوری خادم گنگوہی
- محمد حسن
- قدرت اللہ
- حبیب الرحمٰن
- محمد احمد
- غلام رسول
- محمد افضل سہول
- عبدالصمد بجنوری
- محمد اسحق نھٹوری
- ریاض الدین
- مفتی کفایت اللہ
- محمد قاسم
- ضیاء الحق

☜ محمد عاشق الٰہی میرٹھیؒ
☜ محمد مصطفیٰ بجنوریؒ
☜ محمد مسعود احمد بن رشید احمد گنگوہیؒ
☜ محمد یحیٰ سہرامیؒ
☜ کفایت اللہ

یہ بائیس علماء کوئی مجہول و غیر معروف قسم کے ''دور کعتی مُلاّ'' نہ تھے۔ ان کے مقام و مرتبے کا اندازہ ان کے ناموں کے ساتھ استعمال کیے جانے والے القابات سے کیا جا سکتا ہے جو اس کتاب کے اردو ترجمے میں لکھے گئے ہیں:

- قدوة العارفين زبدة المحدثين
- سيد العلماء صفوة الصلحاء
- عمدة الفقهاء واسوة الاصفياء
- طبيب الملة حكيم الامة حضرت مولانا الحاج الحافظ
- شيخ الاتقياء و سند الابرار
- رئيس الحكماء امام الفضلاء
- جامع الكمال صادق الاحوال
- بقية السلف قدوة الخلف
- حاوى الفروع والاصول جامع المعقول والمنقول
- شمس فلك الشريعة البيضاء و بدر السماء لطريقة الغزاء
- ذروة سنام الدين و عروة الحب المتين
- ربيع رياض الاسلام مقتدائے انام
- جامع العلوم النقلية والفنون العقلية
- ذوالفضل والفضائل عمدة الاقران والاماثل
- ذوالمجد الفاخر والعلم الذاخر والفهم الباهر والراشد الزاهر
- معدن معاظم الاشفاق و مخزن محاسن الاخلاق
- عين الانسان الكامل و انسان عيون الافاضل
- منطقة بروج الفضائل مطرح انظار الساوة والافاضل

- ناشر العلوم العربیة و ماہر الفنون الادبیة

کیا ان مبالغہ آمیز القابات کے حامل ''معزز علماء کرام'' کی مصدقہ بات ایسی ہو سکتی ہے کہ اسے ''آج کے دیوبندی'' کہہ کر کوئی اشاعتی نظر انداز کر دے۔ اگر گراں نہ گزرے تو مزید تائید کے لیے قارئین ایک نظر ان کے لیے استعمال کیے جانے والے دعائیہ کلمات پر بھی ڈال لیں جس سے ان کی ''صداقت'' مزید دوچند ہو جاتی ہے! مترجم کتاب ان کے لیے کہتا ہے:

- دامت فضائلهم
- قدس الله سره
- مدت برکاتهم
- دام الله فیوضهم
- عمت مکارمهم
- زیدت محاسنهم
- بورک فی احواله
- اناءالله برهانه
- طاب الله ثراه
- اطال الله بقاه
- زید فضله العمیم
- کثرالله امثاله
- نصرالله بمنه
- ایدالله بروح القدس

لیکن ہٹ دھرمی اور دورخی دیکھیے کہ ایک طرف تو ان ''سابقون الاولون'' علمائے دیوبند کو ''قافلۂ حق'' گردانا جاتا ہے اور ان سے تعلق پر فخر کیا جاتا ہے جبکہ انہی کے مصدقہ عقائد سے تمسک کرنیوالے دیوبندیوں کو ''دیوبندیت کی پیشانی پر بدنما داغ'' اور ''گالی'' وغیرہ کہا جاتا ہے۔ اس کتاب المہند میں مذکور عقائد کی تصدیق کرنے والے ایک عالم اشرف علی تھانوی صاحب جن کے کارناموں کا ہر دیوبندی معترف ہوتا ہے، ان کے متعلق عنایت اللہ بخاری صاحب کہتے ہیں کہ انہوں نے دوسرے علماء کے علم و عمل پر اعتماد کرتے ہوئے

تائیدی دستخط کیے ورنہ ان کے اپنے یہ عقائد نہ تھے۔[نغمہ توحید: جون ۱۹۹۲ء، صفحہ ۱۲۔۱۳]
حالانکہ در حقیقت انہوں نے صرف ''تائیدی دستخط'' نہیں کیے بلکہ ساتھ ہی یہ بھی لکھا کہ:

''نقر بہ و نعتقدہ ولکل امر المفترین الی اللہ و انا اشرف علی التھانوی الحنفی الچشتی ختم اللہ تعالیٰ لہ بالخیر''

''میں اس کا مقر اور معتقد ہوں اور افتراء کرنے والوں کا معاملہ اللہ تعالیٰ کے حوالے کرتا ہوں۔ میں اشرف علی تھانوی حنفی چشتی، اللہ تعالیٰ اس کا خاتمہ بخیر فرمائے۔'' (1)

اور حقیقت یہ ہے کہ تھانوی صاحب نے جن عقائد کی تصدیق کی، خود ان کے بھی یہی عقائد تھے۔ ان کی اپنی تحریریں اس پر گواہ ہیں۔ انہوں نے اپنی کتاب ''امداد المشتاق'' میں اپنے پیر امداد اللہ مہاجر مکی کی معین الدین چشتی اجمیریؒ اور ''حکایاتِ اولیاء'' میں شاہ ولی اللہ کی رسول اللہ ﷺ کے ہاتھوں استعانت کے واقعات نقل کر کے ثابت کیا ہے کہ مردہ ہستیاں اپنے متعلقین کے حالات سے پوری طرح باخبر ہوتی ہیں اور دنیا میں آ کر ان کی دستگیری بھی کرتی ہیں۔ ان کی اسی کتاب ''حکایاتِ اولیاء'' میں تو ایسے ایسے واقعات ہیں جن میں بتایا گیا ہے کہ مردہ سنتا ہے، دیکھتا ہے، بولتا ہے، کام کرتا ہے، وغیرہ وغیرہ۔

تھانویؒ صاحب کی تصدیق کے متعلق تو پیر بخاریؒ صاحب نے یہ خامہ فرسائی فرمائی کہ انہوں نے دوسرے علماء کے علم و عمل پر اعتماد کرتے ہوئے تائیدی دستخط کیے (حالانکہ حقیقت میں ایسا نہ تھا جیسا کہ ابھی ثابت کیا گیا)، لیکن اسی المہند پر تصدیق کرنے والے ایک دوسرے عالم نے کسی دوسرے کے علم و عمل پر اعتماد نہیں کیا کیونکہ وہ ''مفتی اعظم ہند'' تھے بلکہ انہوں نے اچھی طرح پڑھ سمجھ کر دستخط کیے اور درج ذیل نوٹ لکھ کر اس بات کی کوئی گنجائش ہی نہیں چھوڑی کہ بعد میں کوئی انہیں ''اہل حق'' گردانے والا ''معتقد'' ان عقائد سے ان کو بری الذمہ قرار دینے کی اس طرح کی کوشش کرے:

(1) عقائد علمائے دیوبند اور حسام الحرمین: صفحہ ۲۷۴

''رایت الاجوبة کلها فوجدتها حقة صریحة لا یحوم حول سرادقاتها شك و لا ریب - **و هو معتقدی** و معتقد مشائخی رحمهم الله تعالیٰ - وانا العبد الضعیف الراجی رحمة مولاه الموعود بکفایت الله الشاهجانفوری الحنفی المدرس فی المدرسة الامینیة الدهلویة''

''میں نے تمام جوابات دیکھے، پس سب کو ایسا حق و صریح پایا کہ اس کے ارد گرد بھی شک و ریب نہیں گھوم سکتا اور **یہی میرا عقیدہ ہے** اور میرے شیخ رحمہم اللہ کا عقیدہ ہے۔ میں ہوں بندہ ضعیف امیدوار رحمت خداوندی محمد کفایت اللہ شاہ جہانپوری حنفی مدرس مدرسہ امینیہ دہلی۔'' (1)

یہ وہی مفتی کفایت اللہ ہیں جن کے لیے ان کے شاگردِ خاص، اشاعت التوحید والسنۃ کے ''شیخ الحدیث والتفسیر حضرۃ مولانا سید محمد حسین شاہ صاحب نیلوی'' لکھتے ہیں:

''حضرت مفتئ اعظم ھند استاذی المکرم الشیخ المفخم سیدی و سندی محمد کفایت الله دھلوی رحمة الله تعالیٰ علیه رحمة واسعة وافرة کاملة'' (2)

''حضرت شیخ المشائخ نعمان الوقت فقیه النفس المحقق الدقق رئیس المحدثین والمفسرین ماھر المعقول والمنقول استاذی و **مولائ**★ العلامة الفھامة القمقام الطمطام الھمام العریف الغطریف النقاد الکامل و مفتی اعظم ھند محمد کفایة الله علیه رحمة الله'' (3)

جن صاحب کو نیلوی صاحب اپنی ''سند'' قرار دے رہے ہیں وہ ''بقلم خود'' فرماتے ہیں کہ نہ صرف میرے بلکہ مجھ سے پہلے گزرنے والے سارے علمائے دیوبند کے بغیر کسی شک شبہ کے یہی عقائد تھے جو اس کتاب میں بیان کیے گئے ہیں۔ کیا اس ''سند'' کی خود اپنی سند پر ان لوگوں کے لیے یہ تسلیم کر لینا کافی نہیں کہ المہند میں بیان کردہ تمام عقائد بلا استثناء تمام علمائے دیوبند کے متفقہ عقائد ہیں جن کو آج کے دیوبندی بھی اسی طرح بلا شک و شبہ مانتے ہیں؟ تو ایک ہی

(1) عقائد علمائے دیوبند اور حسام الحرمین: صفحہ ۲۸۱

(2) نغمہ توحید، فروری ۱۹۹۳ء، صفحہ ۴۳

★ حالانکہ نبی ﷺ نے منع فرمایا ہے کہ کوئی تم میں سے کسی کو یوں نہ کہے: ''مولائی'' یعنی میرے آقا۔
(مسلم: کتاب الالفاظ من الادب وغیرھا، باب حکم اطلاق لفظة العبد والامة والمولیٰ والسید)

(3) شفاء الصدور: صفحہ آخر

عقیدہ رکھنے پر پہلے والے "اہل حق" اور بعد والے "گمراہ، بدنما داغ، گالی" کیسے بن گئے!
اشاعتی اور دیوبندی دونوں فقہ حنفی کے پیروہیں۔ فقہی موشگافیاں کرنے والوں کے نزدیک ایک متفقہ اصول ہے کہ اشتراک علت کے سبب حکم بھی مشترک ہو گا۔ اگر باطل عقائد کے سبب آج کے دیوبندی گمراہ ہیں، حق سے دور ہیں، بھٹکے ہوئے ہیں، تو یہی عقائد رکھنے کی بناء پر ان کے سابقین بھی اس اصول کی رو سے کیا حق سے دور اور گمراہ نہیں ٹھہریں گے؟

اپنے اکابرین کے لیے مندرجہ بالا قسم کے مبالغہ آمیز خطابات کا استعمال ان اشاعتیوں کی اکابر پرستانہ ذہنیت کی غمازی کرتا ہے۔ ان کے جلسوں کے اشتہارات، ان جلسوں میں کسی خطیب کی آمد پر اس کے تعارف کے لیے استعمال کیے جانے والے الفاظ اور سب سے بڑھ کر ان کی تحریریں اس بات کا ثبوت فراہم کرتی ہیں۔ اپنے بانئ جماعت کو یہ کہیں "مجدد مائۃ حاضرۃ" کہتے ہیں، (1) کہیں "قدوۃ المحدثین، زبدۃ العارفین، مجدد دوراں" کہتے ہیں، (2) کہیں "امام الموحدین" کہتے ہیں، (3) تو کہیں ان کا تعارف اس طرح کراتے ہیں:

"بانئ جماعت اشاعة التوحيد و السنة رئيس المفسرين، سند المحدثين، قدوة الفقهاء، سلطان العارفين، الامام العلامة، حضرت مولانا حسين على الوانى رحمه الله رحمة واسعة" (4)

احادیث کا مطالعہ کریں تو یہ چیز مفقود نظر آتی ہے۔ بلکہ نبی ﷺ نے تو خود اپنی تعریف میں بھی کسی قسم کے مبالغے سے منع فرمایا ہے۔ (5) چنانچہ خیر القرون میں نہ نبی ﷺ کے لیے صحابہ کرام نے، نہ تابعین نے اپنے اکابرین صحابہ کے لیے اور نہ ہی تبع تابعین نے اپنے اکابر تابعین کے لیے اس طرح کے مبالغہ آمیز القابات استعمال کیے۔ "اشاعۃ التوحید والسنۃ" والے اس طرح کا انداز اپنا کر نہ جانے کس کی "سنت" کی اشاعت کر رہے ہیں؟

---

(1) نغمہ توحید: جنوری ۱۹۹۳ء، صفحہ ۲۹
(2) نغمہ توحید: مئی ۱۹۹۵ء، صفحہ ۱۲
(3) نغمہ توحید: جولائی ۱۹۹۶ء، صفحہ ۲۵
(4) نغمہ توحید: اپریل ۱۹۹۶ء، صفحہ ۲۲
(5) بخاری: کتاب بداء الخلق، احادیث الانبیاء، باب واذکر فی الکتاب مریم ......

جن صاحب کے لیے یہ طول طویل القابات کا طومار باندھا جاتا ہے، ذرا ان کے کمالات تو ملاحظہ فرمایئے۔ یہی بانی جماعت مولوی الوانی صاحب اپنی کتاب ”بلغة الحیران“ میں لکھتے ہیں:

”**مبشرات:** رائیت سیدی محمدؒ عثمان اعطانی تفسیر القرآن صغیر الحجم فقلت أهو تفسیر جمیع القرآن قال نعم و رائیت أنيّ أُعطیتُ التفسیر من الرب تعالیٰ و رائیت انه علیه الصلوٰة والسلام اخذنی فی حجره و ادخل لسانه المبارك فی فمی و القیٰ لعابه فی فمی و رائیت ان علیاً رضی الله تعالیٰ عنه یامرنی بتصنیف تفسیر القرآن و رائیت ان الله تبارك و تعالیٰ یقول لی غفرت لك و لمن اتبعك رائیت ان رسول الله ﷺ عانقنی و ذهب بی فی معانقته علی الصراط ای پل صراط رائیت ان رسول الله ﷺ کتب لی ضمنیة ..... ختم علیه بیده المبارك و کان معه اکثرالاکابر دعوت عند بیت الله الحرام ثم جئت عند رسول الله ﷺ فقلت الصلوٰة والسلام علیك یا رسول الله فعانقنی ﷺ وعلمنی اللطائف والاذکار و رائیت انه **یسقُطُ فامسکته و اعصمته عن السقوط** فعبرت فی ذٰلك الوقت ان المراد اقامة دینه و محو الشرك قیل لی من یخالفك فی التوحید هم دجالون کذابون و قعدت عند مزار الامام الربانی فقال لی فی المکاشفة بیان مسئلة التوحید اعلیٰ درجة عن السلوك و رائیت الانبیاء کلهم من آدم الی نبینا ﷺ کلهم ینادون باعلی نداءان من دعا غیر الله تعالیٰ معتقداً انه یعلم و یسمع فهو کافر۔“ (صفحہ-۸)

”حسین علی بن محمد بن عبداللہ کہتا ہے کہ..... میں نے اپنے آقا محمد عثمان کو دیکھا کہ انہوں نے مجھے تفسیر قرآن عطا کی جو حجم میں چھوٹی تھی۔ تو میں نے پوچھا کہ کیا یہ سارے قرآن کی تفسیر ہے۔ آپ نے کہاں ہاں۔ اور میں نے دیکھا کہ مجھے رب تعالیٰ کی طرف سے تفسیر عطا کی گئی۔ اور میں نے دیکھا کہ نبی ﷺ مجھے اپنے حجرے میں لے گئے اور اپنی زبان میرے منہ میں داخل کی اور اپنا لعاب میرے منہ میں ڈالا۔ اور میں نے دیکھا کہ علی ؓ مجھے حکم دیتے ہیں کہ تفسیر قرآن تصنیف کروں۔ اور میں نے دیکھا کہ اللہ تعالیٰ کہتا ہے کہ میں نے تجھے بخش دیا اور اسے بھی جو تیری اتباع کرے۔ میں نے دیکھا کہ رسول اللہ ﷺ نے مجھے گلے سے لگالیا اور اپنی آغوش ہی میں مجھے پل صراط پر لے گئے۔ میں نے دیکھا کہ رسول اللہ ﷺ نے میرے لیے ضمانت لکھی .... اور اپنے دستِ مبارک سے اس پر مہر لگائی اور اکثر اکابرین اس وقت آپ کے

ساتھ تھے۔ میں نے بیت اللہ کے پاس دعاء کی اور پھر رسول اللہﷺ کے پاس آیا اور پھر کہا الصلوٰۃ والسلام علیك یا رسول اللہ۔ اس پر رسول اللہﷺ نے مجھے گلے لگا لیا مجھے لطائف واذکار سکھائے۔ **اور میں نے دیکھا کہ آپؐ گرنے لگے۔ پس میں نے آپؐ کو تھام لیا اور گرنے سے بچایا۔** اس وقت میں نے اس کی تعبیر یہ کی کہ اس سے مراد آپؐ کے دین کو قائم کرنا اور شرک کو مٹانا ہے۔ مجھ سے کہا گیا کہ توحید میں جو تیری مخالفت کرے گا وہ دجال و کذاب ہے۔ اور میں امامِ ربانی کے مزار پر بیٹھا تو امام نے مکاشفے میں مجھے مسئلہ توحید اور اعلیٰ مدارجِ سلوک بیان کیے۔ اور میں نے آدم علیہ السلام سے لے کر اپنے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام تک تمام نبیوں کو دیکھا جو سب کے سب بلند آواز سے نداء لگا رہے تھے کہ جس نے اس اعتقاد کے ساتھ غیر اللہ کو پکارا کہ وہ جانتا ہے اور سنتا ہے تو وہ شخص کافر ہے۔"

الوانی صاحب کہہ رہے ہیں کہ نبیﷺ گرنے لگے تو میں نے انہیں گرنے سے بچایا......
یہ تو ویسی ہی بات ہے جو عبدالقادر جیلانی کی کرامات میں بیان کی جاتی ہے کہ جب سدرۃ المنتہیٰ پر پہنچ کر جبرئیل امین نے مزید آگے جانے سے یہ کہہ کر معذرت کر لی کہ ان کے پر جل جائیں گے تو وہاں شیخ جیلانی نمودار ہوئے جن کے کاندھے پر سوار ہو کر نبیﷺ مقامِ قاب قوسین اور ادنیٰ عرش پر پہنچے اور ان سے فرمایا کہ میرے یہ قدم تیری گردن پر اور تیرے قدم تمام اولیاء کی گردنوں پر ہوں گے !! (1)

گزشتہ صفحات میں "زیارت رسولﷺ" کے تحت انہی جیلانی صاحب کا قول بتایا گیا تھا کہ علی رضی اللہ عنہ نے ان کے پاس آکر وعظ کہنے کی تلقین فرمائی اور ان کے منہ میں اپنا لعابِ دہن ڈالا۔ اسی طرح الوانی صاحب کو بھی تفسیرِ قرآن کی تلقین فرمائی اور خود نبیﷺ نے اپنی زبان اور لعاب دہن ان کے منہ میں ڈال دیئے! جس طرح جیلانی صاحب کو اللہ نے ان کے اور ان کے مریدوں کے لیے بخشش نامہ عطا فرمایا، اسی طرح الوانی صاحب اور ان کے متبعین کے لیے بھی اللہ نے بخشش عطا فرمادی! کتنی مماثلت ہے ان واقعات میں! لگتا ہے کہ ایک دوسرے کو دیکھ کر لکھے گئے ہیں۔ صوفیوں کے واقعات میں اس طرح کی مماثلت عام ہے۔

جو لوگ ایسے "کمالات" کے حامل ہوں تو پھر ان کے لیے جو کچھ بھی کہا جائے وہ کم ہوگا۔ بلکہ ایسے پہنچے ہوؤں کو تو "بندوں" کی فہرست میں رکھنا ان کے شایانِ شان نہ ہوگا!

---

(1) کرامات غوث الاعظم: صفحہ ۲۵

ان کا تو کوئی اور ہی ''مقام'' ہونا چاہیے۔ اور ایسوں کے لیے یہ کہنا کہاں درست ہے کہ ان ''کا مسلک یقینا قرآنِ کریم اور سنت صحیحہ کے عین مطابق ہے'' (1) کیونکہ ان کے یہ ''کارنامے'' تو قرآنِ کریم اور سنت صحیحہ کا کھلا انکار کرتے ہیں۔

اس اکابر پرستی کی جھلکیاں ان کی تحریروں میں نظر آتی رہتی ہیں۔ کبھی تو یہ اس میں اتنے مست ہو جاتے ہیں کہ ان کی زبان و قلم سے ''عقیدت دے پھل'' برسنے لگتے ہیں جیسے ان کے ایک حافظ صاحب نے عنایت اللہ بخاریؔ کے لیے عنوان مذکورہ سے اپنے سرائیکی قصیدوں میں برسائے جن کا ایک شعر ہے:

شہنشاہ علمی دنیا دا مری طرفوں سلام ہووی

رسول اللہ دا عاشق ہیں سدا دنیا غلام ہووی

(دنیائے علم کے بادشاہوں کے بادشاہ! میری طرف سے تجھ پر سلام ہو۔ تو رسول اللہ کا عاشق ہے، دنیا ہمیشہ تیری غلام رہے) (2)

اگر یہاں الوانی صاحب کے استاد

''عارف باللہ قدوۃ السالکین حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ'' (3)

جن کے الوانی صاحب

''شاگردِ خاص اور ان کے طرزِ عمل کے داعی تھے'' (4)

ان کا مقام بھی بیان کر دیا جائے تو دلچسپی سے خالی نہ ہوگا، جن کے لیے اشاعتیوں کا یہ بھی کہنا ہے کہ

''اپنے زمانے کے قطب الارشاد حضرۃ گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ الف الف رحمۃ تو ہمارے لیے علاقائی مینارۂ نور ہیں۔ ہمارا مشن اور ہماری تفسیر قرآنی ان کے واسطے سے سید الانبیاء ﷺ تک پہنچتی ہے۔'' (5)

موصوف کے ''خلیفہ خاص'' عاشق الٰہی میرٹھی صاحب نے ''تذکرۃ الرشید'' کے نام سے ان کی سوانح حیات لکھی ہے جس کی پیشانی پر یہ قرآنی آیت لکھی ہے:

---

(1) شق ۲، دفعہ ۱، دستور اشاعۃ التوحید والسنۃ

(2) نغمہ توحید: فروری ۱۹۹۳ء، صفحہ ۵۲

(3) شق ۲، دفعہ ۱، دستور اشاعۃ التوحید والسنۃ (4) ایضا (5) نغمہ توحید: جون ۱۹۹۲ء، صفحہ ۲

اِنَّ هٰذِهٖ تَذْكِرَةٌ فَمَنْ شَاءَ ذَكَرَهٗ

''یہ ایک یاددہانی ہے پس جو چاہے اس سے نصیحت پکڑے۔''

چھ سو بڑے صفحات کی اس کتاب میں مؤلف نے اپنے ممدوح کے ایسے ایسے کارنامے بیان کیے ہیں کہ عقل حیران و پریشان ہو جائے کہ ایک بندے میں وہ سب ''کمالات'' کیسے جمع ہو گئے جن سے جلیل القدر تابعین رحمہم اللہ، عالی مقام صحابہ رضی اللہ عنہم اجمعین بلکہ افضل الخلائق انبیاء علیہم السلام بھی محروم رہے! فرماتے ہیں کہ

''حضرت امام ربانی قدس سرہ کی مقبولیتِ کمال اتباع سنت کے سبب اسدرجہ واضح ہو چکی تھی کہ اگر من اجلی البدیہات لکھیں تو زیبا اور کالشمس فی نصف النہار کہیں تو بجا ہے مگر جب محروم القسمۃ اصحاب کی ظلمت باطنی و قساوۃ قلبی نے خاتم النبیینﷺ کی نبوۃ باہرہ کے فیوضات ظاہرہ کا اعتراف نہ کیا تو نائب رسول قطب وقت پادشاہ ولایت یا قطبیت کے انکار کرنے والوں پر کیا افسوس کیا جائے۔ اگر کسی کو حق تعالیٰ بصیرت عطا فرماویں تو معلوم ہو جائے کہ آپ کی ولایت پر زمین و آسمان اور اشجار و احجار تک گواہ بنے ہوئے ہیں۔ تمام ذی روح مخلوق حتیٰ کہ چیونٹیاں اپنے بھٹوں میں اور مچھلیاں سمندر و آبِ دریا میں آپ کی ترقی عمر آپ پر بے پایاں رحمت کے نازل ہونے کی دعائیں مانگتی تھیں۔ آپ کی بابرکت ذات اور موردِ رحمت خاصہ وجود باوجود سے صرف نوع انسانی ہی متمتع نہیں ہوئے بلکہ خوشحالی و فارغ البالی اور کسی درجہ میں اطمینان و رحمت کے ساتھ گذران کا نفع ہر جاندار مخلوق کو پونہچا بلکہ سرسبزی و شادابی کی منفعت سے زمین کی ہری گھاس اور درختوں کے پتے بھی محروم نہ رہے۔ جس قلب کو خالق سبحانہ نے ادراک اور حس عطا فرمایا ہے وہ دیکھ رہا ہے کہ جو نزولِ سکینہ آج سے تین برس پہلے عالم آشکارا تھی اب اس کا وجود نہیں اس لیے کہ جس فرشتہ خصلت سرپرست محبوب کے طفیل میں عالم کو نوازا جا رہا تھا وہ دنیا سے سدھار چکا اور عالم فانی سے رخصت بعالم جاودانی ہوا۔''

**( تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحات ۳۲۴،۳۲۵ )**

''منشی رحمت علی صاحب موضع رائے پور گوجران ضلع جالندھر کے سرکاری مدرسے میں مدرس ہیں، ابتداء میں بدعات سئیہ و رسومات مخترعہ میں بدرجہ غایت منہمک تھے۔ حضرت حافظ محمد صالح دام مجدہ کی خدمت میں حاضر ہو کر کچھ پڑھا اور مسائل شرعیہ سے واقفیت پر عقائد کی فی الجملہ اصلاح کی چونکہ منشی صاحب کو ابتداء سے حضرت پیران پیر عبد القادر جیلانی قدس سرہ کے ساتھ خاص محبت و عقیدت تھی اسکی بدولت ان کو شیخ کے ساتھ ایسا تعلق ہو گیا

تھا کہ اکثر مہمات کے وقت حضرت شیخ خواب میں تشریف لاتے اور رہبری فرمایا کرتے تھے نیز اسی محبت کا ثمرہ تھا کہ زمانہ ناواقفیت ہی میں اس کی تمنا تھی کہ کسی شیخ کا دامن پکڑوں اور اللہ کا نام سیکھوں۔ حافظ محمد صالح صاحب دام مجدہ کی شاگردی کے زمانے میں اکثر حضرت مولانا قدس سرہ کے محامد و مناقب ان کے کان میں پڑتے مگر یہ متاثر نہ ہوتے اور یوں خیال کیے ہوئے تھے کہ جب تک حضرت پیرانِ پیر رحمۃ اللہ علیہ خواب میں تشریف لا کر خود ارشاد نفرماوینگے کہ فلاں شخص سے بیعت ہو، اس وقت تک بطور خود کسی سے بیعت نکرونگا۔ اسی حالت میں ایک مدت گذر گئی کہ یہ اپنے خیال پر جمے رہے آخر ایک شب حضرت پیرانِ پیر قدس سرہ کی زیارت سے مشرف ہوئے۔ حضرت شیخ نے یوں ارشاد فرمایا کہ اس زمانہ میں مولانا رشید احمد گنگوہی کو حق تعالیٰ نے وہ علم دیا ہے کہ جب کوئی حاضر ہونے والا السلام علیکم کہتا ہے تو آپ اس کے ارادے سے واقف ہوجاتے ہیں......چند روز بعد حضرت پیرانِ پیر کی زیارت سے دوبارہ مشرف ہوئے اور پھر سہ بارہ اور چوتھی مرتبہ غرض متواتر کئی بار یہی خواب نظر آیا کہ حضرت پیرانِ پیر ارشاد فرماتے ہیں کہ مولانا رشید احمد صاحب کو حق تعالیٰ نے دونوں علم پورے عطا فرمائے ہیں۔ نیز خواب ہی میں حضرت امام ربانی قدس سرہ کی ان کو زیارت کرائی گئی اور دکھایا گیا کہ یہ شخص ہیں جن کی خدمت کا بار بار تمکو حکم دیا جاتا ہے......" (1)★

---

(1) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحات ۳۱۱، ۳۱۲

★ اپنی وفات کے سینکڑوں سال بعد ایک بدعتی کے دل میں موجود خیالات سے واقف ہو کر اس کے پاس بکثرت آکر اس کو اپنی زیارت سے بار بار "مشرف" کرکے اس پر "الطاف و اکرام" فرمانے والے عبدالقادر جیلانی صاحب کے بدعت اور بدعتیوں کے متعلق ارشادات بھی ملاحظہ فرمایئے جن میں سے کچھ کو خود ان لوگوں نے بھی دسمبر ۱۹۹۴ء کے نغمہ توحید (صفحہ ۵۵) میں بیان کیا ہے کہ "بدعتیوں سے بہت زیادہ بحث و مباحثہ نہ کرو اور ان کے منہ نہ لگو اور گھلنا ملنا تو رہا در کنار ان کے پاس بھی نہ جاؤ اور نہ انہیں سلام کرو کیونکہ ہمارے امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ نے فرمایا: جس نے بدعتی کو سلام کیا اس نے اس سے محبت کی کیونکہ نبی ﷺ نے فرمایا ہے آپس میں سلام عام کرو اس سے ایک دوسرے میں محبت پیدا ہو گی، اور نہ ان کے ساتھ اٹھو بیٹھو اور نہ ان سے ملو جلو اور عید و تقریبات مسرت کے موقعوں پر انہیں مبارکباد نہ دو اور نہ ان کے جنازوں کی نماز پڑھو اور نہ ان کا ذکر آنے پر اظہار ترحم کرو (یعنی رحمۃ اللہ علیہ نہ کہو) بلکہ ان سے دور دور رہو اور اللہ کی رضا کی خاطر ان کو اپنا دشمن ہی تصور کرو اور بدعتیوں کے مذاہب کے باطل ہونے پر یقین رکھو اور یہ نیت کر لو کہ اس پر عظیم ثواب اور بڑا اجر انشاء اللہ ملنے والا ہے۔ نبی ﷺ سے منقول ہے کہ آپ نے فرمایا جو شخص بدعتی کو اللہ کے لیے اپنا دشمن تصور کرے اللہ اس کا دل امن و امان سے بھر دے گا اور جو بدعتی کو اس سے بغض رکھ کر ڈانٹے

''حضرت مولانا اشرف علی صاحب دام مجدہ فرماتے تھے ایک مرتبہ مجھے خیال ہوا کہ حضرت امام ربانی قدس سرہ کی ولایت تو ظاہر ہے مگر اولیاء اللہ کے مراتب مختلف ہیں خدا جانے حضرت کا مرتبہ کیا ہے؟ ایک دن کچھ سوتا کچھ جاگتا تھا دیکھتا کیا ہوں کہ حضرت قدس سرہ مسجد میں تشریف فرما ہیں اور میں سامنے بیٹھا ہوں۔ ایک بزرگ عصا ہاتھ میں لیے تشریف لائے اور حضرت کی طرف اشارہ فرما کر مجھ سے مخاطب ہو کر یوں ارشاد فرمایا کہ ''دیکھو یہ قطب الارشاد ہیں۔'' اس کے بعد فوراً آنکھ کھل گئی اور دل کو اطمینان ہو گیا۔'' (1)

''حضرت مولانا عزیز الرحمٰن صاحب مجددی نقشبندی دام مجدہ ایکبار حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ کے مزار پُر انوار پر سرہند شریف حاضر ہوئے تو آپ کو معلوم کرایا گیا کہ امام ربانی مولانا رشید احمد صاحب قطب الارشاد ہیں۔ حضرت مولانا صدیق احمد صاحب انبہٹوی مدت فیوضہ جو حضرت امام ربانی قدس سرہ کے خلفاء کاملین میں صاحب حالات عجیبہ و واردات غریبہ ہیں، تحریر فرماتے ہیں کہ اس عاجز کو جو معلوم کرایا گیا ہے وہ یہ ہے کہ ہمارے قدس سرہ اس زمانے کے قطب الارشاد تھے۔ آپ کا لقب عالم بالا میں مخدوم العالم ہے۔ آپ ولایۃ النبوۃ و مقام محمدی میں نہایت راسخ القدم ہیں۔ اولیاء امت محمدیہ میں بہت کم ایسے ہوئے ہیں کہ اس مقام عالی میں اسقدر رسوخ رکھتے ہیں۔ یہ مقام حضرت فخر عالم رسول اکرم ﷺ کے زیرِ قدم ہے......'' (2)

---

حق تعالیٰ اسے قیامت کے دن امن و سلامتی عطا فرمائے گا، اور جو بدعتی کو حقیر سمجھے اللہ جنت میں اس کے سو درجے بلند فرمائے گا اور جو اس سے خندہ پیشانی یا اس طرح ملے کہ وہ خوش ہو جائے تو اس نے وہ کلام پاک حقیر سمجھا جو حق تعالیٰ جل مجدہ نے اپنے نبی پر اتارا ہے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ ا نے فرمایا: حق تعالیٰ بدعتی کا کوئی عمل قبول نہیں فرماتا جب تک وہ بدعت نہ چھوڑ دے۔ فضیل بن عیاض: جو کسی بدعتی سے محبت کرے اللہ تعالیٰ اس کے عمل غارت فرما دیتا ہے اور اس کے دل سے نورِ ایمان نکال دیتا ہے اور جب اللہ کے علم میں کوئی شخص بدعتی سے بغض رکھنے والا ہوتا ہے تو مجھے امید ہے کہ حق تعالیٰ اس کے گناہ معاف فرما دے گا۔ گو اس کے عمل تھوڑے ہوں۔ اگر تم راہ میں بدعتی کو دیکھو تو دوسری راہ اختیار کرو۔ فضیل بن عیاض، سجاع ابن عیینہ: اگر کوئی بدعتی کے جنازے کے ساتھ گیا تو جب تک واپس نہیں آئے گا اللہ تعالیٰ کے قہر و غضب میں رہے گا۔ نبی ﷺ نے بدعتی پر لعنت فرمائی ہے، فرمایا: جس نے بدعت ایجاد کی یا بدعتی کو پناہ دی اس پر اللہ کی، فرشتوں کی اور تمام لوگوں کی لعنت ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کے فرائض و نوافل قبول نہیں فرماتا۔'' **(غنیۃ الطالبین: حصہ اوّل، صفحات ۱۸۸،۱۸۹)**

(1) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحہ ۳۰۶

(2) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحہ ۳۰۷

''حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ'' جو اپنے ''مزار پُر انوار'' سے زائر کو ''معلوم'' کرا رہے ہیں کہ ''امام ربانی مولانا رشید احمد صاحب قطب الارشاد ہیں''، خود اپنی کتاب مبداء و معاد میں اس منصب ''قطب الارشاد'' کی وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''قطب ارشاد جس میں فرویت کے محال کمالات بھی پائے جاتے ہیں نہایت قلیل الوجود ہوتا ہے۔ کئی صدیوں بلکہ بے شمار زمانہ کے بعد اس قسم کا موتی ظاہر ہوتا ہے جس کے نورِ ظہور سے تاریک دنیا روشن ہو جاتی ہے۔ اس کی ہدایت و ارشاد محیط عرش سے لے کر مرکز زمین تک تمام جہاں کو حاصل ہوتا ہے۔ جس شخص کو رشد و ہدایت اور ایمان و معرفت حاصل ہوتے ہیں اسی کی وساطت سے حاصل ہوتے ہیں۔ اس کے وسیلے کے بغیر براہ راست کسی کو یہ نعمت حاصل نہیں ہو سکتی گویا اس کا نور ہدایت سمندر کی طرح تمام جہاں کو گھیرے ہوتا ہے اور وہ ایک منجمد سمندر ہے جو بالکل حرکت نہیں کرتا۔ جو شخص اس بزرگ کی طرف متوجہ ہوتا ہے، اور اس کا مخلص ہوتا ہے یا وہ بزرگ کسی طالب کی طرف متوجہ ہوتا ہے تو توجہ کیوقت طالب کے دل میں گویا ایک سوراخ کھل جاتا ہے جس کی راہ اس دریا سے توجہ اور اخلاص کے موافق سیر آب ہوتا ہے۔ اسی طرح جو شخص ذکر الٰہی میں مشغول ہے لیکن اس بزرگ (قطب ارشاد) کی طرف متوجہ نہیں مگر انکار کی وجہ سے نہیں بلکہ اس واسطے کہ وہ اسے جانتا نہیں، تو بھی اسے اس قسم کا فائدہ پہنچتا ہے مگر پہلی صورت میں بہ نسبت دوسرے کے زیادہ فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ لیکن جو شخص قطب ارشاد کا منکر ہے یا وہ بزرگ اس سے ناراض ہے، خواہ وہ کتنا ہی ذکرِ الٰہی میں مشغول رہے پھر بھی رشد و ہدایت کی حقیقت سے محروم رہتا ہے، وہی اس کا انکار اس کے فیض کا سدراہ ہوتا ہے خواہ قطب ارشاد اسے فائدہ نہ پہنچانے کے لیے یا نقصان پہنچانے کے لیے توجہ نہ ہی کرے۔ ایسے شخص کو ہدایت کی حقیقت میسر نہیں ہو سکتی۔ گو اسے رشد کی صورت حاصل ہوتی ہے، لیکن محض صورت سے کیا کام نکل سکتا ہے۔ صورت بے معنی سے بہت تھوڑا فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ جو لوگ قطب ارشاد کے محب و مخلص ہوتے ہیں، گو وہ ذکرِ الٰہی اور توجہ مذکور سے خالی ہی ہوں تو بھی محض محبت کی وجہ سے رشد و ہدایت کا نور پہنچتا ہے۔ والسلام علی من اتبع الھدیٰ'' (مبداء و معاد: [ملحق بمکتوبات: جلد۲] صفحات ۵،۶)

واہ واہ! کوئی انتہا ہے اس مقام کی! اس طرح مجدد صاحب نے قطب ارشاد کا مقام واضح کر کے دیوبندیوں اور ان کے طفیلی اشاعتیوں کی نجات اور ان کے حریف بریلویوں کی بربادی کا ساماں کر دیا کیونکہ دیوبندی اور اشاعتی اپنے گنگوہی قطب ارشاد سے غایت درجہ عقیدت

رکھتے ہیں اگرچہ بریلویوں کے بزعم ان کے اعمال برباد ہی کیوں نہ ہوں ؛ اور تمام بریلوی بشمول اپنے رضاخانی امام کے خائب و خاسر ہیں خواہ وہ نبی ﷺ سے کتنی ہی محبت اور عشق کے دعوے کیوں نہ کریں کیونکہ وہ اس گنگوہی قطب ارشاد سے ان کے "امکانِ کذب" کے مسئلے میں انہیں خارج از اسلام سمجھتے ہوئے حد درجہ بغض رکھتے ہیں۔

"امکان کذب" (یعنی ذات باری تعالیٰ کے لیے جھوٹ کا امکان) ان گنگوہی قطب ارشاد کا چھوڑا ہوا ایک مشہور شوشہ ہے جس پر ان کے زمانے میں بہت لے دے ہوئی تھی، اور ان کے مخالف مسلک والے آج تک اس لکیر کو پیٹ رہے ہیں۔ گنگوہی صاحب نے فتویٰ صادر کیا تھا کہ (نقل کفر کفر نباشد) نعوذ باللہ **اللہ سے کذب بیان کا صدور ممکن ہے** کیونکہ وہ ہر چیز پر قادر ہے ورنہ نقص لازم آئے گا۔ تعجب ہے کہ جب ان کے علماء کی تحریروں میں قرآن و حدیث کے خلاف کفریہ شرکیہ جھوٹی باتوں کی نشاندہی کی جائے تو یہ لوگ ان کا دفاع کرتے ہوئے کہنے لگتے ہیں کہ یہ لوگ اتنے بڑے عالم تھے ایسی بات لکھ ہی نہیں سکتے، ان سے ایسی باتوں کا صدور ہو ہی نہیں سکتا...... لیکن تعجب ہے کہ اللہ رب العزت کی ذات سے جھوٹ کا صدور انہیں ممکن نظر آتا ہے!! شاید ایسے ہی مواقع پر اللہ شکوہ کرتا ہے کہ **مالکم لا ترجون لله وقارا**! [1] یہ فتویٰ قرآن و حدیث کے صریحاً خلاف ہے؛ اصدق القول[2] اور اصدق الحدیث[3] رب سے کذب کے صدور کا امکان بھی محال ہے اور ایسا سوچنا بھی سلبِ ایمان کے لیے کافی ہے جو وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ [4] کے زمرے میں آتا ہے۔ لیکن تذکرۃ الرشید کا مصنف اس معاملے میں لکھتا ہے کہ:

"جس زمانہ میں مسئلہ امکان کذب پر آپ کے مخالفین نے شور مچایا اور تکفیر کا فتویٰ شائع کیا ہے سائیں توکل شاہ صاحب انبالوی کی مجلس میں کسی مولوی نے حضرت امام ربانی قدس سرہ کا ذکر کیا اور کہا کہ امکانِ کذبِ باری کے قائل ہیں۔ یہ سن کر سائیں توکل شاہ صاحب نے گردن

---

(1) "تمہیں کیا ہو گیا ہے، تمہاری نظروں میں اللہ کا کوئی وقار نہیں۔" (نوح:۱۳)

(2) وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰهِ قِيْلًا "اور اللہ سے بڑھ کر قول کا سچا کون ہے" (النسآء:۱۲۲)

(3) وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰهِ حَدِيْثًا "اور اللہ سے بڑھ کر بات میں سچا کون ہے" (النسآء:۸۷)

(4) "اور اس سے بڑا ظالم کون ہو گا جو اللہ پر جھوٹ باندھے۔" (الصف:۷)

جھکالی اور تھوڑی دیر مراقب رہ کر منہ اوپر اٹھا کر اپنی پنجابی زبان میں الفاظ ادا فرمائے: لوگو! تم کیا کہتے ہو، میں مولانا رشید احمد صاحب کا قلم عرش کے پرے چلتا ہوا دیکھ رہا ہوں۔" (1)

عرش کے پرے گنگوہی صاحب کے قلم چلنے سے کئی معنی نکل سکتے ہیں: ایک تو یہ ان کے لکھے کو تائید الٰہی حاصل ہے، دوسرے یہ کہ ان کی عرش تک پہنچ ہے، تیسرے یہ کہ وہ عرش پر متمکن ہیں، چوتھے یہ کہ ان کا حکم عرش پر بھی چلتا ہے...... یہ البتہ قابل غور ہے کہ عرش پر رب تعالیٰ کے سوا کون ہے جس پر ان کا حکم چلتا ہو! تو کیا نعوذ باللہ رب تعالیٰ بھی ان کے تابع فرمان ہو گیا!

شاید نیلوی صاحب کی نظر سے ان کے دادا استاد کا یہ جھوٹ والا فتویٰ نہیں گزرا اور نہ پھر ان میں یہ کہنے کا یارا نہ ہوتا کہ:

فیقول الملحد والعیاذ باللہ ان اللہ یکذب لان الکذب منہ ممکن والامکان یستلزم الوقوع معاذاللہ من ھذہ الھفوات (2)

"پس ملحد ایسا کہتا ہے کہ معاذ اللہ اللہ جھوٹ بولتا ہے کیونکہ اس سے جھوٹ ممکن ہے اور کسی چیز کے امکان سے اس کا واقع ہونا لازم آتا ہے۔ اللہ کی پناہ ان ہفوات سے۔"

بہرحال حقیقت کچھ بھی ہو، ان دیوبندیوں اور ان کے طفیلی اشاعتیوں کو کسی خوش فہمی میں نہ رہنا چاہیے کیونکہ یہ "قطب ارشاد" کا منصب محض مزعومہ اور مخترعہ ہے اور قرآن و حدیث اس معاملے میں بالکل خاموش ہیں یعنی کتاب و سنت سے اس کا کوئی ثبوت نہیں ملتا بلکہ یہ قرآن و حدیث کا صریح انکار و استہزا ہے۔ پھر یہ لوگ اپنے بانیٔ جماعت کے استاد کو "قطب ارشاد" مان کر کون سی سنت کی اشاعت کر رہے ہیں؟

اور ان "قطب ارشاد" صاحب کے کارنامے تو ملاحظہ فرمایئے۔ جن صاحب کے لیے، بقول ان کے، شیخ عبدالقادر جیلانی صاحب نے فرمایا [جس کا پچھلے صفحات میں حوالہ دیا جا چکا ہے] کہ

"مولانا رشید احمد صاحب کو حق تعالیٰ نے دونوں علم پورے عطا فرمائے ہیں"(3)

وہ صاحب کس طرح قرآن و حدیث کا مذاق اڑا رہے ہیں، مثلاً

(1) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحہ ۳۲۲
(2) شفاءالصدور: صفحہ ۹
(3) یعنی ایک تو شریعت کا علم جس کی بنیاد قرآن و حدیث ہوتی ہے اور دوسرا ان صوفیوں کا خود ساختہ طریقت کا علم

☜ تذکرۃ الرشید کے مصنف لکھتے ہیں:

''احقر نے وفات قدس سرہ سے کچھ پہلے غالباً اِسی مرتبہ جبکہ درود شریف موصوف حضرت سے سنا یہ عرض کیا کہ انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی حیات خصوصاً سرور انبیاء خاتم الرسل صلوٰت اللہ و سلامہ علیہ کا حیات النبی ہونا مسلم ہے اور آیۃ کریمہ **انك میت و انھم میتون** سے سب کا میت ہونا معلوم ہوتا ہے۔ اس کے جواب میں کچھ ایسی پر تاثیر تقریر فرمائی کہ جو مشاہدہ و سماع پر موقوف ہے۔ الفاظ اور مطلب بسبب وقت پوری طرح محفوظ نہیں رہا مگر خلاصہ اس کا کچھ ایسا تھا کہ موت سب کو شامل ہے مگر انبیاء کی ارواح مشاہدہ جمال و جلال حق تعالیٰ و تقابل آفتاب وجود باری تعالیٰ سے اس درجہ پر پہنچ جاتے ہیں کہ اجزاء بدن پر ان کا یہ اثر ہوتا ہے کہ تمام بدن حکم روح پیدا کر لیتا ہے اور تمام جسم ان کا عین ادراک اور عین حیات ہو جاتا ہے اور **یہ حیات دوسری قسم کی ہے**۔ اس تحقیق سے نکتہ ان اللہ حرم علی الارض ان تاکل اجساد الانبیاء★ ظاہر ہوتا ہے۔'' (1)

☜ ''انا الحق'' کا نعرہ لگا کر دعوائے خدائی کرنے والا حسین بن منصور حلاج ان کے نزدیک کافر نہ تھا(2) بلکہ ولی اللہ تھا۔(3)

☜ یہ تو صوفیوں کے عقیدۂ حلول کی حمایت تھی۔ تصوف کے دوسرے عقیدے وحدت الوجود کے بھی یہ قائل تھے۔ چنانچہ پیر ضامن جس نے اپنی ایک پیشہ ور بدکارہ مرید عورت کو جو احساسِ گناہ کے سبب اپنے پیر صاحب کی زیارت کے لیے نہیں آئی تھی، یہ کہہ کر تسلی دی تھی کہ (نعوذ باللہ) ''بی تم شرماتی کیوں ہو، کرنے والا کون اور کرانے والا کون، وہ تو وہی ہے'' اُن کے لیے یہ ''قطب'' صاحب فرماتے تھے کہ ''ضامن علی جلال آبادی تو توحید ہی میں غرق تھے۔'' (4)

★ یعنی اللہ نے زمین پر نبیوں کے جسم کھانا حرام کر دیا ہے۔ یہ ایک ضعیف روایت ہے جس کی تفصیل ہمارے کتابچے ایمانِ خالص قسط دوم میں دیکھی جا سکتی ہے۔

(1) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحہ ۲۸،۲۹

(2) تذکرۃ الرشید: حصہ اوّل، صفحہ ۱۷۷

(3) فتاویٰ رشیدیہ: صفحہ ۲۴۶

(4) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحہ ۲۴۲

☜ مغلیہ سلطنت کے آخری دور میں اور تقسیم ہند کے موقع پر کلمہ پڑھنے والوں پر ناقابلِ بیان ظلم و استبداد کا بازار گرم کرنے والے دشمنِ اسلام سکھ مذہب کا بانی گورو نانک ان کے نزدیک مسلمان تھا! (1)

☜ حج کرنے کے لیے جب جہاز میں سفر کرنے لگے تو سمندر میں طوفان آگیا، جہاز ہچکولے کھانے لگا تو انکے پیر صاحب حاجی امداد اللہ اور حافظ ضامن صاحب نے (بعد از وفات) عالمِ واقعہ میں آکر جہاز کو اپنے کاندھوں پر رکھ کر طوفان سے پار لگایا۔ (2)

☜ (نہ جانے حج کرنے کے لیے سفر کس وجہ سے کیا کیونکہ یہ تو مسلسل) بارہ سال تک روزانہ فجر کی نماز گنگوہ (ہندوستان) سے جاکر مکہ معظمہ میں پڑھتے رہے! (3)

☜ فرمایا کہ: ''حضرت شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی رحمۃ اللہ علیہ جب مرض الموت میں مبتلا ہوئے اور زندگی سے یاس ہوئی تو بمقتضائے بشریت بچوں کی صغر سنی کا تردد تھا، اُسی وقت جناب رسول اللہ ﷺ کو دیکھا کہ تشریف لائے اور فرماتے ہیں 'تو کاہے کا فکر کرے ہے، جیسے تیری اولاد ویسی ہی میری۔' آپ کو اطمینان ہوگیا۔ شاہ صاحب کی اولاد سب عالم ہوئی اور بڑے مرتبوں پر پہنچی۔'' (4) (''اسی وقت'' کے الفاظ توجہ طلب ہیں جو نبی ﷺ کو عالم الغیب ثابت کرتے ہیں) پھر یہی شاہ ولی اللہ صاحب اپنی وفات کے مدت دراز بعد گنگوہی صاحب کے ایک مرید کے پاس آکر تلقین کرنے لگے کہ

''دیکھو جو کچھ چاہو حضرت مولانا رشید احمد صاحب سے چاہنا'' (5)

☜ چھ پیالی چائے سے بیس پچیس آدمیوں کی ضیافت کر دی۔ سب نے چائے پی لیکن پھر بھی بچ رہی۔ ایک رکابی چاول سے چار آدمیوں کو ''خوب ہی شکم سیر ہو کر'' کھلایا پھر بھی آدھی بچ گئی۔ (1)

---

(1) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحہ ۲۳۸
(2) تذکرۃ الرشید: حصہ اوّل، صفحات ۲۰۵، ۲۰۶
(3) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحہ ۲۱۲
(4) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحات ۲۶۶، ۲۶۷
(5) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحہ ۳۰۹ [حالانکہ نبی ﷺ کا فرمان پیچھے گزر چکا ہے کہ جو کچھ بھی چاہو اللہ ہی سے چاہو]

☜ مولوی ولایت حسین صاحب نے ایک دن دریافت کیا کہ حضرت قلندر صاحب کا مزار کرنال اور پانی پت دونوں جگہ کیوں ہے؟ حضرت نے فرمایا اصل قبر پانی پت میں ہے۔ بات یہ ہوئی کہ جب قلندر صاحب پانی پت میں بہت بیمار ہوئے تو کرنال کے معتقدین لانے کو گئے۔ وہاں حضرت کا انتقال بھی ہو چکا تھا۔ پانی پت والوں نے نعش جانے نہ دی تب یہ لوگ شرم مٹانے کو ایک خالی نعش کی صورت بنا کر لے چلے اور کرنال میں آکر پردہ کر کے دفن کر دیا۔ اس کے بعد ارشاد فرمایا کہ ابتدائی زمانہ میں ہمارے حضرت حاجی صاحب کو وحشت طاری ہوئی۔ تین دن تک حضرت قلندر صاحب کی قبر پر مراقب رہے مگر کچھ پتہ نہ چلتا تھا۔ آخر حضرت میانجی نور محمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو دیکھا کہ وہ تشریف لائے اور فرمایا: امداد اللہ یہاں کیا بیٹھے ہو؟ پھر قبر کھود کر دکھلا دیا کہ کچھ نہیں ہے۔ (2)

مسلک پرستوں کے سامنے جب دلائل سے یہ ثابت کیا جاتا ہے کہ عذاب وراحت اس دنیاوی قبر میں نہیں ہوتا جو سب کو ملتی بھی نہیں بلکہ یہ برزخ میں سب کو ملنے والی قبر میں ہوتا ہے تو یہ اصرار کرتے ہیں کہ نہیں اسی دنیاوی قبر میں ہی سب کچھ ہوتا ہے، یہی برزخ ہے۔ حالانکہ برزخ کے لیے تو اللہ کا ارشاد ہے کہ وہ قیامت تک کے لیے ایک آڑ ہے [سورۃ المومنون: ۱۰۰]، لیکن ان کے لیے یہ آڑ عبور کرنا کوئی مسئلہ ہی نہیں:

☜ فرماتے تھے کہ ”جو لوگ علماء دین کی توہین اور ان پر طعن و تشنیع کرتے ہیں، قبر کے اندر ان کا منہ قبلے سے پھر جاتا ہے، بلکہ یہ فرمایا کہ جس کا جی چاہے دیکھ لے۔“(3)

☜ مزار پر شیرینی لیجانا اور بزرگ کی فاتحہ دے کر بغرض ایصالِ ثواب تقسیم کر دینا ان کے نزدیک جائز ہے۔ (4)

---

(1) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحات۲۰۶، ۲۰۷

(2) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم،صفحہ ۲۳۷

(3) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحہ ۲۸۲

(4) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم،صفحہ ۱۹۲

صحابہ کرام ﷺ سے بڑھ کر نبی ﷺ سے محبت و عقیدت، ادب و احترام، تعظیم و تکریم کرنے والا کون ہو سکتا ہے۔ انہوں نے نبی ﷺ کے فرمان عَلَيْكُمْ بِسُنَّتِيْ ★ کی تعمیل میں خود پر سنتِ رسول کو لازم کر لیا تھا اور مَنْ عَمِلَ عَمَلاً لَيْسَ عَلَيْهِ اَمْرُنَا فَهُوَ رَدٌّ ☑ کی رو سے اس کو اسی انداز میں کرنے کا التزام کرتے تھے جس طرح نبی ﷺ نے فرمایا۔ دراصل صحابہ ﷺ کے نزدیک دین ان تین چیزوں کا نام تھا کہ نبی ﷺ نے کوئی کام کیا یا نہیں کیا، کسی کام کے کرنے کا حکم دیا یا منع فرمادیا، کوئی کام آپ کے سامنے کیا گیا تو آپ نے اس کو پسند فرمایا یا ناپسند۔ ✿ صحابہ کرام ﷺ انہی تین نصوص کی متعین کردہ حدود کے اندر رہتے تھے اور ان سے باہر نکلنے کو بے دینی تصور فرماتے۔ صحابہ ﷺ کی اس معاملے میں احتیاط کا اندازہ اس حدیث سے ہوتا ہے کہ ایک آدمی نے جب عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے سامنے چھینک آنے پر کہا: اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَالسَّلَامُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ تو آپ نے فرمایا کہ میں بھی یہی کہتا ہوں لیکن اس موقع پر نہیں کیونکہ ہمیں نبی ﷺ نے اس طرح نہیں بتایا، ہمیں تو آپ نے یہ بتایا ہے کہ جب کسی کو چھینک آئے تو وہ یوں کہے: اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى كُلِّ حَالٍ (1) [یعنی نبی ﷺ کے سکھائے ہوئے طریقے سے سرمو انحراف بھی صحابہ کرام ﷺ کو گوارا نہ تھا خواہ وہ صلوٰۃ و سلام پڑھنے جیسا نیک عمل کیوں نہ ہو] نبی ﷺ نے درود کے جو الفاظ سکھائے صحابہ کرام ﷺ بلا کسی کمی و بیشی ساری زندگی اسی طرح پڑھتے رہے۔ لیکن "قطب ارشاد" صاحب اسے کافی نہیں سمجھتے:

☜ ایک مرتبہ مولانا ولایت حسین صاحب نے دریافت کیا کہ حضرت نماز میں درود شریف کے اندر لفظ **سیدنا** ملانا چاہیے یا نہیں؟ حضرت نے فرمایا "ہاں"۔ مولوی صاحب نے عرض کیا کہ کسی روایت میں لفظ **سیدنا** پایا نہیں گیا۔ حضرت امام ربانی نے

---

★ "تم پر میری سنت لازم ہے" (ترمذی وغیرہ بحوالہ مشکوٰۃ: باب الاعتصاب بالکتاب والسنۃ، فصل ثانی)

☑ "جس نے وہ کام کیا جس کا ہم نے حکم نہ دیا ہو تو وہ عمل مردود ہے۔"

(مسلم: کتاب الاقضیہ، باب نقض الاحکام الباطلہ)

✿ یہ تینوں باتیں آج اصولِ حدیث میں بالترتیب فعلی، قولی اور تقریری حدیث کے تحت مشہور ہیں۔

(1) ترمذی: ابواب الاستیذان والادب، باب مایقول العاطس اذا عطس

فرمایا اگرچہ جناب رسول اللہ ﷺ نے لفظ **سیدنا** نفرمایا ہو مگر ہمیں یہ لائق ہے کہ ملائیں۔ اس کی مثال اس سے سمجھو کہ جب میں حضرت سے بیعت ہوا تو بیعت کے وقت حضرت حاجی صاحب نے فرمایا کہو ہم نے امداد اللہ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ میں نے کہا جناب حاجی امداداللہ صاحب کے دستِ مبارک پر بیعت کی۔ اسوقت جناب مولوی شیخ محمد صاحب بھی موجود تھے۔ فرمانے لگے آج سمجھدار شخص آیا ہے نہیں تو لوگ یونہی کہدیا کرتے تھے 'ہم نے امداد اللہ کے ہاتھ پر بیعت کی'۔ (1)

لیکن پھر بھی ''مجمع کثیر'' میں دعویٰ کرتے ہیں کہ

''...یہ جو میرا طریقہ ہے بعینہ یہی صحابہ ﷺ کا طریق ہے، اسپر ثابت قدم رہنا...'' (2)

اللہ کے رسول ﷺ اپنی تلقین کردہ دعاؤں کو بالکل اسی طرح لفظ بہ لفظ پڑھنے کا جس طرح التزام فرمایا کرتے تھے، اس کا اندازہ اس حدیث سے ہوسکتا ہے کہ ایک مرتبہ براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سوتے وقت کی دعاء سکھائی جس کے آخر میں یہ الفاظ بھی تھے:

آمَنْتُ بِكِتَابِكَ الَّذِيْ أَنْزَلْتَ وَبِنَبِيِّكَ الَّذِيْ أَرْسَلْتَ

جسے یاد کرتے ہوئے براء بن عازب رضی اللہ عنہ نے کہا:

آمَنْتُ بِكِتَابِكَ الَّذِيْ أَنْزَلْتَ وَبِرَسُوْلِكَ الَّذِيْ أَرْسَلْتَ

(یعنی اَرْسَلْتَ کی مناسبت سے ''نبی'' کی جگہ ''رسول'' کہدیا) مگر نبی ﷺ نے اس سے منع فرماکر اپنے سکھائے ہوئے الفاظ ہی پڑھنے کی تاکید فرمائی۔ (3)

☜ احادیثِ صحیحہ میں جھاڑ پھونک، دم (سوائے اس کے جس میں شرکیہ کلمات نہ ہوں)، تِوَلہ (یعنی محبت پیدا کرنے کا ٹوٹکا) اور تعویذ کی ممانعت آئی ہے اور ان عملیات کو شرک کہا گیا ہے (4) لیکن ''حضرت قطب ارشاد'' کے ایک سے بڑھ کر ایک عملیات اسی کتاب

---

(1) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحہ ۲۹۱

(2) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحہ ۳۴

(3) صحیح بخاری: جلد۱ کتاب الوضوء، باب ۱۷۳، فضل من بات علی الوضوء، صفحہ ۱۹۸

(4) مسند احمد، سنن ابی داؤد، وغیرہ۔ تفصیل ہمارے کتابچے ''تعویذات اور شرک'' میں دیکھیے۔

''تذکرۃ الرشید''میں نقل کیے گئے ہیں۔ دردِ زہ، قرار حمل، حصول مقصد، بد چلنی، آسیب، جملہ امراض، محبت، اصحاب کہف، وغیرہ وغیرہ کے تعویذ دینے کا''حضرت'' کاعام معمول تھا۔ (1) بعض دفعہ توسوسو تعویذ روز لکھ کر دیتے۔ (2)

☜ غیب دانی کے تو''حضرت قطب ارشاد'' کے اتنے واقعات اس کتاب میں بیان کیے گئے ہیں کہ ان کا ذکر ہی کیا۔ ایسا لگتا ہے کہ غیب تو ان کے لیے غیب ہی نہیں بلکہ مکمل شہود ہی شہود ہے! ہر شے اُن پر عیاں ہے! کچھ بھی پوشیدہ نہیں!

کیا ان ''کارناموں'' کو قرآن و حدیث کے مطابق کہا جاسکتا ہے؟ کیا یہی کتاب و سنت کا مسلک ہے؟ کیا اس طرز عمل کی دعوت دینا ''اشاعت التوحید والسنۃ'' ہے؟ وہ الفاظ دوبارہ پڑھ لیے جائیں جو جمعیت کے دستور کی شق ۲ دفعہ ا میں تحریر ہیں کہ

> ''بانیٔ جماعت، مجدد دوراں، سند المفسرین، قدوۃ المحدثین، سلطان العارفین، اہل السنۃ والجماعت کے بطل جلیل، الامام، العلامہ حضرت مولانا حسین علی الوانی (واں بھچروی) رحمہ اللہ جو عارف باللہ قدوۃ السالکین **حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ** کے شاگرد خاص اور ان کے طرزِ عمل کے داعی تھے، **کا مسلک یقیناً قرآن کریم اور سنت صحیحہ کے عین مطابق ہے۔**''

سنت کی اشاعت کے دعویداروں کا خلافِ سنت ایک اور طرزِ عمل پیری مریدی ہے۔ قرآن و حدیث سے تعلق کے یہ دعویدار بھی قرآن و حدیث کے منافی اس دینِ طریقت اور دنیائے تصوف پر فریفتہ نظر آتے ہیں۔ قرونِ اولیٰ میں تصوف کا کوئی نام بھی نہ جانتا تھا۔ تصوف کی اصطلاحات غوث، وحدت الوجود، وحدت الشہود، حلول، معرفت، طریقت، حقیقت، قطب، قیوم، ابدال، قلندر، اوتاد، کشف و کرامات، خانقاہ، تکیہ وغیرہ کے الفاظ قرآن میں کہیں نہیں ملتے اور احادیث بھی ان کے ذکر سے خالی ہیں۔ رسول اللہ ﷺ سے نہ دم کشی ثابت ہے نہ قلب پر ضربات لگانے کا کہیں ذکر، نہ پاسِ انفاس نہ نفی اثبات، نہ شغل اسمِ ذات، نہ بیعت و سلوک، نہ صوفیانہ مجاہدے، نہ چلے نہ مراقبے؛ سب مفقود۔ یہ علم صاف طور پر غیر اسلامی ہے اور اسلام میں دوسری صدی ہجری کی پیداوار ہے۔ جب

(1) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحہ ۲۹۲ وغیرہ
(2) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحہ ۳۰۳

مسلمان یونانی اور ہندوستانی فلسفۂ مذہب سے متاثر ہوئے تو انہوں نے تصوف کا پیوند اسلام میں لگا دیا۔ ایسی غیر اسلامی اور خلاف دین چیز کے لیے جب ''حکیم الامت'' یہ تجویز فرمائیں کہ ''تصوف کے بغیر کام نہیں چل سکتا''[1] تو پھر ان کا کوئی پیروکار اس سے بھلا کیوں کر لاتعلق رہے! چنانچہ بانئ جمعیت اشاعۃ التوحید الوانی صاحب کے پوتے صفی الرحمٰن کے بقول

''مولانا حسین علی جب ہندوستان سے واپس تشریف لائے تو کسی ایسے ولی کامل کی تلاش کرنے لگے جس سے مدارجِ سلوک و معرفت حاصل کر سکیں۔ چنانچہ علاقہ موسیٰ زئی شریف کے پیر طریقت، ماہر شریعت، زاہد و عابد خواجہ محمد عثمان صاحب نقشبندی مجددی جو مشہور و معروف ولی تھے، کے ہاتھ پر بیعت ہوئے۔ خواجہ صاحب حاجی دوست محمد قندھاری کے خلفاء میں سے تھے۔ خواجہ صاحب معروف عالم دین بھی تھے اور کثیر تعداد میں سند یافتہ علماء آپ کے پاس رہتے تھے۔ موسم گرما میں خواجہ صاحب سون سکیسر تشریف لاتے تھے۔ ایسے ہی ایک موقع پر مولانا حسین علی سون سکیسر (ڈیپ) گئے اور خواجہ صاحب سے ملاقات کی۔ خواجہ صاحب نے پوچھا ''کہاں سے آئے ہو؟'' آپ نے کہا ''واں بھچراں'' سے۔ فرمایا مولوی حسین علی کا کچھ حال معلوم ہے؟ عرض کیا خیریت سے ہے اور آپ کے سامنے موجود ہے۔ خواجہ صاحب ان کو لے گئے اور نہایت عزت سے بٹھایا۔ حضرت مولانا حسین علی نے اس موقع پر خواجہ صاحب سے بیعت کی۔'' [2]

عنایت اللہ شاہ بخاری صاحب جو اپنی وفات سے پہلے جمعیۃ اشاعت التوحید والسنۃ کے سربراہ تھے، ان کے لیے تو جمعیت کا نقیب مجلہ اپنی ہر تحریر میں ''پیر طریقت'' ہی کا لفظ استعمال کرتا ہے۔ حد یہ ہے کہ محمد حسین نیلویؔ صاحب بھی شاہ صاحب کے لیے ''پیر طریقت حضرت مولانا'' کے الفاظ استعمال کرتے ہیں[3] جن کے نام کے ساتھ ان کی معارف قرآن و علوم حدیث میں مہارت کو ظاہر کرنے کے لیے ''شیخ الحدیث والتفسیر حضرۃ علامہ مولانا مفتی'' کا سابقہ بھی ہوتا ہے۔ نہ جانے یہ مذکورہ اصطلاح کس آیت کی تفسیر اور کس حدیث کی شرح ہے جبکہ طریقت تو شریعت اسلامی کے خلاف اختراع کردہ دین ہے!

---

(1) الافاضاۃ الیومیہ: جلد ۱۰، صفحہ ۸۷

(2) نغمہ توحید: اپریل ۱۹۹۲ء، صفحہ ۲۷

(3) نغمہ توحید: جنوری ۱۹۹۳ء، صفحہ ۳۷

## اکابرین سے محبت میں غلو

قرآن میں اللہ تعالیٰ نے ایمان والوں کی یہ صفت بیان کی ہے کہ وہ اللہ کی محبت میں شدید ہوتے ہیں★ یعنی اللہ سے محبت ہر محبت پر فائق و غالب، اللہ سے وفاداری ہر وفاداری سے برتر و بالا، اللہ سے تعلق ہر تعلق سے اولیٰ و اعلیٰ، اللہ سے نسبت ہر نسبت پر حاوی لیکن **''لوگوں میں سے کچھ ایسے ہیں جنہوں نے اللہ کے ہمسر ٹھہرا رکھے ہیں، وہ ان سے ایسی محبت کرتے ہیں جیسی اللہ سے''** ✸ یہی وجہ ہے کہ جب اس قسم کے لوگوں کے سامنے ان کے اکابرین کی کھلے شرک و کفر پر مبنی تحریریں پیش کی جاتی ہیں تو یہ ایمان کے دعویدار لوگ ایمان والوں کا طرز اختیار کر کے وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ کا حق ادا کرتے ہوئے ان اکابرین سے برأت و بیزاری ظاہر نہیں کرتے بلکہ آیت کے پہلے حصے: وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ کا ثبوت فراہم کرتے ہوئے انہی سے چمٹے رہتے ہیں؛ پھر ان کی تحریروں میں اسطرح کے رنگ نظر آتے ہیں جیسے اشاعتیوں کی تحریروں میں نظر آتے ہیں:

### (1) مجلس مقننہ اشاعۃ التوحید والسنۃ پاکستان کا فیصلہ

**الف:** اشاعۃ التوحید والسنۃ کا مسلک عدم سماع موتیٰ ہے

**ب:** سماعِ موتیٰ عند القبور کے قائلین کو ہم کافر نہیں کہتے

**ج:** سماعِ موتیٰ عند القبور کے قائلین میں سے کوئی بھی ہماری جماعت کا رکن نہیں بن سکتا

**د:** سماعِ موتیٰ عند القبور کے قائلین کو کافر کہنے والا بھی ہماری جماعت کا رکن نہیں بن سکتا(1)

### (2) مجلس مقننہ اشاعۃ التوحید والسنۃ پاکستان کا فیصلہ

''سماعِ موتیٰ کا عقیدہ قرآنِ کریم کے خلاف ہے، قرآنِ کریم میں سماعِ موتیٰ ثابت نہیں ہے۔ جو لوگ بمشیۃ اللہ خرقا للعادۃ عند القبور سماع کے قائل ہیں وہ کافر

---

★ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ (البقرۃ:۱۶۵)

✸ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ (البقرۃ:۱۶۵)

(1) ۲ / اکتوبر ۱۹۸۵ء کو جاری کیا جانے والا متفقہ فیصلہ

نہیں ہیں، اور جو لوگ سماعِ موتیٰ ہر وقت دور و نزدیک کے قائل ہیں وہ ہمارے نزدیک دائرۂ اسلام سے خارج ہیں۔" (1)

### (3) مجلس مقننہ اشاعۃ التوحید والسنۃ پاکستان کا فیصلہ

"چونکہ سماعِ موتیٰ کا نظریہ ظاہر قرآن کے خلاف ہے، اس لیے اشاعت التوحید والسنۃ کے ارکان اس کے علی الاطلاق قائل نہیں البتہ جو احادیثِ صحیحہ اس سلسلے میں وارد ہیں ہم ان میں تاویل کو مناسب سمجھتے ہیں۔ البتہ ہم ایسے الفاظ کی اجازت نہیں دیتے جن سے سلفِ صالحین میں سے کسی کی تکفیر لازم آتی ہو۔ ہاں جو دور و نزدیک سے مطلقاً موتیٰ کے سننے کا قائل ہو تو وہ شرک فی السمع کا مرتکب ہو کر مشرک قرار پائے گا۔" (2)

یہ بھی خوب رہی کہ ایک عقیدہ خلافِ قرآن ہو، سراسر "کفر" ہو لیکن اس عقیدے کے ماننے والے کو "کافر" نہ کہا جائے۔ اگر ظاہر میں مبادیاتِ دین یا ارکانِ اسلام میں سے کسی کا قولی انکار نہ کرنے کے سبب اصطلاحی معنوں میں ان پر کفر کا اطلاق نہ بھی ہو تو بھی لغوی معنوں میں تو یہ بہر حال کافر ہو ہی گئے؛ جیسے کہ احادیثِ رسول ﷺ کی رو سے تارکِ صلوٰۃ کافر ہے، (3) دھوکہ دینے والا، (4) عصبیت کی طرف بلانے والا، اس پر لڑنے، اس پر جان دینے والا، (5) مرنے والے کے غم میں رخسار پیٹنے، گریبان چاک کرنے، بین کرنے (یعنی ماتم کرنے کی مختلف صورتیں اختیار کرنے) والا مسلمانوں میں سے نہیں۔ (6) یہ تو وہ بات ہوئی کہ قتل کرنے والے کو "قاتل" اور چوری کرنے والے کو "چور" نہ کہا جائے۔ دراصل یہ معاملہ وقار اور محبت کا ہے۔ جس کا وقار نظروں میں ہو گا اسی کی بات کو فوقیت دی جائے گی۔ مالک کائنات اپنے لیے اس طرح کے وقار کی کمی کا شکوہ اپنی کتاب میں اس طرح کرتا ہے:

---

(1) نغمہ توحید، جون ۱۹۹۲ء ، صفحہ ۵۲

(2) نغمہ توحید، فروری ۱۹۹۲ء، صفحہ ۱۲

(3) صحیح مسلم: جلد ۱، کتاب الایمان، باب بیان اطلاق اسم الکفر علی من ترک الصلوٰۃ، صفحہ ۱۷۵

(4) صحیح مسلم: جلد ۱، کتاب الایمان، باب قول النبی ﷺ من غشنا فلیس منا، صفحہ ۱۹۵

(5) سنن ابی داوٗد: جلد ۳، کتاب الادب، باب ۷۵۳ فی العصبیۃ، صفحہ ۶۳۴

(6) صحیح بخاری: جلد ۱، کتاب الجنائز، باب ۸۲۲ ۔ لیس منا من ضرب الخدود، صفحہ ۵۶۵

مَا لَكُمْ لَا تَرْجُوْنَ لِلّٰهِ وَقَارًا (نوح:۱۳)

''تمھیں کیا ہو گیا ہے کہ تم اللہ کے وقار کو ملحوظ نہیں رکھتے۔''

مَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ (الحج:۷۴)

''(افسوس!) ان لوگوں نے اللہ کی قدر ہی نہ کی جیسا کہ اس کا حق ہے۔''

ورنہ جس کے دل میں اللہ کی عظمت و جلالت اور اس کے وقار کا احساس ہو، اور جو اس کی کتاب میں دیئے گئے حکم کو مانتا ہو کہ

وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْكٰفِرُوْنَ (المائدۃ:۴۴)

''اور جو اللہ کے نازل کردہ (قرآن) کے مطابق فیصلہ نہ کریں تو وہ سب کافر ہیں۔''

تو اس کی زبان اُن واقعات کو پڑھ کر خاموش کیسے رہ سکتی ہے جن سے اِن کے ممدوح اسلاف واکابرین کی کتابیں مزین ہیں! ان میں سے کچھ ذیل میں درج کیے جاتے ہیں:

(1) **حکایت ۴:** خانصاحب نے فرمایا کہ شاہ ولی اللہ صاحب جب بطنِ مادر میں تھے کہ ان کے والد ماجد شاہ عبدالرحیم صاحب ایکدن خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر حاضر ہوئے اور مراقب ہوئے اور ادراک بہت تیز تھا۔ خواجہ صاحب نے فرمایا کہ تمہاری زوجہ حاملہ ہے اور اس کے پیٹ میں قطب الاقطاب ہے۔ اس کا نام قطب الدین احمد رکھنا۔ اقرار و تسلیم فرمایا اور آکر بھول گئے۔ ایک روز شاہ صاحب کی زوجہ نماز میں تھیں۔ جب انہوں نے دعا مانگی تو ان کے ہاتھوں میں دو چھوٹے چھوٹے ہاتھ نمودار ہو گئے۔ وہ ڈر گئیں اور گھبرا کر شاہ صاحب سے فرمایا کہ یہ کیا بات ہے؟ فرمایا ڈرو مت، تمہارے پیٹ میں ولی اللہ ہے۔ پس اسی لیے اصل نام تو قطب الدین احمد رکھا گیا۔ اور اکثر تحریرات میں اس نام کو حضرت شاہ صاحب لکھتے بھی تھے، اور مشہور ولی اللہ ہوا۔ (1)

(2) **حکایت ۲۰۴:** فرمایا کہ ایک صاحبِ کشف حضرت حافظ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر فاتحہ پڑھنے گئے۔ بعد فاتحہ کہنے لگے کہ بھائی یہ کون بزرگ ہیں بڑے دل لگی باز ہیں۔ جب میں فاتحہ پڑھنے لگا تو مجھ سے فرمانے لگے کہ جاؤ کسی مردہ پر پڑھیو یہاں زندوں پر فاتحہ پڑھنے آئے ہو۔ یہ کیا بات ہے۔ جب لوگوں نے بتایا کہ یہ شہید ہیں۔ (2)

---

(1) حکایات اولیاء: صفحہ ۱۷

(2) حکایات اولیاء: صفحہ ۱۸۸

(3) **حکایت ۲۴۶:** حضرت عم محترم مولانا حبیب الرحمٰن صاحب مرحوم نے فرمایا کہ مولوی احمد حسن صاحب امروہی اور مولوی فخر الحسن صاحب گنگوہی میں باہم معاصرانہ چشمک تھی اور اس نے بعض حالات کی بنا پر ایک مخاصمۃ اور منازعۃ کی صورت اختیار کرلی اور مولوی محمود الحسن گو اصل جھگڑے میں نہ شریک نہ انہیں اس قسم کے امور سے دلچسپی تھی مگر صورتحال ایسی پیش آئی کہ مولانا بھی بجائے غیر جانبدار رہنے کے کسی ایک جانب جھک گئے۔ اور یہ واقعہ طول پکڑ گیا۔ اسی دوران میں ایک دن علی الصبح بعد نماز فجر مولانا رفیع الدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے مولانا محمود الحسن صاحب کو اپنے حجرہ میں بلایا (جو دارالعلوم دیوبند میں ہے)۔ مولانا حاضر ہوئے اور بند حجرہ کے کواڑ کھول کر اندر داخل ہوئے۔ موسم سخت سردی کا تھا۔ مولانا رفیع الدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ پہلے یہ میرا روئی کا لبادہ دیکھ لو۔ مولانا نے دیکھا تو تر تھا اور خوب بھیگ رہا تھا۔ فرمایا کہ واقعہ یہ ہے کہ ابھی ابھی مولانا نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ جسد عنصری کے ساتھ میرے پاس تشریف لائے تھے جس سے میں ایکدم پسینہ پسینہ ہوگیا اور میرا لبادہ تربتر ہوگیا۔ اور فرمایا کہ محمود حسن کو کہو کہ وہ اس جھگڑے میں نہ پڑے۔ بس میں نے یہ کہنے کے لیے بلایا ہے۔ مولانا محمود حسن صاحب نے عرض کیا کہ حضرت میں آپ کے ہاتھ پر توبہ کرتا ہوں کہ اس کے بعد میں اس قصے میں کچھ نہ بولوں گا۔ (1)

(4) **حکایت ۳۴۷:** ایک طویل حکایت کا خلاصہ ہے کہ عبدالقدوس گنگوہی کا ایک پوتا بیعت کے لیے اپنے دادا کے ایک خلیفہ نظام الدین کے پاس بلخ آتا ہے۔ وہ جب اس سے سخت مشقت کا کام لیتے ہیں تو عرصہ دراز پہلے فوت ہوجانے والے گنگوہی صاحب اپنے خلیفہ کے خواب میں آکر سرزنش کرتے ہیں کہ: "نظام الدین میں نے تو تجھ سے اتنی کڑی محنت نہ لی تھی جتنی تو نے میری اولاد سے لی۔"(2)

(5) شاہ ولی اللہ کے والد شاہ عبدالرحیم صاحب

"فرماتے تھے: میں خواجہ قطب الدین قدس سرہ کے مزار کی زیارت کے لیے گیا تھا۔ اس خیال سے کہ مجھے اپنی گنہگار آنکھوں اور آلودہ جسم کو اس پاک جگہ میں نہیں لے جانا چاہیے، ان کے مزار کے قریب چبوترے پر کھڑا ہوگیا۔ اس جگہ ان کی روح ظاہر ہوئی اور فرمایا آگے آؤ۔ میں دو تین قدم آگے چلا گیا۔ اس وقت میں نے دیکھا کہ چار فرشتوں نے ان کی قبر کے نزدیک ایک تخت اتارا ہے۔ معلوم ہوا کہ اس تخت پر خواجہ نقش بند تھے۔ دونوں بزرگوں نے آپس

(1) حکایات اولیاء: صفحات ۲۲۲-۲۲۳

(2) حکایات اولیاء: صفحات ۲۸۵-۲۸۶ نیز تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحات ۲۵۴-۲۵۶

میں راز و نیاز کی باتیں کیں جو سنائی نہیں دیتی تھیں۔ پھر تخت فرشتے اٹھا کر لے گئے. فرماتے تھے: دوسری مرتبہ ان کے مزار کی زیارت کے لیے گیا، ان کی روح ظاہر ہوئی، اور فرمایا: تمہارے ہاں ایک فرزند ہو گا، اس کا نام قطب الدین احمد رکھنا۔ چونکہ میری بیوی سن ایاس کو پہنچی ہوئی تھی۔ مجھے خیال گذرا کہ اس سے مراد بیٹے کا بیٹا یعنی پوتا ہے۔ وہ خیال سے آگاہ ہو گئے۔ فرمایا میرا یہ مقصد نہیں ہے، یہ فرزند تیری پشت سے پیدا ہو گا۔ ایک مدت کے بعد دوسری شادی کا خیال پیدا ہوا۔ راقم الحروف (شاہ ولی اللہ) پیدا ہوا۔ میری پیدائش کے وقت یہ واقعہ ان کے ذہن سے اتر گیا۔ میرا نام انہوں نے ولی اللہ رکھ دیا۔ پھر عرصہ کے بعد یاد آیا تو دوسرا نام قطب الدین احمد رکھا۔" (1)

(6) "اس فقیر (شاہ ولی اللہ) نے ان احباب سے جو اس واقعہ کے عینی شاہد تھے سنا ہے کہ ایک مرتبہ حضرت والد ماجد مخدوم شیخ اللہ دیہ کے مزار کی زیارت کے لیے ڈاسنہ میں گئے تھے۔ رات کا وقت تھا۔ اسی جگہ آپ نے فرمایا: مخدوم صاحب ہماری دعوت کرتے ہوئے فرماتے ہیں کچھ کھا کر جائیں۔" (2)

(7) "...ہم ایک سایہ دار درخت کے نیچے اترے۔ تمام احباب سو گئے۔ میں ان کے کپڑوں کی حفاظت کے لیے جاگتا رہا۔ اسی اثناء میں میں نے چند سورتیں تلاوت کیں۔ وہاں چند قبریں تھیں۔ صاحب قبر باتیں کرنے لگا۔ اس نے کہا: عرصہ ہوا قرآن نہیں سنا اور میں اس کے سننے کا بڑا مشتاق ہوں اگر کچھ اور تلاوت کریں تو بڑا احسان ہو گا، میں نے کچھ اور پڑھا۔ جب میں خاموش ہوا، اس نے پھر درخواست کی۔ تیسری بار بھی پڑھا۔ پھر وہ مخدومی برادر گرامی جو پاس ہی سو رہے تھے کو خواب میں ظاہر ہوا اور کہا میں نے انہیں بار بار تلاوت کے لیے کہا، انہوں نے قبول کیا۔ اب مجھے انہیں کہتے ہوئے شرم آتی ہے اور میرا شوق باقی ہے۔ آپ ان سے کہیں کہ کچھ زیادہ پڑھیں۔ وہ بیدار ہوئے اور مجھے کہا میں نے زیادہ تلاوت کیا۔ یہاں تک کہ میں نے اس صاحب قبر کو بہت خوش پایا۔ اس نے کہا جزاک اللہ عنی خیر الجزاء۔ پھر میں نے اس سے عالم برزخ کے حالات پوچھے۔ اس نے کہا مجھے ان قبور میں سے کسی کا حال معلوم نہیں، لیکن اپنا حال بیان کرتا ہوں......" (3)

---

(1) انفاس العارفین: صفحات ۴۸۔۴۹

(2) انفاس العارفین: صفحات ۸۰۔۸۱

(3) انفاس العارفین: صفحات ۸۱۔۸۲

(8) ''فرماتے تھے کہ میرے والد شہید ہوئے تھے۔ بعض اوقات میرے لیے متشکل ہو جاتے تھے اور موجودہ اور آئندہ کی خبریں دیتے تھے۔''(1)

(9) ''حضرت والد ماجد پھلت میں تھے، عرس کا دن تھا۔ ایک بزرگ تشریف لائے توانہوں نے نغمہ شروع کر دیا۔ کچھ دیر کے بعد فرمایا کہ شیخ ابوالفتح کی روح ظاہر ہو کر رقص کر رہی ہے'' (2)

(10) ''حضرت والد ماجد جب مخدومی شیخ محمد قدس سرہ کی قبر کے نزدیک بیٹھتے تو فرماتے کہ ان کی روح نماز میں میری اقتدا کرتی ہے اور مجھ سے علوم و معارف سنتی ہے۔ ایک مرتبہ اس فقیر کی طرف متوجہ ہوئے اور بعض معارف بیان فرمائے۔ اس کے بعد فرمایا کہ ان کی روح نے کہا فلاں کو معرفت کی کچھ تعلیم دو۔ لامحالہ یہ بیان کیا گیا۔'' (3)

یہ ان بے شمار واقعات میں سے صرف دس واقعات ہیں جو ان لوگوں کی کتابوں میں بھرے ہوئے ہیں جنہیں یہ اشاعتی اپنے ''اسلاف'' شمار کرتے ہیں۔ واضح رہے کہ یہ واقعات ''آج کل کے دیوبندیوں'' کے لکھے ہوئے نہیں ہیں جنہیں اشاعتی لوگ ''دیوبندیت کی پیشانی پر بدنما داغ'' اور ''دیوبندیت کے لیے گالی'' کہتے ہیں (4) بلکہ ان میں سے شروع کے چار واقعات تو ان کے ممدوح حکیم الامت کے بیان کردہ ہیں جن کے متعلق اشاعتیوں کے پیرِ طریقت کا کہنا ہے کہ

''حضرت تھانویؒ کا عقیدہ عدمِ سماعِ موتیٰ کا تھا'' (5)

اور چوتھا واقعہ تو ان کی جمعیت کے بانی کے استاد نے بھی بیان کیا ہے جن کے مسلک کی یہ لوگ دعوت دیتے ہیں۔ آخر کے چھے واقعات اس ''ذات شریف'' کے بیان کردہ ہیں جس کا تعارف اس جمعیت کے ''حضرۃ مولانا سید محمد حسین نیلوی مدظلہ'' نے ان الفاظ سے کرایا ہے:

''حضرت امام الہند شاہ ولی اللہ محدث دہلوی قدس اللہ سرہ العزیز''(6)

---

(1) انفاس العارفین: صفحات ۸۲-۸۳
(2) انفاس العارفین: صفحہ ۸۳
(3) انفاس العارفین: صفحہ ۸۳
(4) نغمہ توحید: نومبر ۱۹۹۴ء، صفحہ ۳۲
(5) نغمۂ توحید: جون ۱۹۹۲ء، صفحہ ۱۲-۱۳
(6) نغمۂ توحید: اپریل ۱۹۹۲ء، صفحہ ۳۷

اور یاد رکھیے یہ وہی ''حضرت'' ہیں جن کے متعلق بانیٔ جمعیت کے استاد ''حضرت گنگوہی'' (جن کے مسلک کے داعی ہونے کا ان لوگوں کو دعویٰ ہے) کا کہنا ہے کہ ''بندہ خاندان حضرت شاہ ولی اللہ صاحب میں بیعت ہے اور اسی خاندان کا شاگرد ہے گو ان کے عقائد کو حق اور تحقیقات کو صحیح جانتا ہے......'' (1)

جمعیت کے اوپر بیان کردہ اپنے پہلے فیصلے میں انہوں نے کہا کہ:

''سماع موتیٰ عند القبور کے قائلین کو ہم کافر نہیں کہتے۔''

دوسرے فیصلے میں ''بمشیۃ اللہ خرقا للعادۃ'' کا استثنیٰ شامل کر دیا جبکہ تیسرے فیصلے میں یہ اضافہ کیا کہ

''ہاں جو دور و نزدیک سے مطلقاً موتیٰ کے سننے کا قائل ہو تو وہ شرک فی السمع کا مرتکب ہو کر مشرک قرار پائے گا''

مذکورہ بالا دس واقعات ثابت کرتے ہیں کہ ان کے بیان کرنے والوں کا عقیدہ ''سماع موتیٰ عند القبور'' کا ہے، نہ صرف سماع کا بلکہ اِسماع یعنی اپنا کلام سنانے کا بھی عقیدہ ہے۔ اور واضح رہے کہ مذکورہ کسی بھی واقعے میں بمشیۃ اللہ خرقا للعادۃ کا کوئی استثنیٰ نہیں ہے بلکہ یہ سماع اور اِسماع مطلق ہے۔ تو کیا اشاعت التوحید والے اپنے بانیٔ جماعت کے استاد ''قطب ارشاد'' رشید احمد گنگوہی، ان کے ''خلیفۂ خاص حکیم الامت'' اشرف علی تھانوی اور ان سب کے مقتداء ''حضرت امام الہند شاہ ولی اللہ محدث دہلوی قدس اللہ سرہ العزیز'' کو اپنے اس فیصلے کی رو سے مشرک قرار دیں گے؟ ہرگز نہیں، کیونکہ وہ ساتھ ہی یہ بھی فیصلہ کر چکے ہیں کہ

''ہم ایسے الفاظ کی اجازت نہیں دیتے جن سے سلف صالحین میں سے کسی کی تکفیر لازم آتی ہو۔''

ستم ظریفی تو یہ ہے کہ وہ مسلک و اکابر پرستی کے دفاع میں یہ ''داؤ پیچ'' لگاتے ہیں کہ یہ عبارات، جن سے کفر و شرک لازم آتا ہے، ان لوگوں کی اپنی تحریریں ہیں ہی نہیں بلکہ یہ ''اِدخال الباغیین'' ہیں۔ (2) یہ بالکل وہی بات ہے جو بریلوی مکتب فکر شاہ ولی اللہ کی

---

(1) فتاویٰ رشیدیہ: صفحہ ٦٨

(2) جولائی ١٩٩٢ء کے مجلے نغمہ توحید میں ''ادخال الباغیین'' (یعنی باغیوں کی شامل کردہ) کے عنوان سے ایک طویل مضمون چھپا ہے جس میں عنایت اللہ بخاری سے ایک انٹرویو کی صورت میں پندرہ مثالیں دیکر یہ

ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے کہ اسلاف کی کتب میں قابلِ تکفیر مواد ان کی اپنی تحریر نہیں بلکہ بعد کے لوگوں کی تحریف ہے، اورڈاکٹر عثمانی کی تحریک کو موضوعِ سخن بناتے ہوئے اس بات پر زور دیا گیا ہے کہ ان قابلِ اعتراض تحریروں کی بنیاد پر اسلاف پر کوئی فتویٰ نہ لگایا جائے بلکہ "ان علماءِ سوء کا محاسبہ کریں جو محرف اور ترمیم شدہ مشرکانہ عقائد سے لبریز کتب کو محض اسلاف کے ناموں کی نسبت سے حرفِ آخر قرار دے رہے ہیں" اور "وہ حضرات جن کے بارے میں امت کی رائے عامہ اچھی ہے، ان کی تصانیف میں سے جو مواد قرآن و سنت کی تعلیمات کے منافی ہو، اسے ادخال الباغیین قرار دیا جائے۔" (صفحہ ۴۰) لطیفہ یہ کہ واقعۂ افک میں عائشہ رضی اللہ عنہا پر لگائی جانے والی تہمت کی برأت میں نازل ہونے والی سورۃ النور کی اس آیت کو: "اور جب تم نے یہ بات سنی تو اہلِ ایمان مردوں اور عورتوں نے ایک دوسرے کے متعلق بہتر گمان کیوں نہ کیا اور یہ کیوں نہ کہا کہ یہ کھلا جھوٹ ہے" ایسی صورتحال کے لیے "اصول" قرار دیا ہے!(حوالہ ایضاً) سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا یہ اصولِ موضوعہ بریلوی مکتبِ فکر کے بالکل معکوس طرز کے لیے بھی قابلِ عمل ہوگا جو انہی مذکورہ اسلاف کی تحریروں میں موجود بریلویوں کے اختیار کردہ کفر و شرک و بدعات کے ردّ میں موجود مواد کو ان اسلاف کی اپنی تحریر نہیں بلکہ بعد کے لوگوں کی کارفرمائی قرار دیتے ہیں؟

اور یہ بات بھی قابلِ غور ہے کہ "ادخال الباغیین" کی یہ پندرہ مثالیں بھی غیر متعلقہ ہیں۔ مثال ۱۴ کے تحت شاہ صاحب بیان کرتے ہیں کہ

> جب اشرف علی تھانوی صاحب نے زاد السعید میں "نعلین مبارک" کا نقشہ بنا کر اس سے توسل کے فضائل بیان کیے تو مفتی کفایت اللہ صاحب نے ان سے بذریعہ خط و کتابت اس کے مضر اثرات بتا کر تھانوی صاحب کو رجوع کرنے پر مجبور کر دیا۔ "آپ نے پھر ایک رسالہ تصنیف فرمایا جس میں نعلین مبارک سے متعلق نقشے اور اس کے فضائل سے واشگاف الفاظ میں رجوع فرمایا۔ آپ نے اپنے ذاتی خرچ پر اسکی طباعت کرائی اور اس کی مفت تقسیم کا اہتمام فرمایا...... اب کتنا ظلم ہے کہ حضرۃ تھانوی نے جو کتاب بعد میں تصنیف فرمائی اسے تو کوئی شائع نہیں کرتا جو معتقدین کا اصل فریضہ تھا، اس کے برعکس عوام اور مبتدعین کو خوش کرنے کے لیے مرجوع عنہ "زاد السعید" شائع کرکے تقسیم کی جا رہی ہے اور جس میں حضرۃ نے اس نقشہ سے رجوع فرمایا تھا بالکل ناپید ہو گئی ہے۔"

شاہ صاحب کی یہ تقریر محلِ نظر ہے ورنہ تھانوی صاحب کے یہ راجع اور مرجوع دونوں رسالے "زاد السعید" کے نام سے یکجا دستیاب ہیں اور خود تھانوی صاحب کے "خلیفہ خاص" "مفتی شفیع عثمانی صاحب کا دارالاشاعت ہی برابر اس کی اشاعت کرتا ہے۔ اور لطیفہ یہ ہے کہ جن مفتی کفایت اللہ کی تحریک پر تھانوی صاحب نے "**محدود و مشروط رجوع**" کیا تھا، "ضروری توضیح" کے عنوان سے ان کی یہ تحریر بھی اس رسالے کے آخر میں شامل ہوتی ہے:

> "حضرت اقدس حکیم الامت مولانا تھانوی مدظلہ کے رسالے نیل الشفاء سے اس اعلان رجوع کا مطلب یہ ہے کہ رسالہ نیل الشفاء سے یہ سمجھا جاتا تھا کہ نقشۂ نعل شریف سے استبراک و توسل کی مسلمانوں کو تلقین و ترغیب اور نقشہ کی تشہیر و اشاعت کی تحریص مقصود ہے۔ اب حضرت مولانا دام

کتاب ''البلاغ المبین''کو ان کی اپنی کتاب ہی تسلیم نہیں کرتا[1] کیونکہ اس کتاب میں توحید کے مضامین بیان کیے گئے ہیں جن سے بریلویوں کے اُن عقائد کی نفی ہوتی ہے جن کی پوری پوری تائید و تصدیق بلکہ تبلیغ و تشہیر بھی فاضل مصنف کی ہی دوسری تصانیف مثلاً ''انفاس العارفین''، ''فیوض الحرمین''، ''درِّ ثمین'' وغیرہ سے ہوتی ہے۔ یہ تو بالکل یہودیوں والا معاملہ ہے کہ ؛ فتؤمنون ببعض الکتٰب و تکفرون ببعض* یعنی اپنے مطلب کی بات ہو تو اٰمَنَّا وَ صَدَّقْنَا ورنہ پھر سَمِعْنَا وَ عَصَیْنَا : ان کتابوں کا جو مواد اپنے مزعومہ عقائد کی تائید کرے وہ تو لکھنے والوں کی اپنی تحریر، اور جو مواد ان کا ردّ کرے اسے ''ادخال الباغیین'' کے کھاتے میں ڈال دیا جائے! چہ خوب! اسکو کہتے ہیں

ع میٹھا میٹھا ہپ ہپ، کڑوا کڑوا تھو

---

فیوضہم نے عوام کے تجاوز عن الحد اور غلو کو مد نظر رکھ کر استبراک و توسل کی ترغیب اور تشہیر و اشاعت کی تلقین سے رجوع فرمالیا ہے۔ **رہا کسی عاشق صادق اور مجذوب محبت کا والہانہ طرز عمل تو وہ بجائے خود مذموم نہیں بلکہ مسکوت عنہ ہے**۔ اسی طرح نفس مسئلہ میں تردد پیدا ہو جانے کا جو ذکر ہے اس کا حاصل بھی بجائے جزم جواز سابق کے عدم جزم جواز ہے نہ کہ جزم عدم جواز، پس **عشاق پر طعن نہ کیا جائے**۔ حضرت مولانا کے اعلانِ رجوع سے کوئی غلط فہمی نہ ہو۔ اس نظریہ سے یہ ضروری توضیح کر دی گئی اور حضرت مولانا کی اجازت سے شائع کی گئی۔''

بتایئے اس میں کس باغی نے کیا دخل اندازی کی ہے؟ بات وہیں کی وہیں ہے جہاں سے شروع ہوئی، صرف لفاظی کا جامہ پہنا کر ''عوام'' کو ''رجوع'' کا تاثر دیا گیا ہے ورنہ ''خواص'' کے لیے، جنہیں موصوف نے **عاشق صادق اور مجذوب محبت** قرار دیا ہے، یہ راہ اب بھی اسی طرح کھلی ہے! البتہ ایک بات اور واضح ہو گئی کہ بریلویوں کی، جو خود کو عاشقان رسول کہتے ہیں، اس نقشِ نعل کی بڑے پیمانے پر اشاعت و تشہیر پر دیوبندیوں کو طعن نہیں کرنا چاہیے کہ ان کے اکابرین کا یہی حکم ہے اور یہ راہ تو خود انہی کی دکھائی ہوئی ہے۔ اسی رسالے میں مندرجہ بالا جواز کے ساتھ ساتھ اس نعل کا بعینہٖ وہی نقشہ دیا گیا ہے جو آج بریلویوں کے جھنڈوں وغیرہ میں نظر آتا ہے۔ مزید یہ کہ اس ''نقشہ نعل شریف'' پر درود کے علاوہ یہ فارسی شعر بھی لکھا ہوا ہے

بمقامے کہ نشانِ کفِ پائے تو بود...... سالہا سجدہ صاحب نظراں خواہد بود

(یعنی جس جگہ تیرے پیر کا نشان ہو تو صاحب نظر وہاں کئی سال سجدے کرے گا)

(1) ملاحظہ فرمایئے انفاس العارفین پر مترجم صاحب کا مقدمہ۔ لطیفہ یہ ہے کہ اشاعتیوں کے نزدیک بھی اس کتاب کی نسبت شاہ ولی اللہ کی طرف کرنا محل نظر ہے، جیسا کہ حاشیہ برصفحہ ۳۵۰، جواہر التوحید میں لکھا گیا ہے۔

* ''کیا تم کتاب کی بعض باتوں کو مانتے ہو اور بعض کا انکار کرتے ہو؟'' (البقرۃ:۸۵)

ہمیں کسی سے خواہ مخواہ کوئی بیر، کینہ و حسد نہیں، بلاوجہ بغض وعداوت بھی نہیں۔ ایمان کا تقاضا ہے کہ اللہ کے لیے محبت ہو اور اللہ ہی کے لیے بغض۔ ★ اگر واقعی ''سلف صالحین'' کی کتابوں میں یہ کفروشرک کو لازم کرنے والی عبارات بعد کے باغی لوگوں کی داخل کی ہوئی ہیں تو اس کو ثابت کیا جائے اور پھر ان کی اشاعت بند کر دی جائے۔ لیکن لطیفہ یہ ہے کہ یہ کتابیں انہی عبارات کے ساتھ برابر من وعن شائع ہو رہی ہیں اور انہیں خارج از متن کرنے کی کبھی کوئی کوشش نہیں کی جاتی۔ تبلیغی جماعت میں قرآن وحدیث کا علم رکھنے کے بڑے بڑے دعویدار موجود ہیں۔ لیکن تبلیغی نصاب میں موجود کفروشرک پر مبنی مواد کی طرف بہتیرے لوگوں نے تحریر وتقریر کے ذریعے نشاندہی کی لیکن آج تک اس کتاب میں سے ایک لفظ بھی نہیں نکالا گیا بلکہ جس طرح مؤلف زکریا کاندھلویؒ صاحب نے قلمبند کیا اسی طرح لفظ بہ لفظ چھپ رہا ہے۔ صرف اتنا کیا جاتا ہے کہ لوگوں کے اعتراض سے بچنے کے لیے تبلیغ والوں کو ''پرانوں کے جوڑ'' یعنی اُن لوگوں کے اجتماع میں جنھوں نے تبلیغ میں تین چلّے یعنی چار مہینے لگائے ہوں، خصوصی ہدایات دیتے ہوئے ان کے ''اکابرین'' یہ واقعات عام مجمع میں بیان کرنے سے منع کر دیتے ہیں۔ تاہم انہیں درست ہی جانتے ہیں! اور ایسا بھی نہیں کہ یہ کتابیں کوئی اور چھاپتا ہو اور اپنی طرف سے یہ عبارتیں داخل کر دیتا ہو، بلکہ تصنیف، تالیف، کتابت، طباعت، اشاعت ہر کام ان کے اپنے اداروں میں ہوتا ہے۔ تو پھر اس میں ادخال الباغیین کا کہاں دخل ہوا؟ سب کرنے کرانے والے اپنے ہی تو ہیں! کیا خود ان کے اپنے ادارے بھی ان ''باغیوں'' میں شامل ہیں! تو پھر شکوہ کیسا؟

آج کی سرکردہ ہستیوں کے عقائد میں بھی یہ سب باتیں پائی جاتی ہیں۔ ''مفتیٔ اعظم پاکستان'' نے خود اپنی تحریر میں بیان کیا کہ ایک افریقی نے نبیﷺ کی قبر پر آکر **السلام علیکم** کہا تو قبر سے جواب آیا **وعلیکم السلام**؛ قوالی سننے والے ایک پیر صاحب

---

★ مَنْ اَحَبَّ لِلّٰهِ وَاَبْغَضَ لِلّٰهِ وَاَعْطٰى لِلّٰهِ وَمَنَعَ لِلّٰهِ فَقَدِ اسْتَكْمَلَ الْاِيْمَانَ :

''جس نے اللہ کے لیے محبت رکھی اور اللہ کے لیے بغض رکھا، اور اللہ کے لیے دیا اور اللہ ہی کے لیے (دینے سے) منع کر دیا، پس اس نے اپنے ایمان کو مکمل کر لیا۔''

(سنن ابی داؤد: جلد ۳، کتاب السنۃ، باب ۲۰۲، الدلیل علی زیادۃ الایمان ونقصانہ)

کے مرید نے نبی ﷺ کی قبر پر اپنے پیر صاحب کا سلام کہا تو نبی ﷺ نے فرمایا: اپنے بدعتی پیر کو بھی ہمارا سلام کہدینا۔[1] واضح رہے کہ یہ کوئی ''دیوبندیت کے نام پر بدنما داغ'' اور ''دیوبندیت کے لیے گالی'' والے دیوبندی نہیں ہیں بلکہ یہ ہیں آپ کے ''حضرت مولانا مفتی محمد شفیعؒ صاحب''، جن کی تعریفی رائے بحق بانی جمعیت اشاعت التوحید والسنۃ اپریل ۱۹۹۲ء کے نغمۂ توحید کی بایں الفاظ زینت بن چکی ہے:

''مولوی حسین علی، مولانا رشید احمد گنگوہی کے شاگرد ہیں۔ حنفی بزرگ، متبع شریعت، بدعت وضلالت کو مٹانے والے ہیں۔ اسی وجہ سے بدعتی لوگ ان کے مخالف اور دشمن ہیں۔ بدعتیوں کے اقوال ان کے بارے میں غلط ہیں۔ مسلمانوں کو ان سے بدظن نہ ہونا چاہیے۔ بلکہ حضرت سے بیعت کرنی چاہیے جو موجب برکت ہے۔'' (صفحہ ۳۵)

ان کے مفتی بیٹے اسی رسالے ''البلاغ'' میں اس قسم کی تحریریں آج بھی لکھتے ہیں، جنہیں کسی طرح بھی ''ادخال الباغیین'' کی نذر نہیں کیا جاسکتا کہ لکھنے اور چھاپنے والے دونوں زندہ اور زمانہ حال ہی میں موجود ہیں، ہم مسلک ہیں اور ان کے اپنے مدرسے اور اشاعتی اداروں سے ایسا ہو رہا ہے۔ لیکن اگر بایں ہمہ ان تمام تحریروں کو بیک جنبش قلم ردّ بھی کر دیا جائے تو کیا پیچھے مذکور ''بلغۃ الحیران'' کی وہ تحریر بھی ''ادخال الباغیین'' ہے جس میں حسین علی الوانی نے اپنے ''مبشرات'' بیان کرتے ہوئے لکھا ہے کہ انہوں نے نبی ﷺ کو گرتے دیکھا تو آگے بڑھ کر آپ کو تھام لیا، نبی ﷺ نے انہیں گلے سے لگایا، ضمانت لکھ کر دی، اِنہوں نے تمام انبیاء علیہم السلام کو دیکھا، ''امام ربانی'' نے اپنے مزار کی مجاورت کرنے پر انہیں توحید کے ''معارف'' عطا فرمائے......؟ اس پر مستزاد یہ کہ اپنے اسلاف کے زیرِ نظر ''کارناموں'' کو دوسروں کی دسیسہ کاری کا نتیجہ قرار دینے کے لیے ''ادخال الباغیین'' کی دفاعی اصطلاح بھی انہی الوانی صاحب کی اپنی ایجاد ہے۔[2]

---

(1) ماہنامہ البلاغ: صفرالمظفر ۱۳۹۴سنہھ، صفحہ ۱۰۰

(2) نغمۂ توحید: جولائی ۱۹۹۶ء، صفحہ ۴۰

الوانی صاحب کے معتقدین اشاعتی بتائیں کہ خود الوانی صاحب کی کتاب میں مذکورہ بالا تحریر بھی ''ادخال الباغیین'' کا نتیجہ ہے؟ اگر ایسا ہے تو پھر اس تحریر کو اس کتاب سے نکال کیوں نہیں دیا جاتا؟ اگر اس کے درست ہونے پر اصرار ہے تو پھر بریلویوں، شیعوں اور دیوبندیوں نے کیا قصور کیا ہے۔ ان کے لٹریچر میں موجود قرآن وسنت کے منافی مواد کو بھی درست مانا جائے اور کسی ''ادخال الباغیین'' کی کارروائی نہ سمجھا جائے بلکہ کتاب وسنت کے ماننے والے ایک سچے مومن کا جو طرز عمل ہوتا ہے وہ اختیار کیا جائے؛ وہی طرز عمل جو ابراہیم علیہ السلام اور ان کے مومن ساتھیوں نے اپنی قوم کی کفریہ شرکیہ روش کو دیکھ کر اختیار کیا تھا اور جسے اللہ نے بعد کے ایمان والوں کے لیے اسوۂ حسنہ ٹھہرایا ہے کہ یوں کہیں:

إِنَّا بُرَآءُ مِنكُمْ وَمِمَّا تَعْبُدُونَ مِن دُونِ اللَّهِ كَفَرْنَا بِكُمْ وَبَدَا بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمُ الْعَدَاوَةُ وَالْبَغْضَاءُ أَبَدًا حَتَّىٰ تُؤْمِنُوا بِاللَّهِ وَحْدَهُ (الممتحنۃ:۴)

''ہم تم سے بری و بیزار ہیں اور اُن سے بھی جن کو تم اللہ کے علاوہ پوج رہے ہو۔ ہم تمہارا کفر کرتے ہیں اور ہمارے اور تمہارے درمیان ہمیشہ کے لیے دشمنی رہے گی جب تک کہ تم اکیلے اللہ پر ایمان نہ لاؤ۔''

لیکن اسلاف پرستی کے شکاران اشاعتیوں میں اتنی جرأت نہیں۔ توحید اور اکابر پرستی کبھی ایک ساتھ نہیں چل سکتے۔ اگر توحید کو اپناتے ہیں تو کفر بالطاغوت لازم ہوگا اور نتیجتاً ان کے سارے اکابرین اپنی ان کفریہ شرکیہ عبارتوں کی وجہ سے کافر ٹھہریں گے۔ یہ تو توحید کا مذاق اڑانا ہے کہ ایک طرف کفروشرک کا رڈ کیا جائے اور دوسری طرف اسی کفروشرک کے محرکین کو موحّدِ اعظم قرار دیا جائے! انہیں دین اسلام کا خادم اور امام گردانا جائے، انہیں بڑے بڑے القابات سے نوازا جائے! ان کے خلاف زبان کھولنا گناہ تصور کیا جائے! انہی کی تقلید و پیروی کی دعوت دی جائے۔ دراصل دونوں کشتیوں میں ایک ساتھ سواری کے لیے یہ ''ادخال الباغیین'' کی حیلہ سازی اختراع کی گئی ہے۔ اور اپنے الوانی استاد کی اسی نرالی اختراع کی بنیاد پر ان کے شیخ القرآن نے اس سلسلے میں ایک خودساختہ نرالا قاعدہ مقرر کرلیا کہ

”بزرگان دین کی وہ عبارتیں جو کتاب و سنت کے خلاف ہوں، ان کے ردّ و قبول کا قاعدہ یہ ہے کہ اگر واقعی وہ اللہ کا نیک بندہ اور ولی ہے تو یہ بات قابل تسلیم نہیں کہ اللہ کے اس نیک بندے نے کوئی بات توحید کے خلاف کہی ہو جیسا کہ اللہ نے عیسائیوں کے اس قول کے جواب میں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام ہمیں فرما گئے ہیں کہ مجھے پکارا کرو فرمایا یہ غلط ہے: ما کان لبشر ان یوتیہ اللہ الکتاب والحکم والنبوۃ ثم یقول للناس کونوا عبادا لی من دون اللہ (الآیۃ) بلکہ وہ مشرکوں کی طرف سے افتراء ہوگا جیسا کہ یہودیوں نے حضرت سلیمان ں کے ذمہ غیر اللہ کی پکار لگا دی تھی۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے ما کفر سلیمٰن ولٰکن الشیطین کفروا (الآیۃ) اور اگر یہ بات پایہ ثبوت کو پہنچ جائے کہ وہ قول واقعی اس بزرگ کا ہے تو پھر اس قول کی توجیہہ کی جائے گی اور اس کا ایسا مطلب بیان کیا جائے گا جو کتاب و سنت کے عین مطابق ہو۔ لیکن اگر وہ قول ناقابل توجیہہ ہو اور کتاب و سنت کی تعلیم کے مطابق اس کا کوئی مطلب نہ بن سکے تو صاف کہدیا جائے گا کہ وہ بزرگ صاحب حال ہے۔ معلوم نہیں کس حال میں اس سے یہ قول سرزد ہوا ہے۔ لہٰذا نصوص کتاب و سنت کے مقابلے میں ان کا قول قابل رد ہے۔“ (1)

اپنی دوسری تصنیف میں اس بات کو اس طرح بیان کیا:

”.....شرکیہ عبارت قرآن یا آسمانی کتاب کے علاوہ کسی دوسری کتاب میں منسوب کی جائے تو اس کی دو صورتیں ہیں۔ اوّل یہ کہ جس نیک بندے کی طرف وہ عبارت منسوب کی گئی ہے حقیقت میں وہ نیک ہے ہی نہیں اس لیے وہ عبارت مردود ہے۔ دوم یہ کہ وہ بندہ تو واقعی بزرگ اور نیک ہے۔ اس لیے اب یا تو یہ کہا جائے گا کہ اس شرکیہ عبارت کی نسبت اس نیک بندے کی طرف صحیح نہیں۔ شرک پسند لوگوں نے اس پر افتراء کیا ہے لہٰذا وہ عبارت قابل رد ہے۔ جس طرح حضرت سید عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ کی طرف ایک شرکیہ قصیدہ منسوب کر دیا گیا ہے جو قطعاً حضرت شیخ کا نہیں ہے اور اگر اس عبارت کی نسبت اس بزرگ کی طرف صحت سے ثابت ہو جائے تو اس عبارت میں مناسب تاویل کر کے کتاب و سنت کے مطابق

(1) جواہر التوحید، صفحہ ۳۵۲-۳۵۳

اس کا مطلب بیان کیا جائے گا۔ لیکن اگر وہ عبارت قابل تاویل بھی نہ ہو اور اس کا کوئی صحیح مطلب نہ نکل سکتا ہو تو اس عبارت کو بھی رد کر دیا جائے گا اور سمجھا جائیگا کہ یہ بات اس بزرگ کی زبان سے غلبۂ حال میں صادر ہوئی ہو گی جو احکام شرعیہ میں حجت نہیں......" (1)

یہ "غلبۂ حال" کیا چیز ہوتی ہے؟ کیا یہ ایسی کیفیت ہوتی ہے کہ جب بندہ اپنے ہوش و حواس سے بیگانہ ہو جاتا ہے اور باوجودیکہ قرآن و حدیث کا جاننے والا ہے، قرآن و حدیث کا درس دینے والا ہے، ہزاروں اس کے شاگرد ہیں، مشکل سے مشکل موضوع پر اس کی بہتیری تصانیف موجود ہیں، اس کیفیت میں صریح کفر و شرک کرنے لگتا ہے! تو پھر تو ایسا شخص عقل سے عاری، دیوانہ و مجنوں ٹھہرے گا۔ پھر تو ایسے صریح کفر و شرک بکنے والے کے لیے یہ کہنا کسی طرح بھی درست نہیں کہ ان کا راستہ بعینہٖ قرآن و حدیث، نبی ﷺ اور صحابہ کا راستہ ہے، انہوں نے ہی دین کو بچایا؛ قرآن و حدیث کی بے مثال خدمت کی؛ ان کی محفل وعظ میں تمام انبیاء و اولیاء، جن و انس شرکت کرتے ہیں اور خضر علیہ السلام ہر ملنے والے سے کہتے ہیں کہ اگر نجات چاہیے تو ان کے وعظ میں شرکت کرو! وغیرہ ......

بعض اوقات یہ لوگ جوشِ خطابت میں خود اپنے وضع کردہ مذکورہ قاعدے قانون کی خلاف ورزی کرتے ہوئے اس قسم کی باتیں کہہ جاتے ہیں:

"......انسان کامل مومن تب بنتا ہے جب وہ ہر ایک طاقت کا مالک صرف ایک اللہ کو مانے۔ اور اس کے مقابل جن جن کو لوگوں نے حاجت روا اور مشکل کشا بنا رکھا ہے، ان سب کی نفی کرے۔ یہ بات ہمیں قرآن بتاتا ہے۔ لوگوں نے قرآن کو بس چومنے اور چاٹنے تک محدود کر رکھا ہے اور ایمان سارے کا سارا بزرگوں کی کتابوں پر رکھا ہوا ہے۔ **قرآن سے پوچھتا ہی نہیں کہ تو ہی بتا سچا ایمان کیا ہے۔ مولوی تو کہتے ہیں کہ مردے سنتے ہیں۔ اس زمانے کی کتابوں کے مصنف کہتے ہیں کہ قبر کے اندر نبی سنتے ہیں۔ تو بھی تو بتا**★ بس قرآن سے پوچھتا ہی نہیں

(1) تفسیر جواہر القرآن، تفسیر سورۃ آل عمران، حاشیہ ۱۱۵، آیت ۸۰، صفحہ ۱۶۴

★ مقرر شاہ صاحب خواہ مخواہ سماع موتیٰ کے رد پر اتنا زور صرف کر رہے ہیں کیونکہ ان کے اکابرین کے نزدیک یہ کوئی ایسا خاص مسئلہ نہیں ہے! ان کے شیخ القرآن صاحب کا فرمان ہے کہ "سماع موتیٰ کا مسئلہ

اور بزرگوں کی کتابوں اور قولوں سے مست ہوا رہتا ہے۔ جس بندے کا ایمان بزرگوں کی قولوں اور قولیوں تک وقف ہو وہ کھوٹا ایمان ہے۔ کھرا اور خالص اس دن ہوتا ہے جس دن اس ایمان کو قرآن سے وصول کرے..... سب سے خطرناک بت ہر زمانے کے بزرگ ہوتے ہیں۔ یہ کیا ہوا کہ جو چیز بزرگ کے منہ سے نکلے وہ قرآن سے بھی بڑھ جائے۔ ہرگز نہیں۔ سن لو توحیدیو! اگر عنایت اللہ شاہ وہ بات کہے جو قرآن کے خلاف ہو تو اشاعت التوحید والے آنکھ بند کرکے کہیں کہ جو عنایت اللہ شاہ نے کہا ٹھیک ہے تو اس کا مطلب یہ ہوا کہ اشاعت التوحید والوں نے عنایت اللہ کو بت بنالیا ہے.....“ (1)

بزرگوں کی باتوں پر آنکھ بند کرکے ایمان لانا اور ان میں موجود صریح کفر و شرک کی تاویل کرلینا اور اگر کفر و شرک اس قدر صریح اور واضح ہو کہ اس کی تاویل بھی ممکن نہ ہو تو اس کو ”غلبۂ حال“ پر محمول کرلینا کیا بزرگوں کو بت بنانے کے مترادف نہیں؟ ضیاء اللہ صاحب جواب دیں کہ دیوبندی بزرگوں کی مذکورہ بالا شرکیہ کفریہ عبارتوں سے صَرفِ نظر اور ان کی تاویل کرکے کیا اشاعتی ان بزرگوں کو ”بت“ نہیں بنا رہے؟

جمعیت اشاعۃ التوحید کے مفتی محمد حسین نیلوی نے ہمارے ایک ساتھی کے سوال:

”جن لوگوں نے اپنی کتابوں میں شرکیہ عبارتیں لکھی ہیں ان کو کافر کہا جاسکتا ہے یا نہیں؟“

کے جواب میں لکھا:

”اگر دلائل سے قطعی طور پر ثابت ہوجائے کہ واقعی صاحب کتاب کی اپنی عبارت ہے تو اس کو کافر کہہ سکتے ہیں ورنہ اجتناب کرے۔“

[فتوے کا عکس اگلے صفحے پر ملاحظہ فرمائیے]

---

زمانِ صحابہ رضی اللہ عنہم سے مختلف فیہ چلا آرہا ہے۔ یہ مسئلہ اعتقادات ضروریہ میں سے نہیں جس کی نفی یا اثبات پر کفر و اسلام کا مدار ہے بلکہ یہ ایک علمی اور تحقیقی بحث ہے۔ جس میں بحث و تمحیص اور نظر و تحقیق کی گنجائش ہے۔“ (تفسیر جواہر القرآن: سورۃ الروم، آیت ۵۲، صفحہ ۹۰۲)

(1) ضیاء اللہ شاہ صاحب کی تقریر، نغمۂ توحید: نومبر ۱۹۹۸ء، صفحہ ۵۵-۵۶

آپ کے اپنے جید اور مستند علماء کی زیر سرپرستی آپ کے اپنے مسلک کے اشاعتی ادارے ان کتابوں کو شائع کرتے ہیں اور آپ کے محراب و منبر سے انہیں بیان بھی کیا جاتا ہے؛ ان باتوں میں کوئی ترمیم و تبدیلی بھی نہیں کی جاتی بلکہ انہیں فاضل مصنف کی اپنی تحریر کی حیثیت سے درست تسلیم کیا جاتا ہے، تو پھر اور کون سے دلائل کی ضرورت ہے جو ثابت کر سکیں کہ یہ واقعی ''حضرت صاحب'' ہی کی تحریر ہے!

توحیدِ الٰہی اور سنتِ رسول ﷺ کی اشاعت اور قرآن وحدیث سے تمسک کے دعویداروں کا توحید و سنت کے منافی اعمال کی ترویج اور قرآن وحدیث سے دوری کی مزید مثالوں میں ایصالِ ثواب، تعویذات اور دعاء بعد الفرائض بھی شامل ہیں۔

## ایصال ثواب

قرآن میں اللہ تعالیٰ نے فیصلہ فرمادیا ہے کہ

وَمَا تُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ (الصّٰفّٰت:۳۹)

''تمہیں جزا نہیں ملے گی مگر انہی اعمال کی جو تم نے کیے۔''

اور

اَلَّا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ﴿۳۸﴾ وَاَنْ لَّيْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰى ﴿۳۹﴾ وَ اَنَّ سَعْيَهٗ سَوْفَ يُرٰى ﴿۴۰﴾ ثُمَّ يُجْزٰىهُ الْجَزَآءَ الْاَوْفٰى ﴿۴۱﴾ (النجم:۳۸-۴۱)

''یہ کہ کوئی شخص کسی دوسرے کا بوجھ نہیں اٹھائے گا اور یہ کہ انسان کو وہی ملتا ہے جس کی وہ کوشش کرتا ہے، اور یہ کہ اس کی کوشش عنقریب دیکھی جائے گی، پھر اس کو پورا پورا بدلہ دیا جائے گا۔''

اور یہ کہ

مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ وَمَنْ اَسَآءَ فَعَلَيْهَا (الجاثیۃ:۱۵)

''جو کوئی نیک عمل کرے گا تو اپنے لیے، اور جو برے کام کرے گا تو اپنے لیے۔''

متعدد آیات اس بات پر شاہد ہیں کہ ایک انسان کے اعمال کا بدلہ اسی کو ملتا ہے۔ اعمالِ صالحہ کا ثواب کسی دوسرے کو منتقل نہیں کیا جاسکتا (تفصیل کے لیے کتابِ ہٰذا کا عنوان [۳۱] ملاحظہ کیا جائے)۔ احادیثِ صحیحہ سے اتنا پتہ چلتا ہے کہ ایک آدمی اگر کسی کے لیے دعائے خیر کرتا ہے (مثلاً قعدے میں پڑھی جانے والی دعائے تشہد) تو اس کا فائدہ مدعو لہ کو بھی پہنچتا ہے۔ وہ روایات جن میں میت کی طرف سے صدقہ کرنے، حج ادا کرنے، روزہ رکھنے وغیرہ کا ذکر ہے، ان کا تعلق نذر سے ہے، جو بمنزلہ قرض ہوتی ہے۔ چونکہ میت کا قرض ادا کرنا فرض ہے، جس کی اللہ تعالیٰ نے سورۃ النساء کے دوسرے رکوع میں اتنی تاکید کی ہے کہ میت کے ترکے کی تقسیم سے پہلے اس کی وصیت پورا کرنے اور قرض ادا کرنے کو بار بار بیان کیا ہے، اس لیے میت کی اپنی زندگی میں مانی ہوئی نذروں کو ان کے ورثاء کی طرف سے پورا کرنا ضروری ہے۔ تاہم یہ ایصال ثواب والا معاملہ نہیں ہوتا۔ بہرحال احادیثِ صحیحہ سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ ایک آدمی کوئی اچھا عمل کرے اور اس کا ثواب کسی میت کو "ایصال" کردے۔ مُردوں کو ایصال ثواب کی اصطلاح اور اس کی نیت کے ساتھ، قرآن خوانی کرنا، کھانا پکانا اور کھلانا، اس کی قرآن وسنت سے کوئی دلیل نہیں ملتی لہٰذا یہ بدعت ہے، مگر اشاعت التوحید والسنۃ والے اور ان کے ممدوح "اصل اکابرین دیوبند" ایصالِ ثواب کے قائل و فاعل ہیں۔ رشید احمد گنگوہیؒ صاحب جو بانیٔ جمعیت اشاعت التوحید والسنۃ حسین علی الوانی کے استاد تھے اور جن کے "طرزِ عمل" کی یہ لوگ دعوت دیتے ہیں، جیسا کہ ان کے دستور کی دفعہ ۱ شق ۲ میں درج ہے، ان سے

"مولوی ولایت حسین صاحب نے ایک مرتبہ عرض کیا کہ حضرت جس طور پر مبتدعین فاتحہ اور ایصالِ ثواب کرتے ہیں کیا اس کا ثواب مُردوں کو پہونچتا ہے؟ معاً ارشاد فرمایا: اصل قرأت قرآن کا ثواب کیوں نہ پہونچے گا اگرچہ اور زاید امور کا گناہ بھی ہو۔

فمن یعمل مثقال ذرۃ خیرا یرہ ... الآیۃ" [(1)]

"ایکبار کسی شخص نے سوال کیا کہ کسی قبر پر شیرینی لیجانا اور کسی بزرگ کی فاتحہ دیکر تقسیم کرنا جائز ہے یا ناجائز؟ آپ نے ارشاد فرمایا اگر بنام خدا ہے اور ایصال ثواب ہی مقصود ہے تو کچھ

(1) تذکرۃ الرشید: حصہ اوّل، صفحہ ۱۰۲

قباحت نہیں۔ اور اگر پیر کے نام ہے جیسا کہ اکثر جہال کرتے ہیں، وہ حرام ہے۔ اسپر ایک شخص نے عرض کیا کہ حضرت اگر ایصال ثواب ہی مقصود ہو تو ہر جگہ سے ممکن ہے قبر ہی پر کون ضرورت ہے کہ کوئی چیز بھیجی جاوے۔ آپ نے فرمایا: ''خیر وہاں خادم رہتے ہیں اچھا ہے انکو ہی دیدیا جائے اسمیں کیا قباحت ہے؟'' یہ جواب دیکر ارشاد فرمایا کہ ایکبار ایک شخص حضرت شاہ عبدالقدوس رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر کچھ شیرینی لایا اور مجھ سے فاتحہ کے واسطے کہا۔ میں نے دریافت کیا کہ یہ مٹھائی اللہ کے نام کی ہے، اس نے کہا نا صاحب، پیر کے نام کی ہے۔ میں نے کہا جا مردود چلا جا۔(1)

اس فتوے کے ساتھ ساتھ وہ خود بھی ایصال ثواب کا اہتمام فرماتے تھے:

''ایکبار ارشاد فرمایا کہ ایک روز میں نے حضرت شیخ عبدالقدوس رحمۃ اللہ علیہ کے ایصال ثواب کو کھانا پکوایا تھا۔ اس روز حضرت عبداللہ بن مسعود ﷺ کو خواب میں دیکھا کہ میں ان کے پاس بیٹھا ہوں۔ دیکھ کر آنکھ کھل گئی۔ اس کے بعد آپ نے یہ بھی فرمایا کہ اس وقت سے مجھے حنفی مذہب کے ساتھ محبت ہوگئی۔ شیخ کے ایصالِ ثواب کے موقع پر حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کی زیارت کا تناسب حضرت سے کسی نے دریافت نہیں کیا ورنہ کیا عجب تھا کہ کوئی جدید فائدہ حاصل ہوتا ........'' (2)

شکر ہے کہ اپنے کوفی حنفی مذہب کو حق ثابت کرنے کے لیے گنگوہی صاحب نے کوفے کے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی زیارت پر ہی اکتفا فرمالیا ورنہ جس ہستی کو ''شیخ التفسیر والحدیث حضرۃ علامہ مولانا مفتی سید محمد حسین شاہ صاحب نیلوی مدظلہ العالی'' نے ''حضرت امام الہند شاہ ولی اللہ محدث دہلوی قدس اللہ سرہ العزیز'' لکھا ہے، اور جن کی بیعت و شاگردی کا اقرار کرتے ہوئے ان کے عقائد و تحقیقات کو ان گنگوہی قطب صاحب نے ''حق'' قرار دیا ہے، وہ تو اپنے والد کو ایصال ثواب میں بہت آگے لے گئے۔ لکھا ہے:

''فرماتے تھے کہ ایک مرتبہ آنحضرت ﷺ کے وفات کے دنوں میں مجھے کوئی چیز دستیاب نہ ہو سکی کہ آنحضرت ﷺ کی نیاز پکائی جاسکے۔ کچھ بھنے ہوئے چنے اور گڑ بطور نیاز تقسیم کیے۔ خواب میں میں نے دیکھا کہ آنحضرت ﷺ کے سامنے انواع و اقسام کے کھانے پیش کیے جاتے

(1) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحہ ۲۹۱

(2) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحہ ۳۱۷

ہیں۔ وہ چنے اور گڑ بھی پیش کیا گیا۔ بڑی خوشی و مسرت سے ان کی طرف متوجہ ہوئے۔ انہیں طلب فرمایا۔ ان میں سے کچھ لے کر تناول فرمائے اور باقی ساتھیوں میں تقسیم کر دیے۔ راقم الحروف (ولی اللہ) کہتا ہے کہ اسی قصہ کی مانند پہلے بزرگوں سے بھی روایت کیا گیا ہے۔ لیکن یہ قصہ بلاشبہ حضرت والد ماجد کا ہے۔ عجب نہیں کہ توارد ہوا ہو۔" (1)

نیلوی صاحب کہتے ہیں کہ

"قبر کے گرد کھڑے ہو کر دعا و استغفار للمیت میں اتنی دیر مشغول رہیں جتنی دیر ایک اونٹ ذبح کر کے اس کا گوشت تقسیم کرنے میں لگتی ہے۔ اس سے ایک فائدہ تو یہ ہو گا کہ قرآۃ قرآن مجید اور دعا و استغفار سے اللہ تعالیٰ میت کو ثواب دے گا اور دوسرا یہ کہ یہ وقت عالمِ برزخ میں اس میت کی روح سے منکر نکیر کے سوال و جواب کا ہوتا ہے۔ اس وقت اگر ایصالِ ثواب کے لیے آپ تلاوتِ قرآن مجید اور میت کے لیے دعا و استغفار کریں گے تو امید ہے کہ اللہ تعالیٰ اس پر شفقت فرمائیں گے تو اس میت کی روح خوش ہو گی اور وہ سوالوں کے جواب خوشی خوشی دے سکے گا۔" (2)

"بہر حال اگر میت کو سنت کے مطابق بروقت دفن کر دیا جائے تو یہی وقت عالمِ برزخ میں میت سے سوال و جواب کا ہوتا ہے، اس لیے اس وقت میت کے لیے استغفار کریں اور کچھ قرآن مجید پڑھ کر اس کا ثواب میت کو بخش دیں۔ اگر اللہ تعالیٰ قبول فرمالیں تو اس میت کو سوالوں کا جواب دینے میں آسانی ہو گی۔" (3)

پھر ایک بے سند و حوالہ روایت بیان کرتے ہیں کہ

"حضرت امیر المومنین سیدنا علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص قبرستان میں جا کر سورۂ اخلاص گیارہ بار پڑھ کر اس کا ثواب مُردوں کو بخش دے تو جس قدر مُردے اس قبرستان میں دفن ہیں، اتنا ہی ثواب اسے بھی ملے گا۔" (4)

نغمۂ توحید کے مدیر نے ثواب کی اس منتقلی میں کافی دریا دلی اور سخاوت کا مظاہرہ فرمایا ہے۔ اپنے ایک مضمون میں جو ایصالِ ثواب کے اثبات میں لکھا گیا، فرماتے ہیں:

---

(1) انفاس العارفین: صفحہ ۷۲

(2) عارفین: اپریل و مئی ۱۹۹۴ء، صفحہ ۶۹

(3) عارفین: ستمبر ۱۹۹۴ء، صفحہ ۳۴

(4) عارفین: اپریل و مئی ۱۹۹۴ء، صفحہ ۶۹/نغمہ توحید: مئی ۱۹۹۵ء، صفحہ ۴۹

''صدقہ کرتے وقت عام طور پر اولیاء عظام رحمہم اللہ میں سے کسی ایک کی روح کو ثواب پہنچانے کی نیت کی جاتی ہے۔ یہ تو نہیں کہا جا سکتا کہ اولیاء کرامؒ کے ایصال ثواب کے لیے صدقہ نہ کیا جائے۔ لیکن غور طلب بات یہ ہے کہ اولیاء کرامؒ تو نیک لوگ تھے، ان سے کہیں زیادہ مغفرت کی ضرورت عام رشتہ داروں اور دوستوں کو ہے۔ انہیں یکسر نظر انداز کر دینا کسی طور مناسب نہیں۔ اس لیے اگر صدقہ کرتے وقت یہ نیت کر لی جائے کہ اللہ تعالیٰ اس کا اجر و ثواب آدم علیہ السلام سے امام الانبیاء حضرۃ محمد رسول اللہ ﷺ تک تمام انبیاء کرام اور ان کے امتیوں اور رسول اللہؐ کے قیامت تک آنے والے امتیوں کو پہنچائے تو سب اس ثواب میں شریک ہونگے۔ یہ خیال نہیں آنا چاہیے کہ ثواب تقسیم ہو گا۔ اللہ کے خزانوں میں کمی نہیں، وہ ہر ایک کو اجر عظیم سے نواز سکتا ہے۔ جیسے روزہ دار کا روزہ افطار کرانے والے کو بھی روزہ دار کے روزے جتنے ثواب کی بشارت دی گئی ہے۔ اللہ عمل کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین یارب العٰلمین۔'' (1)

## تعویذات

تعویذ گنڈوں سے متعلق احادیثِ صحیحہ میں نبی ﷺ کے واضح ارشادات موجود ہیں کہ

1۔ ''دم، تعویذ، ٹوٹکے سب شرک ہیں۔'' (2)

2۔ ''جس نے تعویذ لٹکایا اس نے شرک کیا۔'' (3)

3۔ ''جس نے کوئی چیز بھی لٹکائی وہ اسی چیز کے سپرد کر دیا جائے گا۔'' (4)

4۔ ''نشرہ (آسیب اتارنا) ایک شیطانی عمل ہے۔'' (5)

اللہ نے اپنی کتابِ مقدس میں ایمان والوں کو حکم دیا ہے کہ

وَمَآ اٰتٰىكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ ۚ وَمَا نَهٰىكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا ۚ (الحشر:۷)

''اور جو چیز تم کو رسول دیں وہ لے لو اور جس سے وہ منع کر دیں (اس سے) باز رہو۔''

(1) نغمہ توحید: جون ۱۹۹۷ء، صفحہ ۱۰
(2) ابوداؤد: کتاب الطب، باب تعلیق التمائم
(3) مسند احمد: جلد ۴ صفحہ ۱۵۶
(4) ترمذی: ابواب الطب، باب کراھیۃ التعلیق
(5) ابوداؤد: کتاب الطب، باب النشرۃ

اتباع و اطاعتِ رسول ﷺ پر قرآن کی متعدد آیات میں بتاکید حکم دیا گیا ہے اور اس کے کرنے پر ملنے والے انعامات اور نہ کرنے پر ملنے والی سزا بھی وضاحت کے ساتھ بیان کر دی گئی ہے۔ یہ ایمان والوں کی صفات میں شامل ہے کہ وہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے متعین کردہ فیصلے سے انحراف نہیں کرتے۔ یہ تو کفار و منافقین کی روش ہے کہ وہ فیصلۂ رسول کو کافی نہیں سمجھتے:

فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُوْنَ حَتّٰى يُحَكِّمُوْكَ فِيْمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لَا يَجِدُوْا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ وَيُسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ﴿۶۵﴾ (النساء:۶۵)

”آپ کے رب کی قسم، یہ لوگ مومن نہیں ہوسکتے جب تک کہ اپنے معاملات میں آپ کو فیصلہ کرنے والا نہ مانیں اور پھر جو فیصلہ آپ کر دیں اس سے اپنے دل میں کوئی تنگی نہ محسوس کریں بلکہ اسے بخوشی مان لیں۔“

ایمان والوں کو تو فیصلۂ رسول ﷺ کے مقابلے میں اپنی طرف سے کچھ کہنے کا ذرا بھی اختیار نہیں:

وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَةٍ اِذَا قَضَى اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗٓ اَمْرًا اَنْ يَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ اَمْرِهِمْ ۭ وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًا ﴿۳۶﴾ (الاحزاب:۳۶)

”اور کسی مومن مرد اور مومن عورت کو حق نہیں کہ جب اللہ اور اس کا رسول کوئی امر مقرر کر دیں تو وہ اس کام میں اپنا بھی کچھ اختیار سمجھیں اور جو کوئی اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کرے تو وہ صریح گمراہ ہو گیا۔“

تعویذ گنڈوں، جھاڑ پھونک، ٹونوں ٹوٹکوں کی حرمت سے متعلق مذکورہ بالا ارشاداتِ نبوی کے بعد بھلا کسی مومن کی یہ ہمت ہو سکتی ہے کہ وہ کچھ کہے۔ لیکن اللہ اور اس کے رسول کے فرمان کو عام کرنے، توحید و سنت کی اشاعت کے دعویدار ان مماتیوں کی جرأت رندانہ دیکھیے کہ انہوں نے کس طرح اس حرام کو حلال ٹھہرا دیا ہے! ان کے ”شیخ التفسیر و شیخ الحدیث حضرت علامہ مولانا مفتی سید محمد حسین شاہ صاحب نیلوی مد ظلہ العالی“ فرماتے ہیں:

”.....**ایسے تعویذات جن میں مشرکانہ الفاظ ہوں، یا نداء غیر اللہ ہو، اور ایسے تعویذات جن کے معنی سمجھ میں نہ آسکیں، یہ تو مطلقاً حرام ہیں**۔ اور ان کا مفت لینا دینا بھی حرام ہے اور ان پر

اجرت لینا دینا بھی حرام ہے اور یہ کاروبار کرنا بھی حرام ہے .....اور ایسے تعویذات جن میں مشرکانہ الفاظ نہ ہوں، بلکہ قرآنی الفاظ ہوں یا احادیث سے ثابت شدہ دعائیں ہوں تو اگر وہ شخص جس کے گلے میں ایسے تعویذ ہیں ان تعویذات کو مؤثر سمجھتا ہے اور اس کا عقیدہ یہ ہو کہ ان تعویذات سے مجھے شفا ہوتی ہے تو اس عقیدہ کے ساتھ تعویذ تو کیا، دوا بھی اگر استعمال کرے اور یہ سمجھے کہ یہ دوا مؤثر ہے تو جیسے اس عقیدہ کے ساتھ تعویذ باندھنا حرام ہے ایسے ہی اس عقیدہ کے ساتھ دوا لینا بھی حرام ہے کہ اس نے دوا اور تعویذ کو مؤثر سمجھا۔ حالانکہ دوا یا تعویذ میں اثر ڈالنا یا نہ ڈالنا صرف اللہ تعالیٰ کا فعل ہے۔ اس لیے دوا یا تعویذ کو مؤثر سمجھنا شرک و حرام ہے۔ اور اگر اس کا عقیدہ یہ ہو کہ مؤثر تو اللہ تعالیٰ ہی ہے اور یہ دوا اور تعویذ محض سبب کے درجے میں ہیں، اور شفا اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہی ہوتی ہے، تب تو دوا لینا بھی جائز ہے اور تعویذ لینا بھی۔ اسی طرح قرآنی آیت یا حدیث کی دعا پڑھ کر دم کرنا بھی جائز ہے۔ البتہ تعویذ لکھنا حضرت نبی کریم ﷺ سے ثابت نہیں، لیکن حضرات صحابہ کرام ﷺ سے تعویذ لکھنا ثابت ہے مگر یہ ان کا معمول اور کاروبار نہیں تھا جیسا کہ آج کل عام رواج ہو گیا ہے اور حدیث شریف سے مسنون دعا لکھ کر اپنے بچے کے گلے میں ڈال دینا سیدنا حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما سے ثابت ہے ★ .....اور یہ بھی یاد رکھیں کہ چونکہ تعویذ لکھنے والا اپنا وقت اور کاغذ و سیاہی یا زعفران وغیرہ صرف کرتا ہے اس لیے تعویذ لکھنے کی اجرت لینا بھی جائز ہے۔"(1)

اس کے ساتھ ساتھ وہ الفاظ بھی مد نظر رہیں جو مفتی موصوف نے پچھلے صفحات میں نقل کردہ فتوے کے سوال ۶ کے جواب میں لکھے یعنی:

"جن تعویذات میں مشرکانہ عبارت ہو یا مجہول المعنےٰ تو وہ شرک اور حرام ہے اور جن تعویذات میں قرآن کی آیت ہو یا حدیث شریف کی دعاء ہو تو وہ نہ شرک ہے نہ حرام بشرطیکہ تعویذ لکھنے والا اس کو محض برکت سمجھے اور نہ سمجھے کہ یہ تعویذ میرے لیے شافی ہے ورنہ شرک ہو گا۔ مطلق فتویٰ لگانا صحیح نہیں۔"

یہ تو ان کے صرف ایک مفتی کا فتویٰ تھا جس میں تعویذ اور اس کی کمائی کو جائز قرار دیا گیا۔ جمعیت کے دس بڑے آدمیوں کی مجلس مقننہ نے اپنے ۲۷ر جولائی ۱۹۹۶ء کے اجلاس میں اپنے دستخطوں سے یہ فیصلہ جاری کیا کہ

★ نبی ﷺ کے صحابی پر اس تہمت کی حقیقت ہمارے کتابچے "تعویذات اور شرک" میں ملاحظہ فرمائیے۔ صحابہ کرام ﷺ پر یہ اتہام محض افترا پردازی ہے۔

(1) عارفین: اپریل ۱۹۹۳ء، صفحات ۹۲۔۹۴

"قرآنِ مقدس اور احادیثِ نبویہ کے کلمات اور اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ کو لکھ کر بطور تعویذ استعمال کرنا شرعاً جائز ہے بشرطیکہ کلمات مہملہ اور شرکیہ، کفریہ نہ ہوں۔ اس کے علاوہ تعویذ کے نام پر جو مروجہ طریقہ جاری ہے وہ ناجائز ہے۔" (1)

تعویذ کو شرک قرار دینے والی مسند احمد کی مذکورہ بالا روایت میں لفظ "تَمِيمَةً" آیا ہے جو کہ اسم نکرہ ہے جس میں عموم ہے چنانچہ اس سے ہر قسم کا تعویذ مراد ہے کیونکہ کسی استثنیٰ کا صحیح احادیث سے کوئی ثبوت نہیں ملتا۔ لہٰذا اس حدیث میں نبی ﷺ نے ہر قسم کے تعویذ کو شرک قرار دیا ہے اور اس میں قرآنی غیر قرآنی، عربی غیر عربی، لفظی، ہندسی، خطی، شکلی، زبانی، تحریری، واضح، مہمل، مبہم، مفسر...... کسی کی کوئی تخصیص نہیں۔ یہ اشاعتیوں کے ان دس بڑوں کا تصرفِ ذاتی بلکہ شریعت سازی ہے کہ قرآن و حدیث کے الفاظ پر مشتمل تعویذ کو "شرعاً جائز" قرار دے دیا۔ انہیں یہ اختیار کس نے دیا کہ جس چیز کو اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے ناجائز ٹھہرایا ہو یہ اسے جائز قرار دیں؟ یہ لوگ "شارح" سے "شارع" کب سے بن گئے؟ کیا ان لوگوں پر یہ آیت صادق نہیں آتی کہ:

أَمْ لَهُمْ شُرَكَٰٓؤُا شَرَعُوا لَهُم مِّنَ الدِّينِ مَا لَمْ يَأْذَنۢ بِهِ اللَّهُ ۚ (الشوریٰ:۲۱)

"کیا ان (مشرکوں) کے کچھ شرکاء ہیں جنہوں نے ان کے لیے ایسا دین تجویز کر دیا ہے جس کی اللہ نے اجازت نہیں دی؟"

تعویذات کے معاملے میں اشاعتی مولویوں نے اُس دریا دلی کا مظاہرہ نہیں کیا جو انہوں نے ایصالِ ثواب کے معاملے میں کیا ہے جس کا گزشتہ صفحات میں ذکر کیا گیا، اور اُن تعویذات کو جائز ہونے سے مستثنیٰ رکھا ہے جن میں "کلمات مہملہ اور شرکیہ کفریہ" ہوں۔ اور نیلوی صاحب نے مزید وضاحت کر دی کہ "مجہول المعانی یا ایسے تعویذات جن کے معنی سمجھ میں نہ آئیں تو یہ مطلقاً حرام ہیں اور ان کا مفت لینا دینا بھی حرام ہے اور ان پر اجرت لینا دینا بھی حرام ہے اور یہ کاروبار کرنا بھی حرام ہے۔" اب ذرا یہ بتائیے کہ درج ذیل تعویذ کس زمرے میں آتے ہیں:

(1) **تعویذ برائے حفاظتِ ہیضہ:** اس تعویذ کو لکھ کر بازو پر باندھ دے اور تعویذ باندھنے والے کی طرف سے پانچ دمڑی یا کوڑی خیرات کر دے۔ تعویذ یہ ہے:

---

(1) نغمۂ توحید: اگست ۱۹۹۶ء، صفحہ ۲۹

| |
|---|
| ۷۸۶ |
| الٰہی بحرمت حضرت شیخ محمد صادق اکابر اولیاء |
| حضرت شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانی رضی اللہ عنہما |
| از شر بلائے وبا نگہدار اللہ شافی اللہ کافی (1) |

(2) **سہولت ولادت تعویذ مجرب:** از ایک درویش باشرع برائے دروزہ اس نقش کو لکھ کر عورت کے داہنے ہاتھ پر رکھ دے اور عورت اس کو غور سے دیکھے جلد لڑکا پیدا ہو گا انشاء اللہ۔ نقش یہ ہے:

| |
|---|
| ۷۸۶ |
| ج ح خ ط ظ ع غ ق ی ک ل م |
| اششم ۵۵۵ اسو ک ل و (2) |

(3) ایک بے اولاد ہندو کو یہ تعویذ دیا اور بتایا کہ فرزند پیدا ہو گا: "اڑری بھنبیری ساون آیا"[3]

(4) "حُب کے لیے ایکبار آپ نے یہ عمل ارشاد فرمایا کہ **بسم اللہ پسر محمد ہاتھ تیل منہ چیکنا بیٹھوں سر ڈھاؤ تھک باندھوں ٹھا کر باندھوں باندھوں سگر اگانوں میر ان جمن جتی یوں کہیں من موہن میر اناؤں بحق لاالہ الا اللہ محمد رسول اللہ** ﷺ۔ اکتالیس بار پڑھ کر عطر پر دم کرے اور اس عطر کو دونوں انگوٹھوں کے ناخن پر لگا کر اپنی ابروؤں پر پھیر لے اور مطلوب کے سامنے جائے۔ انشاء اللہ اس کے قلب میں محبت پیدا ہو گی۔" (4)

(5) "ایک بار آپ نے درد کی داڑھ کا جھاڑن ایک شخص کو بتایا:

ہم ایک تم بتیس ...... ہمری تمری کیسا ریس

بتیس کی یاء کو آپ نے مجہول پڑھا اور فرمایا کہ بزرگوں کی زبان سے جسطرح پر الفاظ نکلتے ہیں خدا تعالیٰ اسی میں اثر دیتا ہے۔" (5)

کیا یہ تعویذ آیاتِ قرآنی، احادیث میں منقول دعاؤں یا اسماء حسنیٰ پر مشتمل ہیں کہ انہیں اشاعتی علماء کے فتوے کی رو سے "شرعاً جائز" کہا جائے؟ یا پھر بے معنی و مہمل کلمات پر مشتمل ہونے

---

(1) اعمالِ قرآنی: مطبوعہ کتب خانہ شان اسلام، اردو بازار، لاہور، صفحہ ۲۴
(2) اعمالِ قرآنی: صفحہ ۲۵
(3) امداد المشتاق: صفحہ ۱۱۸
(4) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحہ ۱۰۳
(5) تذکرۃ الرشید: حصہ دوم، صفحہ ۳۰۳

کی وجہ سے اشاعتی علماء انہیں ”ناجائز اور حرام“، ”ان کا مفت لینا دینا بھی حرام“، ”ان پر اجرت لینا دینا بھی حرام“، ان کا ”کاروبار کرنا بھی حرام“ کہیں گے؟ اور ان کے لکھنے والے کو حرام کار یعنی حرام کام کرنے والا اور حرام کاموں کی اشاعت کرنے والا کہیں گے؟ اور اس حرام کاری کے سبب اُنہیں بے دین قرار دیں گے؟ اگر کوئی اَیرا غیرا ایسے تعویذ لکھے تو شاید ان سوالات کے جواب اثبات میں دے دیں لیکن اپنے پہلے بیان کردہ اصول کی روشنی میں ان کی رائے فوراً بدل جائے گی جس وقت انہیں پتہ چلے گا کہ ان میں سے پہلے دو تعویذ اُن صاحب کے نقل کردہ ہیں جو اِن کے ”حکیم الامت“ ہونے کے ساتھ ساتھ اِن کے بانیٔ جمعیت کے استاد ”قطب ارشاد“ رشید احمد گنگوہیؒ صاحب کے پیر بھائی بھی تھے؛ آخری دو تعویذ تو خود اِنہی گنگوہیؒ صاحب کے ہی بتائے ہوئے ہیں۔ تیسرا تعویذ بھی اِن ”حکیم الامت“ صاحب نے اس وضاحت کے ساتھ کہ ”اس میں خلاف شرع تو کوئی بات ہے نہیں“، اپنے پیر امداد اللہ صاحب مہاجر مکّی سے نقل کیا ہے جو ان اشاعتیوں کے ”قطب ارشاد“ صاحب کے بھی پیر یعنی دادا، پردادا پیر تھے۔ جیسا کہ پہلے بتایا گیا، ان گنگوہیؒ ”قطب ارشاد“ کے متعلق اشاعتیوں کا دعویٰ ہے کہ ” **ان کا مسلک یقیناً قرآن وحدیث کے مطابق تھا**“ اور انہی کے طرز عمل کے یہ اشاعتی داعی ہیں۔ غور کیجیے ! یہ اشاعتی کیا ”توحید والسنۃ“ کے داعی ہیں یا اُس چیز کے جس کو وہ خود ”حرام اور ناجائز“ کہتے ہیں؟ کیا ”حرام اور ناجائز“ کی اشاعت کرنے والوں کا مسلک ”قرآن و حدیث کے مطابق“ ہو سکتا ہے؟ کیا ان حرام کاموں کی اشاعت کا نام ”اشاعت التوحید والسنۃ“ ہو سکتا ہے؟ کیا جمعیت والے تضاد کا شکار نہیں کہ ایک طرف کسی چیز کو ”حرام وناجائز“ کہیں اور دوسری طرف اسی ”حرام و ناجائز“ کے موجِد کے مسلک کو ”حق“ اور ”قرآن و حدیث کے مطابق“ قرار دے کر اس کی طرف دعوت دیں؟ کیا اُسی طرح کا تضاد نہیں جس کا ان کے ”دیوبندیت کے نام پر بدنما داغ“ قرار دیئے جانے والے مسلک پرست شکار ہیں کہ ایک طرف توحید و سنت کے بلند بانگ دعوے کرتے ہیں اور دوسری طرف اکابر پرستی کے شرک میں مبتلا ہو کر اپنے اکابرین کو اُلوہی صفات سے متصف کرکے اللہ کے مقابلے میں رب بنالیتے ہیں؟

اپنے اکابرین کی غلط باتوں کو درست قرار دینے میں ان لوگوں کو ملکہ حاصل ہے (اس سلسلے میں ان کے خودساختہ اصول پہلے بیان کر دیئے گئے ہیں)۔ رحیم یار خان کے عبدالغنی گاگڑویؒ

کی وفات پر یادگاری مضمون میں ان کے کارنامے بیان کرتے ہوئے لکھا گیا کہ:

''اشاعت التوحید والسنۃ سے تعلق کا سبب جہاں حضرت شیخ القرآن مولانا غلام اللہ خانؒ کی شاگردی اور خطیب اسلام حضرت مولانا سید عنایت اللہ شاہ بخاری مدظلہ سے عقیدت تھی، وہاں ایک سبب اور بھی تھا۔ فرماتے تھے:

'مجھے خواب میں حضرت رئیس المفسرین مولانا حسین علیؒ کی زیارت ہوئی اور میں نے خواب میں حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے پورے قرآن پاک کا ترجمہ پڑھا۔'

اور اصل سبب تو یہ تھا کہ مولانا جاجرویؒ دیانتداری سے سمجھتے تھے کہ حق وہی ہے جو اشاعت التوحید والسنت بیان کر رہی ہے۔'' (1)

لیکن جب ان کے اپنے ایک مولوی نے اس ''خوابی شاگردی'' پر اعتراض کیا تو گول مول جواب دیکر خواب پر کچھ تبصرہ نہ کیا بلکہ اس پر زور دیا کہ جاجروی صاحب جمعیت اشاعت التوحید کو حق جانتے تھے۔(2)

یہ تو تحریر کا معاملہ ہے ورنہ تقریر میں تو یہ لوگ بہت کچھ کہہ جاتے ہیں؛ مثلاً جب کسی نے پوچھا کہ خواب میں پورے قرآن کا ترجمہ کیسے پڑھا جا سکتا ہے★ تو بتایا گیا کہ ''شیخ کی بات ہے اور اپنے آدمی ہیں ..... ان کے استاد عبد اللہ درخواستی اور پیر حماد اللہ ہیں۔'' جبکہ ان

(1) نغمہ توحید: مارچ ۱۹۹۱ء، صفحہ ۱۸

(2) نغمۂ توحید: مئی ۱۹۹۱ء، صفحہ ۴۸

★ الوانی صاحب کی وفات کے بیس تیس سال بعد ہی گاگڑوی صاحب نے جمعیت کی رکنیت لی ہوگی اور تب ہی بقول خود اُن سے خواب میں پورا قرآن پڑھا ہوگا جس پر کسی اشاعتی بچے نے اعتراض جڑ دیا ورنہ ان کے ''شیخ التفسیر و شیخ الحدیث حضرت مفتی یوسف بنوریؒ'' صاحب کے بقول اُن کے والد تو قرآن سے کہیں زیادہ ضخیم پوری صحیح بخاری خود امام بخاری سے، جو ایک ہزار سال سے بھی پہلے فوت ہو چکے تھے، اور صحیح بخاری سے دسیوں گنا زیادہ ضخیم اس کی شرحیں فتح الباری اور عمدۃ القاری خود ان کے شارحین، امام حجر عسقلانی اور امام بدرالدین عینی، جو تقریباً پانچ سو سال قبل فوت ہو چکے تھے، سے خواب میں پڑھنے کا دعویٰ کرتے تھے جس کی ان کے اس مفتی بیٹے نے خوب تشہیر کی اور کسی دیوبندی یا اشاعتی عالم یا غیر عالم کو اس پر انکار کی جرأت نہ ہوئی، سب نے اسے درست جانا (تفصیل ہماری کتاب ''ایمان خالص قسط اوّل'' میں دیکھیے)۔ کسی نے آج تک اسے ''اِدخال الباغیین'' بھی نہیں قرار دیا۔ بلکہ جب ڈاکٹر عثمانی رحمۃ اللہ علیہ نے اس دعوے کے غلط ہونے کی نشاندہی کی تو مفتی موصوف نے ضد میں آکر اسے بار بار شائع کیا یعنی کہ اس کے درست ہی ہونے پر اصرار کیا گیا اور الٹا اسے غلط کہنے والوں کو ہی غلط گردانا گیا!

کے یہ استاد تعویذات اور مُردوں کے زندہ ہونے کے قائل تھے۔(مرنے کے بعد ان کے ہاتھ کفن سے باہر کردیئے گئے تاکہ فرشتے مصافحہ کریں تو تکلیف نہ ہو!) پیر صاحب کا یہ حال تھا کہ دارالعلوم دیوبند کے مہتمم قاری طیبؒ صاحب کو پاکستان بلاکر غلام اللہ خاں کو فہمائش کرائی کہ آئندہ سماعِ موتیٰ اور وفات النبی کے مسئلے کو بیان نہ کیا جائے ورنہ قاسم نانوتویؒ سے لے کر قاری طیب تک سب کافر ٹھہریں گے۔ شاید تب ہی غلام اللہ خاں صاحب نے اپنی تفسیر قرآن میں سماع موتیٰ کے مسئلے کو فروعی قرار دیا اور اکابرین کی خلاف قرآن باتوں کو درست ماننے کا حیلہ وضع کیا جس کا پیچھے ذکر کیا جاچکا ہے۔ اپنے استاد اور پیر صاحب کے لیے جاجرویؒ صاحب کہا کرتے تھے کہ

''میرا عقیدہ ہے کہ ان دو ہستیوں کی نظیر دنیا پیش نہیں کرسکتی۔ اپنے مرشد جیسا پیر نہ دیکھا اور شیخ القرآن جیسا استاذ نہ دیکھا۔'' (1)

''میرے شیخ کی جوتی کی مٹی میری آنکھوں کا سرمہ ہے لیکن ہم اپنے پیر کو مشکل کشا نہیں سمجھتے۔'' (2)

''خداوند کریم کی طرف پہنچنے کے دو اسباب ہیں، ایک سچا استاد دوسرا سچا مرشد۔ جن خوش نصیبوں کو دو چیزیں مل گئیں صحیح استاد اور سچا مرشد وہ خداوند کریم کو مل گئے۔'' (3)

مضمون بہت طویل ہو جائے گا ورنہ ان

''مرشد الموحدین خاتم المحدثین بقیۃ السلف حجۃ الخلف وارث انبیاء عارف باللہ شیخ التفسیر مرشد العلماء قدوۃ الاتقیاء.................
حضرت العلامۃ الشیخ عبدالغنی جاجروی نور اللہ مرقدہ'' (4)

کے ''قرآن و سنت سے لبریز خطابات'' کے کچھ نمونے پیش کیے جاتے جن سے معلوم ہوتا کہ یہ قرآن و سنت سے کتنے ''لبریز'' ہیں۔ جسے اس کی خواہش ہو وہ ان کے صاحبزادے

---

(1) خطبات جاجروی: جلد ۲، صفحہ ۱۷۷
(2) خطبات جاجروی: جلد ۲،صفحہ ۲۳۷
(3) خطبات جاجروی: جلد ۲، صفحہ ۲۳۰
(4) خطبات جاجروی پر ان کے بیٹے اسماعیل جاجروی کا پیش لفظ۔

کے مرتبہ ان ضخیم ”خطبات جاجروی“ کا مطالعہ کرے۔ اسی طرح ان کے پیر صاحب ”شیخ المشائخ، عارف باللہ، قطب الارشاد حضرت مولانا شیخ حماد اللہ ہالیجی قدس سرہ“ کے ”ایمان افروز“ تذکرے کا بھی یہاں موقعہ نہیں۔ خواہشمندان ”تحفۃ السالکین“، ”تذکرہ صوفیائے سندھ“، ”تذکرہ اولیائے سندھ“، ”تجلیات شیخ ہالیجی“، ”تذکرۃ الشیخ ہالیجی“ وغیرہ کتابوں میں ملاحظہ فرماسکتے ہیں۔ آخر الذکر دو کتابیں حال ہی میں جامعہ حمادیہ، ملیر کراچی نے شائع کی ہیں۔

## دعاء بعد الفرائض

توحید والسنۃ کی اشاعت کے دعویداروں کا سنت کے خلاف کاموں میں ایک عمل ہاتھ اٹھاکر دعاء کرنا بھی ہے۔ جس طرح دیوبندیوں کی ہر مسجد اور محفل میں ہاتھ اٹھاکر اجتماعی دعاء کی جاتی ہے، اسی طرح دیوبندیوں کی طفیلی جمعیت اشاعت التوحید والسنۃ کا بھی عمل ہے، اور یہ بھی صرف فرائض کے بعد ہی ہاتھ اٹھاکر اجتماعی دعاء نہیں کرتے بلکہ ان کے ہر اجتماع میں بھی اجتماعی طور پر ہاتھ اٹھاکر دعاء کی جاتی ہے۔ (1) بلکہ یہ تو یہاں تک کہتے ہیں کہ میت کو دفن کرنے کے بعد ”قبر کے گرد کھڑے ہو کر دعاء کریں۔“ (2)

اس معاملے میں جب ان کے سامنے نبی ﷺ کا طرز عمل پیش کیا جاتا ہے جو صحیح احادیث میں بیان کیا گیا ہے کہ آپ سوائے بارش کی دعاء کے کسی دعاء میں ہاتھ نہیں اٹھاتے تھے (سوائے چند مخصوص مواقع کے اور وہ بھی صلوۃ کے علاوہ، جیسا کہ تفصیل پہلے گزر چکی ہے) تو ان کے متضاد جوابات سامنے آتے ہیں، مثلاً:

(1) ”فرائض کے بعد دعا مانگنا مستحب ہے، اور وہ وقت دعا کی مقبولیت کا ہے اور خود حضرت رسول اللہ ﷺ نے اس وقت کی دعائیں حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو تعلیم فرمائی ہیں، لیکن اجتماعی صورت میں دعا کا حکم نہیں دیا، البتہ نماز باجماعت کے لیے چونکہ خود ہی پہلے سے اجتماع ہوتا ہے اس لیے وہ دعا اجتماع کی صورت میں ہوجاتی ہے مگر اس کے

---

(1) نغمہ توحید: مارچ ۱۹۹۳ء، صفحہ ۵۴

(2) نغمہ توحید: مئی ۱۹۹۵ء، صفحہ ۴۹/ عارفین: اپریل و مئی ۱۹۹۴ء، صفحہ ۶۹

علاوہ سنن، نوافل، تراویح اور وتروں کے بعد اجتماعی دعا سنت تو کیا ہوتی سرے سے اس کا ثبوت ہی نہیں ملتا۔ البتہ لوگ اکیلے اکیلے دعا مانگ کر چلے جائیں اور اجتماع کی صورت نہ ہو تو منع بھی نہیں ہے۔" (1)

(2) "دعا بعد الفرائض بہیتِ اجتماعیہ نہ سنت ہے اور نہ ہی مستحب، صرف جائز ہے۔ اسے بدعت بھی نہیں کہا جا سکتا بشرطیکہ کرنے والا اسے لازمی نہ سمجھے۔" (2)

(3) "**سوال:** میت والے گھر میں دو تین دن تک لوگ آتے رہتے ہیں اور آتے ہی کہتے ہیں "دعائے خیر" (دعائے خیر کریں) اور پھر ہاتھ اٹھا کر دعا کرتے ہیں۔ کیا یہ عمل جائز ہے؟ نیز فاتحہ خوانی کا صحیح طریقہ تحریر فرمائیں۔

**جواب:** یہ طریقہ جو آج کل رواج پا چکا ہے نہ عہد نبوی میں تھا نہ خیر القرون میں۔ اس رسمی صورت کے بغیر اپنے اپنے گھروں میں میت کے لیے ہاتھ اٹھا کر دعا کریں تو جائز ہے اور تعزیت کے لیے اہل میت کے ہاں جانا بھی چاہیے لیکن قصداً اجتماع کی شکل پیدا کرنا مکروہ ہے۔ اہل میت کے ہاں تعزیت کے لیے جانا تین دن تک جائز ہے اور اتفاقاً وہاں چند آدمی جمع ہو جائیں تو اس میں کچھ مضائقہ نہیں۔ تعزیت کے لیے اہل میت کو صبر کی تلقین اور میت کے لیے مغفرت کی دعا کرنی چاہیے۔" (3)

(4) "فرض نماز کا سلام پھیرنے کے بعد دعاء مانگنے کا حکم امام کو بھی ہے اور مقتدی و منفرد کو بھی ہے مگر ہر ایک اپنی اپنی دعاء مانگے۔ نہ کسی کی انتظار کرے اور نہ اونچی اونچی مانگے اور نہ امام کی دعاء کے ساتھ آمین آمین کہے کہ یہ طریقہ نہ نبی کا تھا اور نہ کسی صحابی۔ (4)

نمبر 1 کے تحت نیلوی صاحب کسی چیز کی عدمِ نفی سے اس کے ممنوع نہ ہونے پر استدلال فرما رہے ہیں۔ یہ تو وہی دلیل ہے جو اپنے بدعی اعمال کے لیے بریلوی مسلک کے پیرو پیش کرتے ہیں کہ بتاؤ منع کہاں لکھا ہے؟ ان کا یہ استدلال قطعاً باطل ہے کیونکہ اس طرح تو انہوں نے سنت کے اصول ہی کو بدل ڈالا۔ اتباع سنت کا تقاضہ تو یہ ہے کہ نبی ﷺ نے اگر کوئی کام نہیں کیا تو اس کا نہ کرنا ہی سنت یعنی "جائز" ہوگا اور اس کا کرنا

---

(1) نیلوی صاحب کا فتویٰ، مجلہ گلستان، جنوری فروری ۱۹۹۶ء، صفحہ ۵،۷۔۶

(2) جمعیت کی مجلس مقننہ کا متفقہ فیصلہ، نغمہ توحید، اگست ۱۹۹۶ء، صفحہ ۲۹

(3) نیلوی صاحب کا فتویٰ: نغمہ توحید، فروری ۱۹۹۳ء، صفحہ ۳۸

(4) نیلوی صاحب کا مخطوطہ فتویٰ جس کا عکس کتاب ھٰذا کے صفحہ ۶۷۸ پر دیا گیا ہے۔

بدعت یعنی ''ناجائز'' ٹھہرے گا۔ لیکن یہ اس کو جائز قرار دے کر بدعت کی راہ ہموار کررہے ہیں! ان کی دو عملی دیکھیے کہ جناب کے اسی طرزِ استدلال سے جب صلوٰۃ المیت کے بعد ہاتھ اٹھاکر اجتماعی دعاء کرنے کے قائلین اپنے اس فعل کی نفی کے عدمِ ذکر کو اس کی عدمِ ممانعت پر دلیل بناتے ہیں تو یہی نیلویؔ صاحب اس استدلال کو ردّ فرمادیتے ہیں اور دلائل کا انبار لگاتے ہوئے قعدہ اولیٰ میں درود کے بعد دعاء نہ کرنے، اذان کے آخر میں صرف لاالٰہ الااللہ پڑھنے اور محمد رسول اللہ نہ پڑھنے، حی علی الفلاح کے بعد حی علی خیرالعمل نہ پڑھنے، نماز کے اختتام پر السلام علیکم و رحمۃ اللہ کے بعد وبرکاتہ نہ پڑھنے، عیدین وجنازے کی نماز سے پہلے اذان واقامت نہ کہنے، فقہ حنفی کے مطابق نماز میں تکبیر تحریمہ کے سوا باقی تکبیرات میں رفع یدین نہ کرنے، اختتامِ فاتحہ پر آمین بالجہر نہ کہنے کی مثالیں دیتے ہیں اور ثابت کرتے ہیں کہ ان چیزوں کا عدمِ ذکر ان کی عدمِ ممانعت پر دال نہیں۔ چونکہ معاملہ اپنے مسلک کی فوقیت کو اجاگر کرنا تھا لہٰذا یہاں یہ اتباعِ سنت کا درست موقف اختیار کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ

> ''اتباعِ سنت جس طرح کوئی کام کرنے میں ہوتی ہے، ایسے ہی کام کے ترک کرنے میں بھی اتباعِ سنت ہوتی ہے ...... جو کام حضرت نبی کریم ﷺ نے کیا ہے اس کا کرنا سنت ہے، ایسے ہی جو کام سبب کے ہوتے ہوئے کوئی امر مانع نہ ہونے کے باوجود آپ نے ترک فرمایا ہو تو اس کا ترک کرنا ہی سنت ہے۔'' (1)

کیا ان کا اپنا یہ استدلال انہی پر لوٹ کر ان کے پہلے موقف کو باطل نہیں ٹھہراتا کہ جس عمل کو نبی ﷺ نے کبھی نہیں کیا تو وہ کیسے جائز ہوسکتا ہے؟ اگر مغرب کی تین رکعات کے بجائے چار پڑھ لی جائیں کہ اس کی ممانعت مذکور نہیں، تو کیا یہ عمل جائز ہوگا؟ غور کیجیے کیا یہ لوگ اَلَّذِیۡنَ اِذَا اكۡتَالُوۡا عَلَى النَّاسِ يَسۡتَوۡفُوۡنَ وَاِذَا كَالُوۡهُمۡ اَوْ وَّزَنُوۡهُمۡ يُخۡسِرُوۡنَ★ کے زمرے میں شامل نہیں؟ مَنْ عَمِلَ عَمَلاً لَيْسَ عَلَيْهِ اَمْرُنَا فَهُوَ رَدٌّ✸ کے فرمانِ

(1) عارفین: اپریل ۱۹۹۳ء، صفحہ ۶۰-۶۱

★ ''جو لوگوں سے ناپ کرلیں تو پورا لیں اور جب ان کو ناپ کر یا تول کر دیں تو کم دیں۔'' (تطفیف:۲،۳)

✸ ''جو کوئی ایسا کام کرے جس کا ہم نے حکم نہیں دیا تو وہ قابلِ ردّ ہے۔''

رسول ﷺ کا اطلاق آخر کس قسم کے اعمال پر ہوتا ہے؟ بہر کیف، یہ تو نیلوی صاحب کا فتویٰ تھا جو قرآن و سنت کے خلاف خود ان کے دورُخے موقف کا بیّن ثبوت تھا لیکن جمعیت کی مجلس مقننہ کا متفقہ فیصلہ تو ان کے فتوے سے بھی دو ہاتھ آگے ہے۔ انہوں نے تو صاف کہدیا کہ اجتماعی دعاء سنت یا مستحب نہ ہوتے ہوئے بھی جائز ہے، اور بدعت بھی نہیں!!

مارچ ۱۹۹۳ء کے نغمہ توحید میں جمعیت نے ایک طویل مضمون شائع کیا جس میں فرض نمازوں کے بعد دعاء مانگنے کو جائز ٹھہرایا ہے۔ مضمون کو پڑھ کر حیرت ہوتی ہے کہ یہ لوگ کس طرح منہ بھر بھر کر توحید و سنت کی اشاعت کے دعوے کرتے ہیں جب کہ خود اس کے خلاف نہ صرف کرتے ہیں بلکہ دوسروں کو دعوت بھی دیتے ہیں! یہ مضمون اس طرح شروع ہوتا ہے:

> ''جب باجماعت فرض نماز پڑھی جائے تو سلام پھیرنے کے بعد امام صاحب کو چاہیے کہ دائیں یا بائیں طرف سے مڑ کر مقتدیوں کی طرف منہ کرکے بیٹھے جیسے حضرات صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کا دستور اور معمول تھا بشرطیکہ امام صاحب کے سامنے کوئی لاحق یا مسبوق نماز ادا نہ کر رہا ہو، ورنہ دائیں یا بائیں طرف کو منہ کرکے بیٹھے اور پھر **امام و مقتدی سب ہاتھ اٹھا کر دعا کرلیں۔ یہ کام بدعت نہیں بلکہ مستحب** ہے اور حضور ﷺ سے ثابت ہے اور یہ متوارث چلا آرہا ہے اور فقہا کرام رحمہم اللہ تعالیٰ اس کے جواز پر متفق ہیں اور بعض نے اسے مستحب فرمایا ہے اور بعض نے مسنون اور کسی عالم نے اس دعا کو بدعت نہیں کہا۔'' (صفحہ ۲۷)

اس کے بعد ضعیف روایات اور ان صحیح روایات کی بنیاد پر، جن میں سلام پھیر کر نبی ﷺ کا مختلف اذکار کرنا بیان کیا گیا ہے، یہ مضمون نگار دعویٰ کرتے ہیں کہ

> ''**حضرت ﷺ فرائض کے بعد دعا مانگتے تھے**......اور ظاہر ہے کہ آپ ﷺ جب وہ دعا کرتے تھے تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بھی دعا کرتے تھے...... عقلِ سلیم اس بات کو ماننے کے لیے ہرگز تیار نہیں کہ سید عالم نبیٔ مکرم ﷺ تو دعا مانگ رہے ہوں اور حضراتِ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم صرف یہ بات سوچ کر اٹھ کھڑے ہوں یا وہیں اپنی اپنی جگہ چپکے سے بیٹھے رہیں کہ فرائض کے بعد مل کر دعا مانگنا منع ہے۔ پس عہدِ نبوی میں اور خیر القرون میں امام اور مقتدیوں کا اجتماعی

(صحیح مسلم: جلد ۲، کتاب الاقضیة، باب نقض الاحکام الباطلة، صفحہ ۳۴۸)

طور پر دعا مانگنا عبارۃ النص کے طریق سے ثابت ہوا اور اصول فقہ کا قاعدہ ہے کہ جو حکم عبارۃ النص کے طریق سے ثابت ہو وہ قطعی ہوتا ہے۔ (صفحات ۳۴، ۳۵)

لیکن افسوس کہ انہوں نے اپنی خود کشیدہ ''نص قطعی'' کے ثبوت میں سوائے فقہی موشگافانہ کھینچ تان کے، ایک بھی صحیح روایت پیش نہیں کی! فرائض کے بعد اجتماعی دعاء پر نبی ﷺ اور صحابہ کرام ؓ کا متواتر عمل تھا تو صحاح میں کم از کم ایک تو ایسی روایت ہوتی جس سے پتہ چلتا کہ نبی ﷺ نے صلوٰۃ کا سلام پھیرا، مقتدیوں کی طرف رخ کیا اور سب نے مل کر ہاتھ اٹھاکر اجتماعی دعا کی........ صحیح روایات تو یہی بتاتی ہیں جیسا کہ پہلے بیان ہوا کہ نبی ﷺ صلوٰۃ کے بعد دعاء میں ہاتھ نہیں اٹھاتے تھے بارش کی صلوٰۃ میں بھی پہلے دعاء کی بعد میں صلوٰۃ ادا کی۔ (بخاری: کتاب الاستسقاء)

جہاں اذکار کی روایات کو اپنے غلط موقف کے لیے مشقِ ستم بنایا گیا وہیں اپنی استدلالی خرادپر اس آیتِ قرآنی کو چڑھاتے ہوئے کہ

فَاِذَا قُضِيَتِ الصَّلٰوةُ فَانْتَشِرُوْا فِي الْاَرْضِ وَابْتَغُوْا مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ وَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَثِيْرًا (الجمعۃ:۱۰)

''پس جب صلوٰۃ ختم ہو جائے تو پھر تم زمین میں پھیل جاؤ اور اللہ کا فضل تلاش کرو اور اللہ کا خوب ذکر کرو۔''

نیلوی صاحب کے ہی مذکورہ بالا باہم متضاد استدلال کی بنیاد پر انہوں نے فرمایا:

''(۱) کسی مقام پر ایک چیز کا ذکر نہ ہونا اس کی نفی کی دلیل نہیں ہوتی۔

(۲) دعا تابع ہے اور اہل لسان توابع کا ذکر متروک کر دیتے ہیں۔ اسی طرح یہاں بھی دعا کا ذکر ترک کر دیا گیا ہے۔ جس طرح نماز جمعہ کے بعد والی سنتوں کا ذکر ترک کر دیا گیا کہ یہاں کوئی یہ کہہ سکتا ہے کہ فرض نماز جمعہ سے فارغ ہوتے ہی زمین میں پھیل جاؤ اور رزق کی تلاش میں لگے رہو اور سنتیں اور نوافل چھوڑ دو؟ نہیں بالکل نہیں، بس اسی طرح اس آیت کا یہ مطلب بھی نہیں ہے کہ نمازِ جمعہ (فرض کی دو رکعت) کے بعد دعا نہ مانگنا۔

(۳) 'ف' جزائیہ کے بعد تین جملے ہیں جن کے درمیان 'واؤ' عاطفہ ہے جو ترتیب کو نہیں چاہتی بلکہ مطلق جمع کے لیے ہوتی ہے، تو اس صورت میں آیتِ کریمہ کا مطلب ہو گا کہ نماز جمعہ کے بعد تمہیں تین کام کرنے ہونگے:

I. زمین میں پھیلنا

II. اللہ کا فضل تلاش کرنا اور حلال کی روزی ڈھونڈنا

III. اللہ تعالیٰ کا ذکر کثرت سے کرنا

ان تینوں امور کا بالترتیب ذکر کرنا ضروری نہیں جس کا ذکر سب سے آخر میں ہے اس کی تعمیل اگر پہلے ہو جائے اور جس کا ذکر پہلے ہے اس کی تعمیل بعد میں ہو جائے تو یہ نہیں کہا جاسکتا کہ نص (آیت کریمہ) کی خلاف ورزی ہوگئی ہے۔ اس صورت میں یوں کہا جائے گا کہ "اذکروا اللہ کثیرا" میں دعا آجاتی ہے جس کا ذکر آیت کریمہ میں آخر میں ہے۔ مگر اس کی تعمیل زمین میں پھیلنے سے پہلے کی جاتی ہے تاکہ حلال کا رزق تلاش کرنے میں ممد و معاون ثابت ہو۔"

(صفحات ۲۸،۲۹)

ان کا یہ استدلال دیکھ کر معاً ہمارا ذہن قرآن کی اس آیت کی طرف چلا گیا جس میں اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے کہ

يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا قُمْتُمْ اِلَى الصَّلٰوةِ فَاغْسِلُوْا وُجُوْهَكُمْ وَاَيْدِيَكُمْ اِلَى الْمَرَافِقِ وَامْسَحُوْا بِرُءُوْسِكُمْ وَاَرْجُلَكُمْ اِلَى الْكَعْبَيْنِ (المائدہ:۶)

"اے ایمان والو! جب تم صلوٰۃ کے لیے اٹھو تو منہ اور کہنیوں تک ہاتھ دھو لیا کرو اور سر کا مسح کرلیا کرو اور ٹخنوں تک پاؤں (دھو لیا کرو)۔"

مذکورہ استدلال کی روشنی میں فقہی موشگافیاں کرنے والے بتائیں کہ مذکورہ بالا آیت میں اللہ کی بتائی ہوئی وضو کی اس ترتیب کو اگر ملحوظ نہ رکھا جائے اور مؤخر کو مقدم کرلیا جائے یعنی آخر والے کام کو پہلے کرلیا جائے مثلاً پہلے پیر دھو لیے جائیں تو کیا نصِ قطعی کی مخالفت نہ ہو گی اور یہ عمل بہر حال "مسنون اور مستحب" ہی رہے گا؟ اگر جواب اثبات میں ہے تو پھر شیعوں پر کوئی اعتراض نہ ہونا چاہیے کہ وہ وضو میں پہلے پیر دھوتے ہیں جس پر ان کے مخالفین انہیں بہت لعن طعن کرتے ہیں؛ اور اگر نفی میں جواب ہے تو پھر دعاء بعد الفرائض کا استدلال باطل ٹھہرے گا ورنہ پھر **ذوالوجھین** بنا قبول فرمایئے گا جس کا کام وہی ہوتا ہے جس کو سورۃ تطفیف کی آیت ۲ اور ۳ میں پیچھے بیان کیا گیا۔

اور "شیخ التفسیر و شیخ الحدیث حضرت مولانا مفتی سید محمد حسین شاہ نیلوی مدظلہ العالی" نے تو کمال ہی کر دیا۔ موصوف نے "الفائض فی الدعاء بعد الفرائض" کے نام سے اس

موضوع پر ایک مستقل کتاب ہی لکھ ڈالی جس میں نغمہ توحید کے مذکورہ مضمون کی طرح غیر صحیح روایات بیان کر کے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ فرض نماز کا سلام پھیر کر ہاتھ اٹھا کر دعاء کرنا نبی ﷺ اور صحابہ کرام ؓ کی سنت ہے!!

ان سے پہلے طاہر پنج پیری صاحب کے یہاں سے بھی اس کے جائز ہونے کا فتویٰ دیا گیا۔ مولوی غرغشتوی کے اعتراضات کا جواب دیتے ہوئے انہوں نے لکھا:

## خلاصہ کلام

ا۔ دعا بعد الفرض ثابت ہے باحادیث کثیرہ جیسا کہ ذکر کیا گیا★

۲۔ دعا میں دیر کرنا بعد الفرض تھوڑا اور زیادہ ثابت ہے خواہ اذکار مسنونہ تمام پڑھے یا کم اور دعا بعد الفرض کو مکروہ کہنا جیسا کہ ہمارے مخالفین کہتے ہیں خلاف شرع و سنت کے ہیں۔ اور یہ ان کی جہل باحکام الشرع ہے۔ بعض تو جہل میں مبتلا ہیں اور بعض عناد و حسد کذا**عوالیھود علیھم دائرۃ السوء و غضب اللہ علیھم**

۳۔ جب دعا بعد الفرض ثابت بالسنت ہے تو اس کو چھوڑنا امتی کے لیے زیبا نہیں۔

شوق رکھ سنت گرامی سے..... ہے شرف آپ کی غلامی سے

۴۔ دعا میں ہاتھ اٹھانا ثابت بالاحادیث و روایات نقیہہ ہے کما مر★

۵۔ دعا بعد السنن منفردا اکیلا اکیلا مرغوب ہے مگر جمع کے ساتھ ثابت نہیں..... (1)

لیکن انہی پنج پیری صاحب کا مرید خان بادشاہ جو اپنی کتاب ''تسکین الخاطر لتذکرۃ اعمال مرشدی مولٰینا محمد طاہر'' میں اپنے پیر صاحب کے کارناموں کو دل کا سکون قرار دیتا ہے جس کے دو حوالے پیچھے بیان کیے گئے ہیں، اپنی دوسری کتاب ''المسامیر النار'' میں لکھتا ہے:

''..... میں کہتا ہوں کہ جو فرائض اور سنتوں کے بعد اجتماعی دعا کرتے ہیں تو وہ بدعت کے مرتکب ہوتے ہیں۔'' (صفحہ ۷۰)

انہی طاہر پنج پیری صاحب کے ایک دوسرے معتقد حکیم عماد الدین صاحب، رکن اشاعت التوحید والسنۃ، ژوب، بلوچستان، نے ''دعاء بعد الفرائض والسنن'' کی نفی میں ڈھائی

---

★ یہ سب وہی روایتیں ہیں جنھیں نیلوی صاحب اور مذکورہ مضمون نگار نے بھی بیان کیا ہے۔

(1) الانتصار لسنۃ سید الابرار صفحہ ۴۸-۴۹

سو صفحات کی ایک مستقل کتاب تصنیف کی ہے جس میں ایک مقام پر احادیث و آثار بیان کر کے فرماتے ہیں:

''تو ان تصریحات سے حاصل یہ نکلا کہ جس عمل کا مقتضی اور موجب و سبب رسول کریم ﷺ اور خیر القرون کے عہد مبارک میں موجود ہو اور مانع کوئی نہ ہو پھر بھی انہوں نے وہ عمل اس مخصوص کیفیت کے ساتھ نہ کیا ہو تو وہ عمل جو بعد میں اس مخصوص کیفیت کے ساتھ ہو رہا ہو تو یہ عمل بدعت، ناجائز اور حرام ہے، موجب گرفت و عذاب ہے مثلاً یہ مروجہ اجتماعی دعاء جو فرض نماز کے سلام کے بعد سنن و نوافل کے بعد اور طعام و ضیافت کھانے کے بعد اور وعظ و نصیحت اور تعلیم و گشت اور نماز جنازہ اور دفن میت اور ختم قرآن کے بعد تعزیہ کے موقع، حاجی لوگوں کے حج جانے کے موقع اور آنے کے موقع اور مجاہدین کو رخصت کرنے کے موقع اور تبلیغی جماعت کے الوداع کے موقع اور شادیوں اور غموں اور ولیمہ کے دعوت کھانے کے موقع پر اور مریضوں کے عیادت کے موقع، نکاح بندی کے موقع اور صلح بین الخصوم کے موقع پر، خیرات صدقات، مساکین کو دینے کے موقع پر جو سب مل کر ہاتھ اٹھا اٹھا کر دعا کرتے ہیں جس کو ایک ایسا طریقہ بنایا ہے گویا شریعت کا ایک منصوص حکم ہے اور نہ کرنے والے کو مستحق ملامت سمجھتے ہیں یہ طریقہ اس کیفیت و اجتماعیت کے ساتھ خصوصاً علی الدوام نہ نبی اکرم ﷺ اور نہ صحابہ کرامؓ نہ تابعین اور تبع تابعین سے ثابت ہے، نہ انہوں نے کسی کو اس کی ترغیب دی ہے حالانکہ یہ سارے مواقع ان کے زندگی میں بار بار پیش آتے تھے۔ کسی بھی موقع پر نہ وہ دعا کے لیے اکھٹے ہوئے ہیں اور نہ انہوں نے ہاتھ اٹھا اٹھا کر یہ دعائیں کی ہیں نہ کہیں اجتماعیت کی ادنیٰ سا اشارہ ملتا ہے ...... یہ اجتماعی بدعی دعائیں نہ دین ہیں نہ موجب ثواب ہیں۔ بلکہ خلاف سنت اور بدعت و ناجائز اور واجب الترک ہیں۔ بلکہ دین میں زیادتی ہے اور شریعت کاملہ میں نیا اضافہ ہے۔

اَمْ لَهُمْ شَرَعُوْا لَهُمْ مِنَ الدِّيْنِ مَا لَمْ يَأْذَنْ بِهِ اللهُ ★ کے قبیل سے ہیں اور خاتم النبیین ﷺ پر ایک گونہ اعتراض ہے کہ نعوذ باللہ اس نے فریضۂ رسالت میں غفلت یا کوتاہی، لاپروائی برت لی ہے کہ جو چیز دین میں مطلوب اور کارِ ثواب تھی اس کو نہ بیان کیا نہ کبھی ساری زندگی اس پر عمل کیا۔ نعوذ باللہ من ہٰذا الاعتقاد''۔ (1)

جون ۱۹۹۲ء کے نغمۂ توحید (صفحہ ۸،۷) میں اشاعت التوحید والوں کا ایک ۲۳ نکاتی منشور شائع کیا گیا جس میں بہت سے بلند بانگ دعوے کیے گئے مثلاً

---

★ درست آیت یہ ہے: اَمْ لَهُمْ شُرَكٰٓؤُا شَرَعُوْا لَهُمْ مِّنَ الدِّيْنِ مَا لَمْ يَأْذَنْۢ بِهِ اللّٰهُ (الشوریٰ:۲۱)
''کیا ان (مشرکوں) کے کچھ شرکاء ہیں جنھوں نے ان کے لیے ایسا دین تجویز کر دیا ہے جس کی اللہ نے اجازت نہیں دی؟''

(1) التحقیق الحسن فی نفی دعاء الاجتماعی بعد الفرائض والسنن: صفحات ۱۱۶، ۱۱۴، ۱۱۳

''ہم عہد کرتے ہیں اور ببانگ دہل اعلان کرتے ہیں کہ ہم
۱۔ اللہ کی توحید کا ڈنکا بجاتے رہیں گے
۲۔ سید الانبیاءؐ کی سنت کا بول بالا کرتے رہیں گے
۳۔ شرک وبدعات کے قلعے مسمار کرنے کے لیے تن، من، دھن کی بازی لگاتے رہیں گے
۴۔ ہر مشرک سے ہماری دشمنی اور ہر موحد سے ہماری دوستی ہو گی
۵۔ ہر بدعتی سے ہماری لڑائی اور ہر سنی سے ہماری شناسائی ہو گی۔''

قارئین بتائیں کہ اب تک جمعیت اشاعت التوحید والسنۃ کے جو کارنامے بتائے گئے ہیں، کیا ان سے اللہ کی توحید کا ڈنکا بجتا ہے؟ کیا سنت کا بول بالا ہوتا ہے؟ کیا شرک وبدعت مٹانے کی سعی ہوتی ہے؟ کیا مشرکوں سے دشمنی اور مبتدعیوں سے لڑائی کی اس میں کوئی جھلک نظر آتی ہے؟ حقیقی صورتحال تو اس کے بالکل برعکس ہے۔ سنت کا بول بالا کرنے کے دعوے دار بدعات کو فروغ دے رہے ہیں (جس کا کچھ نمونہ پچھلے صفحات میں آپ نے ملاحظہ کیا) مشرکوں سے دشمنی کے مدعی ان کی محبت، عقیدت اور اطاعت کا دم بھر رہے ہیں! اور اس طرح سے ان کا توحید و سنت کی اشاعت کا دعویٰ باطل ثابت ہو جاتا ہے اور ان کا کفریہ، شرکیہ، مبتدعہ دیوبندی مسلک کھل کر سامنے آجاتا ہے۔ دراصل یہ وہی صورتحال ہے جس کی پیشین گوئی نبی ﷺ نے پہلے ہی فرمادی تھی کہ

لَتَتَّبِعَنَّ سُنَنَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ شِبْرًا بِشِبْرٍ وَّ ذِرَاعًا بِذِرَاعٍ حَتّٰى لَوْ دَخَلُوْا جُحْرَ ضَبٍّ تَبِعْتُمُوْهُمْ

''تم لوگ ضرور اپنے سے پہلے والوں کی ایک ایک بالشت اور ایک ایک ہاتھ پیروی کرو گے، حتیٰ کہ اگر وہ گوہ کے بل میں گئے ہوں گے تو تم بھی جاؤ گے۔'' (1)

یہ بات یاد رہے کہ اکابر پرستی کی بنیاد پر اٹھنے والے مسلکی شجر خبیثہ کی جو شاخ نکلے گی وہ کفر و شرک کے جراثیم سے پاک کیسے ہو سکتی ہے؟ اللہ تعالیٰ ان کی آنکھ بند ہونے سے پہلے انہیں آنکھیں کھول کر دیکھ لینے کی توفیق عطا فرمادے۔ آمین



(1) صحیح بخاری: جلد ۳، کتاب الاعتصام، باب ۱۲۲۱قول النبی ﷺ لَتَتَّبِعُنَّ سُنَنَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ، صفحہ ۹۳۷

# اہل حدیث

اب توحید و سنت کے دعویدار اس دوسرے گروہ یعنی نام نہاد اہل حدیثوں کے عقائد واعمال کا مختصر جائزہ ان کی اپنی کتابوں اور رسالوں کے حوالے سے پیش کیا جائے گا۔

اہلحدیث مسلک کی حامل مختلف جماعتیں مثلاً مرکزی جمعیت اہلحدیث پاکستان، جمعیت اہلحدیث سندھ، جمعیت غرباء اہلحدیث پاکستان، مرکز الدعوۃ والارشاد مریدکے (لشکر طیبہ) وغیرہ کے نام سے یہاں پائی جاتی ہیں۔ اگرچہ ان سب کا دعویٰ ہے کہ یہ سب قرآن وحدیث کی پیروی کرتے ہیں لیکن آئندہ صفحات کے مندرجات سے پتہ چلتا ہے کہ ان کے عقائد واعمال میں شدید اختلاف پایا جاتا ہے۔ ان میں سے کسی عمل کو ایک فریق شرک کہتا ہے تو دوسرا عین سنت! ایک کے نزدیک کوئی عمل باعث رحمت ہے تو دوسرے کے نزدیک جہنم میں جانے کا سبب! نیز اخذ حدیث میں بھی یہ لوگ دوہرے معیار اور دو عملی میں بری طرح ملوث ہیں۔

لفظ ''اہلحدیث''کا مطلب ہے حدیث والے، جس طرح ''اہل ایمان''کا مطلب ہوتا ہے ایمان والے۔ یعنی ''اہل'' کا سابقہ اپنے مابعد سے نسبت و تعلق کو ظاہر کرتا ہے۔ اس طرح بظاہر معنی کے اعتبار سے اہلحدیث وہ شخص ہوگا جس کا تعلق حدیث سے ہو، جو حدیث پر عمل کرنے والا ہو۔ اور یہی ان نام نہاد اہلحدیثوں کا دعویٰ بھی ہے کہ وہ سختی کے ساتھ احادیث پر عمل کرتے ہیں۔ ذرا ان کے دعاوی کی جولانیاں تو ملاحظہ فرمایئے:

☜ .....اہل الرائے کے مقابلے میں اہلحدیث جماعت نے عہد رسول ﷺ سے لے کر آج تک حدیث کا دامن پکڑے رکھا اور اس کی حفاظت میں وہ کارہائے نمایاں انجام دیئے کہ دنیا کی عقل دنگ رہ جاتی ہے۔ ایک ایک حدیث کی طلب اور جستجو کے لیے سینکڑوں اور ہزاروں میلوں کے سفر کیے اور ایک ایک محمدی موتی کو تحریر کی لڑی میں پرو دیا۔ یہ وہی لوگ تھے جو ما انا علیہ و اصحابی کی متشکل تصویر تھے۔ یہ اتنے ہی قدیم ہیں جتنا خود قرآن اور حدیث قدیم ہے۔ جب سے قرآن کا نزول اور حدیث کا وجود ہے اس وقت سے الحمد للہ اہلحدیث کا وجود ہے کیونکہ اہلحدیث کے نظریات بعینہٖ قرآن اور حدیث کے بیان کردہ ہیں۔ اہلحدیث نے اپنی طرف سے کوئی عقیدہ ایجاد

کیا ہے نہ کوئی عمل۔ قرآن و حدیث پر عمل کرنے پر تمام صحابہ کرامؓ کا اتفاق تھا اور اس بارے میں کوئی اختلاف نہیں تھا۔ وہ تو قرآن اور صاحبِ قرآن سے ایک قدم بھی ادھر ادھر نہیں ہوتے تھے یعنی وہ عاملین قرآن و حدیث تھے اور بحمد اللہ اہلحدیث کا بھی قرآن و حدیث پر عمل کرنے کا وہی عقیدہ اور منہج ہے جو رسول اللہ ﷺ کے تربیت یافتہ اصحاب کا تھا..... '' (1)

☜ ''اہلحدیث ہی سب سے قدیم مذہب ہے جو بعینہٖ صحابہ کرام کا مذہب ہے۔'' (2)

☜ ''ان حقائق کا انکار کرنا آسان بات نہیں ہے کہ اہلحدیث اہل اسلام کا سب سے قدیم اور صحیح مذہب ہے اور اصول اور فروع میں منہج صحابہ پر گامزن ہے......... '' (3)

☜ ''یہ (اہلحدیث) گروہ ان لوگوں پر مشتمل ہے جن کی زبان اور بیان پر ہمیشہ حق غالب رہا، جن کا ظاہر و باطن پاک ہے، جن کے عقائد بدعات، باطل اور خواہش پرستی سے پاک ہیں۔'' (4)

☜ ''اہل حدیث ہی وہ جماعت المسلمین ہے جس کا ذکر بخاری و مسلم میں ہے کیونکہ اہلحدیث ہی وہ جماعت ہے جو قدیم سے ہے۔ جس کی ایک زبردست تاریخ ہے جس کا شاندار ماضی ہے اور درخشاں مستقبل ہے۔ عیسیٰ علیہ السلام اور امام مہدی جب آئیں گے تو اسی مذہب اہلحدیث پر ہوں گے۔ کیونکہ یہی اصل اسلام ہے۔'' (5)

☜ ''اہلسنت صرف اہلحدیث ہیں باقی زبردستی کے دعویدار ہیں..... جب ناجی فرقہ اہلسنت ہیں اور اہلسنت صرف اہلحدیث ہیں اور ولی کا ناجی ہونا ضروری ہے تو ثابت ہوا کہ ولی صرف اہل حدیث ہی ہو سکتا ہے۔'' (6)

☜ ''اہل حدیث ہی صحیح معنوں میں موحد اور متبع کتاب و سنت ہوتے ہیں۔'' (7)

☜ ''اہلحدیث کا یہ خاصہ ہے حق کہنا، حق سننا، حق سمجھنا اور پھر حق کو ماننا۔'' (8)

---

(1) عقیدہ اہلحدیث: صفحہ ۴۱،۴۲
(2) عقیدہ اہلحدیث: صفحہ ۴۵
(3) عقیدہ اہلحدیث: صفحہ ۴۵
(4) عقیدہ اہلحدیث: صفحہ ۴۶
(5) مسعود بی ایس سی کی جماعت المسلمین پر ایک نظر - ایک محقق کے قلم سے: صفحہ ۷، اگرچہ اس ''محقق'' نے اپنا نام نہیں لکھا مگر ناشر سے پوچھنے پر معلوم ہوا کہ یہ جناب عبد اللہ بہاولپوری صاحب کی تحریر ہے۔
(6) کیا نبی نور تھے از طالب الرحمٰن: صفحہ ۲
(7) کراچی کا عثمانی مذہب: صفحہ ۶۸
(8) کیا مردے سنتے ہیں؟: صفحہ ۹

☜ ''اہلحدیث کسی غیر کی نہیں، بلکہ رسول کریم کی محبت میں آپ کے اقوال و افعال پر عمل کرنے کی ہر ممکن صورت کو اپناتے ہیں اور یہی ان کا اصلی وصف اور امتیاز ہے۔'' (1)

☜ ''صراط مستقیم پر چلنے والے اور تہتر فرقوں میں ناجی یعنی نجات یافتہ فرقے والے وہی ہیں جو اہل حدیث کے طریقے پر چلنے والے ہیں۔ یہی مسلک حق اور باطل کا معیار ہے...... رسول اللہ ﷺ سے سب سے زیادہ قریب جماعت اہل حدیث ہے کیونکہ ان سے بڑھ کر کوئی اور قوم رسول اللہ ﷺ پر کثرت سے درود پڑھنے والی نہیں ہے...... اہل حدیث ہی دراصل نبی کریم ﷺ کے اہل ہیں ..... جس حدیث پر دین کا دارومدار ہے اس کی معرفت اہل حدیث سے ہی حاصل ہو سکتی ہے باقی سب ان کے خوشہ چین ہیں ...... اہلحدیث کی ایک چھوٹی سی خصلت یہ ہے کہ انہیں قرآن و حدیث، ان کی تفہیم اور ان پر عمل پیرا ہونے کی بے پناہ محبت ہے۔ ان کے فقہاء دوسرے فقہاء کے مقابلے میں رسول اللہ ﷺ کی شان اور حال سے زیادہ باخبر ہیں، اگر ان میں کوئی صوفی ہے بھی تو دوسرے صوفیوں کی بنسبت زیادہ متبع سنت ہے۔ ان کے امراء دوسرے امراء کے بنسبت سیاست نبوی ﷺ کے زیادہ ماہر اور حقدار ہیں اور عوام الناس اہل حدیث آپ ﷺ سے موالات و دوستی میں سب سے سبقت لے گئے ہیں......''

''الحمدللہ! اہل حدیث ایسے مشکوک مذہب سے دور ہیں۔ وہ براہ راست رسول اللہ ﷺ کی تابعداری کرتے ہیں، اور ان کی لائی ہوئی شریعت (قرآن و حدیث) پر عمل کرتے ہیں (جس کے صحیح ہونے میں کوئی شبہ نہیں ہے اور غلطی کا کوئی امکان بھی نہیں ہے)، مسائل کو قرآن و حدیث کی روشنی میں سمجھنے کی کوشش کرتے ہیں، حدیث کے مقابلے میں کسی امتی کی تاویل و تشریح کو قبول نہیں کرتے، اس لیے ان کی یہ امتیازی شان ہے کہ وہ ہر جگہ اس طرح پہچانے جاتے ہیں کہ وہ کسی امتی کی پیروی نہیں کرتے بلکہ امام الانبیاء رسول رب العالمین ﷺ کے تابعدار رہیں۔

**پیری مریدی سے بیزاری:** اس جماعت کی دوسری نشانی یہ ہے کہ وہ کسی بزرگ یا پیر کے متبع نہیں ہیں اور نہ ہی ان سے کوئی من گھڑت ذکر یا وظیفہ سیکھتے ہیں اور نہ ہی ان سے کسی سورۃ یا وظیفہ کی اجازت یا اذن طلب کرتے ہیں۔ ان کے لیے تربیت و تہذیب تو وہی ہے جو قرآن و حدیث میں مذکور ہے۔ وہ اسی (قرآن و حدیث) کے مطالعے سے تزکیۂ نفس جیسی نعمت حاصل کرتے ہیں۔ پیروں کے وظائف اور طریقوں میں پھنس کر بیشمار بدعات میں مبتلا ہونے کے بجائے نبوی طریقے کو اپنا معمول بناتے ہیں۔ اس لیے ان کا یہ عمل بھی ان کی شناخت ہے کہ جماعت اہل حدیث کسی پیر کی مرید نہیں اور نہ ہی پیری مریدی کے کسی سلسلے سے منسلک ہے......'' ★

---

(1) صراط مستقیم اور اختلاف امت: صفحہ ۱۵۶

★ یہ ایک لطیفہ ہے کہ یہ بلند بانگ دعوی کرنے والے بدیع الدین راشدی صاحب خود پیری مریدی کے ایک سلسلے سے وابستہ تھے اور ''ساتویں پیر جھنڈہ'' کہلاتے تھے۔ ان کے بڑے بھائی محب اللہ راشدی صاحب ''چھٹے پیر جھنڈہ'' کہلاتے

”جو جماعت قول اور رائے و قیاس وغیرہ کو دین تسلیم نہیں کرتی اور صرف قرآن و حدیث کو ہی دین اور حجت جانتی ہے، اسے سلف سے خلف تک ”اہل حدیث“ کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔“★ (1)

اس طرح کے دعوے ان کی متعدد کتابوں میں جابجا بکھرے ہوئے ہیں اور آئے دن چھپنے والی کتابیں ان تعلیوں میں روز بروز اضافہ کر رہی ہیں۔ **ذٰلِكَ قَوْلُهُم بِأَفْوَاهِهِمْ**! یہ محض ان کے منہ کی باتیں ہیں ورنہ حقیقت اس کے برعکس ہے۔ یہ اپنے زعم میں کہتے پھرتے ہیں کہ ان لوگوں کے وہی عقائد و اعمال ہیں جو صحابہ کرام ؓ کے تھے لیکن اگر ان کی تحریروں کا مطالعہ کیا جائے تو پتہ چلتا ہے کہ یہ لوگ اپنے اس دعوے میں جھوٹے ہیں۔ انہوں نے نماز میں ٹانگوں کو چیر کر کھڑا ہونا، زور دار آواز سے آمین کہنا، امام کے پیچھے جہری قرأت میں بھی سورۃ فاتحہ پڑھنا، رکوع سے پہلے اور بعد رفع یدین کو لازمی قرار دینا، وغیرہ جیسے مخصوص مسائل کو دانتوں سے پکڑ رکھا ہے اور انہی پر ان کا سارا زور صرف ہوتا ہے۔ انہیں ثابت کرنے کے لیے وہ بازاری انداز اپناتے ہوئے چیلنج اور خطیر رقموں کا اعلان بھی کرتے پھرتے ہیں، رنگین اشتہار بازی اور بلند بانگ نعرہ بازی کرتے ہیں، مگر دعویٰ پھر بھی مَا اَنَا عَلَیْهِ وَاَصْحَابِی ہونے کا کرتے ہیں! ان کی حقیقت ان کے اپنے ہی مسلک کے آدمی کی زبانی ملاحظہ فرمائیے:

”غیر مقلدوں کا گروہ جو اپنے تئیں اہلحدیث کہتے ہیں، انہوں نے ایسی آزادی اختیار کی ہے کہ مسائل اجماعی کی بھی پرواہ نہیں کرتے، نہ سلف صالحین صحابہ اور تابعین کی، قرآن کی تفسیر صرف لغت سے من مانی کر لیتے ہیں۔ حدیث شریف میں جو تفسیر آچکی ہے اس کو بھی نہیں سنتے، بعضے عوام اہلحدیث کا یہ حال ہے کہ انہوں نے صرف رفع یدین اور آمین بالجہر کو اہلحدیث ہونے کے لیے کافی سمجھا ہے، باقی اور آداب اور سنن اور اخلاق نبوی سے کچھ مطلب نہیں، غیبت، جھوٹ، افتراء سے باک نہیں کرتے۔“(2)

---

تھے اور جماعت اہل حدیث کی سرکردہ شخصیت تھے۔ اسی طرح مشہور اہل حدیث عالم عبداللہ غزنوی صاحب بھی پیری مریدی کرتے تھے۔ دیگر پیروں کے مذکورہ مابعد واقعات مندرجہ بالا دعووں کو جھٹلانے کے لیے کافی ہیں۔

★ بعد کے واقعات ان دعووں کو بھی جھٹلاتے ہیں۔

(1) خطبات راشدیہ: جلد ۱، صفحات ۱۵۸، ۱۶۴، ۱۶۵، ۱۷۷، ۱۹۶، ۲۵۵

(2) لغات الحدیث از نواب وحید الزماں، جلد ۲، صفحہ ۹۱، کتاب ش: بحوالہ حدیث اور اہلحدیث، صفحہ ۱۰۳

یاد رہے کہ یہ بات کہنے والی اہلحدیثوں کی وہی سر کردہ و معتبر ہستی ہے جسے اہلحدیث علماء اس طرح خراجِ عقیدت پیش کرتے ہیں:

''نواب عالی جناب، عالم باعمل فقیہ وقت محب السنۃ وحید الزماں بن مسیح الزماں الدکنی۔'' (1)

اپنے ہم مذہبوں کی ''غیبت، جھوٹ، افتراء'' سے بے باکی کا رونا رونے والے نواب صاحب بھی ان ''اوصاف'' سے خالی نہیں! چنانچہ جس جلیل القدر تابعی کو نبوی زبانِ صدق ارشاد ''مغفور'' قرار دیتی ہے، (2) ان کی ''نوابی زبانِ گہربار'' اسے ، لعنتی، ملعون، مردود اور ''یزید پلید'' کہتی ہے۔ (3)

اہلحدیث مکتبۂ فکر کی تحریروں کا مطالعہ کیا جائے تو اندازہ ہوتا ہے کہ قرآن و حدیث سے تمسک کرنے کے ان کے دعوے باطل ہیں اور یہ بھی اُن خرابیوں میں ملوث اور آلودگیوں سے لتھڑے ہوئے ہیں جن میں دیگر فرقے و مسالک مبتلا ہیں، اور اس لحاظ سے ان کی آلودگی شدید تر ہے کیونکہ دوسرے فرقے و مسالک کا قرآن و حدیث سے تعلق کا دعویٰ کسی شخصیت کے تقلیدی تعلق سے منسلک ہے جب کہ یہ ایسے تمام تعلقات کو شرک قرار دیتے ہیں اور قرآن و حدیث سے براہ راست تمسک کے دعویدار ہیں۔ لیکن یہ ایک افسوسناک حقیقت ہے کہ اپنے اس دعوے کو ثابت کرنے کے لیے ان کے پاس بھی ان شخصی تعلقات کے سوا کوئی چارہ نہیں۔ البتہ یہ مزید افسوسناک بات ہے کہ اس سلسلے میں وہ دورخی پالیسی اور دوغلے پن سے بھی گریز نہیں کرتے! اگر کوئی بات حنفی مسلک میں ہونے کی وجہ سے ان کے نزدیک قابلِ نفرین اور لائق ملامت ہے تو اُن شخصیات کے لیے البتہ پسندیدہ ٹھہرتی ہے جو اِن کے مشہور متنازعہ مسائل کی کسی طرح تائید کرتی ہیں، مثلاً تقلید ان

(1) ہدایۃ المستفید ازبدیع الدین شاہ راشدی: جلد ۱، صفحہ ۱۴۲: بحوالہ حدیث اور اہلحدیث، صفحہ ۱۳۵

(2) صحیح بخاری: کتاب الجہاد ، باب ۱۳۷ ماقیل فی قتال الروم، صفحہ ۱۱۸ /کتاب التہجد، باب ۷۵۰، صلوٰۃ النوافل بالجماعۃ، صفحہ ۵۲۶،

(3) تیسیرالباری شرح صحیح بخاری: جلد۴ صفحہ ۵، ۱۲۶، جلد۷ صفحہ ۱۴۵، جلد ۹ صفحہ ۱۳۱، ۱۳۲، ۱۷۲، ۱۹۵، وغیرہ

کے نزدیک انتہائی ناپسندیدہ اور قابل نفرت چیز ہے؛ اِن کا ہر آدمی بڑی دریدہ دہنی سے اس پر اپنی ''عالمانہ رائے'' کا اظہار کرتا رہتا ہے اور اس کے ردّو قدح میں پورا زور صرف کر دیتا ہے۔ کوئی تو اس حد تک چلا جاتا ہے کہ کہنے لگتا ہے:

''**ہرمشرک پہلے مقلد ہوتا ہے پھر مشرک**.....عبادت کہتے ہیں دوسرے کو بڑے سے بڑا جان کر اپنے آپ کو اس کے مقابلے میں چھوٹے سے چھوٹا سمجھنا، یہی کچھ مقلد اپنے امام سے کرتا ہے۔ وہ اپنے امام کو اتنا بڑا سمجھتا ہے کہ خود کو اس کے سامنے جانور سمجھتا ہے اور جانوروں کی طرح سے اس کا قلادہ گلے میں ڈالنے کو اپنی سعادت خیال کرتا ہے، پھر آہستہ آہستہ اسے اللہ کا شریک ٹھہرالیتا ہے۔'' [1]

لیکن تقلید کا یہی ''شرک'' جب ابن تیمیہ، ابن قیم، ابن کثیر، عبدالقادر جیلانی، اور دیگر حنبلی و شافعی سرکردہ شخصیات میں پایا جائے تو انہیں ''شیخ الاسلام''، ''الامام''، ''الشیخ'' وغیرہ جیسے بلند مقام پر بٹھادیا جاتا ہے اور وہ زبانیں جو تقلید کی مذمت و ملامت کرتے نہیں تھکتیں، ان مذکورہ شخصیات کے گن گانے لگتی ہیں! صرف اس وجہ سے کہ وہ ان کے مخصوص مسائل کی تائید کرتے تھے: رفع یدین کرتے تھے، زور سے آمین پکارتے تھے، تین طلاقوں کو ایک کہتے تھے، امام کے پیچھے سورۃ فاتحہ پڑھتے تھے۔ تقلید کی مذمت کرنے اور مذکورہ شخصیات کی تعریف میں زبانیں تر کرنے سے پہلے ان مزعومہ اہلحدیثوں کو اپنے ''شیخ الاسلام'' کا یہ فتویٰ بھی سامنے رکھنا چاہیے:

''کبھی شریعت سے ابو حنیفہ ؒ، ثوری، مالک بن انس، اوزاعی، لیث بن سعد، شافعی، احمد، اسحاق، داؤد وغیرہ ائمہ فقہ کا قول مراد ہوتا ہے۔ سو یہ لوگ اپنے اقوال کے لیے کتاب و سنت سے دلیل لاتے ہیں۔ جب کوئی مقلد ان میں سے کسی کی تقلید حسب گنجائش کرے تو جائز ہے اور اس کی تقلید نہ کرے تو کسی اور کی تقلید بشرط گنجائش کرے تو جائز ہے۔'' [2]

---

[1] اصلی اہلسنت ازعبداللہ بہاولپوری: صفحہ ۳۲ بحوالہ حدیث اور اہلحدیث، صفحہ ۸۵

[2] الفرقان بین اولیاءالرحمٰن و اولیاء الشیطٰن: صفحہ ۱۳۹

مسلک اہلحدیث کی تحریریں پڑھ کر اندازہ ہوتا ہے کہ انہوں نے یہ انداز شاید حنفیوں سے بغض رکھنے کے سبب اپنایا ہے ورنہ قرآن وحدیث پر ایمان رکھنے والوں کا دوہرا معیار نہیں ہو سکتا۔ ان کا مدارالمہام ہی یہ ہے کہ ہر طرح حنفیت کی مخالفت کی جائے، بس!(یہاں کوئی حنفیت کی وکالت نہیں کی جارہی کہ ہمارا حنفیت اور اہلحدیثیت دونوں سے کوئی تعلق نہیں) حدیث سے تو یہ اصول ملتا ہے کہ اشتراکِ علت کے سبب حکم عام ہوگا اور کسی کا اس میں کوئی استثنٰی نہ ہوگا، خواہ کوئی بھی ہو، مثلاً ''چوری کا فعل خواہ مخزومی فاطمہ بنت اسود سے ہو یا قریشی فاطمہؓ بنت محمدؐ سے''، زبان نبوت کہتی ہے کہ دونوں کے لیے ایک ہی فیصلہ ہے، دونوں کا ہاتھ کاٹا جائے گا۔ (1)

لطیفہ دیکھیے کہ یہ اہلحدیث بھی آپس میں ایک دوسرے سے تقلید کے شاکی ہیں یعنی تقلید کے خلاف اتنا کچھ کہنے کے باوجود یہ خود بھی تقلید سے بچے ہوئے نہیں ہیں! اہلحدیثوں کے پیر جھنڈہ بدیع الدین راشدی کی جماعت اپنے پیر صاحب کی تحقیق کے مطابق رکوع سے اٹھ کر دوبارہ ہاتھ باندھ لیتی ہے۔ ایسا کرنے کو وہ سنت سمجھتے ہیں۔ لیکن ان کے بڑے بھائی پیر محب اللہ راشدی صاحب اس عمل کو بالکل ناجائز، مفروضہ مسلک اور خواہش نفس کی پیروی، دین میں احداث، اختراع، بدعت و گمراہی قرار دیتے ہیں اور ان کی جماعت کو ''مقلد حواری'' کہتے ہیں۔ (2)

اور جنہیں ''شیخ الاسلام'' کہہ کر ان پر اللہ کی رحمت کے ڈونگرے برسائے جارہے ہیں، ان کے کارنامے بھی تو دیکھیے، انہوں نے قرآن و حدیث کی کیسی ''خدمت'' کی۔ قرآن کہتا ہے کہ جو ایک دفعہ مرگیا، قیامت تک مردہ ہے، اس میں قیامت سے پہلے روح نہیں لوٹ سکتی، (3) وہ شعور، ادراک، فہم، تمام حواس سے عاری ہے، (4) کچھ بھی نہیں سن

---

(1) متفق علیہ، کتاب الحدود، ابواب السرقه

(2) نیل الامانی: صفحہ ۱۰، ۱۵، ۱۷، ۱۲، ۲۲، ۲۳

(3) المومنون ۱۵، ۱۶

(4) النحل: ۲۰، ۲۱

سکتا، (1) اس کے اور دنیا والوں کے درمیان قیامت تک ناقابل عبور رکاوٹ حائل ہے۔ (2)
لیکن اہلحدیثوں کے ''شیخ الاسلام'' فتویٰ دیتے ہیں کہ

''مشہور اور مستفیض احادیث سے ثابت ہے کہ مردہ اپنے اہل و عیال اور دوستوں کے اعمال کو جانتا ہے جو ان کو دنیا میں پیش آتے ہیں اور یہ حالات اس پر پیش کیے جاتے ہیں اور احادیث میں یہ بھی آتا ہے کہ وہ دیکھتا بھی ہے اور جو کچھ اس کے پاس کیا جاتا ہے اس کو جانتا بھی ہے۔ اگر وہ کاروائی اچھی ہو تو اس سے وہ خوش ہوتا ہے اور اگر وہ بری ہو تو اس کو اس سے رنج پہنچتا ہے اور مردوں کی روحیں اجتماعات بھی کرتی ہیں۔ لیکن صرف اعلیٰ روحیں ادنیٰ کی طرف نازل ہوتی ہیں اس کے برعکس نہیں۔'' (3)

وَسَمَاعُ الْمَيِّتِ لِلْاَصْوَاتِ مِنَ السَّلَامِ وَالْقِرَأَةِ حَقٌّ

''مردہ کا سلام و قرأت کی آوازوں کو سننا حق ہے۔'' (4)

''شیخ الاسلام'' موصوف نے زائرین قبر پر ایک کتاب ''الجواب الباہر'' لکھی ہے۔ اس کتاب میں موضوع روایات کی بھرمار کرکے اور بے سند باتیں بیان کرکے ''شیخ'' گویا ''الاسلام'' سے بالکل ''باہر'' ہوگئے ہیں۔ چند نمونے ملاحظہ فرمایئے:

☜ جب کوئی نبی ﷺ پر سلام بھیجتا ہے تو اللہ نبی ﷺ کی روح لوٹا دیتا ہے اور آپ اس سلام کا جواب دیتے ہیں (صفحہ ۱۹، ۲۳، ۱۱۸، ۱۶۲)

☜ حجرۂ مبارک میں داخل ہونے کے لیے ضروری ہے کہ وہ آپ ؐ پر سلام کہے اور یہی وہ قریب والا سلام ہے جس کا جواب رسول ﷺ دیتے ہیں (صفحہ ۲۳)

☜ قبر مکرم کی زیارت افضل ترین عمل ہے (صفحہ ۳۱) ★

---

(1) النمل: ۸۰/فاطر: ۲۲

(2) المومنون: ۱۰۰

(3) الفتاوی الکبریٰ: ابن تیمیة، جلد ۴، صفحه ۴۴۶، ۴۴۷

(4) اقتضاء الصراط المستقیم صفحه ۱۸۱ طبع مصر بحواله تسکین الصدور: صفحه ۳۸۴

★ نبی ﷺ نے بتایا کہ افضل ترین عمل اللہ اور اس کے رسول ﷺ پر ایمان، اللہ کی راہ میں جہاد اور حج مبرور ہے۔ (بخاری: کتاب الایمان، باب من قال ان الایمان ھو العمل) دیگر روایات میں اللہ کی محبت اور وقت پر صلوٰۃ ادا کرنے کو افضل ترین عمل بتایا گیا ہے۔

☜ اگر کسی قبر کی زیارت کی نیت سے سفر کیا جائے تو لاعلمی کی وجہ سے اجر بھی ملے گا اور جہالت کی وجہ سے معاف بھی کر دیا جائے گا (صفحہ ۵۴)

☜ قبر نبویؐ کے مسجد نبوی میں شامل ہو جانے کے بعد بھی اس مسجد میں نماز ادا کرنے کی فضیلت و عظمت باقی ہے (صفحہ ۵۵)

☜ "امام احمد بن حنبل سے ایک قول یہ بھی منقول ہے کہ آنحضرت کی قسم کھائی جاسکتی ہے" (صفحہ ۵۶) *

☜ آپ ﷺ قریب سے سلام سن لیتے ہیں اور جو شخص دور ہو اس کا سلام آپؐ تک بذریعہ ملائکہ پہنچا دیا جاتا ہے (صفحہ ۱۲۰)

☜ عبد اللہ بن عمرؓ جب قبر مکرم پر آتے تو کہتے: السلام علیک یا رسول اللہ، اے ابو بکر آپ پر سلام ہو، اے ابا جان آپ پر سلام ہو (صفحہ ۱۴۲،۱۲۱)

☜ آپ ﷺ کی عادتِ مبارکہ تھی کہ جو شخص سلام کہتا آپ ﷺ اس کا جواب دیتے۔ اور اب بھی جو شخص قبر مکرم کے قریب جا کر سلام عرض کرتا ہے آپ ﷺ اس کا جواب دیتے ہیں (صفحہ ۱۳۵)

☜ جو شخص ایسے انسان کی قبر کے پاس آتا ہے جسے وہ زندگی میں جانتا تھا اور اس کو سلام کہتا ہے تو اللہ تعالیٰ مرنے والے کی روح کو اس کے جسم میں لوٹا دیتا ہے جس سے وہ سلام کہنے والے کو جواب دیتا ہے (صفحہ ۱۶۲،۱۳۵)

☜ سلام کہنے کا اجر جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ملتا ہے وہ میت کے جواب دینے سے ہزار ہا درجہ افضل و اعلیٰ ہے (صفحہ ۱۳۶)

☜ دور کا سلام قریب والے سلام سے افضل ہے۔ قریب سے سلام پڑھنے میں مومنین خواہ زندہ ہوں یا فوت شدہ برابر ہیں (صفحہ ۱۵۱)

☜ صحابہ کرام جب ام المومنین عائشہؓ کی خدمت میں حاضر ہو کر کوئی سوال پوچھتے تو حجرۂ مبارک میں چلے جاتے اور نبی ﷺ کو اسی طرح سلام کرتے جس طرح آپؐ کی زندگی میں کیا کرتے تھے (صفحہ ۱۵۱،۱۳۵)

☜ سلام کرنا ہر مسلمان کے حق میں ضروری ہے خواہ وہ زندہ ہو یا مردہ کیونکہ ہر مومن سلام کا جواب دیتا ہے۔ (صفحہ ۱۵۹)

ابن تیمیہ صاحب کی دکھائی ہوئی راہ پر چلتے ہوئے ان کے شاگرد ابن قیم صاحب نے بھی اس موضوع پر "کتاب الروح" کے عنوان سے ایک ضخیم کتاب لکھی اور اس میں "ہونہار شاگرد" نے وہ ساری کسریں بھی پوری کر دیں جو "استاذ محترم" نے چھوڑ دی تھیں!

---

* اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا کہ خبردار اللہ کے سوا کسی کی قسم نہ کھاؤ (بخاری: کتاب مناقب الانصار، باب ایام الجاہلیۃ)
جس نے اللہ کے سوا کسی اور کی قسم کھائی اس نے شرک کیا۔ (ابوداؤد: کتاب الایمان والنذور، باب فی کراھیۃ الحلف بالاباء)

خوفِ طوالت سے اقتباس نہیں دیئے جارہے ورنہ اس کتاب کا ایک ایک صفحہ گزشتہ سطور میں مذکوران تمام قرآنی آیات کی تکذیب کرتا ہے جو بتاتی ہیں کہ مردے میں کوئی شعور اور حِس نہیں، وہ دیکھنے سننے، بولنے حرکت کرنے کے تمام حواس سے عاری ہے اور قیامت سے پہلے زندہ نہیں ہو سکتا کیونکہ یہ کتاب ثابت کرتی ہے کہ

- مردے کو جب سلام کیا جائے تو اس کی روح لوٹا دی جاتی ہے (صفحہ ۱۷)
- وہ اپنے کانوں سے اس سلام کو سنتا ہے (صفحہ ۱۸)
- وہ قبر کی زیارت کرنے والے کو پہچانتا ہے (صفحہ ۱۷)
- اس کے آنے سے خوش ہوتا ہے (صفحہ ۱۸)
- اس کے سلام کا جواب دیتا ہے (صفحہ ۱۷)
- اگر کوئی اس کے نزدیک نماز پڑھتا ہے تو وہ اس کو دیکھتا ہے (صفحہ ۱۸)
- اسے نماز کی خبر ہو جاتی ہے (صفحہ ۱۸)
- وہ اس زائر پر نماز کی وجہ سے رشک کرتا ہے (صفحہ ۱۸)
- یہ قبر سے ٹیک لگانے والے کو پکار کر کہتا ہے کہ یہاں سے ہٹ جاؤ مجھے تکلیف نہ دو، اور وہ سن لیتا ہے (صفحہ ۱۸)
- قبر والے کو زائر کے سلام کرنے کی اور اس کی دعا کا علم ہو جاتا ہے (صفحہ ۱۹)
- بلکہ اسے لوگوں کے دل کا حال بھی معلوم ہو جاتا ہے (صفحہ ۲۵)
- وہ اپنی اولاد کو بہت دور سے آتا دیکھ لیتا ہے (صفحہ ۲۶)
- اور جب وہ آنے میں ناغہ کرے تو خواب میں آکر شکوہ کرتا ہے (صفحہ ۲۵)
- اپنے اہل وعیال کے حالات سے باخبر رہتا ہے (صفحہ ۲۶)
- اپنی اولاد کی نیکیوں سے خوش ہوتا ہے (صفحہ ۲۶)
- مردے خواب میں آکر غیب کی خبریں دیتے ہیں (صفحہ ۴۲ وغیرہ)
- مردے ایک دوسرے کو اس طرح پہچانتے ہیں جیسے درختوں پر پرندے پہچانے جاتے ہیں۔ اگر کوئی کسی مردے سے کہے کہ فلاں مردے کو میرا سلام کہدینا تو وہ کہدیتا ہے۔ (صفحہ ۳۸)

اپنی انہی باتوں کو ثابت کرنے کے لیے قصیدہ نونیہ میں یوں سخن طرازی فرماتے ہیں:

هٰذا وَرَدُّ نَبِيِّنَا تَسلِيمِ مَن يَّاتِي بِتَسلِيمٍ مَعَ الاِحسَانِ

مَاذَاكَ مُختَصًّا بِهٖ اَیضاً كَمَا قَد قَالَهُ المَبعُوثُ بِالقُراٰنِ
مَن زَارَ قَبرَاَخٍ لَّهُ فَاَتیٰ بِتَسلِیمٍ عَلَیهِ وَ هُوَ ذُو اِیمَانٍ
رَدَّ اللّٰهُ عَلَیهِ حَقًّا رُّوحَهُ حَتّٰی یُرَدُّ عَلَیهِ رَدَّ بَیَانٍ

''اور یہ امر صحیح ہے کہ ہمارے نبی ﷺ عمدہ طریقے سے اس شخص کے سلام کا جواب دیتے ہیں جو آپ کو سلام کہتا ہے۔ یہ بھی آپ کی ذات گرامی کے ساتھ مخصوص نہیں ہے جیسا کہ خود اس ذات گرامی نے فرمایا جس کو قرآن دے کر بھیجا گیا، جس شخص نے اپنے کسی مومن بھائی کی قبر کی زیارت کی اور اس نے سلام کہا تو پروردگار یقینی طور سے اس پر اس کی روح کو لوٹا دیتا ہے یہاں تک کہ وہ اس کا جواب واضح بیان سے لوٹاتا ہے۔'' (1)

''حیات النبیؐ'' کے متعلق ان کے استاد کا کہنا تھا کہ:

''انبیاء کے گوشت کو زمین سڑاتی نہیں، نہ ہی اسے درندے کھاتے ہیں۔'' (2)

''حضورؐ نے فرمایا کہ میری قبر پر میلے نہ رچانا، جہاں کہیں تم ہو مجھ پر درود بھیجتے رہنا۔ تمہارا درود مجھے ضرور پہنچے گا۔ نبی ﷺ نے فرمایا ہے کہ جب کوئی شخص مجھ پر سلام بھیجتا ہے تو اللہ تعالیٰ روح کو میری طرف لوٹاتا ہے۔ میں اس شخص کو سلام کا جواب دیتا ہوں۔ نبی ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے میری قبر پر فرشتے تعینات کر دیئے ہیں جو کہ میری امت کی طرف سے مجھے سلام پہنچا دیا کریں گے ...... تمہارا درود میرے سامنے پیش کیا جائے گا ★ ......'' (3)

---

(1) القصیدۃالنونیۃ: فصل حیاۃ الرسل فی القبور، صفحہ ۱۳۴/ترجمہ بحوالہ تسکین الصدور:صفحہ ۳۸۵

(2) اقتضاء الصراط المستقیم: صفحہ ۱۶۶

★ ان روایات کی حقیقت ہمارے کتابچوں "یہ مزار یہ میلے" اور "ایمان خالص قسط دوم" میں دیکھی جاسکتی ہے۔ اہلحدیثوں کے ان "شیخین" کی بیان کردہ انہی ضعیف و موضوع روایات کی بنیاد پر آج ان نام نہاد اہلحدیثوں کا یہ عقیدہ بنا ہوا ہے کہ مردہ اسی دنیاوی قبر میں زندہ ہو جاتا ہے، اس کی روح لوٹ آتی ہے، وہ سلام سنتا ہے، اس کا جواب دیتا ہے، اس پر زندوں کے اعمال پیش ہوتے ہیں۔ ہندوستان میں اہلحدیث مسلک کے بانی میاں نذیر دہلوی، نواب صدیق الحسن خان، نواب وحید الزماں، پیر جھنڈا بدیع الدین راشدی، وغیرہ ان باتوں پر قرآن و حدیث کے خلاف فتویٰ دیتے رہے جس کی تفصیل ہمارے کتابچے "عذاب برزخ" میں ملاحظہ کی جاسکتی ہے۔ زمانۂ حال کے اہلحدیث بھی خود کو ان اسلاف کا پیرو ثابت کرتے ہوئے ایسے ہی خلافِ قرآن و حدیث فتوے دیتے ہیں۔

(3) الفرقان بین اولیاءالرحمٰن و اولیاء الشیطٰن: صفحہ ۱۷۲

''شیخ الاسلام'' کے اس ''علامہ حافظ'' شاگرد نے اپنی دوسری کتابوں میں قرآن و حدیث کی مزید ''خدمت'' فرمائی ہے۔ نبی ﷺ نے تعویذ گنڈوں کو شرک قرار دیا ہے (تفصیل گزشتہ صفحات میں بیان کی جا چکی ہے) لیکن جب علامہ صاحب نے ''زادالمعاد'' کے نام سے نبی ﷺ کی سیرت پر ایک ضخیم کتاب لکھی تو اس میں اپنے مسلکی امام احمد بن حنبل اور استاد ابن تیمیہ سے بخار، ولادت میں آسانی، نکسیر اور گنج پن کے تعویذ بھی لکھ دیئے۔ (1) یہودیوں کی بد اعمالیوں میں ایک بدترین حرکت یہ بھی تھی کہ وہ اپنے محسن انبیاء علیہم السلام پر طرح طرح کے جھوٹے الزامات لگا کر ان کے کردار کو داغدار کرنے کی مذموم کوشش کرتے تھے۔ بائبل کی کتاب پیدائش کے مختلف ابواب ان کی اس قبیح حرکت کا ثبوت فراہم کرتے ہیں۔ اللہ کے جلیل القدر نبی داؤد علیہ السلام پر انہوں نے تہمت لگائی۔ (2) مدینے کے منافقوں نے بھی اسی طرح کی حرکت کی اور رسول اللہ ﷺ کی زینب رضی اللہ عنہا سے شادی کو بھی یہی رنگ دیا۔ (3) یہ دونوں واقعات بالکل جھوٹے ہیں اور ان پر یقین کرنا عصمت انبیاء پر حملہ اور توہین رسالت کا ارتکاب ہے اور نتیجتاً ایمان کھو دینے کی جسارت ہے۔ یہاں صرف اس لیے بیان کیے گئے ہیں کہ اپنے مسلک کو ما انا علیہ واصحابی قرار دینے والوں اور ان کے ممدوحین کی جرأت ظاہر ہو کہ انہوں نے کس طرح رسول اللہ ﷺ اور صحابہ رضی اللہ عنہم کے منہج کے خلاف راہ اپنائی ہے! ابن قیم نے اپنی کتاب ''الجواب الکافی'' میں غیر عورتوں سے عشق و محبت ہو جانے کے ثبوت میں یہ دونوں واقعات بطور دلیل پیش کیے ہیں۔ (4)

ابن تیمیہ اور ابن قیم صاحبان کے معتقدین میں ان کے ہم مذہب سعودی حنابلہ بھی ہیں جن کی خدمات کا اہلحدیث دل سے اعتراف کرتے ہیں۔ ہر چند کہ یہ تقلید سے نفرت کا دعویٰ کرتے ہیں لیکن احمد بن حنبل کے ان مقلدین سے ان کو قلبی لگاؤ ہے! یہ نام نہاد اہلحدیث ان

---

(1) زادالمعاد: جلد ۳، صفحہ ۴۶۸

(2) تفصیل کے لیے بائبل کی کتاب سموئیل دوم، باب ۱۱ اور ۱۲ پڑھیے۔

(3) تفصیل کے لیے تاریخ طبری اور تاریخ ابن اثیر میں پانچ ہجری کے واقعات پڑھیے۔

(4) الجواب الکافی: صفحہ ۳۵۲، ۳۵۳۔ مترجم صاحب کے تصرف سے متعلق وضاحت کتاب ہٰذا کے صفحہ ۳۶۷ پر ملاحظہ فرمائیے۔

حنبلی علماء کو بڑی عقیدت اور شوق سے پاکستان بلاتے ہیں، ان کی خوب آؤ بھگت کرتے ہیں، ان سے جلسوں میں تقریریں کراتے ہیں جن کی خوب تشہیر کی جاتی ہے۔ تقلید کو شرک کہتے ہیں لیکن ان مقلد حنبلیوں کی اقتداء میں نماز پڑھنے کے لیے بڑے بڑے اجتماعات کا اہتمام کرتے ہیں۔ ان حنبلیوں کے تحقیقی واشاعتی اداروں میں یہی اہلحدیث نظر آتے ہیں، ان کی تالیفات کے تراجم شائع کرنے والے یہی اہلحدیث ہیں، ان کی یونیورسٹیوں میں سعودی وظیفوں پر "علم و فضل" حاصل کرنے والے یہی اہلحدیث ہیں۔ ان حنبلیوں کے قرآن وحدیث کے خلاف اور قبر پرستی کی بنیاد فراہم کرنے والے عودِ روح یعنی قبر میں مردے کے زندہ ہو جانے کے کفریہ عقیدے کی گرفت کی جائے تو ان ہستیوں کا دفاع کرنے والے بھی یہی اہلحدیث ہوتے ہیں! ان کے سامنے جب یہ ثابت کیا جائے کہ احمد بن حنبل نے اپنے اہل تعلق کو قرآن و حدیث کے خلاف اس بات پر ایمان لانے کی تلقین کی کہ قبر کے اندر مردے میں روح واپس لوٹ آتی ہے، تو اس پر یہ لوگ ان کے مناقب بیان کرنا شروع کر دیتے ہیں! ان کی زبانیں ان کے ایک اور مقلد محمد بن عبد الوہاب نجدی کی تعریف و توصیف سے بھی تر رہتی ہیں جو توحید کے بیان میں اتنا آگے بڑھ گئے کہ مسند احمد میں اپنے امام کی بیان کردہ غلط روایت کو بنیاد بنا کر آدم و حوا علیہما السلام کو شرک سے متہم کر دیا![1] یہ نجدی صاحب احمد بن حنبل کے اس قدر غالی مقلد و معتقد تھے کہ اکثر کہا کرتے تھے:

بِاَیِّ لِسَانٍ اَشْکُرُ اللّٰهَ اَنَّهٗ ... لَذُوْنِعمَةٍ قَد اَعجَزَت کُلَّ شَاکِرٍ
حَبَّانِي بِا لْاِسلَامِ فَضلًا وَّ نِعمَةً ... عَلَیَّ وَ بِالقُراٰنِ نُورَ البَصَاۤئِرِ
وَبِالنِّعمَةِ العُظمٰی اِعتِقَادُ ابنُ حَنبَلٍ ... عَلَیهَا اِعتِقَادِي یَومَ کَشفِ السَّرَاۤئِرِ

"میں کس زبان سے اللہ کا شکر کروں کہ وہ ایسا صاحب نعمت ہے کہ ہر شکر کرنے والا اس کے شکر سے عاجز ہے؛ اس نے مجھ پر فضل و نعمت فرماتے ہوئے اسلام بخشا اور قرآن کا علم دیا جو آنکھوں کا نور ہے، اور سب سے بڑی نعمت یہ کہ ابن حنبل کا عقیدہ دیا؛ یہی میرا عقیدہ اس دن ہوگا جب راز کھل جائیں گے" [2]

(1) کتاب التوحید: صفحہ ۱۴۵
(2) مقدمہ کتاب التوحید: صفحہ ۱۹

اہلحدیث ان نجدی صاحب کے کارناموں کی تعریف وتوصیف میں رطب اللسان نظر آتے ہیں اور انہیں ”وقت کا عظیم مصلح اور مجدد شیخ الاسلام“ گردانتے ہیں (1)

”جس کے جذبہ توحید اور ایمانی خلوص نے محمد بن سعود کو شرک وبدعت کے لیے شمشیر بے نیام بنادیا اور یوں رحمت رحمان سے انیسویں صدی عیسوی کے آغاز میں جزیرہ نمائے عرب کا بہت بڑا حصہ شرک وبدعات کی ظلمتوں سے نکل کر پھر خالص قرآن وسنت کے نور سے جگمگا اٹھا۔“ (2)

ان کا یہ کارنامہ واقعی لائق تحسین ہے کہ انہوں نے اونچی قبریں زمین کے برابر کر دیں اور ان پر تعمیر قبے ڈھادیئے۔ تَسوِيَةُ الْقُبُور بیشک حکم رسول ﷺ ہے (3)جس کی تعمیل بفرمانِ الٰہی لازم ہے، (4)لیکن جب یہی نجدی صاحب قبے ڈھاتے ہوئے گنبد خضراء پر پہنچے جو کہ نبی ﷺ کے حکم کی خلاف ورزی میں آپ ﷺ کی وفات کے تقریباً سات سو سال بعد آپ ﷺ ہی کی قبر پر تعمیر کیا گیا، تو موصوف پکار اٹھے کہ فِدَاكَ أبِي وَ أُمِي (یعنی میرے ماں باپ آپ پر قربان)۔ اس کے بعد سے آج تک سعودی عرب کی حنبلی حکومت اس گنبد کی خادم ہے اور اس کے تحفظ اور بقاء پر لاکھوں ریال خرچ کرتی ہے۔ اور وہ ایسا کیوں نہ کریں جب کہ ان کے باپ عبد العزیز آل سعود نے اس کا عزم بالجزم کیا تھا! اہلحدیثوں کے ایک بڑے عالم اور مصنف صلاح الدین یوسف نے ”قبر پرستی“ کے عنوان سے ایک کتاب تصنیف کی جس میں قبروں کو پختہ کرنے، ان پر عمارات تعمیر کرنے، ان کی پرستش کرنے وغیرہ کی ممانعت کو بڑی تفصیل سے بیان کیا۔ لیکن کتاب کی ابتداء ہی میں بڑے نمایاں طور پر گنبد خضراء کے متعلق وضاحت بیان کرتے ہوئے سلطان عبد العزیز کا یہ فرمان نقل کیا کہ

”روضۃ الرسول کے متعلق کسی بحث کی ضرورت نہیں۔ اس کا تحفظ اور بقاء ہر مسلمان کے لیے فرض ہے اور جس کی حفاظت کے لیے میں یہ اعلان کرتا ہوں کہ اپنی جان اور تمام خاندان کو اس پر قربان کر دوں گا۔“ (5)

---

(1) آسمانی جنت اوردرباری جہنم: صفحہ ۱۵۶

(2) آسمانی جنت اوردرباری جہنم: صفحہ ۱۵۷

(3) مسلم: کتاب الجنائز، وغیرہ

(4) الحشر: ۷، النسآء: ۶۵

(5) قبرپرستی: صفحہ اوّل اور ۱۹۴

قرآن و حدیث کی تعلیمات کے خلاف تعمیر کیے جانے والے اس گنبد کی ان نام نہاد اہلحدیثوں کے نزدیک کیا حیثیت ہے، اس کا اندازہ ان کے سلف امجد ثناء اللہ امرتسری صاحب کے فتوے سے ہوتا ہے۔ فرماتے ہیں کہ:

"ہم آپؐ کے روضۂ مبارک کی زیارت کو مسنون اور کار ثواب جانتے ہیں۔" (1)

حالانکہ یہی امرتسری صاحب اپنے فتووں میں ایک دوسری جگہ اس کا اعتراف کرتے ہیں کہ

"۶۷۸ھ تک تو آنحضرت ﷺ کی قبر مبارک پر کوئی قبہ نہ تھا۔ اس کے بعد ملک منصور صالحی کے زمانے میں قبہ بنا۔" (2)

یہ بات قابل غور ہے کہ جس گنبد کا وجود نبی ﷺ کی وفات کے بعد سات صدیوں تک نہ تھا اور جس کی تعمیر سے نبی ﷺ نے اپنی حیات میں منع بھی فرمایا تھا لیکن حکم رسول ﷺ کی خلاف ورزی کرتے ہوئے پھر بھی بنادیا گیا تو اس کا دیکھنا کیسے ثواب ہوسکتا ہے؟ نبی ﷺ نے تو قبور کو آراستہ و مزین کرنے سے بھی منع فرمایا ہے۔

احمد بن حنبل کی تقلید کرنے والی اسی حنبلی سعودی حکومت کے مفتیٔ اعظم عبد العزیز بن عبد اللہ بن باز تھے جن کے فتاویٰ کا اہلحدیثوں نے اردو ترجمہ کرکے شائع کیا ہے۔ یہ اپنے فتاویٰ میں قرآن پڑھنے کی اجرت لینے کو جائز کہتے تھے [3] حالانکہ نبی ﷺ نے اس کو ناجائز قرار دیا۔[4] یہ مفتی صاحب میت کے لیے کیے جانے والے صدقہ خیرات کا ان کو فائدہ ہونے یعنی ایصال ثواب کے درست ہونے پر بھی فتویٰ دیتے تھے۔[5] یہ ابنِ باز

---

(1) فتاویٰ ثنائیہ: جلد ۱، صفحہ ۸۹
(2) فتاویٰ ثنائیہ: ۳۸۶
(3) فتاویٰ عبدالعزیز بن عبداللہ بن باز: جلد ۱، صفحہ ۲۱۵
(4) تفصیل ہمارے کتابچے "دین داری یا دکانداری" میں ملاحظہ فرمائیے۔
(5) صفحہ ۲۱۷۔ اہلحدیثوں کے عقائد بیان کرتے ہوئے ان کی ایک بڑی سرکردہ شخصیت ثناء اللہ امرتسری صاحب بھی ایصال ثواب کا فتویٰ دیتے ہیں۔ نذر نیاز کے متعلق فرماتے ہیں: "ان صدقات و نذرات کا دینے والا اگر اس خیال سے دیتا ہے کہ یہ بزرگ مجھے کچھ فائدہ پہنچائیں گے۔ یا میری کوئی بلا ٹال دیں گے تو ایسے صدقات کھانا حرام ہے اور اگر ان صدقات کا قبول کرنے والا خدا کو جانے اور یہ نیت کرے کہ یہ کام فلاں بزرگ کی طرف سے کرتا ہوں تاکہ اس کا ثواب اس بزرگ کو پہنچے تو یہ جائز ہے۔" (اہلحدیث کا مذہب: صفحہ ۴۰)

صاحب اپنے امام احمد بن حنبل، ابن تیمیہ اور ابن قیم کی گزشتہ صفحات میں درج کردہ خلافِ قرآن وحدیث باتیں بیان کرنے سے بھی باز نہ آئے۔ حج وعمرے کے مسائل پر مشتمل ان مفتی صاحب کی مؤلفہ ایک پاکٹ بک سعودی حکومت حاجیوں کو مفت تقسیم کرتی ہے۔ اس کتاب میں اپنے ان ''ائمہ ثلاثہ'' کی بیان کردہ موضوع روایات کی بنیاد پر نبی ﷺ کی قبر کی زیارت کے موقع پر کھڑے ہوکر ادب کے ساتھ خطاب کے صیغے میں سلام کرنا، وہاں مناجات کرنا، نبی ﷺ کی روح کا لوٹا دیا جانا، سلام کا سننا، وغیرہ بیان کیا[1] اور بتایا کہ نبی ﷺ کی قبر کے پاس زور سے بات نہ کی جائے کیونکہ اللہ نے سورۃ الحجرات میں نبی ﷺ کے سامنے آواز بلند کرنے سے منع فرمایا ہے۔[2] اور یہ بھی فرمایا کہ ''اس میں شک نہیں کہ رسول اللہ ﷺ اپنی قبر میں برزخی زندگی کے ساتھ زندہ ہیں۔'' [3] اور مزید یہ کہ:

''نبیؐ اپنی قبر میں آرام فرما ہیں اور آپؐ کی روح مبارک اللہ تعالیٰ کے پاس عزت وکرامت کے اعلیٰ مقام علیین میں ہے۔'' [4]

جب اتنی بڑی بادشاہت کا سرکاری مفتی، نبی ﷺ کا اپنی دنیاوی قبر میں زندہ ہونے کا فتویٰ دے تو پھر جب بریلوی لوگ قرآن کی آیت

---

اسی وجہ سے اپنے مدرسے کی تعمیر کے لیے چندہ مانگتے ہوئے لوگوں کو یہ کہہ کر تحریص دلائی جاتی ہے کہ ''**اپنے مرحومین کی طرف سے صدقہ جاریہ کا بہترین موقع**۔'' (صحیفہ اہلحدیث، کراچی، یکم تا ۱۶ ستمبر ۱۹۹۸ء، بیک ٹائٹل)

(1) پاکٹ بک کا صفحہ ۱۵۰، ۱۵۱

(2) پاکٹ بک کا صفحہ ۱۶۳، ۱۶۲۔ تب ہی تو نبی ﷺ کی قبر کی جالیوں کے اوپر یہ آیات نمایاں طور پر آویزاں کی گئی ہیں کہ ''اے ایمان والو! اپنی آوازوں کو نبی کی آواز سے بلند نہ کرو۔ اور ان سے اس طرح زور سے نہ بولو جس طرح تم آپس میں ایک دوسرے سے بولتے ہو۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ تمہارے اعمال برباد ہوجائیں اور تمہیں اس کا شعور بھی نہ ہو۔ جو لوگ اللہ کے رسول کے سامنے اپنی آواز کو نیچا رکھتے ہیں، ان کے قلوب کو اللہ نے تقوے کے لیے آزمالیا ہے۔ ان کے لیے مغفرت اور اجر عظیم ہے'' (الحجرات:۲،۳)

(3) پاکٹ بک کا صفحہ ۱۶۰

(4) بدعاتِ مروجہ: صفحہ ۱۸ - گزشتہ صفحات میں بتایا جاچکا ہے کہ علیین کسی مقام کا نہیں بلکہ لکھے ہوئے اعمال نامے کا نام ہے۔

وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا (النسآء:٦٤)

"اور جب انہوں نے اپنی جانوں پر ظلم کر لیا تو اگر وہ آپ کے پاس آتے اور اللہ سے مغفرت چاہتے اور رسول بھی ان کے لیے مغفرت چاہتا تو وہ ضرور اللہ کو توبہ قبول کرنے والا اور رحم کرنے والا پاتے"

سے غلط استدلال کرتے ہوئے اپنے گناہوں کی مغفرت کے لیے قبر نبوی پر آہ و زاری کرتے ہیں تو ان کا شرطہ پھر کیوں انہیں منع کرتا ہے؟ ایک غلط فعل کی بنیاد تو خود ہی فراہم کرتے ہیں پھر جب لوگ اس کی بنیاد پر وہ عمل کرنے لگتے ہیں تو اسے غلط سمجھ کر اس سے روکتے ہیں! غلط عمل روکنے سے پہلے اس کی بنیاد پر روک لگائی جائے۔

حنبلی مسلک کی ایک اور مقتدرہ شخصیت عبد القادر جیلانی صاحب بھی ہیں جن کی کتاب غنیۃ الطالبین وغیرہا کے یہ اہلحدیث لوگ اپنے فاتحہ خلف الامام، رفع الیدین وغیرہ جیسے مخصوص و امتیازی مسائل کے لیے حوالے دیا کرتے ہیں۔[1] ایک اہلحدیث عالم تو یہاں تک لکھتے ہیں:

"حضرت شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ عظیم المرتبت بزرگ ہیں۔ شیخ الاسلام حضرت امام ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کو کثیر الکرامت ولی اللہ لکھا ہے۔ آپ کی سب سے بڑی کرامت یہی ہے کہ آپ نے اپنی پوری زندگی شریعت اسلامیہ کے مطابق گزاری ہے اور آپ نے شرک و بدعت کا قلع قمع کیا ہے اور توحید و سنت کی دعوت دی ہے اور مردہ سنتوں کو زندہ کیا ہے۔ اسی لئے آپ کا لقب "محی الدین" ہے۔ یہ بھی آپ کی زندہ کرامت ہے کہ جو شخص آج بھی آپ کی کتابیں (غنیۃ الطالبین، فتوح الغیب، الفتح الربانی) پڑھتا ہے اسے سیدھا راستہ مل جاتا ہے اور موجودہ مروجہ شرک و بدعت سے تائب ہو کر قرب الٰہی پا لیتا ہے۔ مولف کتاب ہذا اس کرامت کی زندہ دلیل ہے۔"[2]

قرآن و حدیث کی پیروی کا دعویٰ کرنے والے یہ لوگ ذرا بتائیں کہ ان کے ممدوح "حضرت پیرانِ پیر شیخ عبد القادر جیلانی"[3] کی درج ذیل باتیں قرآن و حدیث کے کن احکامات کے مطابق ہیں:

---

(1) فاتحہ خلف الامام: صفحہ ١٣/ صلوٰۃ الرسول: صفحات ٢٠٥، ٢٣٥، ٢٣٦

(2) مرشد جیلانی کے ارشادات: صفحہ ٩٢

(3) صلوٰۃ الرسولؐ: صفحہ ٢٣٥

☜ ”جوان عورت کو مرد کا سلام کرنا مکروہ ہے۔ ہاں اگر وہ بے پردہ منہ کھول کر باہر نکلتی ہو تو کوئی حرج نہیں۔“ (1)

☜ ”کھلے منہ بوڑھی عورت کی چھینک کا جواب دینا مرد کے لیے جائز ہے اور نقاب پوش جوان عورت کی چھینک کا جواب دینا مرد کے لیے ناجائز ہے۔“ (2)

☜ ”**روضہ مبارک کی زیارت کے آداب:**

”دعا کرے: اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَتَوَجَّہُ اِلَیْكَ بِنَبِیِّكَ عَلَیْہِ سَلَامُكَ نَبِیُّ الرَّحْمَۃِ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اِنِّیْ اَتَوَجَّہُ بِكَ اِلٰی رَبِّیْ“ (ترجمہ: اے اللہ میں تیرے نبی کے طفیل جن پر تیرا اسلام ہو اور جو نبی رحمت ہیں، تیری طرف متوجہ ہوتا ہوں۔ یارسول اللہ! میں آپ کے وسیلے سے اپنے رب کی طرف متوجہ ہوتا ہوں) (3)

☜ بخار، نکسیر، ولادت میں آسانی، وغیرہ کے تعویذ۔ (4)

☜ نبی ﷺ نے اپنے رب کا گیارہ مرتبہ دیدار کیا۔ (5)

☜ ”ہمارا یہ بھی ایمان ہے کہ مردے کے پاس جب کوئی زیارت کو آتا ہے تو وہ اس کو پہچانتا ہے۔ جمعہ کے دن طلوع فجر کے بعد سورج نکلنے سے پہلے یہ شناخت زیادہ قوی ہوتی ہے۔“ (6)

☜ ”روح کو دوبارہ جسم میں لوٹا دیا جاتا ہے۔“ (7)

☜ ”گیارہ مرتبہ قل ھو اللہ وغیرہ پڑھ کر صاحب قبر کو بطور ہدیہ بھیجے اور اللہ سے عرض کرے: الٰہی اس سورت کو پڑھنے کا ثواب اگر تو نے میرے لیے مقرر کیا ہے تو میں وہ ثواب اس قبر والے کے لیے ہدیہ کرتا ہوں۔“ (8)

☜ ایک فاحشہ وبدکار عورت جو سارا دن بدکاری کراتی، توبہ کے بعد بنی اسرائیل کے سات نبیوں کی ماں بنی۔ (9) (معاذ اللہ)

---

(1) غنية الطالبين: باب اسلامی اخلاق و تہذیب، صفحہ ۳۶

(2) غنية الطالبين: صفحہ ۳۷

(3) غنية الطالبين: صفحہ ۶۹

(4) غنية الطالبين: صفحہ ۶۸

(5) غنية الطالبين: باب مدینے شریف کی زیارت، صفحہ ۳۴

(6) غنية الطالبين: باب اللہ کی معرفت اور اس کے دلائل، صفحہ ۱۰۱

(7) غنية الطالبين: باب اللہ کی معرفت اور اس کے دلائل، صفحہ ۱۰۱

(8) غنية الطالبين: صفحہ ۱۰۳

(9) غنية الطالبين: توبہ کا بیان، صفحہ ۱۹۰

☜ پندرھویں شعبان کی بے پناہ فضیلت۔ (1)

☜ **پندرھویں شعبان کی عبادت:** سو رکعتوں میں ایک ہزار بار سورۃ اخلاص یعنی ہر رکعت میں دس مرتبہ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ کی قرأت کی جائے۔ اس نماز کا نام صلوٰۃ خیر ہے، اس کی برکتیں پھیلتی ہیں۔

☜ سلف صالحین یہ نماز جماعت سے پڑھتے تھے۔ اس نماز کی بڑی فضیلت اور کثیر ثواب ہے......" (2)

☜ "جب حضرت حوا کو اللہ نے حضرت آدمؑ کی بائیں چھوٹی پسلی سے سوتے میں پیدا کیا اور حضرت آدم نے بیدار ہو کر حوا کو پاس بیٹھی ہوئی دیکھا تو پوچھا تو کس کے لیے ہے۔ حوا نے کہا آپ کے لیے۔ حضرت آدم نے ان کو چھونا چاہا۔ حکم ہوا بغیر مہر ادا کیے ہوئے اس کو ہاتھ نہ لگانا۔ آدمؑ نے عرض کیا الٰہی اس کا مہر کیا ہے۔ اللہ نے فرمایا نبی آخر الزماں ﷺ پر دس بار درود پڑھنا اس کا مہر ہے" (3)

آخری باب سے پہلے کے دو باب تصوف پر مشتمل ہیں جن میں صوفیوں کی تمام اصطلاحات درج کی گئی ہیں۔ سلوک و ریاضت، مرید و شیخ کے تعلقات، پیری مریدی کے آداب سبھی کچھ موجود ہے۔ اس کے بعد مختلف آداب بیان کرتے ہوئے قوالی سننے کے آداب بھی بیان کیے ہیں۔ ابراہیم ادھم، جنید بغدادی، سری سقطی، بایزید بسطامی وغیرہ صوفیوں کے اقوال اور ان کے واقعات بھی بیان کیے ہیں۔ بایزید صاحب کا درج ذیل یہ واقعہ پڑھ کر اندازہ کیجیے کہ قرآن و حدیث کی کون سی خدمت ہو رہی ہے؟ کیا یہ وہی شخصیت ہے جس کے درس میں جن و انس، ملائک اور تمام انبیاء شرکت کرتے تھے اور بقول خضر علیہ السلام نجات، فلاح و کامیابی ان کی محفل میں شرکت پر ہی موقف تھی؟ (4)

☜ ابو موسیٰ دیبلی نے کہا میں نے عبد الرحمٰن بن یحییٰ سے توکل کے بارے میں دریافت کیا تو آپ نے فرمایا کہ تو اژدھے کے منہ میں پہنچے تک بھی ہاتھ ڈال دے تو خدا کی معیت کی وجہ سے کسی سے ہرگز نہ خوف کھائے (اس کو توکل کہتے ہیں)۔ اس کے بعد ابو موسیٰ نے کہا کہ میں ابو یزید بسطامی کی جانب توکل کی حقیقت دریافت کرنے نکلا۔ چنانچہ شہر بسطام میں داخل ہوا اور ان کا دروازہ کھٹکھٹایا۔ (اندر سے) انہوں نے کہا:

---

(1) غنیۃ الطالبین: چھٹے باب کا آخر
(2) غنیۃ الطالبین: صفحہ ۲۵۶
(3) غنیۃ الطالبین: باب ۱۱ برکتوں والے مہینوں اور دنوں کے فضائل: پانچ پیغمبروں کے لیے دس خاص چیزیں، صفحہ ۲۸۴
(4) اخبار الاخیار: صفحہ ۳۲ وغیرہ

ابو موسی کیا تمہارے لیے عبد الرحمٰن کا جواب کافی نہیں کہ میرے پاس آئے ہو اور مجھ سے پوچھتے ہو۔ میں نے عرض کیا: اے آقا! دروازہ کھول دیجیے۔ جواب دیا اگر تم ملاقاتی کی حیثیت سے آئے ہوتے تو میں ضرور دروازہ کھول دیتا۔ تم دروازے پر ہی جواب لے لو اور لوٹ جاؤ (توکل یہ ہے کہ) اگر وہ سانپ جو عرش کو حلقہ کیے ہوئے ہے تیری جانب بڑھے تو خدا کی معیت کی بناء پر ذرا بھی خوف نہ کھانا۔ ابو موسیٰ نے بیان کیا کہ اس کے بعد میں لوٹ آیا۔ دبیل پہنچا۔ وہاں ایک سال ٹھہرا رہا۔ پھر میں نے ملاقات کا ارادہ کیا۔ اور حضرت ابویزید ؒ کی جانب چل نکلا۔ جب میں ان کے پاس پہنچا تو مجھ سے فرمایا خوش آمدید۔ آداب تم میرے پاس ملاقاتی کی حیثیت سے آئے ہو۔ اس کے بعد میں ان کے پاس ایک ماہ تک ٹھہرا رہا۔ اس عرصے میں کوئی ایسی بات پیش نہیں آئی جس کی انہوں نے میرے سوال سے قبل خبر نہ دے دی ہو۔ آخر میں نے ان سے کہا: ابویزید! میں جانا چاہتا ہوں اور آپ سے کوئی فائدہ بھی ملنا چاہیے۔ فرمایا جان لو مخلوقات کا فائدہ کوئی فائدہ نہیں لہٰذا جاؤ۔ میں نے اسی قول کو فائدہ بنالیا اور لوٹ آیا۔" (1)

یہ حنابلہ قرآن وحدیث کے خلاف کتنی ہی واہی تباہی باتیں کیوں نہ بنائیں لیکن ستم ظریفی دیکھیے کہ یہ اہلحدیث جو اپنے مسلک کو "ما انا علیہ و اصحابی" اور "عین منہج صحابہ" قرار دیتے ہیں، ان لوگوں کی تعریف و توصیف میں زمین و آسمان کے قلابے ملاتے رہتے ہیں، صرف اس وجہ سے کہ وہ ان کے مشہور مسائل آمین بالجہر، رفع الیدین وغیرہ کے قائل تھے! اور جو ان کے پسندیدہ مخصوص مسائل پر عمل نہ کرتا ہو تو یہ اس سے سخت بغض رکھتے ہیں خواہ وہ جلیل القدر صحابہ ہی کیوں نہ ہوں۔ جیسے عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے انہیں خاص عناد ہے کیونکہ وہ رکوع سے پہلے اور بعد رفع یدین نہ کرتے تھے۔ ان لوگوں کی جرأت دیکھیے کہ یہ انتہائی بے باکی سے اس عظیم المرتبت صحابی کی شان میں دریدہ دہنی کرتے ہوئے اُسے قرآن سے بے بہرہ اور غافل بتاتے ہیں جس کے علوم قرآن میں بڑھا ہوا ہونے کی خود معلم قرآن ﷺ نے گواہی دی۔ نبی ﷺ نے فرمایا کہ قرآن سیکھنا ہو تو چار صحابیوں سے سیکھو۔ اور ان میں سب سے پہلے انہی عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا نام لیا۔ (2) تعجب ہوتا ہے کہ حدیث پر عمل کرنے کے بلند بانگ دعوے کرتے ہوئے انہوں نے مناقب

(1) غنیۃ الطالبین: صفحہ ۴۸۸

(2) بخاری: کتاب المناقب، باب مناقب سالم مولیٰ ابو حذیفۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہما ........

صحابہ کی وہ حدیثیں کیوں نہ پڑھیں جن میں نبی ﷺ نے صحابہ ﷺ سے بغض کو نبی سے بغض بتایا اور سخت وعیدیں ارشاد فرمائیں! مشکوٰۃ میں مناقب صحابہ کے باب میں ایسی متعدد روایتیں موجود ہیں۔ آخر یہ کس منہ سے خود کو ما انا علیہ و اصحابی کا مصداق گردانتے ہیں؟ مذکورہ صدران کے سارے دعوے کیا پادرِ ہوا نہیں ثابت ہوتے ؟

اہلحدیثوں کی تحریریں پڑھنے سے ایک اور بات جو سامنے آتی ہے، وہ ہے ان کا دورُخا پن اور تضاد بیانی۔ ان کا ایک عالم ایک بات بیان کرتا ہے اور دوسرا اس کے بالکل برعکس! لیکن اس تضاد بیانی پر بھی یہ اس کے ایسے ہی مداح و معتقد رہتے ہیں جیسے اس کے برعکس بیان کرنے والے کے! ایک آدمی ایسی بات کہتا ہے جس کو یہ لوگ کھلی گمراہی، بدعت، مسلک و نفس کی پیروی، سنت کا انکار وغیرہ کہتے ہیں (جیسا کہ پچھلے صفحات میں محب اللہ راشدی صاحب کے اقوال نقل کیے گئے جو انہوں نے اپنے چھوٹے بھائی پیر جھنڈہ کی جماعت کے رکوع سے کھڑے ہو کر دوبارہ ہاتھ باندھ لینے کے عمل سے متعلق کہے)، لیکن اس کے باوجود یہ لوگ اسے اللہ کی رحمت کا مستحق سمجھتے ہیں کہ "اپنا ہی آدمی ہے"! اس کے لیے گزشتہ صفحات میں مذکور اشاعتیوں کی طرح ایک حیلہ تراشہ گیا ہے۔ فرماتے ہیں:

"جب کوئی مجتہد جس کے دل میں اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا خوف، لوگوں کی خیر خواہی ہو، دین دار ہے، ہمدردی ہے اور خالص اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی رضا کے لیے اجتہاد کرتا ہے، پھر اس کا اجتہاد اگر صحیح بیٹھتا ہے تو اللہ سبحانہ وتعالیٰ اس کو اس اخلاص کی وجہ سے اور اس کے صحیح اجتہاد کی وجہ سے دو اجر دیتا ہے، اور اگر وہ اجتہاد غلط بیٹھتا ہے، بشری تقاضے سے، سمجھ کے فرق سے، اس کا وہ اجتہاد غلط بیٹھ گیا تو پھر بھی اللہ سبحانہ تعالیٰ اس کے اخلاص کے سبب اسے ایک اجر عطا کرتا ہے۔" (1)

چہ خوب! فہم حدیث سے عاری اور ظاہر حدیث پر زور دینے والے یہ غیر مقلدین کب سے اہل الرائے جیسی باتیں کرنے لگے؟ انہیں معلوم ہونا چاہیے کہ قرآن وحدیث کے واضح و صریح نصوص کی موجودگی میں اجتہاد نہیں ہوتا۔ دور جدید کی سہولتوں کے پیش نظر ذرائع

---

(1) کیا مردے سنتے ہیں؟: صفحہ ۱۳

رسل و رسائل کی کمی اور کتابوں کی عدم دستیابی کا بہانہ بھی نہیں چل سکتا۔ ہر طرح کی احادیث کے مجموعوں سے لائبریریاں بھری ہوئی ہیں جو کہ اب ایک چھوٹی سی ڈسک میں بھی آجاتی ہیں۔ لیکن اس کے باوجود ہم دیکھتے ہیں کہ ان کا ایک عالم کسی بات کو باطل ٹھہراتا ہے تو دوسرا اس کو حق قرار دیتا ہے، کسی بات کو ایک صاحب جائز کہتے ہیں تو دوسرے صاحب اسی بات کو ناجائز گردانتے ہیں! یہ باعث اجر اجتہاد کی کون سی نئی قسم وجود میں آگئی؟ ذیل میں اس تضاد کی چند مثالیں دی جاتی ہیں:

ابن تیمیہ اور ابن قیم جن کے سماع موتیٰ کے حق میں دیئے جانے والے فتوے جو ہماری کتابوں "عذاب برزخ"، "وفات ختم الرسل" وغیرہ کے آخر میں دیکھے جاسکتے ہیں، ان فتوؤں کے بارے میں قاسم گرجاکھی صاحب لکھتے ہیں:

"یہ استاد شاگرد ایک حد تک سماع موتیٰ کے قائل تھے مگر جس طرح وہ علم کے پہاڑ تھے، ولائل کی رو سے ان کی یہ بات اتنی وزنی اور مضبوط نہیں۔ یہ ان کی اجتہادی خطا ہے۔ گو ان کا یہ عقیدہ تھا کہ میت سلام اور تلاوت سن لیتی ہے، مگر وہ ان سے کسی قسم کے استمداد کو جائز نہیں رکھتے تھے۔" (1)

مگر پھر بھی قاری خلیل صاحب کے موضوعہ مذکورہ صدر حیلے کی رو سے سماع موتیٰ کے اس خلاف قرآن و حدیث غلط عقیدے پر وہ ایک اجر کے مستحق ٹھہرتے ہیں! لیکن امام ابو حنیفہ جو از روئے قرآن، سماع موتیٰ کا شدت سے انکار بھی کرتے تھے، انہیں بجائے کسی اجر کے مستحق ٹھہرانے کے جس شدید تنقید کا نشانہ بنایا جاتا ہے، وہ مسائل فقہ و تقلید کے خلاف لکھی جانے والی اہلحدیثوں کی کتابوں میں دیکھی جاسکتی ہے۔ وہاں آخر یہ اصول موضوعہ کیوں کام نہیں کرتا؟ اسے مسلکی عصبیت نہ کہا جائے تو پھر کیا کہا جائے؟

واضح رہے کہ ہم کسی فقہی مسلک کی پیروی نہیں کرتے بلکہ ہمارا تو ان نام نہاد حنفیوں سے بھی یہی کہنا ہوتا ہے کہ اگر ان کے دعوے کے مطابق فقہ حنفی کے تمام مسائل واقعتاً قرآن و حدیث اور اقوال و آثار صحابہ سے ہی ماخوذ اور ثابت شدہ ہیں (کیونکہ فی الحقیقت ایسا

(1) کراچی کا عثمانی مذہب، صفحہ ۵۲

نہیں ہے) تو پھر ان پر یہ کہہ کر عمل کریں کہ ہم قرآن و حدیث کی پیروی کرتے ہیں، یہ نہ کہیں کہ امام ابو حنیفہ کی تقلید کرتے ہیں؛ یہ طریقے پھر حنفی نہیں بلکہ نبوی کہے جائیں ورنہ پھر یہ مان لیں کہ یہ نبی کے طریقے نہیں بلکہ مذہب احناف کے خود وضع کردہ ہیں۔

تصوف اور اہل تصوف کی مذمت میں اہلحدیثوں کا ہر مقرر اور محرر، عالم و مبتدی کوشاں نظر آتا ہے۔ اس کے ردّ میں ان کی مستقل تصنیفات ہیں۔ ''اصحاب صفہ'' کے نام سے ابن تیمیہ نے، ''تلبیس ابلیس'' کے نام سے عبدالرحمٰن ابن جوزی نے اور زمانہ حال میں عبدالرحمٰن کیلانی نے ''شریعت و طریقت'' اور یحییٰ گوندلوی نے ''دین تصوف''، وغیرہ نامی کتب میں بڑی شدومد کے ساتھ اس ''شجر خبیثہ'' پر تیشہ زنی کی جس کا خلاصہ مؤخر الذکر کے الفاظ میں یہ ہے کہ:

> ''تصوف کی بنیاد جھوٹی حکایات و روایات پر مبنی ہے۔ ان لوگوں نے دل کھول کر آنحضرت ﷺ کی طرف جھوٹی روایات منسوب کیں۔ محدثین کرام نے ان کے اس جھوٹ کی وجہ سے ان سے بیزاری کا اظہار کیا ہے۔ ان کی مشہور کتب موضوع روایات سے بھری ہوتی ہیں ..... آپ اندازہ کیجیے جو لوگ خدا اور رسول پر جھوٹ باندھنے سے گریز نہیں کرتے وہ لوگوں سے کیسے حق و صداقت کے ساتھ پیش آسکتے ہیں۔ جس کی بنیاد جھوٹ پر ہو ان سے خیر و برکت کی امید کیسے رکھی جاسکتی ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ تصوف دین اسلام کے مقابلے میں ایک الگ دین ہے جس کے عقائد اسلام کے عقائد سے مختلف ہیں۔'' (1)★

(1) دین تصوف: صفحہ ۱۳۵

★ اہلحدیثوں کے لٹریچر کے مطالعے سے یہ بات بھی سامنے آتی ہے کہ یہ لوگ صرف انہی صوفیوں اور ان کی صوفیانہ سرگرمیوں کی مخالفت کرتے ہیں جو خود کو حنفی وغیرہ کہتے تھے، ورنہ یہی ''شجرِ ممنوعہ'' جب اپنے گھر میں بہار دکھائے تو پھر اس سے پھول جھڑنے لگتے ہیں۔ ہفت روزہ اہلحدیث، لاہور (۲۷ نومبر ۱۹۸۷ء صفحہ ۳) نے ''اکابر اہلحدیث کا سلسلہ بیعت و ارشاد'' کے عنوان سے ایک مضمون شائع کیا جس میں مضمون نگار نے لکھا کہ ''جماعت اہلحدیث کے بعض ممتاز اکابر اور نامور علماء کے تصوف و سلوک کے سلسلے جاری تھے اور انہوں نے شریعت و طریقت کے ڈانڈے باہم ملا دیئے تھے۔ باقاعدہ لوگ ان کے حلقۂ بیعت میں داخل ہوتے تھے اور لوگوں کو دعوتِ رشد و ہدایت دیتے تھے۔ بڑے بڑے فضلا و اساتذہ کی مسانید بیعت آراستہ تھیں اور

مشاہیر علماء حصول فیض کے لیے ان کی خدمت میں حاضر ہوتے اور نہایت ادب و احترام کے ساتھ دوزانو ہو کر ان کے سامنے بیٹھتے تھے۔" پھر اس کے بعد عبد اللہ غزنوی سے بیعت کرنے کے لیے عبد الرحمٰن لکھوی کا غزنی جانے کا قصہ بیان کیا ہے۔ لکھا ہے کہ مرشد صاحب کو اللہ نے اطلاع کر دی اور وہ گھر والوں کو یہ کہہ کر کہ "ایک بہت بڑے بزرگ تشریف لا رہے ہیں، ان کے لیے اچھا کھانا تیار کرو"، ان کے استقبال کے لیے راستے میں جا کر بیٹھ گئے۔ (وحی آنا شاید اسی کو کہتے ہیں! اس سے پتہ چلا کہ وحی کا سلسلہ وفات النبی ﷺ کے بعد موقوف نہیں ہوا بلکہ ہنوز جاری و ساری ہے!) اور جب یہ لکھوی صاحب راستے میں اپنے ہونے والے پیر غزنوی صاحب کے متعلق مخالفانہ کلمات سنتے ہیں تو اسی رات انہیں الہام ہوتا ہے کہ:

فَوَرَبِّ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ اِنَّهٗ لَحَقٌّ مِّثْلَ مَآ اَنَّكُمْ تَنْطِقُوْنَ (الذٰریٰت:۲۳)

"سو قسم ہے آسمان اور زمین کے پروردگار کی، وہ برحق ہے، اسی طرح جیسے تم بات چیت کرتے ہو۔"

دوسری بار یہ الہام ہوا:

وَاِنَّهُمْ عِنْدَنَا لَمِنَ الْمُصْطَفَيْنَ الْاَخْيَارِ (سورہ ص:۴۷)

"اور بے شک یہ لوگ ہمارے ہاں منتخب اور سب سے اچھے لوگ ہیں۔"

تیسری بار یہ الہام ہوا:

اِنْ هُوَ اِلَّا عَبْدٌ اَنْعَمْنَا عَلَيْهِ (الزخرف:۵۹)

"وہ تو بس ہمارے ایک بندے ہیں جن پر ہم نے فضل کیا۔"

(ہفت روزہ اہلحدیث، لاہور، ۲۷ نومبر ۱۹۸۷ء: صفحہ ۱۸)

حیرت ہے کہ اللہ تعالیٰ کی ذات اور انبیاء علیہم السلام سے متعلق نازل شدہ آیات سے انہوں نے اپنے پیر صاحب کا مقام کیسے پہچان لیا! الہام تو ان کے پیر صاحب کو بھی ہوتا تھا۔ یہی عبد اللہ غزنوی صاحب جن کو اللہ تعالیٰ نے ان کے مرید لکھوی صاحب کے آنے کی براہ راست اطلاع دیدی تھی، فرماتے تھے کہ "کئی بار مجھے یہ الہام ہوا: هٰذَا كِتَابِي وَ هٰذَا عِبَادِي فَاقْرَأْ كِتَابِي عَلٰى عِبَادِي 'یہ میری کتاب ہے اور یہ میرے بندے ہیں، پس پڑھ میری کتاب اوپر میرے بندوں کے'...... اس الہام سے مجھے روحانی زندگی مل جاتی اور تمام قسم کے غم واندوہ دور ہو جاتے اور طبیعت میں فرحت و سرور آجاتا۔"

(صحیفہ اہلحدیث، یکم تا ۱۶ دسمبر ۱۹۹۸ء، صفحہ ۲۳)

تب ہی تو ان کے متعلق اس طرح کے قلابے ملائے جاتے ہیں کہ

"آسمان اگر ہزار بار بھی گردش کرے تو مشکل ہے کہ اب ایسی جامع کمالات ہستی معرض وجود میں آئے۔ وہ محدث بھی تھے اور اللہ تعالیٰ سے ہمکلامی کا شرف بھی انہیں حاصل تھا۔"

(نواب صدیق حسن خاں: بحوالہ اہل حدیث کے چار مراکز: صفحہ ۷۷)

لیکن ''اسلام کے اس مخالف دین'' کے ائمہ ابن عربی، بایزید بسطامی، جنید بغدادی، عبد القادر جیلانی، خاندان ولی اللہی، خانوادۂ چشت، وغیرہ ان کے نزدیک پھر بھی اللہ کی رحمت کے مستحق ٹھہرتے ہیں، جن کے لیے اپنی کتابوں میں یہ لوگ ''رحمۃ اللہ علیہ'' وغیرہ کا لاحقہ استعمال کرتے ہیں، جبکہ قرآن میں اللہ نے واضح کر دیا ہے کہ اسلام کے سوا کسی اور دین کی چاہ رکھنے والا مردود اور آخرت میں خائب و خاسر ہے۔ (1)

ذرا تصوف کے ایک مخالف اہلحدیث کی یہ عبارت بھی دیکھیے جس میں یہی دورُخا اور متضاد انداز اختیار کیا گیا ہے:

''خیال رہے تصوف ایسی مہلک بیماری ہے جس نے امت مسلمہ میں افتراق کی خلیج کو وسیع کیا۔ اس کی ترویج و اشاعت سے بدعات کو فروغ حاصل ہوا۔ تاریخ شاہد ہے کہ صوفیہ کی جانب سے ہر دور میں توحید و سنت کے روشن چہرے کو مسخ کرنے کی بھرپور کوششیں کی گئیں۔ اباحیت کے دروازوں کو کھولا گیا۔ چنانچہ تصوف کے حلقوں میں اس شعر کو کتنی شہرت حاصل ہے:

بے سجادہ رنگیں کن گرت پیر مغاں گوید ـــ کہ سالک بے خبر نہ بود زرراہ و رسم منزل ہا ★

---

''...... مرد کامل اور یکتائے روزگار تھے۔ اللہ کی طرف سے الہام اور خطاب سے نوازے جاتے تھے اور اس سے ہمکلامی کا شرف انہیں حاصل ہوتا تھا......'' (ایضاً: صفحہ ۷۹)

اور نبی ﷺ سے آپ کے تعلق کا یہ عالم تھا کہ کسی نے ان سے پوچھا کہ ''حضرت کیا آپ کو کبھی آنحضرت ﷺ کی زیارت بھی ہوئی ہے؟ آپ نے فرمایا: کیا پوچھتے ہو، بخدا اگر کسی ہفتے یہ نعمت عظمیٰ نصیب نہ ہو تو میں بے قرار ہو جاتا ہوں۔ یہ اللہ تعالیٰ کا احسان ہے کہ مجھے ہفتے میں ایک بار ضرور آنحضرت ﷺ کی زیارت نصیب ہو جاتی ہے۔'' (کرامات اہلحدیث از مولوی عبدالمجید سوہدروی، صفحہ ۲۵) انہی غزنوی اور لکھوی صاحب کے ساتھ قلعوی، قاضی اور روپڑی تین اور اہلحدیث صوفیوں کے اسی ''کرامات اہلحدیث'' نامی کتاب میں پچاس سے زیادہ ایسے واقعات بیان کیے گئے ہیں جن کے سامنے دیوبندی بریلوی حنفی وغیرہ صوفیوں کے واقعات بھی ہیچ نظر آتے ہیں۔ یاد رہے کہ ان کے بدیع الدین راشدی صاحب جو کہ خود ''ساتویں پیر جھنڈہ'' ہیں، ان کا یہ دعویٰ پیچھے نقل کیا جا چکا ہے کہ اہلحدیث پیری مریدی کو نہیں مانتے اور اس سے بیزار ہیں!

(خطبات راشدیہ: صفحہ ۱۷۷)

(1) وَمَنْ يَبْتَغِ غَيْرَ الْإِسْلَامِ دِينًا فَلَنْ يُقْبَلَ مِنْهُ وَهُوَ فِي الْآخِرَةِ مِنَ الْخَاسِرِينَ (آل عمران:۸۵)

★ یعنی اگر پیر کہتا ہے کہ اپنے مصلے کو شراب سے رنگ تو رنگ لینا چاہیے اس لیے کہ پیر منزل کی راہ و رسم سے بے خبر نہیں ہوتا (یعنی جو کچھ وہ کہتا ہے حق ہوتا ہے) [دیوان حافظ شیرازی]

تصوف کو خوشنما انداز میں پیش کیا گیا۔ اس طرح سادہ لوح عوام کو فریب میں مبتلا رکھا گیا۔ اس کی قباحتوں کو نظر سے اوجھل رکھنے کے لیے اس کا نام زہد عبادت ذکر و فکر طریقت رکھا گیا۔ حالانکہ الحاد زندقہ وحدت الوجود جیسے مشرکانہ نظریات کے پھیلنے کا سبب تصوف ہی ہے..... اس کے ساتھ ساتھ ہم تسلیم کرتے ہیں کہ حضرت جنید بغدادیؒ اور ان کے ہم مشرب بزرگانِ دین صالح قسم کے تصوف پر فائز تھے جسے اسلامی شریعت میں زہد کے لفظ سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ انہوں نے بھی اصلاحی کوششیں کیں۔ وہ کتاب و سنت کی رہنمائی میں آگے بڑھتے رہے۔ وہ برابر صراط مستقیم پر گامزن رہے.....“ (1)

یعنی تصوف ان کے نزدیک فریب، دھوکہ اور مہلک بیماری ہے، اس سے افتراق پیدا ہوتا ہے، الحاد و زندقہ، شرک و بدعت کو فروغ ملتا ہے اور توحید و سنت مسخ ہو جاتی ہے۔ لیکن حیرت ہے کہ انہی ”اوصاف“ کے حامل دینِ تصوف کے علمبردار ”جنید بغدادی اور ان کے ہم مشرب بزرگان دین“ پھر بھی ”کتاب و سنت کی رہنمائی میں آگے بڑھتے رہے..... برابر صراط مستقیم پر گامزن رہے“ ! نہ جانے کس بنا پر یہ استثنیٰ روا رکھا گیا ورنہ یہی مصنف موصوف آگے چل کر جب تصوف کو کتاب و سنت سے الگ تھلگ اور صوفیاء کو قرآن و حدیث سے لاپرواہ اور بیزار ثابت کرنے پر آتے ہیں تو انہی بغدادی صاحب کے یہ اقوال بھی بطور ثبوت نقل کرتے ہیں کہ

”علم تصوف کا ماخذ قیل و قال نہیں یعنی قیل و قال شریعت میں ہے ..... مبتدی کے لیے مستحب ہے کہ اس کا دل تین چیزوں کی آلائش سے بچا رہے ورنہ حالت دگرگوں ہو جائے گی: نہ تو وہ کسی کام میں مشغولیت اختیار کرے، نہ وہ علمِ حدیث کی طلب کرے، نہ وہ نکاح کرے اور صوفی کے دل کو اس سے بہت زیادہ سکون حاصل ہوگا کہ وہ پڑھنا لکھنا چھوڑ دے۔“ (2)

”کتاب و سنت کی رہنمائی میں آگے بڑھتے“ رہنے والی شخصیت کے ان ”عالمانہ“ اقوال کے بعد، کتاب و سنت سے ان لوگوں کے تعلق کی حقیقت جاننے کے لیے ذہن میں ان احادیث کو دہرا لیا جائے جن میں اللہ کے رسول ﷺ نے

☜ ہاتھ سے کما کر حاصل کی جانے والی روزی کو بہترین قرار دیا؛ (3)

---

(1) افکار صوفیہ: صفحہ ۶،۷

(2) افکار صوفیہ، صفحہ ۴،۷،۳،۷

(3) صحیح بخاری: کتاب البیوع، باب کسب الرجل وعملہ بیدہ

☜ حدیث سننے، اسے یاد رکھنے اور دوسروں تک پہنچانے والے کے لیے خوش و خرم رہنے کی دعاء فرمائی؛ (1)

☜ علم کی فضیلت بیان فرمائی؛ (2)

☜ نکاح کی سنت سے بے رغبتی رکھنے والے کے لیے فرمایا کہ وہ مجھ سے نہیں۔ (3)

اہلحدیثوں کے نامور عالم عبد الرحمٰن کیلانی صاحب خاصے معقول قسم کے آدمی تھے۔ ان کی تحریروں کا انداز سم آلود اور نیش و نشتر زنی والا مناظرانہ و مجادلانہ انداز نہیں ہوتا جو ان کے ہم مسلکوں کا خاصہ ہے۔ جناب نے ''شریعت و طریقت'' کے عنوان سے تصوف پر ایک کافی مبسوط کتاب تصنیف کی جس میں اتحادی دین کے ایک ایک گوشے کو خوب اچھی طرح واضح کیا۔ تصوف کا شاید ہی کوئی ایسا پہلو باقی رہا ہو جس پر انہوں نے اس کتاب میں کلام نہ کیا ہو۔ کتاب کے آخر میں انہوں نے فیصلہ فرمادیا کہ:

''طریقت اور شریعت آپس میں متصادم ہیں۔'' (صفحہ ۵۱۹)

اور اس کے ثبوت میں دو درجن مثالیں بھی دیں۔ اسی کتاب میں ایک جگہ یہ بھی لکھا کہ

'' پھر کئی تذکروں میں اولیاء اللہ ایسے بھی ملتے ہیں جو فی الواقعہ اور علی الاعلان شراب پیا کرتے تھے اور شیخ حسین لاہوری تو اس وقت تک کسی کو مرید بھی نہ بناتے تھے جب تک وہ ان کے ہاتھوں شراب کا جام نوش نہ فرمالے۔ پھر لطف کی بات یہ ہے کہ طریقت کو شریعت سے ماخوذ بتانے والے صوفیاء نے بھی ایسے لوگوں کو دنیائے ولایت سے خارج نہیں کیا۔ ان کے نام بدستور تذکروں میں عزت و تکریم سے لیے جاتے۔ انہیں قدس سرہ، لکھا جاتا ہے اور پوری عقیدت سے ان کا ذکرِ خیر کیا جاتا ہے۔'' (صفحہ ۲۲۵)

اور کتاب کے آخر میں مشائخ عظام سے چند سوالات کرتے ہوئے پوچھتے ہیں کہ

'' جن اولیاء اللہ کے متعلق تذکرہ نگاروں کی یہ شہادت موجود ہے کہ وہ خلافِ شریعت کام کیا کرتے تھے، ان کو عزت و تکریم کا مستحق کیوں سمجھا جاتا ہے؟ ان کو قدس سرہ، کیوں لکھا جاتا ہے؟ اور انہیں اولیاء اللہ کی فہرست سے خارج کیوں نہیں کیا جاتا؟'' (صفحہ ۵۲۶)

اور ایک دوسری جگہ لکھتے ہیں کہ

---

(1) جامع ترمذی: کتاب العلم، باب ماجآ فی الحث علی تبلیغ السماع

(2) صحیح بخاری: کتاب العلم، باب العلم..... /جامع ترمذی: کتاب العلم، باب ماجآ فی فضل الفقۃ علی العبادۃ

(3) صحیح بخاری: کتاب النکاح، باب الترغیب فی النکاح

''ہم حیران ہیں کہ جب مترجم نے مصنف کے اس فعل کو غلط اور توحید وجودی پر فریفتگی پر محمول کیا ہے تو اس مصنف کو عارفین موحدین کے زمرے میں شامل کرنے کے کیا معنی ہیں اور انہیں علیہ الرحمۃ کے الفاظ سے یاد کرنے کے کیا معنی ہیں؟ کیا اس طرح وہ زمرہ عارفین موحدین کی توہین تو نہیں کر رہے؟ کیا ایسے لوگوں کو عارف موحد کہنا درست ہے؟'' (صفحہ ۲۶۵)

لیکن ہم خود حیران ہیں کہ یہ خود بھی اس تضاد سے نہ بچ سکے۔ پانچ سو سے زیادہ صفحات کی اس ضخیم کتاب میں صوفیوں کے ان کی اپنی کتابوں سے ماخوذ سینکڑوں واقعات بیان کیے ہیں۔ تقریباً ہر واقعے کے آخر میں تبصرہ کرتے ہوئے اپنے مخصوص انداز سے ہٹ کر طعن و طنز کے خوب ہی تیر چلائے ہیں اور ان واقعات کے حوالے سے دنیائے تصوف کی تقریباً تمام ہی مقتدر ہستیوں پر خوب تنقید کی ہے مثلاً

☜ خدا کے بھیجے ہوئے پیغامِ ہدایت اور ضابطۂ حیات کی انہی بزرگانِ دین کے ہاتھوں بیخ کنی ہوئی۔ (صفحہ ۴۳)

☜ گدھوں اور گھوڑوں کی ہڈیوں اور عام لکڑیوں پر مزارات تعمیر ہوئے، تو وہ بھی مرجع خاص و عام بن گئے، وہاں سے بھی لوگوں کی حاجتیں پوری ہونا شروع ہو گئیں، وہاں بھی وہ سب کچھ ہونے لگا جو ایک بزرگ کی قبر پر ہوتا ہے...... کیا اس سے بھی زیادہ انسانیت کی تذلیل ہو سکتی ہے؟(صفحہ ۴۷)

☜ سکر کی آڑ میں آپ نے حضور اکرم ﷺ کی عصمت کو داغدار فرمایا اور ایک ایسے الزام کی تائید و توثیق کر دی جسے اسلام دشمن مصنفین اکثر اچھالتے رہتے ہیں ...... ان سب باتوں کے باوجود ہجویری صاحب سکر و صحو دونوں حالتوں کو جائز اور درست کہتے ہیں اور ان واقعات اور حالات کو بھی جن پر آپ نے صحو اور سکر کا حکم لگا کر عصمت انبیاء کو داغدار فرمایا ہے۔ (صفحہ ۷۷)

☜ آپ بھی یقیناً ایسی معرکۃ الآراء کتاب کے مندرجات سے مستفید ہونا پسند فرمائیں گے۔ اس کتاب میں ابن عربی نے قرآن کی تعلیمات کی تحریف کر کے اس کا حلیہ بگاڑ کے رکھ دیا۔ (صفحہ ۸۵)

☜ وحدت الشہود خالصتاً دینِ طریقت کا جزو ہے اور بموجب آیاتِ بالا صریح کفر ہے تو آخر کفر اور شریعتِ الٰہی کا اتحاد کیسے ممکن ہو؟(صفحہ ۱۰۱)

☜ ملاحظہ فرمایئے! اپنے مسلک کی تائید میں آیت کے ترجمہ کا کیسا ستیاناس کیا گیا ہے(صفحہ ۱۰۵)

☜ وحدتِ روح اور اس کو لازوال سمجھنے کے نظریہ نے بت پرستی اور قبر پرستی کی صورت اختیار کر لی اور اس طرح دنیا طرح طرح کے شرک میں مبتلا ہو گئی۔ عالم حادث کے بجائے قدیم بنا گیا اور اللہ تعالیٰ کو معطل کر دیا گیا۔ (صفحہ ۱۱۱)

- آپ تصوف کی کوئی معتبر کتاب لے کر اس میں مبداء اور معاد کی بحث پڑھ لیجیے۔ اس کے اور ہندوؤں کے نظریات بالکل ملتے جلتے نظر آئیں گے۔ (صفحہ ۱۱۱)
- یہ وقوف عددی کیا بلا ہوتے ہیں؟ (صفحہ ۱۴۱)
- اب فرمایئے ایسا اعتقاد رکھنے والے حضرات کو شرعی علوم بھلا کیسے ہضم ہوسکتے ہیں؟ (صفحہ ۱۴۳)
- علمِ طریقت کے حصول کے لیے جاہل لوگ زیادہ موزوں ہوتے ہیں۔ نیز یہ کہ دینِ طریقت جہلا کے طبقوں میں خوب پنپتا ہے کیونکہ یہی اس کا صحیح میدان ہے۔ (صفحہ ۱۴۹)
- اگر کوئی ابدال مرجائے تو ان ۵۰۰ میں سے کوئی ایک ترقی کر کے ویکنسی کو پر کر دیتا ہے۔ (صفحہ ۱۶۱)
- یہ غوث بیچارے آخر کس باغ کی مولی ہیں؟ (صفحہ ۱۶۶)
- دیکھا آپ نے حضور ﷺ کو کس گھٹیا مقام پر لا کھڑا کیا ہے۔ (صفحہ ۱۶۷)
- پھر اس کے بعد ان اولیاء اللہ کے مناصب اور اسامیاں مقرر کی گئیں۔ (صفحہ ۱۹۱)
- متبع سنت اور مشرکانہ عقائد سے مبرّا اولیائے کرام کی اگر چھان بین کی جائے تو شاید وہ پانچ فیصد بھی نہ نکلے۔ (صفحہ ۱۹۳)
- عشق کے لفظ سے غیر شعوری طور پر طبعیت فحاشی اور بہیمیت کی طرف مائل ہو جاتی ہے، لیکن دینِ طریقت کا مدار ہی عشق پر ہے اور اس لفظ کو بڑے فخریہ انداز میں استعمال کیا جاتا ہے۔ (صفحہ ۱۹۸)
- اس سے پہلے ہم حکیم سرمد دہلوی کا ذکر پہلے باب میں کر چکے ہیں کہ وہ کس طرح ایک ہندو لونڈے پر عاشق ہوئے۔ اس کے عشق میں دیوانہ ہوگئے تو انہیں مجذوب کا مقدس لقب مل گیا تھا۔ (صفحہ ۲۰۳)
- اگرچہ ان واقعات سے آپ کو یہ معلوم ہو گیا ہوگا کہ یہ اولیاء اللہ غیر محرم عورتوں سے بھی عشق فرماتے ہیں تاہم لونڈوں کو زیادہ پسند فرماتے ہیں اور اگر کوئی لڑکا ہندو بھی ہو تو پھر عشق مجازی اپنی پوری بہار دکھلاتا ہے۔ اور یہ سب کام متبرک اس لیے ہے کہ یہ عقیدہ بنا کر پیش کیا گیا ہے کہ عشقِ مجازی ہی عشقِ حقیقی یا معرفت کا پہلا زینہ ہے۔ پھر ان لوگوں نے عشق مجازی کی آڑ میں حیوانات کو بھی نہ چھوڑا۔ (صفحہ ۲۰۷)
- صوفیہ کے اس گوشہ نشینی کے نظریہ نے مسلمانوں کو جتنا نقصان پہنچایا شاید ہی کسی اور وجہ سے پہنچا ہو۔ اس نظریہ نے مسلمانوں سے جہاد کی روح کو ختم کر کے دنیا میں ذلیل اور رسوا قوم بنا دیا اور ایسے افعال سے مجاہدہ نفس شروع کیا جس سے انسانیت کو بھی شرم آنے لگے اور ان کی یہ تعلیم پوری قوم کے لیے مارفیا کے انجکشن کی حیثیت رکھتی ہے۔ (صفحہ ۲۱۲)

☜ صوفیوں میں ایک طبقہ عیاش طبقہ ہے جو عشق بازی، کانوں کی عیاشی اور ہوس رانی کے لیے تقدس کے پردوں میں یہ محفلیں رچاتا ہے۔(صفحہ ۲۱۷)

☜ دیکھ لیجیے دوسرے لوگوں کو اپنے شعبدہ کے دام میں پھنسا کر ان اولیاء اللہ کو اپنی حیوانی خواہشات کو پورا کرنے کا کیسا فن آتا ہے۔(صفحہ ۲۲۱)

☜ یہ ہیں اس تصور شیخ جیسی بدعت اور لعنت کے کرشمے۔(صفحہ ۲۲۸)

☜ دیکھا آپ نے سید عبدالقادر جیلانی نے کتنی زبردست دلیل سے اللہ کو قائل کر لیا ......

بالآخر اللہ تعالیٰ نے ہی سید عبدالقادر جیلانی کے سوالوں کے سامنے گھٹنے ٹیک دیئے۔(صفحہ ۲۵۹)

☜ سچ فرمایئے کہ الف لیلہ کی داستانیں اچھی ہیں یا اولیاء اللہ کی کرامات کے یہ قصے؟(صفحہ ۲۶۹)

☜ یہ ہے ہمارے راہبوں اور پیروں کی تعلیم جس نے انسان کو قسم قسم کے شرک میں مبتلا کر کے اتنا ذلیل کر دیا۔(صفحہ ۲۸۴)

☜ اب دیکھیے اقتباس بالا میں پیران پیر نے بعض کتب انبیائے سابقین پر انحصار فرمایا۔ کتاب و سنت کو کافی نہ سمجھا۔ شاید اس لیے کہ کتاب و سنت سے ایسی بات کو ثابت نہیں کیا جاسکتا۔ پھر آپ نے ان بعض کتب انبیائے سابقین کا حوالہ دینا بھی گوارا نہیں کیا۔ اس سے آپ کے ارشاد کی ثقاہت کا پتہ چل جاتا ہے اور اسطرح آپ نے اپنے سمیت اللہ تعالیٰ کے کئی شریکوں کا جواز پیدا کر دیا۔(صفحہ ۳۰۲)

☜ لیجیے اب کتے بھی صاحب کمال و صاحب حال ہونے لگے۔ یہ مخلوق تو غیر مکلف ہے۔ اس بچارے کو خواہ مخواہ ہی صاحب حال بنا دیا اور لطف یہ کہ نگاہ اتفاقاً پڑ گئی۔ اگر باقاعدہ توجہ فرماتے تو نہ معلوم وہ کتا کتنے بلند مقام پر فائز ہوتا۔ اگر اتفاقاً نگاہ پڑ جانے کا اتنا ہی اثر ہے تو پھر تو اس دور کے انسان، جن پر آپ کی نظر پڑی، سب اولیاء اللہ ہو گئے ہونگے؟(صفحات ۳۰۴،۳۰۳)

☜ اب خدائی کا ایک کارنامہ باقی رہ جاتا ہے وہ ہے اخروی نجات۔ اس بارے میں اولیاء اللہ خدا سے بہت زیادہ فیاض ثابت ہوئے ہیں۔(صفحہ ۳۰۵)

☜ دیکھا آپ نے پیران پیر کی شفاعت کا دائرہ کتنا وسیع ہے۔(صفحہ ۳۰۸)

☜ دیکھا آپ نے، ادھر اللہ تعالیٰ آپ کے ہاتھ میں اتنا لمبا چوڑا کاغذ تھماتا ہے اور ابھی آپ اسے ملاحظہ فرما ہی رہے ہوتے ہیں ادھر اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کی مغفرت کا اعلانِ عام ہو جاتا ہے۔ اسے ہی کہتے ہیں جھٹ منگنی پٹ بیاہ۔(صفحہ ۳۰۹)

☜ آپ چونکہ اپنے بدکردار مریدوں کی بخشش کا بھی ذمہ لے رہے ہیں، اس لیے کہ آپ خود تو اچھے ہیں، تو اس طرح تو اللہ کا قانون غیر مؤثر ہو کر رہ جاتا ہے۔ پھر خدائی آپ کی ہوئی یا اللہ کی؟ مالک یوم الدین کون ہوا؟(صفحہ ۳۱۰)

☜ اکثر صوفیاء دانستہ دروغ گوئی نہ کرنے کے باوجود گمراہ ہوتے ہیں۔ (صفحہ ۳۲۲)
☜ جو اولیاء دوسرے اولیاء اللہ کے مزارات پر معتکف ہوتے، مراقبہ کرتے یا چلہ کشی کرتے ہیں وہ متبع سنت کہلا سکتے ہیں؟ (صفحہ ۳۳۱)
☜ مروّجہ ولایت اس طرح کی تسخیر رجال الغیب اور شعبدہ بازیوں کا مقدس نام ہے اور اس کا شریعت محمدی کی اتباع سے کوئی تعلق نہیں۔ (صفحہ ۳۴۳)
☜ ہمارے اولیاء اللہ اپنی نمود و نمائش کے بڑے حریص واقع ہوئے ہیں۔ (صفحہ ۳۴۴)
☜ ندائے غیب کی باتیں تو خیر صوفیاء کے تذکروں میں اکثر ملتی ہی رہتی ہیں البتہ ہاتھ کے برآمد ہونے اور اس ہاتھ میں چمچہ اور اس چمچہ میں پسلی ٹوٹنے کے علاج والا لطیفہ بھی خوب ہے اور اچھے مقام پر فٹ کیا گیا ہے۔ (صفحہ ۳۵۷)
☜ لیکن اجمیری صاحب کے ثابت قدم مریدوں کی شان یہ ہے پھر اجمیری صاحب کی اپنی شان تو بہر حال ان سے بھی بلند ہی ہونی چاہیے۔ (صفحہ ۳۶۶)
☜ اللہ کے حرف چار ہیں لیکن نہریں آپ نے صرف تین جاری کیں۔ ایک اور بھی کر دیتے تو کیا مضائقہ تھا۔ (صفحہ ۳۷۰)
☜ جو کچھ بھی ہوا بہر حال سینکڑوں کافر ضرور مسلمان ہو گئے تھے اور یہ ایسی سعادت ہے جو حضرت ابراہیم علیہ السلام کو بھی نصیب نہ ہوئی۔ (صفحہ ۳۷۳)
☜ کیا اس سے یہ نتیجہ اخذ کرنا بہتر نہ ہوگا کہ ہمارے اولیاء اللہ اور پیر ہندوؤں کو مسلمان نہیں بناتے تھے بلکہ خود بھی ہندو بن جاتے تھے۔ (صفحہ ۳۹۰)
☜ پھر یہ بھی دیکھ لیجیے کہ مندرجہ بالا امور میں سے کوئی بات بھی تعلیماتِ اسلامیہ سے مطابقت نہیں رکھتی اور ایسا ہی اسلام ہمارے صوفیائے کرام نے برصغیر پاک وہند -اور اسی طرح بعض دوسرے ممالک- میں پھیلایا تھا۔ (صفحہ ۳۹۴)
☜ لیکن اکثر پیر اپنی بزرگی کو جتلانے کے لیے یا مریدوں کو مطمئن کرنے یا اپنی دکان چمکانے کے لیے شیطانی راستوں پر پڑ کر کرامات کے حصول ہی کی کوششوں میں مصروف رہتے ہیں اور مرید بھی یہی کچھ سیکھنے کے لیے آستانۂ عالیہ پر تشریف لاتے ہیں اور جب ایسے شیطان کے جال میں پھنس گئے تو سمجھتے ہیں کہ ہم کامل ہو گئے۔ (صفحہ ۴۰۷)
☜ حضرت مجلس سے اٹھے اور ایک گاؤ میش کے کان میں جو اس وقت گھر میں بندھی تھی لَآ اِلٰہَ کا لفظ کہا۔ وہ فی الفور گر پڑی اور مر گئی۔ پھر دوسرے کان میں اِلَّا اللّٰہُ کا لفظ کہا فی الفور گاؤ میش جی اٹھی اور

چارہ چرنے لگی۔ اسے کہتے ہیں ہتھیلی پر سرسوں جما دینا۔ کیا جادو کی اس سے بڑھ کر تاثیر ہو سکتی ہے۔ (صفحہ ۴۱۰)

- پیران پیر کی کرامت حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے معجزہ سے بدرجہا بڑھیا ہے۔ (صفحہ ۴۱۲)
- اب بتلائیے کہ انبیاء کے معجزات ہمارے ان اولیاء اللہ کی کرامات کا مقابلہ کر سکتے ہیں؟ (صفحہ ۴۱۵)
- حضرت نوح علیہ السلام کے زمانے میں سیلاب آیا تھا۔ پانی جمع تو چالیس دن میں ہوا مگر اترنے میں چھ ماہ لگ گئے۔ مگر پیران پیر پل بھر میں اتنا کثیر پانی غائب فرما دیتے ہیں۔ آخر پیران پیر جو ہوئے۔ (صفحہ ۴۲۲)
- شریعت اور طریقت ایک جگہ جمع نہیں ہو سکتے۔ اگر شریعت کا رنگ غالب ہو تو صوفیانہ نظریات کا انکار ناگزیر ہے اور صوفیانہ رنگ غالب ہو تو ایسی باتوں کا اقرار کر کے شریعت کو اس کے تابع بنانے کی کوشش کی جاتی ہے اور تاویلات اور حیلوں کا سہارا لیا جاتا ہے۔ پھر بعض بے باک صوفیاء تو شریعت کو درخور اعتناء سمجھتے ہی نہیں۔ (صفحہ ۴۴۴)
- ہمارے صوفیاء کرام میں سے بیشتر کی ولایت اسی قبیل سے تعلق رکھتی ہے۔ وہی پرانی کہانت اور ساحری تقدس کا روپ اوڑھ کر ولایت کی صورت میں ہمارے سامنے جلوہ گر نظر آتی ہے۔ (صفحہ ۴۴۶)
- گویا طریقت کا دین اپنے نظریات کی اتباع چاہتا ہے۔ اسے دینِ اسلام یا دوسرے ادیان سے کوئی سروکار نہیں۔ (صفحہ ۴۷۷)
- دراصل یہ لوگ جب اپنے مشاہدات و نظریات کی سان پر قرآن کو چڑھاتے ہیں اور یہ ان کے معیار پر پورا نہیں اترتا تو انہیں کتاب اللہ میں بھی شک پیدا ہو جاتا ہے۔ (صفحہ ۴۸۴)
- دیکھ لیا آپ نے ان لوگوں کے مشاہدات و مکاشفات کس قدر وحی الٰہی سے متصادم ہوتے ہیں۔ (صفحہ ۴۸۶)
- دیکھا آپ نے تبریزی صاحب نے کیسا دوٹوک فیصلہ فرما دیا کہ عارفین شریعت اسلامیہ کے احکام کے قوانین کے مطابق نہیں ہوتے۔ ان کا مذہب جداگانہ ہے۔ اور یہی کچھ ہم کہتے ہیں۔ (صفحہ ۵۰۷)
- سو یہ ہے ان کوششوں کا خلاصہ اور مختلف تدابیر، جن کے ذریعہ شریعت اور طریقت کو متحد کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے۔ مگر ہمارے خیال میں یہ مشرق و مغرب کو اکٹھا کرنے والی بات ہے۔ (صفحہ ۵۰۹) (ان جیسی اور بہت سی مثالیں اس کتاب میں موجود ہیں)

لیکن جس دین طریقت کے لیے عبد الرحمٰن کیلانی صاحب نے یہ سب کچھ فرما کر طعن و طنز کے تیر برسائے ہیں، اسی دین طریقت کی علمبردار آفتاب و ماہتاب مذکورہ ہستیوں کے لیے انہوں نے بڑے ہی احترام کے ساتھ سابقے میں ''حضرت'' اور لاحقے میں ''رحمۃ اللہ علیہ''، ''رحمہٗ اللہ'' لکھ کر ان کو واجب التکریم اور اللہ کی رحمت کا مستحق بھی گردانا ہے! واعجباہ

ایک دوسرے کیلانی صاحب بھی ہیں جو اپنے ہم مسلک اہل حدیثوں کی طرح اپنے مخصوص پسندیدہ مسائل پر کتابوں پر کتابیں تصنیف کرتے چلے جارہے ہیں (بلکہ یہ ایک طرح کا فیشن بن گیا ہے کہ ہر مکتبِ فکر اور مسلک کا لکھنے والا تقریباً ہر عالم اپنے مخصوص مسائل پر کتابیں اور کتابچے ضرور تصنیف کرتا ہے)۔ بڑے کیلانی صاحب کی طرح انہوں نے بھی تصوف پر ایک کتاب لکھی ہے جس میں دینِ طریقت کی خرابیاں خوب خوب بیان کی ہیں اور یہاں تک لکھ دیا ہے کہ

> ''اسلام کے نام پر دینِ خانقاہی درحقیقت ایک کھلی بغاوت ہے، دینِ محمد ﷺ کے خلاف، عقائد و افکار میں بھی اور اعمال و افعال میں بھی......'' (1)

لیکن تجاہلِ عارفانہ دیکھیے کہ بڑے کیلانی صاحب کی طرح اسی دین کے کرتا دھرتاؤں کا نام کس ادب سے لیتے ہیں کہ ابتداء میں ''حضرت'' اور آخر میں ''رحمہ اللہ'' لکھنا نہیں بھولتے:

> ''صوفیاء کے سرخیل جناب حسین بن منصور حلاج (ایران) نے سب سے پہلے کھلم کھلا یہ دعویٰ کیا کہ خدا اس کے اندر حلول کر گیا ہے اور أنَا الحق (میں اللہ ہوں) کا نعرہ لگایا۔ منصور بن حلاج کے دعوئ خدائی کی تائید و توصیف کرنے والوں میں حضرت علی ہجویری رحمہ اللہ، پیران پیر★ شیخ عبد القادر جیلانی رحمہ اللہ اور سلطان الاولیاء خواجہ نظام الدین اولیاء رحمہ اللہ جیسے کبار اولیاء کرام✸ شامل ہیں۔'' (1)

---

(1) توحید کے مسائل از محمد اقبال کیلانی: صفحہ ۵۷

★ اہلحدیث تو پیری مریدی کو نہیں مانتے جیسا کہ خود پیر جھنڈہ دعویٰ کر گئے، تو پھر ان موصوف کو ''پیروں کا پیر'' کیوں مانتے ہیں؟ برسبیل تذکرہ عرض ہے کہ ''پیروں کا پیر'' کا فارسی ترجمہ ''پیر پیراں'' ہوگا؛ اس کے لیے ''پیرانِ پیر'' کی مروّجہ اصطلاح کے معنیٰ تو یہ ہیں: پیر کے بہت سے پیر۔

✸ یہ بھی خوب رہی! کیا کفر کی تائید و توصیف کر کے کوئی شخص اللہ کی رحمت کا مستحق اور ''کبار اولیاء کرام'' میں شامل رہ سکتا ہے؟ یہ کون سے قرآن و حدیث کی ترجمانی ہو رہی ہے؟ اللہ تعالیٰ کے نازل کردہ قرآن

قاسم خواجہ اہلحدیث نے قبر پرستی کے خلاف "قبر پرستی اور سماع موتیٰ" کے نام سے ایک کتاب لکھی اور اس کی ابتداء ان صوفیوں کے لیے ان تعریفی الفاظ سے کی:

"حضرت عبدالقادر جیلانی، حضرت مجدد الف ثانی، حضرت معین الدین اجمیری، حضرت بابا فرید الدین گنج شکر اور حضرت علی ہجویری المعروف داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہم اجمعین ....."

یحییٰ گوندلوی صاحب نے "دین تصوف" نامی کتاب میں دوسرے اہلحدیث مصنفین کی طرح مذکورہ بالا شخصیتوں کی کتب سے خلاف قرآن و حدیث عبارتیں نقل کر کے تصوف پر خوب چوٹ کی؛ جبکہ ان کے سلف امجد نے اس کے خلاف فتویٰ دیا ہے:

"**سوال:** حضرت سید عبدالقادر جیلانی، حضرت فرید الدین عطار، بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہم اجمعین وغیرہ جو مشہور اولیاء گزرے ہیں، انہوں نے اپنی کسی تصنیف کی ہوئی کتاب میں کوئی مضمون شریعت کے باہر لکھا ہے؟

**جواب:** یہ لوگ بڑے پابند شریعت اور متبع سنت تھے۔ یہ کیوں شریعت سے باہر لکھتے۔" (2)

یعنی کہ ان کی تحریروں میں جو کچھ خلافِ شریعت لکھا موجود ہے وہ ان کی اپنی تحریر ہی نہیں بلکہ بعد کے لوگوں کا اضافہ کردہ ہے جیسا کہ دیوبندیوں کی "اشاعتی" شاخ دعویٰ کرتی ہے جس کا ذکر پچھلے صفحات میں ہو چکا ہے۔ مذکورہ بالا مصنفین جب ایسا ہی سمجھتے ہیں تو انہیں یک قلم مسترد کر دیتے، انہیں خرافات کہہ کر چٹخارے لے لے کر فرداً فرداً بیان کر کے ان پر مسالے دار تبصرہ کیوں کرتے ہیں؟ ہم کہتے ہیں کہ اگر یہ باتیں غلط ہیں تو کسی صوفی نے آج تک ان سے برأت کا اظہار کیوں نہیں کیا؟ ان باتوں کو ان کتابوں سے نکال باہر کیوں نہیں کیا؟ کیوں آج تک برابر چھاپتے چلے آرہے ہیں؟ کیوں ان کے اشاعتی ادارے بلا کسی ردوبدل کے مسلسل ان کی اشاعت دینی خدمت اور اجر و ثواب سمجھ کر کیے

---

میں تو کفار کا ساتھ دینے والا انہی میں شمار ہوتا ہے کما قال: وَمَنْ يَتَوَلَّهُمْ مِنْكُمْ فَإِنَّهُ مِنْهُمْ (المائدۃ:۵۱) کیا یہ اپنے دعووں کی نفی نہیں؟

(1) توحید کے مسائل: صفحہ ۶۳، وغیرہ

(2) فتاویٰ ثنائیہ: جلد ۱، صفحہ ۳۶۶

چلے جا رہے ہیں ؟ ★ یہ لوگ اہلحدیثوں کی طرح جری نہیں کہ اپنے اکابرین کے لکھے ہوئے کو بدل دیں ! ✸ قدیم و جدید تمام صوفیاء کا انہی پر ایمان تھا اور ہے۔ ان کتابوں کا قدیم سے قدیم نسخہ تلاش کر کے دیکھ لیجیے، ان شاء اللہ یہ سب باتیں بعینہٖ موجود ہوں گی جو اس بات کا ثبوت ہونگی کہ انہیں مصنف نے بقلم خود لکھا ہے اور یہ "ادخال الباغیین" کی کوئی کارروائی نہیں ہے۔

تصوف کے سلسلے میں اہل حدیثوں کی دورخی اور دوغلی پالیسی کی ایک اور مثال قاسم خواجہ صاحب کی کتاب "کراچی کا عثمانی مذہب" ہے۔ موصوف صوفیوں سے حسنِ عقیدت رکھتے ہوئے انہیں اولیاء اللہ ٹھہرا کر ان کی کتابوں میں موجود کفر و شرک کو بعد کے گدی نشینوں کا کیا دھرا قرار دیتے ہیں (شاید اپنے نام کے ساتھ لگے لاحقے "خواجہ"، جو کہ دینِ تصوف کا ہی ایک ممتاز منصب ہے، اس کی رعایت رکھتے ہوئے ایسا لکھ دیا ہو گا ورنہ تو خود اپنے آپ پر بھی فتویٰ جاتا) لیکن بریلوی مسلک کے رضا خاں صاحب کو اس سے مستثنیٰ رکھتے ہیں اور اس کی وجہ یہ بتاتے ہیں کہ

> " جناب خان صاحب ماضی قریب میں گزرے ہیں ان کے نظریات سے ہم بخوبی آگاہ ہیں۔ ان کے بارے میں ہم یہ تاویل نہیں کر سکتے کہ یہ ملفوظات یہ فتاویٰ اور یہ احکام خواہ مخواہ کسی نے ان کے ذمے لگا دیئے ہوں گے۔ وہ یقیناً ایسے ہی تھے جیسے وہ اپنی کتابوں میں نظر آتے ہیں۔ کفر و شرک ہمیں پسند نہیں۔ نہ قدیم نہ جدید، نہ تھوڑا نہ زیادہ۔ البتہ پہلے لوگوں کے بارے میں ہم کہہ سکتے ہیں کہ ہو سکتا ہے وہ ان پر الزام ہو اور ان کا دامن اس سے پاک ہو جب کہ احمد رضا خان جیسے قبیل کے لوگوں کے بارے میں ہم ایسا نہیں کہہ سکتے..... مزید وضاحت مطلوب ہو تو ان کی ذریت جیتی جاگتی ہے ان سے پوچھ لیجیے وہ آپ کی اچھی طرح تسلی فرما دیں گے۔"(1)

---

★ چند سال پہلے ہی لاہور میں ایک "تصوف فاؤنڈیشن" قائم ہوئی جس کے قیام کا مقصد ہی تصوف کی کتابوں کی اشاعت ہے۔ اس ادارے نے تھوڑے ہی عرصے میں تصوف کی بیسیوں قدیم اور نایاب کتابیں ترجمہ کروا کر بغیر کسی تبدیلی کے نئے انداز سے شائع کی ہیں۔ ابن عربی کی تصوف پر تقریباً پانچ سو تصانیف کی فہرست بھی شائع کی ہے جنہیں چھاپنے کا عزم ظاہر کیا ہے۔

✸ جیسا کہ شاہ اسماعیل صاحب کی "تقویۃ الایمان" کے قدیم نسخوں میں موجود وسیلے کے شرکیہ الفاظ نئے ایڈیشن سے نکال دیئے (جس کا ثبوت آگے آ رہا ہے) یا جیسا کہ کتابِ ہٰذا کے عنوان ۲۱ میں بتایا گیا، ابن قیم کی "الجواب الکافی" کا ترجمہ کرتے ہوئے صریح توہینِ رسالت پر مبنی منفی مواد کو تحریف کر کے مثبت کر دیا!

(1) کراچی کا عثمانی مذہب: صفحہ ۳۳

یہی بات تو ہم ان سے کہتے ہیں کہ ان سابقہ صوفیوں کی ذریت موجود ہے ان سے پوچھ دیکھیے، یہ اپنے اسلاف کی زیرِ بحث ایک ایک بات کی بلا کسی رجوع کے فخریہ تصدیق کریں گے اور ان کے کسی ظاہری ابہام کو دور کرنے کے لیے دورِ جدید کی اصطلاحات وایجادات کو بھی بطورِ استدلال پیش کریں گے۔ نہ صرف یہ بلکہ ان کی کتابوں میں موجود اگر کوئی ایمان افروز موحدانہ قول مل جائے جو دینِ طریقت کے خلاف ہو تو یہ الٹا اسے ہی بعد کے لوگوں کا اضافہ قرار دے دیں گے بلکہ اسے ''حضرت'' کی تحریر ہی تسلیم نہ کریں گے جیسا کہ شاہ ولی اللہ کی '' انفاس العارفین'' وغیرہ جیسی صوفیانہ تصانیف سے تمسک کرنے والے لوگ ''البلاغ المبین'' کو ان کی تصنیف ہی نہیں مانتے کیونکہ اس میں توحید کا بیان اور اُن باتوں کا ردّ ہے جو تصوف کی مذکورہ صدر کتابوں میں لکھی ہوئی ہیں۔ ہمیں کسی کو کافر و مشرک قرار دینے کا شوق نہیں اور نہ ہی ہمیں اس سے کوئی خوشی ہوتی ہے۔ ہمیں تو ان کفریہ شرکیہ باتوں سے بہت تکلیف اور ان کے طرز عمل سے انتہائی دکھ ہوتا ہے کہ بجائے اس کی تردید کے یہ الٹا اس کی تصدیق کرتے ہیں۔ ایک بات ذہن میں رہے کہ تصوف کے سلسلے متصل اور غیر منقطع ہوتے ہیں جس کا ثبوت ان کے '' شجرے شریف'' ہیں جن میں یہ لوگ نام بنام اپنے پیروں کا سلسلہ شروع سے آخر تک جوڑتے چلے جاتے ہیں۔ صوفیوں کی اس باہمی نسبت کے تسلسل کو ایک صوفی بزرگ اس طرح بیان کرتے ہیں:

> ''یہی وہ نسبتِ مسلسلہ ہے جو رسول اللہ ﷺ سے بواسطۂ مشائخ متوارث چلی آ رہی ہے جس میں کوئی شک نہیں۔'' ★

یعنی جو کچھ تصوف کے حوالے سے آج بیان کیا اور لکھا جاتا ہے وہ اسی طرح انہی پیر و مرید کے واسطوں سے سلسلہ بسلسلہ سفر کرتے ہوئے آیا ہے لہٰذا بعد کے لوگوں کا اس میں ہرگز کوئی اضافہ نہیں۔ یہ صوفی اپنے پیر کی شان میں کتابیں اور ان کے ملفوظات وارشادات لکھتے

---

★ اشرف علی تھانوی صاحب کے رسالے ''تحفۃ الشیوخ'' کا ضمیمہ: صفحہ ۱۵ -یاد رہے کہ تصوف کا کوئی سلسلہ نبی ﷺ سے متصل نہیں جیسا کہ مقدمہ صحیح مسلم کے حوالے سے کتاب ہٰذا کے صفحہ ۱۸۳ پر بیان ہوا۔ لہٰذا یہ دعویٰ باطل ہے۔ البتہ آج تک کے صوفیاء کا تیسری صدی کے صوفیاء تک اتصال ممکن ہے رہا ہو۔

رہے ہیں۔ مزید بر آں ان نامی گرامی صوفیوں کی تصوف کے موضوع پر خود اپنی بھی متعدد تصانیف موجود ہیں۔ ان کتابوں میں جو کچھ آج پایا جاتا ہے وہی کچھ انہوں نے اپنے پیروں سے سنا تھا اور لکھا تھا۔ یہ ایک بالکل حقیقی بات ہے جس میں سوئے ظن اور حسن ظن والی کوئی تخمینی بات نہیں۔ ان کتابوں کے قدیم نسخے تلاش کر کے دیکھ لیں، ہمارے دعوے کی صداقت کا ثبوت مل جائے گا۔

شرک و کفر بکنے والے صوفیوں کو اولیاء اللہ قرار دیتے دیتے توحید کی دعوت دینے والوں پر طنز کرتے ہوئے اسی کتاب میں کہتے ہیں کہ انہیں :

☜ توحید کا ہیضہ ہو گیا۔(صفحہ ۳۸)

☜ انہیں شرک کا مالیخولیا ہو گیا ہے۔(صفحہ ۱۰۴)

☜ یہ سوتے میں بھی بڑبڑا اٹھتے ہوں گے مشرک مشرک۔(صفحہ ۴۰)

☜ ایک آرہ مشین لگا رکھی ہے جس سے مشرک مشرک کی آواز پیدا ہوتی رہتی ہے۔(صفحہ ۱۷)

ہم کہتے ہیں کہ یہ ساری باتیں خود انہی پر صادق آتی ہیں، بس ذرا لفظ ''شرک'' کی جگہ ''تقلید'' لکھدیں۔ قارئین اگر اس کی صداقت کا مشاہدہ کرنا چاہتے ہوں تو کسی اہلحدیث سے گفتگو کر کے دیکھ لیں، اپنے علاقے کی اہلحدیث مسجد کے مولوی کی تقریر سن لیں، ثبوت مل جائیگا۔ اپنے اس پسندیدہ موضوع کی طرف آتے ہوئے موصوف لکھتے ہیں کہ :

☜ بحمد اللہ اہل حدیث ..... تقلید جامد کو بھی خالص شرک خیال کرتے ہیں۔(صفحہ ۴۷)

☜ قرآن و حدیث کی رو سے بلا شک و شبہ یہ بھی شرک ہے۔(صفحہ ۴۷)

☜ ہم اتنی بات جانتے ہیں کہ جو شخص بھی (اللہ تعالیٰ کی ذات یا صفات میں ذرہ برابر بھی شریک بناتا ہے یا مُردوں سے مدد مانگتا ہے یا) اللہ اور اس کے رسول کی بات کو چھوڑ کر غیر کی بات کو حجت مانتا ہے وہ گمراہ اور مشرک ہے۔(صفحہ ۹۰)

☜ جیسے کسی مقلد جامد کا حنفی، شافعی، * جعفری وغیرہ ہونا تو یہ بیشک مضر ہے۔(صفحہ ۱۲۴)

* آخر حنبلی کیوں چھوڑ دیا؟ ؏ کچھ تو ہے جس کی پردہ داری ہے

لیکن لطیفہ دیکھیے کہ جن صوفیوں کو ''بزرگانِ دین'' ثابت کرنے کا انہوں نے بیڑا اٹھایا ہے، وہ سارے کے سارے اس ''تقلید کے شرک'' میں ملوث تھے! احمد سرہندی المعروف بمجدد الف ثانی کے مکتوبات پڑھیے، پتہ چلے گا کیسے کٹر حنفی تھے اور کس طرح حنفیت کی زبردست تبلیغ کرتے تھے۔ اپنی اسی کتاب میں احمد بن حنبل، ابن تیمیہ، ابن قیم، محمد بن عبدالوہاب نجدی کو اولیاء اللہ ثابت کر رہے ہیں جبکہ یہ سب فقہ حنبلی کے مقلد تھے اور مقلد کو ''گمراہ'' اور ''مشرک'' خود لکھ چکے ہیں۔★ اگر بہانہ بنائیں (جیسا کہ یہ لوگ بناتے ہیں) کہ یہ ''جامد مقلد'' نہ تھے، اور صرف فقہ حنفی والوں کو جامد مقلد کہیں تو، شاہ ولی اللہ کا سارا خاندان، سارا خانوادۂ چشت اور برصغیر کے تمام ہی صوفی، جن کے مذکورہ کفریہ شرکیہ واقعات کو آپ نے بعد والوں کا کیا دھرا قرار دیا ہے، سارے کے سارے ہی حنفی فقہ کے مقلد تھے۔ جن لوگوں کو بربنائے تقلید (خواہ تقلیدِ جامد ہی سہی)، آپ نے گمراہ اور مشرک قرار دیا ہے، کیا بزرگانِ دین اور اولیاء اللہ ہوسکتے ہیں؟ اور ان کے نام کے شروع میں ''حضرت'' اور آخر میں ''رحمۃ اللہ علیہ'' لکھا جاسکتا ہے؟

اہلحدیثوں کے ایک دوسرے عالم نے دیوبندی اور بریلوی کتب، شیخ احمد سرہندی کے مکتوبات اور ابن عربی کی فتوحات مکیہ وفصوص الحکم کی عبارتوں میں موجود کسی نئے نبی کے آنے کے امکانات سے متعلق حوالے نقل کرتے ہوئے حنفیوں اور قادیانیوں کو ایک ہی ثابت کرنے کی کوشش کی ہے۔ [1] یعنی قادیانیوں کو اپنے کفر کی بنیاد مذکورہ شخصیات نے ہی فراہم کی ہے، دوسرے الفاظ میں یہی لوگ قادیانیت کے حقیقی موجد تھے اور قادیانیت ان کے نزدیک کوئی جرم نہیں بلکہ ایک عظیم کارثواب ہے۔ مگر ''مسلک اہلحدیث پر ایک نظر'' کا مصنف ان مجدد صاحب کو اہلحدیث قرار دیتا ہے۔ ملاحظہ فرمایئے:

---

★ بات دراصل یہ ہے کہ اسی فقہ حنبلی کی مقلد سعودی حکومت کے وظائف پر یہ لوگ وہاں کی یونیورسٹیوں سے سندیں حاصل کرتے ہیں، ان کے ضخیم مشاہروں پر اشاعتی ادارے چلاتے ہیں، ان کے خطیر چندوں پر اپنی مسجدیں اور مدرسے بناتے ہیں، تبلیغی سرگرمیاں جاری رکھتے ہیں.........

(1) حنفیت اور مرزائیت: صفحہ ۱۳۲ وغیرہ

''.....اسی طرح شیخ علی مہائی اور شیخ علی متقی جونپوری اصلاً وبرہان پوری مولداً صاحب کنزالعمال (حدیث کی مشہور کتاب ہے)، شیخ محمد طاہر شہید گجراتی صاحب مجمع البحار فی لغۃ الحدیث و تذکرۃ الموضوعات و شیخ وجیہ الدین گجراتی شارح نخبۃ اور شیخ احمدؒ سرہندی (مجدد الف ثانی) اوران کے شیخ الشیخ عبد الرحمٰن بن فہد قد کان من کبراء المحدثین بالھند ☆ .....''[1]

اور ان کے سلف امجد ثناء اللہ امرتسری صاحب غیر اللہ کی نذر و نیاز کی حرمت کا فتویٰ دیتے ہوئے ان مجدد صاحب کے اقوال بطور دلیل پیش کرتے ہیں۔ [2]

دنیائے تصوف کی سرکردہ شخصیت محی الدین ابن عربی کی ہے جسے اہل تصوف شیخ اکبر کہتے ہیں۔ ہر صوفی اس سے دلی انسیت بلکہ عقیدت رکھتا ہے۔ اس نے اپنی کتابوں ''فصوص الحکم'' اور ''فتوحات مکیہ'' میں صریح کفر و شرک پر مبنی عبارتیں لکھی ہیں، مثلاً: میں خاتم الاولیاء ہوں، اولیاء کا مقام انبیاء سے بلند ہے، میں اپنے رب سے دو سال چھوٹا ہوں۔[3] یہی وہ شخصیت ہے جس نے تصوف کا نظریہ وحدۃ الوجود اس امت میں رائج کیا جو کہ توحید کی ضد ہے! اہلحدیث عالم یحییٰ گوندلوی لکھتے ہیں:

''اسلام سے پہلے یہ نظریہ دنیا کے عام مذاہب میں پایا جاتا تھا مگر اسلام میں اس کی آبیاری کرنے والا ابن عربی الاندلسی ہے جو چھٹی صدی ہجری کا آدمی ہے۔ اس نے افلاطون اور دیگر فلاسفہ متقدمین کے جملہ کفریات کو اسلام میں داخل کیا اور اسی صلے میں وہ اپنے حلقے میں شیخ اکبر کے لقب سے موسوم ہوا اور اس کی اتنی شہرت ہوئی کہ بعض موحد بھی اس کے نام سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے۔ درحقیقت یہ بہت بڑا زندیق، ملحد بلکہ کفر کے آخری درجے کا حامل تھا جس کی وجہ سے اسلام میں ایک ایسے نظریے کی اشاعت ہوئی جس سے خالق و مخلوق کے درمیان فرق ختم کرنے کی سعی ہوئی۔ [4]

---

☆ ترجمہ: یہ ہندوستان کے بڑے محدثوں میں سے تھے۔ حالانکہ پچھلے صفحات میں ان کی حدیث کے مقابلے میں اپنے امام کے قول کی تقلید کا بیان اس دعوے کو غلط ثابت کرتا ہے۔

(1) مسلک اہلحدیث پر ایک نظر: صفحہ ۳۳

(2) فتاویٰ ثنائیہ: جلد۱، صفحہ ۱۸۳

(3) مطالعہ تصوف: صفحہ ۴۲۹

(4) عقیدہ اہلحدیث: صفحہ ۲۰۸

لیکن کفر والحاد وزندقہ کے اس فتوے کے علی الرغم ثناء اللہ امرتسری فتویٰ دیتے ہیں :

''مسئلہ تکفیر شیخ ابن عربی بہت نازک ہے۔ مولانا نواب صاحب بھوپال مرحوم ''تکثار'' میں علامہ شوکانی سے نقل کرتے ہیں کہ میں نے چالیس سال تک شیخ کی تکفیر کی۔ آخر میری رائے غلط معلوم ہوئی تو میں نے رجوع کیا۔ نواب صاحب مرحوم شیخ ممدوح کو عزت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں اور مولانا نذیر حسین المعروف حضرت میاں صاحب دہلوی شیخ ممدوح کو ''شیخ اکبر'' لکھتے ہیں۔

حضرت مجدد سرہندیؔ بھی شیخ موصوف کو مقربان الٰہی سے لکھتے ہیں۔ بڑی وجہ آپ کی مخالفت کی مسئلہ وحدت الوجود ہے۔ سو دراصل اس کی تفسیر پر مدار ہے۔ جیسی اس کی تفسیر کی جائے ویسا ہی اس کا اثر ہوگا۔ خاکسار کے نزدیک اس کی صحیح تفسیر بھی ہو سکتی ہے جس کا ذکر کبھی کبھی اہل حدیث میں کیا گیا ہے۔ دوسری وجہ خفگی کی ایمان فرعون ہے۔ مگر شیخ کا قول مندرجہ ''فتوحات'' اس خفگی کا ازالہ کرتا ہے۔ شیخ موصوف نے فتوحات میں فرعون کو مدعی الوہیت لکھ کر ابدی جہنمی لکھا ہے اور کسی مقام پر اس کے خلاف ملتا ہے تو وہ متروک ہے یا ماؤل۔ اس لیے خاکسار کی ناقص رائے میں بھی شیخ ممدوح قابل عزت لوگوں میں ہے۔ رحمہ اللہ'' (1)

ایک دوسرے اہلحدیث عالم نے ان صریح کفریات سے صرف نظر کرنے کے لیے بالکل اشاعتیوں کے انداز میں حیلہ سازی کی ہے۔ فرماتے ہیں کہ:

''بزرگوں کے بارے میں جو غیر بزرگانہ حوالے پائے جاتے ہیں، ان کے متعلق ہمارا رویہ نہ تو اٰمنا و صدقنا ہونا چاہیے نہ اٰمنا و کذبنا ہونا چاہیے۔ یعنی نہ تو ان پر ایمان لا کر عمل کریں اور نہ انہیں صحیح تسلیم کر کے بزرگوں کے دشمن بن جائیں بلکہ یہ کہنا چاہیے کہ یہ ہوائی کسی دشمن نے اڑائی ہو گی۔ مگر صورتحال یہ ہے کہ بریلویوں کے نزدیک یہ طلسماتی

(1) فتاویٰ ثنائیہ: جلد ۱، صفحہ ۱۸۳۔ واضح رہے کہ ان کے ممدوح ''شیخ اکبر'' نے اپنی ''معرکۃ الآرا'' تصنیف میں ''سب سے بڑا رب'' ہونے کے دعویدار فرعون کے لیے لکھا ہے کہ وہ مومن مرا، سب گناہوں سے پاک صاف ہو کر اس دنیا سے رخصت ہوا، قبولیت اسلام نے اس کی پچھلی تمام خباثتوں کو زائل کر دیا اور وہ اللہ کی رحمت کی نشانی اور دلیل بن گیا۔ (حوالے کے لیے دیکھیے فصوص الحکم: فص موسوی، مطبوعہ پروگریسو بکس، اردو بازار، لاہور، صفحہ ۴۱۳/ مطبوعہ تصوف فاؤنڈیشن، صفحہ ۲۵۹)

حوالے بھی صحیح ہیں اور بزرگ بھی صحیح ہیں بلکہ بہت اونچی شے ہیں۔ عثمانیوں کے نزدیک حوالے صحیح ہیں بزرگ غلط ہیں۔ ہمارے نزدیک حوالے غلط ہیں بزرگ صحیح ہیں یا یوں سمجھ لیجیے قبوریوں نے بزرگوں کو خدا مانا، عثمانیوں نے بزرگوں کو بزرگ بھی نہ مانا بلکہ مشرک مانا اور ہم نے بزرگوں کو صرف بزرگ مانا جیسا کہ وہ فی الواقع ہیں.....'' (1)

ایک طرف تو حنفیوں اور قادیانیوں کو ایک ثابت کیا جاتا ہے اور اس پر ایسا زور صرف کیا جاتا ہے کہ ایک ضخیم کتاب ہی تصنیف کر دی جاتی ہے؛ (2) بعض شدت پسند تو اس مماثلت میں شیعوں کو بھی شامل کر کے تینوں کو خونی بھائی بنا دیتے ہیں؛ (3)لیکن دوسری طرف انہیں اور خود کو ایک ہی تحریک کا ترجمان بتا کر ایک ہی ثابت کیا جاتا ہے! (4)

اہلحدیث پروفیسر طالب الرحمٰن صاحب نے ''دیوبندیت'' نامی کتاب میں دیوبندیوں کے عقائد پر تفصیلی بحث کر کے انہیں کفریہ شرکیہ ثابت کیا ہے جبکہ اپنی دوسری کتاب میں جس کا عنوان ہے: ''بریلوی - دیوبندی اصل میں دونوں ایک ہیں''، اس کے مقدمے میں ان کی قدر مشترک بیان کرتے ہوئے فتویٰ صادر کرتے ہیں :

''لہٰذا اگر ان عقائد کی وجہ سے بریلویوں کے پیچھے نماز پڑھنا اور رشتے ناطے کرنا صحیح نہیں تو دیوبندیوں کے پیچھے نماز پڑھنا اور ان سے رشتے داریاں گانٹھنا کہاں کا انصاف ہے۔ ذرا سوچ کر قدم اٹھایئے۔ آپ کا اٹھایا ہوا قدم جنت کے بجائے جہنم کی طرف بھی اٹھ سکتا ہے۔''(صفحہ ۱)

فاضل مصنف نے اپنی ایک اور کتاب ''تبلیغی جماعت کا اسلام'' میں تفصیل سے ان کے کفر و شرک کو بیان کیا ہے۔ محمد قاسم خواجہ نے ''تبلیغی جماعت اپنے نصاب کے آئینے میں'' اور مرکز الدعوۃ والارشاد نے بھی اپنی کتاب ''تبلیغی جماعت'' میں ان پر خوب خوب تنقید کی ہے۔ بدیع الدین راشدیؒ نے تو ''امام صحیح العقیدہ ہونا چاہیے'' نامی کتاب میں

---

(1) کراچی کا عثمانی مذہب: صفحہ۱

(2) حنفیت اور مرزائیت از عبدالغفور اثری

(3) تین خونی رشتے: مطبوعہ انجمن تحفظ اہل حدیث، پاکستان

(4) حیات النبی از اسماعیل سلفی: مطبوعہ اسلامک پبلشنگ ہاؤس، لاہور، صفحہ ۱۰

دوٹوک الفاظ میں فرمادیا کہ حنفی مذہب رکھنے والوں کی اقتدا میں نماز نہیں ہوتی کیونکہ ان کے عقائد میں کفروشرک ہے۔ (1) لیکن ان کے ''الامام الہمام'' ثناء اللہ امرتسری صاحب سے جب ان حنفیوں کے متعلق پوچھا گیا کہ آیا وہ کافر ہیں یا نہیں تو انہوں نے جواب دیا کہ

''مجھے اس سوال کا جواب دیتے ہوئے شرم آتی ہے کہ یہ سوال مجھ جیسے شخص سے کیوں پوچھا گیا جس نے کبھی کسی کے فتویٰ کفر پر دستخط نہیں کیے۔ کیونکہ میرا اس باب میں وہی مسلک ہے جو امام المحتاطین امام ابوحنیفہ'' ★ وغیرہ کا ہے لانکفر اهل القبلة۔'' (2)

یہ موصوف تقلید کو شرک بھی کہتے تھے (3) لیکن ساتھ ہی مقلد حنفیوں کے پیچھے نماز پڑھنا جائز سمجھتے تھے (4) بلکہ وہ تو اس معاملے میں اتنے فیاض تھے کہ ایک سوال کے جواب میں لکھا:

''**سوال:** جو شخص اس قسم کا عقیدہ رکھتا ہو کہ امام مہدی اور عیسیٰ علیہ السلام کا آنا غیر ممکن ہے۔ یہ دونوں باتیں غلط ہیں اور شہادت امام حسین علیہ السلام کا بھی قائل نہیں ہے۔ ایسے شخص کے پیچھے نماز پڑھنا یا ایسے شخص کو مولوی خیال کرنا اور بزرگ سمجھنا کیسا ہے؟

**جواب:** جو شخص امام مہدیؑ حضرت عیسیٰؑ یا امام حسینؑ کی شہادت نہیں مانتا وہ بدعتی ہے۔ اس کو امام نہیں بنانا چاہیے۔ اگر پڑھا رہا ہو تو بحکم واركعوا مع الراكعين پیچھے پڑھ لینا چاہیے۔'' (5)

جب ان موصوف سے پوچھا جاتا کہ نبی ﷺ اپنی قبر میں زندہ ہیں یا نہیں تو فرماتے کہ

''ایک روایت میں ایسا آیا ہے نبی اللہ حی مگر اس حیات کی حقیقت ہم نہیں جانتے۔ اور یہ دنیاوی حیات نہیں ہے۔'' (6)

---

(1) مطبوعہ جمعیت اہلحدیث، سندھ، صفحہ ۳

★ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ پر طعن و تشنیع کرنے والے اہلحدیث اپنے امام کی جانب سے ان کے لیے یہ تعریفی کلمات اور دعائے رحمت پر نظر کرکے فیصلہ کریں کہ ایسا کرنا درست ہے یا نہیں؟ امرتسری صاحب ایسا کہہ کر اللہ کی رحمت کے مستحق ہوئے یا اس کے برعکس؟

(2) فتاویٰ ثنائیہ: جلد ا، صفحہ ۳۶۳

(3) فتاویٰ ثنائیہ: صفحہ ۳۸۷

(4) فتاویٰ ثنائیہ: صفحہ ۱۲۸، ۲۲۲

(5) فتاویٰ ثنائیہ: ۳۹۴

(6) فتاویٰ ثنائیہ: صفحہ ۱۸۶

ہاروت و ماروت کو یہ صاحب شیطان بتاتے تھے۔(1) جبکہ دوسرے اہلحدیث عالم انہیں فرشتہ مانتے ہیں، مثلاً محمد جوناگڑھی اور صلاح الدین یوسف وغیرہ۔ (2) قرآن خوانی کو یہ موصوف جائز کہتے ہیں۔(3) جبکہ دوسرا اہلحدیث عالم اسے بدعت بتاتا ہے۔(4) ایک صاحب دانے دار تسبیح وغیرہ پر ذکر اللہ کو بلا کراہت جائز کہتے ہیں۔(5) جبکہ دوسرے صاحب اسے بدعت کہتے ہیں۔(6) نبی ﷺ پر صلوٰۃ و سلام سے متعلق ایک صاحب لکھتے ہیں کہ

''الصلوٰۃ والسلام علیک یارسول اللہ پڑھنا صحابہ سے ثابت ہے۔'' (7)

دوسرے صاحب لکھتے ہیں:

''یہ الفاظ کسی صحابی نے ادا نہیں کیے۔ اس لحاظ سے یہ بدعت ہے۔'' (8)

برزخ، عذاب قبر، سماع موتیٰ ایسے موضوع ہیں جنہیں اہلحدیثوں نے بازیچۂ اطفال بنادیا ہے۔ ان مضامین پر اس مکتبہ فکر کی ڈھیروں تصانیف دستیاب ہیں جن میں کوئی ایک موضوع بھی متفق علیہ نہیں ہے۔ روز بروز نئی نئی کتابیں ''نئی تحقیق'' کے ساتھ سامنے آرہی ہیں اور ایک دوسرے کو جھٹلا رہی ہیں۔

جیسا کہ گزشتہ صفحات میں بیان کیا گیا، اپنے ''شیخین'' ابن تیمیہ و ابن قیم کی بیان کردہ ضعیف و موضوع روایات * کی بنیاد پر اہلحدیثوں کے ''شیخ الکل'' میاں نذیر دہلوی، نواب

---

(1) فتاویٰ ثنائیہ: صفحہ ۳۶۰

(2) محمد جوناگڑھی کا ترجمۃ القرآن: تفسیر احسن البیان، البقرۃ: ۱۰۲

(3) فتاویٰ ثنائیہ: جلد۲، صفحہ ۵۳،۳۴

(4) بدعات اور ان کا تعارف از سعید بن یوسف زئی: صفحہ ۴۲

(5) شرف الدین دہلوی: فتاویٰ ثنائیہ، جلد ۱، صفحہ ۵۷۴

(6) سعید بن یوسف زئی: بدعات اور ان کا تعارف، صفحہ ۱۱۱

(7) قبر پرستی از صلاح الدین یوسف، صفحہ ۱۸۶

(8) تفہیم سنت از اکرم نسیم ججہ، صفحہ ۵۱۶

★ البتہ یہ ایک لطیفہ ہے کہ ان روایات سے متعلق بھی ان اہلحدیثوں میں تضاد پایا جاتا ہے۔ بعض اہلحدیث انہیں درست اور بعض ضعیف قرار دیتے ہیں مثلاً:

- فتاویٰ نذیریہ میں مَنْ صَلَّى عَلَيَّ عِنْدَ قَبْرِيْ سَمِعْتُهٗ .. (جو میری قبر پر درود پڑھتا ہے تو میں اسے سنتا ہوں..) والی روایت سے استدلال کرتے ہوئے میاں نذیر دہلوی صاحب نبی ﷺ کو ہر جگہ حاضر و ناظر ماننے کے عقیدے کا رد کرتے ہوئے نبی ﷺ کو صرف قبر نبوی میں موجود ثابت کرتے ہیں (فتوے کا عکس ہماری کتابوں ''عذاب برزخ''، ''وفات ختم الرسل'' وغیرہ کے آخر میں دیا ہوا ہے)۔ لیکن مقصود الحسن فیضی صاحب اسے من گھڑت روایت بتاتے ہیں۔ (حقیقت وسیلہ: صفحہ ۳۶)
- خلیل الرحمٰن صاحب کہتے ہیں کہ یہ ایک جھوٹی روایت ہے، یہ روایت مردود ہے۔ (کیا مردے سنتے ہیں؟ صفحات ۳۱،۴۹)
- اور ''ہم اہلحدیثوں کا یہ عقیدہ و منہج نہیں کہ رسول اکرمؐ کے روضے پر درود و سلام پڑھو تو آپ سنتے ہیں اور جواب دیتے ہیں''۔ (پہلا زینہ: صفحہ ۱۶۹)
- روح مردے میں نہیں لوٹتی، اس سلسلے میں کوئی روایت صحیح نہیں، روح کے لوٹنے کا عقیدہ باطل ہے، اس کے ماننے والے سخت غلطی پر ہیں، نبی ﷺ سلام نہیں سنتے، جواب بھی نہیں دیتے، نبی ﷺ پر سلام بھی پیش نہیں ہوتا، ایسا عقیدہ خلاف عقل ہے، درود و سلام پہنچانے والے ملائکہ سیاحین والی روایت ضعیف ہے۔ (پہلا زینہ، صفحات ۵۹، ۷۱، ۷۲، ۱۰۲)
- جبکہ مدینہ یونیورسٹی سے سند یافتہ اہلحدیث اسکالر رانا اسحاق صاحب کہتے ہیں کہ مَنْ صَلَّى عَلَيَّ عِنْدَ قَبْرِيْ سَمِعْتُهٗ.......، ملائکہ سیاحین اور روح کے لوٹائے جانے کی روایات صحیح ہیں، انہیں موضوع کہنا حق کا انکار ہے، نبی ﷺ درود سنتے ہیں۔ (قبر اور عذاب قبر: صفحات ۱۲، ۳۲، ۳۵)
- ایک دوسرے فاضل مدنی اقبال کیلانی صاحب لکھتے ہیں کہ نبی ﷺ اپنی قبر سے سلام سنتے اور جواب دیتے ہیں، فرشتے سلام پہنچاتے ہیں، نبی ﷺ ہر وقت اپنی قبر میں موجود رہتے ہیں، نبی ﷺ کی روح لوٹائی جاتی ہے اور پھر آپؐ سلام کا جواب دیتے ہیں، درود کے اعمال نبی ﷺ پر پیش ہوتے ہیں، درود و سلام پہنچانے والے ملائکہ سیاحین والی روایت درست ہے، ایک فرشتہ نبی ﷺ کی قبر پر مقرر ہے جو لوگوں کا پڑھا ہوا درود اس کا نام، والد کا نام اور پڑھنے کا وقت، سب کچھ نبی ﷺ تک پہنچاتا ہے۔ (درود شریف کے مسائل: صفحات ۱۶ - ۱۸، ۲۳، ۴۷، ۴۸)
- مقصود الحسن فیضی صاحب بھی ان سب روایات کو درست مانتے ہیں لیکن نبی ﷺ پر اعمال پیش ہونے کی روایات کے بارے میں فرماتے ہیں کہ ''حق یہ ہے کہ وہ تمام حدیثیں ضعیف اور موضوع ہیں۔'' (حقیقت وسیلہ: صفحہ ۳۶)
- البتہ یہ مانتے ہیں کہ ''امت محمدیہ کا درود و سلام آپؐ پر پیش ہوتا ہے۔'' (ایضاً، صفحہ ۲۵)

- ان لوگوں کے ''شیخ الاسلام حافظ عبد اللہ محدث روپڑی'' بھی فرماتے تھے کہ نبی ﷺ پر امت کا درود پہنچتا ہے خواہ جہاں سے بھی پڑھا جائے۔ (سماع موتیٰ: صفحہ ۵۸)
- اہلحدیث مکتب فکر کی ''وسیلہ انبیاء و اولیاء'' نامی کتاب میں لکھا ہے کہ نبی ﷺ پر اعمال پیش ہونے والی روایت شدید ضعیف ہے۔ (مطبوعہ طارق اکیڈمی، فیصل آباد، صفحہ ۸۰)
- مذکورہ روپڑی صاحب لکھتے ہیں کہ روح کا بدن کے ساتھ کچھ تعلق رہتا ہے۔ (سماع موتی: صفحہ ۵۸)
- جبکہ قاری خلیل الرحمٰن صاحب لکھتے ہیں کہ مرنے کے بعد قیامت تک اس جسم سے روح کا کوئی تعلق قائم نہیں کیا جاتا۔ (پہلا زینہ: صفحہ ۵۹)
- روپڑی صاحب لکھتے ہیں کہ مردہ اپنی قبر کی زیارت کے لیے آنے والے کو پہچانتا ہے۔ (سماع موتی: صفحہ ۳۷)
- جبکہ قاری صاحب اسے گمراہ کن عقیدہ قرار دیتے ہیں (کیا مردے سنتے ہیں؟ صفحہ ۷۰)
- پیر جھنڈہ بدیع الدین راشدی صاحب کہتے ہیں کہ مر جانے کے بعد اس میت کا دنیا سے کوئی تعلق نہیں رہتا، نہ کسی کی پکار سنتا ہے نہ حالت دیکھ سکتا ہے۔ (عذاب قبر کی حقیقت: صفحہ ۴۹)
- لیکن ایک صفحہ پہلے خود ہی لکھ ڈالا کہ دفن کے بعد مردے میں روح لوٹائی جاتی ہے! روح کے قبر میں لوٹائے جانے سے متعلق انہی پیر صاحب کی ''کتاب التوحید'' کے حوالے سے فتوے کا عکس ہماری مذکورہ بالا کتابوں کے آخر میں دیا ہوا ہے۔
- اہلحدیث عالم صفی الرحمٰن مبارکپوری کے ترجمے سے چھپنے والی کتاب ''قبے اور مزارات کی تعمیر'' میں یہ بات اس طرح لکھی ہوئی ہے کہ ''جاننا چاہیے کہ اہل قبور انبیاء و صالحین جو مدفون ہیں، ان کے پاس جو کچھ کیا جاتا ہے اس سے وہ پوری پوری کراہت کرتے ہیں۔'' (مطبوعہ دار السلام، صفحہ ۸۵)
- قاری خلیل صاحب فرماتے ہیں کہ یہ بات عقل کے خلاف ہے کہ مردہ سنے، کیونکہ کسی کو مردہ سمجھنا اور پھر اس کے لیے سننے کا عقیدہ رکھنا دونوں باہم متضاد ہیں۔ اگر وہ سن رہا ہے تو پھر مردہ کیسا؟ ...... اور اگر مر گیا ہے تو پھر سننا کیسا؟ ........ مردے کے لیے ضروری ہے کہ بے جان ہو، سن نہ سکتا ہو...... جو دیکھے، بولے، سنے، حرکت کرے وہ میت نہیں، اسے مردہ کہنا غلط ہے..... اور جو مردہ ہے وہ بول، دیکھ، سن اور چل نہیں سکتا (پہلا زینہ: صفحات ۹۰، ۱۰۹، ۱۶۰، ۱۹۶)
- جبکہ مقصود الحسن فیضی صاحب فرماتے ہیں کہ یہ دعویٰ نہیں کیا جا سکتا کہ مردے زندوں کی کوئی بات نہیں سنتے...... سلام وغیرہ سن لیتے ہیں۔ (حقیقت وسیلہ: صفحات ۲۹، ۳۰)

روپڑی صاحب بھی فرماتے تھے کہ دفن کے بعد مردے کی روح لوٹائی جاتی ہے اور وہ جوتیوں کی آواز سنتا ہے...... مردہ ہر وقت نہیں سنتا بلکہ جب اسے سلام کیا جاتا ہے تو اس کی روح لوٹائی جاتی ہے اور وہ جواب دیتا ہے۔ (سماع موتیٰ: صفحات ۲۲، ۲۵)

صدیق الحسن خاں، نواب وحید الزماں، وغیرہ اپنے فتووں میں مردے کو قبر میں زندہ، سننے، دیکھنے، بولنے والا اور زندوں کے اعمال سے واقف قرار دیتے تھے۔ پروفیسر عبد اللہ بہاولپوری نے اپنے کتابچے "کیا مردے سنتے ہیں؟" میں مکالمے کی شکل میں سماع موتی کا رد کرنے کی کوشش کی لیکن "سلفی" ہونے کی وجہ سے اپنے ان اسلاف کے عقائد کی تائید ان الفاظ میں کی:

"ہم کہتے ہیں کہ حضورؐ پر جتنے سلام پڑھے جاتے ہیں وہ سب سلام دعا ہوتے ہیں۔ ان کا سننا اور اسی وقت جواب دینا ضروری نہیں بلکہ اللہ کے مقرر کردہ فرشتے ان تمام سلاموں کو جمع کر کے کسی خاص وقت میں جب اللہ کو منظور ہوتا ہے حضورؐ کو پہنچا دیتے ہیں اور پھر آپ سب کے حق میں جوابی دعا دیتے ہیں..... سلام کا جواب دینے کے لیے نبیؐ کی روح لوٹائی جاتی ہے۔" (1)

لشکر طیبہ والے بھی مردے کی روح دنیا میں لوٹا کر قبر میں اسے زندہ کر دیتے ہیں۔ (2) اہلحدیثوں کے عقائد بیان کرتے ہوئے یحیٰی گوندلوی صاحب اپنے اسلاف کے ارشاد سے بھلا کیسے انحراف کر سکتے تھے، لہٰذا وہ بھی اس کو بیان کرتے ہیں (3) لیکن وہ اس میں مزید پیش قدمی کرتے ہوئے نبیﷺ کے ایک قبر پر ٹہنی گاڑنے کی روایت سے استدلال کرتے ہوئے دعویٰ کرتے ہیں کہ

"رسول اللہﷺ کا یہ مشاہدہ اس بات کی قوی دلیل ہے کہ جو قبروں میں دفن ہوتے ہیں ان کا معاملہ اسی قبر میں ہوتا ہے جس میں وہ دفن ہوئے ہوتے ہیں۔" (4)

"البتہ یہ عذاب روح مع الجسد ہوتا ہے۔ جسم کسی بھی حالت میں ہو، گل سڑ جائے، کسی کا لقمہ بن جائے تب بھی۔ اللہ اس کے زندہ کرنے پر قادر ہے....." (5)

---

☜ اقبال کیلانی صاحب فرماتے ہیں کہ قبر میں سوال جواب کے وقت روح لوٹا دی جاتی ہے. مردے بولتے، سنتے، دیکھتے، بولتے، پہچانتے، کھاتے، پیتے، اٹھتے، بیٹھتے، تکلیف وراحت محسوس کرتے، خواہش وتمنا کرتے ہیں..... (قبر کا بیان: صفحات ۵۲، ۵۳، ۱۲۹)

(1) کیا مردے سنتے ہیں؟ صفحہ ۴۴
(2) آسمانی جنت اور درباری جہنم: صفحہ ۱۴
(3) عقیدہ اہلحدیث: صفحہ ۳۴۱
(4) عقیدہ اہلحدیث: صفحہ ۳۴۳
(5) عقیدہ اہلحدیث: صفحہ ۳۴۴

عبد الرحمٰن کیلانی صاحب نے "روح، سماع موتیٰ اور عذاب قبر" کے موضوع پر ایک کتاب لکھی اور یہی باتیں بیان کیں۔ البتہ دنیاوی قبر میں روح مع الجسد پر عذاب ہونے کی کیفیت کو انہوں نے خواب کی مثال سے تشبیہ دی کہ جس طرح خواب میں کسی تکلیف کا احساس سوئے ہوئے شخص کو ہوتا ہے اسی طرح مردے کو بھی ہوتا ہے۔ [1] دور حاضر کے اہلحدیث عالم قاری خلیل الرحمٰن جاوید صاحب بیان کرتے ہیں کہ عذاب تو قبر میں ہی ہوتا ہے لیکن یہ عذاب روح کے بغیر ہوتا ہے۔ [2]

اقبال کیلانی صاحب فرماتے ہیں کہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے ارشادات کے مطابق شہداء، اولیاء اور صلحا کی ارواح قبروں میں نہیں ہیں بلکہ جنت میں یا علیین میں ہیں۔ [3] جبکہ مذکورہ قاری خلیل صاحب فرماتے ہیں کہ یہ علیین و سجین کوئی جہان نہیں ہیں بلکہ دو ایسے رجسٹر ہیں جن میں اچھے اور برے لوگوں کے اعمال کا اندراج ہوتا ہے۔ [4]

اہلحدیثوں کے "تبلیغی نصاب" میں مصنف خالد سلفی گرجاکھی لکھتے ہیں:

"**قبر سے کیا مراد ہے:** قبر سے مراد عالم برزخ ہے۔ مٹی کا گڑھا مراد نہیں۔ کئی آدمی جل جاتے ہیں، کئی ڈوب جاتے ہیں، کئی لوگوں کو درندے کھا جاتے ہیں۔ وہ جہاں بھی ہوں وہی ان کی قبر ہے۔" [صفحہ ۴۲]

---

(1) صفحہ ۴۰ : دوران گفتگو دیکھا گیا کہ اکثر اہلحدیث یہی استدلال اختیار کرتے ہوئے دنیاوی قبر میں ہی عذاب و راحت ہونے پر اصرار کرتے ہیں حالانکہ سوئے ہوئے شخص پر خواب میں گزرنے والے حالات کو عالم برزخ میں دیئے جانے والے عذاب وغیرہ سے تشبیہ محل نظر ہے کیونکہ اوّل الذکر حقیقت نہیں ہوتے جبکہ موخر الذکر تو اٹل اور ناقابل انکار حقیقت ہوتے ہیں۔ اس کا عام مشاہدہ تو روزمرہ کی زندگی میں کیا جاسکتا ہے جیسے خواب میں کیے گئے قتل، چوری، ڈاکے وغیرہ کے جرم پر کوئی حد و تعزیر نہیں لگتی، خواب کی دی گئی طلاق نافذ نہیں ہوتی، خواب میں ادا کیا گیا قرض ادا نہیں ہوتا پہلے کی طرح واجب الادا رہتا ہے، خواب میں کیے گئے گناہ پر کوئی مواخذہ نہیں ہوتا، وغیرہ۔ اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ اس طرح کی مثالوں کی کوئی حد نہیں۔

(2) پہلا زینہ: صفحہ ۸۷

(3) قبر کا بیان: صفحہ ۶۱

(4) پہلا زینہ: صفحہ ۱۷۱

ان کے مسلکی بھائی قاسم گرجاکھی کہتے ہیں:

''جہاں تک قبر میں فرشتوں کے آنے، روح کو لوٹانے، میت کو بٹھانے، سوال و جواب کرنے، قبر کو کشادہ یا تنگ کرنے یا عذاب و ثواب کا تعلق ہے تو گزارش ہے کہ یہاں قبر سے مراد یہ مٹی کی کچی قبر نہیں۔ یہ کوئی اور جہاں ہے جسے آپ عالم ارواح یا عالم مثال یا عالم برزخ کہہ سکتے ہیں۔ کئی قومیں دفناتی ہی نہیں۔ ہندو سکھ اپنے مردے نذر آتش کر دیتے ہیں۔ کئی ایک کو جانور کھا جاتے ہیں۔ کچھ مچھلیوں کی خوراک بن جاتے ہیں۔''(1)

لیکن اس کے برعکس یحیٰی گوندلوی کہتے ہیں:

''جو قبروں میں دفن ہوتے ہیں ان کا معاملہ اسی قبر میں ہی ہوتا ہے جس میں وہ دفن ہوتے ہیں..... مرنے والا قبر میں دفن ہو یا نہ ہو، درندے کھا جائیں یا سمندری جانوروں کا لقمہ بن جائے، جو بھی عذاب کا مستحق ہوگا وہ ضرور اس میں مبتلا ہوگا.....'' (2)

رانا اسحاق صاحب فرماتے ہیں کہ انسان جلے، اسے درندے کھائیں، لاش بچے نہ بچے، قبر یہی زمین ہے۔(3) اور بڑے کیلانی صاحب بھی یہی کہتے ہیں کہ قبر سے مراد یہی زمینی گڑھا ہے۔(4)

اور ذرا توحید کے ان دعویداروں کی یہ عبارت بھی ملاحظہ فرمایئے اور بتایئے کہ یہ قرآن و حدیث ماننے والے کسی موحد کی لکھی ہوئی ہے یا ......

''کسی قبر پر جاکر یا کسی بزرگ کا نام لے کر اس طرح دعا کرنا کہ بحرمت فلاں یا فلاں کے صدقے یا اللہ میرا فلاں کام کر دے، میری حجت پوری فرما دے، فلاں مشکل سے نجات عطا فرما دے۔ یہ صورت مشرکانہ تو نہیں، البتہ مبتدعانہ ضرور ہے یعنی غیر مسنون طریقۂ دعا ہے۔''(5)

شاہ ولی اللہ کو یہ لوگ ہندوستان میں مسلک اہلحدیث کا مجدد گردانتے ہیں، جس کا اظہار ان الفاظ میں کیا جاتا ہے:

---

(1) قبر پرستی اور سماع موتیٰ: صفحہ ۸۷
(2) عقیدہ اہلحدیث: صفحہ ۳۴۳
(3) قبر اور عذاب قبر: صفحہ ۴۱
(4) روح، عذاب قبر اور سماع موتیٰ: صفحہ ۹۴
(5) قبر پرستی: صفحہ ۱۷۹

''مغلیہ دور کی آخری دہائی میں اللہ تعالیٰ نے امام الہند حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کو پیدا کیا جنہوں نے حدیث رسول کی اشاعت پر کمر باندھی اور تقلید وجمود کے خلاف جہاد کا آغاز کیا جس سے سرزمینِ ہند میں قرآن وحدیث کی تعلیم واشاعت کا ایک دروازہ کھل گیا۔ حضرت شاہ صاحب کے بعد ان کے صاحبزادوں اور شاگردوں نے ان کے مشن کو آگے بڑھایا حتیٰ کہ شیخ الکل امام السید میاں نذیر حسین محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ ولی اللہی مسند علمی کے وارث بنے جنہوں نے کتب وسنت کی تعلیم واشاعت کے مشن کو اوجِ ثریا تک پہنچایا۔ حضرت میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی وجہ سے برصغیر میں علم حدیث کا شہرہ بلند ہوا اور خوب ڈنکا بجا۔'' (1)

حنفی عالم یوسف لدھیانوی صاحب کی کتاب ''اختلاف امت اور صراط مستقیم'' کا جواب دیتے ہوئے ''صراط مستقیم اور اختلاف امت'' نامی کتاب کے سترہ صفحات میں اہل حدیث علماء نے شاہ ولی اللہ کے اہلحدیث ہونے پر طویل بحث کی ہے اور ان کی کتابوں کے اقتباس نقل کرکے ان کا غیر مقلد ہونا ثابت کیا ہے حالانکہ وہ اپنی زبان سے خود کو مقلد کہتے تھے اور بیان کرتے تھے کہ تقلید اختیار کرنے اور اس کے دائرے سے نہ نکلنے کا حکم انہیں براہ راست خود رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ سے ہوا۔ (2) یہی وجہ ہے کہ بریلوی اور دیوبندی شاہ ولی اللہ کو اپنا اہم مسلک مانتے ہیں۔ شاہ صاحب تقلید کی تاکید کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

| | |
|---|---|
| **باب تاکید الاخذ بهذه المذاهب الاربعة والتشديد في تركها والخروج عنها** | **مذاہب اربعہ کے اختیار کی تاکید، اور انکے چھوڑنے کی شدید ممانعت** |
| اعلم ان في الاخذ بهذه المذاهب الاربعة مصلحة عظيمة وفي الاعراض عنها كلها مفسدة كبيرة | جان لینا چاہیے کہ ان مذاہب کے اختیار میں ایک عظیم الشان مصلحت اور ان کے چھوڑنے میں ایک بڑا فساد ہے۔'' (3) |

ولی اللہی کارناموں کے لیے اہلحدیثوں کا کہنا ہے کہ

(1) عقیدہ اہلحدیث: صفحہ ۱۳
(2) فیوض الحرمین: تینتیسواں مشاہدہ، صفحہ ۲۲۷
(3) عقدالجید: صفحہ ۵۳

''واقعہ یہ ہے کہ شاہ ولی اللہ نے اسلام کی وہ خدمت کی ہے جو سنہری حروف سے لکھنے کے قابل ہے۔''[1]

اگر شاہ صاحب کی صرف ایک کتاب ''انفاس العارفین'' پڑھ لی جائے تو اندازہ ہو جاتا ہے کہ انہوں نے اسلام کی کیا ''خدمت'' کی ہے۔ اس کتاب میں قرآن وحدیث کا کھلا انکار کیا گیا ہے اور اللہ اور اس کے رسول ﷺ پر جھوٹ باندھا گیا ہے۔ تصوف کے متعلق اوپر بیان کردہ یحییٰ گوندلوی صاحب کی رائے اس کتاب میں پوری طرح کارفرما نظر آتی ہے۔ لیکن شاہ موصوف کو دین کا مجدد بنانے والوں کا تجاہلِ عارفانہ ملاحظہ فرمایئے، کہتے ہیں:

''آپ نے سفر حجاز کے دوران وہاں کے شیخ ابو طاہر سے علم حدیث حاصل کیا اور ہندوستان میں اس نور کو عام کیا، اسلام کا پر حکمت اور انقلابی تصور پیش کیا، لیکن شاہ صاحب جیسا عظیم مصلح جو حقیقتاً حکیم الامت تھا، تصوف سے اپنا پیچھا وہ بھی نہ چھڑا سکے اور ''انفاس العارفین'' جیسی متصوفانہ کتابیں بھی ان کے نام سے ہمیں ملتی ہیں جن کے بارے میں اغلب گمان یہی ہے کہ وہ پہلے کی لکھی ہوئی ہیں۔'' [2]

حالانکہ شَهِدَ شَاهِدٌ مِّنْ أَهْلِهَا کے مصداق ان کا اپنا ایک آدمی یہ شہادت دیتا ہے کہ اس کتاب کے مندرجات ''کو شاہ صاحب کے فلسفہ اور تصوف کی روح کہنا چاہیے۔'' [3]اور شاہ صاحب کے نزدیک تصوف کی کس قدر اہمیت تھی اس کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ شاہ صاحب اس شخص کو اپنے گروہ سے خارج کہتے تھے جو صوفی علماء کی صحبت ترک کردے اور اہل تصوف سے کنارہ کش ہو جائے۔ [4] ایسے شخص کو اپنے گروہ میں نہ سمجھنے سے نہ معلوم شاہ صاحب اسے دائرۂ اسلام سے خارج سمجھتے تھے یا کچھ اور! یہ بات بہر حال طے ہے کہ شاہ صاحب نے تصوف کے حق میں کتابیں لکھیں، صوفیانہ مسائل کی تائید کی

---

(1) آسمانی جنت اور درباری جہنم: صفحہ ۱۵۶ ۔''سنہرے حروف سے لکھی جانے کے قابل'' ان کی ''خدمات'' کے کچھ نمونے ہماری کتاب ''ایمان خالص قسط اوّل'' میں دیکھے جاسکتے ہیں۔ یہاں طوالت سے بچنے کے لیے نہیں دیئے جارہے۔

(2) آسمانی جنت اور درباری جہنم: صفحہ ۱۵۶

(3) عبیداللہ سندھی: شاہ ولی اللہ اور اُن کا فلسفہ: صفحہ ۱۹۴

(4) شاہ ولی اللہ اور اُن کا فلسفہ: صفحہ ۲۰۰

اور کسی بات کی تردید آخر تک نہیں کی۔ ان کی ایسی کوئی تحریر بھی نظر سے نہیں گزری جس میں انہوں نے اپنے کسی صوفیانہ قول سے رجوع کیا ہو۔ لہٰذا یہ کہنا بالکل درست ہے کہ ان کا خاتمہ انہی عقائد پر ہوا۔ لیکن بایں ہمہ جب یہ لوگ اپنے پسندیدہ مسئلے فاتحہ خلف الامام کا ثبوت دینے کے لیے اسی کتاب ''انفاس العارفین'' کا حوالہ دیتے ہیں (1) تو پھر انہیں اس میں کوئی خرابی نظر نہیں آتی!

انہی شاہ صاحب کے ایک بیٹے کے مرید سید احمد بریلویؒ اور ایک پوتے شاہ اسماعیل دہلویؒ کی سکھوں کے خلاف جہادی سرگرمیوں کا حوالہ دیتے ہوئے آج کل اہلحدیث حلقوں میں جہاد کا بہت غلغلہ ہے۔ ان کا ''مریدکے'' کا ''لشکر طیبہ'' تو اس معاملے میں بہت سرگرم ہے۔ یہ اپنی تحریروں اور تقریروں میں جہاد سے متعلق آیات و احادیث استعمال کرکے اور شاہ اسماعیل اور ان کے پیر سید احمد اور رفقاء مولوی ولایت علی، عنایت علی★ کے واقعات بیان کرکے نوجوانوں کو کشمیر آزاد کرانے کی تحریص دلاتے ہیں۔ جہاد کی فضیلت سے کسی کو انکار نہیں۔ لیکن جہاد سمیت ہر حکمِ الٰہی ایمان خالص کے ساتھ مشروط ہے۔ قرآن و حدیث کے خلاف عقائد و اعمال اختیار کرنے والوں پر جہاد تو کیا کوئی بھی دینی حکم لازم نہیں۔ اور جہاد تو اِعلآءِ کَلِمَۃُ اللہ کے لیے کیا جاتا ہے، مزاروں کی بازیابی کے لیے نہیں؛ کفر و شرک کی نشانیوں کو مٹانے کے لیے کیا جاتا ہے، انہیں آباد کرنے کے لیے نہیں؛ دین اسلام کی ترویج کے لیے کیا جاتا ہے، مسلکی دعوت پھیلانے کے لیے نہیں!

اس ''لشکر طیبہ'' کے نقیب رسالے ''الدعوۃ'' کے مدیر امیر حمزہ صاحب، ان پیر و مرید صاحبان کے کارنامے بیان کرتے ہوئے اس طرح رنگ آمیزی کرتے ہیں:

> ''ادھر روح جہاد سے عاری برصغیر کے اکثر علماء جنہوں نے حج کے پرخطر راستوں کا خوف دکھا کر فریضۂ حج موقوف کرر کھا تھا، اسے زندہ کرنے کے لیے شاہ ولی اللہ کے پوتے شاہ اسماعیل بن شاہ عبدالغنی سید احمد شہید کی امارت میں ایک عظیم الشان قافلہ کو لے کر 1237ء میں حجاز

(1) فاتحہ خلف الامام از خالد گرجاکھی: صفحہ ۱۳

★ یہ شرکیہ نام ہے۔ [تفصیل عنوان ''!!'' میں پڑھیے] قرآن و سنت کا متبع ایک موحد مجاہد یہ نام کیسے رکھ سکتا ہے!

روانہ ہوئے اور فریضہ حج ادا کیا۔ وہاں چودہ ماہ قیام کیا ..... یہ قافلہ جب واپس ہندوستان لوٹا تو شرک کے خلاف توحید کی دعوت کا کام پہلے سے زیادہ سرگرمی کے ساتھ شروع کر دیا گیا۔ شاہ صاحب دہلی شہر کی مساجد، چوراہوں اور گھروں میں جا کر توحید کی دعوت دینے لگے..... **شاہ صاحب نے "تقویۃ الایمان" جیسی ایمان افروز کتاب بھی لکھی جس نے لاکھوں لوگوں کو شرک وبدعت کی دلدل سے نکال کر توحید و سنت کے لہلہاتے باغ میں لا کھڑا کیا۔** شاہ صاحب نے جب پنجاب میں مسلمانوں پر سکھوں کے مظالم سنے تو پورے پنجاب کا دورہ کیا اور پھر وہ لوگ کہ جو اہل توحید بن چکے تھے ان کا ایک لشکر بنایا اور سکھوں کا مقابلہ کرنے کے لیے "سرحد" کو اپنا ٹھکانہ بنایا ..... کچھ دیر بعد معرکہ حق و باطل ٹھن چکا تھا۔ شاہ شہید کی پیشانی جو ہر روز اپنے مالک کے حضور کئی بار سربسجود ہوا کرتی تھی آج حق کی شہادت کے لیے گولیوں کا سامنا کر رہی تھی۔ داڑھی خون سے رنگین تھی اور شاہ شہید یہ کہتے ہوئے آگے بڑھتے چلے گئے کہ میں تو وہیں جاتا ہوں جہاں امیر المومنین ہیں اور ادھر عرش عظیم کا مالک اپنے ان مجاہدوں کے استقبال کے لیے اپنے فرشتے بھیج رہا ہوگا، حوریں آیا ہی چاہتی ہوں گی اور یہ لوگ تھوڑی دیر بعد بالا کوٹ سے اپنے اللہ کے بالا خانوں میں آرام فرما ہوں گے۔ (انشاء اللہ) "(1)

کاش یہ لوگ یہ قلابے ملانے سے پہلے ان "شاہ شہید" کی دوسری کتابیں بھی پڑھ لیتے۔ ان کی ایک کتاب "عبقات" ہے جو صوفیانہ عقائد کے اثبات میں ہے۔ یہ کتاب شروع سے آخر تک اسلامی عقائد کی نفی کرتی ہے، جس طرح ان کے دادا کی کتابیں انفاس العارفین، فیوض الحرمین، در ثمین وغیرہ کرتی ہیں۔ ان کی دوسری کتاب "صراط مستقیم" ہے جس میں انہوں نے اپنے پیر سید احمد صاحب کے ملفوظات نقل کیے ہیں اور جو الوہیت کا مقام حاصل کرنے کے عملی طریقوں کی تعلیم سے پُر ہے۔ اور یہ کتاب "تقویۃ الایمان" بھی، جسے یہ "ایمان افروز" (یعنی ایمان بڑھانے والی) کہتے ہیں، توحید کے بیان کے ساتھ شرک سے خالی نہیں۔ وسیلے کا شرک اس میں بھی موجود ہے۔ شاہ صاحب لکھتے ہیں:

"یہ جو لوگوں میں ایک ختم مشہور ہے کہ اس میں یوں پڑھتے ہیں یا عبد القادر شیئاً للہ یعنی اے شیخ عبد القادر دو تم اللہ کے واسطے، یہ لفظ نہ کہا چاہیے ہاں اگر یوں کہے کہ یا اللہ کچھ

---

(1) آسمانی جنت اور درباری جہنم: صفحات ۱۵۹، ۱۵۷

دے شیخ عبد القادر کے واسطے تو بجا ہے۔" (1)

اس توسّل کا ایک دوسرا طریقہ اس طرح بتایا:

"طالب کو چاہیے کہ پہلے باوضو دوزانو بطور نماز بیٹھ کر اس (یعنی چشتی) طریقے کے بزرگوں یعنی حضرت معین الدین سنجری اور حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی وغیرہ حضرات کے نام کا فاتحہ پڑھ کر بارگاہ خداوندی میں ان بزرگوں کے توسط اور وسیلہ سے التجا کرے اور نیاز بے انداز اور زاری بے شماری کے ساتھ اپنے کام کے فتح یاب کے لیے دعا کر کے دوضربی شروع کرے...... (یعنی دائیں بائیں گردن گھمائے)" (2)

شاہ ولی اللہ کی "خدمات" کو سنہری حروف سے لکھے جانے کے قابل سمجھنے والے ان کی کتاب "القول الجمیل" بھی ضرور پڑھیں جس میں انہوں نے طرح طرح کے تعویذ گنڈوں، جھاڑ پھونک کے ساتھ ساتھ صوفیانہ چلے، مراقبے، وظیفے، تصور شیخ، پاس انفاس، کشف قبور، ہر قسم کی حاجت براری کے لیے نماز کن فیکون، وغیرہ کے طریقے بھی بتائے ہیں جبکہ قرآن و حدیث ان باتوں کی نفی کرتے ہیں۔ اپنی دوسری کتاب "خیر کثیر" میں تصوف کے فلسفیانہ دقائق بیان کرتے ہوئے انہوں نے حروفِ مقطعات کے معنی بھی بتادیئے جن کا علم اللہ تعالیٰ نے اپنے برگزیدہ پیغمبر آخر الزماں ﷺ کو بھی نہیں دیا تھا ورنہ کسی حدیث میں اس کا ضرور بیان ہوتا! انہی موصوف کی "سلاسلِ اولیا" نامی کتاب میں تصوف کے سلسلہ ہائے کثیرہ کے لیے انواع و اقسام کے عملیات تجویز فرماتے ہوئے کشف قبور اور زیارت رسول ﷺ کے بھی طریقے تعلیم فرمائے ہیں! **فیا للعجب**

---

(1) تقویۃ الایمان: مطبوعہ مرکنٹائل پرنٹنگ پریس، بازار فتحپوری، دہلی (۱۳۴۱ھ) حسب فرمائش آل انڈیا اہلحدیث کانفرنس، دہلی / مطبوعہ ملک سراج الدین اینڈ سنز، لاہور (۱۹۵۶ء) / مطبوعہ مکتبۃ السلفیۃ، لاہور، صفحہ ۸۱ / مطبوعہ میر محمد کتب خانہ، آرام باغ، کراچی، صفحہ ۵۴ / مطبوعہ مکتبہ ثنائیہ، سرگودھا، صفحہ ۹۳ [دیوبندیوں کے ساتھ ساتھ اہلحدیثوں نے بھی کتاب مذکورہ سے یہ عبارت بلا کسی وضاحت کے حذف کر دی ہے جو کہ ایک خالص علمی خیانت ہے۔ ثبوت کے لیے ان مسلکوں کے نمائندہ ناشرین دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی اور نعمانی کتب خانہ، اردو بازار، لاہور کی مطبوعہ تقویۃ الایمان ملاحظہ فرمایئے] جس کتاب میں اس شرکیہ عقیدے کی تشہیر کر کے لوگوں کے ایمان کو برباد کیا گیا ہو، اس کی تعریف میں رطب اللسان رہنا زہر کو قند کہنے کے مترادف ہے!

(2) صراط مستقیم: صفحہ ۱۵۳

تعویذات کی حلت و حرمت سے متعلق بھی اہلحدیثوں میں تضاد بیانی پائی جاتی ہے۔ پروفیسر اکرم نسیم ججہ نے اپنی کتاب "تفہیم سنت" میں تعویذ کو مطلقاً حرام قرار دیا ہے۔ (1) جماعت اہلحدیث کے شمیم احمد سلفی صاحب تعویذات کی حرمت میں احادیث بیان کر کے ایک عمومی اصول بیان کرتے ہیں:

"ان نصوص سے یہ بات واضح طور سے ثابت ہوتی ہے کہ تعویذ گنڈے، کوڑی و گھونگھے وغیرہ لٹکانا حرام ہے اور یہ نصوص عام ہیں، ہر طرح کی تعویذ گنڈے وغیرہ کو شامل ہیں۔ خواہ قرآنی آیات اور اذکارِ مسنونہ پر مشتمل ہوں یا دوسرے کلمات۔ خواہ ان گرہوں میں قرآن پڑھ کر پھونکا گیا ہو یا غیر قرآن کو ..... رسول اللہ نے تعویذ لٹکانے کی عام ممانعت فرمائی ہے۔ قرآن اور غیر قرآن کی کوئی تخصیص وارد نہیں۔ اگر قرآنی تعویذ لٹکانا جائز ہوتا تو آپ اس کی تخصیص ضرور فرماتے..... " (2)

"اگرچہ تعویذ قرآنی آیات اور دعاء ماثورہ پر ہی کیوں نہ مشتمل ہو پھر بھی جائز نہیں۔" (3)

"آپ سے کوئی ایسا استثناء ثابت نہیں کہ قرآنی تعویذ جائز اور غیر قرآنی تعویذ ناجائز بلکہ آپ کا ارشاد بالکل واضح اور عام ہے۔ قرآنی و غیر قرآنی تعویذ سب کو شامل ہے۔ یہ شرکیہ اعمال ہیں۔ ان کو لٹکانے والا شرک کا ارتکاب کرتا ہے۔" (4)

لیکن دراسات اسلامیہ، راولپنڈی کے پروفیسر طالب الرحمٰن صاحب تعویذ کو نہ صرف جائز بلکہ رسول اللہ ﷺ کا حکم قرار دیتے ہیں۔ (5) ★

---

(1) صفحہ ۵۰۶ وغیرہ

(2) تعویذ گنڈہ کی حقیقت: صفحات ۱۴،۱۵

(3) تعویذ گنڈہ کی حقیقت: صفحہ ۲۷

(4) تعویذ گنڈہ کی حقیقت: صفحہ ۲۹

(5) تعویذ کی شرعی حیثیت: صفحہ ۱۰

★ پروفیسر صاحب جن احادیث سے استدلال کر کے تعویذ کو حکم رسول قرار دیتے ہیں ان میں "تَعَوُّذ" یعنی اللہ سے پناہ چاہنے کا ذکر ہے نہ کہ تمیمۃ کا جس کو نبی ﷺ نے شرک قرار دیا ہے۔ لیکن پروفیسر صاحب تمیمۃ کا مطلب تعویذ نہیں بلکہ کوڑیاں منکے کرتے ہیں۔ اور اس طرح کوڑیاں لٹکانے کو شرک سمجھتے ہیں لیکن تعویذ لٹکانے کو جائز بلکہ حکم رسول کہتے ہیں!

قرآن و حدیث کی دعوت کو عام کرنے اور جہاد کرنے کا غلغلہ مچانے والے ''مرکز الدعوۃ والارشاد'' نے بھی یہی موقف اختیار کیا ہے اور یہ لوگ بھی ''تمیمۃ'' کا مطلب دوسرے اہلحدیثوں کی طرح ''منکے'' ہی لیتے ہیں۔ البتہ اس کا اعتراف کرتے ہیں کہ

''رہا تعویذ یعنی کاغذ پر کچھ لکھ کر گلے میں ڈالنا تو اس کا وجود رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں معلوم نہیں۔ یہ چیز بعد میں شروع ہوئی ہے۔'' (1)

تاہم ساتھ ہی یہ بھی کہتے ہیں کہ

''البتہ اگر کوئی شخص اللہ کا نام یا قرآن مجید کی آیت لکھ کر گلے میں لٹکائے تو اسے شرک کہنا درست نہیں، کیونکہ اس میں اس نے کسی غیر سے مدد نہیں مانگی..... جو لوگ اسے شرک قرار دیتے ہیں، ان کی بات بالکل بے دلیل ہے اور وہ غلو کا ارتکاب کر رہے ہیں۔''

ستم ظریفی دیکھیے کہ تعویذ کے شرک ہونے کے فرمانِ رسول ﷺ کو بیان کرنا ان کے نزدیک ''غلو'' ہے لیکن حدیث پر عمل کرنے کا دعویٰ کرکے نبی ﷺ کے لیے حضور، آنحضور، حضرت، آنحضرت، سرورِ کونین، سرور کائنات، وغیرہ جیسے الفاظ استعمال کرنا جو کسی حدیث میں نہیں آئے، انہیں ''غلو'' نہیں نظر آتے جبکہ نبی ﷺ نے اپنی تعظیم میں مبالغہ کرنے سے منع بھی فرمایا ہے۔ (2) اور تو اور اپنے علماء کو ''مولانا'' (آقا و مالک، وغیرہ) کہنے کے ساتھ ساتھ ★ اس قسم کے مبالغہ آمیز القابات بھی دیتے ہیں جو کہ ان کے مخالف مقلد بریلویوں، دیوبندیوں کی تحریروں میں نظر آتے ہیں، مثلاً

ناصر السنۃ النبویۃ، ناصر العقیدۃ السلفیۃ، قامع البدعۃ، المجاهد لاعلاء کلمۃ اللہ، الصلب فی النسبۃ، الملازم للعبادۃ، العالم الفاضل، المحدث الفقیۃ، رئیس المحققین، العلامۃ الشیخ السید بدیع الدین الشاہ السندی الراشدی ......

---

(1) الدعوۃ، اگست ۱۹۹۵ء، صفحہ ۴۱

(2) بخاری: کتاب بدء الخلق، احادیث الانبیاء، باب واذکر فی الکتاب مریم

★ جبکہ یہ بھی خلافِ حدیث ہے مگر اس کے بھی جائز ہونے پر ان کی باقاعدہ تحریریں موجود ہیں۔ ادارہ اشاعت اسلام، لاہور نے رانا اسحاق صاحب کا ایک کتابچہ شائع کیا ہے جس میں مولانا، مولائی، سیدی، حضور وغیرہ الفاظ کے استعمال کو جائز قرار دیا گیا ہے!

شیخ الکل، امام المتقین، سید المحدثین، تاج الفقہاء، علم العلماء، جامع العلوم النقلیۃ و العقلیۃ، ناصر السنۃ النبویۃ، عمدۃ العاملین، زبدۃ الکاملین، حجۃ اللہ علی الخلق، مجدد القرن، الامام، المحدث الفقیۃ الاصولی الشیخ شیخنا السید نذیر حسین ......

رئیس المفسرین، شیخ المحدثین، امام المناظرین، ابن تیمیۃ زماں، شوکانی دوراں، سردار اہلحدیث فی الھند، شیخنا الشیخ، الامام المتقی النقی العامل الورع الکامل، محب السنۃ، محسود اہل البدعۃ، بقیۃ السلف، عمدۃ الخلف، مجدد القرن، ابو الوفاء ثناء اللہ بن محمد بن خضر الکشمیری الاصل ثم الامرتسری......

نواب معلی القاب، مرجع العلماء و عمدۃ الکملاء و منبع الفیوض الرحمانیۃ، ناشر السنۃ النبویۃ، المحدث الفقیۃ، العلامۃ السید صدیق بن حسن بن علی الحسینی البخاری القنوجی البوفالی......

شیخنا العلامۃ المحدث، استاذ العلماء، افضل الفضلاء، الصابر، الصائم، الشیخ، الحافظ عبداللہ بن روشن دین الروپری الامرتسری اللاھوری...... [1]

تعویذ کے شرک ہونے کے مطلق فرمانِ رسول ﷺ میں قرآنی تعویذات کو شامل کرنے کو ”غلو“ کہنے والے ”لشکر طیبہ“ کا یہ عمل بھی دیکھیے اور بتایئے کہ یہ مال بٹورنے میں ”غلو“ ہے یا کسی حدیثِ رسول ﷺ کی اتباع و پیروی: یہ اللہ کی راہ میں جہاد کرنے اور مال خرچ کرنے کے فضائل بیان کر کے ہر فرقہ و مسلک کے لوگوں سے زکوٰۃ، صدقات، چندہ، خیرات لے کر انہیں ثواب اور جنت کی خوشخبری دیدیتے ہیں خواہ وہ ان کے اپنے بیان کردہ ”تقلید کے شرک“ سے آلودہ دیوبندی ہوں یا بریلوی، شیعہ ہوں یا قادیانی؛ انہیں اس سے غرض نہیں۔ بس مال آنا چاہیے خواہ کہیں سے بھی آئے! رمضان کے مہینے میں تو زکوٰۃ و فطرہ اور بقر عید میں جہاد کے نام پر کھالیں جمع کرنے کے لیے تو ایک ”جہاد“ برپا ہوتا ہے۔ یعنی جن پر بدعقیدگی کی وجہ سے زکوٰۃ و قربانی فرض نہیں (کیونکہ تمام احکامات اسلامی قرآن و

(1) ہدایۃ المستفید، ج ۱، صفحہ ۳۴، ۱۰۰، ۱۰۵ بحوالہ حدیث اور اہلحدیث: صفحہ ۱۳۴، ۱۳۵

حدیث سے ثابت، صحیح عقائد رکھنے والے خالص مومنوں پر ہی فرض ہوتے ہیں، مشرکوں پر نہیں؛ اور مقلدوں کا مشرک ہونا ان کی تحریروں سے ثابت ہے جن کا حوالہ پیچھے دیا جا چکا ہے)، ان سے زکوٰۃ اور قربانی کی کھالیں وصول کی جاتی ہیں!

پیری مریدی کا کوئی تصور قرآن و حدیث میں موجود نہیں۔ لیکن پھر بھی ان کے یہاں ''پیر جھنڈا'' کا وجود ہے جو خود اس بات کے مدعی ہیں کہ اہلحدیثوں میں پیری مریدی نہیں ہوتی، جس کا ذکر پہلے گزر چکا ہے! ''پیر جھنڈا'' بدیع الدین راشدیؒ صاحب رکوع سے کھڑے ہو کر قومہ میں دوبارہ ہاتھ باندھ لینے کو ''سنت'' کہتے تھے جس پر ان کی تحریریں موجود ہیں۔ جبکہ ''چھوٹے پیر آف جھنڈا'' محب اللہ راشدیؒ صاحب اپنی کتاب ''رکوع کے بعد قیام میں ہاتھوں کا چھوڑنا ہی مسنون ہے'' میں اس کے بالکل الٹ بات کہتے ہوئے اسے بدعت، گمراہی و نفس پرستی قرار دیتے ہیں!

نبی ﷺ کی خواب میں زیارت کرنے سے متعلق شبان غرباء اہلحدیث کے ناظم اعلیٰ علامہ سعید احمد یوسف زئی فرماتے ہیں:

''میرا یہ ایمان ہے کہ اوّل تو نبی کے خوابوں کے دعویدار جھوٹے، کذاب، مفتری، دجال کی اولاد اور شیطان کی ذریت ہیں۔ انہوں نے نبی کی ذات پر تہمتیں باندھی ہیں۔ نبی ﷺ نہ تو کسی کے خواب میں آتے ہیں اور نہ ہی آسکتے ہیں، ان افتراء پردازوں کے خوابوں میں اگر کوئی آیا ہے تو وہ ابلیس لعین کے علاوہ کوئی نہیں۔★ اس لیے افتراق امت، انتشار امت اور اختلاف امت اسی کے مشاغل ہیں۔ تمام فرقوں کا بانی و مبانی وہی ہے۔ وہی ان فرقوں کو قائم و آباد رکھنے کے لیے اور قرآن و حدیث سے لوگوں کو دور رکھنے میں کوشاں ہے۔ وہی وحدت امت کا دشمن ہے اور وہی یہ چاہتا ہے کہ امت مسلمہ کا افتراق کبھی ختم نہ ہو، چنانچہ اس مقصد کے لیے وہ دیوبندی کے خواب میں آکر اسے دیوبندیت پر پختہ کرتا ہے اور بریلوی کے خواب میں آکر

★ اہلحدیثوں کے ایک قاری صاحب فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کی شکل و صورت شیطان نہیں دھار سکتا، رسول اکرم کا خواب میں آنا بھی حقیقت ہے۔ (پہلا زینہ: صفحہ ۱۹۶) ایک دوسرے صاحب اس طرح لکھتے ہیں کہ رسول اللہ کا خواب میں آنا برحق ہے کیونکہ شیطان آپ کی شکل میں نہیں آسکتا اور یہ ایک مسلمہ امر ہے۔ (حقیقت وسیلہ: صفحہ ۱۳۸)

اسے بریلویت پر پختہ کرتا ہے۔ پھر اس کے یہ متبعین بیدار ہو کر اس کی تابعداری کرتے ہوئے یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ ہمارے خواب میں جناب رسول اللہ ﷺ تشریف لائے ہیں اور انہوں نے فلاں فلاں تعلیم دی۔ پھر ان خوابوں کو یہ لوگ ''مسلمانوں کے لیے ایک اہم انتباہ'' یا اس جیسے دوسرے ناموں سے شائع کراتے ہیں۔''(1)

لیکن ایک دوسرے علامہ صاحب (فضل الرحمٰن کلیم) نے اس معاملے میں دوسرے اہلحدیثوں کی طرح اپنے اسلاف کی طرف سے صرف نظر کر لیا! جس ذات کے متعلق علامہ یوسف زئی ارشاد فرمارہے ہیں کہ وہ لعین بریلویوں اور دیوبندیوں کے خوابوں میں آکر انہیں باور کراتا ہے کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کی زیارت کی اور یہ یہ تعلیم دی، وہ ''ذات شریف'' ان اہلحدیثوں کے گھر بھی تو تشریف لاتی ہے! لیکن اس وقت یہ نہیں کہا جاتا کہ وہ لوگ '' جھوٹے، کذاب، مفتری، دجال کی اولاد اور شیطان کی ذریت ہیں'' اور انہوں نے شیطان کو خواب میں دیکھا، بلکہ اس وقت کلیم صاحب اس طرح کلام فرماتے ہیں کہ

''اگر کوئی خواب کتاب و سنت کے مطابق ہے تو خدا کا شکر ادا کرنا چاہیے کہ اس نے حضورؐ کی زیارت نصیب کی لیکن اگر وہ اس کے خلاف ہے تو اس کو رد کر دینا چاہیے ...... اور اگر مطابقت پائی جاتی ہو تو پھر زیادہ امکان اس بات کا ہے کہ انہوں نے خواب میں حضورؐ ہی کی زیارت کی ہے اور بڑے ہی خوش نصیب ہیں۔'' (2)

قادیانیوں کے خلاف کتاب لکھنے پر ایک تیسرے علامہ (احسان الٰہی ظہیر) صاحب کے اپنے تاثرات ملاحظہ ہوں؛ پڑھ کر اندازہ لگائیے کہ یہ کسی مقلد جامد بریلوی دیوبندی کی غلو آمیز تحریر ہے یا حدیث کے ایک عالم کی:

''اور شاید اس سے بھی خوشنودیٔ رب کا وہ پروانہ مل جائے جو مرزائیت پر عربی مقالات کو جمع کرنے کے بعد ملا تھا، کہ جب ۱۹۶۷ء کے رمضان مبارک کی ستائیسویں شب مسجد نبویؐ کے پڑوس میں اپنی کتاب ''القادیانیہ'' کو مکمل کر کے سویا تو کیا دیکھتا ہوں، سحر گاہ دعائے نیم شبی لبوں پر لیے، باب جبرئیلؑ کے راستے (کہ دیارِ حبیب میں میرا مکان اسی جانب تھا) مسجد نبویؐ کے

(1) خوابوں میں دیدارِ رسول ﷺ کی حقیقت: صفحہ ۱۲۶، ۱۲۷
(2) دعا کرنے کا اسلامی تصور: صفحہ ۲۰۳

اندر داخل ہوتا ہوں، لیکن روضۂ اطہر کے سامنے پہنچ کر ٹھٹک جاتا ہوں کہ آج خلاف معمول روضہ معلی کے دروازے وا ہیں اور پہرے دار خندہ رو، استقبالیہ انداز میں منتظر ہیں، میں اندر بڑھ جاتا ہوں کہ سامنے سرورِ کونین، رحمت عالم محمد اکرم ﷺ رعنائیوں اور زیبائیوں کے جھرمٹ میں صدیق اکبرؓ اور فاروق اعظمؓ کی معیت میں نماز ادا فرما رہے ہیں۔ دل خوشیوں سے لبریز اور دماغ مسرتوں سے معمور ہو جاتا ہے اور جب میں دیر کیے باہر نکلتا ہوں تو دربان سے سوال کرتا ہوں، یہ دروازے تم روزانہ کیوں نہیں کھولتے؟ اور جواب ملتا ہے:

''یہ دروازے روزانہ نہیں کھلا کرتے۔'' ...... ''یہ دروازے روزانہ نہیں کھلا کرتے۔''

اور آنکھ کھلی تو مسجد نبویؐ کے میناروں سے یہ دلکش ترانے گونج رہے تھے:

اشھد ان محمدا رسول اللہ ........ اشھد ان محمدا رسول اللہ

اور صبح جب میں نے مدینہ یونیورسٹی کے چانسلر کو ماجرا سنایا تو انہوں نے فرمایا تمہیں مبارک ہو کہ ختم نبوت کی چوکھٹ کی چوکیداری میں خاتم النبیین کے رب نے تمہاری کاوش کو پسند فرمالیا ہے اور کون جانے میرا رب اسے بھی رسالت مآب ﷺ کی خدمت شمار فرمالے۔'' (1)

یہ تو ان علامہ صاحب کا اپنا واقعہ تھا۔ اہلحدیثوں کی نام نہاد قربانیوں کا تذکرہ کرتے ہوئے جناب نے ''امیر المجاہدین مولانا یحیٰ علی'' کا واقعہ بیان کیا کہ انگریزوں نے ان کے مکانات مسمار کرا دیئے اور ان کے بزرگوں کی قبریں بھی کھدوا ڈالیں...... یحیٰ علی کو جب اس واقعے کا علم ہوا تو گھر والوں کو لکھا:

''آج شب سرورِ کائنات ﷺ کی زیارت ہوئی۔ آپؐ نے تبسم فرماتے ہوئے اس آیت کریمہ کی تلاوت فرمائی:

وَبَشِّرِ الصّٰبِرِيْنَ الَّذِيْنَ اِذَآ اَصَابَتْهُمْ مُّصِيْبَةٌ قَالُوْٓا اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّآ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ ۝
اُولٰٓئِكَ عَلَيْهِمْ صَلَوٰتٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ وَرَحْمَةٌ وَّ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُهْتَدُوْنَ۔'' (2)

---

(1) مرزائیت اور اسلام: صفحہ ۲۴، ۲۵

(2) مرزائیت اور اسلام: صفحہ ۶۶۸، ۶۶۹ - آیت کا ترجمہ: تو صبر کرنے والوں کو (اللہ کی خوشنودی کی) بشارت سنا دو۔ ان لوگوں پر جب کوئی مصیبت واقع ہوتی ہے تو کہتے ہیں ہم اللہ ہی کے ہیں اور اسی کی طرف لوٹ کر جانے والے ہیں۔ یہی لوگ ہیں جن پر اُن کے رب کی مہربانی اور رحمت ہے اور یہی سیدھے راستے پر ہیں۔'' (البقرۃ:۱۵۵۔۱۵۷)

ان کے اسلاف میں سے ابراہیم سیالکوٹی صاحب نے بھی قادیانیوں کے خلاف ''شہادت القرآن'' نامی کتاب لکھی تھی جس میں رفع عیسیٰ علیہ السلام کو ثابت کرتے ہوئے قرآن و حدیث کے دلائل کے ساتھ ساتھ یہ بھی بیان کیا کہ انہیں خواب میں نبی ﷺ کی طرف سے ایک کاغذ عنایت کیا گیا جس پر لکھا تھا کہ عیسیٰ علیہ السلام بے شک آسمان میں زندہ موجود ہیں اور وہ قیامت کے قریب ضرور اتریں گے۔ صرف یہی نہیں بلکہ عیسیٰ علیہ السلام بھی ان کے خواب میں آکر مرزا قادیانی کے متعلق فرماتے ہیں کہ

''کوئی خطرے کی بات نہیں۔ اللہ تعالیٰ اس کو جلد ہلاک کرے گا۔'' (صفحہ ۱۱، ۱۰)

اہلحدیثوں کی تضاد بیانی و تضاد عملی کی ایک مثال یہ بھی ہے کہ ہفت روزہ ''اہلحدیث''، لاہور اپنے ۷ فروری ۱۹۸۹ کے شمارے میں ''سعودی علماء کبار کا متفقہ فتویٰ'' شائع کرتا ہے کہ سلام پھیرنے کے بعد امام کا ہاتھ اٹھا کر دعا کرنا اور اس کے پیچھے مقتدیوں کا بھی ہاتھ اٹھا کر آمین کہنا کتاب و سنت سے ثابت نہیں، لہٰذا

''اس کی کوئی حقیقت نہیں بلکہ وہ نا قابل قبول اور مردود ہے۔'' (صفحہ ۲)

لیکن یہ خلاف سنت ''نا قابل قبول اور مردود'' عمل اہلحدیثوں کی مسجدوں میں کثرت سے دیکھنے میں آتا ہے۔ جس کے لیے وہ کہتے ہیں کہ

''فرض نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا مانگنا درست ہے۔'' (1)

فتاویٰ نذیریہ کے حوالے سے بتاتے ہیں کہ

''...... معلوم ہوا کہ امام کا سلام پھیر کر مقتدیوں کی طرف منہ کر کے دعا مانگنا درست ہے۔'' (2)

''نماز کے بعد دعا مانگنا سنت ہے۔ ہاتھ اٹھانا اس کے آداب میں شامل ہے۔ تاہم یہ نمازیوں کی مرضی ہے کہ وہ ہاتھ اٹھا کر مانگیں یا بغیر ہاتھ اٹھائے مانگیں۔ فرداً فرداً مانگیں یا مل کر مانگیں سب جائز ہے۔ صحیح اور خصوصی ثبوت کے بغیر ہر قسم کی پابندی سے گریز کرنا چاہیے۔ اسے ضروری سمجھنا اتنا ہی غلط ہے جتنا اس سے منع کرنا۔ اس مسئلہ میں تشدد اور تفریق بین المسلمین روا نہیں۔ علامہ عبدالرحمٰن مبارکپوری فرماتے ہیں کہ نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا مانگنا جائز ہے اور کوئی حرج نہیں ہے۔'' (3)

---

(1) صلوٰۃ الرسول: صفحہ ۳۱۱ (2) صلوٰۃ الرسول: صفحہ ۳۱۲

(3) کراچی کا عثمانی مذہب: صفحہ ۱۱۵

''ہاتھ اٹھا کر بعد نماز فرض کے دعا مانگنا درست ہے۔'' (1)

''احادیث سے صرف فرض نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا مانگنا جلدی یا دیر سے جائز ہے۔'' (2)

''اس قدر ثابت ہوتا ہے کہ فرض نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا کرنا سنت ہے۔'' (3)

''فرض نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا مانگنا جائز ہے۔'' (4)

جبکہ کچھ اہلحدیثوں نے یہ انداز اپنایا ہے:

''**فرض نماز کے بعد دعا کا مسئلہ:** ہر فرض نماز کے بعد نبی ﷺ سے منقول مذکورہ دعائیں، اس بات کا ثبوت ہیں کہ نبی ﷺ نماز کے بعد دعا مانگا کرتے تھے۔ لیکن یہ دعا کس طرح ہوتی تھی؟ بس یہی نکتہ سمجھنے والا ہے جس سے یہ مسئلہ آسانی سے سمجھ میں آسکتا ہے۔ ظاہر بات ہے کہ نماز سے فراغت یا ضروری ذکر اذکار کے بعد یا پہلے نبی ﷺ نے ہاتھ اٹھا کر دعا نہیں مانگی، بلکہ بغیر ہاتھ اٹھائے مذکورہ دعائیں پڑھیں، اور صحابہ کرام کو بھی اسی طرح پڑھنے کا حکم دیا۔ اس سے یہ بات واضح ہے کہ مقتدی اور امام دونوں کا باہم مل کر مروجہ طریقے سے دعا مانگنا نبیؐ اور صحابہ کرام کا معمول نہیں تھا، اسی لیے کسی بھی صحیح حدیث میں یہ مروجہ طریقہ بیان نہیں کیا گیا۔ البتہ انفرادی طور پر ہر شخص جب چاہے دعا مانگ سکتا ہے، اس میں نماز کے بعد کا وقت بھی شامل ہے۔ لیکن اجتماعی دعا کو معمول بنالینا یا اسے ضروری سمجھنا، دونوں باتیں ہی بلا دلیل ہیں۔ ہمیں نبیؐ کی مذکورہ دعائیں یاد کرنی چاہئیں اور ہر فرض نماز کے بعد اپنی دعاؤں اور تسبیحات کو معمول بنانا چاہیے، نہ کہ ان کو نظر انداز کر کے اپنے مروجہ طریقوں کو اپنانے پر اصرار کریں۔ البتہ اگر ضرورت داعی ہو تو کبھی کبھی حسب ضرورت نماز کے بعد اجتماعی دعا کی جاسکتی ہے۔ جیسے نماز کے بعد کوئی نمازی کہے کہ فلاں شخص بیمار ہے، یا میری فلاں حاجت ہے، اس کے لیے دعا فرماویں۔ اس قسم کی صورتوں میں اپنے کسی مسلمان بھائی کی حاجت یا تکلیف کے ازالے کے لیے سب مسلمانوں کا مل کر دعا کرنا جائز بلکہ مستحب ہے۔'' (5) ★

---

(1) فتاویٰ ثنائیہ: جلد ۱، صفحہ ۵۰۶

(2) فتاویٰ ثنائیہ: جلد ۱، صفحہ ۵۱۸

(3) فتاویٰ ثنائیہ: جلد ۱، صفحہ ۵۱۸

(4) دستورالمتقی فی احکام النبی: صفحہ ۱۴۳

(5) مسنون نماز: صفحات ۶۸، ۶۹

''.....کسی بھی حدیث سے اس کا ثبوت نہیں ملتا کہ رسول اللہ ﷺ فرض یا سنت کسی بھی نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا مانگتے تھے، اس لیے ہر فرض نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا مانگنے کا التزام کرنا درست نہیں ہے۔ ہاں اگر کبھی کبھار ایسا کرے تو درست ہے کیونکہ عام اوقات میں دعا کے لیے ہاتھ اٹھانا ثابت ہے اور دعا مانگنے کے بعد ہاتھ کا چہرہ پر پھیرنا درست ہے، گو اس سلسلے کی وارد حدیثیں بعض ضعیف اور بعض بہت ضعیف ہیں .....'' (1)

جبکہ ان کے اپنے کچھ علماء اور ان کے ممدوح سعودی علماء بھی اس کو بدعت قرار دیتے ہیں:

''بلاشبہ ہر فرض نماز کے بعد بالاستقرار اور بالتشدد اجتماعی دعا کرنا صریح بدعت ہے۔'' (2)

''ہر نماز کے بعد عادت بنا کر اجتماعی دعا مروجہ طریقے سے کرنا صریح بدعت ہے۔'' (3)

''بعض لوگ فرض نماز کے بعد اپنے ہاتھ اٹھاتے ہیں یہ بدعت ہے جس کی کوئی اصل نہیں۔'' (4)

رانا اسحاق صاحب نے تو اس موضوع پر ایک مستقل کتاب تصنیف کی ہے۔ فرماتے ہیں کہ نماز کے بعد اجتماعی دعا زیادتی ہے..... بدعت ہے۔ (5) مگر دعائے قنوت کے متعلق بغیر کسی حوالے کے بیان فرماتے ہیں کہ

---

★ اے کاش کہ اس عمل کو جائز بلکہ مستحب قرار دینے والے علامہ صاحب اس کے ثبوت میں کوئی حدیث تو پیش کرتے! آئندہ صفحات میں منقول ان کے اپنے عالم کے بقول کسی عمل کو مستحب سمجھنا کہ شرعی احکام میں سے ہے، محتاج ثبوت ہے اور جو کسی صحیح حدیث سے ہی ہو سکتا ہے۔ ''اور اگر تم ایسا نہ کر سکو، اور البتہ تم ہرگز ایسا نہ کر سکو گے'' تو گزشتہ صفحات میں منقول احادیث میں سے صرف ایک حدیث ہم یہاں پیش کر دیتے ہیں جس سے علامہ موصوف کے مجوزہ ''جائز بلکہ مستحب'' عمل کی حیثیت واضح ہو جائے گی: نبی ﷺ نے فرمایا کہ جو کوئی ایسا کام کرے جس کا ہم نے حکم نہیں دیا، تو وہ عمل مردود ہے۔''

[صحیح بخاری: جلد۱، کتاب البیوع، باب ۱۳۳۶، النجش، صفحہ ۸/۱۵۸
صحیح مسلم: جلد۴، کتاب الاقضیۃ، باب نقض الاحکام الباطلہ، صفحہ ۳۴۸]

(1) دعائیں: صفحہ ۲۶

(2) تفہیم سنت: صفحہ ۵۱۳

(3) بدعات اور ان کا تعارف: صفحات ۱۱۱، ۱۱۲

(4) فتاویٰ عبدالعزیز بن عبداللہ بن باز، جلد۱، صفحہ ۸۱

(5) نماز کے بعد اجتماعی دعا کی شرعی حیثیت: صفحات ۴۰، ۱۵۵، ۱۲۶

''وتروں میں ہاتھ اٹھا کر روایتی طور پر اجتماعی دعا حضرت محمد مصطفیٰؐ کی سنت سے کرنا ثابت ہے۔ لہٰذا امام دعا کے الفاظ پڑھتا جائے اور مقتدی حضرات مع امام کے ہاتھ اٹھائے ہوئے آمین آمین کہتے جائیں۔'' (1)

جبکہ گرجاکھی صاحب فرماتے ہیں کہ

''اصل مسئلہ جو قابل غور ہے وہ وتروں میں ہاتھ اٹھا کر دعائے قنوت پڑھنے کا ہے۔ باجود تلاش بسیار کے کم از کم میرے ناقص علم میں ابھی تک کوئی صحیح حدیث نہیں آئی البتہ اس مسئلہ میں یہ کہا جاسکتا ہے کہ جب قنوت نازلہ میں ہاتھ اٹھانا ثابت ہے (مسند احمد) تو اسے بھی اس پر قیاس کیا جاسکتا ہے کیونکہ فرض اور نفلی نمازوں کے مابین شرائط و آداب کا فرق نہیں۔'' (2)

اذان کے بعد کی دعا کے لیے رانا صاحب بغیر کسی حوالے کے فرماتے ہیں کہ اذان کی دعا آپ ہاتھ اٹھا کر روایتی طریقے سے اور بغیر ہاتھ اٹھائے مانگ سکتے ہیں، دونوں جائز ہیں۔ (3)

ایک دوسرے صاحب اس طرح فرماتے ہیں:

''قنوت وتر میں ہاتھ اٹھانا اور نہ اٹھانا دونوں جائز ہیں: دعائے قنوت وتر میں ہاتھ اٹھانے کی صراحت، نبیؐ سے منقول نہیں۔ تاہم قنوتِ نازلہ پر قیاس کرکے ہاتھ اٹھائے جاسکتے ہیں۔ علاوہ ازیں متعدد صحابہ سے ہاتھ اٹھانا ثابت ہے۔ لیکن اگر کوئی شخص بغیر ہاتھ اٹھائے دعائے قنوت پڑھ لے، تب بھی جائز ہے۔ لیکن اس کے لیے دوبارہ تکبیر کہہ کر ہاتھ اٹھانا اور پھر باندھ کر دعائے قنوت پڑھنا، بلاثبوت ہے۔'' (4)

یہ دونوں صاحبان قنوت نازلہ پر قیاس کرکے قنوت وتر میں ہاتھ اٹھانے کا جواز نکال رہے ہیں جبکہ ان کے نزدیک تو

''احکام شرعیہ میں رائے اور قیاس سے استثناء جائز نہیں، ورنہ شریعت سے مان اٹھ جائے گا۔'' (5)

---

(1) صفحات ۱۱۵، ۱۱۶

(2) کراچی کا عثمانی مذہب: صفحہ ۱۱۷

(3) نماز کے بعد اجتماعی دعا کی شرعی حیثیت: صفحہ ۱۱۲

(4) مسنون نماز: صفحہ ۸۴

(5) صلوٰۃ النبی: صفحہ ۱۰۲

فقہ حنفی کے مقلدوں پر ان کی شدید تنقید کا ایک سبب فقہ حنفی میں قیاس کا استعمال بھی ہے۔ اگر یہ اُن کے لیے شجر ممنوعہ ہے تو پھر آپ کے لیے من و سلویٰ کیسے؟ سورۃ تطفیف کی ابتدائی آیات پر ذرا غور فرمائیں!

حدیث پر عمل کرنے کے دعویداروں کا ایک رخ یہ بھی ملاحظہ فرمایئے کہ یہ اپنے عقیدے و عمل کے ثبوت کے لیے من گھڑت اور ضعیف روایت سے استدلال کرنے میں بھی نہیں چوکتے۔ ان کے اکثر مشہور مسائل کی بنیاد اسی قسم کی روایات پر ہے۔★

---

★ اس میں بھی ان کے یہاں دو آراء پائی جاتی ہیں:

"نواب صدیق حسن خاں صاحب دلیل الطالب ارجح المطالب صفحہ ۸۸۹ میں لکھتے ہیں کہ فضائل اعمال میں ضعیف حدیث کے حجت ہونے پر اتفاق علماء ہے۔ غیر مقلدین حضرات کے شیخ الکل مولانا سید نذیر حسین صاحب دہلوی فتاویٰ نذیریہ جلد ۱، صفحہ ۲۶۵ میں لکھتے ہیں کہ ضعیف حدیث جو موضوع نہ ہو اس سے استحباب اور جواز ثابت ہو سکتا ہے۔ مولانا ثناء اللہ امرتسری اپنے اخبار اہلحدیث ۱۵/شوال ۱۳۴۶ھ کے پرچے میں لکھتے ہیں کہ "ضعیف حدیث مثبت استحباب ہے۔" حافظ محمد لکھوی احوال الآخر صفحہ ۶ میں اور مولانا عبداللہ صاحب روپڑی فتاویٰ میں لکھتے ہیں فضائل اعمال میں ضعیف حدیث معتبر ہے۔ **(فتاویٰ اہلحدیث: جلد ۲، صفحہ ۴۳۷)**۔" **(بحوالہ خزائن السنن: جلد ۱، صفحہ ۱۰۷)**

ان کے "امام العصر حضرت مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی" صلوٰۃ العیدین کے بارے میں اپنی کتاب صلوٰۃ النبی میں لکھتے ہیں کہ

> "امام ترمذی کی بارہ والی روایت میں ایک راوی کثیر بن عبداللہ مجروح ہے۔ باوجود اس کے محدثین نے اسے ترجیح دی ہے۔ وجہ یہ ہے کہ بعض وقت ضعیف راوی کی تائید و شہادت دوسری روایتوں سے ہو جاتی ہے تو اس کی وہ خاص روایت نقاد محدثین کی شہادت سے قبول کر لی جاتی ہے۔ امام ترمذی نے باوجود کثیر کے مجروح ہونے کے اس کی تحسین کی ہے۔" (صفحہ ۱۱۹)

یہاں اپنا مطلب نکل رہا ہے تو ترمذی کی تحسین سے ایک ضعیف روایت لے لی اور جب ترمذی ہی کی کوئی تحسین شدہ روایت ان کے مسلک کے خلاف پڑتی ہے تو پھر یہی ترمذی "متساہل" ٹھہرائے جاتے ہیں اور ان کی تحسین کسی قابل نہیں رہتی۔ **(مثالوں کے لیے دیکھیے انوار المصابیح: صفحہ ۳۲۴/ نماز کے بعد اجتماعی دعا کی شرعی حیثیت: صفحہ ۲۴۸/ صراط مستقیم اور اختلاف امت: صفحات ۱۸۵، ۲۹۰)**

رانا اسحاق صاحب ترمذی کو متساہل ثابت کرتے ہوئے واضح کرتے ہیں کہ

> "اگر حدیث حسن موجود نہ ہو تو پھر حدیث ضعیف پر صرف فضائل اعمال کے لیے عمل کیا جاتا ہے، اعتقادات، عبادات اور جملہ شرعی امور میں عمل نہیں کیا جا سکتا۔ مگر حدیث صحیح یا حسن کی موجودگی میں ضعیف پر عمل نہیں کیا جا سکتا۔" **(نماز کے بعد اجتماعی دعا کی شرعی حیثیت: صفحات ۲۴۸، ۲۵۹)**

ان کے دنیاوی قبر میں مردے کی روح کے لوٹ آنے، زندہ ہو کر زائرین کا سلام سن کر جواب دینے کے عقائد کا پیچھے ذکر ہو چکا ہے جن کی بنیاد ابن حنبل، ابن تیمیہ، ابن قیم وغیرہ کی بیان کردہ ضعیف اور موضوع روایات ہیں۔ جیسا کہ پہلے بیان ہوا، نبی ﷺ کے ہر جگہ حاضر و ناظر ہونے اور آپ کی روح کے گشت کرنے کے بریلوی عقیدے کو رد کرتے ہوئے ہندوستان میں مسلک اہلحدیث کو رواج دینے والے میاں نذیر دہلوی صاحب ملائکہ سیاحین اور قبر میں درود سننے کی موضوع روایات سے استدلال کرتے ہوئے ثابت کرتے ہیں کہ نبی ﷺ ہر جگہ نہیں بلکہ اپنی قبر میں حاضر و ناظر ہیں اور یہیں زائرین کا درود و سلام سنتے ہیں۔★ اسی حاضر و ناظر کے مسئلے کے ردّ میں ''حضرت العلام محدث روپڑی'' یَا سَارِیَةُ الْجَبَل والی موضوع روایت سے استدلال کرتے ہوئے ثابت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نبی ﷺ پر

---

صغیر بہاری صاحب فرماتے ہیں کہ ضعیف روایت کا متابعت میں ذکر کرنا صحیح ہے...... شواہد میں بیان کرنا جائز ہے۔ **(صراط مستقیم اور اختلاف امت: صفحات ۱۸۹، ۲۷۷)**

ایک دوسرے اہلحدیث بدر الزماں نیپالی صاحب اپنی دعاؤں کی کتاب میں لکھتے ہیں کہ

''اس مجموعے میں کوئی دعا اس وقت تک شامل نہیں کی گئی ہے جب تک اس کے صحیح یا حسن ہونے کے متعلق اطمینان نہیں کر لیا گیا ہے۔ نتیجتاً ضعیف سند سے منقول دعا کو شامل کرنے سے حتی المقدور پرہیز کیا گیا ہے، کیونکہ دعا کا پڑھنا کم از کم مستحب سمجھا جائے گا اور اس کے پڑھنے پر ثواب کی توقع رکھی جائے گی۔ اور مستحب سمجھنا اور ثواب پانے کا اعتقاد رکھنا شرعی احکام میں سے ہے جس کا اثبات ضعیف حدیث سے ہرگز نہیں ہو سکتا۔'' **(دعائیں مطبوعہ مکتبۃ السنۃ، سولجر بازار، کراچی، صفحہ ۱۴)**

ان سب کے برعکس جونا گڑھی صاحب کا تفقہ ملاحظہ فرمایئے کہ حنفیوں کے مسائل کا رد کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ تیمم میں دو مرتبہ ہاتھ مارنے کا حکم ایک ضعیف روایت میں آیا ہے۔ اگر اس پر عمل کر لیا جائے تو صحیح ہے کیونکہ ہم اہلحدیثوں کا یہ اصول ہے کہ اگر کسی طریقے میں دو حکم موجود ہوں تو ہم سب طریقوں کو مانتے ہیں اور سب پر عمل کرتے ہیں۔ **(شمع محمدی: صفحہ ۵۶)** اگر ایسا ہے تو پھر رفع یدین نہ کرنے، آمین آہستہ کہنے، ناف کے نیچے ہاتھ باندھنے، امام کے پیچھے کچھ نہ پڑھنے وغیرہ جیسے مسائل میں آمدہ روایات پر کیوں عمل نہیں کیا جاتا اور پھر کیوں اس کے خلاف کرنے پر نزع کیا جاتا ہے، مناظرے کیے جاتے ہیں، چیلنج کیے جاتے ہیں، انعامات کے اشتہار لگائے جاتے ہیں ..........

★ تفصیل ہمارے کتابچے عذاب برزخ میں دیکھیے۔

درود پہنچادیتا ہے جس طرح عمر رضی اللہ عنہ کی آواز ساریہ رضی اللہ عنہ کو پہنچادی۔ [1] اندازہ یہ ہوتا ہے کہ یہ ساریہ رضی اللہ عنہ والی موضوع روایت سے استدلال بھی صرف اس لیے کرتے ہیں کہ ان کے ''شیخ الاسلام'' ابن تیمیہ صاحب نے بھی اپنے رسالے ''الفرقان بین اولیاء الرحمٰن و اولیاء الشیطٰن'' میں صحابہ کرام و دیگر کی کرامات کے من گھڑت واقعات بیان کرتے ہوئے اسے بھی لکھا ہے۔[صفحہ ۱۶۰] اور تو اور ناصر الدین البانی صاحب، جنہیں یہ اہلحدیث آج کا مجدد، محدث العصر اور نہ جانے کیا کیا کہتے ہیں، اور جنہوں نے صحاح ستہ کی کتب میں سے بھی صحیح اور ضعیف روایات کے علاحدہ علاحدہ مجموعے مرتب کیے، وہ بھی اس جھوٹے قصے کو درست قرار دیتے تھے۔ [2]

لیکن قیاس کو ''شجر ممنوعہ'' سمجھنے والے یہ لوگ، بعض باتیں تو ایسی بیان کردیتے ہیں جس کے ثبوت میں کوئی موضوع روایت بھی نہیں ہوتی، مثال کے طور پر صادق سیالکوٹی صاحب کی کتاب ''صلوٰۃ الرسول ﷺ'' میں بیان کردہ وظائف! حالانکہ یہ وہ کتاب ہے جس کے سرورق پر یہ لفاظی کی گئی ہے:

> ''جس کے نورانی اوراق میں وہ درآبدار منتشر ہیں جو وحی الٰہی کے یم ھدیٰ سے رسالت کی غواصی نے پائے ہیں اور جن کی تابانی اور درخشانی کا نور جویانِ خدا کو خیبت و عصیاں کی ظلمت سے نکال کر بارگاہ ایزدی میں پہنچاتا ہے۔''

اور اس کے اگلے صفحے پر اس طرح دعویٰ کیا گیا ہے:

> ''کتاب ھٰذا کا یہ ایڈیشن بڑی چھان بین، تحقیق اور حک و اضافہ کے ساتھ پیش کیا گیا ہے۔ جو صحت، استدلال اور دیگر خوبیوں کے لحاظ سے ہر طرح تکمیل بردوش ہے۔ اللہ تعالیٰ سب مسلمانوں کو اس پر عمل کرنے کی توفیق دے۔ آمین''

اور جس کے متعدد تبصرہ نگاروں میں اہلحدیثوں کا نقیب مجلہ ''الاعتصام'' لاہور کا بھی یہ تبصرہ دیا گیا ہے:

---

(1) ہفت روزہ تنظیم اہلحدیث، لاہور: ۱۸ / اکتوبر ۱۹۹۱ء، صفحہ ۹

(2) قبر پرستی، ایک حقیقت پسندانہ جائزہ: صفحہ ۵۴

"......سب سے خوشی کی بات یہ ہے کہ مسائل میں احادیث سے استشہاد کیا گیا ہے۔ سنت صحیحہ سے اس باب میں جو چیزیں ثابت ہیں، قاری کو اس کتاب میں مل سکتی ہیں۔" (صفحہ ۱۱)

لیکن ان سب مبالغہ آرائیوں کے باوجود، بغیر کسی سند و حوالے، ثبوت و دلیل کے، قرآنی آیت لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ کے متعلق فرماتے ہیں :

## تمام مطالب وحوائج کے لیے ایک مجرب التاثیر وظیفہ

**دعائے یونس علیہ السلام:** ......پس قرآن و حدیث سے یہ معلوم ہوا کہ یہ دعا بڑا بھاری وظیفہ ہے۔ ہر قسم کی تکلیفوں، مصیبتوں، دکھوں، دردوں اور اندوہوں سے نجات پانے کے لیے بڑا کامیاب وظیفہ ہے۔ نہایت مجرب التاثیر اور نہایت سریع الاثر دعوت ہے۔ تمام اولیاء اللہ اور صلحائے امت کا اس کی سرعت تاثیر اور عدم تخلف پر اجماع اور اتفاق ہے۔

**پڑھنے کا طریقہ:** اس کے پڑھنے کے طریقے اپنے اپنے احوال واشغال کے لحاظ سے مختلف ہیں۔ ایک طریق تو یہ ہے کہ ہر روز رات کو بعد نماز عشاء ایک ہزار بار پڑھیں، اوّل آخر تین بار درود شریف بھی (قعدہ تشہد والا) ضرور پڑھیں۔ بارہ روز تک پڑھیں۔ انشاء اللہ اکل حلال اور صدق مقال کی پابندی سے پڑھنے پر کام ہو جائے گا۔ ورنہ چالیس روز تک پڑھیں، لیلائے مرام سے ہم آغوش ہو جائیں گے۔

دوسرا طریق یہ ہے کہ اس دعا کو چالیس روز میں سوا لاکھ بار کریں جس کی صورت یہ ہے کہ ہر روز تین ہزار ایک سو پچیس (۳۱۲۵) بار پڑھیں۔ اول آخر چند بار درود شریف ضرور ہو۔ خدا کے فضل سے شب غم کی تاریکیوں سے صبح فرح کے انوار ضیاء بار ہوں گے۔

تیسرا طریق اس کے پڑھنے کا یہ ہے کہ نماز عشاء کے بعد تاریک مکان میں بیٹھ کر ایک پانی کا پیالہ بھر کر آگے رکھ لیں۔ اس طرح حضرت یونسؑ کے مچھلی کے پیٹ کے اندھیرے اور دریا کے پانی کا نقشہ کھنچ جائے گا۔ اور بدن اور کپڑوں کی طہارت کے ساتھ باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر نہایت عاجزی، زاری، خضوع اور استحضار کے ساتھ یہ دعا تین سو بار پڑھیں۔ اور پڑھنے کے دوران میں ہر سو بار کے خاتمے پر پانی میں ہاتھ ڈال کر منہ اور بدن پر پھیرتے رہیں۔ جب پڑھ چکیں تو اکتالیس بار درود شریف بھی پڑھیں۔ اسی طرح اکتالیس روز تک یہ عمل جاری رکھیں۔ خدا کی مہربانی سے ہموم و غموم کے بادل چھٹ کر مطلع امید نظر آ جائے گا اور کوئی مشکل اور مصیبت ایسی نہیں جو دور نہ ہو۔ انشاء اللہ الغفار۔" (صفحات: ۴۴۹، ۴۵۰، ۴۵۱)

اس کے بعد "مخلوق کے شر سے بچنے کا حصار" اور "فراخی رزق کے اعمال" کے اسی طرح کے بلا حوالہ خود ساختہ عملیات بھی بیان کیے ہیں۔

اہلحدیثوں کے نزدیک حنفیوں کی نماز ہی نہیں ہوتی کیونکہ وہ لوگ ان کے مشہور مسائل فاتحہ خلف الامام، رفع الیدین، آمین بالجہر وغیرہ پر عمل نہیں کرتے۔ لیکن نماز کا یہ موضوع بھی جس پر یہ سب سے زیادہ باتیں بناتے ہیں، ان کی دو روئی اور تضاد بیانی سے خالی نہیں، مثلاً

ابراہیم سیالکوٹی صاحب سجدے میں جانے کا طریقہ اس طرح بتاتے ہیں کہ پہلے گھٹنے زمین پر رکھیں، پھر ہاتھ اور ہاتھوں کے درمیان پیشانی۔ (1) جبکہ صلاح الدین یوسف صاحب اس طرح بیٹھنے سے منع کرتے ہیں اور اس کے الٹ یعنی پہلے ہاتھ اور پھر گھٹنے رکھنے کو صحیح طریقہ بتاتے ہیں۔ (2)

صادق سیالکوٹی صاحب تشہد کے کلمات ...... اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ ...... نقل فرماتے ہیں (3) جبکہ نیپالی صاحب اسے نبی ﷺ کی حینِ حیات سے مخصوص کہتے ہوئے ...... اَلسَّلَامُ عَلَى النَّبِيِّ ...... پڑھنے کی تلقین کرتے ہیں۔ (4)

صادق سیالکوٹی صاحب تشہد میں انگلی اٹھانے سے متعلق فرماتے ہیں کہ اَشْهَدُ کہتے ہی اٹھائیں اور اِلَّا اللّٰهُ ختم کر کے گرا دیں۔ (5) صلاح الدین یوسف صاحب اس کو بلا دلیل کہتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ پہلے اور دوسرے دونوں قعدوں میں بیٹھتے ہی سبابہ (انگوٹھے کے ساتھ والی) انگلی ترپین کا حلقہ بنا کر اٹھالی جائے اور آخر تک اٹھا کر رکھی جائے۔ (6)

---

(1) صلوٰۃ النبی: صفحہ ۳۹
(2) مسنون نماز: صفحہ ۵۲
(3) صلوٰۃ الرسولؐ: صفحہ ۲۶۵
(4) دعائیں: صفحہ ۵۲
(5) صلوٰۃ الرسولؐ: صفحہ ۲۶۹
(6) مسنون نماز: صفحہ ۵۷

یہی صاحب تشہد میں انگلی کو مسلسل حرکت دیتے رہنے سے متعلق فرماتے ہیں کہ اس کا کوئی واضح ثبوت نہیں ہے۔ (1) جبکہ صادق سیالکوٹی صاحب فرماتے ہیں کہ انگلی کو رفع کے دوران ہلانا بھی درست ہے اور نہ ہلانا بھی درست ہے۔ (2)

دیگر مسائل کے تضاد میں یہ مثالیں بھی ہیں کہ صادق سیالکوٹی صاحب فرماتے ہیں کہ اقامت کے الفاظ قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوۃُ کے جواب میں اَقَامَهَا اللّٰهُ وَ اَدَامَهَا کہا جائے (3) جبکہ صلاح الدین یوسف صاحب اس کو غیر صحیح قرار دیتے ہیں۔ (4)

تکبیر تشریق کے الفاظ شفیع نیپالی صاحب یہ لکھتے ہیں:

اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ (5)

یاد رہے کہ یہ وہی نیپالی صاحب ہیں جن کا دعویٰ پہلے بیان کیا جاچکا ہے کہ انہوں نے اپنی اس کتاب میں ضعیف روایت نقل کرنے سے پرہیز کیا ہے کیونکہ شرعی احکام میں ضعیف روایت ناقابل قبول ہے۔ لیکن صلاح الدین یوسف صاحب فرماتے ہیں کہ مندرجہ بالا الفاظ کی تکبیر تشریق کی روایت سخت ضعیف ہے اور سنداً ثابت نہیں۔ (6)

صادق سیالکوٹی صاحب قضائے حاجت کے بعد اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَذْهَبَ ...... الخ کے لیے فرماتے ہیں کہ اس دعا کا پڑھنا ”حدیث شریف میں حضورؐ سے ثابت ہے۔“ (7) جبکہ نیپالی صاحب فرماتے ہیں کہ ثابت نہیں ہے۔ (8)

---

(1) مسنون نماز: صفحہ ۵۷

(2) صلوٰۃ الرسولؐ: صفحہ ۲۷۱

(3) صلوٰۃ الرسولؐ: صفحہ ۱۲۰

(4) مسنون نماز: صفحہ ۳۴

(5) دعائیں: صفحہ ۷۱

(6) مسنون نماز: صفحہ ۱۱۰

(7) صلوٰۃ الرسولؐ: صفحہ ۵۵

(8) دعائیں: صفحہ ۴۳

گھر میں داخل ہونے کی دعا صلاح الدین یوسف اور صادق سیالکوٹی صاحبان اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ خَیْرَ الْمَوْلَجِ ......الخ بیان کرتے ہیں، [1] لیکن نیپالی صاحب اسے ضعیف کہتے ہیں۔ [2]

افطار کی دعا صادق سیالکوٹی صاحب اَللّٰھُمَّ لَکَ صُمْتُ ......الخ بتاتے ہیں [3] جبکہ نیپالی صاحب اسے ضعیف قرار دیتے ہیں۔ [4]

غرض اس طرح کی تضاد بیانی کی مثالوں کی ایک طویل فہرست ہے جو روز بروز نئی نئی کتابوں کی تصنیف سے طویل سے طویل تر ہوتی جارہی ہے۔

فقہ حنفی کے قیاسی مسئلوں کا تمسخر کرتے ہوئے یہ لوگ دلیل، ثبوت اور حدیث حدیث کی رٹ لگادیتے ہیں، جبکہ خود بھی اس روش سے بچے ہوئے نہیں ہیں (قیاس کے استعمال کی وومثالیں پیچھے دی جاچکی ہیں)۔ بغیر کسی ثبوت اور نقلی دلیل کے یہ لوگ بہت سے مسائل بیان کر دیتے ہیں۔ صادق سیالکوٹی صاحب کے "مجرب نسخے" پیچھے بیان کیے جاچکے ہیں۔ نماز جنازہ میں طاق صفیں رکھنا، [5] صلوٰۃ کی حالت میں ہی دائیں بائیں چل کر صف کے خلا کو پُر کر لینا جو کسی وجہ سے پیدا ہو گیا ہو، [6] جہری نماز میں مقتدی کا صرف سورۃ فاتحہ پڑھنا اور سری میں فاتحہ کے بعد کوئی دوسری سورۃ بھی پڑھنا، [7] چار رکعات والی نماز کی ہر رکعت میں فاتحہ کے بعد سورۃ بھی پڑھنا، [8] خطبہ جمعہ اپنی زبان میں پڑھنا، [9] وغیرہ ایسے مسائل ہیں جن کا احادیث سے کوئی ثبوت نہیں ملتا مگر حدیث پر عمل کے دعویدار اسی کی تلقین کرتے ہیں۔ ان کے اسلاف میں نواب صدیق حسن خاںؒ، وحید الزماںؒ وغیرہ کی

(1) مسنون نماز: صفحہ ۱۲۶/صلوٰۃ الرسول: صفحہ ۴۶۰
(2) دعائیں: صفحہ ۱۲۴
(3) صلوٰۃ الرسول: صفحہ ۴۶۵
(4) دعائیں: صفحہ ۶۷
(5) صلوٰۃ الرسول: صفحہ ۴۳۳
(6) صلوٰۃ الرسول: صفحہ ۳۳۴
(7) مسنون نماز: صفحہ ۳۷
(8) مسنون نماز: صفحہ ۳۷
(9) مسنون نماز: صفحہ ۱۰۷

کتابوں میں تو ڈھیروں بے سند مسائل بیان کیے ہوئے ہیں۔ احناف جب اپنے مسلکی مسائل کے ثبوت میں مصنف ابن ابی شیبہ، ابن عساکر، طحاوی وغیرہ کی احادیث پیش کرتے ہیں تو انہیں ''درجہ سوم کی کتابوں سے ضعیف اور منقطع روایتیں'' کہہ کر بیک جنبش قلم ردّ کر دیتے ہیں [1] اور طنز کرتے ہیں کہ ''صحاح ستہ میں مروی احادیثِ نبوی کے مقابلے میں درجہ سوم کی کتابوں کی حقیقت ہی کیا ہے؟'' [2] لیکن اپنے مخصوص مسائل کے ثبوت میں انہی ''درجہ سوم کی کتابوں کی روایتوں'' میں کوئی سقم نظر نہیں آتا! بلکہ اگر صحاح ستہ کی کوئی روایت ان کے خلاف پڑے تو اس کے برعکس بیہقی وغیرہ کی روایت پر اصرار کرتے ہیں [3] اور ان کے صحاح ستہ میں نہ ہونے کی دوراز کار تاویلیں کر لیتے ہیں۔ [4] حنفی اگر دعائے قنوت کے لیے تکبیر کہنے اور ہاتھ اٹھانے کے ثبوت میں اگر آثار صحابہ پیش کریں تو انہیں یہ کہہ کر رد کر دیں کہ ان آثار کی کوئی حیثیت نہیں [5] لیکن خود تکبیرات جنازہ میں رفع یدین کے لیے آثار ہی سے استدلال فرمائیں۔ [6] واضح رہے کہ یہاں احناف کی وکالت نہیں بلکہ صرف حدیث پر عمل کرنے کے دعویداروں کی دورخی اور تضاد بیانی ظاہر کرنا مقصود ہے ورنہ موجودہ مزعومہ احناف کے مشرکانہ عقائد اور بدعات و خرافات سے تو ہم خود بری و بیزار ہیں۔

حدیث پر عمل کرنے کے دعویداروں کا خلاف حدیث ایک عمل ان کا خود کو ''اہلحدیث'' کہلانا بھی ہے۔ ان کے علماء اپنی تحریروں اور تقریروں میں اس بات کو درست ثابت کرنے پر پورا زور صرف کر دیتے ہیں۔ یہ ان تمام آیات جن میں لفظ ''حدیث'' آیا ہے، اور نبی ﷺ کے وہ فرامین جن میں لفظ ''حدیث'' استعمال ہوا ہے، اس سے استدلال

---

(1) حدیث اور غیر اہلحدیث : صفحہ ۵۹

(2) حدیث اور غیر اہلحدیث :صفحہ ۶۳

(3) صراط مستقیم اور اختلاف امت: صفحہ ۲۱۳

(4) صراط مستقیم اور اختلاف امت: صفحہ ۲۲۲ (اپنے مخصوص مسائل کو ثابت کرنے کے لیے ''الظفر المبین فی ردّ مغالطات المقلدین'' نامی کتاب میں بکثرت ضعیف روایات سے استدلال کیا گیا ہے)

(5) حدیث اور غیر اہلحدیث : صفحہ ۹۱

(6) حدیث اور غیر اہلحدیث: صفحات ۱۴۴

کرتے ہوئے خود کو ''اہلحدیث '' کہلانا درست جانتے ہیں اوران کی پیروی کا دعویٰ کرتے ہوئے اپنے **مسلک** کو منزل **من اللہ** (یعنی اللہ کی طرف سے نازل شدہ) بتاتے ہیں۔ [1] اور یہ کہ

''قرآن کا نام بھی حدیث ہے اور اللہ کے رسول کی زبانِ مبارک سے نکلی ہوئی بات کا نام بھی حدیث ہے تو اہل حدیث کی نسبت ہوئی اس سرچشمے کی طرف جو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی طرف سے پھوٹتا ہے اور انہی سرچشموں کے اثرات اہل حدیث حضرات میں پائے جاتے ہیں۔'' (2)

''اہلحدیث کا نام رکھنے کی **معقول وجہ** یہ تھی کہ حدیث کا لفظ قرآن و حدیث پر مشترکہ بولا جاتا ہے۔'' (3)

نیز

''یہ نام من جانب اللہ ہمیں دربار رسالت سے ملا ہے۔ صحابہ و تابعین اور تبع تابعین سب اہل حدیث کہلاتے تھے۔'' (4)

لیکن افسوس کہ یہ ''معقول وجہ'' صحابہ ﷺ کی سمجھ میں نہ آئی جو ان دونوں قسم کی حدیثوں (یعنی فرمان الٰہی و فرمان رسول ﷺ) پر ساری زندگی عمل کرتے رہے، انہوں نے کبھی خود کو اہلحدیث نہیں کہلوایا۔ وہ اسی نام پر قانع رہے جو اللہ نے انکے لیے تجویز کیا یعنی ''مسلم'' ★ جو لوگ صحابہ کا طریقہ چھوڑ دیں، غیرسبیل المومنین کی اتباع کریں✩ تو کیا ان کا ما انا علیہ واصحابی ہونے اور منہج صحابہ پر ہونے کا دعویٰ درست ہو سکتا ہے؟ نیز کلام الٰہی میں قرآن کے لیے آنے والے لفظ ''حدیث'' سے استدلال کرتے ہوئے خود کو اہلحدیث کہلانے والے بتائیں کہ قرآن مجید میں اللہ نے قرآن کو ''الذکر''،

(1) صادق سیالکوٹی: صحیفہ اہلحدیث، کراچی، ۱۔ ۱۲ ستمبر ۱۹۹۸ء، صفحہ ۱۷

(2) آسمانی جنت اور درباری جہنم: صفحہ ۱۷۰

(3) عقیدہ اہلحدیث: صفحہ ۲۸

(4) ہفت روزہ الاعتصام مورخہ ۵ / محرم ۱۴۰۱ھ صفحہ ۱۰

★ الحج: ۷۸ ✩ النسآء: ۱۱۴

"الکتاب"، "الفرقان" اور "النور" بھی کہا ہے تو کیا قرآن کو ماننے کا دعویٰ کرنے والا اپنا نام "اھل ذکر"، "اھل کتاب"، "اھل نور" وغیرہ بھی رکھ سکتا ہے؟

قرآن و حدیث پر عمل کرنے کے دعویداروں کا قرآن و حدیث کے ہی خلاف ایک اور عمل دین کو پیشہ بنانا بھی ہے۔ شاید ہی کوئی اہلحدیث امام و مؤذن، معلم و مدرس اور نکاح خواں ایسا ہو جو نماز پڑھانے، اذان دینے، قرآن پڑھانے، دین کی تعلیم دینے اور نکاح پڑھانے کی اجرت نہ وصول کرتا ہو حالانکہ قرآن و حدیث کی رو سے ایسا کرنا ناجائز اور حرام ہے۔ (1) اور ہٹ دھرمی کا یہ عالم ہے کہ جب قرآن و حدیث کے صحیح پیرو ہونے کے دعویداروں کی اس طرف توجہ دلائی جائے تو ممانعت کی احادیث کو ضعیف قرار دیدیتے ہیں اور اِنَّ اَحَقَّ مَا اَخَذْتُمْ عَلَيْهِ اَجْرًا كِتَابُ اللهِ کا ترجمہ "تم کتاب اللہ پر مزدوری بخوبی لے سکتے ہو" کر کے اپنی مولوی برادری کو اجازت دیدیتے ہیں کہ فَكُلُوْهُ هَنِيًٓا مَّرِيًٓا ! حیرت ہوتی ہے کہ حدیث حدیث کہتے ان کی زبانیں نہیں سوکھتیں، کتاب و سنت کی اتباع کے دعوے کرتے کرتے ان کے منہ نہیں تھکتے، وہ وہ بلند بانگ بول بولتے ہیں کہ مبالغہ کی حد نہ رہے (کچھ نمونے پچھلے صفحات میں گزر چکے ہیں)، لیکن جب نبی ﷺ کی ہی حدیث پیش کی جائے کہ نبی ﷺ نے واضح طور پر ممانعت فرمادی کہ

"موذن ایسا رکھنا جو اذان پر اجرت نہ لے" (2)

تو چالبازی دکھاتے ہوئے کہتے ہیں کہ

"یہ حکم استحباب کے لیے ہے۔" (3)

[قارئین! عنوان ۲۷ کے تحت آپ پڑھ چکے ہیں کہ ان اہلحدیثوں کے حریف حنفی مولویوں نے دین کو پیشہ بنانے کے لیے بالکل یہی حیلہ تراش رکھا ہے اور وہ بھی یہی کہتے ہیں۔ یہ پیشہ ورانہ مماثلت بھی حیرت انگیز ہے!]

(1) تفصیل ہمارے کتابچے "دین داری یا دکان داری" میں دیکھیے۔

(2) جامع ترمذی: جلد ۱، ابواب الصلوٰۃ، باب کراھیۃ ان یاخذ المؤذن علی الاذان اجرا، صفحہ ۱۲۱/ سنن ابی داؤد: جلد ۱، کتاب الصلوٰۃ، باب ۱۹۰ اخذ الاجر علی التاذین، صفحہ ۲۲۹، وغیرہ

(3) کراچی کا عثمانی مذہب: صفحہ ۱۱۸، ۱۱۹

آخر میں ان اہلحدیثوں کی دوغلی پالیسی کی ایک مثال اور دی جاتی ہے۔ پیر جھنڈہ محب اللہ راشدی صاحب اپنے بھائی پیر جھنڈہ بدیع الدین راشدی کے اختیار کردہ رکوع سے اٹھ کر دوبارہ ہاتھ باندھ لینے کے مسئلے کے دلائل کو بیان کر کے اس طرح سے اس کا رد کرتے ہیں:

"امام احمد کی مسند میں یہ روایت ہے:

عن وائل قال صلی بنا رسول اللہ ﷺ فلما قراء غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ قال آمین و اخفی بھا صوته و وضع یده الیمنیٰ علی یده الیسریٰ وسلم عن یمینه و عن یساره (مسند احمد، صفحہ ۳۱۶، جلد ۴)

حضرت وائل ؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے ہمیں نماز پڑھائی پھر جب غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ پڑھا تو آمین کہا اور آواز کو مخفی کہا اور اپنے داہنے ہاتھ کو بائیں پر رکھا اور دائیں بائیں سلام پھیرا۔

ملاحظہ فرمائیے! یہاں وضع الیدین کا ذکر آمین کے بعد آیا ہے۔ تو کیا اس کا مطلب ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فاتحہ پڑھ کر آمین بھی کہی اور بعد میں ہاتھ باندھے۔ ہرگز نہیں۔ یہ مطلب قطعاً نہیں ہے، لیکن یہاں بھی راوی نے آنحضرت ﷺ کی نماز کی چند باتیں بلا قصد ترتیب ذکر کر دی ہیں۔ اس کا مقصد صرف یہ بیان کرنا تھا کہ یہ باتیں بھی نماز میں ہیں۔ ان کی ترتیب دوسری مفصل احادیث سے معلوم ہوتی ہے۔ اس میں کیا خرابی؟" (1)

جب ہم بخاری کی ابوحمید ساعدی ؓ کی عدم رفع والی وہ روایت بیان کرتے ہیں جس میں وہ بیان فرماتے ہیں کہ میں تم لوگوں میں سب سے زیادہ نبی ﷺ کی صلوٰۃ کی کیفیت کو یاد رکھنے والا ہوں۔ پھر انہوں نے صلوٰۃ پڑھ کر دکھائی: رفع یدین کر کے ہاتھ باندھے، بغیر رفع یدین کے رکوع و سجدے کیے اور قعدے میں بیٹھے؛ تو اہلحدیث فوراً کہدیتے ہیں کہ اس میں تو قرأت، رکوع و سجود کی تسبیحات، تشہد، وغیرہ پڑھنے کا بھی ذکر نہیں تو پھر وہ بھی نہیں کرنا چاہیے! ★ اس موقعہ پر ہمارا وہی جواب ہوتا ہے جو اوپر پیر صاحب نے اپنے چھوٹے پیر

(1) نیل الامانی وحصول الامال: صفحات ۵۴، ۵۵

★ حوالے کے لیے دیکھیے صراط مستقیم اور اختلاف امت: صفحہ ۲۰۱

بھائی کو دیا ہے: یعنی ابو حمید ساعدی ﷛ نے صلوٰۃ کا ایک ایک جزء تفصیلاً نہیں بتایا بلکہ صلوٰۃ کی ایک شکل واضح کر دی۔ اب جو باتیں اس روایت میں بیان نہیں ہوئیں تو کیا ہوا؟ وہ دوسری متعدد روایات میں تو بیان ہوئی ہیں۔ پورے ذخیرہ احادیث میں ایسی کون سی حدیث ہے جس میں صلوٰۃ کی تمام جزیات، تمام تفصیلات از تکبیر تحریمہ تا سلام مکمل طور سے بیان ہوئی ہوں؟ مگر اس وقت ہمارا استدلال قبول نہیں کیا جاتا اور یہاں ہمارا والا ہی ”نا قابل قبول“ استدلال پیش کیا جاتا ہے! چہ خوب

ویل للمطففین الذین اذا اکتالوا علی الناس یستوفون و اذا کالوھم او وزنوھم یخسرون

اسی طرح رفع یدین و عدم رفع، آمین میں جہر و اخفا، جلسۂ استراحت و عدمہ وغیرہ کی ہر دو طرح سے مروی احادیث کے متعلق جب ہم یہ کہتے ہیں کہ دونوں سنتوں پر عمل کیا جائے یعنی کبھی پہلا تو کبھی دوسرا طریقہ؛ تو فوراً ہمارے علم کی مقدار ناپتے ہوئے دعویٰ کیا جانے لگتا ہے کہ نبی ﷺ نے صرف ایک ہی طریقہ پر صلوٰۃ ادا کی اور سکھائی۔ لیکن جب ان کی باری آتی ہے تو پھر وہی کہنے لگتے ہیں جو ہم کہتے ہیں۔ قرأت کے بیان میں صادق سیالکوٹی صاحب لکھتے ہیں:

”..... اگر جہری نمازوں میں کوئی امام بسم اللہ پکار کر پڑھے تو انکار نہ کریں اور نہ ہی اس چیز کو بحث کا موضوع بنائیں۔ بسم اللہ آہستہ پڑھنے کی بھی کئی صحیح حدیثیں ہیں۔ تو دونوں طرح جائز ہوا۔ آہستہ بھی اور پکار کر بھی۔“ (1)

تشہد میں انگلی اٹھانے سے متعلق لکھتے ہیں:

”مشکوٰۃ شریف میں ابوداؤد اور دارمی کے حوالے سے حضرت وائل بن حجرؓ کی حدیث میں يُحَرِّكُهَا بھی آیا ہے، کہ رسول اللہ ﷺ نے انگلی اٹھائی۔ اور اس کو ہلاتے رہے۔ اور اس حدیث کے آگے ہی حضرت عبد اللہ بن زبیرؓ کی روایت میں ہے کہ تشہد پڑھتے وقت حضورؐ انگلی سے اشارہ کرتے۔ وَلَا يُحَرِّكُهَا اور اسے ہلاتے نہ تھے۔ اس سے معلوم ہوا کہ انگلی کو رفع کے دوران ہلانا بھی درست ہے اور نہ ہلانا بھی درست ہے۔ جس نے انگلی کبھی نہیں ہلائی، اس کو

(1) صلوٰۃ الرسول: صفحہ ۱۹۴

کبھی کبھی ہلانی بھی چاہیے تاکہ حضور پر نور ﷺ کی ہلانے کی سنت پاک پر بھی عمل ہوتا رہے۔ اور سنت زندہ رہے۔" (1)

ہر دو مسنون طریق پر عمل کرنے کی ترغیب میں صغیر بہاری صاحب اس طرح اپنا حصہ ڈالتے ہیں :

"قنوت وتر قبل الرکوع وبعد الرکوع دونوں ثابت ہیں، لہٰذا کوئی قبل الرکوع پڑھے یا بعد الرکوع، دونوں میں سے کسی میں حرج نہیں۔ البتہ کسی ایک ہی طریقے پر ضد اور ہٹ دھرمی قابل گرفت ہے۔" (2)

ہم بھی تو یہی کہتے ہیں کہ صحیح روایات سے رکوع میں جانے سے پہلے اور اٹھ کر دونوں ہاتھوں کو کاندھوں تک اٹھانا اور نہ اٹھانا دونوں طرح سے مروی ہے، لہٰذا دونوں طریقوں پر عمل کیا جائے تاکہ دونوں سنتوں پر عمل کی سعادت نصیب ہو اور ان کے بقول "تاکہ حضور پر نور ﷺ کی ...... سنت پاک پر بھی عمل ہوتا رہے اور سنت زندہ رہے" اور یہ کہ "دونوں میں سے کسی میں حرج نہیں؛ البتہ کسی ایک ہی طریقے پر ضد اور ہٹ دھرمی قابلِ گرفت ہے" لیکن یہاں وہ اپنے قول سے پھر کر ہزاروں روپے کے انعام کے اشتہاری پوسٹر لگانے شروع کر دیتے ہیں کہ عدم رفع ثابت کرنے والے کو اتنا اتنا انعام...... وائے مسلک پرستی !

یہ تحریر اس وقت تک نامکمل رہے گی جب تک کہ اس میں اہلحدیثوں کی کرامات کا ذکر نہ کیا جائے۔ ایک اہلحدیث عالم عبدالمجید سوہدرویؒ جو اہلحدیثوں کے سابقون الاوّلون میں سے مولوی ابراہیم سیالکوٹی کے شاگرد ہیں، اپنی کتاب "کرامات اہلحدیث" کے پہلے صفحے پر لکھتے ہیں:

"چونکہ کرامات کا ظہور عام طور پر اولیاء اللہ ہی سے ظہور پذیر ہوتا ہے، اس لیے عوام میں یہ مشہور ہو گیا ہے کہ جماعت اہلحدیث میں کوئی ولی نہیں ہوا، اسی لیے تو نہ وہ کرامات کو مانتے ہیں اور نہ ان میں کوئی اہل کرامت ہوا ہے۔ اہلحدیث چونکہ عام طور پر جھوٹے ولیوں کی کرامت کا انکار کرتے ہیں اور ان کی استدراجی و شیطانی حرکات کو کرامت قرار نہیں دیتے، اس لیے عوام

(1) صلوٰۃ الرسول:: صفحات ۲۷۱، ۲۷۲
(2) صراط مستقیم اور اختلاف امت: صفحہ ۲۷۳

بھی ان سے بد ظن ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ اولیاء اللہ ہی کے منکر ہیں اور ان کی کرامات کے بھی قائل نہیں ہیں...... بفضلہٖ جماعت اہلحدیث میں بے شمار افراد اہل کرامت ہوئے ہیں، بلکہ حقیقت یہ ہے کہ جتنے حضرات اہلحدیث میں اہل کرامت ہوئے ہیں، اتنے کسی اور جماعت میں نہیں ہوئے۔"

ابن تیمیہ کی کتاب "عقیدۃ الواسطیہ" جس کا ترجمہ و شرح ادارہ احیاء السنۃ، گھر جاکھ، گوجرانوالہ نے "عقیدۃ السلفیہ" کے نام سے کیا ہے اور جو اہلحدیثوں کے مدارس میں پڑھائی بھی جاتی ہے، اس میں لکھا ہے کہ

"اور اہل سنت کے اصولوں میں سے ہے کہ وہ اولیاء کی کرامات اور جو اللہ تعالیٰ ان کے ہاتھوں پر خارق عادت ظاہر کرتے ہیں، وہ ان سب کی تصدیق کرتے ہیں۔ وہ کرامات علوم اور مکاشف کی قسم سے ہوں یا قدرت کے اور تاثرات کی قسم سے، اور ان پر بھی ایمان رکھتے ہیں جو پہلی امتوں کے متعلق سورۃ کہف وغیرہ میں مذکور ہیں یا اس امت کے پہلے لوگوں صحابہ اور تابعین سے اور ان کے بعد امت کے مختلف افراد سے صادر ہوتی ہوں اور وہ اس امت میں قیامت تک باقی رہیں گی۔ (صفحات ۲۰۳، ۲۰۴)

"مرشد جیلانی کے ارشادات حقانی" کے مصنف اہلحدیث عالم حنیف یزدانی صاحب معجزے اور کرامت کو حق، البتہ عبد القادر جیلانی سے منسوب کرامات کو من گھڑت کہتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

"معجزہ اور کرامت معاذ اللہ کوئی شعبدہ بازی نہیں کہ جب کسی نے کہا فوراً پٹاری کھول کے بیٹھ گئے اور تماشا دکھا دیا۔" (صفحہ ۹۳)

یحییٰ گوندلوی صاحب کہتے ہیں:

"ہم بلاشبہ اولیاء اللہ سے سرزد ایسی کرامات کو جو صحیح نقل کے ساتھ ثابت ہوں تسلیم کرتے ہیں، مگر کرامات کو کتاب و سنت کے ترازو میں تولتے ہیں۔ اگر وہ عقیدہ اسلام کے موافق ہیں تو قابل قبول ورنہ ہم اسے شعبدہ بازی یا پھر کذب پر محمول کرکے ترک کرنا ضروری سمجھتے ہیں کیونکہ قرآن و حدیث کے میزان کے جو خلاف ہے وہ کرامت نہیں۔"
(عقیدہ اہلحدیث: صفحہ ۳۱۰)

ذرا گوندلوی صاحب اور ان کے متعلقین اپنی اس ترازو میں تول کر بتائیں کہ اہلحدیث ”اولیاء“ کی درج ذیل کرامات قرآن کی کس آیت اور رسول ﷺ کی کس حدیث کے مضمون کی موافقت کر رہی ہیں:

1۔ مولوی عبد الرحمٰن لکھوی صاحب حج کے لیے روانہ ہوئے اور جہاز کا ٹکٹ خرید لیا۔ جہاز چلنے کو تھا کہ آپ نے منع کر دیا اور ٹکٹ واپس کروا دیا۔ ایک ہفتے بعد دوسرے جہاز کا ٹکٹ خریدا اور اس کے چلنے سے پہلے اس کا ٹکٹ بھی واپس کر دیا۔ پھر تیسرے جہاز پر سوار ہو کر جدہ پہنچے۔ وہاں جا کر ہمراہیوں کو معلوم ہوا کہ پہلے دونوں جہازوں میں بیماری پھیل گئی اور حکومت نے دوسری جگہ انہیں روک دیا۔ (کرامات اہلحدیث: صفحہ ۱۲)

2۔ مولوی غلام رسول قلعوی صاحب قلعہ میہاں سنگھ میں ایک حجام سے حجامت بنوا رہے تھے۔ اس نے شکایت کی حضور میرا بیٹا کئی سال سے باہر گیا ہوا ہے جس کا ہمیں کچھ پتہ نہیں کہ کہاں ہے، زندہ ہے یا مر گیا ہے، بس ایک ہی بیٹا تھا۔ اس کے فکر میں ہم تو مرے جا رہے ہیں۔ آپ تھوڑی دیر خاموش رہے پھر فرمایا، میاں وہ تو گھر بیٹھا ہے اور روٹی کھا رہا ہے، جاؤ بیشک جا کر دیکھ لو۔ حجام گھر گیا تو سچ مچ بیٹا آیا ہوا تھا اور کھانا کھا رہا تھا۔ بیٹے سے ماجرا پوچھا تو اس نے کہا کہ ابھی ابھی میں سکھر سندھ میں تھا۔ معلوم نہیں مجھے کیا ہوا اور کیونکر طرفۃ العین میں یہاں پہنچ گیا۔ (ایضاً: صفحات ۱۳،۱۴)

3۔ ”صوفی حبیب الرحمٰن صاحب کا بیان ہے کہ ۱۹۱۰ء میں جب حضرت ضیاء معصوم صاحب مرشد امیر حبیب اللہ خان شاہ کابل پٹیالہ تشریف لائے تو سرہند جانے کے لیے قاضی محمد سلیمان کو اپنے ساتھ لے لیا۔ حضرت ضیاء معصوم جب روضہ حضرت مجدد الف ثانی پر مراقبہ کے لیے بیٹھے تو قاضی جی نے دل میں کہا کہ شاید ان بزرگوں نے آپس میں کوئی راز کی بات کہنی ہو، ان سے الگ ہو جانا چاہیے۔ ابھی آپ اپنے جی میں یہ خیال کر کے اٹھے ہی تھے کہ حضرت مجدد الف ثانی نے آپ کو ہاتھ سے پکڑ لیا اور فرمایا کہ سلیمان بیٹھے رہو، ہم کوئی بات تجھ سے راز میں نہیں رکھنا چاہتے۔ صوفی صاحب کا بیان ہے کہ قاضی صاحب نے بعض دوستوں سے ذکر کیا اور فرمایا کہ یہ واقعہ مراقبہ یا مکاشفہ کا نہیں بلکہ بیداری کا ہے۔“ (کرامات اہلحدیث: صفحہ ۱۹)

4۔ مولنا عبداللہ المعروف غلام نبی الربانی سوہدروی کا بیان ہے کہ ایک بار ایک شخص ...... نے عبداللہ غزنوی صاحب کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ حضور میں نے مجاہدین کو ایک چٹھی بھیجی تھی جو راستے میں پکڑلی گئی، چونکہ میں سرکاری ملازم ہوں اور وہ چٹھی میرے افسروں کے پاس پہنچ گئی ہے اس لیے اب مجھ پر مقدمہ چلے گا اور نہ صرف ملازمت ہی سے برطرف کر دیا جاؤں گا بلکہ سخت سزا بھی دی جائیگی، خدا کے لیے دعا کیجیے اور مجھے اس مصیبت سے بچایے۔ راوی کا بیان ہے کہ میرے سامنے عبداللہ صاحب نے مراقبہ کیا اور کچھ عرصے کے بعد سر اٹھایا اور اپنی بغل سے وہ چٹھی نکال کر اس شخص کو دی اور پوچھا کہ کیا یہی ہے؟ اس نے کہا ہاں حضور یہی ہے جس کی بنا پر مقدمہ چل سکتا ہے۔ آپ نے فرمایا جلا دو اب مقدمہ نہیں چل سکے گا۔ چنانچہ جب مقدمہ پیش ہوا اور وہ افسر میری چٹھی پیش نہیں کر سکا تو مجھے بری کر دیا گیا۔" (ایضا: صفحات ۲۶،۲۷)

5۔ ایک نواب صاحب کی بیٹی سخت بیمار تھی، اس نے مولوی محمد سلیمان روڑی سے دم کرانے کے لیے آدمی بھیجا۔ مولوی صاحب جانے کے لیے تیار ہوئے، سواری منگوائی گئی۔ معاً فرمایا اب جانا فضول ہے، لڑکی کا تو انتقال ہو گیا ہے۔ چنانچہ آدمی جب واپس گیا تو معلوم ہوا کہ ٹھیک اسی وقت جب مولوی صاحب نے فرمایا تھا، اس کی روح قفسِ عنصری سے پرواز کر گئی تھی۔ (ایضا: صفحہ ۲۸)

یہ صرف پانچ "کرامات" ہیں ورنہ اس کتاب میں ان "پنج تن" کے ایسے پچاس سے زیادہ واقعات ہیں۔ مزید یہ کہ مؤلف صاحب کتاب کی آخری سطر میں لکھتے ہیں:

"اگرچہ کرامات اہلحدیث کے ضمن میں بہت سے بزرگوں کی کرامات میرے پاس جمع ہو گئی ہیں، مگر فی الحال انہی پر اکتفا کرتا ہوں۔ یار زندہ صحبت باقی۔"

اے کاش کہ بڑے کیلانی صاحب زندہ ہوتے تو ہم ان سے مطالبہ کرتے کہ ذرا ان کرامات پر بھی تبصرہ فرمائیں جیسا کہ آپ نے "شریعت و طریقت" میں ان سے بہت ہلکی سینکڑوں کرامات پر فرمایا تھا! البتہ چھوٹے کیلانی صاحب، کوئی گوندلوی، کوئی گرجاکھی وغیرہ اپنے مخصوص انداز میں ان پر کچھ ارشاد فرما سکتے ہیں کہ یہ لوگ تو ماشاء اللہ ابھی بقید حیات ہیں اور شاید ان کے حواس بھی بحال ہوں۔

اپنے مسلک کو منزل من اللہ اور منہج صحابہ قرار دینے، خود کو ما انا علیہ و اصحابی کا مصداق سمجھنے اور اپنی جماعت کو نجات یافتہ ماننے کے دعویدار بتائیں کہ گزشتہ صفحات کے مرقومات ان کے دعوے کو سچ ثابت کرتے ہیں یا باطل ٹھہراتے ہیں؟

اللہ تعالیٰ گروہی و مسلکی تعصبات کی عینک اتار کر، صریح فریب کاری اور تضادات پر مبنی اس صورتحال پر سنجیدگی و ہوشمندی کے ساتھ غور و فکر کر کے کتاب و سنت کی طرف رجوع کرنے اور ان کی تعلیمات کی روشنی میں اپنے عقائد کی اصلاح کر کے درست راہِ عمل اختیار کرنے کی ہمت و توفیق سے نوازے! آمین

